المصابیح، کتاب العلم، بحوالہ بیہقی فی کتاب المدخل)

نئے مسائل کے حل یا اجتہاد کی ذمہ داری حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی اس معروف روایت سے معلوم ہوتی ہے:

''عن عمرو بن العاص أنه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: إذا حكم الحاكم فاجتهد، ثم أصاب، فله أجران، وإذا حكم فاجتهد، ثم أخطأ، فله أجر'' (بخاری، حدیث نمبر ۷۳۵۲)۔

پھر اس اجتہاد کے منہج اور اُسلوب کی توضیح حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی حدیث سے ہوتی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں یمن بھیجا تو اس موقع پر قضا کے طریقۂ کار کے سلسلہ میں ان کا مختصر سا امتحان بھی لیا، جس کا حدیث میں ان الفاظ میں تذکرہ آیا ہے:

''إن رسول الله صلى الله عليه وسلم: لما أراد أن يبعث معاذاً إلى اليمن قال: كيف تقضي إذا عرض لك قضاء؟ قال: أقضي بكتاب الله، قال: فإن لم تجد في كتاب الله؟ قال: فبسنة رسول الله صلى الله عليه وسلم، قال: فإن لم تجد في سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم ولا في كتاب الله؟ قال: أجتهد برأيي ولا آلو، فضرب رسول الله صلى الله عليه وسلم صدره، وقال: الحمد لله الذي وفق رسول رسول الله لما يرضى رسول الله'' (ابوداؤد، حدیث نمبر ۳۵۹۲)۔

قاضی شریح کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے طریقۂ قضا کے سلسلہ میں جو مکتوب تحریر فرمایا ہے، اس میں ہدایت کی گئی ہے:

''... فإن لم يكن في كتاب الله ولا في سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم فاقض بما قضى به الصالحون، فإن لم يكن في كتاب الله ولا في سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم ولم يقض به الصالحون، فإن شئت فتقدم وإن شئت فتأخر، ولا أرى التأخر إلا خيراً لك'' (نسائی، حدیث نمبر ۵۳۹۹)۔

معلوم ہوا کہ اب حفاظت دین اور تحقیق دین دونوں ذمہ داریاں علماء کے کاندھوں پر آ گئی ہیں، حفاظت دین کو تجدید سے اور تحقیق دین کو اجتہاد سے تعبیر کیا گیا ہے، --- اجتہاد اس لئے ضروری ہے کہ نصوص محدود ہیں، اور واقعات بے شمار، النصوص معدودة والحوادث ممدودة، پس سوال یہ ہے کہ کیا اجتہاد کا دروازہ بند ہو چکا ہے؟ اس کا فیصلہ کتاب اللہ، سنت رسول اور اجماع ہی سے ہو سکتا ہے۔

جہاں تک کتاب اللہ اور سنتِ رسول کی بات ہے تو ظاہر ہے کہ ان میں سلسلۂ اجتہاد بند ہو جانے پر صراحت تو کیا اشارہ بھی موجود نہیں ہے، بلکہ بعض روایات جو اوپر ذکر کی گئی ہیں، وہ اہل علم کی خدمات کے سلسلہ میں تسلسل اور دوام کو بتاتی ہیں، اس سے یہ بات مستنبط ہوتی ہے کہ فی الجملہ اجتہاد کا سلسلہ قیامت تک قائم رہے گا، قیاس و مصلحت کا تقاضا بھی یہی ہے کیونکہ جب نئے مسائل ہر دور میں پیدا ہوتے رہیں گے، تو ان کا حل بھی ہر دور میں ضروری ہوگا، اور ''حل'' کے لئے بہت سی دفعہ اجتہاد کی ضرورت پڑے گی۔ جہاں تک اجماع کی بات ہے تو اجماع مجتہدین کا معتبر ہے اور مجتہدین اُمت سے باب اجتہاد بند ہونے پر اتفاق تو الگ بات ہے، انفرادی طور پر بھی شاید ہی کسی فقیہ سے باب اجتہاد مسدود ہونے کی بات صراحۃً منقول ہو۔

عباسی خلفاء کے دل میں یہ بات آئی تھی کہ پورے عالم اسلام کو فقہ مالکی کا پابند بنایا جائے، یہ ایک درجہ میں باب اجتہاد کو بند کرنے کی کوشش بھی کہی جا سکتی ہے، لیکن خود امام مالکؒ نے اس کو قبول نہیں فرمایا، بلکہ آپ نے خلیفہ منصور سے فرمایا:

''يا أمير المؤمنين! لا تفعل، فإن الناس قد سبقت إليهم أقاويل وسمعوا أحاديث ورووا روايات، وأخذ كل قوم بماسبق إليهم وعملوا به ودانوا به ... فدع الناس وماهم عليه وما اختار أهل كل بلد لأنفسهم'' (سير أعلام النبلاء ۷/۸۴)۔

عام طور پر کہا جاتا ہے کہ دوسری صدی ہجری پر اجتہاد کا سلسلہ بند ہو چکا ہے، لیکن یہ بات تو کہی جا سکتی ہے کہ دوسری یا چوتھی صدی کے بعد اُمت کے سوادِ اعظم نے تقلید و اتباع کی راہ اختیار کی، مگر یہ کہنا کہ اس کے بعد مجتہدین پیدا ہی نہیں ہوئے یا اجتہاد کو بالکل ہی ترک کر دیا گیا، درست نظر نہیں آتا، اس ضمن میں چند شخصیتوں کا ذکر مناسب معلوم ہوتا ہے۔

**مختلف ادوار میں کارِ اجتہاد کا تسلسل:**

☆ امام احمد بن محمد طحاوی حنفی (متوفی: ۳۲۱ھ): ...... ممتاز محدثین میں ہیں، ابن کمال پاشا نے ان کو مجتہدین فی المسائل میں شمار کیا ہے، یعنی جن مسائل میں صاحب مذہب سے کوئی روایت منقول نہ ہو، وہ ان ہی مسائل میں اجتہاد کر سکتے ہیں اور اُصول یا فروع میں صاحب مذہب سے اختلاف نہیں کر سکتے --- مولانا عبدالحی فرنگی محلی لکھنویؒ اس پر نقد کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''... فالحق أنه من المجتهدين المنتسبين إلى إمام معين عن المجتهدين لكن لا يقلدونه . لا فی الفروع ولا فی الاصول ، لكونهم متصفين بالإجتهاد'' (التعليقات السنية على الفوائد البهية ۳۱)۔

چنانچہ امام طحاوی نے ۳۴۶/مسائل میں امام ابوحنیفہؒ سے اختلاف کیا ہے، اس کے علاوہ متعدد مسائل میں امام ابوحنیفہ وصاحبین اور تمام ائمہ حنفیہ سے ان کی رائے مختلف ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: ڈاکٹر عبداللہ نذیر احمد کی "ابو جعفر الطحاوی، الامام المحدث الفقیہ")۔

☆ امام احمد بن میسر قرطبی (م:۳۲۸ھ):...... یہ مالکی شمار کئے جاتے ہیں، لیکن خود ابن فرحون نے ان کے بارے میں نقل کیا ہے:

''كان إذا أستفتي ، ربما يقول : أما مذهب بلدنا فكذا ، وأما الذى أراه فكذا'' (الديباج المذهب ۳۴)

☆ امام عبدالعزیز یزداری (م:۳۷۵ھ) یہ شافعی فقیہ ہیں، لیکن ان کے بہت سے فتاویٰ فقہ شافعی اور فقہ حنفی دونوں سے مختلف ہوا کرتے تھے، خطیب بغدادی نے احمد بن عثمان ہمدانی سے نقل کیا ہے:

''كان عبد العزيز الداركی : إذا جاء ته مسألة يستفتى فيها تفكر طويلا ثم أفتى فيها . وربما كانت فتواه خلاف مذهب الشافعی وأبی حنيفة ، فيقال له فی ذلك ، يقول : ويحكم ، حدث فلان عن فلان عن رسول الله صلى الله عليه وسلم بكذا وكذا ، والأخذ بالحديث عن رسول الله صلى الله عليه وسلم أولى من الأخذ بقول الشافعی وأبی حنيفة رضی الله عنهما ، إذا خالفاه'' (تاریخ بغداد ۱۰/ ۴۶۴، نیز دیکھئے: سیر أعلام النبلاء ۱۶/ ۴۰۵)۔

☆ فقہاء حنفیہ میں امام کرخی (م:۳۴۰ھ):...... شمس الائمہ حلوانی (م:۴۴۸ھ)، فخر الاسلام بزدوی (م:۴۸۲ھ)، فخر الدین قاضی خان (م: ۵۹۲ھ)؛ ابن کمال پاشا نے ان سبھوں کو ''مجتہدین فی المسائل'' میں شمار کیا ہے، جو ان کے بقول أصول وفروع میں صاحب مذہب سے کوئی اختلاف نہیں کرسکتا، لیکن یہ بات کسی بھی صاحب نظر کے لئے محتاج بیان نہیں کہ ان حضرات کو مکمل طور پر مقلد محض قرار دینا واقعہ کے مطابق نہیں ہے، اسی لئے علامہ شہاب الدین مرجانی (م:۱۳۰۶ھ) نے اپنی کتاب ''ناظورة الحق فی فرضية العشاء وان لم يغب الشفق'' میں ابن کمال پاشا پر تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

''إن ما خالف هؤلاء الأجلة الإمام أباحنيفة من المسائل لايعد ولا يحصى. ولهم اختيارات فی الأصول والفروع تخالف أصول صاحب المذهب، وأقوال مستنبطة بالقياس والمسموع واحتجاجات بالمنقول والمعقول، على مالا يخفى على من تتبع كتب الفقه والخلافيات والأصول'' (حسن التقاضی ۱۰۹. التعليقات السنيه ۱۰۸)

☆ امام ابوبکر قفال (م:۴۱۷ھ):...... یہ مشہور شافعی عالم ہیں؛ لیکن یہ بہت سے مسائل میں احناف کی رائے پر فتویٰ دیا کرتے تھے، اور برملا امام شافعی سے اختلاف کرتے تھے، علامہ زرکشی نے ان کے بارے میں نقل کیا ہے:

''قد نقل عنه فی فتاويه أنه قال: لو قال بعتك صاعاً من هذه الصبرة. نص الشافعی أنه: يجوز. وعندی أنه لا يجوز'' (البحر المحيط ۶/۲۰۹)۔

☆ امام ابوعبداللہ جوینی (م:۴۳۸ھ):...... یہ امام الحرمین کے والد اور فقہاء شوافع میں بہت اونچے پایہ کے حامل فقیہ ہیں، یہ خود اجتہاد کی طرف مائل تھے، اور اس سلسلہ میں ''المحیط'' کی تالیف بھی شروع کی تھی، لیکن امام بیہقی کی فن حدیث کے پہلو سے بعض تنقیدات کے بعد اس سے رک گئے اور اپنی اس تصنیف کو بھی نامکمل چھوڑ دیا (دیکھئے: الطبقات الشافعیۃ الکبریٰ ۵/ ۷۷-۷۶)

☆ حافظ ابن عبدالبر اندلسی (م:۴۶۳ھ):...... علامہ ذہبی نے ان کے بارے میں لکھا ہے:

''فإنه ممن بلغ رتبة ائمة المجتهدين'' (سير اعلام النبلاء ۸/۱۵۷)۔

☆ علامہ ابوالخطاب کلوذانی حنبلی (م:۵۱۰ھ):...... یہ حنبلی المسلک ہیں، لیکن بہت سے مسئلوں میں امام احمدؒ سے ان کی رائے مختلف ہے (دیکھئے: ابن رجب کی ''ذیل علی طبقات الحنابلۃ'' ۱/ ۱۲۰)۔

☆ فقہاء حنابلہ میں امام ابوالوفاء علی بن عقیل (م:۵۱۳ھ):...... کے یہاں بھی بہت سے اجتہادات ملتے ہیں، جس میں انھوں نے دلیل کی بنیاد پر صاحب مذہب سے اختلاف رائے کیا ہے، چنانچہ ان کے نزدیک سود صرف اشیاء ستہ میں ناجائز ہے، وقف کا استبدال جائز نہیں، گو وہ معطل ہو جائے، اس طرح کے بعض اور مسائل میں بھی ان کی رائے امام احمد سے مختلف ہے (دیکھئے: ذیل علی طبقات الحنابلۃ ۱/ ۱۵۷)...... خود امام ابوالوفاء، ''ابویعلی بن فراء، ابوالفضل ہمدانی اور ابونصر صباغ'' کے بارے میں کہا کرتے تھے کہ ان میں اجتہاد مطلق کی شرائط موجود ہیں (طبقات الشافعیۃ الکبریٰ ۵ / ۱۲۳)۔

☆ امام الحرمین عبدالملک بن عبداللہ جوینی (م:۴۷۸ھ):...... امام الحرمین کے علمی مقام سے کون صاحب علم نابلد ہوگا؟ علامہ سبکی ان کے بارے میں لکھتے ہیں:

''لا يتقيد بالأشعري ولا بالشافعي وإنما يتكلم على حسب تأدية نظره واجتهاده'' (طبقات الشافعية الكبرى ۱۹۲/۵)۔

علامہ قزوینی نے امام الحرمین کو مجتہد ابن المجتہد قرار دیا ہے (دیکھئے: علامہ سیوطی کی: الرد علی من أخلد إلی الأرض ۱۹۱)۔

☆ امام ذہبی نے ابوبکر بن عربی (م:۵۴۳ھ) کے بارے میں لکھا ہے کہ:

''كان أبو بكر أحد من بلغ رتبة الإجتهاد'' (سير أعلام النبلاء ۲۰۱/۲۰)۔

☆ علامہ ابن رشد قرطبی (م:۵۹۵ھ):...... نے تو اپنی مشہور زمانہ کتاب ''بدایۃ المجتہد'' کی تالیف کا مقصد ہی یہ بتایا ہے کہ اس کے ذریعہ طریقہ اجتہاد سے اہل علم آشنا ہو سکیں، چنانچہ فرماتے ہیں:

''إن هذا الكتاب إنما وضعناه ليبلغ به المجتهد فى هذه الصناعة رتبة الإجتهاد، إذا حصل ما يجب أن يحصل قبله من القدر الكافى له فى علم النحو واللغة وصناعة أُصول الفقه'' (بداية المجتهد ۲/۱۶۲،۱۶۳)۔

☆ علامہ ابن قدامہ موفق الدین مقدسی (م:۶۲۰ھ):...... یہ فقہ حنبلی کے بلند پایہ ترجمان اور ''المغنی'' جیسی عظیم الشان فقہی انسائیکلوپیڈیا کے مؤلف ہیں، ان کے بارے میں ان کے ایک معاصر حنبلی فقیہ ابوبکر محمد بن معالی (م:۶۱۱ھ) کہتے ہیں:

''ما أعرف أحدا فى زمانى أدرك الإجتهاد إلا الموفق'' (ذيل طبقات الحنابلہ ۲/۱۳۵)۔

☆ سلطان العلماء امام عزالدین بن عبدالسلام (م:۶۶۰ھ):...... حافظ ذہبی کے بقول وہ مرتبہ اجتہاد کو پہنچ چکے تھے (العبر فی خبر من غبر ۳/ ۲۹۹)، اور علامہ سبکی نے صراحتاً ان کا اجتہاد مطلق کے درجہ کو پہنچنا نقل کیا ہے اور ان کے بارے میں علامہ ابن کثیر فرماتے ہیں:

''فى آخر أمره كان لا يتقيد بالمذهب بل اتسع نطاقه وأفتى بما أدى إليه اجتهاده'' (الرد على من أخلد إلى الأرض ۱۹۳)۔

☆ امام مذکور کے معاصر شافعی فقیہ ابوشامہ شہاب الدین دمشقی (م:۶۶۵ھ):...... کے لئے حافظ ذہبیؒ نے ''العلامۃ المجتهد'' کے الفاظ استعمال کئے ہیں (دیکھئے: تذکرۃ الحفاظ ۴/ ۱۴۶۰) اور ابن السبکی فرماتے ہیں: ''قد بلغ رتبۃ الإجتهاد'' (طبقات الشافعیۃ الکبریٰ ۸/ ۱۶۵)۔

☆ شیخ الاسلام امام ابن دقیق العید (م:۷۰۲ھ):...... یہ بہت ہی بلند پایہ فقہاء شوافع میں ہیں اور فقہ مالکی پر بھی گہری نظر رکھتے ہیں، وہ ان دونوں ہی دبستان فقہ کی روشنی میں فتاویٰ دیا کرتے تھے، (دیکھئے: ابن فرحون کی الدیباج المذہب ۳۲۴) اور طبقات شافعیہ کے مؤلف ان کو مجتہد مطلق قرار دیتے ہیں: إنہ شیخ الإسلام المجتهد المطلق (طبقات الشافعیۃ الکبریٰ ۹/ ۲۰۷)۔

☆ شیخ الاسلام علامہ تقی الدین ابن تیمیہؒ (م:۷۲۸ھ):...... کا ان کے معاصر حافظ ذہبی نے ''الفقیہ المجتہد'' کے الفاظ سے تذکرہ کیا ہے۔ (تذکرۃ الحفاظ ۴/ ۱۴۹۶) اور علامہ ابن کثیر نے ''ابن الزملکانی'' کے حوالہ سے نقل کیا ہے:

''إجتمعت فيه شروط الإجتهاد على وجهها'' (البداية والنهاية ۱۴/۱۳۷)

اور یہ بات معلوم ہے کہ علامہ ابن تیمیہؒ نے کتنے ہی مسائل میں ائمہ اربعہ سے مختلف نقطۂ نظر اختیار کیا ہے۔

☆ علامہ شرف الدین ابن قیم جوزیؒ (م:۷۵۱ھ):...... ابن قیمؒ پوری طرح اپنے استاذ علامہ ابن تیمیہؒ کے نقش قدم پر ہیں، اہل علم اچھی طرح واقف ہیں کہ وہ تقلید جامد کے سخت ناقدین میں سے ہیں، انھوں نے افتاء کے سلسلہ میں بعینہ اسی منہج کی تلقین کی ہے جو مجتہدین کے شایانِ شان ہے۔

☆ اسی فہرست میں ایک اہم نام امام عبدالوہاب تاج الدین سبکی (م:۷۷۱ھ) کا آتا ہے، ان کا بیان ہے کہ کوئی زمانہ مجتہد سے خالی نہیں رہا، چنانچہ ''خلو

الزمان عن المجتہد" کے سلسلہ میں گفتگو کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

المختار أنه لم يثبت وقوعه (جمع الجوامع ۲/۳۹۸)۔

اور اس پر علامہ سیوطی تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"هذا تصريح منه بأن الزمان إلى حين عصره ما خلا عن مجتهد" (الرد علی من اخلد الی الارض ۱۹۸)

بلکہ علامہ سبکی کو خود اپنے لئے منصب اجتہاد کا دعویٰ کرنے میں کوئی تکلف نہیں ہے:

"وأنا الآن مجتهد الدنيا على الإطلاق، كلمة أقولها غير مدافع" (دیکھئے: مقدمہ موسوعة الفقه الاسلامی ۱/۳۷)

☆ آٹھویں صدی کے علماء میں ایک اہم شخصیت محمد بن جماعہ (م: ۷۱۹ھ) کی ہے، علامہ سیوطی ان کا قول نقل کرتے ہیں:

"إحالة أهل زماننا وجود المجتهد يصدر عن جبن ما، والافكثيراً مايكون القائلون لذلك من المجتهدين وما المانع من فضل الله واختصاص بعض الفيض والوهب والعطاء ببعض أهل الصفوة" (الرد الی من أخلد إلی الأرض ۱۳۸)

☆ نویں ہجری کے علماء میں ایک ممتاز حنفی عالم علامہ محمد حمزہ فناری (م: ۸۳۴ھ) ہیں، مولانا عبدالحی صاحب نے ان کے بارے میں لکھا ہے:

"مجتهد عصره في الخلاف والمذهب" (الفوائد البهيه ۱۶۶)

☆ اسی عہد کے لوگوں میں مشہور محدث وفقیہ علامہ کمال الدین ابن ہمام (م: ۸۶۱ھ) ہیں، جن کے بارے میں مولانا عبدالحی صاحب کا بیان ہے کہ لوگوں نے ان کو اہل اجتہاد میں سے شمار کیا ہے (دیکھئے: الفوائد البہیہ اور التعلیقات السنیہ ۱۸۰)۔

☆ اسی دور کے ایک ممتاز عالم حافظ جلال الدین سیوطی (م: ۹۱۱ھ) ہیں، یہ دروازہ اجتہاد کے بند ہونے کے بڑے ناقدین میں شمار کئے جاتے ہیں اور اس سلسلہ میں ان کی کتاب "الرد علی من اخلد الی الارض" بڑی اہم ہے، چنانچہ علامہ سیوطی خود اپنے حق میں بھی مجتہد ہونے کے مدعی تھے، اور اس سلسلہ میں اپنے معاصر علماء سے ان کی بڑی چشمکیں بھی رہی ہیں (تفصیل کے لئے دیکھئے: مقدمہ الرد علی من أخلد إلی الأرض ۱۴-۱۳، الضوء اللامع للسخاوی ۴/۶۷)

☆ علامہ شوکانی نے معروف حنفی عالم ملا علی قاری (م: ۱۰۱۴ھ) کو بھی مجتہدین اور مجددین میں شمار کیا ہے (دیکھئے: البدر الطالع ۱/۴۴۵-۴۴۶)

☆ اسی فہرست میں حضرت الامام شاہ ولی اللہ دہلویؒ (م: ۱۱۷۶ھ) کا بھی نام آتا ہے، جنھوں نے بہت سے مسائل میں حنفیہ اور شافعیہ سے اختلاف رائے کیا ہے، بقول نواب صدیق حسن خاں: "اگر یہ ائمہ مجتہدین کے دور میں پیدا ہوئے ہوتے تو مجتہد مطلق شمار کئے جاتے" عقد الجید، حجۃ اللہ البالغہ، مسوی اور مصفی وغیرہ سے شاہ صاحب کا طریقۂ استنباط ظاہر ہے۔

☆ بارہویں صدی ہجری میں ہمیں علامہ محمد بن اسماعیل صنعانی (م: ۱۱۸۲ھ) کی شخصیت ملتی ہے، جن کا تعارف علامہ شوکانی "المجتہد المطلق" کے لفظ سے کرتے ہیں، (دیکھئے: البدر الطالع للشوکانی ۲/۱۳۳) خود علامہ شوکانی دروازۂ اجتہاد کے بند ہونے کے تصور کو ایک عجوبہ قرار دیتے ہیں، فرماتے ہیں:

"العجب كل العجب ممن يقول بتعذر الإجتهاد في هذه الأعصار، وإنه محال. مابذا الإمنع لما بسطه الله من فضله لفحول الرجال..." (ارشاد النقاد الی تیسیر الاجتهاد ۱۰۴)۔

☆ تیرہویں صدی میں ہمیں علامہ شوکانیؒ کا نام ملتا ہے، جو پہلے فقہ زیدی کے متبع تھے اور بعد کو اجتہاد کے مدعی ہوئے، شوکانی کی تحریروں سے واضح ہے کہ انھوں نے کسی خاص دبستان کا اپنے آپ کو پابند نہیں رکھا؛ بلکہ وہ تو مقلد کے لئے فتویٰ دینے کو حرام قرار دیتے ہیں، چنانچہ رقمطراز ہیں:

"عندى أن المفتي المقلد لا يحل له أن يفتي من يسأله عن حكم الله أو حكم رسوله أو عن الحق أو عن الثابت في الشريعة أو عما يحل له أو يحرم عليه لأن المقلد لا يدرى بواحد من هذه الأمور على التحقيق، بل لا يعرفها إلا المجتهد" (القول المفيد ۱۰۸)۔

☆ تیرہویں صدی ہی میں علامہ شہاب الدین آلوسی (م: ۱۲۷۰ھ) کی شخصیت علم وتحقیق کے افق پر نمودار ہوئی، اور انھوں نے اپنی مایہ ناز تفسیر

روح المعانی لکھ کر تفسیر قرآن کے کتب خانہ میں ایسا گرانقدر اضافہ کیا جس کی مثال کم ملتی ہے، یہ شافعی المذہب تھے، لیکن بہت سارے مسائل میں فقہ حنفی کے مطابق فتویٰ دیا کرتے تھے، خود ان کی تفسیر اس پر شاہد ہے۔

اس اخیر دور میں علامہ جمال الدین افغانی (م: ۱۳۱۵ھ)، مفتی محمد عبدہ (م: ۱۳۲۳ھ)، شیخ محمد رشید رضا مصری (م: ۱۳۵۴ھ)، فقیہ شام شیخ محمد جمال الدین قاسمی (م: ۱۳۳۲ھ) وغیرہ ان زعماء میں ہیں جنھوں نے خاص طور سے اجتہاد پر زور دیا۔

## کیا کوئی عہد مجتہد سے خالی ہوسکتا ہے؟

اس لئے حقیقت یہ ہے کہ ائمہ مجتہدین کے بعد مختلف صلاحیتوں اور درجات کے حامل مجتہدین ہر دور میں پیدا ہوتے رہے ہیں، اس سلسلہ میں علماء اُصول کی اس مشہور بحث کو بھی پیش نظر رکھنا چاہئے جو کسی عہد کے مجتہدین سے خالی رہنے اور نہ رہنے سے متعلق ہے، اس پر تو سب متفق ہیں کہ قیامت کی واضح علامتوں کے ظہور کے وقت دنیا مجتہد سے خالی رہے گی، (دیکھئے: التقریر والتحبیر ۳/ ۳۳۹، مسلم الثبوت مع فواتح الرحموت ۲/ ۳۹۹) لیکن کیا اس سے پہلے بھی ایسا ہوسکتا ہے کہ کوئی زمانہ مکمل طور پر مجتہدین سے خالی ہو؟ --- اس سلسلہ میں دو نقاط نظر ہیں، ایک یہ کہ ایسا ممکن ہے، علامہ آمدی نے اسی کو قول مختار قرار دیا ہے (الإحکام فی أصول الأحکام ۴/ ۳۱۳)، امام رازی نے بھی اسی کو درست قرار دیا ہے (دیکھئے: زرکشی کی البحر المحیط ۶/ ۲۱۷)، یہی رائے علامہ ابن ہمام اور علامہ محب اللہ بہاری کی ہے (دیکھئے: التحریر، مسلم الثبوت ۲/ ۳۹۹)۔

دوسری رائے یہ ہے کہ کوئی عہد مجتہد سے خالی نہیں ہوسکتا، عام طور پر فقہاء حنابلہ کا رجحان اسی طرف ہے، ابن مفلح حنبلی، قاضی عبدالوہاب مالکی، فقہاء شوافع میں ابوعبداللہ زبیدی اور علامہ ابواسحاق اسفرائنی وغیرہ کا یہی نقطۂ نظر ہے (اس سلسلہ میں تفصیل کے لئے دیکھئے: البحر المحیط ۶/ ۸-۱۹۷، اور علامہ سیوطی کا رسالہ: الرد علی من أخلد إلی الأرض وجهل أن الإجتهاد فی کل عصر فرض)، علامہ ابن دقیق العید فرماتے ہیں:

"أن لا يخلو العصر عن مجتهد إلا إذا تداعى الزمان وقربت الساعة فالأرض لاتخلو من قائم لله بالحجة لأن الخلو من مجتهد يلزم منه إجماع الأمة على الخطأ هو ترك الاجتهاد الذى هو فرض كفاية" (البحر المحيط ۶/ ۲۰۸، ارشاد الفحول ۲۵۳)۔

پھر جو لوگ اس بات کو ممکن سمجھتے ہیں کہ کوئی زمانہ مجتہد سے خالی ہے، ان میں بعض حضرات کا تو خیال ہے کہ عملاً اس کا وقوع بھی ہوا ہے؟ امام غزالی اور امام رازی فرماتے ہیں کہ یہ زمانہ مجتہد مستقل سے خالی ہو چکا ہے:

"قد خلا العصر عن المجتهد المستقل"

--- اور علامہ زرکشی نے امام رافعی سے نقل کیا ہے:

"الخلق كالمتفقين على أن لا مجتهد اليوم" (دیکھئے: البحر المحیط ۶/ ۲۰۷، نیز ارشاد الفحول ۲۵۳)۔

--- اسی طرح نجم الدین ابن حمدان حنبلی (م: ۶۹۵ھ) فرماتے ہیں:

"إن المجتهد المطلق قد عدم منذ زمن طويل الخ" (صفة الفتوىٰ والمفتي والمستفتي ۱۷)

اور امام نوویؒ کا بیان ہے:

"ومن دهر طويل عدم الفتى المستقل وصارت الفتوىٰ الى المنتسبين إلى ائمة المذاهب المبتوعة" (آداب الفتوىٰ والمفتي والمستفتي ۲۵)۔

علامہ سیوطی جو خود اجتہاد کے مدعی ہیں، انہیں بھی اعتراف ہے کہ:

"إن المفتى المجتهد المستقل الذى استقل بقواعد لنفسه يبنى عليها الفقه، خارجًا عن قواعد المذاهب المقررة، قد فقد من دهر، بل لو أراده الانسان اليوم لامتنع عليه، ولم يجز له، نص عليه غير واحد" (الرد على من اخلد الى الارض ۱۱۲)۔

اس کے مقابل دوسرا نقطۂ نظر یہ ہے کہ کسی زمانہ کا مجتہد سے خالی ہونا ممکن تو ہے، لیکن ایسا ہوا نہیں ہے، یہی رائے ابن السبکی کی ہے (دیکھئے: جمع الجوامع ۲/ ۳۹۸) کیوں کہ اجتہاد ہر عہد میں فرض کفایہ ہے، اگر کسی زمانہ میں کوئی مجتہد نہ ہو تو فرض کفایہ سے محرومی کی نوبت آئے گی، ان حضرات نے بعض

احادیث اور آثار صحابہ سے بھی استدلال کیا ہے، لیکن درحقیقت ان دونوں آراء میں کوئی تضاد نہیں، جو لوگ بعض ادوار کے مجتہد سے خالی ہونے کے قائل ہیں، ان کا منشا "مجتہد مطلق مستقل" ہے اور جن حضرات نے اس سے انکار کیا ہے، ان کے پیش نظر مجتہد منتسب ہے، چنانچہ علامہ زرکشی فرماتے ہیں:

"والحق أن العصر خلا عن المجتهد المطلق المستقل لا عن مجتهد فی مذهب أحد لائمة الأربعة" (البحر المحيط ۶/۲۰۹)

--- اور ابن امیر الحاج کے نزدیک یہ بات متفق علیہ ہے، ما أظن أن احداً يخالف فی هذا (البحر المحیط ۶/۲۰۹)۔

ان سطور سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ:

☆ اجتہاد کے بارے میں جمہور امت کا نقطۂ نظر یہی ہے کہ اجتہاد کا دروازہ بند نہیں ہوا ہے، بلکہ اجتہاد ہر عہد میں ممکن ہے، خود فقہاء حنفیہ نے قاضی کے لئے اس بات کو مستحب قرار دیا ہے کہ وہ مجتہد ہو، اگر اجتہاد کا دروازہ بند ہو گیا ہوتا تو کیسے قضا کے لئے استحسان کے درجہ میں اجتہاد کے وصف کا ذکر کیا جاتا؟

☆ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ عہد تقلید میں بھی بہت سے ایسے اہل علم پیدا ہوئے ہیں جن کو اہل علم نے مجتہد مطلق کے درجہ پر مانا ہے اور بعض لوگ وہ ہیں جنھوں نے خود اپنے تئیں مجتہد ہونے کا دعویٰ کیا ہے، اور وہ لوگ جو کسی خاص دبستانِ فقہ میں رہتے ہوئے اجتہاد و استنباط سے کام لیتے ہیں، کی تو اچھی خاصی تعداد ہر دور میں موجود رہی ہے، اس لئے یہ کہنا کہ کسی خاص عہد کے بعد اجتہاد کا دروازہ بند ہو چکا، درست نہیں۔

تقلید و اجتہاد --- دونوں ضروری: ...... البتہ یہ ضرور ہے کہ چوتھی پانچویں صدی ہجری کے بعد امت کے سواد اعظم نے ائمہ اربعہ کی تقلید کی راہ اختیار کی اور دین کو نفس پرستی سے بچانے کے لئے اسی کو موثر ذریعہ قرار دیا، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ جن کی وسیع الفکری اور فراخ مشربی معروف ہے، رقمطراز ہیں:

"منها ان هذه المذاهب الأربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الأمة أو من يعتد منها على جواز تقليدها إلى يومنا هذا وفى ذلك من المصالح مالا يخفى ، بما فى هذه الأيام التى قصرت فيها الهمم جدا أو أشربت النفوس الهوىٰ وأعجب كل ذى رأى برأيه" (حجة الله البالغة مترجم ۱/۳۷۶)۔

ان باتوں میں سے ایک یہ ہے کہ مذاہب اربعہ --- جو لکھی ہوئی مدون صورت میں موجود ہیں، --- پوری امت یا کم از کم امت کے قابل لحاظ طبقہ نے آج تک ان کی تقلید جائز ہونے پر اتفاق کیا ہے، ان میں جو مصلحتیں ہیں بالخصوص موجودہ حالات میں جب کہ ہمتیں کوتاہ ہیں، ہویٰ پرستی کا دور ہے اور ہر شخص اپنی رائے پر نازاں ہے، وہ مخفی نہیں۔

اس لئے یہ تو صحیح ہے کہ اجتہاد کا دروازہ بند نہیں ہوا ہے اور یہ قیامت تک جاری رہے گا، لیکن موجودہ دور میں ہوی و ہوس کے غلبہ اور عالم اسلام میں سیاسی دباؤ اور مذہبی طبقہ پر اصحاب اقتدار کی گرفت کے پس منظر میں عمومی طور پر بہتر صورت تقلید ہی کی ہے، اسی لئے علامہ اقبال جیسے روشن خیال اور دیدہ ور صاحب نظر کو کہنا پڑا ؎

اجتہاد اندر زمانِ انحطاط — قوم را برہم ہمی پیچد بساط
زاجتہاد عالمانِ کم نظر — اقتداء بر رفتگاں محفوظ تر

--- کہیں تقلید کو امت کی جمعیت کے قائم رہنے کا رمز قرار دیتے ہیں ؎

مضمحل گردد چوں تقویم حیات — ملت از تقلید می گیرد ثبات
راہِ آباء روکہ ایں جمعیت است — معنی تقلید ضبط ملت است

اس لئے تقلید بھی ایک ضرورت ہے اور ہر عہد میں پیدا ہونے والے مسائل کو حل کرنے کے لئے اجتہاد بھی ضروری ہے!

## اجتہاد کی قسمیں:

اس پس منظر میں اجتہاد کی مختلف اقسام پر ہماری نظر ہونی چاہئے، مختلف دبستانِ فقہ میں مجتہدین کی ان کی اہلیت اور کام کے اعتبار سے مختلف قسمیں کی گئی ہیں، اور ایک حد تک اس تقسیم میں توافق اور ہم آہنگی بھی ہے، فقہ مالکی میں علامہ صاوی نے تین قسمیں کی ہیں:

''اعلم ان المجتهد ثلاثة اقسام: مجتهد مطلق ومجتهد مذهب، ومجتهد فتوىٰ'' (حاشیہ صاوی علی الشرح الصغیر للدردیر ۱/۱۸۸)۔

پھر مجتہد مطلق میں صحابہ اور ائمہ اربعہ کو شامل کیا ہے، مجتہد مذہب میں ابن قاسم اور اشہب کو اور مجتہد فتویٰ میں اس مذہب فقہی سے متعلق بلند پایہ مصنفین کو، ـــــ وہ مجتہد مذہب اور مجتہد فتویٰ کی تعریف اس طرح کرتے ہیں:

''مجتهد المذهب: هو الذى يقدر على إقامة الأدلة فى مذهب إمامه ... ومجتهد الفتوىٰ: هو الذى يقدر على الترجيح'' (حاشية الصاوى على الشرح الصغير للدردير ۱/۱۸۸)۔

مجتہد مذہب وہ ہے جو اپنے امام کے مسلک پر دلیل قائم کرسکتا ہو اور مجتہد فتویٰ وہ ہے جو ترجیح پر قادر ہو۔

علامہ شاطبی نے ایسے مجتہدین کا بھی ذکر کیا ہے جو فروع میں اجتہاد کرتے ہوں اور اُصول میں مقلد ہوں، ''وصاروا فى عداد أهل الإجتهاد مع انه عند الناس مقلدون فى الأصول لائمتهم'' (الموافقات ۴/۴۸۴) اس کے علاوہ علامہ قرانی نے حفاظ مذہب کی حیثیت سے ان مقلدین کا ذکر کیا ہے، جو اس دبستانِ فقہ کے اجتہادات پر نظر رکھتے ہوں (دیکھئے: الفروق ۲/۱۰۷، الاحکام فی تمیز الفتاویٰ عن الاحکام ۲۴۳)۔

فقہاء شافعیہ کے یہاں بھی مجتہد کی بنیادی طور پر دو قسمیں ملتی ہیں، مستقل اور منتسب، حافظ ابن صلاح کے بقول مجتہد مستقل سے مراد وہ ہیں جو کسی کی تقلید کے بغیر براہ راست ادلۂ شرعیہ سے احکام شرعیہ کا استخراج کرتے ہوں، ''الذى يستقل بإدراك الأحكام الشرعية من الأدلة الشرعية من غير تقليد وتقيد مذهب أحد'' (أدب المفتی والمستفتی ۲۶)۔

مجتہد منتسب کی پھر حافظ ابن صلاح نے چار قسمیں کی ہیں:

اول:...... وہ جو نہ احکام میں مقلد ہو اور نہ دلائل میں، لیکن طریقۂ اجتہاد میں ہم آہنگی کی وجہ سے کسی امام کی طرف منسوب ہوتا ہو، ـــ اجماع کے منعقد ہونے اور نہ ہونے میں بھی اس کے اتفاق واختلاف کا اعتبار ہوگا (أدب المفتی والمستفتی ۳۲، نیز دیکھئے: شرح مہذب ۱/۴۳)۔

دوسرا درجہ:...... ان مجتہدین منتسبین کا ہے جو نئے واقعات میں (جن کی بابت خود صاحب مذہب کی رائے منقول نہیں) اجتہاد و استنباط سے کام لیتے ہیں (أدب المفتی والمستفتی ۳۲)، یعنی اصحاب تخریج یا اصحاب وجوہ۔

تیسرا درجہ:...... اصحاب ترجیح کا ہے، (دیکھئے: شرح مہذب ۱/۴۴)...... ان کے بعد حافظین مذہب ہیں جن کا حافظ ابن صلاح اور امام نووی وغیرہ نے ذکر کیا ہے (دیکھئے: ادب المفتی والمستفتی ۳۶، المجموع ۱/۴۴)، گویا مجتہد مطلق مستقل کے بعد بھی مجتہدین کے تین اور مراتب ہیں، مجتہدین منتسبین، اصحاب تخریج اور اصحاب ترجیح۔

فقہاء حنابلہ میں بھی مجتہد کی مختلف قسمیں کی گئی ہیں، چنانچہ علاء الدین مرداوی (م: ۸۸۵ھ) نے اپنی کتاب ''الإنصاف فى معرفة الراجح من الخلاف'' کے آخر میں قاضی ابن حمدان کے حوالہ سے مجتہد کی چار قسمیں لکھیں ہیں: مجتہد مطلق، دوسرے: اپنے امام یا دوسرے امام کے مذہب میں مجتہد، تیسرے: کسی خاص باب فقہی میں مجتہد، مجتہد فی نوع العلم، چوتھے: ایک یا چند مسائل میں مجتہد، ـــ پھر ابن حمدان نے مجتہد فی المذہب کے چار احوال بتائے ہیں: اول: یہ کہ طریقۂ استنباط میں مقلد ہو، اور دلیل اور حکم میں مقلد نہ ہو، دوسرے: اصحاب تخریج، تیسرے: اصحاب ترجیح، چوتھے: حفاظ مذہب، (دیکھئے: الإنصاف ۳/۸۸-۳۸۵) ان میں حفاظ مذہب پر مجتہد کا اطلاق محل نظر ہے، اس لحاظ سے ابن حمدان کی تقسیم کے مطابق مجتہد مطلق کے علاوہ مجتہد کی تین قسمیں قرار پاتی ہیں: (۱) مجتہد منتسب، (۲) صاحبِ تخریج، (۳) صاحب ترجیح۔ البتہ حنابلہ میں علامہ ابن قیمؒ نے اصحاب تخریج اور اصحاب ترجیح کو ایک ہی درجہ میں رکھا ہے (دیکھئے: أعلام الموقعین ۴/۱۲۳)۔

رہ گیا ایک باب یا ایک یا چند مسائل میں مجتہد ہونا تو اس کا تعلق اصل میں تجزی اجتہاد کے مسئلہ سے ہے، جن حضرات کے نزدیک اجتہاد میں تجزی ہوسکتی ہے، ان ہی حضرات کے نزدیک اجتہاد کی یہ قسم پائی جائے گی۔

**حنفیہ کے یہاں مجتہدین کے طبقات:**

فقہاء حنفیہ کے یہاں غالباً سب سے پہلے علامہ ابن الہمام اور ان کے شاگرد ابن امیر الحاج کے یہاں مجتہد مطلق کے علاوہ مجتہد فی المذہب کا ذکر ملتا ہے، (دیکھئے: التقریر والتحبیر ۳/۱۴۶)، تاہم طبقات فقہاء کی مفصل درج بندی شمس الدین رومی معروف بابن کمال پاشا (م: ۹۴۰ھ) کے یہاں ملتی ہے، جس کو علامہ شامی نے رسم المفتی میں نقل کیا ہے، یہی درجہ بندی ابن کمال کے ایک اور معاصر مصنف محمود ابن سلیمان کفوی نے اپنی کتاب

باب أعلام الاخیار فی مذھب النعمان المختار'' میں بھی ذکر کیا ہے، لیکن ڈاکٹر عجیل جاسم نشمی نے ایک مخطوطہ ''طبقات ذیلہ لی'' کے حوالہ سے قاسم بن قطلو بغا (م:۸۷۹ھ) سے نقل کیا ہے اور ابن قطلو بغا نے اسے شہاب الدین مقریزی شافعی (م:۸۴۵ھ) سے نقل کیا ہے۔ (دیکھئے: مقدمہ ل فی الاصول للجصاص ۲۰) اس طرح غالباً حنفیہ کے یہاں یہ تقسیم شوافع ہی کے یہاں سے ماخوذ ہے۔

## علامہ ابن کمال پاشا نے مجتہدین کی پانچ یا چھ قسمیں کی ہیں:

مجتہدین فی الشرع...... یعنی وہ فقہاء جو نہ اُصول میں کسی کے مقلد ہیں اور نہ فروع کے استنباط میں۔

مجتہدین فی المذہب...... وہ مجتہدین جو اُصول میں مقلد ہوں، لیکن صاحب مذہب کے مقرر کئے ہوئے اُصولوں کی روشنی میں احکام کے استنباط کی صلاحیت رکھتے ہوں اور فروع میں مقلد نہ ہوں۔

مجتہد فی المسائل...... جن مسائل میں صاحب مذہب کی کوئی رائے منقول نہیں ہو، ان میں احکام کا استنباط کرتے ہیں۔

ان تینوں کو ابن کمال پاشا نے مجتہدین میں شمار کیا ہے۔

اصحاب تخریج...... یہ اجتہاد کی صلاحیت نہیں رکھتے، لیکن اگر امام کا کوئی قول مجمل اور دو صورتوں کا محتمل ہو تو اُصول وضوابط سے واقفیت اور آگہی کی بناء پر وہ اس کی مراد ومقصود کی تعیین کر سکتے ہیں۔

اصحاب ترجیح...... اگر کسی مسئلہ میں اس مذہب فقہی کی ایک سے زیادہ رائے منقول ہو تو یہ ان میں سے کسی ایک رائے کو ترجیح دیتے ہیں۔

اصحاب تمیز...... یعنی مقلدین میں وہ اہل علم جو قوی اور ضعیف اور ظاہر و نادر اقوال میں فرق کرنے کی صلاحیت رکھتے ہوں اور اصحاب ترجیح کی ترجیحات سے واقف ہوں (دیکھئے: شرح عقود رسم المفتی ۲۹-۳۲، رد المحتار ۱/۱۸)۔

عام مقلدین...... یعنی جو مذکورہ اُمور میں سے کسی پر بھی قادر نہ ہوں۔

گویا ابن کمال پاشا کی تفصیل کے مطابق تین طبقے مجتہدین کے ہوئے اور چار مقلدین کے، دوسرے انھوں نے ''مجتہدین فی المسائل'' اور اصحاب تخریج میں فرق کیا ہے، ان کے نزدیک اصحاب تخریج کا کام صرف اجمال وابہام کی تعیین وتوضیح ہے، جب کہ دوسرے فقہاء کے ہاں 'مجتھدین المسائل'' کو اصحاب تخریج کا نام دیا گیا ہے، یعنی ان کا کام ان مسائل میں اجتہاد واستنباط کرنا ہے، جن میں صاحب مذہب سے کوئی رائے منقول نہ ہو، حقیقت یہ ہے کہ تخریج وترجیح بھی ایک حد تک اجتہاد واستنباط ہی کا کام ہے، جن مسائل میں صاحب مذہب سے رائے منقول نہ ہو ان میں اجتہاد کرنا ادلہ شرعیہ سے استفادہ کے ذریعے ہی ہو سکتا ہے، اسی طرح مذہب کے مختلف اقوال میں، ترجیح کے لئے صاحب مذہب کے اُصول وقواعد میں گہری بصیرت کی بھی ضرورت ہے، اور ادلہ شرعیہ سے باخبری کی بھی؛ کیوں کہ بعض دفعہ مختلف اقوال میں دلیل کی بنیاد پر بھی ترجیح دی جاتی ہے۔

## مجتہدین کی جملہ اقسام:

اس طرح فی الجملہ مجتہدین کی حسب ذیل قسمیں ہوئیں:

مجتہد مطلق...... جو اُصول اور فروع دونوں میں مجتہد ہو۔

مجتہد منتسب...... جو ہو تو خود مجتہد، لیکن کسی اور مجتہد مطلق کے نہج کا پابند ہو، جیسے امام ابو یوسفؒ، امام محمدؒ وغیرہ۔

وہ مجتہد جو اُصول میں مقلد ہو اور فروع میں اجتہاد سے کام لیتا ہو۔

مجتہد فی المسائل...... یعنی جن مسائل میں صاحب مذہب امام سے کوئی رائے منقول نہ ہو، ان میں ان ہی کے مقرر کئے ہوئے اُصول کی روشنی میں نصوص سے اجتہاد واستنباط کرتا ہو۔

اصحاب تخریج...... جن مسائل میں صاحب مذہب کا قول مجمل ومبہم ہو اور اس میں ایک سے زیادہ معنی مراد لینے کی گنجائش ہو، ان میں کسی ایک قول کی تعیین اور اجمال وابہام کی تفصیل اصحاب تخریج کی ذمہ داری ہوتی ہے اور اس کے لئے بھی گہرے علم اور بصیرت کی ضرورت ہے، کیوں کہ بعض دفعہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ کسی مسئلہ میں امام کا کوئی صریح قول منقول ہوتا ہے اور اصحاب تخریج امام کے دوسرے قول کو نظیر بناتے ہوئے اس میں دوسرا

قول بھی ذکر کرتے ہیں اور بعض اوقات متبعین مذہب اسی کو ترجیح دیتے ہیں، جیسے امام احمدؒ سے منقول ہے کہ جس شخص کے پاس پاک کپڑے نہ ہو، وہ فی الحال ناپاک کپڑوں میں ہی نماز ادا کرلے، اور بعد میں اس کا اعادہ کرلے، امام احمدؒ سے ایک دوسرا مسئلہ اس طرح منقول ہے کہ اگر نماز پڑھنے کے لئے پاک جگہ میسر نہ ہو تو ناپاک جگہ میں ہی نماز ادا کرلے، اور اس کے اعادہ کی ضرورت نہیں ہے، اس دوسرے قول کو بنیاد بنا کر اصحاب تخریج نے ناپاک کپڑوں میں نماز کے سلسلہ میں بھی امام احمدؒ کا ایک قول مستنبط کیا ہے کہ ان ہی کپڑوں میں نماز ادا کرلے، اور نماز کو لوٹانے کی ضرورت نہیں، یہ دوسرا قول تخریج کہلائے گا، (دیکھئے: شرح مختصر الروضہ ۳/۶۴۱) اس لئے تخریج کے کام کو کم اہم نہ سمجھنا چاہئے۔

علامہ قرافی اصحاب تخریج کی ذمہ داریوں کو واضح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''فلا يجوز التخريج حينئذٍ إلا لمن هو عالم بتفاصيل أحوال الأقيسة والعلل ورتب المصالح وشروط القواعدو ما يصلح ان يكون معارضا ومالا يصلح، وهذا لايعرفه إلا من يعرف أصول الفقه معرفة حسنة. فإذا كان موصوفا بهذه الصفة وحصل له، هذا المقام تعين عليه مقام آخر، وهو النظر وبذل الجهد فى تصفح تلك القواعد الشرعية ... فإذا بذل جهده فيما يعرفه ووجد مايجوز أن يعتبره إمامه فارقًا أو مانعًا أو شرطًا وهو ليس فى الحادثة التى يروم تخريجها حرم عليه التخريج ، واذ لم يجد شيئًا بعد الجهد و تمام المعرفة جاز له التخريج حينئذٍ'' (كتاب الفروق للقرافى ۲/۱۰۸)۔

۶- اصحاب ترجیح...... یہ وہ اہل علم ہیں جو ایک ہی مذہب کی متضاد اور متعارض آراء کے درمیان ترجیح سے کام لیتے ہیں، ان کے لئے بھی اس مذہب فقہی کے اُصول پر اپنے عہد کے حالات اور اس کے تقاضوں پر اور فی الجملہ ادلۂ شرعیہ اور اس کے اُصولوں پر نظر کا حامل ہونا ضروری ہے، کیوں کہ بعض اقوال کو عرف وضرورت کی مطابقت اور استحسان یا قیاس سے زیادہ موافقت وغیرہ کی وجہ سے بھی ترجیح دی جاتی ہے، اور اس کے لئے ادلۂ شرعیہ پر نظر اور زمانہ آگہی ضروری ہے۔

مجتہدین کی ان اقسام پر غور کیجئے تو موجودہ دور میں نئے مسائل کو حل کرنے کے لئے اجتہاد فی المسائل (جن کو بعض اہل علم نے تخریج سے تعبیر کیا ہے) اور ترجیح کی ضرورت پڑے گی جس کی تفصیل آگے آتی ہے۔

### کیا اجتہاد مطلق کی ضرورت ہے؟

اجتہاد مطلق کی اس دور میں چنداں ضرورت نہیں کیوں کہ اس میں فائدہ سے زیادہ نقصان کا اندیشہ اور خدا پرستی کے بجائے نفس پرستی پیدا ہو جانے کا امکان ہے اور غور کیا جائے تو اس کی ضرورت بھی نہیں، کیوں کہ مجتہد کو بنیادی طور پر چار کام کرنے ہوتے ہیں:

۱- اگر نص میں ایک سے زیادہ معنوں کا احتمال ہو تو شارع کے مقصد ومنشأ کی تعیین۔

۲- اگر نصوص میں بظاہر تعارض محسوس ہو تو تعارض کو دور کرنا، خواہ دونوں میں تطبیق پیدا کی جائے یا ایک کو ناسخ دوسرے کو منسوخ سمجھا جائے یا ایک کو راجح دوسرے کو مرجوح قرار دیا جائے۔

۳- جو نصوص تعبدی اور نا قابل قیاس نہیں ہیں، ان میں حکم کی علت متعین کرنا۔

۴- جو واقعات پیش آئیں، ان میں اس علت کو منطبق کرنا۔

مجتہد مطلق بنیادی طور پر ان میں سے پہلے تین اُمور کو انجام دیتا ہے، اور یہ تین امور وہ ہیں کہ سلف صالحین ان سے فارغ ہو چکے ہیں، نصوص کے مفہوم کی تعیین، ان کی تحقیق اور ان سے علت کا استنباط واستخراج کی خدمات اتنے بڑے پیمانے پر انجام پا چکی ہیں کہ اب ان میں اضافہ کی بہت کم گنجائش باقی رہ گئی ہے، البتہ چوتھا کام یعنی ہر عہد میں پائے جانے والے مسائل پر نصوص سے ثابت اور مستنبط علت کی تطبیق وہ عمل ہے جو قیامت تک جاری رہے گا، اسی کو فقہاء نے ''تحقیق مناط'' سے تعبیر کیا ہے، دراصل قیاس کا عمل تین مرحلوں سے گذرتا ہے، تخریج مناط، تنقیح مناط اور تحقیق مناط، ان میں تخریج وتنقیح کا تعلق علت کے استخراج واستنباط سے ہے اور تحقیق مناط کا تعلق علت کی تطبیق سے، چنانچہ علامہ آمدی فرماتے ہیں:

''اما تحقيق المناط فهو النظر فى معرفة وجود العلة فى أحاد الصورة بعد معرفتها فى نصها سواء كانت معروفة بنص أو

إجماع أو إستنباط'' (الإحکام فی أصول الأحکام للآمدی ۳/۳۳۵)۔
پس، ''تحقیق مناط'' قیاس کی ایک ایسی قسم ہے جو قیامت تک باقی رہے گی؛ کیوں کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم نبوت اور شریعت کی ابدیت و دوام کا لازمی تقاضا ہے۔

## ضرورۃً قول ضعیف پر فتویٰ:

نئے مسائل کے سلسلہ میں یہ بات پیش نظر رہنی چاہئے کہ عرف کی تبدیلی اور ضرورت کے تقاضے کے تحت بعض اجتہادی احکام میں تبدیلی قبول کی جاتی ہے، اس کی ایک صورت زمانۂ قدیم سے یہ اختیار کی جاتی رہی ہے کہ از راہِ ضرورت مذہب کے کسی قول مرجوح پر فتویٰ دیا جاتا ہے، یا دوسرے فقہاء مجتہدین کی آراء سے استفادہ کیا جاتا ہے، چنانچہ علامہ ابن عابدین شامیؒ فرماتے ہیں:

''قلت: لکن ھذا فی غیر موضع الضرورۃ، فقد ذکر فی حیض البحر فی بحث ألوان الدماء أقوالًا ضعیفۃ، ثم قال: وفی المعراج عن فخر الأئمۃ: لو أفتی مفتی بشیئ من ھذہ الأقوال فی مواضع الضرورۃ طلباً للتیسیر کان حسنًا. وکذا قول أبی یوسف فی المنی إذا خرج بعد فتور الشھوۃ لایجب بہ الغسل ضعیف وأجازوا العمل بہ للمسافر. والضعیف الذی خاف الریبۃ کما سیأتی فی محلہ وذلک من مواضع الضرورۃ'' (شامی ۱/۵۱)۔

...... میں کہتا ہوں کہ یہ ان مواقع کے لئے ہے جہاں کہ ضرورت نہیں، بحر کی کتاب الحیض میں ''الوان دم'' کی بحث میں چند ضعیف اقوال نقل کئے گئے ہیں، پھر کہا ہے کہ ''معراج'' میں فخر الائمہ سے نقل کیا گیا ہے کہ اگر مفتی ضرورت کے موقع پر ان اقوال میں سے کسی پر از راہ سہولت فتویٰ دے تو یہ بہتر ہوگا، منی کے سلسلہ میں امام ابو یوسفؒ کی رائے کہ فتور شہوت کے بعد منی نکلنے سے غسل واجب نہ ہوگا، ضعیف ہے، مگر فقہاء نے مسافر اور ایسے مہمان کے لئے اس کی اجازت دی ہے، جو اتہام کا اندیشہ رکھتا ہو --- اپنی جگہ یہ بحث آئے گی --- اور یہ مواقع ضرورت میں سے ہے۔

اسی طرح ''تضمین سائی'' کے قائل امام زفر ہیں، اور امام زفر کا قول ائمہ ثلاثہ کے مقابل مقبول نہیں، مگر از راہِ ضرورت فقہاء متاخرین نے اسی پر فتویٰ دیا ہے

## ضرورۃً ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول:

یہی معاملہ ایک فقہ سے دوسرے فقہ کی طرف کسی خاص مسئلہ میں عدول کا ہے کہ ضرورت کے مواقع پر دوسرے مجتہدین کی آراء سے بھی استفادہ کیا جا سکتا ہے، چنانچہ علامہ شامیؒ فرماتے ہیں:

''والحاصل أنہ إذا اتفق ابوحنیفۃ وصاحباہ علی جواب لم یجز العدول عنہ إلا لضرورۃ'' (رسم المفتی ۰۷، سعیدیہ سہارنپور)۔

خلاصہ یہ ہے کہ امام صاحب اور صاحبین جس جواب پر متفق ہوں اس سے عدول جائز نہیں، البتہ ضرورت کی بنا پر جائز ہے۔

ممتدۃ الطہر عورت کی عدت کے سلسلہ میں فقہاء مالکیہ کی رائے ہے کہ نو ماہ کے اختتام پر اس کی عدت تمام ہو جائے گی، بزازیہ میں اسی قول پر فتویٰ دیا گیا ہے، شامی اسی ذیل میں فرماتے ہیں:

''نظیر عدۃ ممتدۃ الطھر التی بلغت برویۃ الدم ثلثۃ أیام ثم امتد طھرھا فإنھا تبقی فی العدۃ إلی أن تحیض ثلاث حیض وعند مالک تنقضی عدتھا بتسعۃ أشھر وقد قال فی البزازیۃ: الفتویٰ فی زماننا علی قول مالک وقال الزاھدی کان بعض أصحابنا یفتون بہ للضرورۃ'' (ردالمحتار ۲/۳۳۰، نیز دیکھئے: کتاب مذکور ۲/۲۰۲)۔

جس عورت کو تین دنوں خون آیا اور وہ بالغ ہوگئی، پھر اس کا طہر طویل تر ہوگیا، ایسی ممتدۃ الطہر عورت تین حیض تک عدت میں رہے گی، امام مالکؒ کے نزدیک نو ماہ میں اس کی عدت پوری ہو جائے گی اور بزازیہ میں کہا ہے کہ ہمارے زمانہ میں امام مالکؒ کے قول پر فتویٰ ہے اور زاہدی کا بیان ہے کہ ہمارے بعض اصحاب اسی پر فتویٰ دیا کرتے تھے۔

حنفیہ کے یہاں مدیون کی کوئی ایسی چیز حاصل ہوگئی جو دین کی جنس سے ہو تو وہ اپنا دین وصول کر سکتا ہے، اگر خلاف جنس شئی حاصل ہوئی ہو تو اس سے دین وصول نہیں کر سکتا، لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک وصول کر سکتا ہے، اس پر حصکفی نے ''المجتبیٰ'' کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ اس میں زیادہ وسعت ہے، لہٰذا از راہ ضرورت اس پر عمل کیا جا سکتا ہے، ''وھو أوسع فیعمل بہ عند الضرورۃ'' شامیؒ نے اس پر قہستانی سے یہ توجیہ نقل کی ہے:

''وإن لم یکن مذھبنا فإن الإنسان یعذر فی العمل بہ عند الضرورۃ'' (ردالمحتار ۲/۲۰۰)۔
گو ہمارا یہ مذہب نہیں مگر آدمی ضرورت کے مواقع پر اس پر عمل کرنے میں معذور ہے۔
شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے ''عمدۃ الاحکام'' کی ''کتاب الکراہیت'' سے نقل کیا ہے:

''سور الکلب والخنزیر نجس خلافا لمالک وغیرہ ولو افتی بقول مالک جاز'' (عقد الجید ۴۷)۔
کتے اور سور کا جوٹھا ناپاک ہے، بخلاف امام مالک وغیرہ کے، تو اگر امام مالکؒ کے قول پر فتویٰ دے دیا جائے تو جائز ہے۔

فقہاء حنفیہ کے یہاں اس سلسلہ میں بہت سی نظیریں موجود ہیں، شوہر میں بعض عیوب و امراض پیدا ہو جانے کی صورت میں تفریق کا حق، مفقود الخبر کی زوجہ کے لئے تفریق کا حق، تعلیم قرآن اور اذان و امامت پر اُجرت، کمیشن ایجنٹ (سمسار) کا کاروبار وغیرہ کتنے ہی مسائل ہیں جن میں فقہاء متاخرین نے دوسرے مکاتب فقہ کی آراء سے فائدہ اُٹھا کر اُمت کو مشقت سے بچایا ہے اور "اختلاف أمتی رحمۃ" کا عملی ثبوت پیش کیا ہے۔

البتہ اس میں بھی یہ احتیاط مناسب ہے کہ حتی المقدور ائمہ اربعہ کے مسالک کے حدود سے باہر نہ جایا جائے، چنانچہ علامہ ابن ہمام اور ان کے تلمیذ ابن امیر الحاج فرماتے ہیں:

''(وعلی ھذا ماذکر بعض المتأخرین) وھو ابن الصلاح (منع تقلید غیر الائمۃ (الأربعۃ) أبی حنیفۃ ومالک والشافعی وأحمد لانضباط مذاھبھم وتقلید مسائلھم وتخصیص عمومھا وتحریر شروطھا إلی غیر ذلک ولم یدر مثلہ فی غیرھم من المجتھدین الآن لانقراض اتباعھم وحاصل ھذا انہ امتنع تقلید غیر ھؤلاء الأئمۃ لتعذر نقل حقیقۃ مذھبھم وعدم ثبوتہ حق الثبوت لا لأنہ لا یقلد وھو صحیح'' (التقریر والتحبیر ۳/۳۵۳)۔
اسی بنا پر بعض متاخرین ''ابن صلاح'' نے ذکر کیا ہے کہ ائمہ اربعہ کے علاوہ کی تقلید ممنوع ہے، کیوں کہ ان ائمہ کے مذاہب منضبط ہیں، مسائل بہ قید تحریر ہیں، عمومات کی تخصیص اور شرائط کی تنقیح وغیرہ کا کام ہو چکا ہے، اب تک دوسرے مجتہدین کے معاملہ میں ایسا نہیں ہو پایا ہے، کیوں کہ ان کے متبعین نہیں رہے، اس کا حاصل یہ ہے کہ ان ائمہ کے علاوہ دوسروں کی تقلید کی ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ ان کے حقیقی مذہب کا نقل کرنا دشوار ہے اور ان کا ثبوت نہیں، اس لئے نہیں کہ وہ قابل تقلید نہیں ہیں، یہی صحیح ہے۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ جیسے معتدل الفکر اور مسلکی تعصبات سے ماوراء شخصیت نے بھی مذاہب اربعہ کو بڑی مصلحتوں کا حامل قرار دیا ہے، چنانچہ فرماتے ہیں:

''منھا أن ھذہ المذاھب الأربعۃ المدونۃ المحررۃ قد إجتمعت الأمۃ أو من یعتد منھا علی جواز تقلیدھا إلی یومنا ھذا وفی ذلک من المصالح مالا یخفی لا سیما فی ھذہ الأیام التی قصرت فیھا الھمم جدًا و أشربت النفوس الھوی وأعجب کل ذی رأی برأیہ''. (حجۃ اللہ البالغۃ ۱/۳۶۱)۔

من جملہ مصالح کے یہ ہے کہ ان مدون و مرتب چاروں مذاہب پر اُمت اور اُمت کے معتد بہ لوگوں کا اتفاق ہو گیا ہے اور وہ آج تک ان مذاہب اربعہ کی تقلید کے جواز پر متفق ہیں، اس میں ایسی مصلحتیں ہیں جو مخفی نہیں، بالخصوص فی زمانہ کہ ہمتیں بہت کوتاہ ہیں اور لوگ مبتلاء ہوس ہیں اور ہر صاحب رائے اپنی رائے کی بابت عجب کا شکار ہے۔ پس اُصول یہ قرار پایا کہ نئے مسائل کو حل کرنے کے لئے بوقت ضرورت مذہب کے قول ضعیف پر بھی عمل کیا جا سکتا ہے اور دوسرے دبستانِ فقہ سے استفادہ بھی کیا جا سکتا ہے۔

## نئے مسائل کے حل کے لئے نقشۂ کار:

لہٰذا اس عہد میں جو فقہی مسائل پیدا ہوئے ہیں، ان کے حل کے سلسلہ میں نقشۂ کار اس طرح ہوگا:

۱.....جن مسائل کے بارے میں صاحب مذہب کی صراحت منقول نہ ہو اور فقہاء کے یہاں اس کی کوئی نظیر بھی موجود نہ ہو، ان میں نصوص اور مقاصد شریعت کو سامنے رکھ کر حکم لگانا --- لیکن اس حقیر کا خیال ہے کہ ایسے مسائل بہت ہی کم مل سکتے ہیں جن کے بارے میں ائمہ مجتہدین اور اصحاب تخریج کے یہاں صراحت بھی نہ ہو اور ان کے اجتہادات میں اس کی نظیر بھی موجود نہیں ہو۔

۲.....جن مسائل میں اصحاب مذاہب کا اجتہاد منقول نہ ہو، لیکن اس کی نظیر موجود ہو، خواہ مجتہد مطلق کے یہاں، خواہ مجتہد منتسب اور اصحاب تخریج کے

یہاں، توان میں پہلے کے نظائر اور اجتہاد واستنباط کے اُصول وقواعد کو سامنے رکھ کر حکم لگانا۔

۳......جن مسائل میں ائمہ مجتہدین یا مذہب کے دائرہ میں رہتے ہوئے اجتہاد کرنے والے فقہاء کی آراء موجود ہوں، لیکن عرف اور طریقۂ کار میں تبدیلی، سیاسی ومعاشی نظام میں تغیر، اخلاقی انحطاط، اور نئے وسائل کی ایجاد کی وجہ سے ان آراء پر عمل کرنے میں اباحیت کا دروازہ کھلتا ہو، یا قابل لحاظ حرج اور تنگی پیدا ہوتی ہو، تو ایسی رائے کو ترجیح دینا جس میں موجودہ احوال کی رعایت ہو،---اس کی دوصورتیں ہیں:

(الف) مذہب کے قول ضعیف کو اختیار کرنا۔ (ب) دوسرے مکاتبِ فقہ سے استفادہ کرنا۔

۴......بعض ایسے مسائل بھی ہیں جن میں واضح طور پر وہ علت پائی جاتی ہے، جس علت کی وجہ سے نص میں اس کے حلال یا حرام ہونے کا حکم لگایا گیا ہے، اس نئی پیش آمدہ صورت پر اس علت کو منطبق کرتے ہوئے حکم لگانا،---جس کو علماءِ اُصول نے ''تحقیق مناط'' سے تعبیر کیا ہے۔

اجتماعی اجتہاد کیوں؟......اب سوال یہ ہے کہ اجتہاد واستنباط کا یہ کام کون شخص کرے؟---مجتہد کے اندر بنیادی طور پر دو وصف مطلوب ہیں، ایک علم، دوسرے ورع وتقویٰ، اور یہ ایک حقیقت ہے کہ اسبابِ سہولت کی فراوانی اور اس کی طلب کی وجہ سے ایسے لوگ خال خال ہی پائے جاتے ہیں، جنھوں نے اپنی زندگی کو علم وتحقیق کے کام کے لئے وقف کردیا ہو، اس میں شبہ نہیں کہ آج کل علم کے ایسے ذرائع پیدا ہوگئے ہیں، جس نے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ استفادہ کو ممکن بنادیا ہے، لیکن اس میں بھی شبہ نہیں کہ ان وسائل نے انسان کے اندر سہولت پسندی اور ثانوی درجہ کے مراجع پر قناعت کا مزاج پیدا کردیا ہے---اس سے بھی زیادہ اہم مسئلہ ورع وتقویٰ کا ہے، نفس پرستی، اربابِ اقتدار کے دباؤ سے تأثر، جماعتی مفادات کا تحفظ اور احکام شریعت کے معاملہ میں سہل انگاری اور سہولتوں کی تلاش، ایسی کوتاہیاں ہیں جن سے ہر شخص باخبر ہے، یہ ایک حقیقت ہے کہ اس دور میں امام ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور ان جیسے فقہاء کی عزیمت، خشیتِ الٰہی اور خدا کی رضا جوئی کا جذبہ افسانۂ ماضی محسوس ہوتا ہے، ان حالات میں انفرادی اجتہاد یا مسائل فقہیہ کے بارے میں انفرادی غور وفکر ناکافی اور مخدوش طریقہ نظر آتا ہے، اور موجودہ حالات میں صحیح طریقہ اجتماعی اجتہاد یا اجتماعی غور وفکر کا ہے، کیوں کہ اجتماعیت انفرادی کوتاہیوں اور غلطیوں کی تلافی کردیتی ہے۔

اجتماعی اجتہاد کا ثبوت:......اجتماعی اجتہاد کا یہ تصور نیا نہیں ہے، چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

''قلت: یا رسول الله! إن نزل بنا أمر لیس فیه بیان أمر، ولا نهی، فما تأمرنا؟ قال: تشاوروا الفقهاء والعابدین، ولا تمضوا فیه رای خاصة'' (مجمع البحرین ۱/۲۲۵، حدیث نمبر ۲۴۱)

اس روایت کو طبرانی نے معجم اوسط میں نقل کیا ہے، اور علامہ ہیثمی نے اس کے رواۃ کو ثقہ قرار دیا ہے، ورجاله موثقون من اهل الصحیح (مجمع الزوائد ۱/۱۷۸)، اسی طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بارے میں میمون بن مہران نے نقل کیا ہے کہ جب آپ کے سامنے کوئی مقدمہ آتا تو قرآن وحدیث میں تلاش کرتے، صحابہ سے دریافت کرتے کہ کیا اس سلسلہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی فیصلہ منقول ہے؟ اگر آپ کا کوئی فیصلہ نہیں مل پاتا تو:

''جمع رؤساء الناس وخیارهم فاستشارهم، فان اجمع رأی علی شیئ قضی بهم'' (اعلام الموقعین ۱/۶۲)

یہی معمول حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا منقول ہے کہ جن مسائل میں کتاب وسنت کی کوئی ہدایت اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا فیصلہ نہیں ملتا، ان میں اہم شخصیتوں کو بلا کر فیصلہ کرتے، والا دعا رؤس الناس، فإذا اجتمعوا علی الأمر قضیٰ به (حوالہ سابق) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ بھی منقول ہے:

''فکان اذا رفعت الیه قضیة، قال: ادعوا لی علیا، وادعوا لی زیداً، وکان یستشیرهم، ثم یفصل بما اتفقوا علیه''

(حوالہ سابق)

اسی طرح حضرت عمرؓ نے قاضی شریح کو عہدۂ قضا پر مقرر کرتے ہوئے یہ ہدایت دی:

''إقض بما استبان لك من قضاء رسول الله صلی الله علیه وسلم فان لم تعلم كل أقضیة رسول الله، فاقض بما استبان لك من ائمة المجتهدین، فان لم تعلم فاجتهد رأیك واستشر أهل العلم والصلاح'' (الفتاویٰ الکبریٰ لابن تیمیه ۲۰۰۱/۲۰۱/۱۹)

اسی طرح حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے---جب وہ مدینہ کے والی مقرر ہوئے---مدینہ کے دس ممتاز فقہاء کو جمع کیا اور ان سے فرمایا:

''إنما دعوتكم لأمر تؤجرون عليه، وتكونون فيه أعوانا على الحق، ما أريد أن أقطع أمراً إلا برأيكم أو برأى من حضر منكم'' (تاريخ طبرى ۶/۴۲۸۴۲۷)

عہد صحابہ اور عہد تابعین میں متعدد مسائل اجتماعی اجتہاد کے ذریعہ طے پائے ہیں، (تفصیل کے لئے دیکھئے: الاجتہاد الجماعی ودور المجامع الفقہیہ فی تطبیقہ للدکتور شعبان محمد اسماعیل ۸۳ تا ۱۱۲)، ائمہ مجتہدین میں اس سلسلہ میں امام ابوحنیفہؒ کا طریقۂ اجتہاد اسوہ کا درجہ رکھتا ہے، امام ابوحنیفہؒ کے شاگردوں میں مختلف علوم وفنون کی ممتاز شخصیتیں شامل تھیں، ہر مسئلہ پر جو زیر بحث آتا مختلف اہل علم اپنی آراء کا اظہار کرتے، مناقشہ ہوتا اور بعض مسائل میں ایک ایک ماہ گفتگو ہوتی، پھر جو رائے قرار پاتی اسے اتفاق کے ساتھ یا اختلاف رائے کے ساتھ لکھا جاتا، چنانچہ جامع المسانید کے مقدمہ میں ہے:

''وكان رحمه الله اذا وقعت واقعة شاورهم وناظرهم وحاورهم وسألهم، فيسمع ما عندهم من الأخبار والآثار ويقول ما عنده، ويناظرهم شهرًا او أكثر حتى يستقر أحدا لأقوال، فيثبته أبويوسف رحمه الله حتى أثبت الاصول على هذا المنهج'' (جامع مسانيد الامام الاعظم ۱/۳۳، طبع الهند)

موجودہ عہد میں بھی نئے مسائل کے حل کے لئے اجتماعی اجتہاد ہی کا طریقہ موزوں ہے، چنانچہ ماضی قریب کے ممتاز فقیہ اور صاحب نظر مصنف شیخ زرقاءؒ فرماتے ہیں:

''إذا أردنا نعيد للشريعة فقهها وروحها، وحيويتها بالإجتهاد الذى هو واجب كفائى، لابد من إستمراره فى الأمة شرعًا...... هذه الحلول لابد لها من الإجتهاد الجماعى ليحل محل الإجتهاد الفردى فى القضايا الكبيرة'' (الفتوى، نشأتها وتطورها، للدكتور شيخ حسين ۶۶۶)

اللہ کا شکر ہے کہ نئے مسائل کے حل کی ضرورت کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے عصر حاضر میں اس اجتماعی اجتہاد کے سلسلہ میں بڑی اہم کاوشیں انجام پارہی ہیں، عالم عرب میں مجمع البحوث الاسلامی مصر، مجمع الفقہ الاسلامی جدہ، المجمع الفقہی رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ کی خدمات، مغرب میں اسلامی یورپی کونسل برائے افتاء اور برصغیر میں اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا اور اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان اس سلسلہ میں خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔

## ہندوستان میں اجتماعی غور وفکر کی کاوشیں:

اگر ہندوستان میں فقہی مسائل میں اجتماعی غور وفکر کا جائزہ لیا جائے تو شاید اس کی ابتداء فتاویٰ عالمگیری کی تدوین سے قرار پائے، جسے حضرت اورنگ زیبؒ نے پورے ملک سے منتخب علماء کی ایک کمیٹی بنا کر مرتب کردیا تھا، اس طرح فقہ حنفی کا ایک ایسا انسائیکلوپیڈیا وجود میں آیا، کہ احکام فقہ کی جامعیت، کثرت اور وسعت کے اعتبار سے اس کی نظیریں کم ہی مل پائیں گی۔

ہندوستان میں مسلمانوں کے اقتدار کا سورج غروب ہونے کے بعد اس سلسلہ کی ایک کوشش حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ، مفکر اسلام حضرت مولانا ابوالمحاسن محمد سجادؒ اور مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب کے زیر سایہ سرانجام پائی، اور اسی کوشش کے نتیجے میں الحیلۃ الناجزۃ اور انفساخ نکاح مسلم ایکٹ کی ترتیب عمل میں آئی۔

پھر جمعیت علماء ہند کے ذمہ داروں میں ایک اہم علمی شخصیت حضرت مولانا محمد میاں صاحب دیوبندیؒ نے جمعیت کے تحت ''ادارۃ المباحث الفقہیہ'' قائم فرمایا، جس نے ابتدائی دور میں رویت ہلال کے موضوع پر ایک اہم کانفرنس بھی منعقد کی، اور عام طور پر مولانا مرحوم اہم مسائل پر ملک کے مختلف دارالافتاء اور ملک کی اہم شخصیتوں کو استفتاء ارسال کرتے تھے، اور اس کے جوابات طلب کئے جاتے تھے، اس طرح علماء میں ان مسائل پر غور کرنے کی تحریک پیدا ہوتی تھی، لیکن اجتماعی نشست اور مناقشہ کا کوئی مستقل سلسلہ نہیں تھا، البتہ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے قیام کے بعد اس ادارہ نے بھی دو تین فقہی اجتماعات منعقد کئے ہیں۔

دوسری کوشش حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی تحریک پر ندوۃ العلماء کے زیر اہتمام ''مجلس تحقیقات شرعیہ'' کے قیام (۱۹۶۳ھ) سے شروع ہوئی، مجلس نے ہندوستان کے حالات کے تناظر میں انشورنس، رویت ہلال اور نس بندی کے مسائل پر نشستیں منعقد کیں اور بعض اہم فیصلے بھی

کیے، مختلف نئے مسائل پر مجلس کے ذمہ داران حضرت مولانا محمد اسحاق سندیلوی اور حضرت مولانا محمد برہان الدین سنبھلی نے قلم اُٹھایا، لیکن بعد کو اجتماعی تبادلۂ خیال کا سلسلہ ختم ہوگیا۔

یہ دونوں ادارے نئے مسائل کے حل میں فعال کردار اس لئے ادانہیں کر پائے کہ دوسرے بڑے ادارہ یا تنظیم کے ساتھ ان کی حیثیت ضمنی ادارہ کی تھی، اور اس کاوش کا دائرہ ادارہ کے متعلقین و متفقین تک محدود تھا، اس لئے پیش آنے والے مسائل کی تیز گامی اور کثرت کو ملحوظ رکھتے ہوئے محسوس کیا گیا کہ خاص اس مقصد کے لئے ایک مستقل ادارہ ہو، تا کہ اس کام میں تسلسل باقی رہے اور مختلف الفکر اہل علم کو اکٹھا کر کے زیادہ وسعت کے ساتھ غور وفکر کیا جا سکے، اسی پس منظر میں حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ نے ۱۹۸۹ء میں اسلامک فقہ اکیڈمی کی بنیاد رکھی، جس کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ اس نے پورے خطہ میں ایک نئی علمی اُمنگ، ذوق تحقیق، اعتدال فکر اور فقہی تحریک کو وجود بخشا، اکیڈمی کے فقہی مجلات جن کی پوری دنیا میں تحسین کی جارہی ہے اور جن کے حوالہ سے اہل علم اپنی تحقیقات کو پیش کر رہے ہیں، اس کے شاہد عدل ہیں۔

## اسلامک فقہ اکیڈمی کی اجتہادی کاوشیں---ایک نظر میں

اکیڈمی نے اپنی اٹھارہ سالہ عمر کے مختصر عرصہ میں پندرہ سیمینار کئے ہیں، اور ان سیمیناروں میں مجموعی اعتبار سے ۶۲ / سے زائد موضوعات زیر بحث آئے، جو زندگی کے مختلف شعبوں سے متعلق ہیں، یہاں ان موضوعات کا اجمالی تذکرہ مناسب ہوگا۔

**اصول فقہ:**

☆ فقہ اسلامی میں عرف وعادت کی اہمیت اور اس کے معتبر ہونے کے اصول وقواعد۔

☆ شریعت میں ضرورت وحاجت کی رعایت اور اس کے حدود وشرائط۔ ☆ فضائل واحکام میں احادیث ضعیفہ کا حکم۔

☆ ائمہ مجتہدین کے فقہی اختلاف کی حیثیت اور اختلاف کے آداب

**عبادات:**

☆ زکاۃ سے متعلق جدید مسائل ☆ عشر وخراج سے متعلق جدید مسائل ☆ حج وعمرہ سے متعلق جدید مسائل

☆ وقف سے متعلق جدید مسائل ☆ اوقاف اور مسلمانوں کی موجودہ ضروریات

**سماجی مسائل:**

☆ فیملی پلاننگ ☆ نکاح کے وقت لگائی جانے والی شرطیں ☆ نکاح میں کفاءت موجودہ سماجی حالات کے تناظر میں

☆ نکاح میں ولی کے اختیارات ☆ جبری نکاح ☆ حالت نشہ کی طلاق ☆ نکاح میں لین دین کا مطالبہ

**معاشی مسائل:**

☆ کرنسی کی فقہی حیثیت ☆ دو مختلف کرنسیوں کا باہم تبادلہ ☆ بینک انٹرسٹ ☆ غیر سودی بنکاری

☆ بیع مرابحہ ☆ حقوق اور ان کی خرید وفروخت ☆ انشورنس اور ہندوستان کے خصوصی حالات ☆ شیئرز کی خرید وفروخت

☆ شیئرز کمپنی کی فقہی حیثیت اور اس سے متعلق مسائل ☆ پانی میں موجود مچھلی کی بیع ☆ قبضہ سے پہلے خرید وفروخت

☆ بالاقساط خرید وفروخت ☆ مکانات اور دکانات کی پگڑی شرعی نقطہ نظر ☆ غیر سودی قرض دہندہ ادارے

**طبی مسائل:**

☆ اعضاء کی پیوندکاری ☆ طبی اخلاقیات اور اطبا کے فرائض ☆ اسلامی نقطہ نظر سے طبی اخلاقیات کا مسودہ

☆ایڈز اور اس سے متعلق احکام ☆انسانی کلوننگ

اجتماعی اور بین الاقوامی مسائل:

☆اسلام اور امن عالم۔☆مسلم اور غیر مسلم تعلقات۔☆دارالاسلام، دارالحرب اور مختلف ملکوں کی شرعی حیثیت ☆وحدت امت کا اعلامیہ

حلال وحرام اور جدید وسائل سے متعلق مسائل:

☆انٹرنیٹ اور جدید ذرائع ابلاغ کا شرعی حکم ☆انٹرنیٹ اور فون وغیرہ جدید ذرائع کے ذریعہ نکاح اور خرید وفروخت جیسے معاملات

☆ماہیت کی تبدیلی ☆جلاٹین ☆جنیٹک سائنس اور ڈی این اے ٹسٹ ☆الکوحل

☆مشینی ذبیحہ ☆ذبیحہ سے متعلق مسائل ☆دینی مدارس میں عصری تعلیم اور عصری درسگاہوں میں دینی تعلیم کے بل

ان سیمناروں میں جو مسائل زیر بحث آئے ہیں، ان میں سے سات وہ ہیں جن میں قطعی فیصلہ کو ملتوی رکھا گیا ہے اور مختلف موضوعات کی بارہ شقوں میں فیصلے اختلاف رائے سے ہوئے ہیں، باقی فیصلے باتفاق رائے کئے گئے ہیں، یہ قراردیں سیمناروں کی ترتیب سے بھی اور فقہی ترتیب پر بھی شائع ہو چکی ہیں، ان سیمناروں میں جو مقالات پیش کئے گئے ہیں، ان کی تعداد دو ہزار کے قریب ہے اور ہندوستان کے مختلف علاقوں سے جن اہل علم اور اصحاب افتاء نے شرکت کی ہے مجموعی طور پر ان کی تعداد ساڑھے پانچ سو سے زیادہ ہے، بیرون ملک سے سیمنار میں شرکت ہونے والے فضلاء کی تعداد تقریباً پینتیس ہے، جن کا تعلق دنیا کے بیس ملکوں سے ہے، اب تک ان سیمناروں کے مقالات پر مشتمل بیس مجموعے شائع ہو چکے ہیں، جو بحیثیت مجموعی تقریباً ۱۲ ہزار صفحات پر مشتمل ہیں، ان کے علاوہ وقف سے متعلق منتخب مقالات کا عربی ترجمہ اور غیر سودی بینک کاری سے متعلق اہم مقالات کا انگریزی ترجمہ بھی ان ہی سیمناروں کا فیض ہے۔

اکیڈمی کا طریقۂ کار:

اس بات کا ذکر کرنا بھی مناسب ہے کہ اکیڈمی کے نئے مسائل پر غور وفکر کرنے کا نہج کیا ہے اور تحقیق وتنقیح کے بعد کس طرح فیصلے کئے جاتے ہیں؟ سب سے پہلا مرحلہ سیمنار کے لئے زیر بحث آنے والے موضوعات کے انتخاب کا ہے، اس کے لئے سیمنار میں شریک ہونے والے حضرات سے آئندہ سیمنار کے لئے تحریری رائے لی جاتی ہے، اب تک مختلف سیمناروں میں جو آراء آئی ہیں، اس کی مکمل فہرست مرتب کردی گئی ہے، اکیڈمی کی مجلس علمی بھی عنوانات کے سلسلہ میں اپنا مشورہ پیش کرتی ہے، جس میں پورے ملک سے ممتاز اہل قلم اور اہل علم شامل ہوتے ہیں، پھر مجلس منتظمہ ان تمام آراء کو سامنے رکھ کر اور عالمی اور ملکی حالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے آئندہ سیمنار کے لئے موضوعات کا انتخاب کرتی ہے، کوشش کی جاتی ہے کہ یہ موضوعات مختلف شعبہ ہائے زندگی سے متعلق اور موجودہ حالات وضروریات سے زیادہ مطابقت رکھنے والے ہوں۔

اب اس موضوع سے متعلق قابل بحث نکات پر مشتمل سوالنامہ اکیڈمی کے سکریٹریز میں سے کوئی ایک مرتب کرتا ہے، پھر جنرل سکریٹری برائے سیمنار اس سوالنامہ کو مزید منقح اور واضح کرنے کی کوشش کرتے ہیں، اس کے بعد اسے اکیڈمی کے ارکان انتظامی (جو سترہ ہیں اور سبھی معروف اصحاب علم اور اہل نظر میں سے ہیں) کے پاس غور مکرر کے لئے بھیجا جاتا ہے، اور ان کی آراء کی روشنی میں اسے آخری صورت دی جاتی ہے، اب یہ سوالنامہ ملک وبیرون ملک کے فقہاء اور ارباب افتاء اور اسکالرس کے پاس بھیجا جاتا ہے اور اگر سوال کا تعلق کسی جدید سائنسی ایجاد، یا سماجی ومعاشی مسئلہ سے ہو تو اس کے عملی اور سائنسی پہلو پر ان شعبوں کے ماہرین سے مقالات لکھائے جاتے ہیں اور یہ مقالات اگر انگریزی میں ہوں تو ان کا اردو ترجمہ کرایا جاتا ہے اور یہ بھی علماء وارباب افتاء کے پاس بھیجا جاتا ہے، تاکہ صورت مسئلہ پوری طرح واضح ہو جائے اور وہ اس کی تفصیلات سے واقف ہو جائیں، ہندوستان میں اہل سنت کے تمام مکاتب فکر سے متعلق اہم درس گاہوں کے ارباب افتاء، نیز ان تمام شخصیتوں کے نام یہ دعوت نامہ جاتا ہے، جو تصنیف وتالیف، تدریس، قضاء یا اور کسی جہت سے فقہ سے مربوط ہوں۔

اہل علم کی طرف سے جو مقالات آتے ہیں، ان کی بڑی تعداد ہوتی ہے، اس لئے اکیڈمی کے شعبۂ علمی کے رفقاء ان مقالات کی اس طرح تلخیص کرتے ہیں کہ ہر مسئلہ میں تمام مقالہ نگاروں کی رائے آجائے، اگر اتفاق ہو تو متفقہ رائے اور اختلاف ہو تو اختلاف رائے کا اظہار کیا جائے اور مقالہ نگاروں نے کتاب وسنت سے جو استدلال اور فقہاء کی عبارتوں سے جو استشہاد کیا ہو، اختصار کے ساتھ اس کا بھی ذکر ہو، اس تلخیص کو شرکاء کو سیمنار کے موقع سے

نظام قائم ہے اس میں ہمارا ملک بھی شامل ہے، لہٰذا بھرپور معاوضہ اور روزگار کی گارنٹی ہونی چاہیے، اور اجاڑنے اور ڈیم بنانے سے صرف مالداروں کو اور ان مخصوص خاندانوں کو فائدہ پہنچانا مقصود ہے جن کا باضابطہ سپریم کورٹ پر قبضہ ہے، ہائی کورٹ پر بھی قبضہ ہے، فوج میں بھی قبضہ ہے اور تمام سیاسی پارٹیاں بھی ان ہی کی ہیں اور جو تمام وسائل ہیں وہ ان ہی کے قبضہ میں ہیں، لہٰذا اس پہلو کو نظر انداز کر دینا سخت خطرے کا سبب ہے، یہ ڈیم ہمارے ملک میں اور پڑوسی ملک میں بھی اسی طرح سے بنائے جا رہے ہیں کہ محروموں کو بالکل محروم کر دیا جائے اور مالداروں کو اور غاصبوں اور قاتلوں اور جوان کے خون چوسنے والے ہیں ان کو کھلی چھوٹ دیدی جائے، اس کا عوامی مفاد سے کوئی تعلق نہیں ہے، اس لیے باضابطہ پوری دنیا میں یہ طے ہو چکا ہے کہ چھوٹے ڈیم بنائے جائیں پانی روکنے کے لیے، بڑے ڈیم ہرگز نہ بنائے جائیں، اس کی خلاف ورزی مسلسل ہو رہی ہے اور اس کو ملکی مفاد کا نام دیا جاتا ہے۔ تو میں سمجھتا ہوں کہ اس سلسلہ میں غور کرتے وقت اس پہلو کو ضرور پیش نظر رکھا جائے۔ شکریہ۔

## مولانا اختر امام عادل قاسمی:

مجھے سوال نمبر ۹ کے بارے میں عرض کرنا ہے، ابھی حضرت مولانا خورشید انور صاحب ارشاد فرما رہے تھے اور عرض مسئلہ میں بھی یہ بات آئی ہے کہ اگر کسی علاقے میں تباہ کن سیلاب آیا ہوا ہو تو اس علاقے کے لوگ اپنے تحفظ کے لیے باندھ کو کاٹ سکتے ہیں یا نہیں، ابھی مولانا نے جو ارشاد فرمایا کہ اس سے جو آگے کے نقصانات ہیں وہ موہوم ہیں یا ابھی اس کا اندازہ نہیں ہے۔ تو فقہاء نے اس سلسلہ میں جو وضاحتیں کی ہیں جس میں نہر کے منھ کھولنے کا مسئلہ زیر بحث آیا ہے جو سیلاب کے علاوہ کی صورت حال ہے، اس ذیل میں فقہاء نے یہ بات لکھی ہے، فتاویٰ ہندیہ وغیرہ میں وضاحت ہے اور تلخیص میں بھی وہ عبارت موجود ہے اور عرض میں بھی شاید آئی تھی کہ اگر اتنا حصہ کھولا جائے کہ جس سے دوسروں کو نقصان نہ پہنچے تو اس کی گنجائش ہے، اگر اتنا حصہ کھولدے جو عرف میں اور عادت میں نقصان پہنچاتا ہو تو اس پر ضمان کی بھی بات آئی ہے یہ تو وضاحت ہے۔ سیلاب کے زمانے میں ظاہر ہے کہ بہت بڑے حصہ کو، ذخیرۂ آب کو کھولدینے سے جو نقصانات ہوتے ہیں، وہ بہار میں یا جو سیلابی علاقے ہیں وہاں اس کا مشاہدہ کیا جاسکتا ہے؛ اس لیے اس سلسلہ میں فتاویٰ ہندیہ میں جو عبارت ہے اس سے استفادہ کرتے ہوئے لوگوں کو اپنے تحفظ کے لیے باندھ کاٹنے کی اجازت نہیں دینی چاہیے۔ جو عبارتیں ان حضرات نے پیش کی ہیں اس میں ہے کہ انسان اپنے تحفظ کے لیے کوئی ظلم ہو رہا ہو تو اپنے بچاؤ کے لیے کوشش کرے، دوسرے پر کیا ہوگا اس کو نہ دیکھے۔ وہ ایسے مسائل ہیں جن میں دوسرے کے نقصان کا اندازہ نہ ہو، موہوم ہو کہ اس پر کیا ہوگا جیسے سانپ ہم پر گرا، ہم پھینک دیں، وہ سانپ کس پر جا کر گرے گا وہ ہم کو معلوم نہیں ہے۔ جو موہوم ہے اس کے بارے میں فقہاء نے صاف طور پر لکھا ہے کہ اس میں اپنے بچاؤ کی فکر کرے، لیکن جب معلوم ہے کہ جب یہ باندھ کاٹا جائے گا تو اس کے اتنے نقصانات ہوں گے، اتنی بستیاں غرقاب ہو جائیں گی، تو وہاں پر ہمیں مشاہدہ ہے کہ اس کا بڑا نقصان ہونے والا ہے، اس لیے عبارتوں میں تضاد نہیں، فقہاء کے یہاں عبارتیں دونوں طرح کی موجود ہیں اور اس کو سامنے رکھ کر کے ہمیں کوئی فیصلہ کرنا چاہیے۔

## مولانا توقیر بدر قاسمی:

مجھے بھی سوال نمبر ۹ سے ہی متعلق عرض کرنا ہے، سوال میں یہ ہے کہ بعض علاقوں میں تباہ کن سیلاب آتا ہے، سب سے پہلے ہمیں بحیثیت مسلمان یہ ماننا پڑے گا کہ تباہ کن سیلاب یہ عذاب خداوندی ہے اور عذاب خداوندی کے پیش نظر دیکھا یہ جائے کہ حدیثوں میں ان صورتوں میں کیا حکم دیا گیا ہے، چنانچہ طاعون کے بارے میں کہا گیا کہ وہ ایک عذاب ہے، اللہ تعالیٰ نے کہا کہ بنی اسرائیل میں اس کو مسلط کیا گیا ہے، اس کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دیکھو جہاں تک یہ وبا پھیلے تم اس حلقے سے ہٹنا مت، اور اگر کہیں پر ایسی وباء ہو تو وہاں جانا مت۔ ان تمام کے پیش نظر اگر دیکھا جائے تو تباہ کن سیلاب کا آنا یہ بھی ایک عذاب خداوندی ہی ہے۔ اور اس صورت میں ہم یہ سوچیں کہ سامنے والے کا کیا ہوگا، نہیں ہوگا؟ فی الحال ہمیں خود بچنا چاہیے، تو اپنے بچنے کے سلسلہ میں بھی ایک دوسری حدیث ہے جہاں پر یہ آیا ہے کہ فلاں شہید، فلاں شہید، فلاں شہید، وہیں پر مسلم شریف جلد ۲ صفحہ ۱۴۲ پر یہ بھی ہے کہ "الغریق شهید"، مان لیا کہ ہم نہ بچ سکیں، ڈوب جائیں تو ہمیں شہادت کا درجہ ملے گا تو بجائے اس کے کہ ہم

دوسروں کو نقصان پہنچائیں جیسا کہ مولانا نے بتایا کہ بہار کے اندر یہ مشاہدہ ہے اور اس کو ہر ایک محسوس کر سکتا ہے تو وہاں پر بجائے دوسروں کو ڈوبانے کے خود شہادت کا درجہ لے لیں تو میں سمجھتا ہوں کہ اس حدیث سے صاف واضح ہے۔

### مفتی ارشد فاروقی:

مجھے عرض یہ کرنا ہے کہ خاص طور پر جو گفتگو باندھ کو کاٹنے اور توڑنے اور پانی کو بہانے کے سلسلہ میں ہو رہی ہے، بہر حال پانی ایک قیمتی چیز ہے اس کی قدر کرنا ہمارے لیے ضروری ہے۔ یہ جو خاص مسئلہ ہے عام طور سے اس کا تعلق عوام سے نہیں ہے بلکہ اس کا تعلق حکومتوں سے ہے، حکومتوں کی یہ ذمہ داری ہے کہ اگر سیلاب کہیں آتا ہے تو ایسے وقت میں کون سے باندھ کو توڑا جائے اور کون سے باندھ کو نہ توڑا جائے، پھر اگلی آبادیوں کو توڑنے سے پہلے اطلاع دی جائے، ان کو وہاں سے ہٹایا جائے، جہاں سیلاب آچکا ہے اور وہاں مرنا یا ڈوبنا یقینی ہو چکا ہے تو ان لوگوں کو بچا کر اگلی آبادیوں کو اطلاع دینا، ان سے آبادی کو خالی کرا لینا، یہ وہ ذرائع ہیں جن سے کہ دونوں طرف تحفظ ہو سکتا ہے تو ایسے وقت عوام کا یا ذاتی طور پر کوئی اقدام نہ کارگر ہوگا نہ مفید ہوگا، اس میں حکومتی سطح سے جو انتظامات ہوں انہیں طلب کیا جائے اور ایسے اقدامات کیے جائیں کہ دونوں طرف تحفظ ہو سکے۔

### مولانا عتیق احمد قاسمی:

یہ آبی وسائل کے جو مسائل ہیں آپ کے سامنے، میں سمجھتا ہوں کہ اس میں بیشتر اجزاء وہ تھے جو اتفاقی ہیں، متفق علیہ ہیں، بہت کم مسائل میں آپ کا اختلاف ہوا ہے، ایک جو بہت اہم مسئلہ تھا پانی کی صفائی کا جو آج کے دور میں فلٹر کیا جاتا ہے تو اس کے بارے میں کہ کیا وہ پانی پاک ہو جائے گا اس عمل کے بعد یا وہ پانی ناپاک ہی رہے گا، اس میں دو رائیں ہمارے سامنے آئی ہیں، اور کبھی مجامع فقہیہ نے اس پر گفتگو کی ہے اور میری بھی رائے یہ ہے اور مولانا خالد صاحب کی بھی رائے یہ ہے کہ ابھی چوں کہ ماہرین کی رائے ہم نے نہیں پڑھی ہے ان سے استفادہ نہیں کیا ہے کہ یہ عمل کیسے ہوتا ہے۔ اس لیے اس جز کو انشاء اللہ آئندہ کے لیے ملتوی کیا جاتا ہے۔

باقی اور جو مسائل ہیں ان میں زیادہ بڑے اختلافات نہیں ہیں۔ اب یہ باندھ کاٹنے کی بات ہے نہ کاٹنے کی بات ہے، ظاہر ہے کہ اس مسئلہ میں بھی اختلاف کوئی اتنا بنیادی نہیں ہے، اور اصل تو حکومت کی ذمہ داری بنتی ہے ایسے حالات میں کہ وہ آبادی کے تحفظ کے لیے کہاں کہاں اقدام کرتی ہے، اپنے طور سے اگر ہر گاؤں کے لوگ، ہر علاقے کے لوگ یہ کام کرنے لگیں گے تو بڑی تباہی پھیلے گی، اس کے لیے ظاہر بات ہے کہ نظام حکومت کا ہے اور کوتاہیاں بھی حکومت سے ہوتی ہیں، یہ ایک پہلو ہے۔ بات یہ ہے کہ اگر حکومتیں ذمہ دار ہوں واقعی، مفاد عامہ کا خیال کرنے والی ہوں جیسے بہت سے ملکوں میں ہیں، تو گویا پھر یہ مباحث آتے ہی نہیں۔ ان سوالات کو اٹھانے کا موقع ہی نہیں آتا، لیکن پھر بھی مجموعی لحاظ سے اگر ہر آبادی کو ہر گاؤں والے کو اس کی اجازت دیدی جائے کہ جہاں اس کو خطرہ محسوس ہو، اس کو کاٹ دے تو اس سے بڑی تباہی پھیلے گی اور اس سے بڑے خطرات پیدا ہوں گے۔ بہر حال اس میں بھی انشاء اللہ جب آپ تجویز مرتب کریں گے تو کوئی ایسی متبادل تجویز ہوگی جو سب کے لیے قابل قبول ہوگی۔

جہاں تک پانی پر ٹیکس وغیرہ عائد کرنے کی بات ہے، ہم اس دنیا میں رہتے ہیں، اس ملک میں رہتے ہیں، پانی کا پورا ایک نظام ہے، شہروں میں خاص طور سے، دیہاتوں میں تو اب بھی وہ قوانین نافذ نہیں ہیں اور عمل بھی اس پر نہیں ہوتا، لیکن شہروں میں تو پورا سسٹم ہے پورا نظام ہے۔ اب حکومت جو ٹیکس عائد کرتی ہے، ہاؤس ٹیکس ہے یا پانی کا ٹیکس بھی عائد کرتی ہے، سالانہ ادا کرنا ہوتا ہے، ظاہر بات ہے کہ اس نظام کے لیے اس کو لمبا عملہ رکھنا پڑتا ہے، تمام انتظامات کرنے پڑتے ہیں اور وہ ٹیکس عائد کرتی ہے، ظاہر بات ہے کہ اس مسئلہ کو زیادہ زیر بحث لا کر کے ہم کوئی ایسی تجویز لائیں جس سے گویا یہ پیغام لوگوں کو دینے کا موقع ملے ہمارے مخالفین کو، گویا کہ ہم اس طرح کے جو ٹیکس ہیں جس کو پارلیمنٹ طے کر رہی ہے جس کو حکومت طے کر رہی ہے گویا اس کے خلاف ہم فیصلہ کر رہے ہیں یہ تاثر بھی ہم کو دینا نہیں ہے، ایک نظام چل رہا ہے اور مفاد عامہ کے تحت ہے، تو ظاہر بات ہے کہ اس طرح کی جزئیات میں ہم جا کر کے میڈیا کو یہ موقع نہیں فراہم کرنا چاہتے ہیں کہ اس طرح کی چیزوں کو زیادہ ہوا دے کر کے ایسی کوئی چیز سامنے

لائیں۔ تو میں سمجھتا ہوں کہ ان سارے موضوعات کو سمیٹ کر آپ کی جو کمیٹی بیٹھے گی جس میں مختلف نقطہائے نظر کے لوگ ہوں گے انشاء اللہ، تو اس موضوع پر ایسی گویا تجویزیں مرتب ہوجائیں گی جو سب کے لیے قابل قبول ہوں گی۔

الحمد للہ جس ماحول میں آپ حضرات نے اس موضوع کو لیا ہے اور جس طرح سے گفتگو کی ہے۔ ہم تو چاہتے ہیں کہ اور لوگ بھی تبادلۂ خیال کریں۔ بہت سے پہلو ہیں پانی کے مسئلے کے، پانی کا مسئلہ ایک عالمی مسئلہ ہے، بعض پہلوؤں کو ہم نے چھیڑا ہی نہیں ہے، بات یہ ہے کہ پانی کی وجہ سے عالمی جنگیں ہونے کا خطرہ ہے، یہ سارے امکانات ہیں، یہ بڑے بڑے مسئلے ہیں جن کو ان میں شامل نہیں کیا گیا ہے۔ کچھ بات یہ بھی ہوتی ہے کہ ہمارے جو سائنسداں ہیں، تجزیہ نگار ہیں، آئندہ کی پیشین گوئی کرنے والے ہیں بعض دفعہ بھیانک شکل پیش کردیتے ہیں، ایسے اوہامات، ایسے امکانات پیش کرتے ہیں کہ لوگ پریشان ہوجائیں۔ انسانوں کی آبادی کے تعلق سے بھی کہ بھائی آبادی اتنی بڑھ رہی ہے اور یہ مسئلے پیدا ہونے والے ہیں، فیملی پلاننگ کا جو مسئلہ تھا وہ اسی بنیاد پر تھا، تو آبی وسائل کے تعلق سے بھی کچھ تو مسائل ہیں، پانی کے تلویث وتلوث کے مسائل، اس میں احتیاط جو چاہیے وہ نہیں کی جارہی ہے، لیکن اس کو کچھ زیادہ بڑھا کر کے اس طرح پیش کیا جاتا ہے، جیسا کہ بہت بڑا گویا خطرہ پوری انسانیت کے لیے پیدا ہوگیا ہے۔ بہرحال میں سمجھتا ہوں کہ وقت آپ کے پاس ہے اور اس موضوع کے علاوہ کسی اور مسئلہ پر بھی گفتگو آپ فرمانا چاہیں تو اظہار خیال فرمائیں۔

## جناب عبدالقدیر خاں:

میں صرف یہ دریافت کرنا چاہوں گا، پہلے پانی سے متعلق میرا سوال ہے کہ پانی کی پاکی اور ناپاکی سے متعلق یہ حوض کا پانی یہ کس حکم میں آتا ہے، یہ پاک ہے یا ناپاک ہے؟ اس لیے کہ ٹھہرے ہوئے پانی پر پابندی عائد کی گئی ہے کہ اس سے وضو نہیں کیا جاسکتا، اس کے بارے میں بتلائیں، حوض کا پانی اور تالاب کا پانی یہ کس حکم میں آتا ہے؟

## مفتی عبید اللہ الاسعدی:

پانی کی پاکی یا ناپاکی وغیرہ کی نسبت سے تو کتابوں میں یہ بات معروف ہے، باقی مسائل تو تجاویز میں آنے ہی والے ہیں۔ ہمارے یہاں جو تعبیر معروف ہے پانی کی قلت وکثرت کے اعتبار سے، جب پانی بہت تھوڑی مقدار میں ہو، بہت چھوٹا سا حوض ہو، ایسی صورت میں ظاہر ہے کوئی نجاست اس میں گرتی ہے جیسے چھوٹے گڑھے وغیرہ ہوتے ہیں تو پانی ناپاک شمار ہوتا ہے کثرت کا معیار مثلاً فقہ حنفی کے معروف مسلہ کے مطابق یہ ہے کہ دہ در دہ (پندرہ مربع فٹ) یعنی کل رقبہ ساٹھ فٹ کا اگر ہو چوکور تو یہ دہ در دہ کا مصداق ہوتا ہے، اس پانی کو زیادہ سمجھا جاتا ہے، لیکن یہ بھی اس صورت میں زائد ہوگا جب کہ گرنے والی نجاست بہت معمولی مقدار میں ہو، ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ ایک حوض بڑا ہو، معلوم ہوا کہ محلہ بھر کی یا گھر کی ساری گندگی اسی میں پڑ رہی ہے، آج کل یہ سب جو بن رہے ہیں طرح طرح کے ٹینک وہ مراد نہیں ہیں۔ عام پانی کا صاف ستھرا ''معروف سی چیز باقی باتیں آجائیں گی وقت پر۔

## جناب جاوید کوثر (پٹنہ):

مجھے جو خلجان ذہن میں تھا وہ حضرت مولانا عتیق احمد صاحب بستوی دامت برکاتہم کی تقریر کے بعد دور ہوگیا، اس لیے میں معذرت چاہتا ہوں۔

## مفتی اشرف عباس سعادتی:

مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ جو باتیں آئی ہیں شروع میں بھی آئیں اور ابھی حضرت مولانا نے بھی فرمایا کہ باندھ کو کاٹنا چاہیے یا نہیں، اس سلسلہ میں حکومت کے مشوروں کا لحاظ رکھنا چاہیے اور اپنے طور سے لوگ اس طرح شروع کردیتے ہیں تو اس سے بہت سے مفاسد پیدا ہوسکتے ہیں یقیناً عام حالات میں یہ بات اپنی جگہ مسلم ہے، لیکن عملاً جو صورت حال واقعاتی دنیا میں پیش آرہی ہے وہ بہت سی مرتبہ اس سے مختلف ہوتی ہے، چھوٹے چھوٹے گاؤں

ہوتے ہیں، چھوٹے چھوٹے دیہات، اور وہ سیلاب کی زد میں آتے ہیں، شام سے پانی بھرنا شروع ہوتا ہے اور گاؤں والوں کو بعض اوقات اسی وقت اپنی صوابدید پر فیصلہ لینا ہوتا ہے، حکومت کے افراد جو ضلع میں ہیں یا بلاک میں ہیں یا تحصیل میں ہیں وہ عموماً ایسے مواقع پر دستیاب نہیں ہوتے ہیں، تو اس لیے یہ تو صحیح ہے کہ عام حالات میں اس کا انحصار حکومت پر ہونا چاہیے؛ لیکن بہت سی مرتبہ یعنی دیانت کے اعتبار سے اور اخلاقی اعتبار سے اضطراری احوال جب پیش آئیں تو اس سلسلہ میں کچھ گنجائش نکلتی ہے یا نہیں اس پہلو کو بھی پیش نظر رکھنا چاہیے، صرف اس کو یہ سمجھ کر کے یہ حکومتوں سے متعلق مسئلہ ہے میرا خیال ہے کہ اسی پر نہ چھوڑا جائے۔

## مولانا خالد حسین نیموی

سوال نمبر ۴ کے حوالہ سے مخدوم مکرم مولانا عتیق احمد بستوی صاحب نے فرمایا کہ ماہرین کی رائے سے استفادہ کرنے کے بعد اس سلسلہ میں فیصلہ کیا جائے گا۔ میرا خیال ہے کہ ایک مسئلہ تو یہ ہے کہ ماہرین کیمیا کی رائے کیا ہے اور یہ تجزیاتی عمل کیسے ہوتا ہے، دوسری چیز جو ہمارے غور کرنے کی ہے کہ پہلے ہم خود بحث کر کے مطمئن ہو جائیں، پھر ہم ان فنی پہلوؤں کو جاننے کے لیے ان کی آراء کو جانیں، ان کی آراء سے ہم استفادہ کریں۔ اس سلسلہ میں ایک بات قابل ذکر ہے کہ یہ کہا گیا ہے کہ کیمیاوی عمل کے ذریعہ اس کی بدبو، اس کی آلودگی دور ہو جاتی ہے، کیا اس طریقہ پر صاف کیا گیا پانی پاک سمجھا جائے گا، پاک ہونا اور چیز ہے اور طیب ہونا یہ دوسری چیز ہے، اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا: ''أحل لکم الطیبات وحرم علیکم الخبائث'' پانی پاک ہو جائے کیمیاوی عمل سے گزارنے کے بعد، کشید یا فلٹر کرنے کا جو عمل ہوتا ہے یہ ممکن ہے لیکن وہ پانی طیب بھی ہو جائے جس کو اللہ تعالیٰ نے درست قرار دیا ہے، میں سمجھتا ہوں ایسا نہیں ہے، پاک ہونے کے بعد اس کا بیرونی ہم استعمال کر سکتے ہیں، مثلاً کپڑا صاف کرنا، گندگیوں کو دور کرنا یا اور جو دوسرے استعمالات ہیں جس کو خارجی استعمال کہتے ہیں، ظاہری استعمال اس کا کیا جا سکتا ہے، لیکن جہاں تک باطنی استعمال کی بات ہے کہ پینے کے لیے اس کا استعمال کرنا تو بہر حال اس کی جو خبائث ہیں جیسے پیشاب کے اندر جو خباثتیں ہیں، شراب کے اندر، خون کے اندر جو خباثتیں ہیں وہ ختم ہو جائیں گی ایسا نہیں ہے، وہ خبائث برقرار رہیں گی اور انسانی جسم میں وہ پانی پہنچنے کے بعد وہ اپنے خبث کا مظاہرہ کرے گا اور خبث کے اثرات بھی جسم میں پھیلیں گے، اس لیے میرے خیال سے اس حوالہ سے بھی اس پر نظر ڈالیں اور اس پر غور کیا جائے۔

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

یہ مولانا خالد نیموی صاحب نے اس وقت فرمایا کہ اس کے فنی پہلو پر ماہرین کے مشورہ سے اس پر غور کیا جائے اور اس کے فقہی پہلو پر اگر اس وقت غور کر لیا جائے تو بہتر ہے، میں نے ایسا سمجھا ہے، اس سلسلہ میں یہ عرض کرنا ہے کہ ملیح آباد میں جو سمینار ہوا تھا جس میں الکحل اور جلاٹین کا مسئلہ زیر بحث آیا تھا اور اس وقت ماہرین بھی وہاں آئے تھے، تو تحویل حقیقت کا اطلاق کن صورتوں پر ہوگا، اس پر اصولی بحث اس وقت ہم لوگ کر چکے ہیں، لیکن اس مسئلہ پر اس کی تطبیق درست ہوگی یا نہیں ہوگی، یہ جب تک ماہرین سے، ان کی گفتگو سے آپ فائدہ نہیں اٹھائیں، صحیح طور پر آپ اس کے بارے میں رائے قائم نہیں کر سکیں گے۔ رہ گیا دوسرا مسئلہ جو آپ نے حلال اور طیب کے بارے میں فرمایا ہے، ایک تو بہت سی جگہ مفسرین نے طیب کا ترجمہ ہی حلال سے کیا ہے، دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ اگر آپ کے نزدیک تحویل حقیقت کے بعد اب وہ ماء خالص ہو گیا ہے تو ماء خالص سے حکم طہارت کا بھی متعلق ہے اور حلت کا بھی متعلق ہے۔ تو طبعی طور پر کسی چیز کا پسند نہ کرنا الگ بات ہے، لیکن حکم شرعی میں دونوں میں کیسے فرق کیا جا سکتا ہے۔ بہر حال ہماری بھی رائے وہی ہے جو مولانا عتیق صاحب نے فرمائی کہ اس مسئلہ پر شریعت کے مسائل بڑے نازک اور اہم ہیں اور جب تک اس کی تمام جہتیں ہمارے سامنے نہ آ جائیں، کوئی آخری فیصلہ ہمیں نہیں کرنا چاہیے۔ انشاء اللہ اگلی نشست میں یہ ضروری نہیں ہے کہ پھر سے سوالنامہ جاری ہو، پھر سے مقالات لکھے جائیں لیکن ماہرین کی گفتگو کر کے اور اس وقت مقالات میں جو باتیں آئی ہیں اس کو سامنے رکھ کر اس وقت انشاء اللہ بحث ہوگی اور پھر اس پر تجویز مرتب کی جائے گی۔

## مولانا قمر عالم قاسمی:

میرا سوال جو ہے سوال نمبر ۷ سے متعلق ہے کہ لوگوں اور عام شہریوں کو حکومت اس بات کا مکلف بنا سکتی ہے کہ وہ اپنے مکان کے ایک حصہ کو حفاظت آب کے لیے مخصوص کریں، اس عمل میں غیر مسلم تو فراخ دل ہیں مگر مسلمانوں کے پاس جو عموماً غریب ہوتے ہیں اور ان کے پاس مکان یا دکان کے لیے زمینیں کم ہوتی ہیں وہ اس زمین کے ایک ایک انچ کو اپنی دوکان یا مکان بنانے میں استعمال کر لیتے ہیں۔ اس لیے ہمارے خیال میں مسلمانوں کو بھی مکلف بنایا جائے، خاص طور پر جو لوگ شہروں میں یا ایسے علاقوں میں بستے ہیں، جہاں پانی کی سطح کافی نیچے جا چکی ہے کہ وہ مکان کے ایک حصہ کو حفاظت آب کے لیے مخصوص کریں جیسا کہ حضرت مولانا خالد سیف اللہ صاحب نے عرض کیا، اور خود میں جہاں رہتا ہوں رانچی کے علاقے میں پانی کی سطح کافی نیچے ہے تقریباً چار سو ساڑھے چار سو فٹ نیچے پانی کی سطح جا چکی ہے اور پانی کی شدید قلت ہے، اس لیے میری رائے یہ ہے کہ اس مسئلہ پر کم از کم سارے علماء کرام، چوں کہ یہ پیغام ہمارا ساری دنیا میں جائے گا اور سب لوگ اس مسئلہ پر اتفاق کر لیں کم از کم مسلمان چاہے جتنی زمین ہو ان کے پاس، اسی میں سے دو فٹ تین فٹ چار فٹ جگہ چھوڑ کر کے اپنا مکان بنائیں تاکہ بارش کا پانی وہاں محفوظ ہو سکے اور پانی کی سطح اوپر آ سکے۔

## مفتی زاہد علی خان (علی گڑھ)

اس کا پہلو ایک یہ ہے کہ جہاں پانی زیادہ دستیاب نہیں ہوتا وہاں ایک طریقہ یہ نکالا ہے جیسے دہلی گورنمنٹ کا قانون ہے کہ وہ جو بارش کا پانی چھت پر برستا ہے اس کے لیے پائپ تعمیر میں زمین کے اندر ڈال دیا جاتا ہے اور وہاں ایسا انتظام کیا جاتا ہے روڑے اور بہت سی چیزیں ڈال کر دس یا بارہ فٹ یا پندرہ فٹ نیچے لے جاتے ہیں، وہ لازمی ہو گیا ہے، نقشہ کے پاس کرانے کے لیے، تو زمین کے چھوڑنے کے بجائے جو اصل مسئلہ ہے وہ برقرار رہتا ہے، زمین چھوڑنا ضروری نہیں صرف ایک پائپ کی جگہ زمین کے اندر لے جائی جاتی ہے اور وہ مسئلہ اپنے آپ حل ہو جاتا ہے اور سارا بارش کا پانی اسی جگہ زمین کے اندر چلا جاتا ہے، یہ اس کا ایک الگ سا پہلو ہے، آپ کے لیے ان شاء اللہ مفید ہوگا۔

☆☆☆

عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
جدید فقہی مباحث

# مسافت سفر کا آغاز

(ایک اہم شرعی مسئلہ)

تحقیقات اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی

حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی
حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم

دارالاشاعت
اردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

# مجلس ادارت

۱ - مولانا محمد نعمت اللہ اعظمی

۲ - مولانا محمد برہان الدین سنبھلی

۳ - مولانا بدر الحسن قاسمی

۴ - مولانا خالد سیف اللہ رحمانی

۵ - مولانا عتیق احمد بستوی

۶ - مولانا محمد عبید اللہ اسعدی

پہلا باب: تمہیدی امور

دوسرا باب: تفصیلی مقالات

تیسرا باب: مختصر تحریریں

چوتھا باب: اختتامی امور

# ابتدائیہ

انسان ایسا ضرورت مند پیدا کیا گیا ہے کہ اس کی ساری ضرورتیں ایک جگہ سے یا اپنے وطن سے پوری نہیں ہوسکتیں، بہت سی ضرورتوں کے لئے اسے اپنے وطن سے باہر نکلنا پڑتا ہے اور وہ سفر کرنے پر مجبور ہوتا ہے، اس ضرورت و مجبوری سے بیماروں کی طرح صحت مند اور رعایا کی طرح بادشاہان مملکت تک کوئی مستثنی نہیں ہے، اسی لئے شریعت اسلامی میں جیسے وطن میں قیام (حضر) کے احکام بیان کئے گئے ہیں، سفر سے متعلق خصوصی مسائل کو بھی واضح کیا گیا ہے، نیز سفر میں چونکہ انسان بعض پہلوؤں سے مشکلات سے دوچار ہوتا اور قرار و اطمینان سے محروم رہتا ہے، اس لئے احکام سفر میں خصوصی رعایت ملحوظ رکھی گئی ہے، نماز، روزہ، زکوۃ اور بعض دوسرے مسائل میں مسافر کے لئے خصوصی رعایتیں ہیں۔

یوں تو انسان کو شب و روز ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا پڑتا ہے، لیکن ہر آنے جانے کو وہ سفر تصور نہیں کرتا، اس لئے فقہاء نے فاصلہ کی تحدید کی ہے کہ کتنے فاصلہ پر کوئی شخص مسافر شمار کیا جائے گا؟ اس سلسلہ میں ان کی آراء میں اختلاف بھی پایا جاتا ہے، تاہم اس دور میں ایک نیا مسئلہ یہ پیدا ہوگیا ہے کہ اس مسافت کا نقطۂ آغاز کس مقام کو بنایا جائے؟ یعنی پہلے زمانہ میں آبادیاں چھوٹی ہوتی تھیں، لہذا جب آدمی اپنی آبادی سے نکلتا تھا تو وہاں سے وہ مسافر سمجھا جاتا تھا، لیکن آج کل شہر اتنے پھیل گئے ہیں اور آبادیوں کا پھیلاؤ کچھ اس طرح ہوگیا ہے کہ بعض شہر ایک طرف سے دوسری طرف مسافت سفر یعنی ۴۸ میل سے بھی بڑھ گیا ہے، ایسی صورت میں مسافت سفر کی ابتداء کہاں سے شمار ہوگی؟ سفر کرنے والے کے گھر سے، اس کے محلہ کی انتہاء سے، یا اس پھیلے ہوئے شہر کی آخری سرحد سے؟

یہ نہایت اہم سوال ہے اور بڑے شہروں جیسے دہلی، ممبئی، کولکاتا، چنئی، حیدرآباد اور بنگلور وغیرہ میں اکثر یہ پہلو لوگوں کے لئے تشویش کا باعث ہوتا ہے، نیز دیہی آبادیوں کے شہر کی طرف منتقل ہونے اور شہر کے تیز رفتاری کے ساتھ پھیلنے کی وجہ سے مستقبل قریب میں بہت سے اور مقامات پر بھی یہ مسئلہ قابل توجہ ہوجائے گا۔

اسی پس منظر میں اکیڈمی کے سترہویں فقہی سمینار منعقدہ دار العلوم شیخ علی متقی برہان پور (ایم پی) بتاریخ ۵-۷ / اپریل ۲۰۰۸ء مطابق ۲۸-۳۰ / ربیع الاول ۱۴۲۹ھ کے موضوعات میں یہ مسئلہ بھی رکھا گیا تھا، بحمد للہ پچاس سے زائد مقالات اس موضوع پر اکیڈمی کو موصول ہوئے جو بڑی محنت سے لکھے گئے ہیں، پھر شرکاء کے درمیان موضوع پر خاصا مناقشہ بھی ہوا، اب یہ مقالات، مناقشات، موضوع سے متعلق عرض مسئلہ، جوابات و آراء کی تلخیص اور سمینار میں طے پانے والی تجاویز کا یہ مجموعہ اہل علم کی بارگاہ میں پیش ہے۔

اس مجموعہ کو محب عزیزی مولانا ہارون رشید ندوی رفیق شعبۂ علمی نے توجہ کے ساتھ مرتب کیا ہے، اکیڈمی کے سکریٹری حضرت مولانا عتیق احمد بستوی، حضرت مولانا محمد عبید اللہ اسعدی اور حضرت مولانا محمد امین عثمانی ندوی صاحب کی نگرانی اور خصوصی توجہ سے یہ اشاعت کی منزل تک پہنچا ہے۔

فجزاهم الله خير الجزاء۔

دعاء ہے کہ اللہ تعالی اسے قبول فرمائے، نیز علماء و ارباب افتاء کو خصوصاً اور عام مسلمانوں کو عموماً اس سے نفع پہنچے،

ربنا تقبل منا إنك أنت السميع العليم۔

خالد سیف اللہ رحمانی

(خادم اسلامک فقہ اکیڈمی، انڈیا)

۱۱ / محرم ۱۴۳۰ھ / ۹ / جنوری ۲۰۰۹ء

# خطبہ استقبالیہ

## بموقع سترہواں فقہی سمینار برہانپور

نحمده ونصلي على رسوله الكريم أما بعد!

صدر عالی قدر، جنرل سکریٹری، معزز ارکان فقہ اکیڈمی انڈیا، ملک کے طول وعرض سے آئے ہوئے علماء کرام، مفتیان عظام اور مندوبین کرام!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

بڑی مسرت وشادمانی اور فرحت وانبساط کی بات ہے کہ آج ہم اہالیان برہانپور اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے اولوالعزم کارواں کے سترہویں عظیم الشان فقہی سمینار میں میزبانی کا شرف حاصل کررہے ہیں، اس کاروان علم ودانش اور مجمع فقہ وافتاء کی سرپرستی وقیادت نہ صرف ملک بلکہ عالم اسلام کی ممتاز شخصیات بالخصوص ندوۃ العلماء کے سربراہ اور آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ کے صدر حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی صاحب، بورڈ کے نائب صدر حضرت مولانا محمد سالم قاسمی صاحب اور امیر شریعت وجنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ حضرت مولانا سید نظام الدین صاحب اور ممتاز فقیہ حضرت مولانا مفتی محمد ظفیر الدین صاحب کو حاصل ہے، جن کی سرپرستی میں یہ کارواں شاہراہ عمل واقدام میں رواں دواں ہے۔

آج کی گھڑی نہایت مسرت کی گھڑی ہے کہ برہانپور (ایم پی) کے بوریا نشیں خدام کی دعوت کو شرف قبولیت عطا فرماتے ہوئے آپ تمام ہی حضرات یہاں تشریف لائے اور اپنی آمد کے فیض سے آپ نے اس علاقہ کو علوم ومعارف کی روشنی سے بقعہ نور بنادیا۔

میں تمام ہی اہالیان برہانپور بالخصوص یہاں کے علماء، فضلاء، اور مفتیان وفقہاء نیز ہر عام وخاص کی طرف سے اپنے دل کی گہرائیوں سے خیر مقدم کرتا ہوں۔

وہ آئیں ہمارے گھر میں خدا کی قدرت ہے      کبھی ہم ان کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں

مہمانان گرامی!

اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) کو فقیہ عصر حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحبؒ نے آج سے ربع صدی پیشتر قائم فرمایا تھا، بحمد اللہ اب تک اس کے سولہ سمینار منعقد ہوچکے ہیں، جن میں پچاس سے زیادہ موضوعات پر فیصلے کئے گئے ہیں۔ اللہ کا شکر ہے کہ اکیڈمی کے فیصلوں کو نہ صرف ہندوستان میں بلکہ عالم اسلام میں بھی قدرومنزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور یہ سترہواں سمینار سرزمین برہانپور پر منعقد ہورہا ہے، ہم لوگ سوچتے تھے کہ اسلامک فقہ اکیڈمی کے ذمہ داروں سے کیوں یہ شہر چھوٹا جارہا ہے، جب کہ اس شہر میں فقہ وافتاء کی وہ عظیم الشان خدمات انجام دی گئی ہیں، جن کی مثال پوری تاریخ اسلامی میں بھی بہت کم ہی ملتی ہے۔

محترم حضرات!

یہ شہر برہانپور ریاست مدھیہ پردیش کا ایک تاریخی شہر ہے، ہندوستان کے وسط میں ہونے کی وجہ سے اس کو قلب کی حیثیت اور مرکزیت حاصل ہے، یہاں ۹۷۵ھ میں مشہور علم دوست اور انصاف پرور بادشاہ عادل شاہ فاروقی کی حکومت تھی، اس عظیم بادشاہ کے دور کی یادگار وہ جامع مسجد ہے جو وسط شہر میں سنگ اسود کی بنی ہوئی ہے اور اسلامی عظمت کی علامت ہے۔ یہ مکمل مسجد کالے پتھر کی تعمیر شدہ ہے اور اس کو دیکھنے سے سنگ تراشی اور انجنیئرنگ کے اعلیٰ نمونے کا مظاہرہ ہوتا ہے، پوری مسجد کو دیکھتے ہوئے کہیں جوڑ نظر نہیں آتا، جس کو دیکھ کر ایک سیاح انگشت بدنداں رہ جاتا ہے، برہانپور سے کچھ ہی فاصلے پر اسیر گڈھ ہے جہاں پہاڑ پر عادل شاہی حکمرانی کا پھریرہ ایک عظیم الشان قلعے کی شکل میں لہرارہا ہے۔ قلعے کے ایک دم اوپر کے سرے پر ایک مسجد کالے پتھر کی بنی ہوئی ہے جو برہانپور کی بڑی مسجد کی ہو بہو نقل اور عکس ہے۔

اسی بادشاہ عادل شاہ فاروقی (۹۷۵ھ) کے شیخ مولانا عبدالرحیم کپڑونجی ہیں، جن کی عظیم و وسیع سرائے میں اس وقت یہ ستر ہواں فقہی سمینار منعقد ہو رہا ہے۔ اس میں تقریباً ایک سو کمانیں ہیں جن کو مختلف کمروں اور حجروں کا روپ دے دیا گیا ہے۔ اس سرائے کے شمالی حصے میں ایک قبرستان ہے جس کے بارے میں تاریخی ثبوت پائے جاتے ہیں کہ یہاں تقریباً چالیس محدثین آسودہ خواب ہیں، جس سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ یہ شہر ماضی میں علم و فن اور تفسیر و حدیث کا کتنا زبردست گہوارہ تھا۔

شیخ عبدالرحیم کپڑونجی کی اس سرائے کے علاوہ شہر برہانپور میں اور بھی متعدد سرائے عظمت پارینہ کی داستان سنا رہی ہیں۔

نیز یہی وہ عظیم تاریخی شہر ہے جہاں کی خاک سے ہزاروں فقہاء، علماء، محدثین اور اولیاء کرام پیدا ہوئے ہیں، شہرۂ آفاق محدث، نازش ہندوستان حضرت مولانا شیخ علی متقیؒ کا وطن ہونے کا شرف بھی اسی شہر کو حاصل ہے جن کی مشہور زمانہ کتاب ''کنز العمال'' ہے جو حدیث کی انسائیکلو پیڈیا سے کسی طرح کم نہیں ہے، یہ وہ کتاب ہے جس نے دنیائے علم و فن میں غلغلہ مچا دیا ہے۔ علماء کا اعتراف ہے کہ ساری دنیا کے علم پر امام جلال الدین سیوطیؒ کا احسان ہے اور سیوطی پر علی متقی کا احسان ہے۔ یہ تو ایک حقیقت ہے کہ فقہ و فتاوی کی معروف کتاب ''الفتاوی الہندیہ'' (فتاوی عالمگیری) کی تصنیف و تالیف کا انقلابی کام اسی شہر میں انجام پایا، اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ اسلامک فقہ اکیڈمی کا کام جو در حقیقت اجتماعی اجتہاد کی ایک کڑی ہے، وہ عظیم کام آج سے بہت پہلے سرزمین برہانپور میں انجام پایا ہے، یہ ہماری سعادت و خوش بختی ہے کہ وہی کام اب برہانپور میں ہونے جا رہا ہے، گویا ایک طرح سے حال کے رشتے کو ماضی سے جوڑا جا رہا ہے۔ الحمد للہ علی ذلک۔

مہمانانِ گرامی!

فقہ اور کتاب و سنت سے استنباط مسائل کا کام بہت ہی عظیم اور مقدس کام ہے، اس کام کے لئے ہمارے فقہاء نے اپنی زندگیاں قربان کردی ہیں، در حقیقت یہی وہ مقدس کام ہے جو اس دعوی کے لئے کہ دین اسلام کامل دین ہے، دلیل و حجت پیدا کرتا ہے۔ حاصل یہ ہے کہ اللہ تعالی کی طرف سے کتاب و سنت کے ذریعہ جو احکام انسان کے لئے دیئے گئے ہیں اور پھر ان کی روشنی میں جو اجماع و قیاس سے اخذ کئے گئے ہیں وہ بھی احکام شریعت ہیں جن کا دائرہ پوری انسانی زندگی کو محیط ہے، اور ان کا خلاصہ امام شاطبی نے اس طرح بیان کیا ہے:

''اِتَّفَقَتِ الأُمَّةُ عَلَى أَنَّ الشَّرِيعَةَ وُضِعَتْ لِلْمُحَافَظَةِ عَلَى الضَّرُورِيَّاتِ الْخَمْسَةِ: وَهِيَ الدِّينُ وَالنَّفْسُ وَالنَّسْلُ وَالْمَالُ وَالْعَقْلُ'' (الموافقات للشاطبی ۱: ۸۳) (پوری امت کا اس پر اتفاق ہے کہ شریعت کا اصل موضوع ان چیزوں کی حفاظت ہے: دین، جان، نسل، مال اور عقل)۔

محترم حضرات!

برہانپور کے ماضی کی تاریخ ایک روشن تاریخ ہے، مگر گردش ایام نے علمی بساط الٹ دی، درخشندہ روایات کو گمنامی کے اندھیرے میں ڈھکیل دیا، ایک عرصہ دراز تک علم و فن کے نوک پلک سنوارنے والوں کا قحط رہا، اس احساس محرومی نے پھر انگڑائی لی، مسلمانان شہر میں ایک حوصلہ پیدا ہوا اور ارباب فکر و نظر نے نئی نسل کی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے شہر برہانپور کے لعل بدخشاں حضرت شیخ علی متقیؒ کے نام سے منسوب کرتے ہوئے پانچ اپریل ۱۹۹۶ء مطابق ۱۶ ذی قعدہ ۱۴۱۶ھ کو بروز جمعہ مشاہیر علماء کرام کی موجودگی میں دار العلوم شیخ علی متقی کی بنیاد رکھی، یہ ادارہ پرانی خانقاہ میں قائم ہوا، جہاں ہم اور آپ جمع ہیں، اس عمارت کو برہانپور کے عدل پرور بادشاہ عادل شاہ فاروقی نے حضرت مولانا عبدالرحیم کپڑونجی کے لئے بنوایا تھا، اس خانقاہ میں تقریباً ۹۲ کمرے ہیں، اس خانقاہ پر بڑے نامساعد حالات گذرے مگر مدرسہ کے پہلے صدر مرحوم سید ریاض الدین صاحب اور ان کے رفقاء نے جہد مسلسل کے بعد اس جگہ کو حاصل کیا، اور راقم الحروف رحمت اللہ اور ان کے رفقاء خصوصاً حضرت مولانا بشیر الدین ندوی مرحوم، مولانا خلیل اللہ رحمانی مرحوم اور مولانا سلیم محمد گنوری کو قیام دار العلوم کے لئے سونپ دیا، دار العلوم شیخ علی متقیؒ اپنی ابتدائی دور میں ایک ننھا سا پودا تھا، مگر الحمد للہ اب ایک تناور درخت بننے کی طرف رواں دواں ہے، ادارہ کے فارغین کثیر تعداد میں ہیں جو شہر و اطراف میں علمی و دینی خدمت کررہے ہیں، فی الحال ۲۵۰ طلبہ زیر تعلیم ہیں، عالمیت میں عربی ششم تک تعلیم ہے، دینیات اور حفظ بروایت حفص کی تعلیم بھی دی جاتی ہے۔

سامعین کرام!

آج کے اس مبارک موقع پر دار العلوم شیخ علی متقیؒ کے پہلے صدر مرحوم سید ریاض الدین صاحب کی یاد آتی ہے، مرحوم نے ہر موڑ پر مدرسہ کی رہنمائی کی اور

ہر ممکن تعاون پیش کیا، آج اگر وہ زندہ ہوتے تو یقیناً بہت خوش ہوتے، اللہ ان کی قبر کو نور سے بھر دے، ان کی مساعی جمیلہ کو قبول فرمائے اور جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین، اسی طرح حضرت مولانا بشیر الدین صاحب ندوی مرحوم اور حضرت مولانا خلیل اللہ رحمانی مرحوم بھی بہت یاد آرہے ہیں، یہ بہت جلد چلے گئے، قضا کی آہنی پنجوں نے انہیں ہمارے درمیان سے اس وقت اچک لیا جب اپنی دانست میں ہمیں ان کی شدید ضرورت تھی، اللہ ان کی مغفرت فرمائے۔ آمین۔

حضرات!

میں شکر گذار ہوں ان تمام مخیر حضرات کا جنہوں نے فقہی سمینار کے لئے رات دن محنت کی، دامے درمے سخنے اس میں حصہ لیا، اللہ ان سب کو جزائے خیر عطا فرمائے اور خوب ترقی سے نوازے، خاص طور سے میں اعجاز خاں عرف بھیا بھائی میکا نک کا تہہ دل سے شکر گذار ہوں کہ انہوں نے خوب محنت اور لگن سے دار العلوم کو سمینار کے لائق بنایا، اسی طرح جناب محمد سہیل ہاشمی اور حاجی محمد شاہد صاحب نیز صدر مدرسہ الحاج تحسین ضیاء صاحب کا مشکور ہوں کہ انہوں نے اپنا قیمتی وقت دار العلوم کو دیا، اسی طرح دیگر اراکین دار العلوم، طلبہ اور اساتذہ نے اپنے شایان شان خوب محنت کی، اللہ ان کو جزائے خیر عطا فرمائے، اپنے اہالیان شہر کا بھی میں شکر گذار ہوں جنہوں نے ہر طریقے سے دار العلوم کے ساتھ اپنائیت کا ثبوت دیا اور ہر طرح محنت کی اور تعاون کی پیشکش کی، اس کے علاوہ ممبئی، اندور، کھنڈوا، کھرگون کے اصحاب خیر بھی ہمارے خصوصی شکریہ کے مستحق ہیں، مفتی محمد جنید فلاحی اور مفتی سعید الرحمن فاروقی کا میں جس قدر شکریہ ادا کروں کم ہے، نیز میں تمام محسنین، محبین ومعاونین کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں اور اللہ سے دعا کرتا ہوں کہ سب کو بہترین بدلہ عطا فرمائے۔ آمین۔

مہمانان گرامی!

استقبالیہ کے ارکان وذمہ داران نے تو اپنی بس بھر کوشش کی کہ تمام ہی آنے والے مہمانوں کی راحت رسانی کا ہر ممکن سامان کریں، پھر بھی ہم سے کوتاہیاں ہوئی ہیں اور آپ حضرات کے شایان شان مہمان نوازی کا فرض ادا نہیں ہوسکا، لیکن آپ حضرات کی بزرگانہ صفات سے توقع ہے کہ شفقت کریمانہ کے تحت عفو ودرگذر سے کام لیں گے۔ "وَالْعَفْوُ عِنْدَ كِرَامِ النَّاسِ مَقْبُوْلٌ"۔

اس موقع پر میڈیا اور اردو، ہندی اخبارات ومجلات نیز سرکاری انتظامیہ کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں جن کا پورا پورا تعاون اس سمینار کو حاصل رہا۔

آپ حضرات سے اپنے لئے، اور ان حضرات کے لئے دعاؤں کی درخواست کے ساتھ اپنی گذارشات ختم کرتا ہوں۔

وَآخِرُ دَعْوَانَا أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

(مولانا مفتی) رحمت اللہ قاسمی
صدر مجلس استقبالیہ
۵ / اپریل ۲۰۰۸ء

# پیغام

## حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی دامت برکاتہم

سرپرست اکیڈمی وصدر آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ

الحمد لله رب العالمين، والصلاة والسلام على سيد المرسلين

محمد وآله وأصحابه أجمعين، ومن تبعهم بإحسان إلى يوم الدين، أما بعد!

اللہ تعالیٰ نے خاتم النبیین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ انسانیت کی ہدایت وفلاح کے لئے جو شریعت بھیجی ہے، وہ شریعت قیامت تک کے لئے ہے، اس میں دنیا وآخرت کی فلاح ہے، وہ نہ اس بات کی اجازت دیتی ہے کہ انسان اپنے نفس کا بندہ ہو کر رہ جائے اور جو جی چاہے اس پر عمل کرے اور نہ اس کے احکام اتنے دشوار ہیں کہ انسان کو بوجھ محسوس ہونے لگے، یہی توازن واعتدال انسان کے بنائے ہوئے قوانین کے مقابلہ میں شریعت اسلامی کا امتیاز ہے، شریعت میں جہاں عبادات سے متعلق احکام کو جزوی تفصیلات کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے، وہیں معاملات اور زندگی کے دوسرے شعبوں میں اصول ومقاصد کی زیادہ رہنمائی کی گئی ہے، کیونکہ زندگی کے ان شعبوں میں وقت کے ساتھ ساتھ تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں، اگر شریعت کے مقاصد واصول کو سامنے رکھا جائے تو زمان ومکان، سماجی حالات اور معاشی وسیاسی نظام کی تبدیلی کے باوجود شریعت پر عمل کرنے اور احکام شریعت کی تطبیق کرنے میں کوئی دشواری نہیں ہوگی، چنانچہ امت مسلمہ تقریباً ڈیڑھ ہزار سال سے شریعت مبارکہ کے زیر سایہ زندگی گذار رہی ہے، نہ کبھی اس نے اپنے لئے دینی رہنمائی میں تشنگی محسوس کی اور نہ کبھی شریعت اس کے لئے ناقابل برداشت بوجھ بن گئی، بلکہ ہر دور میں انسانیت نے محسوس کیا ہے کہ اس دین متین کی پیروی میں انسانیت کی مصلحت اور اس کا مفاد مضمر ہے۔

اب یہ علماء کی ذمہ داری ہے کہ ہر دور میں جو مسائل پیدا ہوں، وہ پوری گہرائی کے ساتھ ان کا حل تلاش کریں اور امت کی رہنمائی فرمائیں، بحمد اللہ سلف صالحین، محدثین وفقہاء اور ارباب قضا وافتاء ہمیشہ سے اس فریضہ کو ادا کرتے رہے ہیں، اسی سلسلہ کی ایک مبارک، منضبط اور نتیجہ خیز کوشش ''اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا'' کا قیام ہے، جس کی بنیاد ممتاز فقیہ حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ سابق صدر آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ نے رکھی ہے، اپنے بانی اور ان کے تربیت یافتہ رفقاء کے ذریعہ اکیڈمی کے کاموں میں تسلسل قائم ہے اور اب تک اس دور میں پیدا ہونے والے درجنوں مسائل کا حل اکیڈمی نے پیش کیا ہے، یہاں تک کہ نہایت اہم موضوعات پر اکیڈمی کا سترہواں سمینار ہندوستان کے تاریخی شہر برہانپور میں منعقد ہو رہا ہے، جسے مشہور محدث شیخ علی متقیؒ مرتب ''کنز العمال'' اور شیخ نظام الدین رئیس المرتبین ''فتاویٰ عالمگیری'' سے نسبت حاصل ہے، اور دار العلوم شیخ علی متقیؒ کو اس کی میزبانی کا شرف حاصل ہوا ہے، میں اس مبارک ومسعود موقع سے اکیڈمی کے ذمہ داران اور مسلمانان برہانپور ومدھیہ پردیش کو مبارک باد پیش کرتا ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کوشش کو قبول فرمائے۔

مجھے نہایت افسوس ہے کہ اکیڈمی کے کاموں کی اہمیت اور اس کے ذمہ داروں سے تعلق خاطر کی وجہ سے ہم نے سمینار میں شرکت کا پختہ ارادہ کر لیا تھا؛ لیکن علالت کی وجہ سے اور ڈاکٹروں کی ہدایت کے مطابق میں ابھی کسی پروگرام میں شرکت کے لئے لائق نہیں ہوں، اس لئے مجھے متعدد پروگرام ملتوی کرنے پڑے، جن میں ایک اس سمینار میں شرکت کا پروگرام بھی تھا، جسے میں ایک سعادت سے محرومی سمجھتا ہوں، اس لئے آپ تمام شرکاء سمینار سے اپنی غیر حاضری کے لئے معذرت خواہ ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس سمینار کو ہر جہت سے کامیاب فرمائے اور ایسے فیصلوں کی توفیق عطا فرمائے جس میں اس کی رضا اور خوشنودی ہے۔

(حضرت مولانا) سید محمد رابع حسنی ندوی / (ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ) / ۵ / اپریل ۲۰۰۸ء

# پہلا باب: تمہیدی امور

## اکیڈمی کا فیصلہ:

## مسافت سفر کا آغاز

اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا (قائم شدہ ۱۹۸۹ء) کا سترہواں فقہی سمینار ہندوستان کی وسطی ریاست مدھیہ پردیش کے تاریخی شہر برہانپور کی ممتاز دینی درس گاہ دار العلوم شیخ علی متقیؒ میں منعقد ہوا، اس سمینار میں تقریباً چار سو ارباب افتاء اور بعض ماہرین نے شرکت کی، جہاں کشمیر سے لے کر آسام اور کیرالا تک ہر علاقہ کی نمائندگی رہی، وہیں ہندوستان کی تمام اہم دینی درسگاہوں اور مکاتب فکر کے علماء نے بھی شرکت فرمائی، خلیجی ریاست قطر کے علاوہ ایران سے بھی فقہاء کے وفود نے شرکت کی، یہ سمینار ۵-۷ / اپریل ۲۰۰۸ء منعقد ہوا، جس میں مجموعی طور پر آٹھ نشستیں ہوئیں، اس سمینار میں ماحولیات کے تحفظ، تعلیم گاہوں میں جنسی تعلیم، روزہ میں بعض جدید طریقہ علاج اور سفر سے متعلق بعض احکام پر بحث ہوئی، ایک مسئلہ میں اختلاف رائے کے ساتھ اور بقیہ مسائل میں متفقہ طور پر فیصلے ہوئے، جو حسب ذیل ہیں:

۱- جو آدمی اپنے گھر سے اپنے شہر کے اندر ہی کسی مقام پر جانے کے لئے نکلے تو خواہ وہ کتنی ہی لمبی مسافت طے کرے، اگر اس کا ارادہ شہر کے اندر ہی اندر رہنے کا ہے، تو وہ شرعاً مسافر شمار نہیں کیا جائے گا اور اس کے لئے سفر کی وہ رخصتیں نہیں ہوں گی، جو مسافت شرعی کے سفر سے متعلق ہیں۔

۲- جو آدمی اپنی آبادی و شہر سے باہر سفر کے ارادہ سے نکلے، وہی شرعاً نماز میں قصر اور رمضان المبارک میں روزہ توڑنے کی اجازت کے مسئلہ میں مسافر ہوگا۔

۳- چھوٹے شہروں میں مسافت شرعی کا حساب اس جگہ سے ہوگا، جہاں شہر ختم ہوا ہے، یعنی شہر ختم ہونے کے بعد ۴۸ میل کا سفر کیا جائے تبھی وہ مسافر ہوگا۔

۴- بڑے شہروں میں...... جن کی آبادی میلوں تک پھیل گئی ہے...... مسافت شرعی کا شمار کس مقام سے ہوگا؟ اس میں دو نقاط نظر ہیں: زیادہ حضرات کی رائے ہے کہ جہاں شہر ختم ہوتا ہے، وہیں سے ۴۸ میل کی مسافت شمار کی جائے گی، دوسرا نقطۂ نظر یہ ہے کہ جس محلہ سے سفر شروع ہوا ہے، وہیں سے مسافت کا شمار ہوگا، البتہ اس پر سبھوں کا اتفاق ہے کہ نماز میں قصر کا حکم شہر سے باہر نکلنے کے بعد ہی شروع ہوگا اور اس طرح واپس ہوتے وقت شہر میں داخل ہونے سے پہلے پہلے تک ہی قصر کرنا درست ہوگا۔



## سوالنامہ:

# مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا؟

آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہر پھیلتے جارہے ہیں اور بعض شہر تو ایسے ہیں کہ اس کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک کا فاصلہ سو کیلومیٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے، شریعت میں سفر کی بنیاد پر بعض سہولتیں دی گئی ہیں، ان میں سے بعض سہولتیں مطلق سفر سے متعلق ہیں اور بعض کا تعلق ایک خاص مسافت کے سفر سے ہے، ان ہی سہولتوں میں نماز میں قصر اور روزہ نہ رکھنے کا حکم بھی شامل ہے، یہ مسافت علماء ہند کے مشہور نقطہ نظر کے مطابق ۴۸ میل کی ہے، اس بات پر بھی تقریباً اتفاق ہے کہ ان سہولتوں کا فائدہ عملاً شہر کی آبادی اور شہر کے متعلقات سے باہر نکلنے کے بعد ہی اٹھایا جاسکتا ہے، اس پس منظر میں یہ بات اہمیت اختیار کر گئی ہے کہ:

الف- اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے، لیکن ابھی وہ ہو شہر میں ہی، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو، اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو، تو کیا اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا؟

ب- اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا یا اتمام؟

یہ سوالات اس لئے خاص طور پر اہمیت کے حامل ہیں کہ حنفیہ اور بعض اور فقہاء کے نزدیک مسافر کے لئے قصر کا حکم بطور عزیمت کے ہے نہ کہ بطور رخصت کے، اور قصر واجب ہے نہ کہ محض جائز۔

# تلخیص مقالات:

## مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا؟

مولانا مفتی ہارون رشید ندوی[1]

''مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا'' کے موضوع پر اکیڈمی کی جانب سے ایک جامع سوالنامہ تیار کر کے ملک کے مختلف علماء کرام کی خدمت میں پیش کیا گیا، جس کے جواب میں تادم تحریر تقریباً ۶۲ مقالات اکیڈمی کو موصول ہوئے، جن کے اسماء گرامی مندرجہ ذیل ہیں:

مولانا محمد صدر الحسن قاسمی، مولانا ابوالبقاء ندوی، مفتی راشد حسین ندوی، مفتی ممتاز خاں ندوی، مفتی فیاض احمد قاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مفتی سید باقر ارشد قاسمی، مولانا عبدالقیوم قاسمی، مولانا ارشاد احمد اعظمی، مفتی شعیب اللہ خان، مفتی حبیب اللہ قاسمی، مولانا عبدالرشید قاسمی، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا عبدالتواب اناوی، مولانا محمد جعفر ملی رحمانی، مولانا منظور احمد، مولانا مصطفی عبدالقدوس ندوی، مولانا شاہد علی قاسمی، مولانا غیاث الاسلام ندوی، مولانا محمد حذیفہ صاحب، مولانا عبداللہ خالد، مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا نعیم اختر قاسمی، مولانا سلمان منصور پوری، مولانا ابرار خان ندوی، مولانا محمد جمال الدین قاسمی، مفتی محمد اکبر، مولانا محمد شاہد قاسمی، مفتی عبدالرحیم قاسمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ابوعاصم اعظمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا عقیل الرحمن قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مولانا عامر ظفر ایوبی، مفتی ظہیر احمد، مولانا محمد مقصود، مولانا محمد فاروق، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا شوکت ثناء قاسمی، مولانا محمد عثمان، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولانا عبدالقادر عبداللہ قادری، ڈاکٹر محمد فہیم اختر ندوی، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی، مولانا ذکاء اللہ شبلی، مفتی اقبال احمد قاسمی، مولانا ریاض احمد قاسمی، مولانا محمد مصطفی قاسمی، مولانا محمد اقبال ٹنکاروی، مولانا محمد اعظمی، مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی، مولانا نور الحق رحمانی، مولانا نعمت اللہ قاسمی، مولانا عبدالحئ مفتاحی، مولانا تنظیم عالم قاسمی، مولانا احتشام الحق قاسمی۔

سوالنامہ میں موضوع سے متعلق دو سوالات قائم کئے گئے، دونوں کے جوابات کی مختصر تلخیص بالترتیب پیش ہے:

سوال ۱: اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے، لیکن ابھی وہ ہو شہر میں ہی، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو کیا اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا؟

اس سوال کے جواب میں بیشتر مقالہ نگار حضرات نے حدود شہر سے نکل جانے کے بعد قصر کی اجازت دی ہے، سہولت قصر کو بستی سے نکل جانے کی شرط سے مشروط کیا ہے کہ کوئی شخص مذکورہ سہولت سے فائدہ اسی وقت اٹھا سکتا ہے جب بیک وقت دو چیزیں پائی جائیں:

(۱) ۴۸ میل کی مسافت طے کرنے کا قصد ہو، (۲) اس قصد کے ساتھ بستی سے نکل جائے (راشد حسین ندوی)

جبکہ مولانا مصطفی عبدالقدوس ندوی، مولانا عبدالحئ مفتاحی اور مولانا محمد مصطفی قاسمی آداپوری حضرات نے تین شرطیں مسافر بننے کی ذکر کی ہیں

(۱) مسافت سفر، (۲) مسافت سفر کی نیت، (۳) شہر یا گاؤں کی آبادی سے خروج۔

''والثالث الخروج من عمران المصر فلا یصیر مسافرًا بمجرد النیة'' (بدائع ۱/ ۹۴)۔

سفر میں سہولت کی جو علت فقہاء نے ذکر فرمائی ہے، مشقت حقیقی یا حکمی، اندرون شہر اس طرح کی مشقت عموماً لاحق نہیں ہوتی، بلکہ بڑے شہروں کے

---

[1] رفیق شعبۂ علمی، اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا)۔

اندر آمد ورفت کے لئے بہت ساری وہ سہولیات حاصل ہوتی ہیں، جو دوسرے چھوٹے شہروں کو حاصل نہیں ہوتیں، جیسے نگر بس، لوکل ٹرین، ٹرام، میٹرو ٹرین وغیرہ کا نظم، ان سہولیات کے سبب شہر کے ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک جانے میں خواہ اس کی دوری سو کلومیٹر سے متجاوز ہو، باشندوں کو مشقت کا سامنا نہیں کرنا پڑتا ہے، نہ عرف میں اسے سفر قرار دیا جاتا ہے اور نہ اس میں مسافرانہ کیفیت پیدا ہوتی ہے، لہذا اس طرح کی صورت میں مسافرت کے احکام جاری نہیں ہونے چاہئیں، (دیکھئے مقالہ: مولانا راشد حسین ندوی، مفتی اقبال احمد قاسمی)۔

چند حضرات نے اس سلسلہ میں میونسپلٹی اور نگر پالیکا کو بنیاد بنایا ہے، کہ اگر میونسپلٹی ایک ہو اور اپنے شہر کی میونسپلٹی ہی میں ۴۸ میل یا اس سے زیادہ سفر کر چکا ہو تب بھی وہ مقیم ہوگا اور قصر نہیں کرے گا (مولانا جمال الدین قاسمی) جبکہ مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا شاہد علی قاسمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی اور مولانا شوکت ثناء قاسمی کے الفاظ میں: اگر دو آبادی ہوں، دونوں کے نام الگ ہوں اور حکومت اور کارپوریشن نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہوں تو وہ دونوں دو مستقل آبادیاں یعنی شہر شمار ہوں گے اور شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہوگا جب کہ اپنی آبادی یعنی شہر کی حدود سے تجاوز کر جائے اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جزء ہے، لہذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے۔

مولانا محمد صدر الحسن قاسمی نے بھی مسافت کی ابتداء وانتہاء کے سلسلہ میں سرکاری قوانین کے وضع کردہ اصول وضوابط کو ماننے پر زور دیا ہے، کیونکہ اس مسئلہ میں کوئی نص موجود نہیں ہے اور نہ اجماع وقیاس کی بظاہر کوئی علت معلوم ہوتی ہے، لہذا عرف کی بنیاد پر میونسپلٹی اور کارپوریشن کے قانون کو مانا جائے اور اس میں لوگوں کے لئے سہولت بھی ہے۔

شرعی طور پر مسافر کہلانے کے لئے نیت سفر اور عمل سفر دونوں کا بیک وقت پایا جانا ضروری ہے اور جب تک آبادی کے اندر ہے نیت سفر تو ممکن ہے لیکن عمل سفر کا تحقق نہیں ہو سکتا، اور یہ حقیقت ہے کہ جب اثر ظاہر ہوتا ہے تب ہی وہ حکم کہلاتا ہے۔ "الحكم الأثر الثابت بالشيء" (حسامی نظامی ر ۵)۔

لہذا جب سفر شرعی کا اثر یعنی حکم گھر سے نکلنے پر ظاہر نہیں ہوا اور قصر کی اجازت نہیں ملی تو اس سے ثابت ہوا کہ گھر سے نکلنے پر سفر شرعی کا آغاز ہی نہیں ہوا اور جب جمیع بیوت بلد سے نکل گئے اور نکلتے ہی قصر کی اجازت مل گئی گویا اب سفر شرعی کا آغاز ہو گیا، اس لئے اس کا اثر اور حکم بھی ظاہر ہو گیا۔

(دیکھئے مقالہ: مولانا محمد حذیفہ، مفتی جمیل احمد نذیری)۔

فقہاء کرام نے شہر کے بعد اس سے متصل ربضہ یا ویرانیوں کو بھی قصر صلاۃ کے لئے عبور کرنا ضروری قرار دیا ہے، تو وہ محلے جو آباد ہوں ان کا اعتبار بدرجہ اولی ہوگا، علماء دیوبند کا بھی یہی فتوی رہا ہے کہ وہ اسٹیشن جو شہر سے دور دراز تھے ان میں سفر کی صورت میں قصر کا فتوی رہا، لیکن یہی اسٹیشن جب آبادی کے اندر آ گئے تو قصر کا حکم ختم ہو گیا (دیکھئے مقالہ: مولانا عبد الرشید قاسمی)۔

عدم قصر کی رائے کو ترجیح دینے والوں میں مندرجہ ذیل افراد بھی شامل ہیں:

مولانا عبد القادر عبد اللہ قادری، مولانا محمد اعظمی، مولانا عبد اللہ خالد، مولانا نعیم اختر قاسمی، مولانا شعیب اللہ خان، مولانا عارف باللہ قاسمی، مفتی محمد مقصود، مولانا محمد فاروق دربھنگوی، مولانا محمد اکبر مظفر پوری، مولانا ریاض احمد قاسمی، مولانا محمد شاہد قاسمی، مولانا محمد عثمان گورینی، مولانا ابوالبقاء ندوی، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا جعفر ملی رحمانی، مولانا اقرار رشد قاسمی، مولانا ارشاد احمد اعظمی، مولانا حبیب اللہ قاسمی، مولانا عبد التواب اناوی۔

اس رائے کے حاملین نے عموماً فقہاء کی مندرجہ ذیل عبارات سے استدلال کیا ہے:

۱- "الصحيح ما ذكرنا أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر لا غير إلا إذا كانت ثمه قرية أو قرى متصلة بربض المصر، فحينئذ تعتبر مجاوزة القرى" (ہندیہ ۱/ ۱۳۹)۔

۲- "الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرًا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر وأصله ما روي عن علي رضي الله عنه أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعًا ثم نظر إلى خص أمامه وقال: لو جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين" (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳)۔

(مقالہ: مولانا راشد حسین ندوی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا سلمان منصور پوری، مفتی ظہیر احمد کانپور، مولانا اقبال احمد قاسمی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین

جمالی، مولانا خورشید احمد اعظمی)۔

اس سوال کے جواب میں قصر صلاۃ کے جواز میں بھی مقالہ نگار حضرات کی ایک معتد بہ تعداد ہے، کچھ حضرات تو وہ ہیں جو مطلقاً شہر کے اندر اگر شہر بڑا ہو اور ۴۸ میل کی مسافت پوری ہو جاتی ہے تو قصر کی اجازت دیتے ہیں اور شریعت کی جانب سے عطا کردہ سہولت سے فائدہ اٹھانے کو ضروری قرار دیتے ہیں، ''صدقة تصدق اللّٰہ بها علیکم فأقبلوا اصدقته'' (یہ ایک صدقہ ہے جس سے اللہ نے تم کو نوازا ہے تو اللہ کے صدقہ کو قبول کرو)۔

مولانا سلطان احمد اصلاحی صاحب فرماتے ہیں: یہ حقیقت ہے کہ پرانے زمانہ میں جب کہ دنیا کی آبادی کم تھی اور شہر چھوٹے ہوا کرتے تھے، لیکن آج صورت حال مختلف ہے، لہذا حکم میں بھی تبدیلی آنی چاہئے، سہولت اور آسانی اس دین کی خصوصیت اور اس کے امتیازات میں سے ہے، اس کا تقاضا یہ ہے کہ اس معاملہ میں بجائے سختی کے نرمی کے پہلو کو ترجیح دی جائے، اس رائے کو اس سے بھی تقویت ملتی ہے کہ بہت سے فقہاء کے نزدیک کسی مقدار کی تعیین کے بغیر سفر مطلق موجب رخصت ہے، الغرض سفر خواہ چھوٹا ہو یا بڑا رخصتوں اور رعایتوں کا استحقاق ہونا چاہئے۔

بعض حضرات نے یہ بھی کہا کہ شہروں کی وسعت کے سبب ایک شہر میں کئی اسٹیشن، بس اسٹاپ اور دیگر چیزیں ہوتی ہیں تو جب وہ اپنے حلقہ یا اسٹیشن سے باہر نکل جائے تو اسے سفر کی رخصت ملنی چاہئے، کیونکہ ایسا نہ کرنا منشا شریعت کے منافی معلوم ہوتا ہے، بطور حوالہ مفتی نظام الدین صاحب ؒ کا فتوی نقل کیا ہے کہ ''جن بڑے شہروں میں میلہا میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوئی ہوں، جیسے ممبئی، کلکتہ وغیرہ، ان شہروں میں جب کوئی شخص موجودہ کیلومیٹر کے حساب سے سواے ۷ کیلومیٹر یا اس سے بھی زائد مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو اس شہر کے تمام محلوں اور آبادیوں کے باہر جانے کے بعد قصر شروع کرنے کا حکم دینا صحیح نہ ہوگا، یہ مزاج شرع وشارع کے خلاف ہوگا'' (دیکھئے مقالہ: مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا انور علی اعظمی، مفتی فیاض قاسمی، مولانا ابو عاصم اعظمی)۔

مولانا فہیم اختر ندوی صاحب نے مفتی نظام الدین صاحب ؒ کی تحریر کو چشم کشا بتایا ہے اور انہوں نے مشقت ودشواری کو بطور علت پیش کیا ہے کہ شہروں کے اندر جو گہما گہمی، بھیڑ بھاڑ، بدامنی، مختلف علاقوں کے لوگوں کے آباد ہو جانے کی وجہ سے اجنبیت کی فضا پائی جاتی ہے، پھر ان بڑے شہروں کے اندر آمد ورفت دشوار ہوتی جارہی ہے، ایک مقام سے دوسرے مقام تک پہنچنا وقت اور دیر طلب ہی نہیں جوکھم بھرا بنتا جارہا ہے، ایک محلہ سے نکل کر شہر کے ہی دوسرے محلہ میں پہنچ کر وہ انسان بالکل اجنبی اور غیر ہو جاتا ہے، ایسی صورت میں ۴۸ میل کی مسافت قطع کرنے والا داخل شہر رہ کر بھی سفر کے احساس اور اس کے مزہ سے آشنا نہیں ہو رہا ہے، یہ بات مزاج شرع وشارع سے ہم آہنگ نہیں معلوم ہوتی ہے۔

جبکہ بعض حضرات نے عرف کو بنیاد بنایا ہے کہ عرف عام میں جس کو سفر کہا جائے اسی جگہ سے احکام سفر کا نفاذ قرار دیا جائے، اگر عرف میں گھر سے نکلتے ہی سفر سمجھا جاتا ہو تو گھر سے نکلنے کے ساتھ ہی احکام سفر مرتب ہوں گے اور اگر عرف میں محلہ سے نکلنے کے بعد یا اگر بس کا سفر ہے تو بس اسٹینڈ سے، یا ریلوے اسٹیشن سے یا ایئرپورٹ سے سفر خیال کیا جاتا ہے تو ان مقامات سے نکلتے ہی احکام سفر کا نفاذ ہوگا، اور وہیں سے نمازوں میں قصر لازم ہوگا۔

(دیکھئے مقالہ: مولانا ابرار خان ندوی، مولانا محمد اقبال ٹنکاروی)۔

جنہوں نے شہر کی حدود کے اندر ۴۸ میل کی مقدار کے بقدر سفر طے کر لیا ہو تو انہیں قصر کی اجازت ملنی چاہئے یعنی جواز قصر کی رائے کے حاملین میں مندرجہ ذیل افراد بھی شامل ہیں: مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی، مولانا مظاہر حسین قاسمی، مولانا اسرار الحق سبیلی، مولانا نور الحق رحمانی، مولانا عامر ظفر ایوبی، مولانا غیاث الاسلام ندوی، مولانا ابو سفیان مفتاحی، مولانا تنظیم عالم قاسمی وغیرہ)۔

اس رائے کے حاملین نے احادیث اور فقہاء کی مندرجہ ذیل عبارات سے استدلال کیا ہے:

۱- ''عن یعلی بن أمیة: قلت لعمر بن الخطاب: فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلاة وإن خفتم أن یفتنکم الذین کفروا فقد أمن الناس؟فقال: عجبت مما عجبت منه، فسألت رسول اللّٰہ ﷺ عن ذلك، فقال: ''صدقة تصدق اللّٰہ بها علیکم فاقبلوا صدقته'' (مسلم:۱۵۷۴)۔

۲- ''قال جعفر ابن جبیر قال: کنت مع أبی بصرة الغفاری صاحب رسول اللّٰہ ﷺ فی سفینة من الفسطاط فی رمضان فرفع ثم قرب غداؤه، قال جعفر فی حدیثه: فلم یجاوز البیوت حتی دعا بالسفرة قال: اقترب، قلت: ألست تری البیوت؟ قال أبو بصرة: أترغب عن سنة رسول اللّٰہ ﷺ، قال جعفر فی حدیثه فأکل'' (ابوداؤد:۲۴۱۲)۔

۳- ''اتفق الفقهاء على أن أول السفر الذى يجوز به القصر ونحوه هو أن يخرج المسافر من بيوت البلد التى خرج منها ويجعلها وراء ظهره أو يجاوز العمران من الجانب الذى خرج منه وإن لم يجاوزها من جانب آخر''
(الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/ ۳۳۱)۔

سوال: ۲- اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا یا اتمام؟

اس سوال کے جواب میں بیشتر مقالہ نگار حضرات نے قصر کی اجازت دی ہے اور مسافت سفر کی ابتداء گھر سے شمار کرنے کی بات کہی ہے، کیونکہ مسافت سفر کے آغاز کی تحدید سراسر عرفی چیز ہے، بڑے شہروں میں اسمبلی کے الیکشنوں کے لئے بھی ایسے ہی کسی بڑے محلہ کی آبادی کو ایک حلقہ تسلیم کیا جاتا ہے، اس لئے محلہ کی آبادی کو بنیاد بنانا عرف کے مطابق محسوس ہوتا ہے، ابن قدامہ کی عبارت سے اس کی تائید ہوتی ہے:

''وإن كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الأخرى كبغداد فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق محلته'' (المغنی ۲/ ۱۱۳) (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر مولانا فہیم اختر ندوی، مولانا ابرار خان ندوی، مفتی تنظیم عالم قاسمی)۔

کتب فقہ میں اس بات کی وضاحت نہیں ملتی کہ مسافت سفر کی ابتداء گھر سے ہو یا شہر سے، لیکن حدیث میں ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر کرتے اور اپنی سواری پر سوار ہوتے تو دعا پڑھتے تھے (ترمذی ۵/ ۵۰۱)، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس وقت کو سفر سے تعبیر کیا اور عرف میں بھی جب آدمی اپنا سامان لے کر گھر سے نکلتا ہے تو کہا جاتا ہے کہ وہ سفر پر جا رہا ہے، لہذا ابتداء مسافت گھر سے شمار ہوگی اور ۴۸ میل کا فاصلہ طے کرنے کے بعد قصر کی اجازت دی جائے گی۔

(دیکھئے مقالہ: مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ابو عاصم اعظمی، مولانا عامر ظفر ایوبی)۔

مسافت کا شمار گھر سے کیا جائے یعنی مسافر کے گھر اور جس شہر کو وہ جانا چاہ رہا ہے، اس کے درمیان اگر مسافت سفر موجود ہے تو وہ قصر کرے گا۔ (مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا مظاہر حسین)۔

مولانا ابوالبقاء ندوی صاحب نے قصر کی گنجائش رکھی ہے، لیکن اس شرط کے ساتھ کہ اس کے قریبی ریلوے اسٹیشن یا بس اسٹینڈ یا اس کے وارڈ کے آخر مرحلہ سے اس مقام کی مسافت ۴۸ میل ہو۔

مولانا مفتی فیاض قاسمی صاحب نے ذکر کیا ہے کہ اس کے فناء سے اس مقام سفر کی دوری ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہے تو وہ عرفاً مسافر سمجھا جائے گا اور اگر اس کے فناء سے مذکورہ مقام کی دوری ۴۸ میل پر نہیں ہے تو پھر وہ مقیم ہی کہلائے گا۔

مولانا راشد حسین ندوی صاحب کا رجحان یہ ہے کہ جس مقام سے جس مقام تک درحقیقت سفر کرنا ہے اس کے مابین پائی جانے والی کل مسافت کو شمار کیا جائے گا، چنانچہ اگر اپنی سواری سے سفر کر رہا ہو تو اس کے گھر سے منزل مقصود تک کی کل مسافت معتبر ہوگی اور اگر بس یا ٹرین سے سفر کرنا ہے تو اگر بس یا ریلوے اسٹیشن سے منزل مقصود تک مسافت مزید بڑھ جاتی ہے تو اس کا شمار بھی مسافت سفر میں کیا جائے گا، لہذا اسے قصر کی اجازت ہوگی۔

اس سوال کے ضمن میں قصر کی رائے کے حاملین میں مندرجہ ذیل افراد بھی شامل ہیں:

مولانا ممتاز خان ندوی، مولانا نعمت اللہ قاسمی، مولانا محمد اقبال ٹنکاروی، مولانا انور علی اعظمی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی، مولانا اسرار الحق سبیلی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مفتی ثناء الہدی قاسمی، مولانا ریاض احمد قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مولانا محمد اکبر مظفر پوری، مولانا نعیم اختر قاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا افتخار احمد مفتاحی۔

بعض حضرات نے مندرجہ ذیل عبارات سے استدلال کیا ہے:

۱- ''عن أنس قال: خرجنا مع رسول الله ﷺ من المدينة إلى مكة فكان يصلى ركعتين ركعتين حتى رجعنا إلى المدينة (بخارى ومسلم) وفيه دليل على أن نفس الخروج من البلد بنية السفر يقتضى القصر ولو لم يجاوز من البلد ميلًا ولا أقل وأنه لا يزال يقصر حتى يدخل البلد وبيوتها بمرأى منه'' (سبل السلام ۲/ ۸۶)۔

٢- ''عن محمد بن كعب أنه قال: أتيت أنس بن مالك في رمضان و هو يريد سفرًا وقد رحلت له راحلة ولبس ثياب السفر فدعا بطعام فأكل فقلت له: سنة فقال: سنة ثم ركب'' (ترمذی: ٧٩٩)۔

دوسری جانب بعض وہ حضرات بھی ہیں جنہوں نے عدم قصر کی بات کہی ہے اور خروج عن العمران کے بغیر ہر حال میں اتمام کو ہی جائز ٹھہرایا ہے۔

مولانا محمد فاروق صاحب نے اس مسئلہ کی وضاحت یوں کی ہے: مسافت سفر کا اعتبار خروج بلد سے ہے نہ کہ مسافر کے گھر سے، جب رخصت نفس سفر سے ثابت ہوجاتی ہے اور سفر کے ساتھ بالکل متصل ہوتی ہے تو یہ بھی ثابت ہوگیا کہ نفس سفر کا آغاز وہیں سے ہوتا ہے جہاں سے قصر صلاۃ کا آغاز ہوتا ہے اور یہ واضح ہے کہ رخصت سفر انتہاء شہر سے ہی ہوتا ہے مسافر کے گھر سے نہیں، ورنہ اگر سفر کا آغاز مسافر کے گھر سے ہو اور رخصت کا آغاز انتہاء شہر سے تو علت ومعلول کے مابین انفکاک اور ایک کا دوسرے سے مختلف ہونا لازم آئے گا اور یہ مذکورہ ضابطہ سے بالکل باطل ہے، لہذا ایسا شخص مسافر نہیں ہوگا، بلکہ مقیم ہونے کی حیثیت سے ذمہ داریاں ادا کرے گا۔

بعض حضرات نے شہر کی آبادی کے بڑھ جانے کے باوجود اس کو بلد واحد میں شمار کیا ہے اور حدود شہر کے ختم ہوئے بغیر مسافت سفر کو شمار نہیں کیا ہے، لہذا ان کے نزدیک بھی مذکورہ صورت میں وہ مسافر نہیں ہوگا اور وہ اتمام کرے گا، بطور حوالہ انہوں نے فتاوی محمودیہ کے اس فتوی کو نقل کیا ہے: ''وطن کے آخری مکان سے مسافت سفر شروع ہوگی اور جس بستی میں جانا ہے اس کی ابتدائی سرحد تک مجموعی مسافت کو دیکھا جائے گا (محمودیہ ١٧/ ٤٧٦)

(دیکھئے مقالہ: مولانا عبد التواب اناوی، مولانا جعفر ملی رحمانی)۔

اس سوال کے جواب میں مزید وہ حضرات جنہوں نے عدم قصر اور اتمام کو ہی ضروری قرار دیا ہے ان کے اسماء مندرجہ ذیل ہیں:

مولانا عبد الحیٔ مفتاحی، مولانا محمد اعظمی، مولانا شعیب اللہ خان، مفتی شاہد قاسمی، مولانا محمد حذیفہ، مولانا عبد الرشید قاسمی، مفتی محمد مقصود، مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا سلمان منصور پوری، مفتی شاہد علی قاسمی، مفتی ظہیر احمد کانپور، مولانا عبد القیوم قاسمی، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا حبیب اللہ قاسمی، مولانا احتشام الحق قاسمی، مولانا جمیل احمد نذیری، مولانا مصطفی عبد القدوس ندوی، مفتی اقبال احمد قاسمی، مولانا محمد عثمان، مولانا ارشاد اعظمی، مولانا محمد جمال الدین قاسمی، مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا صدر الحسن قاسمی، مولانا باقر ارشد قاسمی)۔

اس رائے کے حاملین مقالہ نگار حضرات نے مندرجہ ذیل عبارات سے استدلال کیا ہے:

١- ''ما دام في المصر فهو ناوي السفر لا مسافر فإذا جاوز عمران المصر صار مسافرًا لاقتران النية بعمل السفر'' (مبسوط ١/ ٢٣٦)۔

٢- ''لايقصر الذي يريد السفر الصلاة حتى يخرج من بيوت القرية ولا يتم حتى يدخل أول بيوت القرية'' (موطا مالك)

٣- ''فابتداء السفر بمفارقة العمران حتى لا يبقى بيت متصل ولا منفصل'' (مجموع ٤/ ٢٢٦)

''فأول السفر مجاوزة آخر العمران'' (الفقه الاسلامي وادلته ٢/ ١٣٥٢)۔



# عرض مسئلہ:

## مسافت کا شمار کہاں سے ہوگا؟

مفتی حبیب اللہ قاسمی [۱]

سترہویں فقہی سیمینار کے لئے جن موضوعات کا انتخاب کیا گیا ان میں ایک موضوع "مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا" بھی رکھا گیا۔ اس مسئلہ سے متعلق کل پچاس مقالات اکیڈمی کو موصول ہوئے جن کو عرض مسئلہ کی ترتیب اور تلخیص آراء کے وقت سامنے رکھا گیا۔ لیکن ان میں سے چار مقالات میں رائے غیر واضح تھی، اور باقی ۴۶ مقالات سے استفادہ کیا گیا۔

اہل علم حضرات واصحاب افتاء کی آراء اس موضوع کے سلسلہ میں دو ہیں:

اول: ایسا شخص جو اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرنے کے باد جود شہر یا حدود شہر ہی میں ہو اور اس کا ارادہ اس سے آگے جانے کا نہ ہو تو وہ مسافر نہیں ہوگا، لہذا رباعی نمازوں میں وہ اتمام کرے گا قصر نہیں۔ یہ رائے درج ذیل حضرات کی ہے:

مفتی حبیب اللہ قاسمی دار العلوم مہذب پور اعظم گڈھ، مولانا ابوالبقاء ندوی جامعۃ الفلاح بلریا گنج، مفتی راشد حسین ندوی ضیاء العلوم رائے بریلی، مفتی سید باقر ارشد قاسمی بنگلور، مولانا عبد القیوم قاسمی جامعہ نذیریہ کاکوی، مولانا ارشاد احمد اعظمی بھوپال، مفتی شعیب اللہ خان بنگلور، مولانا صدر الحسن صاحب جامع العلوم مظفر پور، مولانا عبد الرشید قاسمی جامع العلوم کانپور، مولانا عبد التواب جامعہ عربیہ ہتھورا باندہ، مفتی اقبال کانپور، مولانا منظور احمد اعظم گڈھ، مولانا مصطفی عبد القدوس ندوی حیدر آباد، مولانا شاہد علی قاسمی المعہد العالی حیدر آباد، مولانا محمد حذیفہ گجرات، مولانا عارف باللہ قاسمی حیدر آباد، مولانا عبد اللہ خالد گجرات، مولانا محمد سلمان منصور پوری، مفتی اکبر مظفر پور، مولانا جمال الدین قاسمی حیدر آباد، مولانا افتخار احمد مفتاحی مفتاح العلوم مئو، مفتی عبد الرحیم قاسمی بھوپال، مفتی عطاء اللہ قاسمی کوپا گنج مئو، مفتی ظہیر احمد کانپور، مولانا محمد مقصود رامپور، مولانا محمد فاروق سورت گجرات، مفتی جمیل احمد نذیری مبارک پور اعظم گڈھ، مولانا شوکت ثناء قاسمی حیدر آباد، مولانا محمد عثمان گورینی جونپور، مولانا عبد القادر کیرالہ اور مولانا ذکاء اللہ شبلی اندور۔

جو حضرات اہل علم اتمام کے قائل ہیں ان کا استدلال درج ذیل عبارات سے ہے:

☆ "فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج عن المصر" (بدائع ۱/ ۴۷۷)۔

☆ "قال محمد: لا يقصر حتى يخرج من مصره ويخلف دور المصر، وفي موضع آخر يقول: ويقصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصدًا مسيرة ثلاثة أيام ولياليها، وهذا لأنه ما دام في عمرانات المصر لا يعد مسافرا (محيط برهانى ۲/ ۲۸۷)۔

☆ "وعن الحسن في القرى إذا كانت متصلة بالربض إلى ثلاثة فراسخ قال: لا يقصر حتى يجاوز البيوت وإن كان ثلاثة فراسخ" (فتاوى التاتارخانيه ۱/ ۵۰۳)۔

☆ "فالذي يصير به المقيم مسافرًا بنية السفر والخروج من عمران المصر فلابد من اعتبار ثلاثة أشياء:

(۱) مدة السفر (۲) نية مدة السفر (۳) الخروج من عمران المصر" (بدائع ۱/ ۴۶۴، ۴۶۳)۔

☆ "فأول السفر مجاوزة آخر العمران" (الفقه الاسلامى وأدلته لوہبه زحيلى ۲/ ۱۳۵۲)۔

---

[۱] جامعہ اسلامیہ دار العلوم مہذب پور اعظم گڈھ یوپی۔

☆ ''من خرج مسافرًا صلى ركعتين إذا فارق بيوت المصر'' (الفقه النافع ۱/ ۲۷۰، فتاوى محموديه ۷/ ۵۵۴)۔

☆ ''فابتداء السفر بمفارقة العمران حتى لا يبقى بيت متصل ولا منفصل'' (كتاب المجموع للنووى ۴/ ۲۲۶)۔

☆ ''وصحة هذا الاسم يكون بالخروج من سور البلد أو حلة القرية أو بيوتها بقصدموضع هو على أربعة برد'' (حجة الله مع رحمة الله ۳/ ۵۵۹)۔

☆ ''إذا خرج مسافرًا ثم أراد الرجوع إلى أهله، فإن كان بينه وبين مصره أقل من ثلاثة أيام أتم الصلوة'' (فتاوى سراجيه على هامش خانيه ۱/ ۶۱)۔

☆ ''ذهب الجمهور إلى أن قصر الصلوة بمفارقة الحضر والخروج من البلد، وإن ذلك شرط'' (فقه السنه ۱/ ۲۱۳)۔

☆ ''قال فى الموطا: لا يقصر الصلوة الذى يريد السفر حتى يخرج من بيوت القرية ولا يتم حتى يدخل أول بيوتها، وقد روى عنه إلى أنه قال: وبالقول الأول قال الجمهور'' (بداية المجتهد ۱/ ۱۶۳)۔

☆ ''وثانيهما الخروج من البلد'' (البنايه فى شرح الهدايه؛ باب صلوة المسافر)۔

☆ ''من سافر من بلده فأول سفره مجاوزة سورہا۔ فإن كان ورائه عمارة اشترط مجاوزتها فى الأصح'' (تحفة مع المنهاج ۲/ ۳۷۰ ۳۷۱)۔

☆ ''فإذا قصد مسيرة ثلاثة أيام قصر الصلاة حين تخلف عمران المصر، لأنه ما دام فى المصر فهو ناوى السفر لا مسافر، فإذا جاوز عمران المصر صار مسافرًا'' (مبسوط ۱/ ۲۳۶)۔

لیکن ایسے شخص کے بارے میں درج ذیل حضرات کی رائے یہ ہے کہ وہ مسافر ہوگا اور رباعی نمازوں میں قصر کرے گا:

مفتی محمد فیاض قاسمی دارالعلوم مہذب پور اعظم گڈھ، مولانا ابوسفیان مفتاحی مفتاح العلوم مئو، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی مفتاح العلوم مئو، مولانا رحمت اللہ ندوی فلاح المسلمین رائے بریلی، مولانا غیاث الاسلام ندوی دہلی، مولانا ابرار خان ندوی جے پور راجستھان، مولانا نعیم اختر قاسمی کوپاگنج مئو، مولانا محمد شاہد قاسمی احمد آباد، مولانا ابوعاصم اعظمی مئو، مولانا خورشید احمد اعظمی مئو، مولانا سلطان احمد اصلاحی علی گڈھ، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی کیرالہ، ڈاکٹر فہیم اختر ندوی حیدرآباد، مفتی انور علی اعظمی دارالعلوم مئو، مولانا اشتیاق احمد دارالعلوم مئو۔

اور جو حضرات اہل علم قصر کے قائل ہیں ان کا استدلال درج ذیل عبارات سے ہے:

☆ ''ولا معنى للتقدير بالفراسخ. فإن ذلك يختلف باختلاف الطرق فى السهول والجبال والبحر والنهر'' (مبسوط ۱/ ۹۴)۔

☆ ''ويرى بعض السلف أن من نوى السفر يقصر ولو فى بيته'' (فقه السنه ۱/ ۲۶۸)۔

☆ ''وذهب بعض الكوفيين إلى أنه إذا أراد السفر يصلى ركعتين ولو كان فى منزله'' (فتح البارى ۲/ ۵۶۹)۔

☆ ''وعن الحارث بن ربيعة أنه أراد سفرًا فصلى بالجماعة فى منزله ركعتين، وفيهم الأسود بن يزيد وغير واحد من أصحاب عبدالله، وعن عطاء أنه قال: إذا دخل عليه وقت صلاة بعد خروجه من منزله قبل أن يفارق بيوت المصر يباح له القصر'' (بذل المجهود ۱/ ۲۷۷)۔

☆ وقال بعض التابعين: إنه يجوز أن يقصر فى منزله'' (عون المعبود ۴/ ۶۹)۔

☆ ''وحكى عن عطاء وسليمان بن موسى أنهما أباح القصر فى البلد لمن نوى السفر'' (المغنى ۳/ ۱۱۱)۔

☆ ''وإن كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الآخر كبغداد، فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق

محلته'' (المغنی ۲/ ۱۱۳)۔

☆ قال جعفر بن جبیر قال: کنت مع أبي بصرة الغفاری صاحب رسول اللہ ﷺ فی سفینة من الفسطاط فی رمضان فرفع ثم قرب غذاؤه، قال جعفر فی حدیثه فلم یجاوز البیوت حتی دعا بالسفرة. قال: اقترب قلت: الست تری البیوت، قال أبو بصرة: أترغب عن سنة رسول الله ﷺ ؟ قال جعفر فی حدیثه: فأکل'' (ابوداؤد؛ حدیث: ۲۴۱۲)۔

## تجزیہ

اس مسئلہ میں جن حضرات اہل علم نے قصر کی رائے اپنائی ہے ان کا استدلال جن عبارتوں سے ہے وہ عبارتیں جن حضرات سلف کی طرف منسوب ہیں اس کے دیکھنے سے یہ محسوس ہوتا ہے کہ یہ ان حضرات سلف کے اپنے تفردات ہیں، جن کو مجمع علیہ مسئلے کی دلیل بنانے کے لئے سوچنا پڑے گا، چونکہ خود حافظ ابن حجر نے بھی ان حضرات سلف کے اقوال کو نقل کرنے کے بعد اس کی صراحت کی ہے کہ یہ حضرات جمہور کی رائے نہیں ہے، بلکہ حضرات جمہور کی رائے یہی ہے کہ شہر کی پوری آبادی سے نکلنے کے بعد ہی وہ مسافر ہوگا، ''فمذهب الجمهور إلى أنه لابد من مفارقة جميع البيوت'' (فتح الباری ۲/ ۵۶۹)۔

ب-ایسا شخص جو ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلے پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸/میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا یا اتمام؟۔

اس سلسلہ میں بھی مقالہ نگار حضرات کی دو طرح کی آراء ہیں، ۲۳/ مقالہ نگار حضرات تو اس حق میں ہیں کہ ایسا شخص اتمام کرے گا ان حضرات کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں:

مفتی حبیب اللہ قاسمی دار العلوم مہذب پور اعظم گڈھ، مولانا عبد القیوم قاسمی جامعہ نذیریہ کاکوسی، مولانا ارشاد احمد اعظمی بھوپال، مفتی شعیب اللہ خان بنگلور، مفتی سید باقر ارشد قاسمی بنگلور، مولانا عبد الرشید قاسمی جامع العلوم کانپور، مولانا عبد التواب جامعہ عربیہ ہتھورا باندہ، مفتی اقبال احمد قاسمی کانپور، مولانا منظور احمد اعظم گڈھ، مولانا شاہد علی قاسمی المعہد العالی حیدرآباد، مولانا محمد حذیفہ گجرات، مولانا عبد اللہ خالد گجرات، مفتی محمد سلمان منصور پوری، مفتی جمال الدین قاسمی حیدرآباد، مفتی عبد الرحیم قاسمی بھوپال، مفتی ظہیر احمد کانپور، مولانا محمد مقصود رامپور، مولانا محمد فاروق سورت گجرات، مفتی جمیل احمد نذیری مبارک پور اعظم گڈھ، مولانا محمد عثمان گورینی جونپور، مولانا عبد القادر کیرالہ، مولانا ذکاء اللہ شبلی اندور، مولانا نعیم اختر قاسمی کوپا گنج مئو۔

باقی ۲۱/ حضرات اس صورت میں قصر کے قائل ہیں، ان حضرات کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں:

مفتی محمد فیاض قاسمی دار العلوم مہذب پور اعظم گڈھ، مولانا صدر الحسن جامع العلوم مظفر پور، مفتی راشد حسین ندوی ضیاء العلوم رائے بریلی، مولانا عارف باللہ قاسمی حیدرآباد، مفتی محمد اکبر مظفر پور، مولانا افتخار احمد مفتاحی مفتاح العلوم مئو، مفتی عطاء اللہ قاسمی کوپا گنج مئو، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی مفتاح العلوم مئو، مولانا غیاث الاسلام دہلی، مولانا رحمت اللہ ندوی فلاح المسلمین رائے بریلی، مولانا فہیم اختر ندوی حیدرآباد، مولانا ابرار خان ندوی جے پور راجستھان، مفتی انور علی اعظمی دار العلوم مئو، مولانا ابو عاصم اعظمی مئو، مولانا خورشید احمد اعظمی مئو، مولانا سلطان احمد اصلاحی علی گڈھ، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی کیرالہ، مولانا اشتیاق احمد اعظمی دار العلوم مئو۔

## تجزیہ

جو حضرات اتمام کے قائل ہیں ان حضرات کا استدلال انہیں عبارتوں سے ہے جن میں اس کی صراحت ہے کہ جب تک پوری آبادی اور اس کی حدود سے سفر کرنے والا باہر نہ نکل آئے اس وقت تک وہ مسافر نہیں ہوگا اور اس صورت میں چونکہ شہر کی انتہائی حدود سے وہ مقام جس کی نیت سے یہ نکلا ہے ۴۸/میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، اس لئے یہ مسافر نہیں ہوگا، لہٰذا رباعی نمازوں میں اتمام کرے گا۔

لیکن جو حضرات اہل علم اس صورت میں قصر کے قائل ہیں ان کے دلائل کا ماحصل اوپر گذر چکا ہے، ایسا شخص سفر کی نیت کرنے کے بعد اپنے گھر ہی سے قصر کرنا شروع کردے گا۔

لیکن جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا کہ یہ بعض حضرات سلف کا تفرد محسوس ہوتا ہے، باقی عمومی طور پر حضرات فقہاء و اسلاف کا رجحان اسی طرف ہے کہ ایسا شخص اتمام کرے گا قصر نہیں۔ ☆☆☆

# دوسرا باب: تفصیلی مقالات

## سفر کے احکام کی علمی و فقہی تحقیق

مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی[1]

شریعت اسلامیہ میں سفر اور مسافت سفر اپنے مبدأ اور آغاز کے اعتبار سے بالکل علاحدہ حیثیت رکھتے ہیں، البتہ منتہا اور انجام کے اعتبار سے دونوں ایک ہی ہیں، اس کی تفصیل یہ ہے کہ سفر کا آغاز تو اسی مقام سے ہو جاتا ہے جہاں سفر کرنے والے کا مکان یا اس کا اپنا گھر ہوتا ہے، لیکن حکم سفر کا تعلق اپنی رہائش گاہ اور شہر کی آبادی اور اس کی حدود میں شامل فناء مصر و محلہ اور ربضہ سے باہر ہو جانے کے بعد ہوتا ہے، اس سلسلہ میں احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، آثار صحابہ اور فقہاء کرام کی عبارتوں سے جو کچھ ظاہر ہوتا ہے وہ اس موقف کی شہادت کے لئے کافی ہے۔

### مبدأ سفر:

"عن سعید بن شُفی قال: جعل الناس یسألون ابن عباس عن الصلوة فقال: کان رسول اللہ ﷺ إذا خرج من أهله لم یصل إلا رکعتین حتی یرجع إلیهم" (الحدیث اخرجه احمد و ابوداؤد الطیالسی والبخاری فی تاریخه. شرح معانی الآثار للطحاوی ۱/ ۲۷۷)۔

(لوگوں نے حضرت ابن عباسؓ سے سفر کی نماز کے بارے میں دریافت کیا، تو انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے گھر (اہل عیال) سے باہر نکل جاتے تھے تو واپسی تک صرف دو رکعتیں پڑھتے تھے)۔

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آغاز سفر گھر سے نکلتے ہی ہو جاتا تھا، "إذا خرج من أهله" کے لفظ سے یہی ظاہر ہے۔

"وعن علی بن ربیعة الوالبی قال: سألت عبد اللہ بن عمر إلی کم تقصر الصلوٰة؟ فقال: أتعرف السویداء قال: قلت: لا و لکنی قد سمعت بها، قال: هی ثلاث لیالٍ قواصد فإذا خرجنا إلیها قصرنا الصلوٰة" (رواه محمد بن الحسن فی الآثار وإسناده صحیح. آثار السنن للنیموی ۱/ ۶۳)۔

(علی بن ربیعہ الوالبی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے پوچھا کہ کہاں تک کے سفر پر نماز قصر پڑھی جائے گی تو انہوں نے فرمایا کہ تم سویداء کو جانتے ہو، میں نے کہا نہیں، لیکن اس کے بارے میں سن رکھا ہے، حضرت ابن عمرؓ نے فرمایا کہ وہ تین راتوں کا سیدھا سفر ہے، جب ہم اس کی طرف نکلیں گے تو نماز قصر پڑھیں گے)۔

اس میں "إذا خرجنا إلیها" سے پتہ چلتا ہے کہ گھر سے اتنی دوری تک ارادۂ سفر کر کے نکلنے پر حکم قصر متوجہ ہوتا ہے، گویا آغاز سفر گھر سے ہوتا ہے۔

مبدأ مسافت سفر یا آغاز سفر کا گھر اور اپنے مکان سے ہونا فقہاء کرام کی عبارتوں سے بھی واضح طور پر سمجھ میں آتا ہے۔

بحر العلوم مولانا عبد العلی محمد لکھنوی لکھتے ہیں:

"الحد الشرعی للسفر عندنا ثلاثة أیام فإذا أراد أن یسیر من موضع إقامته إلی موضع بینه و بینه مسیرة ثلاثة أیام یصیر مسافرًا" (رسائل الارکان فصل فی صلوٰة المسافر / ۱۴۳)۔

---

[1] شیخ الحدیث مدرسہ امداد الاسلام میرٹھ۔

(سفر کی حد شرعی ہمارے یہاں تین دنوں کا سفر ہے، پس جب اپنی اقامت گاہ (گھر) سے ایسی جگہ جانے کے ارادہ سے چلے کہ اس جگہ اور اقامت گاہ کے درمیان تین دنوں کی مسافت ہو تو مسافر ہو جائے گا)۔

امام قدوری کی عبارت سے بھی یہی پتہ چلتا ہے کہ آغاز سفر گھر سے سفر کی نیت کر کے نکلتے ہی ہو جاتا ہے، البتہ قصر بیوتِ مصر سے جدا ہونے کے بعد شروع ہوگا۔

''ومن خرج مسافرًا صلی رکعتین إذا فارق بیوت المصر'' (قدوری / ۳۵)۔

اسی طرح سفر کے احکام میں سے دو حکم:

۱- ''حرمة خروج المرأة بغير محرم''

۲- ''مدة مسح الخفين للمسافر ثلاثة أيام وليا ليهن''۔

عورت کا محرم کے بغیر سفر میں نکلنے کی حرمت اور مسافر کے لئے تین شب و روز تک مسح خفین کی اجازت حسب احادیث نبویہ گھر سے نکلتے ہی شروع ہو جاتی ہے، یہ واضح دلیل ہے کہ سفر کا مبدأ و آغاز خروج من البیت ہی ہے نہ کہ خروج من بیوتِ مصر یا من عمران مصر یا عمران موضع اقامت۔

مفتی کفایت اللہ صاحب کے فتاویٰ میں بھی یہی بات کہی گئی ہے:

''ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا'' (کفایت المفتی ۳/۳۷۶)۔

اسی کو اور واضح طور پر مفتی کفایت اللہ کے حوالہ سے نقل کیا گیا ہے:

''مسافت سفر سوا ستہتر کیلومیٹر کا شمار اپنے اس مقام و مکان سے ہوگا جہاں سے وہ سفر کا آغاز کر رہا ہے، نہ کہ حدود شہر سے نکلنے کے بعد'' (احکام مسافر/۶۷)۔

''عمدۃ الفقہ'' میں بھی صراحت کے ساتھ یہی بات کہی گئی ہے:

''شریعت میں مسافر اس کو کہتے ہیں جو اتنی دور جانے کا ارادہ کر کے گھر سے نکلے جہاں تین دن میں پہنچ سکے'' (عمدۃ الفقہ ۲/۴۱۰)۔

میری معلومات کے مطابق اس بارے میں کسی فقیہ یا امام سے یہ منقول نہیں ہے کہ مبدأ مسافت حدود شہر یا آبادی سے نکل جانے کے بعد معتبر ہوتا ہے، جن لوگوں کو اس سلسلہ میں غلط فہمی ہوتی ہے، اس کی بنیاد غالبًا یہ ہے کہ انہوں نے آغازِ سفر اور حکم سفر کے درمیان فرق کو ملحوظ نہیں رکھا۔

## مبدأ احکام سفر یا مبدأ قصر و افطار:

شریعت اسلامیہ میں سفر شروع کر دینے کے بعد جس مقام سے جواز قصر صلوٰۃ و افطارِ صوم شروع ہوتا ہے، وہ جائے قیام کی آبادی سے خروج یا بیوت مصر یا عمرانِ موضع اقامت سے تجاوز ہے۔ اس سلسلے میں کسی امام مجتہد و فقیہ سے کوئی اختلاف منقول نہیں، گویا یہ اجماعی مسئلہ ہے کہ جواز قصر و افطار گھر سے سفر شروع کرتے ہی نہیں ہو جاتا بلکہ اس کے لئے اپنے شہر اور جائے رہائش کی آبادی اور اس کی حدود و فنا اور ربضہ سے گزر جانا ضروری ہے، احادیث نبویہ، آثار صحابہؓ، کلام ائمہ اربعہ اور تصریحات فقہاء سے یہی ثابت ہوتا ہے۔

امام بخاری نے باب قائم کیا ہے:

''باب يقصر إذا خرج من موضعه و خرج علي رضي الله عنه فقصر و هو يرى البيوت فلما رجع قيل له هذه الكوفة قال لا حتى ندخلها''۔

مشہور اہل حدیث عالم مولانا وحید الزماں صاحب نے اس عبارت کا ترجمہ یہ کیا ہے:

(جب آدمی سفر کی نیت سے اپنی بستی سے نکل جائے تو قصر کر لے اور حضرت علیؓ (کوفہ سے) نکلے قصر کرنے لگے، ابھی کوفہ کے گھر دکھائی دیتے تھے جب لوٹ کر آئے تو لوگوں نے کہا یہ کوفہ آ گیا، انہوں نے کہا نہیں ہم قصر کرتے رہیں گے جب تک کوفہ میں داخل نہ ہوں) (تیسیر الباری ترجمہ شرح بخاری ۲/۱۲۷)۔

اس باب کے تحت امام بخاری نے یہ حدیث نقل فرمائی ہے:

''عن أنس قال: صليت الظهر مع النبي ﷺ بالمدينة أربعًا والعصر بذى الحليفة ركعتين'' (بخاری ۱/ ۱۴۸، قال الترمذى هذا حديث صحيح، الترمذی ۱/ ۱۲۳)۔

حضرت انس بن مالکؓ نے کہا کہ میں نے حضور ﷺ کے ساتھ مدینہ میں ظہر کی چار رکعتیں پڑھیں اور ذوالحلیفہ میں جا کر عصر کی دو رکعتیں پڑھیں۔

علامہ وحید الزماں صاحب نے لکھا ہے:

اس حدیث سے یہ نکلا کہ مسافر اپنے شہر سے نکل جائے تو قصر شروع کرے جو باب کا مطلب ہے (تیسیر الباری ۲/ ۱۲۸)۔

اس مسئلہ میں محدث جلیل محمد بن علی النیموی نے سب سے زیادہ واضح باب قائم کیا ہے ''باب القصر إذا فارق البيوت'' (قصر اس وقت سے جائز ہے جب آبادی کے گھروں سے جدا ہو جائے)۔ پھر اس باب کے تحت انہوں نے تین حدیث و آثار نقل کئے ہیں:

۱- ''عن أبي هريرة قال سافرت مع رسول الله ﷺ و أبي بكر وعمر كلهم صلى من حين يخرج من المدينة إلى أن يرجع إليها ركعتين فى المسير والقيام بمكة'' (رواه أبو يعلى و الطبرانى و قال الهيثمى رجال أبي يعلى رجال صحيح. آثار السنن ۲/ ۶۴)

(حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ میں نے جناب رسول اللہ ﷺ اور حضرت ابو بکرؓ و عمرؓ کے ساتھ سفر کیا، ان سب حضرات نے نماز قصر اس وقت سے پڑھنی شروع کی جب وہ مدینہ سے باہر نکل گئے، مدینہ واپسی تک سفر میں اور مکہ میں قیام کے دوران دو رکعتیں پڑھتے رہے)۔

۲- ''عن أبي حرب بن أبي الأسود الديلى أن عليا خرج من البصرة فصلى الظهر أربعًا ثم قال إنا لو جاوزنا هذا الخص لصلينا ركعتين'' (رواه أبي شيبة و رواته ثقات، آثار السنن ۲/ ۶۴)۔

(حضرت ابو حرب بن ابی الاسود دیلی کی روایت ہے کہ حضرت علی بصرہؓ سے نکلے تو انہوں نے ظہر کی چار رکعتیں پڑھیں، پھر فرمایا کہ اگر ان جھگی جھونپڑیوں سے گزر جائیں گے تب ہم دو رکعتیں پڑھیں گے)۔

۳- ''عن ابن عمر أنه كان يقصر الصلوٰة حين يخرج من شعب المدينة و يقصر إذا رجع حتى يدخلها'' (رواه عبد الرزاق وإسناده لا باس به. آثار السنن ۲/ ۶۴)۔

(حضرت ابن عمرؓ جس وقت مدینہ کی پہاڑیوں سے نکل جاتے تو قصر کرتے تھے اور واپسی میں بھی مدینہ میں داخل ہونے تک قصر کرتے تھے)۔

کثیر التالیفات اور وسیع المطالعہ علامہ عبد الحی لکھنوی نے حضرت علیؓ کے مذکورہ بالا اثر ''أن عليا خرج من البصرة'' پر اپنے حاشیہ میں لکھا ہے:

''هذا وقت جواز القصر'' (التعليق الممجد على موطا محمد/ ص ۱۲۹)۔

بصرہ کی جھگی جھونپڑی سے نکلنے کے بعد قصر کرنے کا مطلب یہ ہے کہ یہاں سے قصر جائز ہو جاتا ہے۔

امام محمدؒ نے اپنی موطا کی روایتوں کو نقل کرنے کے بعد تحریر فرمایا ہے:

''قال محمد: إذا خرج المسافر أتم الصلوٰة إلا أن يريد مسيرة ثلاثة أيام كوامل بسير الإبل ومشى الأقدام فإذا أراد ذلك قصر الصلوٰة حين يخرج من مصره ويجعل البيوت خلف ظهره وهو قول أبي حنيفة'' (موطا محمد/ ۱۲۹)۔

(امام محمد فرماتے ہیں کہ مسافر جب (گھر سے) نکلے تو نماز پوری پڑھے، لیکن جب مکمل تین دنوں کے سفر کا ارادہ ہو پیدل اور اونٹ کی سواری کی رفتار سے تو قصر صلوٰۃ کرے جس وقت اپنے شہر سے نکل جائے اور شہر کے مکانات اپنے پس پشت کرلے، یہی امام ابو حنیفہ کا قول ہے)۔

امام مالکؒ سے بھی یہی مضمون منقول ہے:

''قال يحيي: قال مالك: لا يقصر الذى يريد السفر الصلوٰة حتى يخرج من بيوت القرية ولا يتم حتى يدخل أول بيوت القرى أو يقارب ذلك'' (موطا مالك/ ص ۵۲)۔

(امام مالک کے خصوصی شاگرد یحیٰ فرماتے ہیں کہ امام مالک نے ارشاد فرمایا جو شخص سفر کا ارادہ کرے تو نماز قصر نہ کرے جب تک اپنی آبادی (گاؤں یا شہر) کے گھروں سے باہر نہ نکل جائے اور اتمام نہ کرے جب تک آبادی کے پہلے مکان میں داخل نہ ہو جائے یا اس کے قریب نہ پہنچ جائے)۔

امام نووی شافعی شارح مسلم حدیث مسلم کی شرح کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں:

''و أما ابتداء القصر من حين نفارق بنيان بلده أوخيام قومه إن كان من أهل الخيام. هٰذا جملة القول فيه وتفصيله مشهور في كتب الفقه، هٰذامذهبنا و مذهب العلماء كافة'' (شرح صحيح مسلم ۱/ ۲۴۲)۔

(بہر حال قصر کی ابتداء اس وقت سے ہوگی جب اپنے شہر کی عمارتوں یا اپنی قوم کے خیموں سے باہر نکل نہ جائے، اگر وہ خیموں میں رہنے والے لوگ ہوں، اس سلسلہ میں تمام اقوال کا خلاصہ یہی ہے اور اس کی تفصیل کتب فقہ میں موجود ہے اور یہی ہمارے شوافع اور تمام علماء کا مذہب ہے)۔

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب نقل فرماتے ہیں:

''وفي المغني لإبن قدامه: ليس لمن نوى السفر حتى يخرج من بيوت مصره: أوقريته و يخلفها خلف ظهره قال وبه قال مالك و الأوزاعي و أحمد و الشافعي و أبوإسحاق وأبو ثور'' (اوجز المسالك الى موطا مالك ۲/ ۷۵)۔

(ابن قدامہ حنبلی کی "المغنی" میں ہے کہ قصر اس شخص کے لئے نہیں ہے جو سفر کا ارادہ کرے جب تک وہ اپنے شہر یا گاؤں سے نکل نہ جائے اور اس کو اپنے پیچھے نہ چھوڑے، امام مالک، اوزاعی، احمد، شافعی، ابواسحاق اور ابوثور یہی کہتے ہیں)۔

شیخ الحدیث یہ بھی نقل فرماتے ہیں:

''قال الزرقاني و هٰذا مجمع عليه: وقال الشوكاني قال ابن المنذر: أجمعوا على أن مريد السفر يقصر إذا خرج عن جميع بيوت القريه التي يخرج منها واختلفوا قبل الخروج من البيوت، مذهب الجمهور إلى أنه لابد من مفارقة جميع البيوت'' (اوجز المسالك الى موطا مالك ۲/ ۷۴)۔

(علامہ زرقانی نے فرمایا کہ یہ متفق علیہ مذہب ہے اور علامہ شوکانی نے ابن المنذر سے نقل فرمایا ہے کہ اس بات پر اجماع ہے کہ سفر کا ارادہ کرنے والا اس وقت تک قصر نہیں کر سکتا جب تک وہ جس گاؤں سے نکل رہا ہے اس کے تمام مکانات سے جدا نہ ہو جائے، البتہ گاؤں سے نکلنے سے پہلے کچھ اختلاف ہے، لیکن جمہور کا مسلک یہ ہے کہ قصر کے لئے تمام مکانات سے نکل جانا ضروری ہے)۔

فقہ حنفی کے تمام ارباب فتاویٰ، اصحاب متون اور ان کے سارے شراح اس بات پر متفق ہیں کہ قصر کا جواز شہر اور اس کے متعلقات کی پوری آبادی سے باہر ہو جانے کے بعد ہی شروع ہوتا ہے، یہی حکم صوم رمضان کے افطار کے سلسلے میں بھی ہے۔

''رجل نوى السفر في رمضان وهو صائم فقبل أن يخرج من العمران أكل، عليه الكفاره'' (فتاوى سراجيه على هامش فتاوى قاضي خان ۱/ ۱۷۷)۔

(ایک شخص نے روزے کی حالت میں رمضان میں سفر کا ارادہ کیا تو آبادی سے باہر نکلنے سے پہلے اگر اس نے افطار کر لیا تو اس پر کفارہ بھی لازم ہے)۔

مذکورہ بالا تمام تفصیلات کا حاصل یہ ہے کہ مسافت سفر کی ابتدا تو اپنی رہائش گاہ اور جائے قیام سے ہو جائے گی لیکن جواز قصر و افطار کے لئے اپنے شہر اور گاؤں اور اس سے متعلق پوری آبادی سے باہر نکلنا لازمی ہوگا۔

علامہ ابن عابدین شامی کی عبارت ہے: ''من خرج من عمارة موضع إقامته'' (شامی ۲/ ۱۰)۔

مفتی محمود حسن صاحب کی "فتاویٰ محمودیہ" (۲۰/ ص ۳۱۲) کی عبارت "وطن کے آخری مکان سے سفر کی مسافت شروع ہوگی" کا بھی یہی مطلب ہے کہ شرعی سفر میں جہاں سے احکام سفر کی ابتدا ہوگی وہ وطن کا آخری مکان ہے، یعنی باعتبار نفاذ احکام سفر یہاں سے مسافت سفر شروع ہوگی۔

اس کی بہترین وضاحت علامہ ابن نجیم کی عبارت سے ہو جاتی ہے، جو انہوں نے "کنز الدقائق" کے متن ''من جاوز بيوت مصره

مریدًا وسطًا ثلاثة أیام فی بر أو بحر أو جبل قصر الفرض الرباعی'' کی شرح میں تحریر فرمائی ہے:

بیان للموضع الذی یبتدأ فیه القصر وشرط القصر ومدته وحکمه (البحر الرائق ۲/۲۲۶)۔

(اپنے شہر کے مکانات سے گزرنا یہ بیان ہے اس مقام کا جہاں سے قصر کی ابتدا ہوگی اور یہی بیان ہے جواز قصر کے شرط ہونے کا اور اس کی مدت اور اس کے حکم کا)۔

یعنی مبدأ مسافت سفر تو اپنی رہائش گاہ اور موضع اقامت سے خروج ہے اور مبدأ احکام مسافت سفر اپنے شہر کے آخری مکانوں سے نکل جانا ہے، جن ارباب علم نے اس فرق کو ملحوظ نہیں رکھا وہ اس غلط فہمی میں مبتلا ہو گئے کہ مبدأ مسافتِ سفر اور مبدأ احکام سفر لازم وملزوم ہیں اور دونوں ایک ہی مقام ''مفارقة من بیوت مصر و قریة یا مجاوزة عمران موضع اقامة'' سے تعلق رکھتے ہیں، حالانکہ دونوں کی الگ الگ حیثیتیں ہیں اور مذکورہ بالا حوالجات کی روشنی میں یہ حقیقت خوب واضح ہو جاتی ہے کہ مبدأ مسافت سفر اپنا گھر اور مکان ہے اور جس مسافت سفر پر قصرِ نماز کا جواز ہوتا ہے اس کا مبدأ وطن کے آخری مکان سے آگے نکل جانا ہے۔

فتاوی دار العلوم دیوبند مکمل ومدلل فتویٰ ۲۲۹۰ کی درج ذیل عبارت:

''اگر گھر سے نکلنے کے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے کہ جو اڑتالیس میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہے ورنہ نہیں''۔

مذکورہ بالا حقیقت کے اظہار پر شاہد عدل ہے، اگر یہ واقعہ نہ ہو تو لازم آئے گا کہ یہ اکابر مفتیان کرام گھر سے نکلتے ہی قصر وافطار کو جائز قرار دیں، حالانکہ ائمہ اربعہ بالخصوص حنفی ارباب فتاویٰ اور صاحب ''کفایۃ المفتی''، عمدۃ الفقہ'' اور فتاویٰ دار العلوم دیوبند وغیرہم میں سے کوئی بھی اس کا قائل نہیں، جیسا کہ ماقبل گزر چکا ہے۔

## منتہائے مسافت سفر:

جہاں تک منتہائے مسافت سفر کا تعلق ہے جس میں قصر وافطار جائز ہوتا ہے، اس سلسلہ میں اگرچہ علماء وفقہا کے بیس اقوال ذکر کئے جاتے ہیں، جیسا کہ حافظ ابن حجر عسقلانی اور علامہ ابن منذر نے بیان کیا ہے، لیکن یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ اس مسئلہ میں کوئی تعیین وتحدید منقول نہیں ہے۔

''قال ابن عبد البر فی الاستذکار: فذهب مالك والشافعی وأصحابهما والأوزاعی واللیث إلی أن الصلاة لایقصرها المسافر إلا فی المسیرة الیوم التام بالبغل الحسن السیر و هو قول أحمد و إسحاق وقدره مالك بأربعة برد وثمانیة و أربعین میلا، وقال الشافعی والطبری ستة وأربعون میلا والأمر متقارب، وقال الکوفیون: الثوری والحسن بن صالح و شریك و أبوحنیفة وأصحابه لا یقصر المسافر إلا فی المسافة البعیدة المحتاجة إلی الزاد من الأفق إلی الأفق، قال سفیان وأبوحنیفة: أقل ذلك ثلاثة أیام لایقصر مسافر فی أقل من مسیرة ثلاثة أیام'' (اوجز المسالك الی موطا مالك ۲/۷۰)۔

(کتاب استذکار میں ابن عبد البر مالکی کہتے ہیں کہ مالک، شافعی اور ان کے ماننے والے اور اوزاعی، لیث کا مذہب یہ ہے کہ مسافر نماز قصر نہیں پڑھ سکتا مگر ایک مکمل دن کے سفر میں جسے اچھے تیز رفتار خچر سے طے کیا جائے، یہی قول ''احمد، اسحاق اور امام مالک کا ہے، اور امام مالک نے اس کی تعیین وتحدید چار برید سے کی ہے، جس کے اڑتالیس میل ہوتے ہیں، امام شافعی اور طبری نے اس کی تعیین چھیالیس میل سے کی ہے اور ان حضرات کی یہ تحدید ایک دوسرے سے قریب ہے جبکہ کوفی حضرات ثوری، حسن بن صالح، شریک اور امام ابوحنیفہ اور ان کے متبعین کہتے ہیں کہ مسافر دور دراز کے سفر میں ہی قصر کر سکتا ہے جس میں سامان سفر ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک ساتھ لے جانے کی ضرورت پڑتی ہو، سفیان اور ابوحنیفہ نے کہا کہ اس کی تحدید کم سے کم تین دن ہے، تین دنوں سے کم کے سفر میں مسافر قصر نہیں کر سکتا)۔

امام ابوحنیفہ نے اس تحدید وتعیین کی دلیل صحیح مسلم کی حدیث سے دی ہے:

''عن شريح بن هاني قال: أتيت عائشة أسألها عن المسح على الخفين فقالت: عليك بابن أبي طالب فاسأله فإنه كان يسافر مع رسول الله ﷺ فسألناه فقال جعل رسول الله ﷺ ثلاثة أيام و لياليهن للمسافر و يومًا و ليلة للمقيم''
(صحيح مسلم ۱/ ۱۳۵)۔

(شریح بن ھانی کہتے ہیں کہ میں عائشہؓ کے پاس مسح علی الخفین کا مسئلہ پوچھنے کے لئے آیا تو انہوں نے فرمایا کہ تم علی ابن ابی طالبؓ کے پاس جاؤ اور ان سے دریافت کرو، کیوں کہ وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر کیا کرتے تھے، پس میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسافر کے لئے تین شب و روز اور مقیم کے لئے ایک دن و رات مقرر فرمایا ہے)۔

حضرت ابوبکرؓ سے بھی یہی حدیث صحیح سند سے مروی ہے۔ علامہ نیموی نے فرمایا: ''رواه ابن جارود وآخرون و إسناده صحيح'' (آثار السنن ۲/ ۶۳)۔

علامہ نیموی نے علی بن ربیعہ الوالبی کی حدیث عبد اللہ بن عمرؓ سے ''باب ما استدل به على أن مسافة القصر ثلاثة أيام'' کے تحت نقل کی ہے جو اوپر گزر چکی ہے۔

علامہ نیموی مزید لکھتے ہیں:

''ومما يوافقه ما أخرجه ابن جرير على ماذكره علي المتقي في كنز العمال عن عمر ﷺ قال: تقصر الصلوة في ميسرة ثلاث ليال'' (التعليق الحسن على آثار السنن ۲/ ۶۳)۔

(حضرت علی متقی کی کنز العمال میں ابن جریر کی تخریج کردہ روایت سے بھی تین دنوں کی مسافت سفر کی تائید ہوتی ہے، حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ تین شب و روز کے سفر میں قصر کیا جائے گا)۔

''وعن إبراهيم بن عبد الله قال: سمعت سويد بن غفلة الجعفي يقول: إذا سافرت ثلاثًا فاقصر'' رواه محمد بن الحسن في الحجج و إسناده صحيح، (آثار السنن ۲/ ۶۳)۔

(ابراہیم بن عبد اللہ کہتے ہیں کہ میں نے سوید بن غفلہ سے سنا وہ فرماتے تھے جب تو تین دنوں کا سفر کرے تو قصر کیا کر)۔

علامہ عینیؒ عمدۃ القاری شرح بخاری میں لکھتے ہیں:

''وإلى ثلاثة أيام، ذهب عثمان بن عفان و ابن مسعود و سويد بن غفله و الشعبي و النخعي و الثوري وابن حي و أبو قلابه و شريك بن عبد الله و سعيد بن جبير ومحمد بن سيرين و هو روايته عن عبد الله بن عمر''

یعنی تین دنوں کی مسافتِ سفر کی تعیین صحابہ و تابعین کی ایک معتد بہ تعداد کا مسلک ہے، لیکن تین شب و روز کا یہ سفر ۲۴ گھنٹوں کا مسلسل سفر نہیں، بلکہ صبح سے زوال کے پہلے تک بہ آسانی پیدل طے کرنے کا نام ہے اور اونٹ کی سواری سے سفر کا مطلب تیز رفتار سانڈنی سے سفر کرنا نہیں ہے، بلکہ دور نبوی اور دور صحابہ میں قافلے کے اونٹ جس رفتار سے چلتے تھے، اسی اونٹ کی سواری سے سفر کرنا مراد ہے، تیز رفتار گھوڑے یا ڈاک لے کر چلنے والی سواری سے تین دنوں کا سفر مراد نہیں (البحر الرائق ۲/ ۲۲۹)۔

ادھر ائمہ ثلاثہ کے یہاں مکمل ایک شب و روز کے سفر کو مسافت قصر کہا، وہ پیدل سفر نہیں بلکہ تیز رفتار خچر سے قطع مسافت مراد ہے، جس کی تعیین و تحدید ان تینوں ائمہ کرام کے یہاں چار برید سے کی گئی ہے اور چار برید کی مسافت کو ۱۶ فرسخ اور ۱۶ فرسخ کو بقدر ۴۸ میل قرار دیا گیا ہے۔

ادھر متاخرین حنفیہ نے امت کی آسانی اور سہولت کے پیش نظر مسیرۃ ثلاثۃ ایام کی تحدید ۲۱ / ۱۸ اور ۱۵ فرسخ سے کی ہے اس ۱۵ فرسخ کے قول پر اکثر ائمہ خوارزم کا فتویٰ ہے (البحر الرائق ۲/ ۲۲۸)۔

شروع میں امام مالک مسیرۃ یوم ولیلۃ کو ہی مسافت سفر قصر مانتے تھے، لیکن بعد میں غالباً بعض حضرات صحابہ کی تعیین و تحدید کو دیکھ کر انہوں نے بھی تحدید و تعیین کو راجح قرار دیا، حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کے سفر ریم کو امام مالک نے چار برید قرار دیا، پھر ان کے مدینہ سے ذات النصب کے سفر کو امام مالک نے چار برید

فرمایا، پھر حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے سفرِ قصر کو جو مثل مابین مکہ و طائف وفی مثل مابین مکہ و عسفان وفی مثل مابین مکہ و جدہ کو امام مالک نے چار برید قرار دیتے ہوئے فرمایا:

"و ذلك أحب مايقصر فيه الصلوة إلي" (موطا مالك / ص ۵۲)۔ اور جس مسافت سفر میں قصر ہو میرے نزدیک یہی چار برید ہے۔

امام بخاری نے شب وروز کے سفر کو غالبًا بقدر چار برید فرمایا، اسی واسطے "باب فی کم تقصر الصلوٰۃ" (کتنی مسافت میں قصر کرنا چاہئے) قائم کرکے "وسمى النبي ﷺ يومًا وليلةً سفرًا" (ایک شب وروز چلنے کو رسول اللہ ﷺ نے سفر کا نام دیا)۔ پھر حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور عبداللہ بن عباسؓ کا معمول نقل فرمایا:

"وكان ابن عمر و ابن عباس يقصران ويفطران في أربعة برد وهي ستة عشر فرسخًا" (صحیح بخاری ۱/ ۱۴۷)

پھر اس کے بعد "لاتسافر المرأة ثلاثة أيام إلا مع ذي محرم" (کوئی عورت تین دنوں کا سفر نہ کرے مگر رشتہ دار محرم کے ساتھ) نقل فرمایا کہ غالبًا سب میں توافق پیدا ہو۔ اور سفر یوم و ثلثکو چار برید اور سولہ فرسخ کے معمول صحابہؓ سے متعین فرمادیا، امام بخاری کے تراجم ابواب میں نکتہ آفرینوں کے پیش نظر یہ بات کہی جاسکتی ہے۔

اب غور کیا جائے کہ خلیفہ کے اصل مذہب میں اگرچہ مسافت سفر تین شب وروز کی معتبر ہے، لیکن اس کی شرائط اور اوصاف کو دیکھتے ہوئے ایک شب وروز کے تیز رفتا خچر کی سواری کے سفر کا موازنہ کیا جائے تو الفاظ کے فرق کے باوجود ایک ہی مقدار ومصداق پر دونوں جمع ہوجائیں گے، پھر جب اسے چار برید اور سولہ فرسخ اور اڑتالیس میل کے پیمانے میں سمیٹ لیا جائے اور دور جدید کی پیمائش کے اعتبار سے اس مسافت قصر کی تحدید وتعیین سوا تہتر کلومیٹر سے کی جائے، جیسا کہ تمام حنفی مفتیان کے فتاوی میں ہے تو اس کو نص صریح کے خلاف یا اس کے معارض یا مذہب امام اعظم کے خلاف کیسے قرار دیا جاسکتا ہے، علامہ ابن نجیم نے فراسخ سے ائمہ خوارزم کی تحدید وتعیین اور ان کے فتوے کو جو مذہب امام اور نص صریح کے خلاف قرار دے کر تعجب کا اظہار کیا ہے (البحر الرائق ۲/ ۲۲۸)

اس کا جواب تو خود علامہ ابن عابدین شامی نے شیخ اسماعیل کے حوالہ سے دے دیا ہے:

"يوخذ جوابه من قول الفتح۔ و كل من قدر بقدر منها اعتقد أنه مسيرة ثلاثة أيام۔ الخ" (منحة الخالق على البحر الرائق ۲/ ۲۲۹)۔

(اس کا جواب فتح القدیر میں علامہ ابن الہمام کے اس قول سے حاصل کیا جاسکتا ہے، جن حضرات نے بھی ان فراسخ اور میلوں سے جو اندازہ قائم کیا ہے انہوں نے دراصل یہ اعتقاد رکھتے ہوئے قائم کیا ہے کہ یہ تین شب وروز کی مسافت ہی کا اندازہ ہے۔

پھر یہ مذہب امام اعظم یا نص صریح کے خلاف کیسے ہوجائے گا، بلکہ اس تعیین وتحدید کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ ائمہ اربعہ اور فقہاء امت کی اکثریت ایک مرکز اتحاد پر جمع ہوجاتی ہے، جو خود فقہائے امت کی نظر میں مطلوب ومحبوب شئی ہے۔

عہد نبوی اور دور صحابہ میں آمد ورفت اور دور دراز کے اسفار اونٹوں کے قافلوں کے ذریعہ اور پیدل طے کئے جاتے تھے، اس لئے مسافت سفر کی تحدید عوام الناس تک کو معلوم تھی، لوگ پیدل چلنے کے عام طور پر عادی تھے، سفر کے فاصلوں کا انہیں عمومی تجربہ تھا، اسی لئے لسان نبوت پر مسیرۃ یوم أو یومین اور ثلاثہ أیام جاری ہوا، دور صحابہ میں اس کی تحدید شروع ہوئی اور برید اور فرسخ اور میل کے لفظوں میں فاصلوں کو ناپا جانے لگا، پھر بعد کے زمانوں میں اس میں مزید ترقی ہوئی اور میل کی پیمائش کی جانے لگی اور اس کا اندازہ ذراع سے قائم کیا جانے لگا، وقت کچھ اور آگے بڑھا تو اس میں اندازے کی باریکیاں پیدا ہوئیں، یہاں تک کہ ذراع کو قدموں پھر انگلیوں سے ناپا گیا اس میں مزید ترقی ہوئی تو خچر کی دم کے بالوں سے پیمائش کی گئی۔

فقہ مالکی کی کتاب "المدونۃ الکبری" میں علامہ ابن القاسم نے لکھا:

"و البريد أربعة فراسخ و الفرسخ ثلاثة أميال و الميل ثلثة آلاف و خمسمأته ذراع و الذراع ستة و ثلاثون إصبعًا و الإصبع ست شعيرات وكل شعيرة ست شعرات من شعرا لبرذون و هو البغل" (المدونة بحواله اوجز المسالك الى موطا مالك ۲/ ۴۷)۔

(برید چار فرسخ اور فرسخ تین میل اور میل ساڑھے تین ہزار ذراع اور ذراع چوڑائی میں چھتیس انگلیاں اور انگلی چھ جو اور ہر جو خچر (کی دُم) کے چھ بالوں کے برابر ہے)۔

پھر موجودہ دور میں میل کو کلومیٹر اور اس کو گز اور سنٹی میٹر کے حساب سے ناپا گیا اور بات آگے بڑھی تو ہوا، فضا، ارض وسماء تک کی پیمائش کرلی گئی، پوری دنیا سمٹ کر ایک گاؤں جیسی بن گئی، لوگ پیدل اور اونٹ اور بیل گاڑیوں کے ذریعہ سفر کی عادت کو بھول گئے، راستوں کی پیمائش کے لئے دن اور رات میں پیادہ اور قدرتی سواری کے تخمینوں کے عرف وعادت سے ناواقف ہوگئے۔

ایسے دور میں مسافتِ سفر جاننے کے لئے عرف وعادت کو معیار بنانا معدوم کو موجود ماننے کے ہم معنی ہے، اس دور میں امام سرخسی ہوتے تو حالاتِ زمانہ کے تغیر کی رعایت سے: ''لا معنی للتقدیر بالفراسخ ... وإنما التقدیر بالأیام و المراحل و ذالك معلوم عند الناس فیرجع إلیهم عند الا شتباہ'' (المبسوط ۱/ ۲۳۶) کی جگہ ''والمعتبر فی ذلك المیل و کلومیتر لأنهما معلومان عند الناس فیرجع إلیهما عند الاشتباہ'' لکھتے۔

عرف وعادت کو معیار مسافتِ سفر بنانے میں جو انتشار وافتراق پیدا ہوگا، وہ خود مستقل دردِ سر بن جائے گا، اسی لئے اکابر علماء ومفتیان دیوبند کے فتاویٰ بابت مسافت سفر کو باعتبار میل وکلومیٹر ہی راجح اور مسئلہ کا صحیح حل قرار دیا جانا مناسب اور ضروری ہے۔

مذکورہ بالا تمام تفصیلات کو سامنے رکھتے ہوئے درج ذیل سوالات کے جوابات عرض کرتا ہوں:

۱- اس پر مسافت کے احکام جاری نہیں ہوں گے اور وہ نماز میں قصر نہیں کرسکتا۔

مفتی نظام الدین صاحب لکھتے ہیں:

''............جن بڑے شہروں میں میلہا میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوئی ہوں، جیسے بمبئی کلکتہ وغیرہ ان شہروں میں جب کوئی شخص موجودہ کیلومیٹر کے حساب سے سوا ستہتر کلومیٹر یا اس سے بھی زیادہ مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو اس شہر کے تمام محلوں اور آبادیوں کے باہر جانے کے بعد بھی قصر شروع کرنے کا حکم دینا صحیح نہ ہوگا، مزاج شرع وشارع علیہ السلام کے خلاف ہوگا، بلکہ ایسے شہروں میں حکم شرع ان عبارات فقہیہ کی رو سے یہ ہوگا کہ اگر یہ ایسے محلہ اور آبادی سے متصل اس کا فناء یا ربضہ ہوں تو اس فناء یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار کیا جائے گا، اور اگر آبادی سے اس کا فناء یا ربضہ متصل نہ ہو تو اس محلہ کی آبادی سے باہر نکلتے ہی مسافر شمار ہو کر اس پر قصر فی الصلوٰۃ کا حکم متوجہ ہو جائے گا۔ الخ'' (نظام الفتاویٰ ص ۱۶۸ جلد ششم جز ۱/۱)۔

۲- ایسی صورت میں وہ قصر کرے گا۔

مفتی کفایت اللہ صاحب ہی کے حوالہ ''احکام مسافر'' (ص ۶۷) میں ہے: مسافت سفر سوا ستہتر کیلومیٹر کا شمار اپنے اس مقام سے ہوگا جہاں سے وہ سفر آغاز کر رہا ہے نہ کہ حدودِ شہر سے نکلنے کے بعد۔



# مسافت سفر کی ابتداء پر ایک تحقیقی نظر

مفتی محمد نعیم اختر ندوی[1]

سفر ان اسباب میں سے ایک ہے جن کی بنیاد پر شریعت مطہرہ نے متعدد قسم کی رخصتیں عطا کی ہیں، دوران سفر نماز کے اندر قصر ان ہی رخصتوں میں سے ایک ہے، اس سے دو باتیں ظاہر ہوتی ہیں: ایک یہ کہ شریعت کے احکام میں انسان کی استطاعت اور علمی قوت ہی کو پیش نظر نہیں رکھا گیا ہے، بلکہ آسانی اور سہولت بھی مقصود ہے، مشیت خداوندی کے تحت احکام شرع کو آسانی اور مبنی بر سہولت رکھا گیا ہے، قرآن اور سنت کی متعدد نصوص میں یہ صراحت موجود ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت میں کئی واقعات کے اندر آسانی اور سہولت کی راہ اپنانے کی ترغیب دی گئی ہے، سفر کے دوران نماز میں قصر کرنے کا حکم دیا گیا تو اس سے یہی سمجھا گیا کہ سفر کی مشقتوں کی وجہ سے یہ تخفیف دی گئی ہے، پھر عہد نبوی میں ہی جب امن وامان عام ہوگیا اور لوگوں کو سفر میں مشقت کا احساس باقی نہیں رہا تو یہ خیال پیدا ہوا کہ اب یہ حکم شاید باقی نہ رہے، یعلی بن امیہ کی روایت سے مسلم شریف کی یہ حدیث ملاحظہ کیجئے:

''عن يعلى بن أمية: قلت لعمر بن الخطاب: ''فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلاة إن خفتم أن يفتنكم الذين كفروا''، فقد أمن الناس؟ فقال: عجبت مما عجبت منه، فسألت رسول الله ﷺ عن ذلك فقال: صدقة تصدق الله بها عليكم فاقبلوا صدقته'' (مسلم شریف، کتاب صلاۃ المسافرین، حدیث نمبر ۱۵۷۳)۔

(یعلی بن امیہ کہتے ہیں کہ میں نے عمر بن خطابؓ سے کہا: (قرآن میں ہے) "فليس عليكم جناح... کفروا" تو اب تو لوگ مامون ہوگئے ہیں؟ انہوں نے کہا: مجھے بھی اس پر تعجب ہوا جس پر تم کو تعجب ہوا تو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کے بارے میں پوچھا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ ایک صدقہ ہے جس سے اللہ نے تم کو نوازا ہے تو اللہ کے صدقہ کو قبول کرو)۔

خوف فتنہ جاتے رہے اور امن وامان ہوجانے کے بعد عمر بن خطابؓ جیسے مزاج شناس احکام شریعت کو تعجب ہوا کہ حکم قصر اب کیوں باقی ہے، اس پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ اللہ کی جانب سے صدقہ ہے اسے قبول کرو۔

دوسری بات یہ سامنے آتی ہے کہ یہ رخصت اور حکم قصر سفر سے متعلق ہے، اس سلسلہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کی جو تفصیل کتب حدیث میں محفوظ ہے، اس سے سفر کی تعریف، سفر کی مسافت کی تعین اور مسافت سفر کے آغاز کے مقام کی تحدید جیسی باتوں کے بارے میں کوئی واضح اور متعین صراحت نہیں ملتی ہے، اور حقیقت تو یہ ہے کہ ایسے جزوی امور کی تحدید وتعیین مزاج شرع میں ہی نہیں ہے، چنانچہ شریعت کے بے شمار احکام ومسائل میں تعریفات، شرائط کی تفصیل اور اصطلاحی درجہ بندی جیسی چیزیں قرآن وسنت کے نصوص میں نہیں کی گئی ہیں، جو خود اس شریعت کے ہر زمانہ میں قابل عمل ہونے کے رازوں میں سے ایک راز ہے، فقہاء کرام اور مجتہدین عظام نے عوام الناس کی آسانی کے لئے یہ قابل رشک خدمات انجام دی ہیں۔

سفر میں قصر کے موضوع کی بابت تین نقطے قابل غور ہیں:

## ۱- سفر کی مسافت کیا ہے؟

اس سلسلہ میں کوئی روایت بہت صاف وصریح نہیں ہے، البتہ مختلف روایات کی روشنی میں فقہاء حنفیہ نے ۴۸ میل کی مقدار کو سفر کی معتبر مسافت قرار دیا ہے، یہ تحدید صرف تقریبی ہے اور اس میں معتدل رفتار سے تین دن کے سفر کو بنیاد بنایا گیا ہے، اس لئے خود فقہائے حنفیہ کے نزدیک مختلف جغرافیائی علاقوں میں ۴۸ میل کی مسافت کو فتوی کے لئے اختیار کیا گیا ہے، یہ پہلو گرچہ ہمارے موضوع سے متعلق نہیں ہے، لیکن اس سے یہ اشارہ

[1] شعبۂ اسلامیات، مولانا آزاد نیشنل اردو یونیورسٹی، حیدر آباد۔

ضرور ملتا ہے کہ خود مسافت سفر کا مسئلہ بھی اجتہادی اور تقریبی ہے، اور ۴۸ میل کی تحدید کسی صریح نص پر مبنی نہیں ہے، اور اس نقطہ سے ہمیں مسئلہ زیر بحث میں کسی رائے تک پہنچنے میں مدد ملے گی۔

## ۲- احکام سفر کا آغاز کس جگہ سے ہوگا؟

یہ دوسرا نقطہ موضوع زیر بحث سے ایک حد تک متعلق ہے، اس سلسلے میں بھی بالکل صریح نص موجود نہیں ہے، البتہ بعض روایات سے اس مقام کی تعین ہوتی ہے۔ اور فقہاء کرام کے یہاں تقریباً متفقہ صراحت ملتی ہے کہ احکام سفر پر عمل کا آغاز اس وقت ہوگا جب سفر پر نکلنے والا شخص اپنے شہر کی آبادی سے باہر نکل جائے، گویا وہ مقام جہاں سے احکام سفر کا نفاذ شروع ہوتا ہے وہ شہر یا بستی کا وہ آخری مقام ہے جہاں اس شہر اور بستی کی آبادی ختم ہوجاتی ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول نقل کیا گیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قصر کا آغاز اس وقت کرتے تھے جب مدینہ سے باہر نکل جاتے، ابن ماجہ میں حضرت ابن عمرؓ کی روایت کے الفاظ ہیں:

''كان رسول الله ﷺ إذا خرج من هذه المدينة لم يزد على ركعتين حتى يرجع إليها'' (ابن ماجه، حديث نمبر ۱۰۶۶)

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب اس مدینہ سے نکل جاتے تو دو رکعت سے زیادہ نماز نہ پڑھتے، یہاں تک کہ مدینہ لوٹ آتے)

اور علامہ ابن قدامہ نے المغنی میں لکھا ہے:

''وقد روی علی النبی ﷺ أنه كان يبتدی القصر إذا خرج من المدينة'' (المغنی ۲/ ۱۱۲ دار عالم الكتب، ۱۹۹۷)۔

(نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بابت مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قصر اس وقت شروع کرتے تھے جب مدینہ سے نکل جاتے)۔

ابن المنذر نے اہل علم کا اتفاق اس مسئلہ پر نقل کیا ہے کہ قصر کا آغاز اس وقت ہوگا جب سفر پر روانہ ہونے والا شخص بستی کے گھروں سے باہر نکل جائے، ابن قدامہ نے ابن المنذر کا یہ اقتباس یوں نقل کیا ہے:

''قال ابن المنذر: أجمع كل من نحفظ عنه من أهل العلم أن الذی يريد السفر أن يقصر الصلاة إذا خرج من بيوت القرية التی يخرج منها'' (المغنی ۲/ ۱۱۲)۔

(ابن المنذر نے کہا: جن اہل علم کی بات ہم تک پہنچی، ان سب کا اتفاق ہے کہ جو شخص سفر کا ارادہ کرے وہ نماز میں قصر اس وقت کرے گا جب وہ اس گاؤں کے گھروں سے باہر نکل جائے جہاں سے وہ جارہا ہے)۔

ابن المنذر نے اس مسئلہ پر جو اجماع نقل کیا ہے اس کی تفصیل اور اس کے اختلاف عمل کی مثال صاحب المغنی کے درج ذیل اقتباس میں دیکھئے:

''جملته أنه ليس لمن نوى السفر القصرحتی يخرج من بيوت قريته و يجعلها وراء ظهره، و هٰذا قال مالك و الشافعی و الأوزاعی وإسحاق و أبوثور وحكی ذلك عن جماعة من التابعين، و حكی عن عطاء و سليمان بن موسى أنهما أباحا القصر فی البلد لمن نوى السفر، و عن الحارث بن أبی ربيعة أنه أراد سفرًا فصلی بهم فی منزله ركعتين و فيهم الأسود بن يزيد و غير واحد من أصحاب عبد الله'' (المغنی ۲/ ۱۱۱ حوالہ سابق)۔

(حاصل یہ ہے کہ جس کی سفر کی نیت ہو وہ قصر اسی وقت کرے گا جب وہ اپنے گاؤں کے گھروں سے نکل جائے اور انہیں اپنے پیچھے چھوڑ دے، یہی رائے مالک، شافعی، اوزاعی، اسحاق اور ابوثور کی ہے، تابعین کی ایک جماعت سے یہی مروی ہے، اور عطاء اور سلیمان بن موسیٰ سے مروی ہے کہ ان دونوں نے سفر کی نیت کرنے والے کو شہر کے اندر قصر کی اجازت دی اور حارث بن ابی ربیعہ کی بابت مروی ہے کہ جب انہوں نے سفر کا ارادہ کیا تو اپنے گھر میں نماز دو رکعت پڑھائی اور نماز پڑھنے والوں میں اسود بن یزید اور ایک سے زائد شاگردان عبداللہ بن مسعود شامل تھے)۔

علامہ نووی نے بھی ''المہذب'' پر اپنی شرح ''المجموع'' میں یہی اختلاف خود ابن المنذر کے حوالہ سے نقل کیا ہے، وہ لکھتے ہیں:

''ولا يقصر قبل مفارقتها إن فارق منزله، وبهذا قال مالك و أبو حنيفه و أحمد و جماهير العلماء، و حكی ابن المنذر عن الحارث بن أبی ربيعه أنه أراد سفرًا فصلی بهم ركعتين فی منزله و فيهم الأسود بن يزيد و غير واحد من

أصحاب ابن مسعود، قال وروينا معناه عن عطاء و سليمان بن موسى'' (المجموع ۵۹۹/۲، دار الفکر)۔

(گاؤں کی جدائی سے قبل قصر نہیں کرے گا خواہ اپنے گھر سے جدا ہو چکا ہو، اسی کے قائل ابوحنیفہ، مالک، احمد اور جمہور علماء ہیں، ابن المنذر نے حارث بن ابی ربیعہ کے بارے میں روایت کیا ہے کہ انہوں نے سفر کا ارادہ کیا تو لوگوں کو اپنے گھر میں دو رکعت نماز پڑھائی اور ان میں اسود بن یزید اور کئی تلامذۂ عبداللہ بن مسعود تھے، وہ کہتے ہیں: اور اسی مفہوم کو ہم نے عطاء اور سلیمان بن موسیٰ سے روایت کیا ہے)۔

ان اقتباسات کا خلاصہ یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد، امام اوزاعی، امام اسحاق، امام ابوثور اور تابعین کی ایک جماعت کی متفقہ رائے ہے کہ احکام سفر پر عمل کا آغاز اس وقت ہوگا جب سفر کرنے والا شخص بستی کی آبادی سے باہر نکل جائے، البتہ عطاء اور سلیمان بن موسیٰ نے شہر کے اندر سے ہی قصر کا آغاز کر دینے کی اجازت دی اور حارث بن ربیعہ نے سفر کا ارادہ کرنے کے بعد اپنے گھروں کے اندر ہی قصر نماز پڑھائی اور ان کے ساتھ عبداللہ بن مسعود کے احباب و تلامذہ میں سے اسود بن یزید اور کئی دوسرے تلامذہ نے نماز پڑھی، بہر حال فقہاء کا اتفاق اسی پر ہے کہ جس شہر یا بستی میں وہ رہ رہا ہے، سفر کا ارادہ کر کے جب وہ اپنے سفر کی سمت میں پوری آبادی سے باہر نکل جائے گا، جب ہی قصر کا آغاز کرنا درست ہوگا۔

معاصر فقیہ و عالم علامہ وہبہ زحیلی نے فقہاء کا یہ اتفاق ان الفاظ میں نقل کیا ہے:

''اتفق الفقهاء على أن أول السفر الذي يجوز به القصر و نحوه هو أن يخرج المسافر من بيوت البلد التي خرج منها و يجعلها وراء ظهره أو يجاوز العمران من الجانب الذي خرج منه و إن لم يجاوزها من جانب آخر'' (الفقه الاسلامي وادلته ۳۲۱/۲ دار الفکر دمشق)۔

(فقہاء کا اتفاق ہے کہ اول سفر جہاں سے قصر وغیرہ جائز ہوتا ہے، یہ ہے کہ مسافر اپنے شہر کے گھروں سے نکل جائے اور انہیں اپنے پیچھے چھوڑ دے، یا جس جانب شہر سے وہ نکل رہا ہے اس جانب کی آبادی سے باہر چلا جائے، خواہ دوسری جانب کی آبادی سے آگے نہ بڑھا ہو۔

## ۳- مسافت سفر کی ابتدا کس جگہ سے ہوگی؟

موضوع زیر بحث کا یہی نقطہ آج کا سوال بھی ہے، یعنی اگر شریعت کی نظر میں مسافر وہ شخص ہے جو کم از کم ۴۸ میل کی مسافت تک جانے کا ارادہ رکھتا ہو اور ایسے ہی شخص کو سفر کی شرعی سہولیات سے استفادہ کا استحقاق ہوگا تو ۴۸ میل کی مسافت کے شمار کی ابتدا کہاں سے ہوگی؟ کیا بستی یا شہر کے باہر سے مسافت ناپنے کی ابتداء ہوگی، یا بستی اور شہر کے اندر جس جگہ اس شخص کا گھر اور رہائش ہے اس رہائش سے ہی مسافت ناپی جائے گی؟ اس سوال کے جواب میں نصوص کے اندر تو صراحت ہے ہی نہیں، فقہاء کرام کی عبارت بھی اس سے تقریباً خاموش ہیں، اس خموشی کے پیچھے دو اسباب بظاہر سمجھ میں آتے ہیں: اول یہ کہ نصوص میں خود سفر کی مسافت کی میلوں اور گزوں میں جب تحدید نہیں ملتی اور اس کو ڈھیلا ڈھالا اور لوگوں کے عرف و رواج پر رکھا گیا تو مسافت سفر کے آغاز کا مسئلہ تو اس کے تابع کی حیثیت رکھتا ہے، اس کی تحدید کیونکر موجود ہوگی، دوم یہ کہ پہلے بستیوں اور شہروں کا مجموعی رقبہ بہت بڑا نہیں ہوا کرتا تھا، اس لئے شہر اور بستی کے اندر اس شخص کے اپنے گھر اور شہر و بستی کی آخری آبادی کے درمیان کوئی قابل لحاظ دوری نہیں بنتی تھی اور یہ بات قابل فہم تھی کہ جب سفر کے احکام پر عمل کی ابتداء شہر کی آبادی سے نکل کر ہوتی ہے تو مسافت سفر کی ابتداء بھی شہر اور بستی کی آبادی کے اختتام سے ہوگی، یعنی مسافت سفر کی ابتداء اور حکم سفر کی ابتداء دونوں ایک ہی مقام سے ہوگی اور وہ مقام شہر کی آبادی کی انتہاء ہے۔

لیکن جب سے بڑے شہروں کا مجموعی رقبہ بے انتہاء بڑا ہونے لگا اور یہ شہر مسلسل پھیلتے جا رہے ہیں، یہاں تک کہ سفر کی پوری ایک مسافت سے بھی بڑے حجم اور رقبہ ایک شہر کی حدود کے اندر سمانے لگے ہیں، تب یہ سوال فطری طور پر اٹھتا ہے کہ سفر کی مسافت کا آغاز کہاں سے کیا جائے؟

فرض کیجئے! ایک شخص ایک بڑے شہر کے مشرقی حصہ میں رہتا ہے، اس کے گھر سے مشرقی سمت میں آبادی کی انتہا تو بہت زیادہ دور نہیں ہے، لیکن مخالف سمت یعنی مغربی سمت میں شہر اتنی دور تک آباد ہے کہ مغربی سمت میں آبادی کے اختتام تک اس کے گھر سے فاصلہ ۴۸ میل سے زیادہ ہو جاتا ہے، اب یہ شخص اپنے گھر سے اس ارادہ سے نکلتا ہے کہ اسے کسی کام سے شہر کے مغربی حصہ کی آخری آبادی کے پاس جانا ہے، یا مغربی سمت میں ہی شہر کی آبادی سے باہر تھوڑی ہی دور، اس صورت میں وہ شہر کی آبادی کے اختتام سے تو کچھ ہی فاصلہ پر جاتا ہے، لیکن اپنے گھر سے ۴۸ میل سے زائد کی مسافت طے کرتا ہے، ان دونوں مثالوں میں اگر مسافت سفر کی ابتدا اس کے گھر سے کی جائے تو وہ مسافر قرار پائے گا کیونکہ وہ ۴۸ میل کی شرعی مسافت کے ارادہ سے نکل رہا ہے، اور اگر شہر کی آخری

آبادی سے مسافت کی ابتداء شمار کی جائے تو پہلی مثال میں وہ شہر کے اندر ہی ہے اور دوسری مثال میں وہ شہر سے باہر جا رہا ہے، لیکن تھوڑے فاصلہ پر جو آبادی کے اختتام سے ۴۸ میل کا فاصلہ نہیں ہے، لہٰذا وہ شخص دونوں مثالوں میں مسافر قرار نہیں پائے گا۔

اس سوال پر غور کرتے وقت ہمارے سامنے اس موضوع کے ابتدائی دونوں نقطے آتے ہیں: یعنی خود مسافت سفر کی تحدید کی کیا حیثیت ہے؟ اور کیا احکام سفر پر عمل کی ابتداء شہر سے باہر جا کر ہی ہوگی؟

پہلے نقطہ کے بارے میں یہ بات گذری کہ یہ تحدید صرف تقریبی ہے اور اس کے پیچھے بنیاد تین دن کے سفر کی مسافت ہے، اور یہ مسافت جغرافیائی فرق کے لحاظ سے علاحدہ علاحدہ ہو سکتی ہے، اس میں بھی اس علاقہ کا عرف فیصل قرار پائے گا، یہاں یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ شریعت نے قصر کی رخصت کا حکم سفر کے لیے دیا ہے، لہٰذا سفر کی کیفیت کی موجودگی ضروری ہے۔

جہاں تک احکام سفر کے آغاز کے مقام کا تعلق ہے تو گذشتہ سطور میں فقہاء کا یہ اتفاق نقل ہوا کہ یہ مقام شہر کی آبادی کا اختتام ہے، لیکن اس نقطہ میں دو پہلو توجہ طلب ہیں: ایک یہ کہ عطاء، سلیمان بن موسیٰ اور حارث بن ربیعہ کے علاوہ خود عبداللہ بن مسعود کے شاگردوں میں اسود بن یزید کے بشمول ایک سے زائد تلامذہ کی رائے یا عمل یہ موجود ہے کہ سفر کا ارادہ کرنے والا شہر کے اندر قصر کا آغاز کر سکتا ہے، اس کے حوالے پیچھے گذر چکے ہیں، روزہ نہ رکھنے کی سہولت بھی سفر میں دی گئی ہے، اور اس مسئلے میں بھی بظاہر یہی مفہوم ہوتا ہے کہ آبادی سے نکلنے کے بعد ہی اس اجازت پر عمل کی گنجائش ہوگی، لیکن دو صحابی رسول، ابوبصرۃ الغفاریؓ اور انس بن مالکؓ کا عمل یہ منقول ہے کہ انہوں نے سفر کا ارادہ کرنے کے بعد آبادی یا گھر کے اندر اس رخصت پر عمل کیا اور فرمایا کہ یہی سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ دونوں روایات ملاحظہ کیجئے، ابوداؤد میں ہے:

''قال جعفر ابن جبر قال: كنت مع أبي بصرة الغفاري صاحب رسول الله ﷺ في سفينة من الفسطاط في رمضان فرفع ثم قرب غداؤه، قال جعفر في حديثه، فلم يجاوز البيوت حتى دعا بالسفرة قال اقترب. قلت: ألست ترى البيوت؟ قال أبو بصرة: أترغب عن سنة رسول الله ﷺ. قال جعفر في حديثه فأكل'' (ابوداؤد، الصیام، حدیث نمبر ۲۴۱۲)۔

(جعفر ابن جبر کہتے ہیں: میں صحابی رسولؐ ابوبصرہؓ غفاری کے ساتھ ماہ رمضان میں فسطاط کے سفینہ میں تھا، تو پڑاؤ اٹھایا گیا پھر دن کا کھانا لایا گیا، جعفر اپنی حدیث میں کہتے ہیں، ابھی گھروں سے باہر نہیں نکلے تھے کہ انہوں نے دسترخوان طلب کیا اور کہا قریب آؤ، میں نے کہا: کیا ابھی گھر نظر نہیں آرہے ہیں؟ ابوبصرہ نے فرمایا: کیا تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے ہٹ رہے ہو، جعفر اپنی حدیث میں کہتے ہیں: پھر انہوں نے کھایا)۔

سنن ترمذی کی حدیث ہے:

''عن محمد بن كعب أنه قال: أتيت أنس بن مالك في رمضان و هو يريد سفرًا وقد رحلت له راحلة ولبس ثياب السفر فدعا بطعام فأكل فقلت له: سنة؟ فقال: سنة، ثم ركب'' (ترمذی، الصوم، حدیث نمبر ۷۹۹)۔

(محمد بن کعب سے مروی ہے، فرماتے ہیں: میں ماہ رمضان میں حضرت انس بن مالکؓ کے پاس آیا وہ سفر پر نکلنے والے تھے، سامان سفر لا چکے تھے اور سفر کے کپڑے پہن چکے تھے، انہوں نے کھانا منگوایا اور کھایا، میں نے پوچھا: کیا یہ سنت ہے؟ فرمایا: یہ سنت ہے، پھر سوار ہو گئے)۔

ان دونوں روایات میں روزہ نہ رکھنے کی رخصتِ سفر پر عمل جب آبادی سے باہر نکل جانے سے قبل اور گھر کے اندر کیا گیا تو دیکھنے والے کو اس عمل پر تعجب ہوا اور انہوں نے صحابی رسول سے استفسار کیا جس پر ہر دو اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا کہ یہی سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

دوسرا توجہ طلب پہلو یہ ہے کہ آج شہر کے پھیلاؤ اور وسعت کی وجہ سے جو مسئلہ پیدا ہوا ہے وہ نئی صورت حال ہے، ظاہر ہے کہ اس صورت حال پر آج کے حالات میں ہی غور کرنا ہوگا، پہلے جب شہر چھوٹے تھے تب شہر کے اختتام آبادی سے مسافت سفر ناپنے میں کوئی دشواری یا غور کے قابل کوئی امر نہیں تھا، باجود اس کے ایسی رائے موجود ہے کہ چھوٹے شہر میں ہی حکم سفر پر عمل کیا گیا، جس سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ آبادی کے اندر اپنے گھر سے نکلنے کو ہی آغاز سفر سمجھا گیا ہوگا، لیکن ایسا جبکہ شہروں کا رقبہ اس قدر بڑا ہو گیا ہے، ان بڑے شہروں کو چھوٹے شہروں کے مماثل مانتے ہوئے پوری آبادی سے باہر نکل کر ہی حکم سفر پر عمل اور مسافت سفر کی ابتدا شمار کرنے کی صورت میں بہت سے ایسے لوگوں کے لیے سفر کا حکم ثابت نہیں ہوگا جو واضح طور پر مسافت سفر کی مفتی بہ مقدار یعنی ۴۸ میل سے زائد کا سفر کر رہے ہیں۔

یہاں دیکھنے اور غور کرنے کی ایک اہم بات یہ بھی ہے کہ سفر میں قصر کی رخصت آسانی کے لئے دی گئی ہے اور آسانی بھی اتنی کشائش والی کے سفر آرام دہ اور

پر امن ہوجانے کے بعد بھی یہ رخصت باقی رکھی گئی ہے، بلکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے اللہ کی جانب سے صدقہ بتا کر اسے قبول کرنے کا حکم مرحمت فرمایا، ان بڑے شہروں میں اگر ایک شخص ۴۸ میل یا اس سے زائد مسافت کا سفر کرتا ہے تو خواہ وہ اس مسافت کو قطع کرنے کے بعد بھی شہر کی حدود کے اندر ہو یا شہر کی آبادی سے باہر کچھ فاصلہ پر پہنچا ہو، کیا اس مسافت کو طے کرنے میں وہ سفر کی مشقتوں سے دوچار ہوتا ہے یا نہیں؟ غور کرنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ شہروں کے اندر جو گہما گہمی، بھیڑ بھاڑ، بدامنی، مختلف علاقوں کے لوگوں کے آباد ہوجانے کی وجہ سے اجنبیت کی فضاء پائی جاتی ہے، پھر ان بڑے شہروں کے اندر آمد ورفت دشوار ہوتی جارہی ہے، ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہنچنا دقت اور دیر طلب ہی نہیں جوکھم بھرا بنتا جارہا ہے، ایک محلہ سے نکل کر شہر کے ہی دوسرے محلہ میں پہنچ کروہ انسان بالکل اجنبی اور غیر ہوجاتا ہے، نہ اسے لوگ جانتے ہیں اور نہ وہ دوسرے محلہ کے لوگوں کو بلکہ بسا اوقات جائے وقوع کی تفصیل سے بھی آگاہ نہیں ہوتا ہے، ایسی صورت حال میں کیا ۴۸ میل کی مسافت قطع کرنے والا داخل شہر رہ کر بھی سفر کے احساس اور اس کے مزہ سے آشنا نہیں ہو رہا ہے؟ لگتا تو ایسا ہے کہ بستی و گاؤں اور چھوٹے شہر سے نکل کر دوسرے شہر جانے والے شخص کو آج کے حالات میں ان نفسیاتی، ذہنی اور واقعاتی مشکلات سے دوچار نہیں ہونا پڑتا ہے، جن سے بڑے شہروں کے لوگ دوچار ہو رہے ہیں۔

پھر سوال یہ بھی پیدا ہوتا ہے کہ موجودہ رجحان میں شہروں کی حد مقرر نہیں ہے، بڑے شہر بڑھتے ہی جارہے ہیں، مثال کے طور پر دہلی شہر اپنے آپ میں بڑا شہر ہے، لیکن اب یہ اطراف میں اس قدر پھیلنے کے منصوبہ پر گامزن ہے کہ قرب وجوار کے کئی اضلاع اس میں سما جائیں گے، اسی طرح حیدرآباد ایک بڑا شہر ہے، لیکن اب وہ حیدرآباد اعظم (Greater Hyderabad) بنایا جارہا ہے، میونسپلٹی اسی نام سے وجود میں آچکی ہے، اس بڑے شہر میں اطراف کے متعدد اضلاع سمارہے ہیں۔ اور اس منصوبہ کے مطابق چاروں طرف مسلسل اور متواتر آبادی بڑھ رہی ہے، سوال یہ ہے کہ شہر کی آخری حد کسے قرار دیا جائے؟ اور اس قدر پھیلتے شہروں کے لوگوں کے لئے لمبی لمبی مسافتوں کو قطع کرنے میں شریعت کی رخصت سے استفادہ کی کیا صورت ہو؟ واضح رہے کہ اطراف کے اضلاع کے لوگ شہر آکر مسافر ہوئے تھے، اب شہر ان تک ضرور پہنچ گیا ہے، لیکن وہ اب بھی اسی دوری پر آباد ہیں اور پہلے کی بہ نسبت زیادہ مشقتوں بھرا سفر کرتے ہیں۔

اس پس منظر میں دور حاضر کے وسیع النظر مفتی مولانا نظام الدین صاحب اعظمیؒ کا وہ جواب بڑا چشم کشا ہے جو نظام الفتاوی جلد ششم جزء اول کے حوالہ سے اکیڈمی کی جانب سے بھیجی گئی مولانا مرغوب احمد لاجپوری کی تحریر میں درج ہے کہ: ''ان عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ جن بڑے شہروں میں میلوں میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوئی ہوں، جیسے بمبئی، کلکتہ، وغیرہ، ان شہروں میں جب کوئی شخص موجودہ کیلومیٹر کے حساب سے سوا ستتر کلومیٹر یا اس سے بھی زیادہ مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو اس شہر کے تمام محلوں اور آبادیوں کے باہر جانے کے بعد ہی قصر شروع کرنے کا حکم دینا صحیح نہ ہوگا، مزاج شرع و شارع علیہ السلام کے خلاف ہوگا، بلکہ ایسے شہروں میں حکم شرع ان عبارات فقہیہ کی رو سے یہ ہوگا کہ اگر ایسے محلہ اور آبادی سے متصل اس کا فناء یا ربضہ ہوں تو اس فناء یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار ہوجائے گا اور اگر کسی آبادی سے اس کا فناء یا ربضہ متصل نہ ہو تو اس محلہ کی آبادی سے باہر نکلتے ہی مسافر شمار ہو کر اس پر قصر فی الصلوۃ کا حکم متوجہ ہوجائے گا''۔

مزاج شرع وشارع علیہ السلام کے مطابق مفتی نظام الدین صاحب اعظمیؒ کا یہ فتوی آج کے سوال کا جواب ہے، کیونکہ ۸۰ کیلومیٹر اور سو کیلومیٹر تک کی مسافت کا سفر کرنے والا اور موجودہ دشواریوں ومشقتوں سے پر سفر کرنے والا شخص صرف اس بنیاد پر شریعت کی رخصت سے محروم رہے کہ شہر پہلے چھوٹا تھا اور اب پھیل گیا، یقیناً مزاج شرع وشارع علیہ السلام کے ہم آہنگ محسوس نہیں ہوتا، سوال یہ بھی ہے کہ آج کی دنیا میں انسانی آبادی بڑھتی جارہی ہے، شہر اور قصبے ہی نہیں چھوٹے گاؤں بھی پھیلتے جارہے ہیں، دو آبادیوں کے درمیان کے خالی علاقے آبادیوں سے بھرتے جارہے ہیں، کیا اگر کسی مقام پر یکے بعد دیگرے متعدد شہروں کی آبادیاں ایک دوسرے سے ملتی چلی جائیں، باغات وکھیت ختم ہوتے جائیں قبرستان اور پارک وغیرہ آبادیوں کے بیچوں بیچ آجائیں، عیدگاہیں شہر سے باہر نہیں بلکہ محلوں میں شمار ہونے لگیں، تو کس حد سے نکلنے والے شخص کے لئے مسافرت کے احکام جاری ہوں گے؟ واضح رہے کہ یہ باتیں تصوراتی نہیں بلکہ شہروں کی حقیقت بنتی جارہی ہیں، ایسی صورت میں مزاج شرع یقیناً یہی محسوس ہوتا ہے کہ محلے کو بنیاد بنایا جائے اور محلے کی آبادی سے باہر نکلنے پر حکم سفر متوجہ ہوجائے اور محلہ کی آبادی سے ہی مسافت سفر ناپی جائے۔

یہی رائے جو اوپر نقل کی گئی راجح اور مزاج شرع کے قریب محسوس ہوتی ہے، لہٰذا اگر بڑے شہروں میں محلہ سے متصل فناء یا ربضہ ہے تو اس سے باہر نکلنے پر اور فناء ور بضہ نہیں ہے تو محلہ کی آبادی سے باہر نکلنے پر احکام سفر کا نفاذ ہوگا، اور محلہ کی آبادی کے اختتام سے مسافت سفر ناپی جائے گی، اس رائے کے مطابق اکیڈمی کے دونوں سوالات کے جوابات یوں ہوں گے:

الف- جوشخص اپنے محلہ کی آبادی کے اختتام سے ۴۸ میل کا فاصلہ طے کرنے کا ارادہ سے نکلے وہ مسافر کہلائے گا، خواہ وہ اس فاصلہ کو طے کرنے کے بعد بھی شہر کی حدود کے اندر ہی ہو اور وہ اپنے محلہ کی آبادی سے باہر نکلنے کے بعد نماز میں قصر کرے گا۔

ب- اگر وہ شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل سے کم فاصلے کا سفر کر رہا ہے، لیکن یہ مسافت اس کے محلہ کے اختتام سے ۴۸ میل یا اس سے زائد ہو تو وہ شرعاً مسافر ہوگا اور محلہ کی آبادی سے نکلنے کے بعد وہ نماز میں قصر کرے گا۔

اس رائے کی بنیاد درج ذیل امور ہیں:

(الف) شریعت نے احکام رخصت یسر وسہولت کے لئے دئے ہیں، زیر بحث مسئلہ میں ۴۸ میل کی مسافت طے کرنے والا اگر احکام رخصت سے محروم ہے تو وہ شریعت کی عطا کردہ یسر وسہولت سے محروم ہو جاتا ہے۔

(ب) مسافر کے لئے قصر فی الصلوٰۃ اور افطار صوم کے احکام اس کو جس مشقت سے بچانے کے لئے دئے گئے ہیں، بڑے شہروں میں اتنی مسافت قطع کرنے والا اس سے زائد مشقتوں سے دوچار ہوتا ہے، لہٰذا وہ مستحق یسر ہے۔

(ج) مسافت سفر کے آغاز کی تحدید سراسر عرفی چیز ہے، آج کے عرف میں شہر ایک دوسرے سے متصل ہوتے جا رہے ہیں، ایسے میں ایک بڑا محلہ ہی ایک ایسی آبادی قرار پاتا ہے جو قدیم دور کے ایک شہر یا ایک گاؤں کی مانند ہے اور اسی لئے بڑے شہروں میں اسمبلی کے الیکشنوں کے لئے بھی ایسے ہی کسی بڑے محلہ کی آبادی کو ایک حلقہ تسلیم کیا جاتا ہے، اس لئے محلہ کی آبادی کو بنیاد بنانا عرف کے مطابق محسوس ہوتا ہے۔

(د) اس رائے کی تائید بعض صحابہ وتابعین کے عمل اور ان کی آراء سے بھی ہوتی ہے جن کا تذکرہ پچھلے صفحات میں کیا گیا ہے۔

(ھ) اس رائے کی تائید علامہ ابن قدامہ کی اس عبارت سے بھی ہوتی ہے جس میں وہ لکھتے ہیں:

"وإن كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الأخرى كبغداد فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق محلته" (المغنی ۲/ ۱۱۲ حوالہ سابق)۔ (اور اگر شہر کے اندر کئی محلے ہوں اور ہر محلہ دوسرے محلہ سے جدا ہو، جیسے بغداد ہے تو جب وہ اپنے محلے سے نکل جائے گا تو اس کے لئے اپنے محلے سے جدا ہوتے ہی قصر درست ہو جائے گا)۔

یہاں قابل غور ہے کہ بغداد کے پورے شہر سے باہر نکلنے کو ضروری نہیں قرار دیا گیا، بلکہ محلے جو علاحدہ علاحدہ آباد ہیں، ان میں ایک محلہ سے نکلنے کو کافی قرار دیا گیا، اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت بغداد شہر کے اندر محلے علاحدہ علاحدہ آباد تھے اور ایک دوسرے سے متصل نہ تھے، لیکن پھر بھی وہ ایک شہر ہی کا حصہ تھے، آج بغداد میں بھی اور اسی طرح دوسرے بڑے بڑے شہروں میں بھی آبادی گھنی ہو جانے کی وجہ سے یہ علاحدہ محلے متصل ہو گئے ہیں، اور محلے کیا اب تو شہر ایک دوسرے سے متصل ہو گئے ہیں، اس میں بھی محلہ ہی کو بنیاد بنانا مناسب ہے۔

(و) امام نووی نے المجموع کے اندر ایک آبادی کو دوسری آبادی سے علاحدہ قرار دینے کی جو بنیاد علامہ صیدلانی کے حوالہ سے نقل کی ہے اس سے بھی ہماری رائے کی تائید ہوتی ہے، امام نووی لکھتے ہیں:

"الحلتان كبلد تين متقاربتين، وضبط الصيدلاني التفرق الذي لا يؤثر بأن يكونوا بحيث يجتمعون للسمر في ناد واحد، يستعير بعضهم من بعض، فإن كانوا هكذا فهي حلة واحدة" (المجموع ۴/ ۳۴۹ حوالہ سابق)۔

(دو کالونیاں دو قریب شہروں کی طرح ہیں، اور صیدلانی نے اس علاحدگی کو جو مؤثر نہیں ہے اس طرح منضبط کیا ہے کہ وہاں کے لوگ اپنی گپ شپ کے لئے ایک چوپال میں اکٹھا ہوتے ہوں اور ایک دوسرے سے سامان عاریتاً لیتے ہوں، اگر اس طرح لوگ ہوں تو وہ ایک کالونی ہے)۔

آج بھی حقیقت یہی ہے کہ ایک بڑے شہر کے اندر ایک محلہ کے لوگ تو ایک دوسرے سے قریبی واقفیت رکھتے ہیں، مشترکہ پروگراموں اور اجلاس میں یا محلہ کی تقریبات میں ایک جگہ شریک ہوتے ہیں اور ایک دوسرے سے اشیاء مستعار بھی لیتے ہیں، لیکن ایک محلہ سے باہر دور دراز کے دوسرے محلے والوں کے ساتھ ان کی ایسی شرکت اور میل جول نہیں پایا جاتا۔ پس ان بنیادوں کی وجہ سے بڑے شہروں میں بڑے محلہ کو بنیاد بنانا مناسب ہے، محلہ کی آبادی کے اختتام سے مسافت سفر شمار کی جائے اور اسی آبادی سے باہر نکلنے پر احکام سفر نافذ ہوں۔

# مبدأ مسافت سفر کی تحقیق

مفتی عبدالرشید قاسمی [1]

اس بارے میں نہ صرف حنفیہ بلکہ تقریباً تمام مذاہب کے فقہاء متفق ہیں کہ احکام سفر خروج عن عمران البلد سے لاگو ہوں گے، رہا یہ مسئلہ کہ مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے کی جائے، گھر سے، محلہ سے، یا کہ خروج عن عمران الوطن سے تو یہ چیز بھی تقریباً متفق علیہ ہے کہ مسافت سفر کی ابتدا بھی احکام سفر کی طرح خروج عن عمران الوطن سے ہوگی نہ کہ گھر یا محلہ سے، بعض اکابر کی رائے ضرور یہ ہے کہ مسافت سفر کی ابتدا گھر یا محلہ سے شروع ہو، لیکن اس کی کوئی صریح دلیل ہمیں تلاش کرنے سے نہیں ملی، جبکہ اگر غور کیا جائے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ائمہ مجتہدین اور فقہاء کرام کے نزدیک یہ دو اصطلاحیں مسافت سفر اور احکام سفر اس نوعیت سے الگ الگ تھی ہی نہیں، کہ مسافت سفر پہلے شروع ہو جائے اور احکام سفر بعد میں لاگو ہوں، متون اور غیر متون میں صرف اتنا ہی ہے کہ سفر شرعی شروع کرنے پر خروج عن عمران الوطن کے بعد سے احکام سفر لاگو ہوں گے۔

اس موقع پر پہلے ان دلائل کا جائزہ لیا جاتا ہے جن سے پوری وضاحت کے ساتھ یہ ثابت ہو جائے کہ مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے ہو اور پھر ان زحمتوں اور مشقتوں پر غور کیا جائے جو مسافت سفر کی ابتدا گھر یا محلہ سے نکلنے پر ایک مبتلی بہ کو لاحق ہوں گی۔

## سفر شرعی کی تعریف لغت اور اصطلاح میں:

''السفر لغة: قطع المسافة من تقدير والمراد سفر خاص و هو الذى تتغير به الأحكام من قصر الصلاة'' (مجمع الانہر: ۱/ ۱۶۰، حاشیہ طحطاوی علی الدر/ ۳۲۹)۔

(سفر لغت میں مطلق مسافت کے طے کرنے کو کہتے ہیں اور (اصطلاح شرع میں) ایسا خاص سفر ہے جس سے احکام تبدیل ہو جائیں، قصر، مسح وغیرہ)۔

''فالجمهور على أن المسافر لايقصر حتى يخرج من بيوت القرية، و حينئذ هو ضارب فى السفر'' (التفسیر المنیر لوھبہ زحیلی ۵/ ۲۴۴)۔

(جمہور اس بات پر متفق ہیں کہ مسافر جب تک شہر کی آبادی سے نہ نکلے قصر نہیں کرے گا، بلکہ آبادی سے نکلنے کے بعد ہی اس کو سفر کرنے والا کہیں گے)۔

''المسافر من خرج من عمارة إقامته'' (در مختار مع الشامی ۲/ ۵۹۹)۔

(مسافر وہ ہے جو اپنی سکونت کی آبادی سے نکل جائے)۔

''السفر فى اللغة قطع المسافة و شرعًا خروج من عمران الوطن مع قصد مسير مسافة مخصوصة'' (طحطاوی علی المراقی: ۲۱۹)۔

(سفر لغت میں مطلق قطع مسافت کو کہتے ہیں اور شرعاً مخصوص مسافت کے ارادہ سے وطن کی آبادی سے نکلنا ہے)۔

اگر غور کیا جائے تو سفر کی شرعی و اصطلاحی تعریف سے ہی یہ چیز بخوبی سمجھ میں آجاتی ہے کہ سفر شرعی کا اطلاق اسی وقت ہوگا جب کہ خروج عن عمران البلدان پایا جائے، اس سے پہلے سفر کو سفر شرعی کہنا ان تعریفات کے مغائر ہے، اور عند الفقہاء ایسی کوئی تقسیم نہیں ہے کہ مسافت سفر تو پہلے شروع ہو جائے، لیکن احکام سفر

---

[1] مدرسہ جامع العلوم پٹکاپور، کانپور۔

خروج عن العمران کے بعد ہوں۔

## مسافت سفر کی ابتدا خروج عن عمران البلد سے ہوگی:

''قال في شرح المنية: فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران ما خرج منه، حتى لو كان ثمة محلة منفصلة عن المصر و قد كانت متصلة به لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها'' (شامی ۱/ ۵۲۵)۔

(یعنی مسافر پر مسافر ہونے کا شرعاً اطلاق اسی وقت ہوگا جب کہ وہ اس علاقہ کی آبادی سے باہر نکل جائے جہاں سے وہ سفر شروع کر رہا ہے (اور یہ رعایت اس حد تک ضروری ہے) کہ اگر وہاں کوئی محلہ الگ ہو حالانکہ ماضی میں وہ شہر سے متصل تھا تو جب تک اس سے بھی باہر نہ نکل آئے وہ مسافر نہ بنے گا)۔

''لا يصير مسافرا بالنية حتى يخرج'' (عالمگیری ۱/ ۱۳۹)۔

(جب تک وہ عمران بلد سے نہ نکلے گا اس پر مسافر کا اطلاق ہی درست نہ ہوگا، خواہ وہ نیت کرکے گھر سے کیوں نہ نکل جائے)۔

اس عبارت میں یہ صراحت نہیں ہے کہ کہاں سے نکلے، گھر سے یا عمران بلد سے، لیکن سیاق وسباق سے یہ بالکل صاف ہے کہ خروج عن عمران البلد مراد ہے۔

''أما شرط مجاوزة العمران لأن السفر فعل فلا يوجد بمجرد النية فيشترط قران النية بأدنى فعل''
(فتاوی خانیہ مع عالمگیری ۱/ ۱۶۴)۔

(مسافر بننے میں خروج عن عمران البلد کی قید اس لئے ہے کہ سفر ایک فعل ہے جس کے لئے محض نیت کافی نہیں، لہٰذا صرف نیت کرنا اس وقت تک معتبر نہیں سمجھا جائے گا جب تک کہ وہ اس نیت کو عمل سے نہ ملا دے)۔

اور وہ عمل ہے خروج عن عمران البلد نہ کہ صرف گھر سے یا محلہ سے نکلنا۔

''فالذي يصير المقيم به مسافرا الخروج عن عمران المصر'' (بدائع ۱/ ۱۶۱)۔

(وہ چیز جس کے ذریعہ مقیم مسافر بنتا ہے وہ خروج عن عمران المصر ہے)۔

ان جملہ فقہی عبارتوں سے معلوم ہوا کہ جب تک عمران مصر سے نہیں نکلے گا، اسے مقیم ہی کہیں گے اور جب وہ مقیم ہے تو کیسے کہیں گے کہ اس کا سفر شروع ہو چکا، جیسا کہ بعض حضرات کا دعویٰ ہے۔

حیرت ہوتی ہے ان حضرات پر جنہوں نے دعویٰ کیا ہے کہ مسافت سفر کے سلسلہ میں کوئی روایت، یا نصوص فقہاء میں سے کوئی نص، باوجود تلاش کرنے کے ہمیں نہیں ملی جیسا کہ ایک فتوے کے جواب میں ارشاد ہے:

''لیکن اس سلسلہ میں باوجود تلاش کے بھی احادیث وآثار میں سے کوئی روایت، یا نصوص فقہاء میں سے کوئی نص نہیں ملی، نہ تو عبارۃ النص کے طور پر اور نہ ہی ایسی اطمینان بخش کوئی بات جس سے دوسرے کسی احتمال کے بغیر دلالت النص کے طور پر بھی اس کی تائید ہو کہ احکام سفر کی طرح مسافت سفر کا نقطہ ابتدا وانتہا بھی بستی وآبادی کی آخری عمارت سے ہے، بلکہ کسی روایت حدیث یا کلام فقہاء میں بھی کوئی ایسی عبارت ہمیں نہیں ملی جس کو مسافت سفر کے مبدأ ومنتہاء متعین کرنے کے لئے بیان کیا گیا ہو'' (مسلکہ جواب از شاہ محمد تفضل علی)۔

حالانکہ مسافت سفر کی ابتدا خروج عن عمران البلد سے ہوتی ہے اس سلسلہ میں بے شمار آثار وروایات فقہاء کی کتابوں میں موجود ہیں جن کا تذکرہ ہم نے اپنی بحث کے شروع میں کیا ہے، مزید استدلال کے لئے مندرجہ ذیل عبارتیں ملاحظہ ہوں:

''فأول السفر مجاوزة آخر العمران'' (الفقه الاسلامی لوهبه زحیلی ۲/ ۱۳۵۲)۔

(سفر کی ابتدا شہر کی آخری آبادی سے نکلنے کے بعد ہی ہوگی)۔

''ولو نوى مسافة السفر ثم نوى إن وجد الغريم رجع فإن عرضت له هذه النية قبل مفارقة عمران

البلد لم يترخص. وإن عرضت بعد مفارقة العمران فوجهان حكاهما البغوى والرافعى (اصحهما) يترخص مالم يجده" (كتاب المجموع للنووى ۴/۲۱۶)۔

(اگر مسافت سفر کی نیت کی اور پھر یہ نیت کی کہ اگر میرا مقروض مل جائے گا تو واپس آجاؤں گا تو اگر یہ نیت خروج عن عمران البلد سے پہلے ہے تو قصر نہیں کرے گا (کیونکہ وہ ابھی آبادی کے اندر اپنے مقام پر ہے گویا اس کا سفر ابھی شروع ہی نہیں ہوا) اور اگر یہ نیت مفارقۃ العمران کے بعد کی تو اس کی دو صورتیں ہیں جن کو بغوی اور رافعی نے بیان کیا ہے، لیکن صحیح یہ ہے کہ جب تک وہ غریم کو نہ پالے قصر کرے گا)۔

کیونکہ آبادی سے نکلنے کے بعد وہ مسافر ہو چکا تو جب تک مقروض کو نہ پا جائے قصر کرتا رہے گا۔

"فابتداء السفر بمفارقة العمران حتى لا يبقى بيت متصل ولا منفصل" (كتاب المجموع للنووى ۴/۲۲۶)۔

(سفر کی ابتدا مفارقۃ العمران سے ہوگی حتی کہ کوئی گھر شہر سے متصل یا منفصل باقی نہ رہے)۔

اب دیکھتے ہیں کہ دوسرے ائمہ کے یہاں مسافت سفر کہاں سے مانی گئی ہے:

"وقال الشافعية: إن كان للبلد أو القرية سور فأول السفر مجاوزة السور و إن كان وراء عمارة فى الأصح وإن لم يكن للبلد أو القرية سور فأول السفر مجاوزة آخر العمران" (الفقه الاسلامى لوهبه زحيلى ۲/ ۱۳۵۲)۔

(شافعیہ کہتے ہیں کہ اگر شہر یا گاؤں کی کوئی فصیل (شہر پناہ) ہے تو اس سے نکلنے کے بعد سفر کی ابتداء مانی جائے گی، اور اگر شہر پناہ نہیں ہے تو بھی شہر کی آخری آبادی سے نکلنا ابتداء سفر کے لئے شرط ہے)۔

"إن سافر من بلد له سور مختص به اشتراط مجاوزة السور سواء كان داخله بساتين و مزارع أم لم يكن لأنه لا يعد مسافرا قبل مجاوزته" (كتاب المجموع للنووى ۴/ ۲۲۵)۔

(اگر کسی شہر کے لئے کوئی خاص سور (شہر پناہ) ہے تو اس سے خروج شرط ہے، چاہے اس کے اندر باغ اور کھیتیاں ہوں یا نہ ہوں، کیوں کہ تجاوز اور خروج عن السور سے پہلے اسے مسافر سمجھا ہی نہیں جائے گا)۔

یہاں بھی صاف صراحت موجود ہے کہ مجاوزۃ عن المصر سے پہلے اسے مسافر شمار نہیں کیا جائے گا۔

"ويعد مسافرا إذا خرج من الموضع الذى يقيم فيه و يجاوز عمرانه قاصدا الى موضع يبعد عنه مسافة السفر"

(الفقه الحنفى فى ثوبه الجديد ۱/ ۳۱۱)۔

(مسافر اسی وقت ہوگا جب کہ سفر شرعی کے ارادے سے اس مقام کی آبادی سے باہر نکل جائے جہاں وہ مقیم تھا)۔

"وابتداء السفر لساكن الأبنية يحصل بمجاوزة سور مختص بالمكان الذى سافر منه"

(كتاب الفقه على المذاهب الأربعة ۱/ ۴۱۶)۔

(مقامی باشندہ کے لئے مسافت سفر کی ابتدا اس شہر کی فصیل اور شہر پناہ کو تجاوز کرنے کے بعد ہوگی جہاں سے اس نے سفر شروع کیا ہے)۔

مسافت سفر کی ابتدا "خروج عن عمران المصر" سے ہونے کی یہ اتنی صریح اور واضح دلیلیں ہیں کہ اس سے زیادہ وضاحت شاید ممکن نہ ہو، کیونکہ تمام فقہی عبارتوں میں ابتداء السفر یا اول السفر کے الفاظ موجود ہیں۔

مبدأ سفر کی ابتدا خروج عن العمران سے ہونے کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ مبدأ سفر کی طرح منتہاء سفر میں بھی معیار اسی وصول الی العمران کو قرار دیا گیا ہے، جبکہ بعض حضرات نے دعوی کیا ہے کہ مبدأ و منتہاء سفر کی صراحت کتب فقہ میں موجود نہیں ہے۔ علامہ وہبہ زحیلی فرماتے ہیں:

"وينتهى السفر بوصوله سور وطنه أو عمرانه إن كان" (الفقه الاسلامى لوهبه زحيلى ۲/ ۱۳۵۳)۔

(سفر کا اختتام بھی اپنے شہر کی فصیل یا آبادی تک پہنچنے پر ہو جائے گا)۔

## شہر کے جملہ محلوں سے نکلنا شرط ہے نہ کہ صرف اپنے محلہ یا گھر سے:

''ولو كان للبلد محال بعضها متصلا ببعض كاتصال أحياء المدن المعاصرة لم يقصر حتى يفارق جميعها''

(الفقہ الاسلامی لوھبہ زحیلی ۲/ ۱۳۵۳)۔

(اگر شہر میں بہت سے محلے ہوں اور وہ سب آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ متصل ہوں، جیسے کہ آج کل کے بڑے بڑے موجودہ شہر، تو مسافر قصر اس وقت تک نہیں کرے گا جب تک کہ وہ تمام محلوں سے باہر نہ نکل جائے)۔

''فإن لم يكن للبلد سور أو كان له سور فی بعضه و لم يكن فی صوب مقصده، فابتداء السفر بمفارقة العمران حتى لا يبقى بيت متصل و لامنفصل والخراب المتخلل للعمران معدودة من البلد يشترط مجاوزة الجانب الآخر'' (کتاب المجموع للنووی ۴/ ۲۲۶)۔

(اگر کسی شہر میں شہر پناہ (شہر کے باہر شہر کی حفاظت کرنے والی دیوار) نہ ہو یا بعض سمت میں ہو لیکن جس جانب سے اسے نکلنا ہے ادھر نہ ہو، بہر صورت مسافت سفر کی ابتدا شہر کی آبادی چھوڑنے کے بعد ہی ہوگی یہاں تک کہ کوئی گھر شہر سے متصل یا منفصل باقی نہ رہے، بلکہ وہ ویران علاقہ جو شہر میں واقع ہو اس کا شمار بھی شہر ہی میں ہوگا اور اس سے تجاوز بھی شرط ہے)۔

اس عبارت سے جہاں ایک طرف یہ معلوم ہوا کہ سفر کی ابتدا مفارقۃ عمران سے ہوگی وہیں یہ بھی معلوم ہوا کہ شہر کے جملہ علاقوں سے نکلنا بھی شرط ہے۔

''فقال الحنفية: أن يجاوز كل البيوت و لو كانت متفرقة حتى كان أصلها من البلد، و أن يجاوز ما حول البلد من مساكن والقرى المتصلة من البلد و يشترط أن يجاوز الساحة (الفناء) المتصلة بموضع إقامته و هو المكان المعد لصالح السكان كركض الدواب'' (الفقہ الاسلامی لوھبہ زحیلی ۲/ ۱۳۵۰)۔

(تمام گھروں سے نکلنا شرط ہے، اگر چہ وہ سب الگ الگ ہوں جبکہ ان گھروں کا شمار اسی شہر سے ہوتا ہو، اور یہ کہ تجاوز کر جائے شہر کے ارد گرد والے علاقوں سے اور ان گاؤں سے جو شہر سے متصل ہوں، اسی طرح فناء شہر جو شہر کی مصلحتوں کے لئے تیار کئے جاتے ہیں، جیسے گھڑ سواری کے میدان، ان سے نکلنا بھی شرط ہے)۔

علامہ وہبہ زحیلی نے حنفیہ کا مذہب بیان کرتے ہوئے مذکورہ عبارت شامی کے حوالے سے تحریر کی ہے، اس میں بھی صاف وضاحت ہے کہ شہر کے جملہ گھروں اور جملہ علاقوں سے نکلنا شرط ہے، اس مسئلہ میں علامہ عبدالرحمن الجزری نے بھی بڑا تفصیلی کلام کیا ہے، فرماتے ہیں:

''و ابتداء السفر لساكن الأبنية يحصل بمجاوزة سور مختص بالمكان الذی سافر منه إذا كان ذلك السور صوب الجهة التی يقصدها المسافر، وإن كان داخله أماكن خربة ومزارع و دور، لأن كل هذا يعد من ضمن المكان الذی سافر منه... فإن لم يوجد السور المذكور... فالعبرة بمجاوزة العمران و إن تخلله الخراب... و لابد من مجاوزة المقابر المتصلة... و إذا اتصل بالبلد عرفا قرية أو قريتان مثلا فيشترط مجاوزهما إن لم يكن بينهما سور''۔

''الحنفية قالوا: من قصد سفر مسافة القصر المتقدم بيانه قصر الصلاة متی جاوز العمران من موضع إقامته سواء كان مقيما فی المصر أو فی غيره، فإذا خرج من المصر و لا يقصر إلا إذا جاوز بيوته من الجهة التی خرج منها... و يلزم أن يجاوز كل البيوت، ولو كانت متفرقة متی كان أصلها من المصر، فلو انفصلت من المصر محلة كانت متصلة بها قبل ذلك الانفصال لا يقصر إلا إذا جاوزها يشترط أن تكون عامرة و يشترط أيضا أن يجاوز ما حول المصر من المساكن وأن يجاوز القرى المتصلة بذلك... و يشترط أيضا أن يجاوز الفناء المتصل بموضع إقامته و هو المكان المعد لمصالح السكان كركض الدواب، و من الموتى و إلقاء التراب'' (کتاب الفقہ علی المذاہب الأربعۃ ۱/ ۴۱۶، ۴۱۷)

(شہر میں رہنے والے کے لئے مسافت سفر کی ابتدا اس شہر کی فصیل سے نکلنے کے بعد شروع ہوگی جہاں سے اس نے سفر کیا، جبکہ وہ فصیل اسی جہت میں واقع ہو جس سمت سے وہ نکل رہا ہے اور اگر اس میں کچھ ویران علاقے، کھیت اور غیر آباد مکانات ہوں تو ان سے بھی خروج شرط ہے، کیوں کہ ان سب کا شمار اسی شہر میں ہوتا ہے، ہاں اگر شہر کی سور (شہر پناہ) نہ ہو تو آبادی سے نکلنا شرط ہے، اگر چہ کچھ غیر آباد علاقے درمیان میں آجائیں۔ اسی طرح جو قبرستان گاؤں سے متصل ہوں اور ان گاؤں میں سور نہ ہو تو ان سے بھی تجاوز ضروری ہے، اسی طرح اگر ایسا شہر ہے جس کی کوئی فصیل (شہر پناہ) نہیں ہے، جیسے آج کل شہر اسی طرح ہوتے ہیں کہ ان کی فصیل نہیں ہوتی اور اس سے ایک دو گاؤں متصل ہوں تو ان گاؤں سے تجاوز بھی ضروری ہوگا۔

حنفیہ کہتے ہیں کہ جو سفر شرعی (جس کا ابھی ذکر ہوا) کے ارادہ سے سفر شروع کرے تو قصر اس وقت کرے گا جب اس علاقہ کی آبادی سے نکل جائے، خواہ وہ شہر کا باشندہ ہو یا دیہات کا اور جب وہ شہر سے نکلے تو جب تک سمت سفر میں جملہ بیوت سے وہ نکل نہ جائے قصر نہ کرے، کیونکہ جملہ آبادی سے نکلنا لازم ہے، اگر چہ وہ آبادی متفرق ہو، مگر جب کہ اس کا شمار اسی شہر سے ہوتا ہو اور یہ رعایت اس حد تک ضروری ہے کہ اگر کوئی محلہ شہر سے الگ ہو، حالانکہ ماضی میں وہ متصل تھا پھر اگر وہ آباد ہے تو اس سے بھی خروج شرط ہے، نیز یہ بھی شرط کہ شہر کے مسکونہ علاقے جو شہر کے اردگرد آباد ہوں ان سے بھی نکلے اور ان دیہات سے بھی خروج شرط ہے جو اس شہر سے متصل ہوں، اسی طرح موضع اقامت کے فناء متصل سے بھی تجاوز شرط ہے، یعنی وہ میدانی علاقے جو اس شہر یا دیہات کی مصلحت کی غرض سے ہوتے ہیں، جیسے گھڑسواری کے میدان، قبرستان اور مٹی ڈالنے کی جگہیں وغیرہ)۔

علامہ عبد الرحمن الجزری حنفیہ وغیر حنفیہ کا مذہب بیان کرتے ہوئے پرزور الفاظ میں فرماتے ہیں کہ شہر یا دیہات کے جملہ محلوں سے نکلنا بہر حال شرط ہے۔

علامہ نووی اس مقام پر بعض چیزوں کا اضافہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''إن سافر من بلد له سور مختص به اشتراط مجاوزة السور سواء كان داخله بساتين أو مزارع أم لم يكن، لايعد مسافرا قبل مجاوزته'' (كتاب المجموع للنووی ۴/ ۲۲۵)۔

(اگر کسی شہر میں کوئی خاص سور (شہر پناہ) ہے تو اس سے خروج شرط ہے خواہ اس کے اندر باغ اور کھیتیاں ہوں یا نہ ہوں، اس لئے کہ تجاوز من السور سے قبل اسے مسافر سمجھا ہی نہیں جائے گا)۔

''كان للبلد جانبان بينهما نهر كبغداد فعبر المنشئ للسفر من أحدهما لم يجز القصر حتى يفارق البنيان في الجانب الثاني لأنها بلد واحد... لو كان بين الجانبين ميدان لم يقصر حتى يجاوز جميع بنيان الجانب الآخر... هذا حكم البلدة الكبيرة'' (كتاب المجموع للنووی ۴/ ۲۲۶)۔

(اگر کسی شہر کی دو جانبیں ہوں اور ان دونوں کے بیچ نہر ہو، جیسے بغداد، اور سفر کی ابتدا کرنے والے نے ان دونوں جانبوں میں سے ایک جانب طے کر لی تو جب تک دوسری جانب کی آبادی سے تجاوز نہ کر جائے قصر نہ کرے گا، اس لئے کہ وہ دونوں مل کر ایک ہی شہر ہیں، اسی طرح اگر شہر کے دونوں جانبوں کے بیچ میدان ہو تو جب دوسری جانب کی جملہ آبادی سے تجاوز نہ کرے قصر نہ کرے گا، اور یہ بڑے شہر کا حکم ہے)۔

ہمارے بعض اکابر نے صرف اپنے محلہ سے خروج کو کافی قرار دیا ہے اور یہ فرمایا ہے کہ چونکہ فقہاء کے یہاں اس کی کوئی نظیر نہیں ملتی، اس لئے یہ نو پیدا حالات حوادث الفتاوی کے قبیل سے ہونگے، جن میں نئے اجتہاد کی گنجائش ہوگی جیسا کہ تحریر ہے:

''اس مذکورہ عبارت کے علاوہ اور کوئی فقہی عبارت قدیم کتب فقہ میں اس طرح نہیں ملتی اور کوئی جامع مانع عبارت بھی ایسی نہیں ملتی کہ اس پر بنا کر کے تعیین کے ساتھ عمل کیا جاسکے...... پس یہ نو پیدا حالات حوادث الفتاوی کے قبیل سے ہوگئے، اس لئے ان کا حکم حسب قواعد شرعیہ مثلاً:

''إن الحادثة إذا وقعت و لم يجد المؤول فيه جوابا و نظيرا في كتب أصحابنا فإنه ينبغي (أن يجب) له أن يستنبط جوابها و حكمها الشرعي'' (نظام الفتاوی ۶/ ۱۶۷، ۱۶۶)۔

لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس مسئلہ میں نہ صرف کئی نظیریں ہیں بلکہ صریح عبارتیں اور جزئیات کی ایک معتد بہ تعداد خود فقہاء کے یہاں ملتی ہیں اور انہوں نے بڑے شہروں کے مستقل احکام بیان کئے ہیں تو پھر نئے اجتہاد کی کیا ضرورت ہے؟ اور یہ مسائل حوادث الفتاوی کے قبیل سے کیسے ہوجائیں گے؟ زیادہ سے زیادہ

یہ کہ آج کے زمانے میں شہر بمقابلہ سابق ذرا بڑے ہیں، ورنہ بغداد وغیرہ خلافت اسلامیہ کا پایہ تخت ہونے کی وجہ سے بہت بڑے شہر تھے اور ایک ایک شہر میں درجنوں محلے تھے، تاریخ کی کتابوں سے اس کا اندازہ بآسانی لگایا جاسکتا ہے، خلاصہ یہ کہ اگر اس کی وضاحت حنفیہ کے یہاں نہ بھی ملتی تب بھی جمہور فقہاء کی تشریحات وتصریحات اس مسئلہ میں (یعنی خروج عن عمران المصر) قابل تقلید ہونا چاہئے، چہ جائے کہ حنفیہ کے یہاں بھی اس کا ثبوت بڑی وضاحت سے ملتا ہے، جیسا کہ بعض فقہی عبارتیں اوپر ذکر کی گئیں۔

علامہ نووی نے تو ایک اور مقام پر اس کی لفظاً صراحت کردی ہے کہ منزل سے یعنی اپنے گھر یا محلہ سے نکلنا کافی نہیں ہے، بلکہ جملہ محلوں سے ہی نکلنا ضروری ہوگا، اور اس رائے کو حنفیہ اور جمہور علماء کی طرف منسوب فرمایا ہے، لکھتے ہیں:

''ذكرنا أن مذهبنا أنه إذا فارق بنيان البلد قصر و لا يقصر قبل مفارقتها و إن فارق منزله و بهذا قال أبوحنيفة و جماهير العلماء'' (كتاب المجموع للنووى ۴/۲۲۸)۔

(ہم نے اپنے مذہب کو بیان کیا کہ شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی قصر کرے گا، اس سے پہلے نہیں، اگر چہ اپنی منزل سے نکل چکا ہو (یہ منزل کی قید اس مسئلہ میں بالکل صریح ہے کہ مراد گھر یا محلہ سے نکلنا نہیں) اور یہی رائے امام مالک وابوحنیفہ و جماہیر علماء کی ہے)۔

یہاں جو چیز قابل غور ہے وہ یہ کہ منزل کی قید لگائی جو اس سلسلہ میں گویا نص ہے کہ گھر یا محلہ سے نکلنا کافی نہ ہوگا، جب تک عمران الوطن سے نہ نکلے اور دوسرے یہ کہ یہی مذہب حنفیہ وجمہور علماء کا ہے، یہی بات علامہ احمد بن اسماعیل الطحطاوی الحنفی فرماتے ہیں:

''قوله إذا جاوز بيوت مقامه عبر بالجمع ليفيد اشتراط مجاوزة الكل، فيدخل فيه محلة منفصلة، و فى القديم كانت متصلة لأنها تعد من المصر كما فى الخانية'' (حاشية طحطاوى على مراقى الفلاح: ۲۲۳)۔

(جب وہ اپنے مقام کے تمام گھروں سے تجاوز کر جائے، اور ''بیوت'' کو بطور جمع اس لئے لایا گیا تا کہ جملہ مکانات وآبادی سے نکلنے کی شرط آسانی سے سمجھ میں آجائے، لہذا اس میں وہ محلے بھی داخل ہوں گے جو منفصل ہوں، لیکن کسی زمانہ میں وہ متصل تھے، کیونکہ ان کا شمار بھی شہر ہی میں ہوتا ہے)۔

ابن عابدین شامی فرماتے ہیں:

''حتى لو كانت محلة منفصلة من المصر و قد كانت متصلة به لايصير مسافرا مالم يجاوزها'' (شامی ۱/۵۲۵)۔

(یہاں تک کہ اگر کوئی محلہ شہر سے علاحدہ ہو چکا ہو، حالانکہ پہلے وہ متصل تھا تو جب تک اس سے بھی تجاوز نہ کر جائے مسافر نہ ہوگا)۔

''وإن كان فى الجانب الذى خرج منه محلة منفصلة عن المصر و فى القديم كانت متصلة بالمصر يقصر الصلاة حتى يجاوز تلك المحلة كذا فى الخلاصة'' (عالمگیری ۱/۱۳۹)۔

(جس جانب سے وہ نکل رہا ہے اگر اس طرف کوئی محلہ شہر سے منفصل ہے، حالانکہ ماضی میں وہ متصل تھا تو قصر نہیں کرے گا، جب تک کہ اس محلہ سے بھی نہ نکل جائے)۔

مذکورہ بالا فقہی عبارتوں سے جہاں ایک طرف یہ معلوم ہوا کہ سفر کی ابتدا خروج عن عمران البلد سے ہوگی، وہیں یہ بھی معلوم ہوا کہ شہر کے جملہ مکانات، تمام آبادی اور جملہ محلوں سے بھی نکلنا شرط ہے، اس کے بعد ہی سفر اور احکام سفر لاگو ہوں گے، یہاں یہ پہلو بھی قابل توجہ ہے کہ فقہاء کرام نے ان محلوں کا بھی اعتبار کیا ہے جو کسی زمانہ میں آباد تھے لیکن فی الوقت وہ ویران ہو چکے ہیں، یہ بات کسی پر مخفی نہیں رہنا چاہئے کہ جب فقہاء نے ان محلوں کی رعایت کی جو ویران ہو چکے ہیں تو وہ محلے جو آباد ہیں کیا ان کا اعتبار نہ کیا جائے گا۔

مذکورہ بالا دلائل سے جو چیزیں صاف سمجھ میں آتی ہیں وہ یہ ہیں:

۱- مسافت سفر کی ابتدا خروج عن عمران المصر سے ہوگی نہ کہ گھر یا محلے سے۔

۲- مسافت سفر اور احکام سفر، ان دونوں کا حکم ایک ساتھ لگے گا، الگ الگ نہیں۔

۳- جملہ آبادی اور محلوں سے نکلنا شرط ہے نہ کہ صرف اپنے محلہ سے۔

## مسافت سفر گھر سے اور احکام سفر خروج عن العمران سے ایک عجیب تقسیم - اشکالات واعتراضات:

☆ اگر جملہ آبادی کے بجائے گھر یا محلہ سے ہی نکلنے پر مسافت سفر شروع ہوجائے اور احکام سفر آبادی کے بعد سے لاگو ہوں تو سوال یہ ہے کہ جس وقت وہ سفر شرعی کے ارادہ سے گھر سے نکلا، لیکن خروج عن عمران البلد نہیں ہوا، ایسی صورت میں اس کو کیا کہیں گے، مقیم یا مسافر، کیوں کہ ان دونوں کے بیچ میں کوئی واسطہ نہیں ہے، اگر یہ کہا جائے کہ وہ مسافر ہوگیا تو پھر احکام سفر خروج عن العمران سے کیوں لاگو ہوں گے، احکام سفر کو بھی گھر سے نکلنے پر ہی شمار کیا جانا چاہئے، حالانکہ جو حضرات گھر یا محلہ سے نکلتے ہی مسافت سفر کا رجحان رکھتے ہیں وہ بھی احکام سفر خروج عن العمران کے بعد ہی کہتے ہیں، اور اگر کہا جائے وہ شخص ابھی خروج عن العمران سے پہلے پہلے مقیم ہے تو مسافت سفر گھر یا محلہ سے شمار کرنے کا کیا مطلب ہوا؟ یعنی اگر مسافت سفر کو گھر سے شمار کیا جائے اور احکام سفر کو خروج عن العمران سے تو ایسے شخص کو کیا کہیں گے جو گھر سے تو نکل چکا ہے لیکن ابھی تک خروج عن المصر نہیں ہوا۔

☆ مسافت سفر اور احکام سفر دونوں لازم ملزوم ہیں، ایسی کوئی مثال نہیں ملتی کہ مسافت سفر شرعی پائی جائے اور احکام سفر مفقود ہوں، یا اس کے برعکس، حالانکہ بعض حضرات نے دونوں کے درمیان لازم ملزوم ہونے کی نفی کی ہے۔

☆ مبدأ سفر کی طرح منتہائے سفر کی بھی صراحت عند الفقہاء موجود ہے، ''و ینتھی السفر لوصولہ سور وطنہ و عمرانہ'' (الفقہ الاسلامی ۲/ ۱۳۵۳)، سفر ختم بھی آبادی تک پہنچنے پر ہوتا ہے نہ کہ گھر تک۔

☆ فقہاء نے اسی مسافت سفر کو اپنا موضوع بحث بنایا ہے جس پر احکام مرتب ہوتے ہیں، اور احکام بالاتفاق خروج عن العمران سے مرتب ہوتے ہیں، لہذا مسافت سفر کی ابتدا بھی خروج عن عمران المصر سے ہونا چاہئے۔

☆ بعض حضرات نے یہ دعوی کیا ہے کہ گھر سے روانہ ہونے والا قاصد سفر جب مدت مسافت معتبرہ طے کرنے کی نیت سے اپنے گھر سے روانہ ہوجاتا ہے، تو عرف میں یہ سمجھا جاتا ہے کہ اس کا سفر شروع ہوگیا ہے اور وہ سفر کی دعائیں وغیرہ پڑھ لیتا ہے، لیکن اگر غور کیا جائے تو حقیقت میں عرف اس کے خلاف ہے، بنگلور، ممبئی، کولکاتا، اور دہلی جیسے بڑے بڑے شہروں میں روزانہ ایک طرف سے دوسری طرف سینکڑوں کلومیٹر ڈیوٹی یا ملازمت کی غرض سے سفر کرنے والے لوگ (Daily Passengers) اپنے آپ کو مسافر سمجھتے ہی نہیں، اور نہ ہی اپنے سفر کو سفر شرعی مانتے ہیں، رہی سفر کی دعائیں، تو یہ دعائیں تو سفر شرعی سے کم پر بھی پڑھی جاتی ہیں۔

☆ ابھی تک امت کا تعامل یہی رہا ہے کہ خروج عن العمران سے ہی مسافت سفر اور احکام سفر کو شمار کیا گیا ہے اور کوئی ایسی ضرورت اور مجبوری بھی نہیں کہ اس تعامل سے خروج کیا جائے۔

☆ احکام سفر، مسافت سفر شرعی کا ہی نتیجہ ہیں اور اسی پر منتج ہیں، دونوں الگ الگ قطعاً نہیں، تو ایسا کیسے ہوسکتا ہے کہ مسافت سفر شروع ہوجائے اور احکام سفر لاگو نہ ہوں۔

☆ اگر مسافت سفر کو احکام سفر سے علاحدہ کیا جاتا ہے اور تھوڑی دیر کے لئے یہ مان لیا جائے کہ مسافت سفر کی ابتدا گھر سے ہوگی اور احکام سفر کی ابتدا خروج عن العمران سے ہوگی، تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ بسا اوقات ایک شخص ایسی شکل میں جبکہ مبدأ سفر اور منتہاء سفر میں ۴۸ میل ہے، آبادی متصل ہونے کے باوجود وہ مسافر ہوجائے گا، لیکن اس پر احکام سفر لاگو نہ ہوں گے، کیونکہ آبادی متصل ہونے کی وجہ سے خروج عن الوطن نہیں پایا گیا جو احکام لاگو ہونے کے لئے بالاتفاق شرط ہے، تو کیا ایسی بھی کوئی نظیر ہے کہ مسافر ہوجائے اور احکام سفر لاگو نہ ہوں۔

☆ بعض علماء نے حد فاصل سرکاری معیار کو قرار دیا ہے، تو اگر سرکاری کاغذات کے اعتبار سے دونوں شہروں کے درمیان ۴۸ میل مسافت شرعی درج ہے اور آبادی دونوں شہروں کی متصل ہوچکی ہے، تو مبتلی بہ مسافر یہ کیسے فیصلہ کرے گا کہ مجھے کہاں سے اپنے اوپر احکام سفر لاگو کرنے ہیں، کیونکہ احکام سفر کے لئے تو خروج عن العمران ضروری قرار دیا گیا ہے بالاتفاق۔

لہذا جس طرح احکام سفر کے لئے خروج عن العمران معیار قرار دیا گیا، اسی طرح مسافت سفر کی ابتدا میں بھی خروج عن العمران کو معیار قرار دینا مناسب

اور آسان ہوگا، جس کا مطلب یہ ہوا کہ اگر فرض کرلیا جائے کہ آبادی سے سارے شہر اس طرح متصل ہوجائیں کہ درمیان میں کوئی جنگل اور کوئی خلا باقی نہ رہے تو ان کے درمیان سفر اور احکام کا مسئلہ ہی سرے سے ختم ہوجائے گا۔

## گھر یا محلہ سے مسافت کو معیار قرار دینے میں زحمتیں اور مشقتیں:

اگر آبادی کے بجائے گھر یا محلہ سے نکلنے پر مسافت شروع ہو تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ احکام سفر بھی اسی وقت سے لاگو ہوں، اور یہ بھی ماننا پڑے گا کہ مبدأ مسافت سفر کی طرح منتہاء مسافت سفر بھی گھر یا محلہ پر ختم ہو نہ کہ آبادی پر، اور ایسی صورت میں جو زحمتیں ہوں گی وہ کسی پر مخفی نہیں، بعض اکابر نے شہر بڑے ہوجانے کے بعد جملہ محلوں سے خروج کے بجائے صرف اپنے محلہ سے خروج کو کافی قرار دیا ہے، لیکن اگر غور کیا جائے تو اس میں بھی مبتلی بہ کو رحمت کے بجائے زحمت ہے، مثلاً:

☆ آج کل شہروں میں محلہ در محلہ ہوتے ہیں، ایک بڑے محلہ کے اندر بھی بہت سارے چھوٹے چھوٹے محلے ہوتے ہیں، اور پھر یہ بڑا محلہ جس میں چھوٹے چھوٹے محلے داخل ہیں، اپنے سے بڑے محلہ میں داخل ہوتا ہے، آخر مبتلی بہ کس محلہ سے خروج کرے اور کس جگہ سے خروج کو اپنے اوپر احکام سفر لاگو کرنے کے لئے معیار قرار دے گا۔

☆ شہروں کی آبادی بتدریج بڑھتی ہے، ایسا نہیں کہ پانچ کلومیٹر پر پھیلا ہوا شہر یکایک سو کلومیٹر کا ہوجائے، جوں جوں محلے بڑھتے جائیں گے شہر وسیع ہوتا جائے گا، اب مبتلی بہ کون سے محلے کو اپنے لئے معیار قرار دے گا، مثلاً قصبہ میں اس کی رہائش تھی اور ابھی تک پورے قصبے سے نکلنے کے بعد ہی وہ شخص اپنے آپ کو مسافر سمجھتا تھا، اب یہ قصبہ شہر بن گیا پھر بڑا شہر ہوگیا تو کس محلہ سے خروج کو اپنے لئے معیار قرار دے گا، نیز ابھی تک علماء امت کا تعامل یہی رہا ہے کہ جوں جوں محلے بڑھتے گئے اور آبادی بڑھتی گئی سب کو ضم کرتے گئے، اور سب سے نکلنے کو شرط قرار دیتے گئے کیوں کہ اسی میں مبتلی بہ کو آسانی ہے۔

☆ اگر بڑے شہروں میں گھر سے یا محلہ سے نکلنا معیار قرار دیا جائے تو پھر چھوٹے شہروں کا کیا حکم ہوگا اور بڑے شہروں سے کتنے بڑے شہر مراد ہوں گے، ان کا معیار کیا ہوگا، پھر قصبات کا کیا حکم ہوگا، قصبات بھی کچھ چھوٹے ہوتے ہیں کچھ بڑے اور بڑے قصبات میں محلے در محلے ہوتے ہیں اور بسا اوقات قانوناً قصبات، ضلع اور شہر کی شکل، اختیار کرلیتے ہیں یا یہ کہ چھوٹا شہر بڑا ہوگیا تو ایسی صورت میں وہاں کے رہنے والے باشندے جو ابھی تک جملہ آبادی سے خروج کے ضابطہ پر عمل پیرا تھے، اب سفر اور احکام سفر کے لئے کس محلہ سے نکلنے کو معیار قرار دیں گے۔

☆ آخر کوئی تو بات تھی کہ فقہاء کرام نے بڑی صراحت اور وضاحت سے خروج عن العمران اور جملہ محلوں سے نکلنے کی قید لگائی ہے، ماضی میں اگرچہ آج جیسے بڑے شہر نہ تھے، لیکن ایسا بھی نہیں کہ بڑے شہر تھے ہی نہیں، بغداد اور دمشق اپنے اپنے وقت میں یا خلافت ہونے کی وجہ سے ہر اعتبار سے عظیم الشان شہر تھے، لیکن کہیں اس کا اشارہ نہیں ملتا کہ صرف اپنے محلے سے نکلنے کو کافی سمجھا گیا ہو۔

☆ رخصت سفر کے مقاصد میں اجنبیت کا احساس بھی ہے، لیکن آج بھی بڑے بڑے شہروں میں وہاں کے باشندے ایک سمت سے دوسری سمت مسافت سفر ۴۸ میل جانے کے بعد بھی اجنبیت کا احساس نہیں کرتے، وہ یہی سمجھتے ہیں کہ ہم اپنے شہر میں ہیں۔

☆ دہلی ایک شہر ہے اور صوبہ بھی، وہاں کے بڑے بڑے محلوں پر ضلع کا اطلاق ہوتا ہے، جبکہ اتنے ہی بڑے محلوں پر ممبئی، بنگلور میں ضلع کا اطلاق نہیں ہوتا، ساتھ ساتھ خصوصاً کیرالہ میں ایک شہر کے جملہ محلوں کی نوعیت کچھ اور ہے، جبکہ یوپی جیسے گنجان صوبہ میں ایک شہر کے محلوں کی نوعیت الگ ہے اور ستم یہ کہ الکشن اور ووٹنگ کے مواقع پر ان محلوں کے حدود بدلتے رہتے ہیں، حتی کہ اسمبلی اور لوک سبھا کے الکشنوں میں بھی محلوں کی تقسیم الگ الگ نوعیت سے کی جاتی ہے، مسلم ووٹرس کو بانٹنے کے لئے کبھی ایک محلہ کو کاٹ کر دوسرے حلقہ میں جوڑ دیا جاتا ہے، ان سب کے علاوہ اکثر اوقات بڑے شہروں میں پوری زندگی گزارنے والا شخص اپنے محلہ کی حدود اربعہ سے ناواقف ہوتا ہے، ایسی صورت حال میں آخر کس محلہ سے نکلنے کو وہ اپنے لئے معیار قرار دے گا، غالباً ان ہی تمام زحمتوں کی وجہ سے فقہاء نے سفر شرعی سے متعلق اتنی آسان علامتیں بیان کی ہیں کہ ہر کس و ناکس اسے سمجھ لے، اور وہ ہے خروج عن عمران الوطن۔

☆ شہروں کے درمیان مسافتوں کی تعیین میں اگر سرکاری تعیین کو معیار قرار دیا جائے، جیسا کہ بعض علماء کی رائے ہے تو اس میں بھی دشواریاں ہیں، کیونکہ سرکاری مسافت عام طور پر دو شہروں کے درمیان اسٹیشن سے اسٹیشن تک یا بس اسٹاپ سے بس اسٹاپ تک شمار کی جاتی ہے، خواہ دونوں شہروں کے

اطراف کتنے ہی قریب ہوتے چلے جائیں، اب مثلاً دہلی سے مرادنگر کے درمیان مسافت سفر ۴۸ میل سرکاری کاغذ میں لکھی ہے، اور مسافت اسٹیشن سے اسٹیشن تک یا بس اسٹاپ سے بس اسٹاپ تک ہے، اب ایک شخص مرادنگر سے دہلی سفر کرتا ہے اور دہلی میں داخل ہونے کے بعد اسٹیشن سے یا بس اسٹاپ سے دسیوں کلومیٹر پہلے اتر جاتا ہے تو وہ سرکاری معیار کے اعتبار سے یہی سمجھے گا کہ میں دہلی میں داخل ہو چکا ہوں، اور مسافت سفر ۴۸ میل طے کر لی ہے، حالانکہ ابھی اس نے شرعی مقررہ مقدار طے نہیں کی، اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ مسافت شرعی سے پہلے ہی وہ اپنے اوپر احکام سفر لاگو کر لے گا، عموماً عرف میں یہ باریکی نہیں دیکھی جاتی کہ یہ سرکاری مقدار بس اسٹاپ سے بس اسٹاپ تک ہے، دو شہروں کے درمیان سرکاری تحدید کو معیار قرار دینے میں ایک پریشانی یہ بھی ہے کہ کبھی ایک شخص شہر میں داخل ہو چکا ہوتا ہے، لیکن سڑک کے کنارے پر نصب پتھر پر لکھا ہوتا ہے، میرٹھ دس کلومیٹر، حالانکہ وہ میرٹھ شہر میں داخل ہو چکا ہوتا ہے۔

☆ اگر سرکاری تعیین کا اعتبار کیا جائے تو دہلی سے غازی آباد کی طرف چلنے والے شخص کے لئے تسلسل آبادی کی وجہ سے یہ جاننا مشکل ہوگا کہ کہاں سے دہلی ختم ہوا اور کہاں سے غازی آباد کی آبادی شروع ہوئی ہے، حالانکہ نہ صرف دونوں کے ضلع الگ ہیں بلکہ صوبے بھی الگ ہے۔

☆ سفر میں اگرچہ مشقت حقیقی کا اعتبار نہیں کیا گیا، لیکن کسی نہ کسی درجہ میں مشقت ہی کا اعتبار ضرور کیا گیا ہے، ''السفر المبیح للقصر: ھذا السفر الطویل الذی تلحق بہ المشقۃ غالبا'' (التفسیر المنیر لوہبہ زحیلی ۵/ ۲۴۴)۔

☆ عمران البلد کے بجائے خروج عن المحلہ کو معیار قرار دینے کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ دخول کے لئے بھی عمران البلد کے بجائے دخول الی المحلہ کو معیار قرار دیا جائے، اس میں دشواری یہ ہے کہ ایک شخص غازی آباد سے دہلی کا سفر کرتا ہے، غازی آباد سے دہلی جہاں اسے قیام کرنا ہے، مثلاً شاہدرہ ۴۸ میل ہے، شاہدرہ کی طرف جب چلا تھا تو اس کی نیت تھی کہ پندرہ دن قیام کروں گا، یہ شخص نو وارد ہے، شاہدرہ کی حدود سے ناواقف ہے، یہ کس جگہ پر پہنچ کر اتمام صلوۃ کرے گا، اسی طرح جب شاہدرہ سے پندرہ دن قیام کر کے وطن واپس لوٹنا چاہتا ہے تو شاہدرہ جو دہلی کا ایک محلہ ہے وہاں کس جگہ سے نکل کر قصر شروع کرے گا، کیوں کہ نیا مسافر یہ تو آسانی سے سمجھ لے گا کہ فلاں شہر کی آبادی اب ختم ہوگئی، لیکن یہ سمجھنا اس کے لئے دشوار ہے کہ فلاں محلہ کی حدود کہاں پر ختم ہیں، نو وارد کے لئے تو یہ مسئلہ دشوار ہے ہی، بہت سے مقامی افراد یہ نہیں بتا سکتے کہ اس محلہ کی حدود کیا ہیں۔

اوپر ہم نے اشارہ کیا ہے کہ اگر دو شہر جن کے درمیان ۴۸ میل مسافت تھی، آپس میں متصل اور ضم ہو جائیں تو وہاں بھی قصر ختم کر دینا مناسب ہوگا، اور ایسے شہروں کے رہنے والے حضرات اپنے آپ کو مسافر اس وقت شمار کریں گے جب دونوں شہروں کی آبادی سے نکل جائیں، ابھی تک علماء امت کا تعامل یہ رہا ہے کہ انہوں نے شہر سے متصل گاؤں اور دیہاتوں پر بھی خروج کے سلسلے میں شہر کا حکم لگایا ہے اور مسافت سفر کی ابتدا میں وہاں سے خروج کو شرط قرار دیا ہے۔

علماء ہندو پاک کی ایک بڑی تعداد نے حدود شہر سے نکلنے کو شرط قرار دیا ہے نہ کہ صرف اپنے محلہ سے، طوالت کے ڈر سے ہم اسے قلم انداز کر رہے ہیں، بس چند اقتباسات درج ذیل ہیں، جملہ اقتباسات احسن الفتاوی کے ہیں۔

**ایک سوال کے جواب میں:**

شہر کی جس سمت سے بنیت سفر نکل رہا ہو اس جانب کے مکانات سے باہر نکلنے پر حکم قصر شروع ہوگا...... اسی طرح بوقت واپسی مکانات کی حدود میں داخل ہونے پر حکم قصر ختم ہو جاتا ہے۔

اگر فناء مصر (شہر کی ضروریات مثلاً قبرستان، گھوڑ دوڑ وغیرہ کے میدان) کے درمیان زرعی زمین حائل نہ ہو اور عمارات سے قدر غلوہ سے کم فاصلہ پر ہو تو فناء سے بھی تجاوز کے بعد قصر کا حکم ہوگا (احسن الفتاوی ۴/ ۷۲)۔

کراچی کی عمارت غالباً پیری اسٹیشن تک پہنچ چکی ہے، سٹی اسٹیشن اور لانڈھی اسٹیشن پر بہر صورت قصر جائز نہیں، پوری نماز پڑھے (احسن الفتاوی ۴/ ۷۲)۔

اگر (بستی) شہر سے متصل ہے خواہ شہر کی نواحی کچی آبادی یا جھونپڑیاں وغیرہ ہی سے متصل ہو تو یہ شہر میں داخل ہے، اس لئے حدود شہر سے باہر نکلنے پر مسافر ہوگا، عبارات فقہیہ میں اتصال آبادی کا کوئی معیار نظر سے نہیں گزرا، بظاہر اس کا مدار رویت ظاہرہ پر ہے، یعنی دیکھنے میں اتصال نظر آئے (اس کے علاوہ کوئی اور معیار قرار دینے میں سخت زحمت ہے، جیسا سابقہ صفحات میں عرض کیا گیا) (احسن الفتاوی ۴/ ۷۳)۔

البتہ فصل مذکور کے باوجود اگر عرف عام میں دو مقام ایک ہی شہر کے دو محلے سمجھتے جاتے ہوں تو حکم اتحاد ہوگا (احسن الفتاوی ۴/ ۷۳)۔

ریلوے اسٹیشن فناء مصر میں داخل ہے (احسن الفتاوی ۴/ ۷۳)۔

اگر ریلوے اسٹیشن شہر سے متصل ہے تو تقریباً اکابر نے وہاں قصر جائز قرار نہیں دیا، اسی طرح اگر منفصل تھا پھر متصل ہوگیا، حالانکہ بڑے شہروں میں بعض لوگوں کے لئے ریلوے اسٹیشن ان کے محلوں سے کافی دور واقع ہوتا ہے اور کئی کئی محلے گزرنے کے بعد اسٹیشن آتا ہے، اس سے بھی معلوم ہوا کہ شہر کے جملہ محلے اور پورے حدود سے نکلنا شرط ہے، صرف اپنے محلہ سے خروج کافی نہیں۔

فقہاء کرام کی تصریحات اور جملہ معروضات کی روشنی میں مبتلی بہ کے لئے سب سے سہل طریقہ اور معیار قرار دینے کے لئے بے غبار صورت یہی ہے کہ خروج عن عمران البلد اور جملہ آبادی اور محلوں سے نکلنے کو معیار قرار دیا جائے، خواہ کہیں کا رہنے والا ہو، بڑے شہر کا یا چھوٹے شہر کا، قصبات کا ہو یا دیہات کا، اہل بادیہ ہو یا اہل خیمہ، اسے یہ فیصلہ لینے میں ذرا بھی دقت نہیں ہوگی کہ ہمارے لئے مسافت سفر کی ابتدا اپنے موضع کی آخری آبادی سے نکلنا ہے، اس کے علاوہ جو بھی شق اختیار کی جائے گی وہ زحمتوں سے خالی نہ ہوگی۔

خروج عن عمران المصر کو معیار قرار دینے میں زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ آج کل شہروں کے پھیلاؤ اور آبادی کے تسلسل کی وجہ سے احکام سفر، قصر، افطار، مسح علی الخف الی ثلاثۃ ایام وغیرہ کی سہولت لوگوں کو کم ملے گی تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں، کیوں کہ سفر میں مشقت حقیقی کا اعتبار نہیں کیا گیا، بلکہ صرف مشقت اعتباری کافی ہے، کون نہیں جانتا کہ ایک دیہاتی تمام اسباب وآرام سے محروم اپنے مقام پر عزیمت پر عمل کرتا ہے اور یہی مسافر جب شہروں کو سفر کرتا ہے تو تمام آرام و راحت کے باوجود احکام سفر سے فائدہ اٹھاتا ہے، نیز یہاں ایسی کوئی ضرورت بھی متحقق نہیں جس کی وجہ سے آسانی کی راہ تلاش کی جائے۔

## خلاصہ بحث:

لہٰذا احقر کی رائے یہ ہے کہ خروج عن عمران المصر بہر حال شرط ہے، اس لئے اب سوالات کے جوابات اس طرح ہیں:

(الف) اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے لیکن ابھی وہ ہو شہر ہی میں، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی اور آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو نہ وہ مسافر ہے اور نہ سفر کے احکام جاری ہوں گے۔

(ب) اسی طرح اگر وہ ایسے مقام سے سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہے تو ایسی صورت میں وہ اتمام کرے گا قصر نہیں۔

☆☆☆

# ابتدائے سفر اور قصر کے احکام

مولانا رحمت اللہ ندوی[1]

## قصر کا ثبوت:

بحالت سفر نماز میں قصر کا ثبوت قرآن وسنت اور اجماع سے ہے۔

''الأصل فی قصر الصلاۃ الکتاب والسنۃ والإجماع'' (کتاب المغنی ۲/۸۷)۔

قرآن کریم کی آیت کریمہ سے اس کا ثبوت: "وإذا ضربتم فی الأرض فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلاۃ" ہے، اور متواتر احادیث سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے حج وعمرہ اور غزوہ کے اسفار میں قصر کرنا ثابت ہے۔

چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ میں سفر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہم سفر رہا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے، یہی طریقہ وفات تک حضرت ابوبکرؓ کا رہا، اور حضرت عمر وعثمانؓ بھی اسی طرح کیا کرتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا بیان ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھی، پھر بعد میں راستہ مختلف اور طریقہ جدا ہوگیا، میری خواہش ہے کہ چار رکعات کے بجائے دو مقبول رکعتیں ہوں (ایضا)۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد صحابہ کرامؓ نے بھی قصر پر مواظبت و پابندی کی ہے، شیخ عبدالرحمان الجزائری نے بھی اپنی کتاب میں اس کے اجماع ہونے اور ثبوت قصر پر سیر حاصل بحث کی ہے (ملاحظہ ہو: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ ۱/۴۷۲)۔

مؤلف منہاج المسلم تحریر فرماتے ہیں:

''ومواظبۃ رسول اللہ ﷺ تجعلہ سنۃ متأکدۃ، إذا ما سافر رسول اللہ ﷺ سفرا إلا قصر فیہ، و قصر معہ أصحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین'' (منہاج المسلم)۔

مولانا مودودیؒ تحریر فرماتے ہیں: حدیث سے ثابت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ سفر میں قصر کیا ہے، اور کسی معتبر روایت میں یہ منقول نہیں ہے کہ آپ نے کبھی سفر میں چار رکعتیں پڑھی ہوں (تفہیم القرآن ۱/۳۸۹)۔

## قصر کا حکم:

قصر کے ثبوت اور اس کے جواز میں کسی کا اختلاف نہیں ہے (الاسئلۃ والاجوبۃ الفقہیۃ ۱/۱۹۶)۔

البتہ اس کے حکم کے بارے میں اختلاف ہے۔

قصر پر بحث کرتے ہوئے مؤلف مظاہر حق تحریر فرماتے ہیں:

اس موقع پر اتنی بات بھی جاننی چاہئے کہ مسافر کے لئے قصر کے جواز میں کسی بھی عالم اور کسی بھی امام کا اختلاف نہیں ہے، صرف اتنی بات ہے کہ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک تو قصر واجب ہے، لیکن امام شافعی کے یہاں قصر اولی ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی مسافر قصر نہیں کرے گا تو وہ امام صاحب کے مسلک کی رو سے گنہگار ہوگا، مگر امام شافعیؒ کا مسلک اسے گنہگار نہیں قرار دے گا، بلکہ اولی وافضل چیز کا ترک کرنے والا کہے گا (مظاہر حق جدید ۲/۲۲)۔

---

[1] مدرسہ فلاح المسلمین، تیندوہ، رائے بریلی۔

مؤلف رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمہ تحریر فرماتے ہیں:

''اتفقوا علی جواز القصر فی السفر، و اختلفوا هل هو رخصة أو عزيمة؟ فقال أبو حنيفة: هو عزيمة و شدد فيه. و قال مالك والشافعي و أحمد: هو رخصة في السفر الجائز'' (رحمة الأمة في اختلاف الأئمة/٦٦)۔

(سفر میں جواز قصر پر فقہاء کا اتفاق ہے، البتہ اس میں ان کا اختلاف ہے کہ آیا قصر رخصت ہے یا عزیمت؟ چنانچہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک عزیمت ہے اور اس پر ان کا اصرار ہے، ان کے علاوہ ائمہ ثلاثہ فرماتے ہیں کہ جائز سفر میں قصر رخصت ہے)۔

آگے مزید لکھتے ہیں:

''و إذا كان السفر مسيرة ثلاثة أيام فالقصر أفضل بالاتفاق، فإن أتم جاز عند الثلاثة. و قال أبو حنيفة: لا يجوز و هو قول بعض أصحاب مالك'' (ایضا)۔

مؤلف تنظیم الاشتات تحریر کرتے ہیں:

چار رکعت والی نماز کے جواز قصر میں کسی کا اختلاف نہیں بلکہ بالاتفاق جائز ہے، ایسا ہی مغرب وفجر میں بالاتفاق قصر جائز نہیں۔

اب صلاۃ رباعیہ میں جو بالاتفاق قصر جائز ہے، اس کے متعلق اختلاف ہے کہ شافعی واحمد و عائشہؓ وعثمانؓ وابن عباسؓ کے نزدیک اور مالک کے ایک قول کے موافق قصر رخصت ہے، مصلی کو قصر واتمام میں اختیار دیا گیا ہے، بلکہ یہی افضل ہے۔

لیکن امام ابوحنیفہ وصاحبین اور قاضی اسماعیل من المالکیہ کے نزدیک کہ جو امام مالک کا بھی قول مشہور ہے کہ قصر واجب ہے (تنظیم الاشتات ۱/۴۳۸)۔

صاحب بذل المجہود تحریر فرماتے ہیں:

''ثم قد اختلف أهل العلم، هل القصر واجب أم رخصة ؟ و الإتمام أفضل، فذهب إلى الأول الحنفية، و روی عن علي و عمر و نسبه النووي إلى كثير من أهل العلم'' (بذل المجهود ٦/ ٢٧١،٢٧٠)۔

(اہل علم کا قصر کے رخصت وواجب ہونے میں اختلاف ہے، وجوب کا قول اختیار کرنے والے حنفیہ ہیں اور حضرت علیؓ وعمرؓ سے بھی یہی مروی ہے اور امام نووی نے بہت سے اہل علم کی طرف اس کو منسوب کیا ہے)۔

معالم سے خطابی کا قول نقل کرتے ہوئے مزید لکھتے ہیں:

''قال الخطابي في المعالم: كان مذهب أكثر علماء السلف و فقهاء الأمصار على أن القصر هو الواجب في السفر، و هو قول علي و عمر و ابن عباس و روي ذلك عن عمر بن عبد العزيز و قتادة والحسن'' (عون المعبود ۴/ ۶۵)

اکثر علماء سلف اور فقہاء امت کا مذہب حالت سفر میں قصر کے وجوب کا ہے، اور یہی حضرت علیؓ وعمرؓ وابن عباسؓ کا قول ہے، حضرت عمر بن عبد العزیزؒ، قتادہ، اور حسن بصری سے بھی یہی روایت ہے، حماد بن ابی سلیمان کا کہنا ہے اگر کسی نے حالت سفر میں قصر نہ کیا تو نماز کا اعادہ کرے گا۔

امام مالک فرماتے ہیں:

''يعيد ما دام في الوقت'' (جب تک وقت میں ہے اعادہ کرے گا)، قصر واجب ہے یا اتمام، اس پر تحفۃ الاحوذی میں بھی بحث موجود ہے (ملاحظہ ہو: تحفۃ الاحوذی ۳/ ۸۲-۸۳، ابواب السفر)۔

مولانا ابوالاعلیٰ مودودی صاحب تحریر فرماتے ہیں:

بعض ائمہ نے مضائقہ نہیں (فليس عليكم جناح) کا مفہوم یہ سمجھا ہے کہ سفر میں قصر کرنا ضروری نہیں ہے بلکہ محض اس کی اجازت ہے، آدمی چاہے تو اس سے فائدہ اٹھائے ورنہ پوری نماز پڑھے، یہی رائے امام شافعی نے اختیار کی ہے، اگر چہ وہ قصر کرنے کو افضل اور ترک قصر کو ادنی قرار دیتے ہیں، امام احمد کے نزدیک قصر کرنا تو واجب نہیں ہے مگر نہ کرنا مکروہ ہے، امام ابوحنیفہ کے نزدیک قصر کرنا واجب ہے، اور یہی رائے ایک روایت میں امام مالک سے بھی منقول ہے

(تفہیم القرآن ۱/۳۸۹)۔

## کیا قصر ہر طرح کے سفر میں ہے؟

ایک اختلاف یہ بھی ہے کہ کس طرح کے سفر میں قصر کرے گا؟

حافظ ابن حجر عسقلانی امام نووی کا قول نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"قال النووی: ذہب الجمہور إلی أنه یجوز القصر فی کل سفر مباح، و ذہب بعض السلف إلی أنه یشترط فی القصر الخوف فی السفر، و بعضهم کونه سفر حج أو عمرة أو جهاد، و بعضهم کونه سفر طاعة، و عن أبی حنیفة و الثوری فی کل سفر سواء کان طاعة أو معصیة" (فتح الباری ۲/ ۵۶۱ عون المعبود ۴/ ۶۵)۔

(جمہور کی رائے ہے کہ ہر مباح اور جائز سفر میں قصر درست ہے، بعض سلف نے سفر میں قصر کو خوف کے ساتھ مشروط کیا ہے، جبکہ بعض نے سفر سے حج یا عمرہ یا جہاد کا سفر قرار دیا ہے، اور بعض نے سفر طاعت کے ساتھ خاص کیا ہے، جبکہ امام ابوحنیفہ اور سفیان ثوری نے ہر طرح کے سفر میں قصر جائز قرار دیا ہے، خواہ وہ سفر طاعت کا ہو یا معصیت کا)۔

علامہ ابن قیم نے زاد المعاد میں تحریر فرمایا ہے: "کانت أسفاره دائرة بین أربعة أسفار: سفره لهجرته و سفره للجهاد و هو أکثرہا و سفره للعمرة و سفره للحج" (زاد المعاد ۱/ ۱۲۷)۔

(حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اسفار چار طرح کے ہوتے تھے: سفر ہجرت، سفر جہاد، زیادہ تر اسفار یہی تھے، سفر عمرہ و سفر حج)۔

مؤلف عارضة الاحوذی قصر کو سفر مباح سے متعلق مانتے ہیں اور ذرا توسع سے کام لیتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

"وهو ﷺ لم یتفق له سفر إلا فی حج أو عمرة أو جهاد وما کان لیسافر فی طلب دنیا ولکن الله وسع علی عباده عن دینهم فی دنیاهم کما أمرهم أن یصرفوا من دنیاهم فی دینهم، والحکم لله العلی الکبیر" (عارضة الأحوذی ۲/ ۱۷)۔

(حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف حج یا عمرہ یا جہاد کے سفر کا ہی اتفاق ہوا، طلب دنیا میں سفر نہیں فرماتے تھے، لیکن اللہ نے اپنے بندوں کو ان کے دین سے ان کی دنیا کے مقابلہ میں زیادہ وسعت دی ہے، جس طرح ان کو دنیا سے دین کی طرف موڑ دیا)۔

اس اقتباس سے قبل والے اقتباس میں مؤلف نے سفر قصر کے سلسلہ میں تین اقوال نقل کئے ہیں:

۱- ہر طرح کے سفر میں قصر ہے، بغیر اس تفصیل کے کہ وہ سفر طاعت ہو یا معصیت، مباح ہو یا قربت، مکروہ یا مندوب، اس کے قائل امام اوزاعی اور سفیان ثوری ہیں۔

۲- صرف سفر قربت ہی میں قصر جائز ہے، اس رائے کے حامل عطاء، اور ابن مسعودؓ ہیں اور امام احمد کے دو مشہور قول میں سے قول مختار بھی یہی ہے۔

۳- صرف سفر مباح میں ہی قصر جائز ہے، یہ امام مالک کا ایک مشہور قول ہے اور امام شافعی کا ایک مشہور قول ہے، امام مالک کے بعض اصحاب سفر وصیت میں بھی قصر جائز قرار دیتے ہیں۔

مولانا عبدالماجد دریا آبادی تحریر فرماتے ہیں:

"ضرب فی الارض" سے مراد سفر ہوتا ہے اور یہ لفظ عام ہے، ہر نوع سفر کے لئے، خواہ وہ دینی ہو، مثلاً جہاد کے لئے، خواہ محض دنیوی ہو، تجارت یا سیاحت کے لئے، "هذا أعم فهی رخصة لکل مسافر، المنار" (تفسیر ماجدی ۱/ ۷۸۲)۔

جمہور فقہاء کا قول ہے کہ سفر جس جائز غرض و مقصد سے بھی ہو، شرعی سفر کے حکم میں داخل ہے۔

"الجمهور علی جواز القصر فی السفر المباح کالتجارة ونحوها، قرطبی" (بحوالہ تفسیر ماجدی ۱/ ۷۸۲)۔

مولانا ابوالاعلی مودودی تحریر فرماتے ہیں:

جس سفر میں قصر کیا جاسکتا ہے اس کے لئے بعض ائمہ نے یہ شرط لگائی ہے کہ وہ فی سبیل اللہ ہونا چاہئے، جیسے جہاد، حج، عمرہ، طلب علم وغیرہ، ابن عمرؓ، ابن مسعودؓ اور عطاء کا یہی فتوی ہے، امام شافعی اور امام احمد کہتے ہیں کہ سفر کسی ایسے مقصد کے لئے ہونا چاہئے جو شرعا جائز ہو، حرام، ناجائز اغراض کے لئے جو سفر کیا جائے اس میں قصر کی اجازت سے فائدہ اٹھانے کا کسی کو حق نہیں ہے، حنفیہ کہتے ہیں کہ قصر ہر سفر میں کیا جاسکتا ہے، رہی سفر کی نوعیت، تو وہ بجائے خود ثواب یا عتاب کی مستحق ہوسکتی ہے، مگر قصر کی اجازت پر اس کا کوئی اثر نہیں پڑتا (تفہیم القرآن ۱/۳۸۹)۔

## آیت قصر پر ایک اشکال اور اس کا جواب:

"وإذا ضربتم في الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلاة" پر ایک اشکال یہ وارد ہوتا ہے کہ آیت اس پر دلالت کررہی ہے کہ قصر کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں، اس سے قصر کا وجوب معلوم نہیں ہوتا بلکہ قصر نہ کرنے کی افضلیت معلوم ہوتی ہے؟

حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی نے اپنی تفسیر میں اس کا بڑا حکیمانہ جواب دیا ہے، وہ تحریر فرماتے ہیں:

قصر واجب ہے اور قرآن میں جو اس طرح سے فرمایا گیا کہ تم کو گناہ نہ ہوگا جس سے شبہ ہوتا ہے کہ نہ کرنا بھی جائز ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ پوری نماز کی جگہ نصف پڑھنے میں ظاہرا وسوسہ گناہ کا ہوتا تھا، اس لئے اس کی نفی فرمادی، سو یہ منافی وجوب کی نہیں جو کہ دوسری دلیل سے ثابت ہے (بیان القرآن ۱/۱۵۱)۔

اسی طرح کی بات مولانا مودودی نے بھی لکھی ہے:

رہے قرآن کے یہ الفاظ کہ "مضائقہ نہیں اگر قصر کرو" تو ان کی نظیر سورہ بقرہ رکوع ۱۹ میں گزر چکی ہے، جہاں صفا اور مروہ کے درمیان سعی کے متعلق بھی یہی الفاظ فرمائے گئے ہیں، حالانکہ یہ سعی مناسک حج میں سے ہے اور واجب ہے، دراصل دونوں جگہ یہ کہنے کا مقصود لوگوں کے اس اندیشہ کو دور کرنا ہے کہ ایسا کرنے سے کہیں کوئی گناہ تو لازم نہیں آئے گا، ثواب میں کمی تو نہ ہوگی (تفہیم القرآن ۱/۳۸۹)۔

## مسافت قصر کیا ہے؟

کتنی مسافت پر قصر ہوگا؟ یہ بھی فقہاء کے درمیان ایک مختلف فیہ مسئلہ ہے، اس سلسلہ میں ان کے مختلف اندازے ہیں۔

ابن المنذر وغیرہ نے اس سلسلہ میں بیس اقوال بیان کئے ہیں، مؤلف عون المعبود تحریر فرماتے ہیں:

"و اعلم أنه قد وقع الخلاف الطويل بين علماء الإسلام في مقدار المسافة التي يقصر فيها الصلاة، قال في الفتح: فحكى ابن المنذر وغيره فيها نحوا من عشرين قولا. أقل ما قيل ذلك يوم و ليلة، و أكثره ما دام غائبا عن بلده" (عون المعبود ۴/۶۷ مولانا دریابادی نے بھی تفسیر منار کے حوالہ سے یہ قول نقل کیا ہے، ملاحظہ ہو: تفسیر ماجدی ۱/۷۸۷)۔

(معلوم ہونا چاہئے کہ جس مسافت پر نماز میں قصر ہے اس کی مقدار میں علماء اسلام کا خاصا اختلاف ہے، فتح الباری میں ہے کہ ابن منذر وغیرہ نے تقریبا بیس اقوال بیان کئے ہیں، سب سے کم مقدار ایک دن اور ایک رات ہے، جبکہ زیادہ سے زیادہ مقدار جب تک اپنے شہر سے غائب رہے)۔

مؤلف "رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ" تحریر فرماتے ہیں:

"لايجوز القصر إلا في مسيرة مرحلتين بسير الأثقال و ذلك يومان أو يوم وليلة. ستة عشر فرسخا. أربعة برد عند الشافعي و مالك و أحمد. و قال ابوحنيفة: لاتقصر في أقل من ثلاث مراحل أربعة و عشرون فرسخا. قال الأوزاعي: تقصر في مسيرة يوم. و قال داؤد: يجوز القصر في طويل السفر و قصيره" (رحمة الامة في اختلاف الائمة/۲۶)۔

(قصر صرف اس وقت جائز ہے جبکہ بوجھ اور سامان کے ساتھ دو مرحلے کی مسافت طے کرلے، اور دو مرحلے دو دن یا ایک دن ورات یعنی سولہ فرسنگ، چار برد ہے ائمہ ثلاثہ کے نزدیک۔ امام ابوحنیفہ فرماتے ہیں: تین مراحل یعنی ۲۴ فرسنگ سے کم میں قصر نہیں ہے۔ امام اوزاعی تحریر فرماتے ہیں: ایک یوم کی مسافت میں قصر ہے۔ ابوداؤد ظاہری فرماتے ہیں: ہر لمبے اور مختصر سفر میں قصر جائز ہے)۔

فقہ السنہ کے مؤلف المغنی کے حوالہ سے فرماتے ہیں:

دو یا تین مراحل کی شرط جو فقہاء نے لگائی ہے، یہ ائمہ کے محض اندازے ہیں حجت نہیں، اس لئے کہ صحابہ کرام کے اقوال اس مسئلہ میں مختلف اور باہم متعارض ہیں اور اختلاف کے ساتھ اس میں حجت نہیں۔

حضرت ابن عمرؓ اور ابن عباسؓ سے اس کے خلاف مروی ہے جسے ہمارے اصحاب نے حجت بنایا ہے، پھر جب اس کا وجود نہیں ہے تو ان کا قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قول وفعل کے ساتھ حجت نہیں ہے (فقہ السنہ ۱/ ۲۶۷)۔

مفسر قرآن مولانا عبد الماجد دریابادی بھی اسی طرح کا خیال ظاہر کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

رہا یہ کہ سفر کتنی دور کا ہو، جس پر سفر شرعی کا اطلاق ہو سکے گا تو قرآن مجید اور سنت صحیح اس کے جواب سے خاموش ہیں، فقہاء نے مختلف اندازے اور تخمینے قرار دیئے ہیں، حنفیہ کے یہاں مسافت تین منزل کی ہونی چاہئے اور شافعیہ و مالکیہ کے یہاں دو منزل کی اور منزل کا اندازہ بیس میل کا ہے۔

مسافت سے متعلق اور بھی بہت سے قول نقل ہوئے ہیں، چنانچہ بعض محدثین کے نزدیک ایسے اقوال بیس سے بھی زائد ہیں (تفسیر ماجدی ۱/ ۷۸۷)۔

## مسافت کا شمار کہاں سے؟ اور مسافر کب ہوگا:

آدمی مسافر کب ہوگا؟ وہ قصر کب کرے گا؟ اور قصر کی ابتدا کہاں سے ہوگی؟

اس سلسلہ میں جمہور فقہاء اور علماء آبادی چھوڑنے اور شہر وبستی سے باہر نکلنے پر ہی قصر کو جائز سمجھتے ہیں:

”ذهب جمهور العلماء إلى أن قصر الصلوة يشرع بمفارقة الحضر و الخروج من البلد، و إن ذلك شرط و لا يتم حتى يدخل أول بيوتها۔

(جمہور علماء کا نقطہ نظر یہ ہے کہ نماز میں قصر آبادی چھوڑ دینے اور شہر سے باہر نکلنے پر مشروع ہے، اور یہ شرط ہے، مسافر اتمام نہیں کرے گا جب تک کہ وہ آبادی کے پہلے گھر میں داخل نہ ہو جائے)۔

وقال ابن المنذر: ولا أعلم أن النبي ﷺ قصر في السفر من أسفاره إلا بعد خروجه من المدينة، و قال أنس: صليت الظهر مع النبي ﷺ بالمدينة أربعا و بذي الحليفة ركعتين، رواه الجماعة“ (ملاحظہ ہو: فتح الباری ۲/ ۵۶۹)۔

ابن منذر فرماتے ہیں: مجھے نہیں معلوم کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے کسی سفر میں قصر کیا ہو مگر مدینہ سے نکلنے کے بعد ہی۔ حضرت انسؓ فرماتے ہیں: میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ مدینہ میں ظہر چار رکعت پڑھی اور ذوالحلیفہ میں دو رکعت پڑھی)۔

علامہ ابن حجر نے فتح الباری میں ابن منذر کا یہ قول نقل فرمایا اور لکھا ہے کہ ابن منذر نے اس کو ترجیح دی ہے کہ گھروں سے الگ ہو کر قصر کرنے پر اتفاق ہے، اور علامہ ابن قیم تحریر فرماتے ہیں کہ گھر چھوڑنے سے پہلے قصر کرنے میں اختلاف ہے (ملاحظہ ہو: فتح الباری ۲/ ۵۶۹)۔

علامہ ابن قدامہ نے بھی اپنی مشہور کتاب ”المغنی“ میں ابن منذر کا یہ قول نقل کیا ہے:

”و جملته أنه ليس لمن نوى السفر القصر حتى يخرج من بيوت قريته ويجعلها وراء ظهره، و بهذا قال مالك والشافعي و الأوزاعي و إسحق و أبوثور و حكى ذلك عن جماعة من التابعين“ (ملاحظہ ہو: المغنی ۲/ ۹۷)۔

علامہ ابن قیم تحریر فرماتے ہیں:

”وكان يقصر الرباعية فيصليها ركعتين من حين يخرج مسافرا إلى أن يرجع إلى المدينة و لم يثبت عنه أنه أتم الرباعية في سفره البتة“ (زاد المعاد ۱/ ۱۲۸)۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چار رکعت والی نمازوں میں قصر فرماتے اور انہیں دو رکعت پڑھتے، جس وقت مسافر ہو کر نکلتے تا آنکہ مدینہ واپس آجاتے، آپ سے یہ ثابت نہیں ہے کہ سفر میں اتمام کیا ہو)۔

مؤلف ”رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ“ تحریر فرماتے ہیں:

"ولایجوز القصر إلا بعد مفارقة بنيان البلد عند أبي حنيفة والشافعي و أحمد، و عن مالك روايتان: إحداهما: أنه يفارق بنيان بلده ولا يحاذيه عن يمينه و لاعن يساره منه شئ، والثانية: أن يكون من المصر على ثلاثة أميال" (رحمة الامة/ ٦٧)۔

(ائمہ ثلاثہ کے نزدیک قصر صرف شہر کی عمارتیں چھوڑ دینے کے بعد ہی جائز ہے، اور امام مالک سے دو روایتیں ہیں: ایک یہ کہ وہ اپنے شہر کی عمارتیں چھوڑ دے اور اس کے دائیں بائیں محاذ میں کوئی چیز نہ ہو، دوسری یہ کہ شہر سے تین میل کے فاصلے پر چلا جائے)۔

مؤلف عون المعبود نے بھی مرقاۃ کے حوالہ سے بعینہ یہی بات نقل کی ہے (عون المعبود ۴/ ٦٩)۔

مؤلف "کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ" حنفیہ کا مسلک نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"الحنفية قالوا: من قصد سفر مسافة القصر المتقدم بيانه قصر الصلاة متى جاوز العمران من موضع إقامته، سواء كان مقيما فى المصر أو فى غيره فإذا خرج من المصر و لا يقصر إلا إذا جاوز بيوته من الجهة التى خرج منها، و إن كان بإزائه بيوت من جهة أخرى، و يلزم أن يجاوز كل البيوت" (كتاب الفقه على المذاهب الاربعة ١/ ٤٧٦)۔

(جو ایسی مسافت قصر کا ارادہ کرے جس کا ذکر گزر چکا ہے، وہ اپنی جائے اقامت سے آبادی کو جب تجاوز کر جائے گا، قصر صلاۃ کرے گا، خواہ وہ شہر میں مقیم ہو یا غیر شہر میں، چنانچہ جب شہر سے نکلے گا تو قصر اسی صورت میں کرے گا جب اس طرف کے گھروں کو پار کر جائے جس طرف سے نکلا ہے، اگر چہ دوسری طرف اس کے بالمقابل کچھ گھر ہی کیوں نہ ہوں، اور تمام گھروں کو تجاوز کرنا لازم ہے)۔

مزید لکھتے ہیں: اگر کوئی محلہ شہر متصل ہو پھر منفصل ہو جائے تو اسے بھی پار کرنا قصر کرنے کے لئے لازم ہے، بشرطیکہ وہ محلہ آباد ہو، اگر آباد نہ ہو تو پار کرنا شرط نہیں ہے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی تحریر فرماتے ہیں:

"ثم إن الصحيح فى ذلك أنه لايتقيد بمسافة بل بمجاوزة البلد التى خرج منها" (فتح البارى ٢/ ٥٦٧)۔

(اس سلسلہ میں صحیح بات یہی ہے کہ مسافر ہونے کے لئے کسی مسافت کی قید نہیں بلکہ جس شہر سے نکل رہا ہے اس کو پار کر جائے)۔

اس سلسلہ میں اختلاف علماء کا ذکر کرتے ہوئے مؤلف بذل المجہود تحریر فرماتے ہیں کہ حنفیہ کے یہاں شہر کے گھروں کو چھوڑنا قصر کرنے اور مسافر بننے کے لئے لازم ہے، اور امام شافعی کے نزدیک شہر میں فصیل شہر کو تجاوز کرنا شرط ہے نہ کہ ان عمارتوں کو پار کرنا ضروری ہے جو فصیل خارج از فصیل متصل ہیں۔ (بذل المجہود ٦/ ٢٧٧)۔

## کیا قصر گھر یا محلہ چھوڑنے پر ہوسکتا ہے؟

آبادی سے باہر نکلنے اور بستی کے تمام گھروں کو چھوڑ دینے کے بعد قصر پر جمہور کا اتفاق ہے، لیکن گھر میں یا گھر سے نکلنے کے بعد قصر میں اختلاف ہے:

علامہ ابن حجر عسقلانی تحریر فرماتے ہیں:

"واختلفوا فيما قبل الخروج عن البيوت، فذهب الجمهور إلى أنه لابد من مفارقة جميع البيوت، و ذهب بعض الكوفيين إلى أنه إذا أراد السفر يصلى ركعتين ولو كان فى منزله، ومنهم من قال: إذا ركب قصر إن شاء" (فتح البارى ٢/ ٥٦٩)۔

(گھر سے نکلنے سے پہلے قصر میں اختلاف ہے، جمہور تمام گھروں کو چھوڑنا ضروری قرار دیتے ہیں اور بعض کوفی حضرات کا کہنا ہے کہ جب سفر کا ارادہ کرلے دو رکعت پڑھے گا، اگر چہ اپنے گھر میں ہو، اور ان میں سے بعض دیگر کہتے ہیں: جب سواری پر سوار ہو جائے اور قصر کرنا چاہے تو کر سکتا ہے)۔

فقہ السنہ کے مؤلف تحریر فرماتے ہیں:

"ویری بعض السلف أن من نوی السفر یقصر و لو فی بیته" (فقه السنة ۱/۲۶۸)۔
(بعض اسلاف کی رائے ہے کہ جو شخص سفر کا ارادہ کرلے وہ قصر کرسکتا ہے اگر چہ وہ اپنے گھر ہی میں ہو)۔

مؤلف عون المعبود تحریر فرماتے ہیں:

"وقال بعض التابعین: إنه یجوز أن یقصر فی منزله، و روی ابن أبی شیبة عن علی أنه خرج من البصرة فصلی الظهر أربعا ثم قال: إنا لو جاوزنا هذا الخص لصلینا رکعتین، قال المنذری: و أخرجه البخاری و مسلم والترمذی والنسائی" (عون المعبود ۴/۶۹)۔
(بعض تابعین فرماتے ہیں کہ گھر میں قصر کرنا جائز ہے، ابن ابی شیبہ حضرت علیؓ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ بصرہ سے نکلے اور ظہر چار رکعت پڑھی اور فرمایا کہ اگر ہم یہ پھوس (کچا مکان) پار کرجاتے تو دو رکعت پڑھتے، منذری کا کہنا ہے کہ اس حدیث کی تخریج امام بخاری اور مسلم اور ترمذی اور نسائی نے کی ہے)۔

مؤلف بذل المجہود تحریر فرماتے ہیں:

"و حکی الرافعی وجها ان المعتبر مجاوزة الدور، و رجح الرافعی هذا الوجه و إن لم یکن فی جهة خروجه سور، و کان فی قریة یشترط مفارقة العمران" (بذل المجهود ۶/۲۷۷)۔
(رافعی نے بیان کیا ہے کہ گھروں کو پار کرنا معتبر ہے اور اس کو ترجیح دی ہے اگر اس طرف کو فصیل نہ ہو جدھر کا رخ ہے، اور گاؤں میں آبادی چھوڑنا شرط ہے)۔

آگے مزید تحریر فرماتے ہیں:

"و عن عطاء و سلیمان بن موسی أنهما کانا یبیحان القصر فی البلد لمن نوی السفر... و عن الحارث بن ربیعة أنه أراد سفرا فصلی بالجماعة فی منزله رکعتین، و فیهم الأسود بن یزید وغیر واحد من أصحاب عبد الله، و عن عطاء أنه قال: إذا دخل علیه وقت صلاة بعد خروجه من منزله قبل أن یفارق بیوت المصر یباح له القصر" (ایضا)۔
(حضرت عطاء اور سلیمان بن موسی سے روایت ہے کہ یہ دونوں شہر میں قصر کو مباح قرار دیتے تھے جو سفر کی نیت رکھتا ہو...... حارث بن ربیعہ سے روایت ہے کہ انہوں نے سفر کا ارادہ کیا تو اپنے گھر میں جماعت کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھی، ان میں اسود بن یزید اور ایک سے زیادہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کے تلامذہ تھے...... عطاء سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ جب مسافر کے گھر سے نکلنے کے بعد اور شہر کی آبادی سے جدا ہونے سے پہلے کسی نماز کا وقت آجائے تو اس کے لئے قصر مباح اور جائز ہے)۔

مؤلف "رحمة الأمة فی اختلاف الأئمة" نے بھی حارث بن ربیعہ کا یہ واقعہ نقل کیا ہے (رحمة الأمة/۶۷)۔

علامہ ابن قدامہ مقدسی نے بھی حضرت عطاء اور حارث بن ربیعہ کا یہ واقعہ نقل کیا ہے (المغنی ۲/۸۷)۔

مزید تحریر فرماتے ہیں: "وإن کان للبلد محال، کل محلة منفردة عن الأخری کبغداد فمتی خرج من محلته أبیح له القصر. إذا فارق محلته وإن کان بعضها متصلًا ببعض لم یقصر حتی یفارق جمیعها" (ایضا/ ص ۹۹)۔
(اگر شہر کے کئی محلے ہوں اور ہر محلہ ایک دوسرے سے جدا ہو جیسے بغداد، تو جب اپنے محلہ سے نکل جائے اس کے لئے قصر مباح ہوگا، جبکہ اپنا محلہ چھوڑ دے اور اگر محلے ایک دوسرے سے ملے ہوں تو جب تک تمام محلوں کو نہ چھوڑ دے قصر نہیں کرے گا)۔

ناچیز کی رائے میں عام طور پر کسی بھی شہر کی آبادی اولاً محدود ہوتی ہے، پھر ایک ایک کرکے محلے آباد ہوتے جاتے ہیں اور آبادیاں آپس میں ملتی جاتی ہیں، یہاں تک کہ اس کا رقبہ طویل ہوجاتا ہے، مدینہ منورہ کی جو آبادی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں تھی وہ بھی محدود تھی، اب آبادی پہلے سے کہیں زیادہ اور دو چند ہوگئی ہے۔

اگر بڑے شہروں میں قصر کے لئے پوری آبادی چھوڑنے کی شرط لگائی جائے گی تو شریعت کی سہولت جو مسافر کو حاصل ہے بے معنی ہو کر رہ جائے گی

اور حدیث میں ہے: ''إن الله يحب أن تؤتى رخصه كما يكره أن تؤتى معصيته'' (رواہ احمد)۔

(اللہ پسند فرماتا ہے کہ اس کی رخصتیں اپنائی جائیں جس طرح وہ اس کو ناپسند فرماتا ہے کہ اس کی معصیت کا ارتکاب کیا جائے)۔

مؤلف سبل السلام تحریر فرماتے ہیں:

''وعند أهل الأصول أن الرخصة ما شرع من الأحكام لعذر و العزيمة مقابلها، والمراد بها هنا ما سهله لعباده ووسعه عند الشدة من ترك بعض الواجبات و إباحة بعض المحرمات'' (سبل السلام ۱/۳۸، ۳۹)۔

(اصولیین کے نزدیک رخصت وہ ہے جن احکام کی مشروعیت کسی عذر کی وجہ سے ہوئی ہو اور عزیمت اس کے مقابل میں ہے، یہاں پر اس سے مراد وہ آسانی اور وسعت ہے جو اللہ نے شدت کے وقت اپنے بندوں کو دی ہے، یعنی بعض واجبات کا ترک کر دینا اور بعض محرمات کا مباح کر لینا)۔

علامہ شامی کی عبارت ''من خرج من عمارة موضع إقامته'' سے بھی یہی مترشح ہوتا ہے (شامی ۲/ ۱۲۱)۔

مفتی کفایت اللہ صاحبؒ کی بھی یہی رائے ہے (کفایت المفتی جدید ۳/ ۳۷۶)۔

مفتی نظام الدین صاحب بھی اسی کے ہم خیال اور مؤید ہیں (نظام الفتاویٰ ۶/ ۱۶۸)۔

ان دلائل کی بنیاد پر ناچیز کی بھی یہی رائے ہے کہ اگر بڑا شہر ہو جس کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک مسافت سفر پائی جاتی ہو تو جب آدمی بنیت سفر اپنے گھر یا محلے سے نکلے گا مسافر ہو جائے گا، اور اس کے لئے قصر کرنا واجب ہوگا۔

مؤلف عارضۃ الاحوذی رقمطراز ہیں کہ مسافر دو چیزوں سے مسافر ہوتا ہے: نیت سفر، اور اس کا عمل (ملاحظہ ہو: عارضۃ الاحوذی ۳/ ۲۰)۔

لہذا جب مسافت سفر کا قصد کر کے عملاً گھر سے نکل جائے تو مسافر ہو جائے گا، اگر محض مسافت قصر کا ارادہ ہے اور عملاً سفر شروع نہیں کیا تو مسافر نہ ہوگا، اسی طرح اس کے برعکس اگر بغیر نیت کے دور تک چلا جائے یہاں تک کہ مسافت سفر طے کر لے، لیکن چونکہ نیت سفر نہیں ہے لہذا مسافر نہ ہوگا، اس سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ اگر شکاری شکار کھیلتے ہوئے بہت دور چلا جائے تو مسافر نہ ہوگا اور نہ ہی اس کو قصر کی اجازت ہوگی۔

امام مالک کے نزدیک شکاری کے لئے قصر کرنا مکروہ ہے۔

''وكره مالك القصر لمن خرج متصيد اللهو'' (ایضا)۔

## خلاصہ بحث:

(الف) اگر ایک شخص گاؤں سے سفر کر رہا ہو تو آبادی چھوڑنے پر ہی قصر کرے گا، لیکن اگر شہر سے سفر کر رہا ہو اور اس شہر کی حدود مختصر ہوں تو اس کا حکم بھی گاؤں جیسا ہوگا، البتہ اگر شہر اتنا بڑا ہو کہ ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک جانے میں ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کی مسافت ہو تو گھر سے نکلنے اور اپنے محلہ سے جدا ہونے کے بعد وہ مسافر ہو جائے گا، اور اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے، لہذا وہ نماز میں قصر کرے گا اور روزہ میں افطار کی سہولت سے فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

(ب) اگر ایسے مقام سے سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو قصر کرے گا۔

امام بخاری ''باب يقصر إذا خرج من موضعه'' کے اندر اپنا یہی رجحان ظاہر فرما رہے ہیں۔



# سفر شرعی میں مبدأ مسافت کی بحث و تحقیق

مفتی اقبال احمد قاسمی[1]

یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ شریعت میں سفر کی بنیاد پر بعض سہولتیں دی گئی ہیں، ان ہی سہولتوں میں نماز میں قصر کا وجوب اور روزہ کو مؤخر کرنے کی اجازت کا حکم بھی ہے۔

قال اللہ تعالیٰ: "فمن كان منكم مريضا أو على سفر فعدة من أيام اخر" (سورۂ بقرہ/ ۱۸۵)۔

(جو شخص (ایسا) بیمار ہو (جس میں روزہ رکھنا مشکل یا مضر ہو) یا شرعی سفر میں ہو تو اس کو بجائے ایام رمضان کے دوسرے ایام میں ان روزوں کو پورا کرنا واجب ہے)۔

"وإذا ضربتم فى الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلوة" (سورۂ نساء/ ۱۰۱)۔

(اور جب تم سفر کرو زمین میں (سفر شرعی جس کی مقدار تین منزل یعنی ۴۸/ اڑتالیس میل ہے) تو تم پر کوئی گناہ نہیں (بلکہ ضروری ہے) کہ تم چار رکعت والی نماز میں قصر کرو اگر تمہیں خوف ہو)۔

ابتدا میں قصر کا حکم خوف کے ساتھ مشروط تھا، بعد میں اللہ تعالیٰ نے یہ شرط ساقط کردی جیسا کہ صحیح مسلم وغیرہ میں حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے قصر نماز میں خوف کی قید کی بابت دریافت کیا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بغیر خوف کے بھی نماز میں قصر ہے اور یہ اللہ کی طرف سے صدقہ ہے اس کو قبول کرنا چاہئے، نیز حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ وصحابہ کرامؓ نے سفر میں بحالت امن بھی قصر کیا ہے، معلوم ہوا کہ قصر کی مشروعیت خوف پر موقوف نہیں، اور سفر میں قصر ایک مستقل حکم ہے (معارف ادریسی ۲/ ۲۹۶)۔

## سفر شرعی کی تعریف:

اگر چہ لغت میں سفر مطلق قطع مسافت کو کہتے ہیں، لیکن شرعاً سفر کا مصداق ایک خاص مقدار کی مسافت طے کرنے کی نیت سے اپنے وطن سے باہر نکلنے کو کہتے ہیں، جس کی کم از کم تحدید مشہور قول کے مطابق ۴۸ میل ہے۔

مجمع الأنہر میں ہے: "السفر لغة قطع المسافة من تقدير والمراد سفر خاص و هو الذى تتغير به الأحكام من قصر الصلوة" (ص ۱۶۰ وحاشیہ طحطاوی علی الدر ۳۲۹)۔

(سفر لغت میں مطلقاً کسی بھی مسافت قطع کرنے کو کہا جاتا ہے اور مراد (شرعاً) ایسا خاص سفر ہے جس سے احکام تبدیل ہوجائیں یعنی قصر، مسح وغیرہ)۔

فقہ حنفی کی مشہور کتاب "الفقہ الحنفی فی ثوبہ الجدید" میں ہے:

"أقل مدة السفر الذى تقصر فيه الصلاة ويباح فيه الفطر فى رمضان وتسقط فيه صلاة الجمعة والعيدين والأضحية عن المسافر و تمتد فيه مدة المسح على الخفين ثلاثة أيام، هو السفر الذى يبلغ ثمانية عشر فرسخًا والفرسخ ثلاثة أميال ويعادل ذلك ۸۹ کم تقريبا"

---

[1] مدرسہ مظہر العلوم بیکن گنج کانپور۔

(سفر کی کم سے کم مدت (جس میں نماز قصر کی جاتی ہے اور رمضان میں روزہ افطار مباح ہوجاتا ہے، جملہ قربانی وعیدین کا وجوب ساقط ہوجاتا ہے اور مسح علی الخفین کی مدت تین یوم تک دراز ہوجاتی ہے) اٹھارہ فرسخ ہے اور فرسخ تین میل کا ہوتا ہے جو تقریباً نواسی کلومیٹر کے برابر ہوتا ہے)۔

## مسافت سفر کی تحقیق:

گذشتہ سطور میں سفر شرعی کی تعریف سے ہی یہ صراحت مل جاتی ہے کہ سفر کی ابتداء کا اعتبار آبادی اور شہر کے متعلقات سے باہر نکلنے کے بعد ہی ہوگا، جیسا کہ سفر کے احکام بھی بالاتفاق آبادی سے باہر نکلنے کے بعد جاری ہوتے ہیں، یہ صورت کہ مسافت شروع ہوجائے اور قصر کا حکم نہ لگے اس کی کوئی صورت فقہاء کے یہاں نہیں ہے، اس کے برعکس اس بات کی صراحت کہ ۴۸ میل مسافت کا اعتبار آبادی کے باہر سے ہوگا، گھر سے ہی ۴۸ میل کا شمار نہیں ہوگا، فقہاء کے یہاں دوٹوک انداز میں ملتی ہے، جن حضرات نے فقہاء کے یہاں نص نہ ملنے کا دعوی کیا ہے، انہیں اپنی اس بات پر نظر ثانی کرنی چاہئے، البتہ بڑے شہروں میں جو میلہا میل کے رقبہ میں پھیلے ہوئے ہیں ان میں خروج عن عمران البلد کا مصداق کسے کہیں گے، اس میں ضرور بعض اہل تحقیق نے بحثیں کی ہیں، ان کا سفر اپنے محلہ سے متجاوز ہونے پر شروع کہلائے گا، یا تمام شہر کے محلوں کے خاتمہ کے بعد سے مسافت کی ابتداء مانیں گے، اس سلسلہ میں مفتی نظام الدین صاحب ومفتی سید عبدالرحیم صاحب وغیرہ نے اپنے فتاوی میں بحث کی ہے، ہم اولاً اپنا راجح مسلک مع دلائل پیش کرتے ہیں، پھر دوسرے نقطۂ نظر کا جائزہ لیں گے۔

مسافت سفر کی ابتداء ''خروج عن عمران البلد'' سے ہونے کے مزید دلائل اور تصریحات:

۱- ''فلا يصير مسافرًا بمجرد السفر ما لم يخرج من عمران المصر'' (بدائع ۱/ ۱۹۳)۔
(محض نیت سے کوئی مسافر نہیں ہوجاتا جب تک کہ شہر کی آبادی سے نہ نکل جائے)۔

۲- ''فابتداء السفر بمفارقة العمران حتى لا يبقى بيت متصل ولا منفصل'' (كتاب المجموع للنووی ۲/ ۲۲۶)۔
(سفر کی ابتدا آبادی سے جدا ہونے سے شروع ہوتی ہے، حتی کہ کوئی متصل اور منفصل گھر باقی نہ رہ جائے)۔

۳- ''فأول السفر مجاوزة آخر العمران'' (الفقه الإسلامي وادلته ۲/ ۱۳۵۲)۔
(پس سفر کا اول حصہ وہ ہے جو آبادی کا آخری حصہ ہے جس سے تجاوز پایا جائے)۔

۴- ''وابتداء السفر لساكن الأبنية يحصل بمجاوزة سور مختص بالمكان الذي سافر منه'' (كتاب الفقه على المذاهب الاربعة ۱/ ۴۱۶)۔
(عمارتوں میں رہنے والوں کے لئے مسافت سفر کی ابتدا اس شہر کی فصیل کو تجاوز کرنے کے بعد ہوگی جہاں سے اس نے سفر شروع کیا ہے)۔

۵- ''أما شرط مجاوزة العمران، لأن السفر فعل لا يوجد بمجرد النية فيشترط قران النية بأدنى فعل'' (فتاوى خانيه على هامش عالمگيريه)۔
(آبادی سے باہر نکلنے کی شرط اس لئے ہے کہ سفر تو ایک فعل کا نام ہے جو محض نیت سے وجود پذیر نہیں ہوتا، لہذا نیت کے لئے کچھ نہ کچھ فعل سفر شرط ہے)۔

۶- ''فالذي يصير المقيم به مسافرًا الخروج عن عمران المصر'' (بدائع ۱/ ۱۶۱)۔
(وہ چیز جس کے ذریعہ مقیم مسافر بنتا ہے وہ خروج عن عمران المصر ہے)۔

ان مذکورہ بالا عبارتوں سے وضاحت کے ساتھ یہ بات ثابت ہوجاتی ہے کہ فقہاء کے یہاں ابتداء مسافت کا اعتبار آبادی کے باہر سے ہی کیا جاتا ہے اور جہاں سے اعتبار ہوگا وہیں سے قصر کے احکام بھی شروع ہوں گے، مبدأ سفر کی ابتداء خروج عن فناء المصر ہونے کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ مبدأ سفر کی طرح منتہاء سفر میں بھی معیار اسی وصول الی فناء مصر یا عمران البلد کو قرار دیا گیا ہے، جیسا کہ مصرح ہے:

''وينتهي السفر بوصوله بسور وطنه أو عمرانه إن كان'' (الفقه الاسلامی/ ۲/ ۱۳۵۳)۔
(اور سفر اپنے وطن یا آبادی کی فصیل پر پہنچنے پر ختم ہوتا ہے (اگر فصیل ہو))۔

یہ قول کہ مسافت سفر پہلے شروع ہو جائے اور احکام سفر لاگو نہ ہوں صحیح نہیں ہے، جیسا کہ اس کی تفصیل آگے بھی آرہی ہے۔

## بڑے شہروں کا مسئلہ:

عصر حاضر میں گنجان شہری آبادی میں مسافرت کا مسئلہ اور وہاں اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرنے کے باوجود جب کہ وہ شہر میں ہی ہو تو بھی اس کا سفر شروع نہ کہلائے گا، یہ صورت حال بظاہر ایک نئی صورت حال ہے عموماً زمانہ قدیم میں ایسی طویل وعریض مسلسل آبادیوں والی بستیاں یا شہر نہیں ہوا کرتے تھے، اس لئے ایسے بڑے شہروں میں اس کے حدود کا متعین کرنا اور اس کے مبدأ مسافت کو طے کرنا ایک اختلافی مسئلہ بن گیا ہے، اس سلسلہ میں مفتی نظام الدین صاحب کی رائے یہ ہے کہ "بڑے شہروں کے بڑے بڑے حصے اپنی وسعت وفاصلہ کی وجہ سے الگ الگ شہر اور قریہ کے حکم میں ہوتے ہیں، اس حکم پر مسائل سفر کا مدار ہوگا" (نظام الفتاویٰ ۶ / ۱۵۷ جزء ۱)۔

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

"اگر کوئی بہت احتیاط برتے تو اتنا ہو سکتا ہے کہ اپنی آبادی یا محلہ سے اتنی دور جانے پر اپنے کو بالیقین مسافر شمار کرے جتنی دور جانے پر اس کو اجنبیت لاحق ہو جائے، جامع مسجد اور بڑی مسجد جہاں نمازیوں کی کثرت ہوتی ہے تو چوں کہ ان کے مستقل نمازیوں کا قیام ذرا دور تک بھی ہوتا ہے بلکہ مختلف محلوں تک بھی ہو سکتا ہے، اس لئے اس طرح کی بڑی مسجدوں کا ربضہ وتابع اور فناء ان مصلیوں کی جائے قیام تک شمار ہوگا جہاں تک کے مستقل نمازی اس مسجد میں برابر آتے ہوں اور ان کی حدود سے باہر نکلنے پر حد مسافرت شروع ہو کر اس کے بعد سے قصر فی الصلوٰۃ کا حکم بالیقین متوجہ ہو جائے گا، اس لئے کہ ان مصلیوں کی برابر آمد ورفت سے اس حلقے تک مسافرت میں وحشت واجنبیت نہیں پیدا ہوگی (نظام الفتاویٰ ۶ / ۱۶۹ جزء ۱)۔

اسی طرح ایک جگہ لکھتے ہیں: "اگر شہر کے محلہ اور آبادی سے متصل اس کا فنا یا ربضہ ہوں تو اس فنا یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد ورنہ محلہ کی آبادی سے نکلتے ہی مسافر شمار ہو کر قصر فی الصلوٰۃ کا حکم متوجہ ہو جائے گا (۶ / ۱۶۸ جزء ۱)۔

مولانا مفتی سید عبدالرحیم صاحب لاجپوری نے ایسے بڑے شہروں میں مبدأ مسافت کے بارے میں یہ رائے اختیار فرمائی ہے کہ "شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہوگا جب کہ اپنی آبادی (یعنی شہر) کی حدود سے تجاوز کر جائے اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جزء ہے، لہٰذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے، (اگر) حکومت اور کارپوریشن (یعنی میونسپلٹی نگر پالیکا) نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں تو وہ دوسری آبادی اگرچہ متصل ہو مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ ہیں (فتاویٰ رحیمیہ ۶ / ۳۶۴)۔

لیکن حقیقت یہ ہے کہ شہر خواہ کتنا ہی بڑا ہو جب تک اس کے تمام محلوں سے باہر نہ آیا جائے وہ مقیم ہی کہلائے گا اور مسافت کی ابتداء کے لئے شہر سے خروج شرط ہے، وہیں سے مسافت کی ابتدا ہوگی اور احکام سفر لاگو ہوں گے، قدیم فقہاء کے یہاں اس کی تصریحات ملتی ہیں اور جدید فقہاء کا بھی یہی مسلک رہا ہے اور اسی میں عافیت ہے، چند حوالجات وعبارات درج ذیل ہیں:

شہر کے جملہ محلوں سے نکلنا ابتداء سفر کے لئے شرط ہے، صرف اپنے محلہ یا گھر سے نکلنا مسافر بننے کے لئے کافی نہیں ہے۔

"فالذی یصیرا لمقیم بھی مسافرًا الخروج عن عمران المصر" (بدائع ۱ / ۱۶۱)۔

(پس وہ چیز جس کے ذریعہ مقیم مسافر ہو جاتا ہے وہ شہر کی آبادی سے نکلنا ہے)۔

"ولو کان للبلد محال بعضھا متصلا ببعض کاتصال أحیاء المدن المعاصرة لم یقصر حتی یفارق جمیعھا"

(الفقہ الاسلامی ۲ / ۱۳۵۳)۔

(اگر شہر میں بہت سے محلے ہوں اور وہ آپس میں ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہوں، جیسے کہ آج کل کے شہر کے محلے، تو مسافر قصر اس وقت تک نہیں کرے گا جبتک کہ وہ تمام محلوں سے باہر نہ نکل جائے)۔

المجموع للنووی (۴ / ۲۲۶) میں ہے: اگر کسی شہر کی کوئی فصیل نہ ہو یا ہو تو بعض سمت میں، لیکن جس جانب سے اس کا مقصد ہے ادھر نہ ہو، بہر صورت مسافت سفر کی ابتداء شہر کی آبادی چھوڑنے کے بعد ہی ہوگی، یہاں تک کہ کوئی گھر شہر سے متصل یا منفصل باقی نہ رہے، بلکہ وہ ویران علاقہ جو شہر میں واقع ہو اس کا

شمار بھی شہر ہی میں ہوگا اور اس سے تجاوز بھی شرط ہے۔

''یلزم أن یجاوز کل البیوت ولو کانت متفرقة متی کان أصلها من المصر فلو انفصلت عن المصر محلة کانت متصلة بها قبل ذلك الانفصال لا یقصر إلا إذا جاوزها بشرط أن تکون عامرة. ویشترط أیضًا أن یجاوز ماحول المصر من المساکن وأن یجاوز القری المتصلة بذلك'' (کتاب الفقه علی المذاهب الاربعة۱/ ۴۱۶، ۴۱۷)۔

(مسافر کے لئے لازم ہے کہ جملہ بیوت سے نکل جائے، اگر چہ وہ آبادی متفرق ہو جب کہ اس کا شمار اسی شہر میں سے ہوتا ہو اگر کوئی محلہ شہر سے الگ ہو حالاں کہ ماضی میں وہ متصل تھا تو بھی قصر نہ ہوگا مگر جب ہی کہ وہ آبادی سے تجاوز کر جائے بشرطیکہ وہ آباد ہو، نیز یہ بھی شرط ہے کہ شہر کے مسکونہ علاقے جو شہر کے اردگرد آباد ہوں ان سے بھی نکلے اور ان بستیوں سے بھی خروج شرط ہے جو اس شہر سے متصل ہوں)۔

''ذکرنا أن مذهبنا أنه إذا فارق بنیان البلد قصرولا یقصر قبل مفارقتها وإن فارق منزله وبهذا قال أبوحنیفة وجماهیر العلماء'' (کتاب المجموع للنووی ۴/ ۲۲۸)۔

(ہم اپنا مذہب ذکر کر چکے کہ شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی قصر کرے گا، اس سے پہلے نہیں اگر چہ اپنی منزل سے نکل چکا ہو، یہی رائے حنفیہ اور جمہور علماء کی ہے)۔

''قوله إذا جاوز بیوت مقامه. عبر بالجمع لیفید اشتراط مجاوزة الکل فیدخل فیه محلة منفصلة وفی القدیم کان متصلة لأنها تعد من المصر کما فی الخانیة'' (حاشیة طحطاوی علی مراقی الفلاح / ص ۲۲۲)۔

(جب وہ اپنے مقام کے تمام گھروں سے تجاوز کر جائے، اور بیوت کی جمع اس لئے لائے تا کہ جملہ مکانات و آبادی سے نکلنے کی شرط کا فائدہ دے، لہٰذا اس میں وہ محلے بھی داخل ہوں گے جو منفصل ہوں اور قدیم زمانہ میں متصل تھے، کیوں کہ ان کا شمار بھی شہر میں ہوتا ہے)۔

''حتی لو کانت محلة منفصلة عن المصر وقد کانت متصلة به لا یصیر مسافرًا مالم یجاوزها'' (شامی ۱/ ۵۲۵ و عالمگیری ۱/ ۱۳۹)

(یہاں تک کہ اگر کوئی محلہ شہر سے علیحدہ ہو چکا ہو، حالانکہ پہلے وہ متصل تھا تو جب تک اس سے بھی تجاوز نہ کر جائے مسافر نہ ہوگا)۔

مذکورہ بالا فقہی عبارتوں سے جہاں ایک طرف یہ معلوم ہوا کہ سفر کی ابتداء خروج عن عمران البلد سے ہوگی، وہیں یہ بھی معلوم ہوا کہ شہر کے جملہ مکانات، تمام آبادی اور جملہ محلوں سے بھی نکلنا شرط ہے، اس کے بعد ہی سفر اور احکام سفر لاگو ہوں گے، نیز یہ پہلو بھی یہاں قابل توجہ ہے کہ فقہاء کرام نے ان محلوں کا بھی اعتبار کیا ہے جو کسی زمانہ میں آباد تھے، لیکن فی الوقت وہ ویران ہو چکے تو یہ بات اب بے غبار ہو جاتی ہے کہ جب فقہاء نے ایسے محلوں کی بھی رعایت کی ہے اور ان کی حدود سے خروج کو بھی شامل کیا ہے تو وہ محلے جو آباد ہیں ان کا اعتبار بدرجۂ اولیٰ کیا جانا چاہئے۔

سفر میں سہولت کی جو علت فقہاء نے ذکر فرمائی ہے مشقت حقیقی، یا حکمی چوں کہ وہ اندرون شہر متحقق نہیں ہوتی، خواہ شہر سو کیلو میٹر سے زائد پر مشتمل ہو اس میں مسافرانہ کیفیت پیدا نہیں ہوتی، اس لئے مسافرت کے احکام بھی وہاں جاری نہیں ہونا چاہیے۔

ایسے بڑے شہر اگر چہ زمانہ قدیم میں نہیں ہوتے تھے، لیکن ایسا بھی نہیں ہے کہ اس کی نظیر بالکلیہ نہ ملے، بغداد، دمشق وغیرہ بڑے شہر کے مصداق تھے، جس کے متعلق فقہاء کی آراء گذر چکی ہیں کہ جملہ محلوں سے خروج کے بعد ہی وہ مسافر کہلائے گا، اس لئے اس کو حوادث الفتاویٰ کی قبیل سے مان کر اس میں کوئی نئی راہ اختیار کرنا بھی محل نظر ہے، اب تک تقریبًا اکابرین فقہاء کی تصریحات اور مفتی بہ قول یہی چلا آتا ہے کہ حدود شہر سے باہر نکلنے پر مسافر ہوگا، علماء ہندو پاک کے اقتباسات ذیل میں نقل کئے جاتے ہیں۔

''احسن الفتاویٰ'' (۴/ ۷۳) میں ہے:

اگر بستی شہر سے متصل ہے، خواہ شہر کی نواحی کچی آبادی یا جھونپڑیوں وغیرہ سے متصل ہو تو یہ شہر میں داخل ہے، اس لئے حدود شہر سے باہر نکلنے پر مسافر ہوگا۔

کتاب ''آپ کے مسائل اور ان کا حل'' میں ہے:

"اگر آپ کراچی کی حدود ختم ہونے کے بعد ۴۸ میل (۷۷ کیلومیٹر) یا اس سے زیادہ دور جاتے ہیں تو نماز میں قصر کریں گے" (۲/۳۸۰)۔

"مسائل سفر" میں ہے:

تحقق سفر کے لئے ضروری ہے کہ کسی شہر سے متصل جو رہائش گاہیں ہیں اور وہ بستی جو شہر سے ملی ہوئی ہے اس سے آگے نکل جائے تب ہی وہ مسافر ہوگا۔

مبدأ مسافت اور بڑے شہروں میں قصر کے مسئلہ سے متعلق آخر میں اپنی رائے کی تائید میں مولانا تقی عثمانی صاحب کے فتاوی عثمانی" سے ایک سوال وجواب پر بحث مکمل کرتا ہوں، فتاوی عثمانی میں ہے:

سوال: (۱) زید کراچی سے حیدرآباد سکھبر جانے کے لئے سفر کو نکلتا ہے، زید اپنے محلے اور بلاک کی حدود سے نکل کر قصر کرے یا کراچی شہر کی ساری حدود سے نکل کر قصر کرے۔

(۲) زید کسی ایسے بڑے شہر میں رہتا ہے جس شہر کی لمبائی تقریباً ۵۰/۵۵ میل ہے، زید اس شہر کے کونے میں رہتا ہے، زید کو اس شہر کے دوسرے کونے میں جانا ہے، جو کہ تین دن کی مسافت پر ہے پیدل جانے کی صورت میں، لہٰذا زید قصر کرے یا پوری چار رکعت پڑھے۔

جواب: ۱- کراچی شہر کی حدود سے نکل کر قصر کرے گا۔

۲- صورت مسئولہ میں قصر جائز نہیں، اپنا شہر خواہ کتنا ہی طویل وعریض ہو اس میں قصر جائز نہیں (فتاوی عثمانی ۱/۵۵۴)۔

اب تک کی گفتگو سے تین نقاط واضح ہوجاتے ہیں:

۱- مبدأ مسافت میں اعتبار خروج آبادی کا ہے، مسافت کی ابتدا گھر سے ہی قرار دینا صحیح نہیں۔

۲- مسافت سفر اور احکام سفر ابتدا اور انتہا دونوں اعتبار سے ان دونوں میں تلازم ہے، لہٰذا دونوں کا حکم ایک ساتھ چلے گا الگ الگ نہیں۔

۳- شہری شخص کے مسافر بننے کے لئے جملہ آبادی اور تمام محلوں سے نکلنا شرط ہے، صرف اپنے محلہ یا گھر سے نکلتے ہی مسافر نہ کہلائے گا۔

## حدود شہر سے قبل مسافر کا حکم لگانے میں دشواریاں:

بڑے شہروں کے مسافت کی ابتداء کہاں سے ہو، اس کے متعلق بعض اکابرین کی تحریروں میں جو تمام محلوں سے خروج کے بجائے اپنے محلہ سے یا سرکاری تقسیم کے اعتبار سے اس کی حد سے نکلنے پر یا عرف پر رکھنے کی بات ضمناً آئی ہے، لیکن اگر غور کیا جائے تو یہ ساری چیزیں معیار قرار دینے میں دشواریاں بڑھیں گی اور مسافر کو قصر کی سہولت کیا ہوگی وہ اسی مشقت سے نہیں نکل سکے گا کہ ہم مسافر ہوئے یا نہیں کیونکہ آج کل شہروں میں جو محلے ہوتے ہیں وہ محلہ در محلہ ہوتے ہیں یعنی ایک بڑا محلہ کے اندر بھی بہت سارے چھوٹے چھوٹے محلے ہوتے ہیں اور یہ بڑا محلہ بھی اپنے سے بڑے محلہ کا جزء ہوتا ہے آخر کس محلہ کو معیار قرار دیا جائے گا، ابھی تک امت کا تعامل اور فقہاء کا اتفاق یہ رہا ہے کہ جوں جوں محلے اور آبادیاں بڑھتی گئیں سب کو شہر کا جزء مانتے ہوئے سب سے نکلنے کو شرط قرار دیتے گئے، یہ رائے اصولی بھی ہے اور اسی میں مسافر کو آسانی بھی۔

اگر شہر کے درمیان مسافتوں کی تعیین میں نیز محلہ یا آبادی کی حدود کی تعیین میں سرکاری تعیین وتقسیم کو معیار قرار دیا جاتا ہے جیسا کہ یہ بھی ایک رائے ہے (دیکھئے: فتاوی رحیمیہ) تو اس میں بھی یہ دشواریاں ہیں کہ سرکاری مسافت عام طور پر اسٹیشن سے اسٹیشن تک ہوتی ہے اور یہ اسٹیشن کبھی آبادی میں شامل ہوجاتے ہیں اور شہر کے وسط میں آجاتے ہیں جبکہ کاغذ میں اس شہر کی حد درج ہوتی ہے، اسی طرح یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ کانپور میں آدمی دیر سے چل رہا ہے لیکن سنگ میل پر یہ لکھا ہوتا ہے کہ کانپور ۱۰ ر کیلومیٹر، تو ایسی سرکاری تقسیم وتحدید کا کیا فائدہ اس سے زائد پریشانی محلوں کی حدود کی تعیین کی ہے، عام طور پر الیکشن کے موقع پر حکومتیں ان محلوں کی حدود پر نظر ثانی اور تبدیلی کرتی رہتی ہیں، کبھی ایک محلہ کو کاٹ کر دوسرے محلہ سے جوڑ دیا جاتا ہے، اس کی حدود گھٹا یا بڑھا دیئے جاتے ہیں، میونسپلٹی اور کارپوریشن الگ اپنے اختیارات استعمال کرتے ہیں، ایسی صورتحال میں سرکاری تحدید کو معیار بنا کر کسی محلہ سے خروج پر حکم کا دار ومدار رکھنا زحمت کا سبب ہوگا۔

عرف پر مدار رکھنا بھی ہر کس وناکس کے لئے ایک معمہ سے کم نہ ہوگا، اکثر اوقات بڑے شہروں میں زندگی گزارنے والا شخص اپنے محلے کی حدود اربعہ سے

ناواقف ہوتا ہے، ایک علاقہ کا عرف دوسرے علاقہ سے مختلف بھی ہوتا ہے، اب مسافر شخص یہاں کا عرف دوسری جگہ نافذ کرنا چاہے گا جب کہ وہاں کا عرف اس سے مختلف ہوگا اور اس میں کافی اختلاف کا دروازہ کھلے گا۔

اس لئے فقہاء کرام کی درج بالا تصریحات اور اب تک کے تعامل کی روشنی میں سب سے آسان طریقہ یہی ہے کہ خروج عن عمران البلد اور جملہ آبادی اور محلوں سے نکلنے کو معیار قرار دیا جائے، خواہ کہیں کا رہنے والا ہو، بڑے شہر کا یا چھوٹے شہر کا، کسی قصبہ کا ہو یا دیہات کا، تجربہ کار مسافر ہو، یا ناواقف، عامی ہو یا عالم کسی کو یہ فیصلہ لینے میں ذرا بھی دقت نہیں ہوگی کہ ہمارے لئے مسافت سفر کی ابتداء اپنے موضع کی آخری آبادی سے نکلنا ہے اس کے علاوہ دیگر صورتیں اشکالات سے خالی نہیں، اس مسئلہ میں زیادہ سے زیادہ خروج عن عمران المصر کو معیار قرار دینے میں بڑے شہروں کے باشندے احکام سفر اور اس کی سہولتوں کے مستحق بننے سے محروم رہیں گے، یعنی قصر، افطار، مسح علی الخفین وغیرہ کی سہولتوں سے وہ دیگر مسافر کی طرح استفادہ کم کرسکیں گے، تو اس میں کون سی حرج کی بات ہے، بلکہ یہ تو عین شریعت کے مزاج کے مطابق ہے، بایں معنی کہ شہر کا وجود سفر کی مشقتوں کے منافی ہے، لہٰذا سفر کے احکام بھی شہر میں نافذ نہ ہونا چاہئے جیسا کہ شہر میں موجودگی تیمم سے مانع ہے، کیونکہ فقدان ماء شہر میں بظاہر ناممکن ہے، اس لئے اہل شہر کے لئے بظاہر ایسی کوئی ضروریات بھی متقاضی نہیں ہے جس کی وجہ سے آسانی کی راہ تلاش کی جائے۔

## خلاصہ جوابات یہ ہیں:

(الف) شرعاً ۴۸ میل گھر سے نہیں جوڑے جائیں گے، بلکہ شہر کی حدود (محلوں اور آبادی) کے باہر سے شمار کئے جائیں گے، اس لئے شہر کے اندر رہتے ہوئے اگر اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ پورا ہو جاتا ہے تو وہ شخص بدستور مقیم ہی ہے، سفر کے احکام اس پر جاری نہ ہوں گے۔

(ب) اسی طرح اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی آبادی سے اڑتالیس میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، تو اگر چہ اس کے گھر کے پاس سے اڑتالیس میل بن جاتے ہیں یا اس سے زیادہ مسافت ہو جاتی ہے تاہم وہ مقیم ہی کہلائے گا جب تک آبادی کے باہر سے اڑتالیس میل کا سفر نہ ہو قصر کا حکم اس پر متوجہ نہ ہوگا۔



# مسافت سفر کا آغاز اور اس کے احکام

مولانا راشد حسین ندوی ؎

## اسلام نے اپنے احکام میں انسانی فطرت کو ملحوظ رکھا ہے:

اسلام دین فطرت ہے، اس نے اپنے تمام احکام میں انسانی فطرت اور اس کے تقاضوں کا خیال رکھا ہے، کوئی بھی حکم ایسا نہیں دیا گیا جس پر عمل کرنا انسان کے لئے مشکل ہو، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"لا یکلف اللہ نفسا إلا وسعھا" (سورۂ بقرہ/۲۸۶)۔ (اللہ تکلیف نہیں دیتا کسی کو مگر جس قدر اس کی گنجائش ہے)۔

یہی وجہ ہے کہ نماز اگر چہ سفر وحضر، صحت ومرض ہر طرح کی حالت میں ہوش وحواس قائم رہنے تک فرض قرار دی گئی ہے، لیکن مرض وسفر کی حالت میں انسانی کمزوری کے پیش نظر اس میں کئی طرح کی رخصتیں بھی دی گئی ہیں، مثلاً سفر کی حالت میں قصر کی اجازت دی گئی، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"وإذا ضربتم فی الأرض فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلوۃ إن خفتم أن یفتنکم الذین کفروا..." (سورۂ نساء/۱۰۱)۔

(اور جب تم سفر کرو ملک میں تو تم پر گناہ نہیں کہ کچھ کم کرو نماز میں سے اگر تم کو ڈر ہو کہ ستاویں گے تم کو کافر)۔

اس آیت کے تحت علامہ عثمانی فرماتے ہیں:

"اور کافروں کے ستانے کا ڈر اس وقت موجود تھا جب یہ حکم نازل ہوا، جب یہ ڈر جاتا رہا تو اس کے بعد بھی آپ سفر میں دو رکعت ہی پڑھتے رہے اور صحابہ کو بھی اس کی تاکید فرمائی، اب ہمیشہ سفر میں قصر کرنے کا حکم ہے، خوف مذکور ہو یا نہ ہو، اور یہ اللہ تعالی کا فضل ہے شکریہ کے ساتھ قبول کرنا لازم ہے جیسا کہ حدیث میں ارشاد ہے"۔

## علت قصر:

مسافر کو یہ سہولت ظاہر ہے کہ مشقت سے بچانے کے لئے دی گئی ہے، لیکن یہ بات بھی فقہاء کے یہاں متفقہ ہے کہ شریعت نے اس کی علت سفر کو قرار دیا ہے، چنانچہ سفر پایا جائے تو یہ سہولت حاصل ہوگی خواہ مشقت بالکل نہ ہو اور سفر نہ پایا جائے تو سہولت حاصل نہ ہوگی خواہ مشقت پائی جا رہی ہو۔

## مسافت قصر:

لیکن اس اتفاق کے باوجود فقہاء کے درمیان اس مسافت سفر کے بارے میں اختلاف ہوگیا ہے، جس پر نکلنے سے یہ سہولت حاصل ہوتی ہے، اور حنفیہ کے یہاں مفتی بہ قول یہ ہے کہ جب ایسی جگہ جانے کا ارادہ ہو جس کی مسافت درمیانی رفتار (یعنی اونٹ یا پیدل) سے جانے پر تین دن ہو تو وہ شرعاً مسافر ہوگا، اور سفر کے احکام قصر واجازت افطار وغیرہ جاری ہو جائیں گے اور چونکہ پہاڑی اور میدانی نیز بری اور بحری راستوں کا نظام مختلف ہوتا ہے، لہذا اسی اعتبار سے فقہاء نے ان کے لئے الگ الگ بحثیں کی ہیں، البتہ علماء ہند نے عوام کی سہولت نیز عام طور سے ہندوستان میں پہاڑی اور میدانی راستوں میں یکساں طور پر سڑکوں کی سہولت کے پیش نظر اس حکم کو ۴۸ میل کا سفر کرنے والے کے ساتھ خاص کر دیا ہے، جیسا کہ سوالنامہ میں ذکر کیا گیا ہے، ساتھ ہی فقہاء نے اس سہولت کو بستی سے نکل جانے کی شرط سے بھی مشروط کیا ہے، لہذا کوئی شخص مذکورہ سہولیات سے فائدہ اسی وقت اٹھا سکتا ہے جب بیک وقت دو چیزیں پائی جائیں:

۱- ۴۸ میل کی مسافت طے کرنے کا قصد ہو۔

---

؎ مدرسہ ضیاء العلوم رائے بریلی۔

۲- اس قصد کے ساتھ بستی سے نکل جائے۔

لہذا اگر کوئی شخص مذکورہ مسافت کا قصد کئے بغیر بستی سے باہر نکلے، یا مذکورہ مسافت کا قصد ہو لیکن بستی سے باہر نہ نکلے تو وہ ان سہولیات کا فائدہ نہیں اٹھا سکتا۔ اس تفصیل کے بعد ہم اصل سوالات کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔

شہر جب وسیع ہو:

سوال (الف)۔ سوالنامہ میں جس صورت حال کا ذکر ہے یہ گزشتہ دور میں نادر الوقوع تھی، لیکن اب دنیا میں متعدد شہر اس طرح کے ہیں، خود ہندوستان میں کم سے کم چار میٹرو پولیٹن شہر تو اس طرح کے ہیں ہی، لیکن اس کے باوجود راقم کا رجحان اسی طرف ہو رہا ہے کہ جب تک شہر سے باہر نہ نکل جائے اس سہولت سے فائدہ اٹھانا جائز نہ ہوگا، اور اس کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں:

۱- تقریباً تمام ہی کتب فقہیہ میں آبادی سے باہر نکل جانے کی شرط لگائی گئی ہے، بلکہ ربض مصر اور اس سے متصل گاؤں نیز اگر فناء مصر قدر غلوہ سے کم ہو تو اس سے بھی باہر نکل جانے پر ہی قصر وغیرہ کی اجازت دی گئی ہے، مثلاً ہندیہ میں ہے:

''الصحيح ما ذكرنا أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر لا غير إلا إذا كانت ثمة قرية أو قرى متصلة بربض المصر. فحينئذ، تعتبر مجاوزة القرى'' (ہندیہ ۱/۱۳۹)۔

شامی میں ہے: ''واشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر. و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (شامی ۱/ ۲۶۴)۔

(ج) بدائع میں ہے: ''الخروج من عمران المصر. فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر. و أصله ما روى عن علي ؓ أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعا. ثم نظر إلى خص أمامه وقال: لو جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۴، نیز دیکھئے: فتاوی خانیہ علی ہامش الہندیہ (۱/ ۱۶۵)، مجمع الانہر (۱/ ۲۳۸) اور دوسری کتب فقہیہ)۔

۲- یہ حکم صرف حنفیہ ہی کا نہیں بلکہ جمہور کا ہے، چنانچہ بدایۃ المجتہد میں ہے:

''و أما الموضع الرابع، و هو اختلافهن في الموضع الذى منه يبدأ المسافر بقصر الصلاة فإن مالكا قال في الموطأ: لايقصر الصلاة الذى يريد السفر حتى يخرج من بيوت القرية ولايتم حتى يدخل أول بيوتها، و قد روى عنه أنه لايقصر إذا كانت قرية جامعة حتى يكون منها بنحو ثلاثة أميال، وذلك عنده أقصى ما تجب فيه الجمعة على من كان خارج المصر في إحدى الروايتين عنه وبالقول الأول قال الجمهور'' (بداية المجتهد ۱/ ۱۶۸، ۱۶۹)۔

(رہی چوتھی جگہ یعنی اس جگہ کے بارے میں فقہاء کا اختلاف ہے جہاں سے مسافر نماز میں قصر شروع کرے گا، تو امام مالک موطا میں فرماتے ہیں: سفر کا ارادہ کرنے والا نماز میں قصر نہیں کرے گا تا آنکہ وہ بستی کے گھروں سے نکل جائے اور اتمام نہیں کرے گا تا آنکہ اس کے گھروں میں سے اول میں داخل ہو جائے، امام مالک سے ایک روایت یہ ہے کہ جب مرکزی بستی ہو تو وہ قصر نہیں کرے گا تا آنکہ اس سے تقریباً تین میل دور ہو جائے اور امام مالک سے دو روایتوں میں سے ایک کے مطابق وہ انتہائی مسافت ہے جس میں شہر سے باہر رہنے والے پر جمعہ واجب ہو جاتا ہے اور جمہور پہلے قول کے قائل ہیں)۔

علامہ نووی ''المجموع'' میں فرماتے ہیں:

''وذكرنا أن مذهبنا أنه إذا فارق بنيان البلد قصر، ولايقصر قبل مفارقتها و إن فارق منزله. وبهذا قال مالك و أبو حنيفة و أحمد و جماهير العلماء'' (کتاب المجموع ۴/ ۱۶۰)۔

(ہم نے بیان کیا کہ ہمارا مسلک یہ ہے کہ جب وہ شہر کی عمارتیں چھوڑ دے گا تو قصر کرے گا، اور ان کو چھوڑنے سے پہلے قصر نہیں کرے گا اگرچہ اس نے اپنا گھر چھوڑ دیا ہو، امام مالک، ابوحنیفہ، احمد اور جمہور علماء بھی اسی کے قائل ہیں)۔

فقہ السنۃ میں بھی جمہور کا مسلک یہی بتایا گیا ہے (فقہ السنۃ ۱/ ۲۶۸)۔

۳- بعض فقہی روایات سے صراحۃً معلوم ہوتا ہے کہ یہ حکم شہر کی وسعت کے باوجود باقی رہے گا، چنانچہ فتاوی تاتارخانیہ میں ہے:

''وعن الحسن فی القری إذا کانت متصلة بالربض إلی ثلاثة فراسخ قال: لایقصر حتی یجاوز البیوت و إن کانت ثلاثة فراسخ'' (فتاوی التاتارخانیہ ۱/ ۵۰۳)۔

ظاہر ہے کہ یہ وسعت اگر خود اپنی ہی بستی میں ہو تو بدرجہ اولی یہ حکم رہے گا۔

۴- ہمارے قریبی دور کے تقریباً تمام ہی اکابرین نے اس کی تصریح کی ہے (دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ۶/ ۳۶۴، احسن الفتاوی ۴/ ۷۳، اسلامی فقہ ۱/ ۲۸۷، اور دوسری تصانیف)۔

۵- شہر خواہ کتنا ہی وسیع کیوں نہ ہو اس کے اندر آمد ورفت کی جو سہولیات حاصل ہوتی ہیں، وہ دوسرے شہروں کو حاصل نہیں ہوتیں، جیسے نگر بس، لوکل ٹرین، ٹرام اور میٹرو ریلوے کا نظام، ان سہولیات کے سبب شہر کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک خواہ کتنی ہی دوری کیوں نہ ہو، نہ وہاں جانے میں باشندوں کو مشقت ہوتی ہے نہ ہی عرف میں اسے سفر قرار دیا جاتا ہے، اور اس طرح کی سہولیات میں یکسانیت کے سبب ہی ہر محلہ کو الگ بستی قرار دینا عرف اور حقیقت کے اعتبار سے بظاہر صحیح نہیں معلوم ہوتا۔

جہاں تک مولانا نظام الدین صاحبؒ کے ان دلائل کا تعلق ہے جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ بڑے شہر کے باشندے اپنے محلہ یا فناء محلہ سے نکلتے ہی مسافر کے تمام احکام سے مستفید ہو سکتے ہیں، تو احقر کا خیال ہے کہ بظاہر ابھی ایسی سخت ضرورت نہیں پڑی ہے کہ ان صریح نصوص کو ترک کر کے ان اشارات کا سہارا لیا جائے، البتہ اگر کوئی ایسی ضرورت پڑ جائے تو بلاشبہ ان جیسے اشارات سے بھی استفادہ کیا جا سکتا ہے۔

## مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا؟

سوال (ب)۔ اس مسئلہ سے متعلق واقعہ یہ ہے کہ (جیسا کہ دار العلوم کورنگی کے منسلکہ فتوی میں صراحت کی گئی ہے)، فقہی کتابوں میں کوئی صریح عبارت نظر نہیں آتی، لیکن دستیاب کتب فقہیہ پر نظر ڈالنے کے بعد راقم کا رجحان یہ ہو رہا ہے کہ جس مقام سے جس مقام تک درحقیقت سفر کرنا ہے اس کے مابین پائی جانے والی کل مسافت کو شمار کیا جائے گا، چنانچہ اگر اپنی سواری سے سفر کر رہا ہے تو اس کے گھر سے منزل مقصود تک کی کل مسافت معتبر ہوگی، اور اگر بس یا ٹرین سے سفر کرنا ہے تو اگر بس یا ریلوے اسٹیشن سے منزل مقصود تک کے بس یا ریلوے اسٹیشن تک مسافت مزید بڑھ جاتی ہے تو اس کا شمار بھی مسافت سفر میں کیا جائے گا، مطلب یہ کہ سفر میں اس کو حقیقۃً جتنی مسافت طے کرنی ہے اس پوری مسافت کا اعتبار ہوگا، اس کے لئے اشارہ مندرجہ ذیل عبارات وغیرہ سے ملتا ہے:

۱- صاحب بدائع حنفیہ کے اس مسلک پر دلیل دیتے ہوئے کہ قصر اسی کے لئے جائز ہے جو تین دن کی مسافت کے سفر کا ارادہ کرے، فرماتے ہیں:

''ولنا ما روی عن رسول الله ﷺ أنه قال: یمسح المقیم یوما و لیلة، و المسافر ثلاثة أیام و لیالیها، جعل لکل مسافر ان یمسح ثلاثة أیام و لیالیها، و لن یتصور أن یمسح المسافر ثلاثة أیام و لیالیها، و مدة السفر أقل من هذه المدة'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۲)۔

(ہماری دلیل وہ روایت ہے جو نبی ﷺ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا: مقیم ایک دن اور ایک رات مسح کرے گا اور مسافر تین دن تین رات مسح کرے گا، آپ ﷺ نے ہر مسافر کو اجازت دی کہ وہ تین دن تین رات مسح کرے گا، اور اس کا تصور نہیں کیا جا سکتا کہ مسافر تین دن تین رات سفر کرے حالانکہ مدت سفر اس سے کم ہو)۔

اس عبارت سے اشارہ ملتا ہے کہ مسافت سفر گھر سے شمار کی جائے گی، اس لئے کہ اگر بستی کے باہر سے مسافت کم ہو اور گھر سے تین دن کی مسافت پوری ہو رہی ہو تو اس میں تین دن کا مسح متصور ہے۔

۲- فتاوی تاتارخانیہ میں ہے: ''وعن الحسن فی القری إذا کانت متصلة بالربض إلی ثلاثة فراسخ قال: لایقصر حتی یجاوز البیوت و إن کانت ثلاثة فراسخ'' (فتاوی التاتارخانیہ ۱/ ۵۰۳)۔

(امام حسن سے بستیوں سے متعلق منقول ہے، جبکہ وہ تین فراسخ تک ربض مصر سے متصل ہوں، انہوں نے فرمایا: وہ قصر نہیں کرے گا، تا آنکہ وہ گھروں کو پار کر جائے اگر چہ وہ تین فراسخ تک کیوں نہ ہوں)۔

اس عبارت سے اشارہ مل رہا ہے کہ جہاں سے حقیقۃً سفر شروع کر رہا ہے مبدأ سفر وہی ہوگا، ورنہ فراسخ کے شمار بلکہ مبالغہ کے طور پر تین فراسخ کے ذکر کا کیا مطلب؟ اگر بستی کے باہر سے شمار کرنا تھا تو ابھی تو سفر کی ابتداء بھی نہیں ہوئی تھی۔

۳- عام کتب فقہیہ میں مبدأ سفر کے عدم ذکر سے بھی یہی واضح ہو رہا ہے کہ انسان کو حقیقت میں جتنی مسافت طے کرنی ہے اس کل مسافت کا شمار کرنا ہے اور ظاہراً یہ بدیہی بات تھی لہذا اس کے ذکر کی بھی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔

۴- ہماری آخری لیکن سب سے اہم دلیل یہ ہے کہ ہمارے اکثر اکابر نے اس کا یہی مطلب لیا ہے، چنانچہ:

الف۔ مولانا مفتی مرغوب صاحب دامت برکاتہم کے استفتاء میں احکام مسافر ص ۶۷ کے حوالہ سے مفتی کفایت اللہ صاحب کی عبارت ذکر کی گئی ہے کہ مسافت سفر سوا ستتر کیلومیٹر کا شمار اپنے اس مقام و مکان سے ہوگا جہاں سے وہ سفر کا آغاز کر رہا ہے نہ کہ حدود شہر سے نکلنے کے بعد۔

ب۔ عمدۃ الفقہ (۲/۱۰!) کے حوالہ سے ہے:

شریعت میں مسافر اس کو کہتے ہیں جو اتنی دور کا ارادہ کر کے گھر سے نکلے جہاں تین دن میں پہنچ سکے۔

ج۔ اگر گھر سے نکلتے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے جو کہ اڑتالیس میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے۔ (فتاوی دار العلوم ۴/ ۴۸۴)۔

د۔ مولانا مجیب اللہ صاحب ندوی فرماتے ہیں:

شریعت میں مسافر اس شخص کو کہتے ہیں جو اپنے گھر سے ایسی جگہ جانے کا ارادہ کرے جو اس کے گھر سے اڑتالیس میل دور ہے (اسلامی فقہ ۱/ ۲۸۷)۔

ھ۔ بریلوی مسلک کے ایک مشہور عالم امجد علی صاحب لکھتے ہیں:

سفر کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ جہاں سے چلا وہاں سے تین دن کی راہ کا ارادہ ہو (بہار شریعت ۴/ ۶۲)۔

۵- اس مقام تک پہنچنے کے بعد شامی کی ایک عبارت پر نظر پڑی اس سے بھی بظاہر ہمارے اسی رجحان کا واضح اشارہ مل رہا ہے، اس لئے ہم اس کو بھی نقل کر دیتے ہیں، علامہ شامی صاحب الدر المختار کی عبارت "و من طاف الدنیا بلا قصد" پر تعلیق کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"قوله بلا قصد، بأن قصد بلدة بينه وبينها يومان للإقامة بها، فلما بلغها بدا له أن يذهب إلى بلدة بينه وبينها يومان و هلم جرا"۔

(مصنف کا قول "بغیر قصد کے دنیا کا چکر لگا لے" اس طور پر کہ کسی شہر کا قصدا قامت کی نیت سے کرے اور اس کے اور اس شہر کے درمیان دو دن کی مسافت ہے، پھر جب وہاں پہنچے تو اس کو کسی دوسرے شہر جانے کا خیال آئے جس کی مسافت اس کے اور شہر کے درمیان دو دن کی ہے اور اسی طرح (یعنی پوری دنیا گھوم لے)۔

یہاں پر استدلال بینہ وبینہا سے ہے، ظاہراً بینہ سے جہاں سے اسے چلنا ہے وہ مقام مراد ہے۔



# مسافت سفر کا مبدأ

مفتی محمد شعیب اللہ خاں مفتاحی[1]

۱- اس مسئلہ میں تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ جب تک اپنے شہر کی حدود سے تجاوز نہیں کرے گا اس کے لئے قصر جائز نہیں ہے، علامہ شامی نے "درمختار" کے قول:
"من خرج من عمارة موضع إقامته" کے تحت لکھا ہے:

"قال فی الإمداد: یشترط مفارقتها و لو متفرقة" (شامی ۲/ ۵۹۹)۔

(امداد میں لکھا ہے کہ عمارتوں سے جدا ہو جانا شرط ہے اگر چہ کہ وہ عمارات متفرق ہوں)۔

اور تاتارخانیہ میں ہے: "لا یصیر الشخص مسافرا بمجرد نیة السفر بل یشترط معه الخروج، قال محمد: یقصر حین یخرج من مصره و یخلف دور المصر، و فی الغیاثیة: و المعتبر من الخروج أن یجاوز المصر و عمراناته، و هو المختار وعلیه الفتوی" (تاتارخانیہ ۱/ ۵۰۲)۔

(کوئی شخص محض نیت سے مسافر نہیں ہوتا بلکہ اس کے ساتھ شرط ہے کہ وہ نکل جائے، امام محمد نے کہا کہ جب شہر سے نکل جائے اور شہر کی عمارات سے دور ہو جائے تو قصر کرے اور فتاوی غیاثیہ میں ہے کہ نکلنے سے مراد یہ ہے کہ شہر اور اس کی آبادیوں سے تجاوز کر جائے)۔

اس کی دلیل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

"صلیت الظهر مع النبی ﷺ بالمدینة أربعا، والعصر بذی الحلیفة رکعتین" (بخاری: ۱۰۳۹، مسلم: ۶۹۰)۔

(میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ میں ظہر کی نماز چار رکعتیں پڑھیں اور عصر ذوالحلیفہ میں دو رکعتیں پڑھیں)۔

اس سے فقہاء نے استدلال کیا ہے کہ چونکہ ذوالحلیفہ مدینہ کے باہر اور مدینہ کے ختم ہو جانے کے بعد ہے، لہذا قصر کا حکم شہر کی آبادی سے نکل جانے کے بعد لاگو ہوگا۔

اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا عمل بھی ہے، چنانچہ جبیر بن نفیر کہتے ہیں کہ میں شرحبیل بن سمط کے ساتھ ایک قریہ کی طرف (جو سترہ یا اٹھارہ میل پر واقع تھا) نکلا تو انہوں نے دو رکعتیں پڑھیں، میں نے پوچھا تو کہا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو میں نے ذوالحلیفہ میں دو رکعتیں پڑھتے ہوئے دیکھا تو میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ میں وہی کر رہا ہوں جو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے ہوئے دیکھا ہے (مسلم: ۶۹۲)۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ کوفہ سے بصرہ کی جانب سفر کے لئے نکلے تو راستہ میں ظہر کی نماز چار رکعات پڑھی، وہاں ایک جھونپڑی تھی اس کو دیکھ کر فرمایا: "لولا هذا الخص لصلینا رکعتین" (اگر یہ جھونپڑی نہ ہوتی تو ہم دو رکعت نماز پڑھتے) (مصنف ابن ابی شیبہ ۲/ ۲۰۳، مصنف عبدالرزاق ۲/ ۵۲۹)۔

مطلب یہ ہوا کہ چونکہ یہ جھونپڑی موجود ہے اس لئے ہم یہاں قصر نہیں کر سکتے، اگر یہ نہ ہوتی اور ہم شہر کی عمارات سے باہر ہو جاتے تو قصر کی اجازت ہوتی۔

الغرض یہ مسئلہ اتفاقی و اجماعی ہے کہ مسافر جب تک حدود شہر و حدود قریہ سے باہر نہیں نکل جاتا اور اس کی عمارات سے جب تک تجاوز نہیں کر جاتا، اس کے

---

[1] مہتمم جامعہ اسلامیہ مسیح العلوم، بنگلور۔

لئے قصر کی گنجائش نہیں۔

۲- اس دوسرے سوال کا مقصد یہ ہے کہ موجودہ دور میں شہروں کی وسعتوں میں بے پناہ اضافہ ہوتا جارہا ہے، اور ایک شخص جب اپنے گھر سے نکلتا ہے تو بعض وقت شہر کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک پہنچتے ہی مسافت سفر طے ہوجاتی ہے، تو ایسے حالات میں مسافت سفر کا نقطۂ آغاز کس کو مانا جائے؟ شہر کی حدود ختم ہونے کے بعد سے یا اپنے گھر یا محلہ سے؟

اس مسئلہ میں معاصر علماء میں بحث جاری ہے اور بعض نے اس پر فتوی دیا ہے کہ اپنے گھر یا اپنے محلہ کی آبادی سے مسافت سفر کی ابتدا مانی جائے گی، مولانا مفتی نظام الدین صاحب (سابق مفتی دار العلوم دیوبند) نے بھی یہی لکھا ہے، آپ نے ایک فتوی میں اولاً وہ فقہی عبارات نقل کی ہیں جن میں اس بارے میں اختلاف ذکر کیا گیا ہے کہ ربض شہر سے متصل قریوں سے تجاوز کے بعد قصر کیا جاسکتا ہے، پھر فرمایا:

''ان عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ جن بڑے شہروں میں میلہا میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوئی ہوں، جیسے بمبئی، کلکتہ وغیرہ ان شہروں میں جب کوئی موجودہ کیلومیٹر کے حساب سے سوا ستہتر کلومیٹر یا اس سے بھی زیادہ مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو اس شہر کے تمام محلوں اور آبادیوں کے باہر جانے کے بعد بھی قصر شروع کرنے کا حکم دینا صحیح نہ ہوگا، مزاج شرع و شارع علیہ السلام کے خلاف ہوگا، بلکہ ایسے شہروں میں حکم شرع ان عبارات فقہیہ کی رو سے یہ ہوگا کہ اگر ایسے محلہ و آبادی سے متصل اس کا فناء یا ربضہ ہوں تو اس فناء یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار ہو جائے گا'' (نظام الفتاوی)۔

دار العلوم کورنگی سے بھی ایک فتوی مفتی شاہ محمد تفضل علی صاحب کا لکھا ہوا مولانا مفتی تقی عثمانی صاحب کی تصدیق کے ساتھ صادر ہوا ہے، جس میں بعض فقہی عبارات سے اور بعض مفتیان کرام کے فتاوی سے یہ اخذ کیا گیا ہے کہ مبدأ مسافت سفر اپنا گھر ہے، پھر ایک طویل بحث کے بعد یہ نتیجہ نکالا گیا ہے:

''ان باتوں کی روشنی میں، ہم یہ سمجھتے ہیں کہ چونکہ مسافت سفر کی تعیین کا تعلق سراسر عرف سے ہے کہ عرف عام میں جس قدر قطع مسافت کو مسافت سفر کے بقدر سمجھا جاتا ہو اسی مسافت کو احکام سفر لاگو ہونے کے واسطے شرعاً کافی و معتبر سمجھا جاتا ہے، اس لئے اس کی ابتداء و انتہاء کی تعیین بھی لوگوں کے عرف کے ذریعہ ہوگی، لہذا عرف عام میں لوگ جس مقام سے مسافت سفر کی ابتداء سمجھتے ہیں وہی مبدأ مسافت سفر ہونا چاہئے اور جس مقام کو اس کی انتہاء سمجھتے ہیں وہ مقام منتہاء مسافت سفر شمار ہونا چاہئے''۔

اس فتوے پر مولانا تقی عثمانی نے لکھا ہے کہ مبدأ مسافت سفر کے بارے میں بندہ کو ابھی تک تردد ہے۔

میں کہتا ہوں کہ فقہاء کی عبارات سے بظاہر یہی مفہوم ہوتا ہے کہ جہاں سے قصر کے احکام لاگو ہوتے ہیں وہیں سے مسافت سفر کا بھی اعتبار کیا جائے گا، اس کی مختلف وجوہات ہیں:

۱- اگر ان دونوں میں کوئی فرق ہوتا تو فقہاء اس کو ضرور بیان کرتے، کیونکہ یہ اہم مسائل میں سے ہے، جو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا تھا، اس کے باوجود فقہاء کا اس کو بیان نہ کرنا اور قصر کی ابتداء کہاں سے ہوگی اس کو بیان کرنا اس بات کی طرف غمازی کرتا ہے کہ قصر کی ابتداء و مسافت سفر کی ابتداء دونوں کا نقطہ ایک ہے۔

۲- پھر یہ بھی قابل غور ہے کہ اگر مبدأ قصر و مبدأ مسافت سفر دونوں ایک نہ ہوں، بلکہ بعض حضرات کے نظریہ کے موافق مسافت سفر اپنے گھر سے یا محلہ سے شمار ہو تو فقہاء کے کلام میں تضاد پیدا ہوگا، کیونکہ مثلاً ایک بڑے شہر کا رہنے والا جس کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک کا فاصلہ ساٹھ میل ہو، وہ اگر ایک سرے سے دوسرے سرے کی جانب سفر کی نیت سے چلے تو شہر کے اندر رہتے ہوئے ہی اڑتالیس میل پر اس کو قصر کرنا چاہئے، حالانکہ شہر کی حدود میں رہتے ہوئے قصر نہیں کیا جاسکتا، جیسا کہ فقہاء کی تصریحات شاہد ہیں، اب ایک طرف فقہاء یہ کہیں کہ قصر شہر اور اپنے گاؤں سے باہر نکلنے کے بعد ہی ہوگا اور دوسری جانب یہ مانا جائے کہ مسافت سفر کی ابتداء اپنے گھر سے شمار ہوگی، تو کیا یہ بات معقول ہوسکتی ہے؟ نہیں، بلکہ یہ ماننا لازم آئے گا کہ قصر حدود شہر کے اندر بھی ہوسکتا ہے بلکہ ہونا چاہئے، حالانکہ یہ بات فقہی تصریحات کے بالکل خلاف ہے۔

۳- فقہاء نے ایک مسئلہ اس سلسلہ میں لکھا ہے: مسافر کا اپنے شہر سے تجاوز اسی جانب سے معتبر ہے جس جانب سے وہ نکلا ہے اگر چہ کہ اس شہر کی دوسری

جانب سے وہ شہر سے تجاوز نہ کیا ہو (درمختار مع الشامی ۲/۶۶۰، البحر الرائق ۲/۲۲۶)۔

فتاویٰ تاتارخانیہ میں ہے: ''ثم يعتبر الجانب الذی منه يخرج المسافر من البلدة، لا الجوانب بحذاء البلدة حتی إنه إذا خلف البنيان الذی خرج منه قصر الصلاة و إن كان بحذائه بنيان آخر من جانب آخر من المصر'' (تاتارخانیہ ۱/۵۰۳)

(پھر اسی جانب کا اعتبار کیا جائے گا جس جانب سے مسافر شہر سے نکل رہا ہے نہ کہ شہر کی دوسری جوانب کا، یہاں تک کہ مسافر جب ان عمارات کو اپنے پیچھے کردے جس سے کہ وہ نکلا ہے تو وہ نماز کی قصر کرے اگر چہ کہ اس کے مقابل شہر کی دوسری جانب عمارات ہوں)۔

اس مسئلہ میں قابل لحاظ بات یہ ہے کہ جب قصر کے لئے اسی جانب کا اعتبار ہے جس جانب سے مسافر شہر سے نکلا ہے تو لامحالہ لوگوں کی جائے خروج کے مختلف ہونے کی وجہ سے یہاں یہ صورت بھی متحقق ہو سکتی ہے کہ ایک شخص شہر کے کنارے رہتا ہو اور وہ اسی جانب کسی جگہ کا سفر کرنے کے لئے نکلے تو وہ پانچ منٹ میں شہر کے باہر ہو جائے اور اس کے برخلاف ایک شخص اسی کے پڑوس میں رہتا ہو اور وہ اس کے بالمقابل دوسری جگہ کا سفر کرنے کے لئے دوسری جانب کو چلے اور شہر سے باہر ہونے تک ایک گھنٹہ یا اس سے زائد لگ جائے، مگر فقہاء نے دونوں کے لئے ایک ہی حکم بیان کیا ہے کہ وہ جب اپنے سفر کی جانب سے شہر کی حدود پار کر جائے تو قصر کرے، اگر ان دونوں میں فرق تھا تو اس کو بیان کرنا چاہئے تھا۔

۴- نیز فقہاء نے لکھا ہے کہ مسافر جب واپس ہو تو اس کو شہر میں داخل ہونے کے بعد اتمام کرنا چاہئے، خواہ وہ ابھی اپنے گھر یا محلہ تک نہ پہنچا ہو، اور شہر میں داخل ہونے سے قبل اگر چہ وہ شہر کے قریب ہو، قصر ہی کرنا چاہئے (البحر الرائق ۲/۲۳۱، الولوالجیہ ۱/۱۳۴)۔

قابل غور یہ ہے کہ اگر مسافت سفر کا آغاز اپنے گھر یا اپنے محلہ سے ہوتا تو واپسی میں بھی اس کی انتہاء گھر یا محلہ پر ہوتی، مگر فقہاء نے واپسی کے موقع پر دخول شہر اور دخول عمارات شہر کا ذکر کیا ہے، اگر گھر یا محلہ اس کا منتہی ہوتا تو یہ کہنا چاہئے تھا کہ اپنے گھر یا محلہ میں آ کر اتمام کیا جائے۔

ان تمام باتوں سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ فقہاء نے مسافت سفر کی ابتداء وانتہاء حدود شہر کو قرار دیا ہے، نہ کہ گھر و محلہ کی حدود کو، لہذا شہر بڑا ہو یا چھوٹا ہر صورت میں مسافت سفر کی ابتدا وانتہا حدود شہر ہی کو قرار دینا اصل ہے۔

پھر ایک بات اور بھی یہاں قابل لحاظ ہے، وہ یہ کہ فقہاء نے جب شہر سے متصل آبادیوں اور قریوں کو بھی اسی شہر میں داخل مان کر قصر کے لئے اس سے تجاوز کو شرط کہا ہے، تو جو حصے و محلے پہلے سے شہر میں داخل ہیں ان کو مسافر کے حق میں کس بنیاد پر اس شہر سے خارج مانا جائے؟ اور شہر سے نکلنے سے پہلے ہی قصر فی الصلاۃ کا حکم دے دیا جائے؟ یہ بات نہایت عجیب بھی ہے اور متضاد بھی کہ ایک طرف ہم شہروں سے متصل دوسرے گاؤں کو بھی شہر میں داخل کریں اور دوسری جانب شہر میں داخل حصوں کو اس سے خارج کریں۔

یہاں یہ عرض کر دینا بھی مناسب ہے کہ مفتی نظام الدین صاحبؒ نے جن فقہی عبارات سے استدلال کرتے ہوئے یہ فرمایا ہے:

''جن بڑے شہروں میں میلوں میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوئی ہوں، ان میں جب کوئی سوا ستتر کلو میٹر یا اس سے بھی زیادہ مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو حکم شرع یہ ہوگا کہ اگر ایسے محلہ وآبادی سے متصل اس کا فناء یا ربض ہوں تو اس فناء یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار ہو جائے گا''۔

یہ بات ان عبارات سے اخذ کرنا مشکل ہے، کیونکہ ان عبارات میں یہ مسئلہ اٹھایا گیا ہے کہ اگر ایک شہر سے متصل دوسری آبادی ہو تو قصر کے لئے اس آبادی سے تجاوز کر جانا لازم ہے یا نہیں؟ اور ایک رائے بعض فقہاء کی اس میں یہ ہے کہ اس سے تجاوز لازم نہیں، اس سے یہ اخذ کیا گیا ہے کہ جس طرح شہر سے متصل دوسرے قریے و گاؤں سے تجاوز قصر کے لئے لازم نہیں، اسی طرح بڑے شہروں کے مختلف حصے و محلے بھی قصر کے لئے الگ الگ شمار ہوں گے، مگر اس استدلال میں احقر کو کلام ہے:

۱- اس وجہ سے کہ تجاوز کا شرط نہ ہونا تمام فقہاء کی رائے نہیں، بلکہ بعض کی رائے ہے، اور اگر چہ بعض نے اس کو صحیح بھی کہا ہے، تاہم اس کے خلاف دوسری رائے کی بھی متعدد حضرات نے تصحیح کی ہے۔

چنانچہ علامہ شرنبلالی نے فرمایا ہے: ''إذا جاوز بيوت مقامه و لو بيوت الأخبية من الجانب الذی خرج منه، و يشترط

أن يكون قد جاوز أيضا ما اتصل به أي بمقامه من فنائه كما يشترط مجاوزة ربضه، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن، فإنه في حكم المصر، و كذا القرىٰ المتصلة بربض يشترط مجاوزتها في الصحيح'' (مراقی الفلاح: ۱۸۷)۔

(وہ قصر کرے گا جب وہ اپنے مقام کے گھروں کی جانب سے جہاں سے وہ نکلا ہے، آگے بڑھ جائے گا، اگرچہ وہ چھپر کے مکانات ہی کیوں نہ ہوں، اور یہ بھی شرط ہے کہ وہ اس کے مقام سے ملے ہوئے فناء سے بھی آگے بڑھ جائے، جس طرح یہ شرط ہے کہ شہر کے ربض سے آگے بڑھ جائے اور ربض شہر کے اطراف پھیلے ہوئے مکانات اور گھر ہیں، کیونکہ یہ بھی شہر ہی کے حکم میں ہیں، اسی طرح وہ گاؤں اور دیہات جو ربض شہر سے متصل ہیں ان سے بھی آگے بڑھ جانا صحیح قول میں شرط ہے)۔

اور علامہ شامی نے شرنبلالی کی ''الامداد'' کے حوالہ سے لکھا کہ:

''وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن، فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (شامی ۲/ ۵۹۹)۔

(انہوں نے اس طرف اشارہ کیا ہے کہ توابع شہر جیسے ربض شہر سے الگ ہو جانا قصر کے لئے شرط ہے اور ربض شہر وہ گھر اور عمارات ہیں جو شہر کے اردگرد ہوتے ہیں، کیونکہ یہ بھی شہر کے حکم میں ہیں، اسی طرح صحیح قول پر وہ قریے جو ربض شہر سے ملے ہوئے ہوں، وہ بھی شہر میں داخل ہیں)۔

فتاویٰ عالمگیری میں بھی اسی بات کو واضح الفاظ میں نقل کیا گیا ہے:

''الصحيح ما ذكر أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر لا غير، إلا إذا كان ثمة قرية أو قرى متصلة بربض المصر، فحينئذ تعتبر مجاوزة القرى بخلاف القرية التي تكون متصلة بفناء المصر، فإنه يقصر الصلاة و إن لم يجاوز تلك القرية، كذا في المحيط'' (فتاوی عالمگیری ۱/ ۱۳۹)۔

(صحیح وہی ہے جو ہم نے ذکر کیا کہ قصر کے لئے شہر کی آبادی سے تجاوز کر جانا معتبر ہے نہ کہ کسی اور سے، مگر یہ کہ وہاں کوئی گاؤں ہو یا کئی گاؤں ربض شہر سے ملے ہوئے ہوں، تو اس وقت ان قریوں سے بھی تجاوز کرنے کا لحاظ کیا جائے گا، برخلاف ان قریوں کے جو فناء مصر سے ملے ہوئے ہیں تو اس صورت میں آدمی قصر کرے گا اگرچہ اس قریہ سے آگے نہ بڑھا ہو)۔

ان تمام کتب میں صحیح اس کو کہا گیا ہے کہ ربض شہر سے متصل آبادی و گاؤں شہر میں داخل ہے، اس لئے اس سے تجاوز قصر کے لئے شرط ہے۔

۲- اسی وجہ سے جمہور فقہاء نے اس قول کو اختیار نہیں کیا ہے، بلکہ تمام مکاتب فقہیہ کے علماء نے اس کے برخلاف دوسرے قول کو اختیار کیا اور شہر سے متصل گاؤں و آبادی کو شہر میں داخل مانا ہے اور اس سے تجاوز کو شرط قصر قرار دیا ہے، ان حضرات کے اقوال و عبارات کو ہم نے منیٰ کے مکہ میں داخل ہونے یا نہ ہونے کے سوال کے جواب میں نقل کیا ہے اس کو دیکھ لیا جائے۔

یہاں بعض کا تذکرہ کرتا ہوں، علامہ نووی نے نقل کیا ہے:

''أما إذا كانت قريتان ليس بينهما انفصال فهما كمحلتين من قرية، فيشترط مجاوزتهما بالاتفاق... و إن انفصلت إحداهما عن الأخرى فجاوز قريته جاز القصر، سواء قربت الأخرى أم بعدت'' (شرح مہذب ۴/ ۳۸۹)۔

(جب دو قریے اس طرح ہوں کہ ان دونوں کے درمیان کوئی فصل و جدائی نہ ہو تو وہ ایک قریہ کے دو محلوں کی طرح ہیں، لہذا قصر کے لئے ان دونوں سے آگے بڑھ جانا بالاتفاق شرط ہے..... اور اگر ان میں سے ایک قریہ دوسرے سے الگ ہو اور مسافر اپنے قریہ سے آگے بڑھ جائے تو اس کے لئے قصر جائز ہے، خواہ وہ دوسرا قریہ اس سے قریب ہو یا دور ہو)۔

علامہ ابن قدامہ حنبلی نے المغنی میں لکھا ہے:

''وإن كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الأخرى كبغداد، فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق محلته، و إن كان بعضها متصلا ببعض لم يقصر حتى فارق جميعها، و لو كانت قريتان متدانيتين فاتصل بناء

إحداهما بالأخرى فهما كالواحدة، وإن لم يتصل فلكل قرية حكم نفسها'' (المغنی ۲/ ۹۷)۔

(اگر شہر کے کئی محلے ہوں، ہر محلہ دوسرے سے الگ ہو جیسے بغداد، تو جب مسافر اپنے محلہ سے نکل جائے تو اس کو قصر کرنا جائز ہے اور اگر وہ محلے ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہوں تو اس وقت تک قصر نہ کرے جب تک کہ تمام محلوں سے تجاوز نہ کر جائے، اور اگر وہ قریے قریب قریب ہوں اس طرح کہ ایک کی عمارات دوسری سے متصل ہوں تو وہ دو قریے ایک کی طرح ہیں، اور اگر متصل نہ ہوں تو ہر ایک کا الگ مستقل حکم ہے)۔

فقہ مالکی کی کتاب مواہب الجلیل میں ہے:

''ولو كانت قريتان يتصل بناء إحداهما بالأخرى فهما فى حكم القرية، وإن كان بينهما فضاء فلكل واحدة حكم الاستقلال'' (مواهب الجليل ۲/ ۱۴۳)۔

(اگر دو قریے قریب ہوں اس طرح کہ ایک کی عمارات دوسری سے متصل ہوں تو وہ دو قریے ایک قریہ کے حکم میں ہیں اور اگر ان دونوں میں فضاء یعنی فصل ہو تو ہر ایک کا الگ مستقل حکم ہے)۔

اس سے معلوم ہوا کہ تقریباً تمام مکاتب فقہیہ کے علماء کا رجحان بھی اسی طرف ہے کہ شہر سے متصل آبادیاں بھی شہر میں داخل ہیں اور ان سے تجاوز شرط قصر ہے۔

۳- اس وجہ سے کہ اگر شرط نہ ہونے کے قول کو تسلیم بھی کر لیا جائے تو اس سے صرف یہ ثابت ہوتا ہے کہ شہر سے خارج آبادیاں اگر شہر سے متصل بھی ہو جائیں تب بھی وہ شہر میں داخل نہیں ہیں، مگر اس سے یہ اخذ کرنا کہ جو آبادیاں پہلے سے شہر میں شمار ہوتی ہیں وہ بھی اسی حکم میں ہیں اور ان کو بھی شہر میں داخل نہیں مانا جائے گا، بلکہ شہر سے خارج قرار دیا جائے گا صحیح نہیں، بلکہ قیاس مع الفارق ہے۔

یہاں کسی کو علامہ ابن قدامہ کی اس عبارت سے شبہ نہ ہو جو ابھی نقل کی گئی جس میں یہ ہے کہ اگر شہر کے کئی محلے ہوں، ہر محلہ دوسرے سے الگ ہو جیسے بغداد تو جب مسافر اپنے محلہ سے نکل جائے تو اس کو قصر کرنا جائز ہے، کیونکہ اسی کے بعد انہوں نے یہ بھی فرمایا ہے کہ اگر وہ محلے ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہوں تو اس وقت تک قصر نہ کرے جب تک کہ تمام محلوں سے تجاوز نہ کر جائے، اس سے معلوم ہوا کہ محلہ اگر الگ ہو تب اس کو شہر سے الگ مانا جائے گا ورنہ نہیں۔

الغرض احقر کی رائے اس سلسلہ میں یہ ہے کہ شہر بڑا ہو یا چھوٹا اس کی حدود سے نکلنے سے قبل جس طرح اس پر احکام سفر (قصر فی الصلاۃ وجواز افطار وغیرہ) لاگو نہیں ہوتے، اسی طرح مسافت سفر کا نقطہ آغاز بھی حدود شہر سے نکلنے پر ہی مانا جائے گا۔



# مسافت سفر سے مربوط مسائل کی تحقیق

مولانا محمد حذیفہ بن محمود[1]

جواب: یہاں پر دو چیزیں ہیں:

ایک یہ کہ حکم سفر یعنی قصر کی ابتدا کہاں سے ہوگی؟ دوسری یہ کہ مسافت سفر کی شروعات کہاں سے ہوگی؟ عام طور پر فقہاء نے حکم سفر یعنی قصر سے متعلق بحث کی ہے اور بہ صراحت لکھا ہے کہ قصر کی ابتدا آبادی اور اس کے متعلقات سے آگے بڑھ جانے کے بعد ہوگی، بعض آثار وروایات سے اس کا ثبوت ہوتا ہے، لیکن مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے ہوگی، مسافر کے اپنے گھر سے یا پھر حدود شہر کے ختم سے؟ اس سلسلہ میں کوئی بحث وصراحت فقہاء کے یہاں نہیں ملتی، غالباً اس کی وجہ یہ ہوگی کہ گذشتہ زمانہ میں شہروں کا پھیلاؤ اور علاقوں کی وسعت اتنی زیادہ نہیں ہوتی تھی جتنی کہ آج کے دور میں ہے، جس کی وجہ سے یہ بات ان کے یہاں قابل اعتنا نہ ہوئی، جبکہ ہمارے لئے لائق توجہ ٹھہری، ہمارے اکابر کی اس سلسلہ میں دو رائیں ملتی ہیں۔

پہلی رائے یہ ہے کہ حکم سفر یعنی قصر کی ابتدا کی طرح مسافت سفر کی ابتدا بھی وطن کی آخری حدود سے ہوگی۔

چنانچہ فتاوی محمودیہ میں ہے: وطن کے آخری مکان سے سفر کی مسافت شروع ہوگی اور جس بستی میں جانا ہے اس کی ابتدائی سرحد تک مجموعی مسافت کو دیکھا جائے گا، پس صورت مسئولہ میں مسافت سفر ۴۳ میل ہوگی اور قصر کا حکم نہ ہوگا (۲۰/ ۳۱۲)۔

مفتی یوسف صاحب لدھیانوی فرماتے ہیں:

آپ کراچی کی حدود ختم ہونے کے بعد ۴۸ میل (۷۷ کلومیٹر) یا اس زیادہ دور جاتے ہیں تو نماز قصر کریں گے (آپ کے مسائل اور ان کا حل ۲/ ۳۸۰)۔

ایک جگہ لکھا ہے: جب آدمی ایسی جگہ جانے کے ارادہ سے نکلے جو اس کی بستی سے ۴۸ میل دور ہو تو یہ شرعی سفر ہوگا (۲/ ۳۷۲)۔

مولانا محمد تقی عثمانی کے فتاوی میں ہے:

سوال: جو آفیسر اپنے ماتحت یونٹوں کی دیکھ بھال کے لئے دور جاتے ہیں، یعنی تقریباً ۴۸ میل کی مسافت طے کرتے ہیں، تو کیا یہ لوگ قصر کریں گے؟

جواب: اگر پوسٹ جس کی چیکنگ کے لئے جا رہا ہے، شہر کی آخری حدود سے ۴۸ میل دور ہے تو قصر کر سکتا ہے (فتاوی عثمانی ۱/ ۵۵۰)، نیز لکھا ہے:

سوال: اگر یہ چھوٹے چھوٹے یونٹوں والے سپاہی اور نوکر وغیرہ ہیڈ کوارٹر کو پندرہ دن سے کم مدت کے لئے گئے تو کیا یہ سپاہی قصر کریں گے یا اتمام؟

جواب: اگر یونٹ سے ہیڈ کوارٹر کے شہر کا فاصلہ ۴۸ میل ہے تو قصر کریں گے (۱/ ۵۵۰)۔

مذکورہ دونوں جوابات پر مفتی محمد شفیع صاحب کی تصحیح وتصدیق بھی ہے۔

فتاوی رحیمیہ میں ہے: جب ہانسوٹ سے جمبوسر ۴۸ میل پر واقع ہے تو جمبوسر کے قصد سے نکلے تو ہانسوٹ کی فناء (آبادی) چھوڑنے کے بعد مسافر ہو جائے گا اور قصر لازم ہو جائے گا (۱/ ۲۳۶)۔

اس سے بھی بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ مسافت کا شمار حدود شہر سے ہوگا، کیونکہ اس میں دو علاقوں کی مسافت کا ذکر کیا ہے۔

دوسری رائے یہ ہے کہ حکم سفر یعنی قصر کی ابتدا تو آخری حدود سے ہوگی، مگر مسافت سفر کی شروعات مسافر کی قیام گاہ اور گھر سے ہوگی۔

---

[1] دار العلوم لونا واڑہ، پنچ محل، گجرات۔

چنانچہ کفایۃ المفتی میں ہے:

ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا، وہاں سے ۳۶ میل کا ارادہ کر کے چلنے پر مسافر ہو جائے گا (۳/۷۶ ۳)۔

ایک جگہ لکھا ہے:

یہ لوگ گھر سے ۱۰۰ میل کی مسافت کا قصد کر کے چلنے سے مسافر ہوں گے (۳/۷۷ ۳)۔

مجیب اللہ ندوی صاحب لکھتے ہیں:

شریعت میں مسافر اس شخص کو کہتے ہیں جو اپنے گھر سے ایسی جگہ جانے کا ارادہ کرے، جو اس کے گھر سے ۴۸ میل دور ہے (اسلامی فقہ ۱/۲۸۷)۔

عمدۃ الفقہ سے بھی بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے، لکھا ہے:

مسافر اس کو کہتے ہیں جو اتنی دور جانے کا ارادہ کر کے گھر سے نکلے جہاں تک تین دن میں پہنچ سکے، اس سے کم سفر میں مسافر نہیں ہوتا اور جب وہ مسافر بستی سے باہر ہو جائے اس وقت سے ہی مسافر شمار ہوتا ہے (۲/۲۷۲)۔

مفتی عزیز الرحمن صاحب کے فتوی سے بھی بظاہر یہی مفہوم ہوتا ہے، فرماتے ہیں:

اگر گھر سے نکلنے کے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے کہ جو ۴۸ میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہے، ورنہ نہیں (۴/۴۸۴)۔

## راقم الحروف کی رائے:

راقم الحروف کے خیال میں پہلی رائے راجح ہے کہ حکم سفر یعنی قصر کی طرح مسافت سفر کی ابتدا بھی وطن کے آخری مکان سے ہوگی، کیونکہ بعض آثار و روایات نیز فقہی عبارات وجزئیات سے اسی کی تائید ہوتی ہے، جس کی تفصیل وتوضیح حسب ذیل ہے:

(الف) محیط برہانی (۲/۴۰۳) اور تاتارخانیہ (۱/۵۱۳) میں ایک مسئلہ کو بیان کرتے ہوئے لکھا ہے:

''فهما رجلان خرجا من الكوفة يريدان بغداد والقصر (أي قصر ابن هبيره) وطنهما فما لم يجاوزا القصر لا يصيران مسافرين و بعد المجاوزة لم يبق إلى المقصد مسيرة سفر''۔

عبارت مرقومہ میں ''و بعد المجاوزة لم يبق إلى المقصد مسيرة سفر'' کا جملہ کس قدر واضح ہے اس بات کو متعین کرنے میں کہ مسافت کا شمار مجاوزت کے بعد ہوگا۔

(ب) مسافت سفر کے متعلق منقول آثار جن سے بعض ائمہ نے استدلال کیا ہے، ان سے مفہوم ہوتا ہے کہ دو علاقوں کے درمیان کی مسافت کا اعتبار ہوگا۔

چنانچہ امام مالک کا مستدل یہ روایت ہے:

''سألت ابن عمر عن أدنى مدة السفر، فقال: أتعرف السويداء فقلت سمعت بها فقال: كنا خرجنا إليها قصرنا و من السويداء إلى المدينه ستة و أربعون ميلا'' (المبسوط ۱/۲۳۵)۔

اعلاء السنن میں ہے:

''روى الشافعي عن مالك عن ابن شهاب عن سالم أن ابن عمر ركب إلى ذات النصب فقصر الصلاة، قال مالك: و بينها و بين المدينة أربعة برد و روى عبد الرزاق عن مالك هذا فقال: بين المدينة و ذات النصب ثمانية عشر ميلا'' (۷/۲۷۳)۔

مذکورہ آیات وآثار میں ''مكة الى عسفان، من السويداء إلى المدينه'' اور ''وبين المدينة ذات النصب'' کے الفاظ سے

متبادر یہی ہے کہ دو علاقوں کے درمیان کی مسافت کا لحاظ ہوگا، اس کا مطلب یہ ہے کہ بستی کے آخر سے مسافت شمار ہوگی۔

(ج) بعض فقہی جزئیات بھی اس طرح کے موجود ہیں۔

چنانچہ تاتارخانیہ میں ہے: ''بخاری خرج من بخاری إلی بیکند و نوی الإقامة فیها خمسة عشر یوما ... إذ لیس من بخاری إلی بیکند مسیرة السفر'' (۲/ ۵۱۳)۔

اس عبارت میں ''من بیت البخاری الی بیکند'' کے بجائے ''من بخاری الی بیکند'' کہنا یہ بتلا رہا ہے کہ بخاری اور بیکند کی درمیانی مسافت کا اعتبار ہوگا، پس مسافت کی ابتدا بستی کے ختم سے ہوگی۔

شاہ ولی اللہ صاحب سفر سے متعلق بحث کرتے ہوئے حجۃ اللہ البالغہ میں لکھتے ہیں:

''و صحة هذا الاسم یکون بالخروج من سور البلد أو حلة القریة أو بیوتها بقصد موضع هو علی أربعة برد و زوال هذا الاسم إنما یکون بنیة الإقامة مدة صالحة یعتد بها فی بلدة أو قریة'' (مع رحمة الله الواسعه ۳/ ۵۵۹)۔

(یعنی جب کوئی شخص ایسی جگہ جانے کا ارادہ کر کے شہر پناہ سے یا گاؤں کے باہر لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ (یعنی فناء) سے یا گاؤں کے گھروں سے نکلے جو چار برید کے فاصلہ پر ہو تو اس پر مسافر کا اطلاق درست ہوتا ہے اور جب کسی شہر یا گاؤں میں قابل لحاظ کافی مدت ٹھہرنے کی نیت کر لے تو لفظ مسافر اس سے ہٹ جاتا ہے (رحمۃ اللہ الواسعہ ۳/ ۵۵۸)۔

مذکورہ عبارت میں الخروج من سور البلد ... بقصد موضع هو علی اربعة برد، سے واضح ہوتا ہے کہ سور البلد وغیرہ سے چار برید فاصلہ پر واقع موضع کے ارادہ سے آدمی مسافر ہو جاتا ہے، پس مسافت کا شمار وہیں سے ہوگا۔

(د) کبیری شرح منیہ میں ہے:

''من فارق بیوت موضع هو فیه من مصر أو قریة ناویا الذهاب إلی موضع بینه و بین ذلك الموضع المسافرة المذکورة صار مسافرا فلا یصیر مسافرا قبل أن یفارق عمران ما خرج منه'' (ص/ ۴۹۹)۔

صغیری میں ہے:

'' إنما یصیر مسافرا إذا فارق بیوت مصره أو قریته ناویا الذهاب إلی موضع بینه و بین ذلك الموضع المسافرة المذکورة '' (ص/ ۲۴۲)۔

عبارات مذکورہ کے الفاظ ''ناویا الذهاب الی موضع بینه و بین ذلك الموضع المسافرة المذکورة'' میں موضع بینه و بین ذلك الموضع المسافرة المذکورة سے مفہوم ہو رہا ہے کہ دونوں موضع یعنی ابتدائی اور انتہائی دونوں بستیوں کے درمیان مسافت معتبرہ ہونی چاہئے۔

(ہ) کتب فقہیہ میں بے شمار جزئیات ایسی ہیں، جن میں مسافت کا اعتبار کرتے ہوئے بینه و بین بیته یا اهله کے بجائے بین و بینه وطنه یا مصره کا لفظ استعمال کیا گیا ہے، جو اس بات کی واضح علامت و دلالت ہے کہ مسافت بین القری و الامصار ہی کا اعتبار ہے، مسافت بین البیوت کا نہیں۔

چند عبارات یہ ہیں:

تحفۃ الفقہاء میں ہے: ''فإنه إذا خرج من عمران المصر و لم یقصد موضعا بینه و بین مصره مدة السفر أو خرج قاصدا موضعا لیس بینه و بین ذلك الموضع مدة السفر لا یصیر مسافرا'' (۱/ ۱۴۷)۔

بدائع میں ہے: ''و کذا إذا قصد مسیرة سفر و خرج حتی وصل إلی قریة و بینها و بین وطنه الأصلی مسیرة ما دون السفر و نوی أن یقیم فیها خمسة عشر یوما لا یصیر مقیما'' (۱/ ۲۸۰)۔

شامی (۲/۶۰۴) اور بحر الرائق (۲/۲۳۱) میں ہے: ''و قياسه أن لا يحل فطره فی رمضان ولو بينه و بين بلده يومان''۔

خانیہ میں ہے: ''و كذا الصبی إذا كان فی السفر مع أبيه ثم بلغ الصبی و بينه و بين وطنه أقل من ثلاثة أيام كان حكمه حكم المقيم'' (۱/۱۶۷، علی هامش الهنديه، وكذا فی التاتارخانيه ۱/۵۰۹)۔

نیز لکھا ہے: ''فأما المسافر إذا ارتد (والعياذ بالله) ثم أسلم من ساعته و بينه و بين وطنه أقل من ثلاثة أيام يبقى مسافرا'' (۱/۱۶۷، وكذا فی المحيط البرهانی ۲/۳۹۷، والتاتار خانيه ۱/۵۰۹)۔

فتح القدیر میں ہے: ''و كذا إذا قصد مسيرة سفر و خرج فلما وصل إلى قرية مسيرتها من وطنه دون مدة السفر ثم نوى الإقامة فيها خمسة عشر يوما لا يصير مقيما'' (۲/۴۳، وكذا فی حاشية الشلبی على التبيين ۱/۲۱۵)۔

نیز لکھا ہے: ''بخلاف ما لو عزم على العود إلى الوطن الأصلی لأنه إذا لم يكن بين هذا الموضع الذی بلغ إليه ووطنه مسيرة سفر يصير مقيما'' (۲/۴۴)۔

تاتارخانیہ میں ہے: ''إذا خرج الأمير مع جيشه لطلب العدو ولا يعلم اين يدركهم فإنهم يصلون صلوة الإقامة فی الذهاب و إن طالت المدة وكذلك فی المكث فی ذلك الموضع و أما فی الرجوع فإن كان إلى مصره مسيرة السفر يقصر الصلوة وإلا فلا'' (۱/۵۲۰)۔

فتاویٰ سراجیہ میں ہے: ''إذا خرج مسافرا ثم أراد الرجوع إلى أهله فإن كان بينه و بين مصره أقل من ثلاثة أيام أتم الصلاة'' (علی هامش الخانيه ۱/۶۱)۔

غور کیا جائے تحفۃ الفقہاء کی عبارت میں ''موضعا بينه و بين مصره مدة السفر''، بدائع کی عبارت میں ''و بينها و بين وطنه الاصلی مسيرة ما دون السفر''، اور ''و ليس بين هذا الموضع الذی بلغ و بين مصره مسيرة سفر''، شامی اور بحر کی عبارت میں ''بينه و بين بلده يومان''، خانیہ وغیرہ کی عبارات میں ''و بينه و بين وطنه اقل من ثلاثة ايام''، فتح القدیر وغیرہ کی عبارت میں ''الی قرية مسيرتها من وطنه دون مدة السفر''، اور ''بين هذا الموضع الذی بلغ اليه ووطنه مسيرة سفر''، تاتارخانیہ کی عبارت میں ''كان الی مصره مسيرة السفر''، اور سراجیہ کی عبارت میں ''بينه و بين مصره اقل من ثلاثة ايام''۔

ان تمام میں ''بينه و بين بيته يا اهله'' کے بجائے ''بينه و بين مصره يا وطنه'' کا لفظ موجود ہے، جو یہ بتا رہا ہے کہ مقصد مسافر اور مصر مسافر کے درمیان کی مسافت کا شمار و اعتبار ہوگا، پس مسافت کی ابتدا بستی کے ختم سے ہونی چاہئے۔

(و) الفقہ الاسلامی وأدلتہ میں ہے:

''و قد اتفق الفقهاء على أن أول السفر الذی يجوز به القصر و نحوه هو أن يخرج المسافر من بيوت البلد التی خرج منها و يجعلها وراء ظهره'' (۲/۳۲۴)۔

ایک اثر کا جواب دیتے ہوئے علامہ ظفر احمد تھانوی لکھتے ہیں:

''والجواب عنها أن ابتداء السفر بالخروج عن البلدة و أن القصر لا يتوقف على قطع مسافة السفر بل يجب بابتدائه'' (اعلاء السنن ۷/۲۷۳)۔

علامہ شامی ابن ہمام کا ایک اعتراض نقل کر کے اس کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

''ويظهر فی الجواب أن العلة فی الحقيقة هی المشقة و أقيم السفر مقامها و لكن لا تثبت عليتها إلا بشرط ابتداء و بقاء فالأول مفارقة البيوت قاصدا مسيرة ثلاثة أيام والثانی استكمال السفر ثلاثة أيام'' (۲/۲۰۵)۔

الفقہ الاسلامی کی عبارت میں ''اول السفر الذی یجوز به القصر و نحوه هو أن یخرج المسافر من بیوت البلد''، اعلاء السنن کی عبارت میں ''ابتداء السفر بالخروج عن البلدة''، اور شامی کی عبارت میں ''إلا بشرط ابتداء و بقاء فالأول مفارقة البیوت قاصدا مسیرة ثلاثة أیام''، سے واضح ہو رہا ہے کہ ابتدا سفر مفارقت وخروج سے ہوگی، ظاہر ہے کہ سفر کی ابتدا یہ سفر کی مسافت ہی کا دوسرا عنوان ہے، پس معلوم ہوا کہ مسافت سفر کا شمار مفارقت بیوت اور خروج عن العمران کے بعد ہوگا۔

(ز) طحطاوی نے تلویح سے نقل کیا ہے:

''هو (أي السفر) في اللغة الخروج المديد و شرعا خروج من عمران الوطن مع قصد سير ساعة مخصوصة'' (ص/۲۲۸)

سفر شرعی کی مذکورہ تعریف کا حاصل ہے: مخصوص مسافت کے ارادہ سے آبادی سے نکلنا، پس جب شرعاً سفر آبادی سے نکلنے ہی کا نام ہے اور آبادی سے نکل کر ہی سفر متحقق ہوتا ہے تو پھر سفر کی مسافت کا شمار گھر سے کیوں کر ہوگا؟ آبادی کے بعد ہی سے ہونا چاہئے۔

(ح) تاتارخانیہ میں ہے:

''القصر حكم ثبت في حق المسافر فلابد من بيان أن الشخص متى يصير مسافرا حتى يثبت له حكم السفر. فنقول: لايصير الشخص مسافرا بمجرد نية السفر بل يشترط معه الخروج. قال محمد: يقصر حين يخرج من مصره و يخلف دور المصر'' (۱/ ۵۰۲)۔

مذکورہ عبارت میں ''متى يصير مسافرا حتى يثبت له حكم السفر''، سے معلوم ہو رہا ہے کہ آدمی کا مسافر ہونا اور اس کے لئے حکم سفر کا ثابت ہونا، دونوں علاحدہ علاحدہ چیزیں ہیں، اور پھر آگے کی عبارت سے معلوم ہوا کہ دونوں کا تعلق خروج من المصر سے ہے، پس حکم سفر یعنی قصر کی طرح آدمی کا مسافر ہونا بھی خروج من المصر کے بعد ہوگا، اس کا تقاضہ یہ ہے کہ مسافت کا شمار بھی خروج من المصر کے بعد ہو، یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ آدمی مسافر شمار نہ ہو اور مسافت کا شمار ہو جائے؟

نیز ''لايصير الشخص مسافرا بمجرد نية السفر بل يشترط معه الخروج''، سے معلوم ہوا کہ بلا خروج محض نیت سے مسافر نہ ہوگا، پس جب محض نیت سے بلا خروج من المصر مسافر نہ کہلائے گا، تو پھر بلا خروج من المصر کے مسافت کا شمار کیوں کر ہوگا؟

(ط) مبسوط میں ہے:

''فإذا قصد مسيرة ثلاثة أيام قصر الصلاة حين تخلف عمران المصر لأنه ما دام في المصر فهو ناوي السفر لا مسافر فإذا جاوز عمران المصر صار مسافرا لاقتران النية بعمل السفر'' (۱/ ۲۳۶)۔

محیط برہانی میں ہے: ''و يقصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها. و هذا لأنه ما دام في عمرانات المصر فهو لا يعد مسافرا'' (۲/ ۳۸۷)۔

فتاویٰ الولوالجیہ میں ہے: ''ولا يصير مسافرا بالنية حتى يخرج'' (۱/ ۱۳۴)۔

بدائع میں ہے: ''فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر ... لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل لأن مجرد العزم عفو و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لايتحقق قران النية بالفعل فلا يصير مسافرا'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳)۔

مذکورہ عبارات سے معلوم ہو رہا ہے کہ شرعاً مسافر ہونے کے لئے نیت سفر کافی نہیں، بلکہ نیت سفر کے ساتھ عمل سفر بھی ضروری ہے، جب نیت سفر اور عمل سفر دونوں ہوں گے تو آدمی شرعاً مسافر ہوگا اور پھر اس پر حکم سفر یعنی لزوم قصر مرتب ہوگا اور جب تک آبادی میں ہے، تب تک نیت سفر تو ہوسکتی ہے، عمل سفر کا تحقق نہیں ہوسکتا، جیسا کہ مبسوط وغیرہ کی عبارت سے واضح ہے، ''لانه ما دام في المصر فهو ناوي السفر لا مسافر''، اور بدائع کی عبارت میں ''فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر'' سے معلوم ہوتا ہے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ آبادی سے باہر ہو کر ہی

نیت سفر اور عمل سفر دونوں پائے جانے کی وجہ سے آدمی مسافر کہلائے گا، پس جب عمل سفر اور آدمی کا مسافر کہلانا خروج من العمران کے بعد ہوگا، تو اس کا تقاضہ یہ ہے کہ مسافت کا شمار بھی آبادی سے نکلنے کے بعد ہو۔

(ی) اقامت کا تعلق حدود شہر کی ابتداء سے ہے کہ وطن کی حد شروع ہوتے ہی آدمی مقیم بن جاتا ہے، تو پھر اس کی ضد یعنی سفر کا تعلق بھی حدود شہر سے ہونا چاہئے۔

احکام القرآن للتھانوی میں ہے:

''إن الاقامة تتعلق بدخول المصر فالسفر يتعلق بالخروج عنها'' (۲/ ۳۳۶)۔

عنایہ شرح ہدایہ میں ہے: ''لأن السفر ضد الإقامة و الشئ إذا تعلق بشئ تعلق ضده بضده و حكم الإقامة و هو الإتمام لما تعلق بهذا الموضع تعلق السفر بالمجاوزة عنه'' (علی ہامش الفتح ۲/ ۸)۔

(ک) درمختار میں ہے:

''من خرج من عمارة موضع إقامته قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها صلى الفرض الرباعي ... ركعتين''۔

کنز میں ہے: ''من جاوز بيوت مصره مريدا سيرا وسطا ثلاثة أيام في بر أو بحر أو جبل قصر'' (مع البحر ۲/ ۲۲۵)۔

عبارت مسطورہ سے مستفاد ہو رہا ہے کہ آبادی سے نکلنے کے وقت تین دن کی مسافت کا قصد و ارادہ ہونا چاہئے۔

(ل) عرفاً بھی یہی ہوتا ہے کہ جب تک آدمی وطن کی آبادی میں ہو، چاہے وہ اس آبادی میں کتنی ہی دور چلا گیا ہو، لوگ اسے مسافر نہیں سمجھتے اور نہ ہی وہ خود اپنے آپ کو سفر پر گیا ہوا خیال کرتا ہے، اس کا تقاضہ بھی یہ ہے کہ سفر کی مسافت کا شمار گھر سے نہ ہو، باہر سے ہو۔

(م) مسافت سفر کی ابتداء سے متعلق فقہاء کے یہاں کوئی بحث و صراحت نہ ملنے کی ایک وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ ان کے نزدیک حکم سفر یعنی قصر کا نقطۂ آغاز ہی مسافت سفر کا بھی نقطۂ آغاز ہو، یعنی بستی کی آخری حدود، اس بناء پر اس کو علاحدہ بیان کرنے کی ضرورت نہ سمجھتے ہوں۔

الغرض آثار و روایات اور فقہاء کی عبارات و جزئیات کے اشارات سے یہی سمجھ میں آتا ہے کہ مسافت سفر کا آغاز بھی اسی نقطہ سے ہے، جس سے حکم سفر کا آغاز ہے، پس بستی اور شہر کی آبادی اور اس کے متعلقات کے ختم سے مسافت سفر کا بھی شمار ہوگا اور حکم سفر یعنی قصر بھی مرتب ہوگا۔

البتہ جو لوگ کسی بستی، اور شہر میں نہیں رہتے، جنگل میں، ڈیروں اور خیموں میں رہتے ہیں، وہی ان کی قیام گاہ اور وہی ان کی بستی ہے، اسی طرح جو لوگ آبادی و بستی سے کافی دور کسی کھیت میں تنہا اپنے لئے کوئی مستقل رہائش گاہ بنا کر رہتے ہیں، جہاں صرف ان کا ہی ایک گھر ہوتا ہے، اس کے علاوہ نہ کوئی مکان ہوتا ہے اور نہ ہی چاروں طرف دور دور تک کوئی آبادی و بستی ہوتی ہے، تو ایسے لوگوں کے لئے حکم سفر کی طرح مسافت سفر کی ابتداء، ان کی قیام گاہ سے ہی ہوگی۔

علامہ شامی فرماتے ہیں: ''وإن نزلوا على ماء أو محتطب يعتبر مفارقته كذا في مجمع الروايات و لعله ما لم يكن محتطبا واسعا جدا و كذا ما لم يكن الماء نهرا بعيد المنبع'' (۲/ ۵۹۹)۔

مذکورہ تفصیل کے بعد سوالات کے جوابات حسب ذیل ہیں:

الف- کتب فقہ میں صراحت موجود ہے کہ آدمی جب تک آبادی سے باہر نہ نکلے، اس پر احکام سفر جاری نہیں ہوتے، لہذا ایسا شخص قصر نہ کرے گا۔

ب- حسب ترتیب سابق، جب مسافت سفر کا شمار شہر کی انتہائی حدود سے ہوگا اور شخص مذکور کا مقصد سفر وہاں سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، تو وہ شرعاً مسافر نہ ہوا، اس لئے وہ اتمام کرے گا، قصر نہیں کرے گا۔

البتہ دوسری مرجوح رائے کے مطابق جس میں مسافت سفر کا شمار آدمی کے گھر سے ہوتا ہے، چونکہ شخص مذکور کی مسافت سفر ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہے، اس لئے وہ شرعاً مسافر ہوگا، البتہ شہر کی انتہائی حدود سے باہر نکلنے کے بعد وہ قصر کرے گا، کیوں کہ فقہاء کی تصریح کے مطابق وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی میں ہوتے ہوئے مسافر پر احکام سفر مرتب نہیں ہوتے، جب آبادی سے باہر ہو جائے اس کے بعد احکام سفر متعلق ہوتے ہیں۔

☆☆☆

# سفر کے احکام ومسائل

مولانا نور الحق رحمانی[1]

جواب سے قبل چند چیزیں بطور تمہید کے ذکر کی جاتی ہیں:

۱- سورۂ نساء میں سفر کی حالت میں نماز میں قصر کرنے کی مشروعیت وارد ہے:

"وإذا ضربتم فی الأرض فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلاۃ" (سورۂ نساء: ۱۰۱)۔

(اور جب تم زمین میں سفر کرو تو تم پر اس باب میں کوئی مضایقہ نہیں کہ نماز میں کمی (قصر) کردیا کرو)۔

۲- سورہ بقرہ میں جہاں رمضان کے روزوں کی فرضیت کا حکم ہے، وہیں مریض اور مسافر کے لئے افطار کرنے کی رخصت بھی وارد ہے:

"شھر رمضان الذی أنزل فیه القرآن ھدی للناس و بینات من الھدی والفرقان فمن شھد منکم الشھر فلیصمه ومن کان مریضا أو علی سفر فعدۃ من أیام أخر. یرید الله بکم الیسر ولا یرید بکم العسر" (سورۂ بقرہ: ۱۸۵)۔

(ماہ رمضان وہ ہے جس میں قرآن اتارا گیا ہے، وہ لوگوں کے لئے ہدایت ہے اور اس میں کھلے ہوئے (دلائل ہیں) ہدایت اور (حق وباطل میں) امتیاز کے، سوتم میں جو کوئی اس مہینہ کو پائے لازم ہے کہ وہ (مہینہ بھر) روزہ رکھے اور جو کوئی بیمار ہو یا سفر میں ہو تو (اس پر) دوسرے دنوں کا شمار رکھنا (لازم ہے)، اللہ تمہارے حق میں سہولت چاہتا ہے دشواری نہیں چاہتا)۔

پہلی آیت میں مطلق سفر میں نماز میں قصر کرنے کا حکم آیا ہے، سفر کی کسی مسافت کا ذکر نہیں ہے، اسی طرح دوسری آیت میں جو مریض اور مسافر کے لئے روزہ افطار کرنے کی رخصت کا ذکر ہے اس میں مرض کو شدت یا سفر کو طویل یا بعید کے وصف سے متصف نہیں کیا گیا ہے، آیت کے عموم سے استدلال کرتے ہوئے اصحاب ظواہر فرماتے ہیں کہ ہر سفر اور ہر مرض میں روزہ افطار کرنے کی اجازت ہوگی، خواہ مرض معمولی درجے کا ہو، مثلاً انگلی یا دانت کا درد، عطاء اور ابن سیرین سے بھی یہی مروی ہے (التفسیر الکبیر للرازی ۵ / ۸۱)۔

اسی طرح ہر سفر میں خواہ قصیر ہو یا طویل نماز میں قصر کرنے کی اجازت ہوگی، لیکن جمہور فقہاء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ معمولی مرض اور مختصر سفر میں روزہ افطار کرنے کی رخصت حاصل نہیں ہوگی، اسی طرح سفر قصیر میں نماز میں قصر کرنے کی اجازت نہیں ہوگی، اس لئے کہ اس رخصت کا مقصد مشقت کو دور کرنا اور آسانی فراہم کرنا ہے، جیسا کہ سابقہ آیت میں فرمایا گیا۔

۳- پھر سفر طویل یا سفر شرعی جس میں نماز میں قصر کرنے کی سہولت ہو اس کی تحدید وتعیین میں بھی فقہاء کا اختلاف ہے، اس لئے کہ خود حضرات صحابہ کے درمیان اس مسئلہ میں اختلاف ہے، حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ نے سفر طویل کی تحدید تین دن کے سفر سے کی ہے، اسی قول کو حنفیہ اور سفیان ثوری نے اختیار کیا ہے، جس کی مسافت چوبیس فرسخ یعنی ۴۸ میل ہوتی ہے اور کیلومیٹر کے حساب سے اسے کچھ حضرات سوا ستہتر اور کچھ حضرات نے اسّی کلومیٹر قرار دیا ہے۔

حضرت عمر، حضرت عبد اللہ بن عمر اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم نے اس کی تحدید ایک دن کے سفر سے کی ہے، جس کو امام اوزاعی اور ایک قول کی رو سے امام مالک نے اختیار کیا ہے، جس کی مسافت آٹھ فرسخ اور سولہ میل ہے، یہ سفر طویل کی کم سے کم مسافت ہے اور حنفیہ نے جس قول کو اختیار کیا ہے وہ سب سے طویل مسافت ہے، جبکہ شافعیہ اور حنابلہ نے اس کی تحدید دو دن کے سفر سے کی ہے یعنی سولہ فرسخ اور ۳۲ میل۔

---

[1] المعہد العالی امارت شرعیہ، پھلواری شریف، پٹنہ۔

حنفیہ نے جو تین دن (یا ۴۸ میل) کے سفر کو سفر طویل قرار دیا ہے، ان کا استدلال اس حدیث سے بھی ہے:

''لا تسافر المرأۃ فوق ثلاثۃ أیام إلا ومعھا ذو محرم'' (بخاری باب قصر الصلاۃ)۔

(کوئی عورت تین دن سے زیادہ کا سفر نہ کرے، مگر اس حال میں کہ اس کے ساتھ اس کا کوئی محرم ہو)۔

۴- حدیث میں اس بات کی صراحت موجود ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر میں ہمیشہ نماز میں قصر فرماتے تھے، چار رکعت نہیں پڑھتے تھے، اسی طرح خلفائے راشدین میں حضرت ابو بکر، عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم بھی ہمیشہ قصر فرماتے تھے، چنانچہ حضرت ابن عمرؓ کی روایت ہے:

''صحبت النبی ﷺ وکان لا یزید فی السفر علی رکعتین، وأبابکر وعمر وعثمان کذلک'' (بخاری ومسلم)۔

۵- حدیث میں اس کی بھی صراحت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر میں مدینہ منورہ سے باہر نکلنے کے بعد ہی قصر فرماتے تھے، چنانچہ صحیحین کی ایک روایت جو خادم رسول حضرت انسؓ سے مروی ہے، اس میں وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ظہر کی نماز مدینہ میں چار رکعت پڑھی اور عصر کی نماز ذو الحلیفہ میں دو رکعت پڑھی۔

''روی عن أنس أنہ قال: صلیت الظھر مع رسول اللہ ﷺ بالمدینۃ أربعا، وصلیت معہ العصر بذی الحلیفہ رکعتین'' (متفق علیہ)۔

اسی طرح ابن المنذر فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے تمام اسفار میں مدینہ سے نکلنے کے بعد ہی قصر فرمایا۔

''ولا أعلم أن النبی ﷺ قصر فی سفر من أسفارہ إلا بعد خروجہ من المدینۃ'' (فقہ السنہ ۱/ ۲۴۱)۔

۶- مسافت سفر اور احکام سفر میں ایسے تلازم کا ہونا کہ دونوں کا وجود اور آغاز ایک ساتھ ہو کسی دلیل شرعی سے ثابت نہیں ہے، جیسا کہ دار العلوم کورنگی کے جواب میں تفصیل سے اس کا ذکر ہے، لہٰذا یہ ممکن ہے کہ مسافت سفر کا آغاز گھر سے ہو، لہٰذا ایک شخص جہاں سفر کرنا چاہتا ہے اگر اس کی مسافت اس کے گھر سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہو تو اسے سفر طویل اور سفر شرعی قرار دے کر اسے سفر شرعی کی سہولتوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع دیا جائے، البتہ سفر سے متعلق بعض احکام شرعی یعنی قصر کا نفاذ آبادی سے نکل جانے پر موقوف ہو، جیسا کہ حدیث سے ثابت ہے۔

۷- شریعت نے بہت سے احکام کا مدار عرف پر رکھا ہے، لہٰذا اگر کسی لفظ کے لغوی اور عرفی معنی میں تعارض ہو تو عرف کو مقدم کیا جائے گا، فقہاء کی مراد کو جاننے کے لئے بھی عرف کو معیار قرار دیا جائے گا، اسی طرح جس بات کی تحدید وتعیین نصوص شرعیہ میں موجود نہ ہو اور نہ لغت ہی اس کی فیصل بن سکتی ہو اس کی تعیین کے لئے بھی عرف کی طرف رجوع کیا جائے گا۔

۸- اگر کسی مسئلہ کی بنیاد عرف پر ہو تو ضروری نہیں کہ پوری دنیا کا عرف یکساں ہو، بلکہ مختلف ممالک اور مختلف علاقوں کا عرف اگر الگ الگ ہو تو حکم بھی مختلف ہوگا، جہاں کا جیسا عرف ہو اسی کے مطابق حکم لگے گا۔

۹- فقہاء نے اس کی بھی صراحت کی ہے کہ شہر کی جس جانب سے سفر کر رہا ہے، اس کے تمام گھروں سے آگے بڑھ جائے تو قصر کرے گا اور جس شہر میں چہار دیواری ہو تو چہار دیواری سے تجاوز کرنے کے بعد ہی قصر کرے گا اور بحری سفر میں دریا اور سمندر کا ساحل جس شہر سے متصل ہے اس ساحل سے جہاز اور کشتی کے حرکت کرنے اور چل پڑنے کے بعد قصر کرنے کی اجازت ہوگی (الموسوعۃ الفقہیہ ۲۷/ ۲۷۹)۔

اس تمہید کی روشنی میں سوال نامہ میں درج سوالات کا جواب درج ذیل ہے:

۱- جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا کہ کسی دلیل شرعی سے یہ ثابت نہیں ہے کہ مسافت سفر اور احکام سفر کا آغاز ایک ساتھ ہو، لہٰذا اگر ایک شخص ایسے مقام کے سفر کے ارادہ سے اپنے گھر سے نکلتا ہے کہ اس کے گھر سے اس مقام کی مسافت ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہے تو اس کا یہ سفر سفر شرعی ہے، لہٰذا اسے ان سہولتوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملنا چاہئے، جو ایسے طویل سفر کے لئے شریعت نے مقرر کی ہیں، البتہ نماز میں قصر کی اجازت اس وقت دی جائے جبکہ وہ شہر کے اس محلے اور علاقے سے باہر ہو جائے جس میں ان کا گھر ہے، اگر یہ کہا جائے کہ شہر اور اس کے متعلقات سے باہر ہونے کے بعد ہی قصر کرنے کی اجازت ہوگی تو پھر سو کیلو میٹر سفر کرنے کے بعد بھی ان بڑے شہروں میں قصر کی نوبت نہیں آئے گی جس کا رقبہ اور فاصلہ سو کیلو میٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے اور یہ چیز

شریعت کے مزاج سے میل نہیں کھاتی، اگر قصر کی علت کو پیش نظر رکھا جائے تو اس سے اس مسئلے میں رہنمائی ملتی ہے، اصول کرخی میں ایک قاعدہ ذکر کیا گیا ہے:

”الأصل أنه يفرق بين علة الحكم وحكمته فإن علته موجبة وحكمته غير موجبة“ (قواعد الفقہ للبرکتی/۲۱)

اس قاعدہ کا خلاصہ یہ ہے کہ کسی حکم کی علت اور اس کی حکمت کے درمیان فرق کیا جائے گا، علت پر حکم کا مدار ہوتا کہ اگر علت نہیں پائی جائے گی تو حکم بھی نہیں پایا جائے گا، لیکن اگر حکمت نہ پائی جائے تو بھی حکم کا وجود ہوگا اس کی تشریح میں امام نسفی فرماتے ہیں:

”من مسائله أن السفر علة القصر وحكمته المشقة ثم السفر يثبت القصر وإن لم يلحقه مشقة. وعدم الحكمة لا يوجب عدم الحكم و وجود العلة أوجب وجود الحكم“ (حوالہ سابق)۔

یعنی نماز میں قصر کی علت سفر ہے، لہٰذا جب بھی سفر شرعی ہوگا تو قصر کا حکم (جو حنفیہ کے نزدیک عزیمت ہے) پایا جائے گا، خواہ اس سفر میں مشقت لاحق نہ ہو، اس لئے کہ قصر کی علت سفر ہے جو پائی گئی اور حکمت مشقت ہے، لہٰذا اگر کسی سفر میں کوئی مشقت نہ ہو جب بھی قصر کا حکم پایا جائے گا، اس لئے کہ حکم کا مدار حکمت پر نہیں ہوتا، اس لئے سفر خواہ کتنا ہی آرام دہ ہو، پھر بھی قصر لازم ہوگا، اس لئے کہ اس کی علت پائی جا رہی ہے۔

زیر بحث مسئلہ میں دیکھا جائے کہ قصر کی علت (یعنی ۴۸ میل کا سفر) پائی جا رہی ہے، اس کے باوجود قصر کا حکم نہ دینا خلاف اصل ہے، محض شہر کی آبادی کے سوکیلو میٹر پھیل جانے کی وجہ سے سفر شرعی میں قصر سے نہیں روکا جائے گا، سفر کا آغاز گھر سے نکلنے کے بعد ہی ہو جاتا ہے۔

یہ دوسرا مسئلہ ہے کہ وہ قصر کی ابتدا کہاں سے کرے گا؟ تو اس سلسلہ میں عرف کا سہارا لینا پڑے گا، حضرت انسؓ کی حدیث میں اس کی صراحت ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں ظہر کی نماز چار رکعت پڑھی اور ذوالحلیفہ میں عصر کی نماز میں قصر فرمایا، تو اگر آج مدینہ کی آبادی پھیل کر ذوالحلیفہ تک جا پہنچی ہے جس کی مسافت مدینہ سے چھ میل ہے، یا اگر ابھی مدینہ کی آبادی اتنی نہیں پھیلی، آئندہ چل کر ذوالحلیفہ تک پہنچ جائے تو یہ نہیں کہا جا سکتا ہے کہ اب ذوالحلیفہ میں مدینہ سے مکہ یا سفر شرعی پر جانے والوں کے لئے قصر کرنا جائز نہ ہوگا، اس سے باہر نکلنے کے بعد ہی قصر کیا جا سکتا ہے، یہ بات صحیح اس لئے نہیں ہوگی کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذوالحلیفہ میں قصر کرنا ثابت ہے۔

لہٰذا محض آبادی کے پھیل جانے سے حکم منصوص نہیں بدلے گا، جیسا کہ صفا و مروہ کی پہاڑی اور مسعیٰ پہلے مسجد حرام سے باہر تھے اور اب توسیع حرم کے بعد وہ سب مسجد حرام میں داخل ہو گئے ہیں، اس کے باوجود علمائے حرم کا فتوی یہ ہے کہ اس کا حکم خارج مسجد کا ہے، جس طرح عہد رسالت میں تھا، اس لئے حائضہ اور نفساء عورتوں کے لئے اس میں داخل ہونا اور سعی کرنا جائز ہے (دیکھئے رابطہ عالم اسلامی کے ماتحت المجمع الفقہی الاسلامی کے چودہویں اجلاس منعقدہ مکہ مکرمہ کا فیصلہ)۔

لہٰذا حضرت انسؓ کی اس حدیث کی بنیاد پر کہ مدینہ کی آبادی کے پھیلاؤ اور اس کے ذوالحلیفہ تک پہنچ جانے کے باوجود مدینہ سے مکہ کی طرف سفر کرنے والوں کو ذوالحلیفہ میں قصر کرنے کا حکم دیا جائے، اتمام حنفیہ کے نزدیک جائز نہ ہوگا۔

۲- مذکورہ بالا تفصیلات کی روشنی میں ایسے شخص کے لئے قصر کا حکم ہونا چاہئے اتمام کا نہیں۔

اب دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ سفر شرعی پر روانہ ہونے والا قصر کہاں سے شروع کرے گا، تو اس مسئلہ میں جمہور فقہاء کا اتفاق ہے کہ مسافر اپنی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی قصر کرے گا، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل سے ثابت ہے:

”قال الفقهاء: يبدأ المسافر القصر إذا فارق بيوت المصر فحينئذٍ يصلي ركعتين“ (الموسوعۃ الفقہیہ- ۲/۹-۲)۔

(فقہاء فرماتے ہیں کہ مسافر قصر اس وقت شروع کرے گا جب وہ شہر کے گھروں سے جدا ہو جائے، اس وقت وہ دو رکعت پڑھے گا)۔

”ذهب جمهور العلماء إلى أن قصر الصلاة يشرع بمفارقة الحضر والخروج من البلد وإن ذلك شرط. ولا يتم حتى يدخل أول بيوتها“ (فقہ السنۃ ۱/۲۴۰)۔

(جمہور فقہاء کا مذہب یہ ہے کہ آبادی اور شہر سے نکلنے کے بعد ہی قصر شروع کرے گا اور یہ شرط ہے، اور (واپسی میں) نماز اس وقت پوری پڑھے گا جب

اس کے پہلے گھر میں داخل ہو جائے)۔

عام لوگوں کے لئے اس پر عمل کرنے میں اب بھی کوئی دشواری نہیں ہے، جو لوگ دیہات کے علاقے میں رہنے والے ہیں وہ اپنی بستیوں کی حدود سے بنیت سفر نکلنے کے بعد قصر کریں گے، اسی طرح جو لوگ قصبات اور چھوٹے شہروں میں رہنے والے ہیں جس کی آبادی زیادہ پھیلی ہوئی نہیں ہے، وہ بھی اپنے شہر اور اس کے متعلقات سے نکلنے کے بعد ہی قصر کریں گے، اسی طرح بڑے شہروں میں بھی جو لوگ شہر کے بالکل کنارے بسنے والے ہیں وہ اپنے گھر اور محلے سے باہر نکلنے کے بعد قصر کریں گے، اسی طرح جو لوگ جنگل میں ڈیروں اور خیموں میں رہنے والے ہیں، وہ اپنی قیام گاہ سے سفر شرعی کی نیت سے نکلیں گے، تو باہر ان کے لئے قصر کرنا صحیح ہوگا، اسی طرح جو لوگ آبادی سے باہر کھیت وغیرہ میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں، وہاں سے بنیت سفر نکلنے کے بعد قصر کریں گے۔

پیچیدہ اور قابل غور مسئلہ صرف ان بڑے شہروں کے باشندوں کا ہے جن کی آبادی میں غیر معمولی اضافہ کے باعث نیز دیہی علاقوں سے بڑی تعداد میں لوگوں کے شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے ان کی حدود کافی وسیع ہو گئے ہیں، یہاں تک کہ ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک کی مسافت سو کیلو میٹر سے بھی بڑھ گئی ہے، اس سلسلہ میں اگر عرف کو معیار قرار دیا جائے تو مسئلہ کا حل نکل سکتا ہے، ورنہ سو کیلو میٹر سفر کرنے کے بعد بھی قصر کی نوبت نہیں آئے گی، بڑے شہروں کے بھی اپنے حلقے ہوتے ہیں جن سے ان کو جانا جاتا ہے، لہٰذا کسی حلقے کا آدمی جب بنیت سفر اپنے حلقے سے باہر نکل جائے تو اب اس کے لئے قصر جائز ہونا چاہئے۔

مثال کے طور پر پٹنہ شہر بہار کی راجدھانی ہے، اس کی حدود ممبئی، کلکتہ، دلی، اور مدراس کی طرح پھیلے ہوئے نہیں ہیں، تاہم یہ بہار کا سب سے بڑا شہر ہے، پھلواری شریف کا حلقہ اور علاقہ اسی شہر کا ایک حصہ ہے، ۳۵ سے ۴۰ سال قبل یہ پٹنہ ضلع کی ایک بستی تھی، پھلواری سے پٹنہ تک پختہ سڑک تھی، درمیان میں کوئی آبادی نہیں تھی، ٹمٹم وغیرہ کے ذریعہ سفر ہوتا تھا، ایک دو سرکاری بس بھی چلتی تھی، لیکن اب صورت حال یہ ہے کہ پھلواری شریف ایک شہر ہے، ضرورت کی تمام چیزیں مل جاتی ہے، چوبیس گھنٹے سواری اور آمد ورفت کی سہولت ہے اور پھلواری سے لے کر پٹنہ تک آبادی ہی آبادی ہے، پھر پھلواری شریف میں دسیوں محلے اور کالونیاں ہیں، پھلواری کی کسی کالونی کا آدمی پٹنہ چلا جائے تو کہنا صحیح ہوگا کہ فلاں شخص اس وقت پھلواری میں نہیں ہے، لہٰذا پھلواری شریف کی کسی کالونی کا باشندہ اگر سفر شرعی کے لئے یہاں سے روانہ ہوا اور پھلواری کے حدود سے باہر نکل جائے تو جیسے پہلے اس کے لئے قصر کرنا جائز تھا اب بھی ہونا چاہئے، پھر واپسی کے بعد وہ پھلواری کی حدود میں داخل ہو جائے تو اسے اتمام کرنا چاہئے، محض بس اڈہ، یا اسٹیشن یا ائیر پورٹ پہنچنے سے اس کا سفر ختم نہیں ہونا چاہئے، جب تک کہ وہ پھلواری کی حدود میں داخل نہ ہو جائے۔

البتہ ایسے مواقع جن میں آدمی کے مقیم یا مسافر ہونے میں تردد ہو تو بر بنائے احتیاط ایسے موقع پر نماز پوری پڑھی جائے گی، فقہاء نے اس کی صراحت کی ہے، مثلاً الاشباہ والنظائر میں ہے:

''رأيت فى التاتارخانية: ولو شك فى الصلاة مقيم أو مسافر صلى أربعا ويقعد على الثانية احتياطا فكذلك إذا شك فى نية الإقامة'' (القاعدة الثالثة/ ص ١٢٢)۔

(میں نے تاتارخانیہ میں دیکھا کہ اگر کسی شخص کو نماز میں شک ہو کہ وہ مقیم ہے یا مسافر تو وہ چار رکعت پڑھے گا اور احتیاطاً دوسری رکعت کے بعد بیٹھ جائے گا، اسی طرح اگر کسی کو اقامت کی نیت میں شک ہو)۔



# سفر شرعی کی تحدید

مفتی محمد نعمت اللہ قاسمی[1]

کلام فقہاء میں تتبع اور تلاش کے بعد واضح طور پر اس مسئلہ میں ناچیز کی رائے یہ ہے کہ مسافت سفر کا شمار متعلقات آبادی کے آخری کنارے سے ہوگا، شہر یا متعلقات شہر کے راستوں کو مسافت سفر میں ضم نہیں کیا جائے گا، شہر بہت بڑا ہو یا بہت چھوٹا۔

شارح منیۃ المصلی علامہ شیخ ابراہیم حلبی مسافر کی تعریف یوں فرماتے ہیں:

''من فارق بيوت موضع هو فيه من مصر أو قرية ناويا الذهاب إلى موضع بينه و بين ذلك الموضع المسافة المذكورة صار مسافرًا''۔

اس عبارت میں ''ناویا'' کا لفظ حال واقع ہے اور اس کا فاعل اور ذوالحال مطلق شخص نہیں ہے، بلکہ وہ شخص ہے جو اب اپنی آبادی سے جدا ہو رہا ہے اور جدائیگی کے وقت اس شخص کے درمیان اور منزل مقصود کے درمیان مسافت سفر ہو تو اس کو مسافر کہا جاتا ہے، پس یہ عبارت مبدأ سفر سے متعلق منہ بولی عبارت ہے کہ مبدأ سفر کا شمار آبادی کے بعد سے ہوگا اور متعلقات آبادی کے آخری کنارے سے ہوگا۔

علامہ کاسانی اپنی مشہور کتاب بدائع الصنائع میں ان امور کو جن کے پائے جانے کے بعد ہی کوئی مقیم مسافر ہو سکتا ہے، اس طرح بیان فرماتے ہیں:

''فصل: وأما بيان مايصير به المقيم مسافرًا فالذي يصير المقيم به مسافرًا نية مدة السفر والخروج من عمران المصر فلابد من اعتبار ثلاثة أشياء إحداها مدة السفر... والثاني نية مدة السفر، لأن السير قد يكون سفرا وقد لا يكون لأن الإنسان قد يخرج من مصره الخ... والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر مالم يخرج من عمران المصر'' (بدائع ۱/ ۲۶۱ ۲۶۳)۔

ان عبارتوں میں غور فرمایا جائے، علامہ کاسانی کسی شخص کو شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی مسافر قرار دے رہے ہیں، اسی بدائع میں علامہ کاسانی صحت اقامت کی شرائط بیان کرتے ہوئے ایک چھوٹا جملہ تحریر فرماتے ہیں جو انتہائی قابل توجہ ہے فرماتے ہیں:

''إذا نوى المسافر الإقامة خمسة عشر يوما في موضعين فإن كانا مصرا واحدا أو قرية واحدة صار مقيما لأنهما متحدان حكما، ألا ترى أنه لو خرج إليه مسافرا لم يقصر'' (۱/ ۲۷۰)۔

عبارت کا یہ آخری ٹکڑا ''ألا ترى أنه لو خرج إليه مسافرًا لم يقصر'' قابل غور ہے، اس ٹکڑے کا مطلب عاجز یہ سمجھتا ہے کہ وہ مسافر جو اب مقیم ہو گیا اگر شہر کے ایک حصہ سے دوسرے کی طرف جائے اور دوسرے حصہ تک جانے میں اس کی حیثیت مسافر کی بن جائے تب بھی وہ قصر نہیں کرے گا، اگر میرا یہ سمجھنا صحیح ہے تو پھر سوال کے دونوں اجزاء کا جواب اسی سے ہو جاتا ہے کہ شہر خواہ کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو، اس کی حدود کو مسافت سفر میں شمار نہیں کیا جائے گا اور جب اس کی حدود کو مسافت سفر میں شمار نہیں کیا جائے گا تو اس سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ مبدأ سفر حدود شہر کے بعد ہوگا۔

علامہ شامی نے بھی ٹھیک بدائع کے انداز کی عبارت بحر سے نقل فرمائی ہے: درمختار کی درج ذیل عبارت ''تصح (الإقامة) كما لو نوى مبيته بأحدهما أو كان أحدهما تبعا للآخر بحيث تجب الجمعة على ساكنه للاتحاد حكما'' کے اس ٹکڑے ''...

---

[1] جامعہ اسلامیہ دار العلوم ملیا، کھگڑیا۔

"آخر" کے ذیل میں علامہ شامی فرماتے ہیں:

"وفي البحر: لو كان الموضعان من مصر واحد أو قرية واحدة فإنها (الإقامة) صحيحة لأنهما متحدان حكما. ألا ترى أنه لو خرج إليه مسافرًا لم يقصر" (۲/۶۰۷)۔

اس عبارت کا مطلب بھی ناچیز وہی سمجھتا ہے، جو بدائع کی عبارت کی تفصیل ہے، یہ اشکال کہ شہر اتنا بڑا ہو کہ گھر سے نکلنے کے بعد اندرون شہر مسافت سفر بن جائے، یا مسافت سفر کا معتد بہ حصہ اندرون شہر طے پا جائے تو ایسی صورت میں مبدأ سفر فناء مصر یا فناء قریہ نہ ہو بلکہ مبدأ سفر اندرون مصر کوئی خاص مقام ہو کہ سفر کی سہولت حاصل ہونے کے لئے مسافت خاص کی تعیین کا تقاضا یہی ہے، تو اس سلسلہ میں عرض ہے کہ بادی النظر میں تو یہ اشکال قوی معلوم ہوتا ہے، لیکن اگر تعمق سے کام لیا جائے تو اس اشکال میں زیادہ وزن نہیں معلوم ہوتا ہے، اصل بات یہ ہے کہ جو شخص جہاں رہتا ہے اس کے لئے وہ پوری جگہ مانوس رہتی ہے، وہاں اُسے کوئی گھبراہٹ پریشانی اور اجنبیت کا احساس نہیں ہوتا ہے، پورا شہر اس کے لئے ایک چھوٹے سے گاؤں کی طرح معلوم ہوتا ہے، غور کیا جائے سمندر میں رہنے والی مچھلی کے لئے پورا سمندر ہی گاؤں ہے اور دریا میں رہنے والی مچھلی کے لئے پورا دریا گاؤں ہے اور گڑھے وتالاب میں رہنے والی مچھلی کے لئے گڑھا وتالاب ہی گاؤں ہے، یعنی جو شخص جہاں رہتا ہے اس کے لحاظ سے مسئلہ پر غور کرنا ہوگا کہ اس کے لئے سبب یعنی اجنبیت، گھبراہٹ اور پریشانی کا تحقق کہاں سے ہو سکتا ہے کہ سفر کی سہولت کے اصل اسباب یہی مذکورہ امور ہیں، جیسا کہ فقہاء کی تصریحات ہیں، مسافت سفر تو ان اسباب کے لئے محض ایک علامت ہے جس کے اوپر حکم کا مدار سہولت کی خاطر رکھ دیا گیا ہے کہ اسباب کی تعیین وتشخیص ہر شخص کے بس کی بات نہیں ہے اور اگر کسی شخص کو گاؤں اور گھر میں ہی اجنبیت، گھبراہٹ اور پریشانی کا احساس ہو تو ظاہر ہے کہ اس کی یہ اجنبیت، گھبراہٹ اور پریشانی سفر کی سہولت حاصل کرنے کے حق میں معتبر نہیں ہے۔

ہمارے فقہاء کرام اطباء حاذق ہیں، انہوں نے اس مسئلہ پر تو گفتگو فرمائی ہے کہ شہر کا فناء اس کے چھوٹے اور بڑے ہونے کے لحاظ سے چھوٹا اور بڑا ہو سکتا ہے، لیکن کہیں یہ نہیں فرمایا کہ اگر شہر بڑا ہو یا فناء شہر بڑا ہو تو اسے بھی مسافت سفر میں شامل کر لیا جائے، تمام کتب فقہ کی چھان پھٹک کرلیں، کہیں آپ کو یہ بات نہیں ملے گی، جب کہ ہمارے فقہاء کرام نے مفروضہ مسئلہ تک کا بھی حکم بیان فرمایا ہے، میں سمجھتا ہوں کہ موقعۂ بیان میں بھی اس مسئلہ سے صرف نظر کر لینا غفلت کے سبب نہیں ہو سکتا بلکہ عدم ذکر کا اصل سبب وہی ہے جو بندہ نے اوپر بیان کیا۔

☆☆☆

# سفر شرعی کی حدود


مفتی محمد ممتاز خاں ندوی[1]


سوالوں کے جواب لکھنے سے پہلے مناسب سمجھتا ہوں کہ چند امور کی وضاحت کردی جائے، پھر ان کے بعد اصل سوالوں کے جواب پر قدرے تفصیل سے روشنی ڈالی جائے گی۔

## ۱- مسافت قصر:

فقہ کی کتابوں میں مسافت سفر اس طرح لکھی ہوئی ہے:

تین دن اور تین رات میں جس قدر مسافت انسان پیدل چل کر بآسانی طے کر سکے، یا اونٹ کی سواری پر بآسانی طے کرے اور چال سے مراد آدمی یا اونٹ کی درمیانی چال ہے اور تین دن اور تین رات میں چلنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ دن رات چلے بلکہ مراد صرف دن میں چلنا ہے اور وہ بھی پورے دن چلنا نہیں ہے، بلکہ صبح سے زوال آفتاب تک چلنا مراد ہے، تو یہ مقدار مسافت سفر شمار ہوگی۔

ہندیہ میں ہے:

''و ہو سیر الإبل و مشی الأقدام فی أقصر أیام السنة کذا فی التبیین و ہل یشترط سیر کل یوم إلی اللیل اختلفوا فیہ، الصحیح أنہ لا یشترط حتی بکر فی الیوم الأول و مشی إلی الزوال'' (ہندیہ ۱/ ۱۳۸)۔

ہدایہ مع الفتح میں ہے:

''السفر الذی یتغیر بہ الأحکام أن یقصد الإنسان مسیرۃ أیام و لیالیہا لسیر الإبل و مشی الأقدام'' (فتح القدیر ۲/ ۳)

نور الایضاح میں ہے:

''أقل سفر تتغیر بہ الأحکام مسیرۃ ثلاثۃ أیام من أقصر أیام السنۃ لسیر وسط مع الاستراحات والوسط سیر الإبل و مشی الأقدام'' (نور الایضاح: ۱۰۱)۔

ہندوستان کے عام شہروں میں چونکہ راستے تقریباً مساوی ہوتے ہیں، پہاڑی یا دشوار گذار نہیں ہوتے، اس لئے علماء ہند نے مسافت سفر کو ۴۸ میل کے ساتھ متعین کردی اور اسی پر علماء ہند کا اتفاق ہے، جیسا کہ فقہ اکیڈمی کے سوالنامہ سے ظاہر ہے۔

## ۲- علت قصر:

مسافر کو چونکہ سفر میں دشواری ہوتی ہے اس وجہ سے نماز میں تخفیف کردی گئی لیکن یہ بات سامنے رہے کہ قصر کی علت سفر ہے نہ کہ سفر میں پیش آنے والی دشواریاں، اسی وجہ سے اگر سفر میں ساری سہولتیں میسر ہیں کوئی دشواری نہیں ہے تو اس کے باوجود تمام فقہاء کے نزدیک قصر ہی ہوگا۔

## ۳- شرعی مسافر ہونے کے لئے سفر کی نیت ضروری ہے:

---

[1] مدرسہ ضیاء العلوم میدان پور، رائے بریلی۔

ایک شخص اپنے گھر سے سفر کے ارادہ سے نکلتا ہے اور وہ شرعی مسافت یعنی ۴۸ میل طے کر لیتا ہے تو وہ شرعی مسافر ہو جائے گا اور اس پر قصر کے احکام جاری ہوں گے، لیکن اگر سفر کا قصد نہیں ہے، مثلاً ایک شخص کسی جنگل میں شکار کے لئے گیا سفر کا اس کا کوئی ارادہ نہیں تھا تو ایسا شخص شکار کرتے کرتے شرعی مسافت کو طے کر لیتا ہے تو سفر کا ارادہ نہ ہونے کی وجہ سے مسافر نہیں کہلائے گا، اور اس پر سفر کے احکام جاری نہیں ہوں گے۔

بدائع الصنائع میں ہے:

"والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر مالم يخرج من عمران المصر" (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳)۔

ہدایہ میں ہے:

"السفر الذی يتغير به الأحكام أن يقصد مسيرة ثلاثة أيام و لياليها لسير الإبل و مشى الأقدام" (ہدایہ ۱/ ۱۶۵)

ہدایہ کے حاشیہ میں ہے:

"أن يقصد إنما قيد بالقصد لأنه لو طاف جميع الدنيا من غير قصد السفر لا يصير سفرا فالقصد وحده غير معتبر" (ہدایہ ۱/ ۱۶۵)۔

ان چند امور کی وضاحت کے بعد جواب اس طرح ہے:

۱- یہ ایک حقیقت ہے کہ فقہاء کرام کے زمانہ میں شہر کا رقبہ اور اس کی وسعت اتنی زیادہ نہیں تھی جیسا کہ آج کی تغیر پذیر دنیا میں شہروں کے رقبے وسیع ہو گئے ہیں، بعض شہر مثلاً ممبئی، کولکاتا وغیرہ کا رقبہ سو کیلومیٹر سے بھی زیادہ تجاوز کر گیا ہے تو فقہاء کرام نے اپنے شہر کے لحاظ سے احکام سفر جاری ہونے کے لئے ایک شرط شہر سے باہر نکلنے کی بھی لگائی ہے، تو کیا ایسے بڑے شہروں میں کہ ایک آدمی شہر میں رہنے کے باوجود مسافت سفر طے کر لیتا ہے اور آگے جانے کا ارادہ بھی نہیں ہے تو کیا ایسے وسیع و عریض شہروں میں فقہاء کرام کی شرط (خروج بلد) کا اعتبار کیا جائے گا یا نہیں؟

شہر سے باہر نکلنے کی شرط پر فقہی عبارتیں ملاحظہ ہوں:

ہندیہ میں ہے:

"إذا جاوز المقيم عمران مصره قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها لسير الإبل أو مشى الأقدام يلزمه قصر الصلوة و يرخص له ترك الصيام" (ہندیہ ۱/ ۱۶۴)۔

شامی میں ہے:

"من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه و إن لم يجاوز من الآخر، و فى الخانية: إن كان بين الفناء والمصر أقل من غلوة و ليس بينهما مزرعة يشترط مجاوزته و إلا فلا" (شامی ۱/ ۵۲۸)۔

بدائع الصنائع میں ہے:

"والثالث: الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر، و أصله ما روى عن على ﷺ لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعا ثم نظر إلى خص أمامه و قال: لو جاوزنا الخص صلينا و لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل لأن مجرد العزم عقد و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لا يتحقق قران النية بالفعل فلا مسافرا" (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳)۔

ہدایہ میں ہے:

"وإذا فارق المسافر بيوت المصر صلى ركعتين لأن الإقامة تتعلق بدخولها فيتعلق السفر بالخروج عنها و فيه

الأثر عن علي لو جاوزنا الخص لقصرنا'' (ہدایہ ۱/ ۱۰۲)۔

الجوہرۃ النیرۃ میں ہے: ''ومن خرج مسافرا صلى ركعتين إذا فارق بيوت المصر يعني من الجانب الذى خرج منه لا جوانب كل البلد حتى لو كان قد خلف الأبنية التى فى الطريق الذى خرج منه قصر وإن كان بجذاء ه أبنية أخرى من جانب آخر من المصر'' (۱/ ۱۰۲)۔

تاتارخانیہ کی عبارت میں تو یہاں تک ہے کہ اگر مضافات شہر سے بستیاں متصل ہوں تو ان بستیوں کے تجاوز کرنے کے بعد ہی نماز میں قصر ہوگا۔

(تاتارخانیہ ۱/ ۵۰۳)۔

علامہ ابن رشد فرماتے ہیں: شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد سفر کے احکام جاری ہوں گے اور فرماتے ہیں یہی حکم جمہور علماء کا ہے (بدایۃ المجتہد ۱/ ۱۶۹)۔

امام نوویؒ فرماتے ہیں: سفر کے احکام جاری ہونے کے لئے شہر سے نکلنے کی شرط امام مالک، امام ابوحنیفہ اور امام احمد اور جمہور علماء کے نزدیک ہے۔

(المجموع ۴/ ۱۶۰)۔

معلوم ہوا کہ تمام ائمہ کے نزدیک شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی سفر کے احکام جاری ہوں گے۔

فقہاء کرام نے شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی سفر کے احکام جاری ہونے پر فتوی دیا ہے خواہ شہر کتنا ہی وسیع کیوں نہ ہو۔

مولانا مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ ایک استفتاء کے جواب میں فرماتے ہیں:

''وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی سے باہر ہونے پر شرعی مسافر کا اطلاق ہوگا، دوسری آبادی اگرچہ متصل ہے مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ ہیں، حکومت اور کارپوریشن (یعنی میونسپلٹی، نگر پالیکا) نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کیے ہیں، اس لئے وہ دونوں مستقل آبادیاں (یعنی شہر) شمار ہوں گی اور شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہوگا، جبکہ آبادی (یعنی شہر) کی حدود سے تجاوز کر جائے، اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جز ہے، لہذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے'' (فتاوی رحیمیہ ۶/ ۲۶۴)۔

مولانا مفتی رشید احمد لدھیانوی ایک استفتاء کے جواب میں فرماتے ہیں:

''شہر کی جس جانب سے بنیت سفر نکل رہا ہو اس جانب کے مکانات سے باہر نکلنے پر حکم قصر شروع ہوتا ہے، مکانات سے آباد مکان مراد ہیں غیر آباد کھنڈرات کا اعتبار نہیں، مکان خواہ پختہ ہوں یا شہر سے ملحق جھونپڑیاں وغیرہ ہوں، بلکہ جھونپڑیوں کے بعد ان سے متصل بستی بھی اس شہر کے حکم میں ہے، کراچی کی عمارت غالباً پیری اسٹیشن تک پہنچ چکی ہیں، سٹی اسٹیشن اور لانڈھی اسٹیشن پر بہرصورت قصر جائز نہیں پوری نماز پڑھے'' (احسن الفتاوی ۴/ ۷۲)۔

مولانا نظام الدین صاحب کی رائے یہ ہے کہ بڑے بڑے شہروں میں مثلاً بمبئی، کلکتہ وغیرہ میں جس کا رقبہ خاصا وسیع ہو گیا ہے اگر ایک شخص شہر ہی میں مسافت سفر طے کر لیتا ہے تو شہر ہی میں اس پر سفر کے احکام جاری ہو جائیں گے۔

واضح رہے کہ مولانا نظام الدین صاحب کے دلائل مبہم اور غیر واضح ہیں، احقر نے ان کے دلائل کو بغور پڑھا لیکن ان کے دلائل سے صراحت سے یہ چیز ثابت نہیں ہوتی ہے کہ شہر ہی میں آدمی پر سفر کے احکام جاری ہوں گے۔

## احقر کی رائے:

احقر کی رائے یہ ہے کہ شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد قصر کے حکم کے سلسلہ میں فقہی کتابوں میں جو عبارتیں ہیں وہ بالکل صریح اور بے غبار ہیں، اس وجہ سے شہر خواہ کتنا وسیع کیوں نہ ہو جائے جب تک آدمی شہر کی آبادی سے نکل نہ جائے اس وقت تک قصر کا حکم نافذ نہیں ہونا چاہئے، خاص طور سے تاتارخانیہ کی عبارت تو اس سلسلہ میں بڑی واضح ہے:

''وعن الحسن فى القرى إذا كانت متصلة بالربض إلى ثلاثة فراسخ قال: لا يقصر حتى يجاوز البيوت وإن كانت ثلاثة فراسخ''۔

عرف میں بھی ایک آدمی بڑے شہر میں رہ کر مسافت سفر طے کر لیتا ہے تو اس کو مسافر نہیں سمجھا جاتا ہے۔

۲- احقر کو اس سلسلہ میں فقہ کی کتابوں میں کوئی صریح عبارت تو نہیں ملی اور نہ کوئی ایسی روایت ملی ہے جس سے صراحۃً یہ معلوم ہو کہ جس طرح احکام سفر پر عمل کی ابتدا شہر سے نکلنے کے بعد ہوگی اسی طرح سفر کا آغاز انتہائی حدود سے ہوگا۔

البتہ فقہاء کرام کے فتاوی اور ان حضرات نے مسافر کی جو تعریف کی ہے ان سے یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ گھر سے نکلنے کے بعد ہی سے مسافت سفر شمار کی جائے گی، اگر کوئی گھر سے نکلنے کے بعد مسافت سفر طے کر لیتا ہے تو وہ مسافر ہو جائے گا، گرچہ کہ شہر کی انتہائی حدود سے مسافت سفر نہ ہو رہی ہو۔

احقر کا رجحان بھی یہی ہے کہ مسافت سفر گھر سے نکلنے کے بعد ہی شمار ہوگی اگر کوئی گھر سے نکلنے کے بعد مسافت سفر طے کر لیتا ہے تو وہ مسافر ہو جائے گا۔

مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب ایک استفتاء کے جواب میں فرماتے ہیں:

"جس راستے سے سفر کرے تو اس کی مسافت کا اعتبار ہے، جب ۳۶ میل یا اس سے زیادہ مسافت کا سفر شروع کرے تو اپنی بستی سے باہر نکلتے ہی قصر پڑھنا چاہئے، ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافت کا اعتبار ہوگا، وہاں سے ۳۶ میل کا ارادہ کر کے چلنے پر مسافر ہو جائے گا" (کفایت المفتی ۳/ ۳۵۳)۔

مولانا عزیز الرحمن صاحب عثمانی ایک استفتاء کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:

"اگر گھر سے نکلنے کے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے جو اڑتالیس میل یا اس سے زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہے ورنہ نہیں" (فتاوی دار العلوم دیو بند ۴ / ۴۸۴)۔

عمدۃ الفقہ میں مسافر کی جو تعریف کی گئی ہے اس میں گھر کی قید ہے:

شریعت میں مسافر اس کو کہتے ہیں جو اتنی دور جانے کا ارادہ کر کے گھر سے نکلے جہاں تین دن میں پہنچ سکے (عمدۃ الفقہ ۲ / ۴۱۰)۔

مولانا مجیب اللہ ندویؒ نے بھی مسافر کی جو تعریف کی ہے اس میں بھی گھر کی قید ہے:

شریعت میں مسافر اس شخص کو کہتے ہیں جو اپنے گھر سے ایسی جگہ جانے کا ارادہ کرے جو اس کے گھر سے ۴۸ میل دور ہے (فقہ اسلامی ۱/ ۲۸۷)۔

ایک بریلوی عالم جناب مولانا امجد علی صاحب اعظمی نے شرعی مسافر کی تعریف اس طرح کی ہے:

شرعاً مسافر وہ شخص ہے جو تین دن کی راہ تک جانے کے ارادہ سے بستی سے باہر ہوا ہو (بہار شریعت ۴/ ۶۱)۔

اس تعریف سے بھی یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ ایک شخص اپنی بستی سے مسافت سفر طے کر لیتا ہے تو وہ مسافر ہو جائے گا گرچہ کہ انتہائی حدود شہر سے مسافت قصر نہ ہو رہی ہو۔

شامی کی اس عبارت سے بھی اسی طرف اشارہ ملتا ہے:

"من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه و إن لم يجاوز من الجانب الآخر" (شامی ۱/ ۵۲۸)۔

عبارت مذکور میں محل استدلال "من خرج من عمارة موضع اقامته" سے ہے کہ ایک شخص نے اپنی بستی کی آبادی کو پار کر لیا ہے اور وہ شرعی مسافت کو طے کر لیتا ہے تو وہ شرعی مسافر ہو جائے گا، اگر مسافت سفر انتہائی حدود شہر سے شمار کی جائے تو پھر "من خرج عمارة اقامته" کا کیا مطلب ہوگا۔

☆☆☆

# مبدأ مسافت سفر اور اس کے احکام

مفتی تنظیم عالم قاسمی[1]

سفر شرعی کے سبب قصر صلوٰۃ اور دیگر سہولیات بلاشبہ اللہ تعالیٰ کا عظیم تحفہ اور عطیہ ہے، مگر اس کے لئے چند شرائط ہیں، جن کے بعد ہی ایک شخص سفر کی سہولت سے استفادہ کر سکتا ہے، چونکہ نماز اور عبادات کا مسئلہ ہے، اس لئے بھی اس باب میں خوب تحقیق کی ضرورت ہے کہ کیا واقعتاً یہ سفر شرعی ہے یا نہیں، کہیں ایسا نہ ہو کہ حقیقت میں ہمارے لئے قصر جائز نہ تھا اور اسے شرعی سفر سمجھتے ہوئے ہم نے قصر کر لیا، یقیناً وہ نمازیں ادا نہیں ہوں گی اور ذمہ ساقط نہیں ہوگا، اسی طرح کبھی ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ واقعہ کے مطابق وہ سفر شرعی ہو، قصر جائز تھا لیکن نماز پوری ادا کر لی، اس صورت میں ذمہ اگرچہ ساقط ہو جائے گا مگر کراہت تحریمی ہوگی، اس لئے کہ حنفیہ کے یہاں قصر عزیمت ہے یعنی واجب ہے نہ کہ جائز، اسی لئے فقہاء کرام نے سفر کی شرائط کی الگ الگ تفصیل بیان کی ہے، جو فقہ کی تقریباً تمام کتابوں میں مذکور ہیں۔

ان شرائط میں سے ایک شرط فناء مصر سے تجاوز کرنا ہے، یعنی اگر کوئی شخص مسافت شرعی (۴۸ میل یا سوا ستہتر کیلومیٹر) کی نیت سے گھر سے نکلے تو نماز میں قصر اس وقت تک نہیں کرے گا جب تک کہ وہ شہر سے باہر نہ ہو جائے، عام طور پر فقہی کتابوں میں اس کے لئے فناء مصر کا لفظ آیا ہے، اس سے مراد شہر کی ضروریات ہیں، مثلاً قبرستان، گھوڑ دوڑ اور کوڑے کے لئے متعین میدان اور بعض کتابوں میں آبادی شہر کا آخری گھر اور اس کے ملحقات کا ذکر ہے، الفاظ کا فرق ہے مگر اس بارے میں تقریباً تمام فقہاء کی رائے متفق ہے کہ آبادی اور حدود شہر سے نکلنے کے بعد ہی قصر کا حکم نافذ ہوگا، لہٰذا شہر میں جب تک رہے گا وہ اتمام کرے گا، اس کے لئے قصر جائز نہیں ہے، "من خرج من عمارة موضع اقامته" کے تحت علامہ شامی لکھتے ہیں:

وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ماكان من توابع موضع الإقامة كربض المصر و هو ما حول المدينة من بيوت ومساكن فإنه في حكم المصر وكذا القرى المتصله بالربض في الصحيح" (شامی زکریا ۲/ ۵۹۹)۔

ڈاکٹر وھبہ زحیلی لکھتے ہیں:

"وقد اتفق الفقهاء على أن أول السفر الذى يجوز به القصر ونحوه هو أن يخرج المسافر من بيوت البلد التى خرج منها ويجعلها وراء ظهره أو يجاوز العمران من الجانب الذى خرج منه " (الفقه الاسلامی وادلته ۲/ ۳۲۳)۔

مذکورہ دونوں عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر کا آغاز حدود شہر کے تجاوز سے ہوگا اور یہ متفقہ مسئلہ ہے۔

فناء شہر سے گزر جانے کے بعد قصر کا حکم لاگو ہوگا، اس کے لئے درج ذیل دلائل دیئے گئے ہیں:

۱- حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ میں چار رکعت پڑھی اور ذوالحلیفہ میں عصر کا وقت آیا تو وہاں دو رکعت نماز ادا کی، ذوالحلیفہ مدینہ سے خارج ہے اور یہ حجۃ الوداع کا وقت تھا، اس سے معلوم ہوا کہ مدینہ اور شہر میں جب تک رہے قصر نہیں کیا جائے گا۔

۲- حضرت علیؓ جب کوفہ کے ارادے سے بصرہ سے نکلے تو بصرہ میں ایک جگہ ظہر کی چار رکعت نماز ادا کی اور سامنے گھاس پھونس کی جھونپڑیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: "لو جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين"، ان جھونپڑیوں سے اگر آگے بڑھ جاتے تو دو رکعت نماز ادا کرتے، معلوم ہوا کہ مضافات شہر جو شہر سے متصل ہوں ان سے تجاوز کرنا قصر کے لئے ضروری ہوگا (الموسوعة الفقهية ۲۷/ ۲۷۸)۔

---

[1] دار العلوم سبیل السلام، حیدر آباد۔

قرآن مجید میں ہے:

"وإذا ضربتم في الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلوۃ" اس آیت میں قصر صلوۃ کو "ضرب فی الأرض" یعنی سفر کے آغاز پر معلق کیا ہے، اور عرف میں سفر کا آغاز آبادی سے خروج پر سمجھا جاتا ہے، اس لئے سفر کا حکم قصر صلوٰۃ بھی شہر کی آبادی سے نکلنے پر ہوگا۔

مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ ایک سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں: "جس جگہ کا قصد ہے وہ ۴۸ میل پر واقع نہ ہو تو سفر کا حکم نہیں، جب ۴۸ میل یا اس سے زیادہ مسافت کا قصد ہو تو شرعی مسافر ہے اور آبادی چھوڑنے پر سفر کے احکام جاری ہوں گے" (فتاویٰ رحیمیہ ۲۳۸/۱)۔

تقریباً یہی مفہوم فتاویٰ دار العلوم جلد ۴ صفحہ ۴۹۴ اور احسن الفتاویٰ جلد ۴ صفحہ ۲۷ کی عبارت سے سمجھ میں آتا ہے۔

کتابوں میں یہ بھی صراحت ہے کہ اگر کوئی گاؤں چھوٹا ہو تو قصر اس گاؤں کے آخری گھر سے شروع کرے گا، یہی گاؤں جب بڑا ہو جائے، آبادی پھیل جائے، یا دو گاؤں ایک ہو جائیں تو اب قصر کی جگہ بدل جائے گی اور پھیلے ہوئے شہر اور گاؤں کے آخری گھر سے تجاوز کرنے کے بعد ہی سفر کا آغاز ہوگا۔

"والقريتان المتدانيتان المتصل بناء إحداهما بالأخرى أو التي يوتفق أهل إحداهما بالأخرى فهما كالقرية الواحدة وإلا فلكل قرية حكم نفسها يقصر إذا جاوز بيوتها والأبنية التي في طرفها" (الموسوعة الفقهيه ۲۷/ ۲۷۹)

اسی طرح جب سفر سے واپس لوٹے تو وطن کی اول آبادی میں آتے ہی قصر ختم کر کے اتمام واجب ہوگا۔

"ولا يتم صلاته حتى يدخل أول بيوت البلد الذي يقصده للإقامة فيه" (الفقه الإسلامي وادلته ۲/ ۳۲۴)۔

فقہاء کی تمام کتابوں میں آغاز قصر اور منتہائے قصر کے لئے فناء اور بیوت مصر سے تجاوز و دخول کی قید لگائی ہے، ان تمام دلائل کے باوجود راقم الحروف کا خیال یہ ہے کہ شہر سے خروج کی شرط نہ لگائی جائے، بلکہ صرف اپنے محلہ اور حلقہ کے اردگرد سے نکل جانے پر قصر کی اجازت دی جاتی تو درج ذیل وجوہ سے بہتر ہوتا:

۱- شریعت نے سفر میں سہولت دی ہے، روزہ نہ رکھنے کی اجازت، نماز میں قصر وغیرہ اگر محلہ کی آبادی سے خروج پر قصر کا آغاز کر دیا جائے تو مزاج شریعت یعنی سہولت کے عین مطابق ہوگا، خاص طور پر ان لوگوں کے لئے جو مسافت سفر ۴۸ میل جانے کا ارادہ رکھتے ہیں، مگر وہ حدود شہر کے اندر ہی پوری ہو جاتی ہے اور وہ اس جگہ سے واپس آرہے ہیں، یہ شخص شرعی مسافر ہے مگر ان کے لئے کوئی سہولت نہیں ہوئی، قرآن مجید میں تمام مسافرین کو سہولت قصر دی گئی ہے، مگر یہ ایسا مسافر ہوا جس نے حدود شہر سے خارج نہ ہونے کی بنیاد پر قصر نہیں کر سکا، گویا اس کے لئے سفر پایا گیا مگر سہولت نہیں پائی گئی۔

۲- سفر کے باب میں مقدار مسافت کی شریعت نے کوئی تعیین نہیں کی ہے، بلکہ عرف پر چھوڑ دیا ہے اور یہ آدمی جو ساز و سامان لے کر گھر سے نکل پڑتا ہے، اسے بھی عرف میں مسافر کہا جاتا ہے، کوئی بھی اس کی ہیئت و نوعیت کو دیکھ کر کہہ سکتا ہے کہ یہ سفر میں جا رہا ہے، لہٰذا عرف میں چونکہ خروج محلہ سے ہی مسافر سمجھا جاتا ہے، اس لئے اسے قصر کی اجازت ہونی چاہیے۔

۳- زمانہ قدیم میں قبرستان، گھوڑ دوڑ کا میدان، عیدگاہ وغیرہ ایک ہی ہوا کرتا تھا جس کو فناء مصر سے تعبیر کیا گیا ہے، مگر آج کل صورت حال بدل گئی ہے، شہر کی آبادی دور دور تک پھیل گئی ہے، ہر محلہ اور علاقہ کا الگ قبرستان الگ عیدگاہ و گھوڑ دوڑ وغیرہ کے میدان ہیں۔

شہر سے باہر نہیں بلکہ شہر کے اندر ہی ہزاروں مقبرے، کھیلنے کے میدان اور متعلقات شہر پائے جاتے ہیں، ان کو ہی فناء مصر سے تعبیر کیا جاتا ہے، خروج محلہ سے نکلنے اور اپنے محلہ سے متعلق مقبرہ، عیدگاہ و میدان سے نکلنے پر قصر کی اجازت دے دی جائے تو میرے خیال میں کوئی حرج نہیں ہے، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین کے زمانہ میں مدینہ اس قدر وسیع نہیں تھا، اس لئے وہ لوگ مدینہ کے باہر قصر کرتے تھے، متقدمین فقہاء کی نظر میں یہ بات نہ تھی کہ بعد میں ایک شہر سو اور ڈیڑھ سو کیلو میٹر آبادی پر پھیل جائے گا، اگر ان کو یقین ہوتا تو شاید وہ کچھ غور کر سکتے تھے، شامی کی عبارت "من خرج من عمارة موضع اقامته" سے بھی یہی مفہوم ہوتا ہے کہ پھیلے ہوئے شہر میں اپنے محلے کی آبادی سے نکلنے پر قصر متحقق ہوگا۔

بہر حال میرا خیال یہ ہے کہ فناء مصر سے اپنے محلہ کا مقبرہ و میدان مراد لیتے ہوئے محلہ کی آبادی سے خروج پر قصر کی اجازت دے دی جائے اور واپسی میں جب تک اپنے محلہ کی آبادی میں داخل نہ ہو جائے قصر کرتا رہے کہ وہ اب تک مسافر ہی شمار ہوتا ہے، اسی طرح اگر کوئی شہر سو کیلو میٹر تک پھیل گیا ہے تو وہ مسافر ہوگا، اگر اتنی دور تک جانے کا قصد کرے خواہ شہر سے خروج مکمل نہ ہو۔

ہمارے قریب کے فقہاء اور بزرگوں نے ان ہی باتوں کو ذہن میں رکھتے ہوئے ہیڈ کوارٹر اور اپنے محلہ کے مکان سے مسافت سفر کا اعتبار کیا ہے، مفتی کفایت اللہ صاحب ایک سوال کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں کہ "ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا" (کفایت المفتی ۳/ ۳۷۶)۔

عمدۃ الفقہ میں ہے: "شریعت میں مسافر اس کو کہتے ہیں جو اتنی دور جانے کا ارادہ کر کے گھر سے نکلے جہاں تین دن میں پہنچ سکے" (۲/ ۴۱۰)۔

احکام مسافر میں "مسافت سفر سوا ستہتر کیلو میٹر کا شمار اپنے اس مقام و مکان سے ہوگا جہاں سے وہ سفر کا آغاز کر رہا ہے نہ کہ حدود شہر سے نکلنے کے بعد" (صفحہ ۶۷)۔

فتاویٰ دار العلوم میں ایک سوال کے جواب میں مذکور ہے: "اگر گھر سے نکلنے کے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے جو اڑتالیس میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہوگا ورنہ نہیں" (فتاویٰ دار العلوم دیوبند فتویٰ نمبر ۲۲۹۰)۔

در مختار میں سفر شرعی کی مسافت بیان کرتے ہوئے "من خرج من عمارة موضع إقامته" کا لفظ ذکر کیا گیا ہے جس سے یہی مفہوم سمجھ میں آ رہا ہے (در مختار مع الشامی ۲/ ۵۹۹)۔

ان عبارتوں سے جہاں یہ سمجھ میں آتا ہے کہ مسافت کا شمار جس محلہ میں ہے، اس محلہ کی انتہائے آبادی سے ہوگا، وہیں یہ بات بھی واضح ہو جاتی ہے کہ قصر کا آغاز وانتہاء بھی گاؤں کے اور محلہ کے خروج کے فوراً بعد ہو جائے، نہ کہ شہر سے مکمل نکلنے کے بعد، ورنہ جو آدمی گھر سے سوا ستہتر کیلو میٹر یا اس سے زیادہ کی نیت سے گھر سے نکلا مگر شہر سے نکلنے کی نوبت نہ آئے، اگر اسے قصر کی اجازت نہ دی جائے تو پھر مسافت شمار کرنے سے فائدہ کیا ہوگا؟

مسافت کا شمار کہاں سے ہو؟ اس سلسلہ میں اگرچہ فقہاء متقدمین نے کوئی صراحت نہیں کی ہے، لیکن متاخرین نے اس کو صاف طور پر بیان کر دیا ہے، جیسا کہ پچھلی عبارتوں سے معلوم ہوا، شریعت نے اس کی تعیین نہیں کی ہے، اس لئے ہمارے اکابر کی تحریروں میں اختلاف نظر آتا ہے، مگر میرا خیال ہے کہ جن لوگوں نے گھر سے شمار کرنے کی بات کہی ہے، وہ صحیح موقف پر ہیں چند وجوہ کی بنیاد پر:

۱- سفر کے بارے میں شریعت نے آسانی کو ملحوظ رکھا ہے اور آسانی اسی میں ہے کہ گھر سے مسافت کا شمار کیا جائے۔

۲- گھر سے نکلنے والے کو عرف میں مسافر سمجھا جاتا ہے، خواہ حدود شہر سے تجاوز کرے یا نہ کرے۔

۳- اگر شہر سے سوا ستہتر کیلو میٹر یا اس سے زیادہ کی نیت سے گھر سے نکلا، لیکن شہر سے خروج کی نوبت نہیں آئی تو اصول کی روشنی میں وہ مسافر ہے، مگر اسے قصر کی اجازت نہیں دی جا سکتی، اس کا مطلب ہوا کہ بعض مسافر کو اجازت ہے اور بعض کو نہیں، جب کہ نصوص میں اس طرح کی کوئی قید نہیں ہے۔

## خلاصہ بحث:

۱- اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے لیکن ابھی وہ شہر میں ہو، شہر سے نکلنے کی نوبت نہ آئی ہو اور آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا۔

۲- اگر ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو حدود شہر سے سوا ستہتر کیلو میٹر پر نہیں ہے لیکن اس کے گھر سے سوا ستہتر کیلو میٹر ہو تو وہ شرعاً مسافر ہوگا۔

پہلے سوال میں فقہاء اور اہل نظر کی صراحت کے مطابق قصر کی اجازت نہیں ملنی چاہئے، کیونکہ حدود شہر سے تجاوز نہیں کیا ہے، لیکن میرا رجحان ہے کہ شہر کے دن بدن وسیع ہونے کے پیش نظر فناء مصر سے مراد جائے رہائش محلہ کے قرب وجوار میں واقع مقبرہ، عید گاہ وغیرہ مراد لیتے ہوئے اگر قصر کی اجازت دے دی جائے تو اس کی گنجائش نکل سکتی ہے تاکہ امت مشقت میں مبتلا نہ ہو۔

دوسرے سوال کے جواب میں تو بالیقین قصر کی اجازت ہونی چاہئے۔



# احکام سفر کا آغاز

مفتی محمد عارف باللہ قاسمی [1]

انسانی آبادی کے بڑھنے اور شہر کی طرف دیہی عوام کی رغبت اور نقل مکانی سے قریہ جات تو ویرانیت کے شکار ہوئے لیکن شہروں کی آبادی میں ایسا اضافہ ہوا کہ شہر کے حدود اربعہ تبدیل ہو گئے اور دور دور تک شہر کی آبادی پھیل گئی، اس سے جہاں دیگر مسائل پیدا ہوئے وہیں ان میں سے ایک مسئلہ یہ بھی ہے کہ قصر کا اطلاق کہاں سے ہوگا اور مسافت سفر کا شمار کہاں سے کیا جائے گا؟

(الف) قصر کا حکم جاری ہونے کے لئے فقہاء کے نزدیک جو شرطیں معتبر ہیں، ان میں سے ایک شرط یہ ہے کہ مسافر اپنے شہر کی جس جہت سے روانہ ہو رہا ہے، اس جہت سے شہر کی حدود سے باہر نکل جائے، یعنی جب تک وہ اس جہت سے شہر کی حدود سے باہر نہ نکلا ہو، اسے قصر کی اجازت نہیں ملے گی، جیسا کہ فتاوی ہندیہ کی اس عبارت میں اس کا تذکرہ ہے:

''قال محمد: يقصر حين يخرج من مصره و يخلف دور المصر'' (فتاوى هنديه ۱/ ۱۳۹)۔

(امام محمد نے فرمایا کہ (مسافر) جب اپنے شہر سے باہر نکل جائے اور شہر کے مکانات کو پیچھے چھوڑ جائے تو وہ اس وقت قصر کرے گا)۔

آگے لکھتے ہیں:

''ثم المعتبر المجاوزة من الجانب الذى خرج منه حتى لو جاوز عمران المصر قصر و إن كان بحذائه أبنية'' (فتاوى هنديه ۱/ ۱۳۹، و مثله فى فتح القدير ۲/ ۱۶۱)۔

(معتبر اس جانب سے (شہر کی حدود اور مکانات سے) آگے نکل جانا ہے جس جہت سے وہ نکل رہا ہے، حتی کہ اگر وہ ایک جانب سے شہر کی آبادی سے نکل گیا، لیکن اس کے بازو میں دوسری جانب سے ابھی مکانات کا سلسلہ موجود ہے، تو بھی قصر کرے گا)۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد النية ما لم يخرج من عمران المصر (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳)

(تیسری شرط شہر کی آبادی سے باہر نکل جانا ہے، اس لئے صرف نیت سے مسافر نہیں ہوگا، جب تک کہ شہر کی آبادی سے باہر نہ نکلے)۔

ان عبارتوں سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ قصر کا حکم جاری ہونے کے لئے جہت سفر سے شہر کی حدود سے باہر نکلنا ضروری ہے اور شہر کی حدود کی تعیین اس کی آبادی کے ذریعہ کی جاتی ہے اور آبادی کے بڑھنے سے حدود بھی تبدیل ہو جاتے ہیں اور وہ تمام مکانات و محلہ جات جو اس سے متصل ہیں اسی کے حکم میں ہیں، جیسا کہ الموسوعۃ الفقہیہ کی اس عبارت سے مفہوم ہوتا ہے:

''و يدخل فى بيوت المصر المبانى المحيطة به'' (الموسوعة الفقهيه ۲۷/ ۲۷۹)۔

(شہر کے گھروں میں وہ تمام عمارتیں شامل ہیں جو اس شہر کو محیط ہیں)۔

علامہ وہبہ زحیلی مسلک حنفیہ کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''وأن يجاوز كل البيوت و لو كانت متفرقة حتى كان أصلها

---

[1] جامعہ عائشہ نسواں حیدر آباد۔

من البلد، و أن يجاوز ما حول البلد من مساكن والقرى المتصلة بالبلد'' (الفقه الاسلامي و ادلته ۲/ ۳۸۴)۔
(قصر کے جائز ہونے کے لئے یہ شرط ہے) کہ وہ تمام گھروں سے آگے نکل جائے، اگرچہ کہ وہ متفرق ہوں جب کہ اس کی اصل شہر سے ہو، اور شہر کے اطراف کے محلوں اور بستیوں سے گزر جائے۔

اسی لئے حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ آپ بصرہ سے کوفہ کے لئے نکلے، سامنے بصرہ سے متصل اس کا ایک محلہ تھا، تو آپ نے فرمایا:

''أما إذا جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين'' (مصنف ابن ابی شیبہ ۲/ ۳۳۷، تهذيب الآثار/ ۱۱۴۲)۔
(اگر ان جھونپڑیوں سے ہم آگے نکل جاتے تو ہم دو رکعت نماز پڑھتے)۔

ان تصریحات و نصوص سے معلوم ہوتا ہے کہ شہر کے مکانات اور آبادی کا سلسلہ جب تک ختم نہ ہو اس وقت تک مسافر کو شہر میں شمار کیا جائے گا، چاہے وہ کتنی ہی لمبی مسافت طے کرلے اور جب تک مسافر اپنے شہر میں ہے وہ قصر کے حکم سے استفادہ نہیں کرسکتا، علامہ ابن قدامہ حنبلی کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ شہر کی عمارتوں کا سلسلہ ختم ہونے سے قبل قصر کی اجازت نہ ہونے پر تقریباً تمام ہی علماء و ائمہ کا اتفاق ہے، چاہے وہ مسافت کتنی ہی طویل کیوں نہ ہو۔

علامہ ابن قدامہ لکھتے ہیں:

''إنه ليس لمن نوى السفر القصر حتى يخرج من بيوت قريته ويجعلها وراء ظهره، و بهذا قال مالك والشافعي و الأوزاعي و إسحق و أبوثور و حكى ذلك عن جماعة من التابعين'' (المغنی ۲/ ۲۳)۔
(جس شخص نے سفر کی نیت کی اس کے لئے قصر کرنے کی اجازت نہیں ہے جب تک کہ وہ اپنی بستی کے گھروں سے نہ نکل جائے اور اسے اپنے پیچھے نہ کردے، یہی بات مالک، شافعی، اوزاعی، اسحاق اور ابوثور نے کہی ہے، اور یہی بات تابعین کی ایک جماعت سے منقول ہے)۔

اسی طرح علامہ ابن المنذر کی عبارت سے بھی اس مسئلہ میں ائمہ کا اتفاق معلوم ہوتا ہے، لکھتے ہیں:

''أجمع كل من نحفظ عنه من أهل العلم أن للذى يريد السفر أن يقصر الصلاة إذا خرج من بيوت القرية التى يخرج منها'' (المغنی ۲/ ۲۴)۔
(جن اہل علم کو ہم جانتے ہیں ان کا اتفاق ہے کہ سفر کرنے والے کے لئے اس وقت قصر کرنے کی اجازت ہے جب کہ وہ اس بستی کے گھروں سے نکل جائے جس سے وہ نکل رہا ہے)۔

اس لئے اس تفصیل کی روشنی میں اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کی مسافت پر واقع کسی جگہ جانا چاہتا ہو، مگر وہ جگہ بھی اسی شہر کا حصہ ہو جس شہر میں وہ آباد ہے، یا وہ شخص اپنے گھر سے نکل کر ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے لیکن ابھی بھی وہ شہر ہی میں ہو، شہر کی حدود سے باہر نہ نکل سکا ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ نہ ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے اور اسے قصر کی اجازت نہیں ملے گی۔

موجودہ دور کے بڑے بڑے شہروں کو بھی ایک ہی حکم میں رکھا جائے گا اس کے بڑے ہونے کی وجہ سے اس کو محلے جات پر تقسیم کرنے کی گنجائش فقہاء کی فقہی تصریحات میں نہیں ملتی ہے، بلکہ فقہاء کے کلام میں یہ تصریح بڑی وضاحت کے ساتھ ملتی ہے کہ شہر کے وہ محلے جو شہر سے متصل ہوں ان کو شہر کا حصہ سمجھا جائے گا اور سفر کے احکام جاری ہونے کے لئے اس سے متصل محلہ سے بھی گزرنا لازم ہوگا، جس کا واضح مطلب یہی ہے کہ شہر کے بڑے ہونے کی وجہ سے حکم میں یہ تبدیلی نہیں ہوسکتی کہ اسے محلہ اور علاقہ سے نکلنے پر سفر کے احکام جاری کردیئے جائیں، علامہ ابن ہمام لکھتے ہیں:

''وإذا كانت قرية أو قرى متصلة بربض المصر لا يقصر حتى يجاوزها'' (فتح القدير ۲/ ۱۶۰)۔
(اور جب کوئی بستی یا چند بستیاں شہر کے گرد و نواح سے متصل ہوں تو جب تک ان سے آگے نہ گزر جائے قصر نہیں کرے گا)۔

فتاوی ہندیہ میں ہے:

''إذا كان ثمة قرية أو قرى متصله بربض المصر فحينئذ تعتبر مجاوزة القرى'' (فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۳۹)۔

(جب وہاں پر ایک یا چند بستیاں شہر کے گردونواح سے متصل ہوں تو اس وقت ان بستیوں سے گزر جانے کا اعتبار کیا جائے گا)۔

علامہ نووی لکھتے ہیں: ''إن كان من أهل بلد لم يقصر حتى يفارق بنيان البلد ... و قال أبو العباس: إن كانت القريتان متقاربين فهما كالقرية الواحدة فلا يقصر حتى يفارقهما'' (المجموع شرح المهذب ۴/۳۴۶)۔

(اگر مسافر شہری ہے تو وہ قصر نہیں کرے گا یہاں تک کہ وہ شہر کی عمارتوں سے جدا ہو جائے، اور ابو العباس کہتے ہیں: اگر دو بستیاں قریب ہوں تو وہ دونوں ایک قریہ کی طرح ہیں، اس لئے جب تک ان دونوں سے جدا نہ ہو جائے قصر نہیں کرے گا)۔

علامہ ابن قدامہ حنبلی لکھتے ہیں: ''إذا كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الأخرى كبغداد فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق محلته، و إن كان بعضها متصلا ببعض لم يقصر حتى يفارق جميعها'' (المغنی ۲/۳۵)۔

(جب شہر کے کئی محلے ہوں اور ہر محلہ ایک دوسرے سے علاحدہ ہو، جیسے بغداد، تو مسافر جب اپنے محلہ سے نکل جائے اور اس سے جدا ہو جائے تو اس کے لئے قصر کرنا درست ہے اور اگر وہ ایک دوسرے سے متصل ہوں تو قصر نہیں کرے گا، یہاں تک کہ وہ ان تمام محلوں سے جدا نہ ہو جائے)۔

ان عبارتوں سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ شہر کے متصل قریہ جات اور محلے شہر ہی میں شمار کئے جائیں گے اور ان تمام متصل محلوں سے گزر جانے کے بعد ہی سفر کے احکام شروع ہوں گے، چاہے ان سے گزرنے میں مسافت کتنی ہی طویل کیوں نہ ہو جائے، اسی کو علامہ ابن ہمام اور قاضی خان نے صحیح اور راجح قرار دیا ہے (فتح القدیر ۳/۱۶۰، فتاوی خانیہ علی هامش هندیه ۱/۱۶۵)۔

۲- سفر کی مسافت کو کس جگہ سے شمار کیا جائے گھر سے یا منتہائے شہر سے؟ اس سلسلہ میں فقہاء حنفیہ کے کلام سے اس جانب اشارہ ملتا ہے کہ اس مسافت کا شمار گھر سے کیا جائے گا، یعنی مسافر کے گھر اور جس شہر کو وہ جانا چاہ رہا ہے اس کے درمیان اگر مسافت سفر موجود ہے تو وہ قصر کرے گا ورنہ نماز پوری پڑھے گا، صاحب مجمع الأنہر علامہ شیخ زادہ اور ملا خسرو تحریر فرماتے ہیں:

''السلطان ... طلب العدو ولم يعلم أين يدركه فإنه حينئذ لايكون مسافرا و في الرجوع يقصر إذا كان بينه و بين منزله مسيرة سفر (مجمع الأنہر ۲/۲۰، درر الحکام شرح غرر الاحکام ۲/۱۱۵)

(سلطان نے دشمن کا پیچھا کیا اور اسے معلوم نہیں کہ وہ دشمن کو کہاں پر پائے گا تو اس وقت وہ مسافر نہیں ہوگا، البتہ واپسی میں جب کہ اس کی منزل اور اس جگہ کے مابین جہاں وہ موجود ہے مسافت سفر ہو تو قصر کرے گا)۔

اس عبارت میں مذکور لفظ ''منزلہ'' سے مفہوم ہوتا ہے کہ مسافت سفر مسافر کے گھر سے شمار کیا جائے گا، اس لئے اگر اس کے شہر کے منتہاء سے مسافت سفر پوری نہ ہوتی، لیکن اس کے گھر سے پوری ہو جاتی ہو تو وہ اس صورت میں مسافر ہو جائے گا اور اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے۔

اسی طرح مقام سفر میں جس جگہ وہ جانا چاہ رہا ہے اس جگہ کا اعتبار کیا جائے گا، مثلاً کسی بڑے شہر کے کسی محلہ میں وہ جانا چاہ رہا ہے اور اس کے گھر سے اس شہر کی ابتدا کے مابین مسافت سفر نہیں ہے، لیکن جس محلہ میں وہ جانا چاہ رہا ہے وہاں تک مسافت سفر مکمل ہو جاتی ہے تو اس صورت میں وہ مسافر ہوگا، کیونکہ فقہاء کے کلام سے اسی جانب اشارہ ملتا ہے، جیسا کہ مذکورہ عبارت میں بینہ و بین منزلہ اسی جانب مشیر ہے کہ جس جگہ وہ موجود ہے وہاں سے (نہ کہ اس شہر کے منتہاء سے) اس کی منزل کے مابین مسافت سفر ہے تو وہ قصر کرے گا۔

خلاصہ:

۱- شہر کے مکانات اور آبادی کا سلسلہ جب تک ختم نہ ہو اس وقت تک مسافر کو شہر میں شمار کیا جائے گا، چاہے وہ کتنی لمبی مسافت کیوں نہ طے کرلے اور جب تک مسافر اپنے شہر میں ہے وہ قصر کے حکم سے استفادہ نہیں کر سکتا، چاہے مسافت سفر مکمل ہو جائے۔

۲- مسافت سفر کا شمار مسافر کی منزل سے اس جگہ تک کیا جائے جس جگہ وہ جانا چاہتا ہے، جس شہر سے وہ نکل رہا ہے، یا جس شہر کو وہ جا رہا ہے اس کے ابتدائی حدود سے مسافت سفر کو شمار نہیں کیا جائے گا۔

☆☆☆

# سفر اور قصر کے احکام

ڈاکٹر سید اسرار الحق سبیلی ؎

معاشی وصنعتی ترقی، آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادی کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہر پھیلتے جا رہے ہیں اور شہر کے اطراف میں جو گاؤں یا محلے آباد تھے، وہ شہر کی حدود میں داخل ہو رہے ہیں، بعض ایسے شہر بھی ہیں جو دو شہروں کا مجموعہ ہیں، جسے جڑواں شہر سے یاد کیا جاتا ہے، جیسے حیدرآباد اور سکندرآباد، جو حیدرآباد میونسپل کارپوریشن کے تحت ہے، آسنسول اور برن پور، جو آسنسول میونسپل کارپوریشن مغربی بنگال کے تحت ہے اور کلکتہ و ہوڑہ مل کر جڑواں شہر کہلاتا ہے۔

اسی طرح بڑے شہر کی اطراف کے کئی اضلاع کے کچھ کچھ حصے کو لے کر عظیم تر شہر (Greater City) بنایا جاتا ہے، جیسے حیدرآباد میں اضلاع رنگاریڈی، میدک، نلگنڈہ اور محبوب نگر کے کچھ حصوں کو شامل کر کے عظیم تر حیدرآباد (گریٹر حیدرآباد) بنایا گیا ہے، لیکن ان حصوں کی اپنے اضلاع سے نسبت اور شناخت باقی ہے، غالباً اسی نہج پر ممبئی میں تھانہ اور دوسرے اضلاع کو شامل کر کے عظیم تر ممبئی (گریٹر ممبئی) بنایا گیا ہے، اسی طرح دہلی میں ریاست ہریانہ کا کچھ حصہ شامل ہو گیا، لیکن ان خطوں کی علاحدہ شناخت باقی ہے، اس لئے ہندوستان کے شہروں کے بارے میں کہنا کہ "ان کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک کا فاصلہ سو کیلومیٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے۔" قابل غور ہے:

(الف) اس لحاظ سے یہ سوال کہ: "اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے، لیکن وہ ابھی شہر میں ہی ہو، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو" یہ بھی محل نظر بن جاتا ہے، البتہ یہ ہو سکتا ہے کہ ۴۸ میل کا فاصلہ طے کر کے وہ اپنے شہر سے متصل کسی دوسرے شہر میں ہو اور جس کی علاحدہ شناخت ہو، اس لحاظ سے اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا، اس سلسلہ میں فقہاء کی ان عبارتوں سے رہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے:

"وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، وهو ماحول المدينة من بيوت ومساكن، فإنه في حكم المصر، وكذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح. بخلاف البساتين، ولو متصلة بالبناء، لأنها ليست من البلدة، ولو سكنها أهل البلدة في جميع السنة أو بعضها، ولا يعتبر سكنى الحفظة والأكرة اتفاقاً. إمداد" ...... "وأما الفناء وهو المكان المعدّ لمصالح البلد كركض الدواب و دفن الموتى و إلقاء التراب، فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته، وإن انفصل بغلوة أو مزرعة فلا كما يأتي، ... والقرية المتصلة بالفناء دون الربض لا تعتبر مجاوزتها على الصحيح كما في شرح المنية" (ردالمحتار ۲/ ۶۰۰، ۵۹۹)۔

(اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے کہ جو جگہ موضع اقامت کے تابع ہو، اس کو بھی پار کرنا شرط ہے، جیسے: شہر کی فصیل (ربض) یعنی شہر کے اطراف جو مکانات اور رہائش گاہیں ہیں، وہ بھی شہر ہی کے حکم میں ہیں، اسی طرح فصیل شہر سے متصل بستیاں، صحیح قول کے مطابق، برخلاف باغات کے، گرچہ وہ آبادی سے متصل ہوں، کیونکہ وہ شہر میں شامل نہیں ہیں، گرچہ اس میں شہر والے پورے سال یا سال کا کچھ حصہ گزارتے ہوں اور حفاظتی دستوں کی رہائش گاہیں اور گڑھے بالا اتفاق شہر کے علاقہ میں شمار نہیں ہوں گے، البتہ فناء یعنی وہ جگہ جو شہر کی ضروریات کے لئے بنائی گئی ہو، جیسے: جانور کے دوڑانے کا میدان، قبرستان اور مٹی ڈالنے کی جگہ، اگر وہ شہر سے متصل ہوں، تو ان کو عبور کرنا ضروری ہوگا اور اگر وہ جگہیں شہر سے چالیس گز کے فاصلہ یا کھیت کے بعد ہوں تو اس کا اعتبار نہیں ہوگا اور فناء (نہ کہ ربض) سے متصل گاؤں کو عبور کرنے کا اعتبار نہیں ہوگا، جیسا کہ شرح مینہ میں ہے)۔

صاحب فتاویٰ قاضی خاں لکھتے ہیں:

---

؎ رفیق المعہد العالی الاسلامی حیدرآباد۔

''وهل يعتبر مجاوزة الفناء إن كان بين المصر وفناء ه أقل من قدرغلوة ولم يكن بينهما مزرعة يعتبر مجاوزة الفناء أيضًا، وإن كان بينهما مزرعة أو كان بين المصروفناء ه قدر غلوة يعتبر مجاوزة عمران المصر ولا يعتبر مجاوزة الفناء، وكذالك إذاكان هذا الإنفصال بين قريتين أو بين قرية ومصر. وإن كانت القرى متصلة بربض المصرفا نعتبر مجاوزة القرى هوالصحيح، وإن كانت القرية متصلة بفناء المصرلا بربض المصرفالمعتبر مجاوزة الفناء ولا يعتبر مجاوزة القرية'' (فتاویٰ قاضی خاں علی ھامش الھندیہ ۱/ ۱۶۵)۔

(کیا فناء کو عبور کرنے کا اعتبار کیا جائے گا؟ جب کہ شہر اور اس کے فناء کے درمیان چار سو گز سے کم کا فاصلہ ہو اور دونوں شہروں کے درمیان کھیت نہ ہو، تو فنا کو عبور کرنے کا بھی اعتبار کیا جائے گا، اگر دونوں کے درمیان کھیت ہو، یا چار سو گز کا فاصلہ ہو تو شہر کی آبادی کو عبور کرنے کا اعتبار ہوگا، فنا کو عبور کرنے کا اعتبار نہیں ہوگا، اسی طرح جب یہ فاصلہ دو گاؤں کے درمیان یا گاؤں اور شہر کے درمیان ہو اور اگر گاؤں شہر کی فصیل سے متصل ہو تو صحیح قول کے مطابق گاؤں کو عبور کرنا معتبر ہوگا، اور اگر گاؤں شہر کے فناء سے متصل ہو، شہر کی فصیل سے متصل نہ ہو تو فناء کو عبور کرنے کا اعتبار کیا جائے گا، گاؤں کو عبور کرنے کا اعتبار نہیں کیا جائے گا)۔

فتاویٰ عالم گیری میں بھی یہی بات کہی واضح کی گئی ہے:

''الصحيح ماذكرأنه يعتبر مجاوزة عمران المصرلاغير، إلاإذا كان ثمة قرية أوقرى متصلة بربض المصرفيحنئذ تعتبر مجاوزة القرى، بخلاف القرية التى تكون متصلة بفناء المصر، فإنه يقصر الصلاة وإن لم يجاوز تلك القرية، كذافي المحيط'' (الفتاویٰ الھندیہ ۱/ ۱۳۹)۔

(صحیح بات یہ ہے کہ صرف شہر کی آبادی کو عبور کرنے کا اعتبار ہوگا، مگر جب وہاں ایک یا چند گاؤں شہر کی فصیل سے متصل ہوں، تو اس وقت گاؤں کو عبور کرنے کا اعتبار کیا جائے گا، برخلاف اس گاؤں کے جو شہر کے فناء سے متصل ہو، تو نماز میں قصر کیا جائے گا، اگر چہ اس گاؤں کو عبور نہ کیا ہو، جیسا کہ محیط میں ہے)۔

اس لحاظ سے یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ ایک شہر سے دوسرا شہر یا ایک شہر سے دوسرے ضلع کا شہر بالکل متصل نہیں ہوتا، ان کے درمیان بقدر غلوہ یعنی چار سو گز (ردالمحتار ۲/ ۶۰۰) کا فاصلہ تو ضرور ہوتا ہے، لہٰذا دونوں ایک شہر کے حکم میں نہیں ہوں گے، اگر دونوں شہر واقعی بالکل متصل ہیں، یا ایک ہی شہر ۴۸ میل وسیع ہے، تو مسافت شرعی ۴۸ میل طے کرنے کے بعد مسافر کا حکم لگایا جائے گا۔

(ب) ایک شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلے پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہو تو وہ قصر کرے گا، کیوں کہ سفر کی ابتداء حقیقۃً گھر سے ہو جاتی ہے، چنانچہ فقہاء نے مطلق تین دن کے سفر کا اعتبار کیا ہے، اس میں گھر سے فناء یا ربضِ شہر تک کی مسافت کا استثناء نہیں کیا ہے۔

علامہ قاضی خاں لکھتے ہیں:

''إذا جاوز المقيم عمران مصره قاصدا مسيرة ثلاثة أيام ولياليها بسير الإبل أو مشى الأقدام يلزمه قصر الصلاة، ويرخص له الصيام، أما شرط مجاوزة العمران لأن السفر فعل فلايوجد بمجرد النية، فيشترط قران النية بأدنى فعل'' (فتاویٰ قاضی خان علی الھندیہ ۱/ ۱۶۴)۔

(جب مقیم تین دن اور تین رات کے سفر کے ارادہ سے اپنے شہر کی آبادی کو عبور کر جائے، اونٹ کی رفتار سے یا پیدل قدموں سے، تو اس کے لئے نماز میں قصر کرنا ضروری ہوگا، اور روزہ نہ رکھنے کی اجازت ہوگی، البتہ آبادی کو عبور کرنے کی شرط اس لئے ہے کہ سفر ایک فعل ہے جو محض نیت کرنے سے نہیں پایا جاتا ہے، بلکہ نیت کو ادنیٰ فعل سے ملانے کی شرط لگائی گئی ہے)۔

یہاں یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ کیا اپنے گھر سے رختِ سفر باندھ کر نکلنا صرف نیت ہے؟ فعل نہیں ہے؟ جب کہ عرفِ عام میں لوگ اسے مسافر سمجھتے ہیں۔

''بلوغ المرام'' کے شارح علامہ محمد بن اسماعیل صنعانی نے ذیل کی حدیث سے استدلال کرتے ہوئے محض گھر سے نکلنے کو ہی سفر کی ابتداء قرار دیا ہے:

"عن أنس ﷺ قال: خرجنا مع رسول الله ﷺ من المدينة إلى مكة. فكان يصلي ركعتين، حتى رجعنا إلى المدينة" (بخاری و مسلم، حدیث نمبر: ۶۹۳)۔

(سیدنا انسؓ سے روایت ہے، فرمایا: ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مدینہ سے مکہ مکرمہ کے لئے نکلے، آپ ﷺ دو رکعت نماز پڑھا کرتے تھے، یہاں تک کہ ہم مدینہ منورہ لوٹ آئے)۔

"وفيه دليل على أن نفس الخروج من البلد بنية السفر يقتضي القصر ولو لم يجاوز من البلد ميلا ولا أقل. وأنه لا يزال يقصر حتى يدخل البلد و بيوتها بمرأى منه" (سبل السلام ۲/ ۸۷ طبع دار الفکر بیروت)۔

(اس حدیث میں اس بات کی دلیل ہے کہ سفر کی نیت سے محض نکلنا قصر کا متقاضی ہے، اگر چہ شہر سے ایک آدھ میل کا فاصلہ طے نہ کیا ہو، اور برابر قصر کیا جائے، یہاں تک کہ شہر میں داخل ہو جائے اور گھر نظر آنے لگے)۔

**خلاصۂ جوابات:**

(الف) اگر ایک شخص نے اپنے گھر سے ۴۸ میل کا سفر طے کر لیا، لیکن وہ اپنے شہر میں ہو، یا اپنے شہر سے متصل دوسرے شہر میں ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا۔

(ب) اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن گھر سے ۴۸ میل کے فاصلے پر ہو تو وہ قصر کرے گا۔

☆☆☆

# مسافت سفر کی حدود۔ شریعت کی نظر میں

مولانا خورشید احمد اعظمی[1]

حالت سفر میں قصر کرنا واجب ہے یا رخصت اور رخصت ہے تو اتمام افضل ہے یا قصر، نیز وہ مسافت جس کے قصد کرنے والے کو مسافر کہا جائے، شرعی طور پر اس کی تحدید کیا ہے، معمولی مسافت، ایک دن ایک رات، یا تین دن تین رات کی مسافت اور پھر اس کا تخمینہ و اندازہ کہ کتنے فرسخ اور میل ہوتا ہے، انتہائی مختلف فیہ بحثوں میں سے ہے۔

عند الحنفیہ شرعی طور پر جس سفر کا اعتبار کیا گیا ہے وہ متوسط چال سے تین دن تین رات کی مسافت ہے، جس میں مسلسل چلتے رہنا ضروری نہیں ہے، بلکہ راحت و آرام اور دیگر ضروریات کا لحاظ رکھتے ہوئے چلنے کا اعتبار ہے، جس کا اندازہ مشہور و معروف قول کے مطابق ۴۸ میل (سواستہتر کلومیٹر) سے کیا گیا ہے، جو راستوں کے دشوار گزار یا سہل ہونے کے اعتبار سے کم و بیش بھی ہوسکتا ہے، جب آدمی اتنی مسافت کے ارادہ سے نکلے تو وہ مسافر کہلائے گا اور اس پر سفر کے شرعی احکام نافذ ہوں گے، لیکن اس مسافت کی ابتدا کہاں سے ہو اور سفر سے متعلق احکام کا اجرا کہاں سے ہو اس کی تعیین و تحدید کی وضاحت صراحۃً حدیث میں نہیں ملتی، فقہی کتب میں جو باتیں ملتی ہیں موجودہ دور میں پائے جانے والے وسیع و عریض شہروں میں اس پر عمل کرنے میں مشکلات و تردد سے دوچار ہونا پڑتا ہے، مگر پھر بھی انہی احادیث و فقہی عبارات سے ہر دور میں پیش آمدہ مسائل کے حل میں مدد ملتی ہے۔

آج جبکہ بہت سارے شہر، آبادی میں اضافہ، تعمیرات کی کثرت کے سبب اپنے مضافات اور دیہاتوں سے متصل ہو گئے ہیں، بلکہ وہ آبادیاں اس شہر میں ضم ہو کر اپنی سابقہ حیثیت کھو چکی ہیں اور اس طرح وہ شہر اتنا طویل و عریض اور وسیع ہو چکا ہے کہ ایک کنارے سے دوسرے کنارہ تک کا فاصلہ سو کلومیٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے۔

الف۔ ایسے شہر میں اگر ایک شخص ۴۸ میل کی مسافت پر واقع کسی جگہ کے قصد و ارادہ سے نکلتا ہے اور اتنا راستہ طے کرنے کے باوجود وہ ابھی اسی شہر کی حدود میں ہے (اس لئے کہ اس کی منزل اسی شہر میں واقع ہے) حدود شہر سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی اور نہ اسے حدود شہر سے باہر جانے کا ارادہ ہے تو یہ شخص نماز میں قصر کرے گا یا نہیں، اس لئے کہ سفر کے احکام جاری ہونے کے لئے فقہاء نے بیوت مصر (شہری آبادی) سے متجاوز ہونے کی بات کہی ہے۔

حدیث میں وارد ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جس دن سفر حج کے لئے روانہ ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز مدینہ منورہ میں چار رکعت پڑھی، اس کے بعد آپ سفر کے لئے نکلے، ذوالحلیفہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عصر کی نماز دو رکعت (بطور قصر) پڑھی، لیکن اس سے اس بات کی صراحت نہیں ہوتی کہ قصر، شہر سے نکلنے کے بعد ہی کیا جائے گا، اس لئے کہ ابتداء سفر کے بعد شہر سے نکلنے سے پہلے کسی نماز کا موقع نہیں ملا، اگر شہر کی حدود میں رہتے ہوئے کسی نماز کا وقت ہوتا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسے چار رکعت ہی پڑھتے تو یہ واضح دلالت ہوتی کہ حدود شہر میں قصر جائز نہیں۔

”وكونه ﷺ لم يقصر حتى رأى ذا الحليفة إنما هو لكونه أول منزل نزله ولم يحضر قبله وقت صلاة“ (فتح الباری ۲/ ۵۷۰)۔

(آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قصر نہیں کیا یہاں تک کہ ذوالحلیفہ کو دیکھ لیا کیونکہ وہی پہلی منزل تھی جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیام فرمایا، اور اس سے پہلے کسی نماز کا وقت نہیں ہوا)۔

---

[1] رگھوناتھ پورہ، مئو۔

البتہ اس حدیث سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ مسافت مذکورہ کے ارادہ سے نکلنے والے مسافر کے لئے قصر کرنا اس مسافت تک پہنچنے پر موقوف نہیں ہے، اس سے پہلے راستہ میں ہی اس کو یہ سہولت میسر ہے۔

مدینہ منورہ سے ظہر کے بعد نکلنے کی صراحت ابن القیم نے زاد المعاد (۲/ ۱۰۲) میں کیا ہے۔

بیوت شہر سے تجاوز پر دلیل حضرت علیؓ کے واقعہ سے ملتی ہے، جس کو امام بخاری نے تعلیقاً ذکر کیا ہے:

''و خرج علی ؓ فقصر و هو یری البیوت فلما رجع قیل له هذه الکوفه قال: لا حتی ندخلها'' (بخاری مع فتح الباری ۲/ ۵۶۹)۔

(حضرت علیؓ (سفر کے ارادہ سے) نکلے تو آپ نے قصر فرمایا، حالانکہ یہ کہ آپ گھروں کو دیکھ رہے تھے پھر جب واپس ہوئے تو کہا گیا یہ (سامنے) کوفہ ہے تو آپ نے فرمایا: نہیں یہاں تک کہ ہم اس میں داخل ہو جائیں)۔

صاحب فتح الباری نے حاکم اور بیہقی کے حوالہ سے تفصیل بیان کی ہے کہ آپ واپس ہوئے تو سامنے کوفہ کی عمارات نظر آ رہی تھیں اور نماز کا وقت ہو گیا، لوگوں نے کہا کہ اتمام کیا جائے تو حضرت علیؓ نے فرمایا: نہیں، جب تک کہ ہم کوفہ میں داخل نہ ہو جائیں (چنانچہ آپ نے وہاں قصر پڑھا) (فتح الباری ۲/ ۵۷۰)۔

نیز امام زیلعی نے نصب الرایہ میں مصنف ابن ابی شیبہ اور مصنف عبد الرزاق کے حوالہ سے نقل کیا ہے:

''إن علیا خرج من البصرة فصلی الظهر أربعا ثم قال: إنا لو جاوزنا هذا الخص لصلینا رکعتین'' (نصب الرایہ ۲/ ۱۸۳)۔

(حضرت علیؓ بصرہ سے چلے تو آپ نے ظہر چار رکعت پڑھی، پھر ارشاد فرمایا کہ اگر ہم یہ بانس کے مکانات پار کر لیتے تو دو رکعت پڑھتے)۔

''و عن ابن عمر رضی الله عنهما أنه کان یقصر الصلاة حین یخرج من بیوت المدینة و یقصر إذا رجع حتی یدخلها'' (نصب الرایہ ۲/ ۱۸۲)۔

(حضرت ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ وہ نماز میں قصر کرتے تھے جب شہر مدینہ کے گھروں سے نکل جاتے تھے، اور جب لوٹتے تھے تو قصر کرتے تھے یہاں تک کہ مدینہ میں داخل ہو جاتے)۔

اسی لئے جمہور علماء کا اور حنفیہ کا متفقہ قول یہ ہے کہ جب شہر کی آبادی سے نکل جائے تب قصر کرے۔

''فذهب الجمهور أنه لا بد من مفارقة جمیع البیوت'' (فتح الباری ۲/ ۵۶۹، نیل الاوطار ۳/ ۲۵۴)۔

فقہ حنفی کی کتابوں میں

''من جاوز بیوت مصره'' (البحر الرائق ۲/ ۲۲۵)... ''من خرج من عمارة موضع اقامته'' (الدر المختار ۲/ ۵۹۹) کے الفاظ مذکور ہیں

اور فقہ حنبلی کی کتاب المغنی (۳/ ۱۱۳) میں ہے، ''و إن خرج من البلد و صار بین حیطان بساتینه فله القصر، لأنه قد ترك البیوت وراء ظهره''۔

لہذا ان وسیع و عریض پھیلے ہوئے شہروں میں ۴۸ میل کا سفر کرنے کے باوجود یہ دقت سامنے ہے کہ اس کے لئے قصر کے جواز کی صورت نظر نہیں آتی، اس لئے کہ وہ ملحقات شہر تو کیا ابھی شہر سے ہی باہر نہیں نکل سکا، اور یہ بھی آسانی سے نہیں کہا جا سکتا کہ وہ مسافر ہی نہیں ہوا، اگرچہ اس نے یہ مسافت طے کر لی۔

البتہ اتنا ضرور ہے کہ جو بھی شہر اس نوعیت کے ہیں اور اتنے وسیع و عریض رقبہ میں پھیلے ہوئے ہیں کہ ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے، ان شہروں میں متعدد ریلوے اسٹیشن، بس اسٹاپ ہوتے ہیں، ان کے حلقے الکشن، میونسپلٹی، سرکاری انتظام، کوتوالی اور تھانے کے اعتبار سے الگ الگ ہوتے ہیں، اس لئے ایسے شہروں میں مجاوزۂ بیوت مصر کے بجائے، اپنے حلقے، یا اپنے اسٹیشن سے تجاوز کرنے کے بعد قصر کی اجازت دی جا سکتی ہے،

اور اس کو مبتلا بہ خوب اچھی طرح سمجھ سکتا ہے کہ وہ کب اپنے حلقے کی آبادی سے باہر ہوتا ہے، المغنی کی ایک عبارت ہے:

''إذا كان للبلد محال كل محلة منفردة عن الأخرى كبغداد فمتى خرج من محلته أبيح له القصر إذا فارق محلته'' (۱۱۳/۲)۔

(اگر کسی شہر کے کئی محلے ہوں، ہر محلہ ایک دوسرے سے الگ ہو، جیسے بغداد، تو جب اپنے محلہ سے نکل جائے گا تو اس کے لئے قصر مباح ہوگا جبکہ اپنے محلہ سے الگ ہو جائے)۔

آج کے شہروں کی نوعیت دوسری ہے، اس کے محلے ایک دوسرے سے متصل ہوتے ہیں اور ہر علاقے کے قبرستان الگ ہونے کے باوجود بیچ شہر میں واقع ہیں، ان کے کھیل کے میدان اور پارک بھی ہوتے ہیں جو بیچ شہر میں بھی واقع ہوتے ہیں، ایسے شہروں میں اگر مجاوزۃ بیوت کی قید ملحوظ رکھی جائے تو دقت آئے گی، اس لئے آج کے عرف کے لحاظ سے آدمی جب اپنے علاقہ سے نکل جائے تو اس پر مسافر کے احکام جاری ہونے چاہئیں، ایسے شہروں میں جہاں یہ مسئلہ سامنے آئے۔

ب۔ ایک شخص ۴۸ میل کے سفر کے ارادے سے نکلا، تو اس کی ابتدا کہاں سے ہے؟ اس کے گھر سے یا اس کے شہر سے، اس کی بھی وضاحت کتب فقہ سے نہیں ملتی، مگر رجحان اس طرف ہوتا ہے کہ اس کی ابتدا مسافر کے گھر سے مانی جائے، اس لئے کہ حدیث میں آتا ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر کرتے اور اپنی سواری پر سوار ہوتے تو یہ دعا پڑھتے تھے:

''إن النبي ﷺ كان إذا سافر فركب راحلته كبر ثلاثا ... الحديث'' (ترمذی ۵/ ۵۰۱، زاد المعاد ۱/ ۴۶۳)۔

(جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سفر کرتے اور اپنی سواری پر سوار ہوتے تو تین مرتبہ تکبیر کہتے) اس دعا میں یہ بھی مذکور ہے کہ اے اللہ میں اپنے اس سفر میں نیکی اور تقوی اور ایسے عمل کا سوال کرتا ہوں جس سے آپ خوش ہوں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس وقت کو سفر سے تعبیر کیا اور عرف میں بھی جب آدمی اپنا سامان لے کر گھر سے نکل جاتا ہے تو کہا جاتا ہے کہ وہ سفر میں گیا ہے یا جا رہا ہے، اس لئے ابتدائے مسافت گھر سے شمار کی جائے گی۔

# مسافت سفر اور اس کا ابتدائی نقطہ

مولانا ارشاد احمد اعظمی ندوی[1]

مسافت سفر کیا ہو؟ اور اس کی ابتداء کہاں سے شمار ہو؟ قرآن وحدیث میں اس کا ذکر نہیں ہے، قرآن میں فرمایا گیا ہے:

"وإذا ضربتم فى الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلاة إن خفتم أن يفتنكم الذين كفروا" (سورۂ نساء/۱۰۱)۔

عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں:

''صحبت رسول الله ﷺ فكان لا يزيد فى السفر على ركعتين'' (بخاری ومسلم)۔

قرآن سے خروج فی الارض کی صورت میں قصر ثابت ہوتا ہے اور حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے سفر میں قصر کو نبی ﷺ کا معمول بتلایا ہے۔

لیکن کس مسافت پر خروج فی الارض اور سفر کا اطلاق ہوگا؟ قرآن وحدیث اس سے ساکت ہیں، اس کی وجہ اس کے علاوہ کچھ اور نہیں کہ اس کا مفہوم لوگوں کے عرف میں معلوم ہے۔ والمعروف لا یعرف، ورنہ نبی پاک ﷺ اس کا بیان ضرور فرماتے اور صحابہ اس کو نقل کرتے۔

ہوسکتا ہے دو ایک کو اشتباہ ہوا ہو اور انہوں نے مطلق خروج کو سفر سمجھ لیا ہو، لیکن عام لوگوں نے یہی سمجھا کہ ہر خروج سفر نہیں ہوتا، بلکہ سفر صرف وہی خروج کہلائے گا جہاں مختلف خطرات اور مشقتوں کے اندیشے ہوں، چنانچہ امام مالک عبداللہ بن عباسؓ کے متعلق بتلاتے ہیں کہ وہ مکہ اور طائف، مکہ اور عسفان، اور مکہ وجدہ کی مسافت کے بقدر سفر کی صورت میں قصر کو گوارہ کرتے تھے، ابن عباسؓ سے مرفوعاً بھی اس کو نقل کیا جاتا ہے، لیکن وہ صحیح نہیں ہے۔

امام مالک کے مطابق ان مقامات کے مابین (کم وبیش) چار برید کی مسافت ہے (الموطا للامام مالک)۔

حنفیہ نے مسافت سفر کا اندازہ تین دن کے پیدل یا اونٹ کے سفر سے کیا ہے، امام محمد نے کتاب الآثار میں نقل کیا ہے کہ علی بن ربیعہ نے عبداللہ بن عمرؓ سے دریافت کیا کہ آپ کس مسافت پر قصر کریں گے؟ تو انہوں نے فرمایا کہ جب ہم تین دن کی مسافت پر نکلیں گے تو قصر کریں گے، امام محمد دوسرے مقام پر ابراہیم بن عبداللہ سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے سوید بن غفلہ کو کہتے ہوئے سنا کہ جب تم تین دن کے سفر پر نکلو تو قصر کرو (التعليق الصبيح ۲/ ۱۲۸)۔

حنفیہ نے حدیث: ''لا تسافر المرأة ثلاثة أيام إلا مع ذى رحم محرم أو يمسح المقيم يوما وليلة والمسافر ثلاثة أيام ولياليها'' کو بھی اپنے مسلک پر ثبوت کے لئے پیش کیا ہے، لیکن یہ دعوی کہ ان دونوں حدیثوں میں مسافت سفر کا بیان ہے صحیح نہیں ہے، ورنہ حنفیہ کو اتنی کاوش ومشقت کی ضرورت پیش نہیں آتی۔

بہر حال صحابہ کرام اور ائمہ اسلام کے اقوال اور ان کے طرز عمل یہ بتلاتے ہیں کہ سفر کی مسافت تو ہے لیکن اس کی تحدید نہیں کی جاسکتی، بلکہ اس کو لوگوں کے عرف پر چھوڑ دینا چاہئے اور مکہ وطائف یا تین دن کی پیدل چال کا اندازہ نکال لیا جائے۔

''قال الطحطاوى: و صرح فى التبيين أنه يكتفى فى تقدير المسافة بالمدة المذكورة بغلبة الظن ولايشترط اليقين'' (حاشية مراقى الفلاح للطحطاوى)۔

(تبیین میں صراحت ہے کہ مدت مذکورہ سے مسافت نکالنے میں غلبہ ظن کافی ہے، یقین کی شرط نہیں ہے)۔

---

[1] جامعہ اسلامیہ عربیہ، بھوپال۔

یہ طریقہ نہایت آسان اور ہر زمانے کے لئے بالکل قابل عمل ہے، ایک مرتبہ مختلف تنظیموں کے نمائندے خود اس پر عمل کرلیں اور دیکھ لیں کہ ضروری سامان اور اہل وعیال کے ساتھ تین دن میں کتنی مسافت طے ہوسکتی ہے، کیلومیٹر میں ایک موٹا اندازہ سامنے آجائے گا، جو ان کو فتوی دینے کے لئے کام آتا رہے گا، دوسرے حالات کے لئے لوگ اپنا انتظام کرلیں، ہر زمانے اور حالات کے لئے ایک مسافت کو متعین کردینا درست نہیں ہے۔

ائمہ سلف نے بھی محض ہم کو اندازہ بتلایا ہے، ان کا یہ منشا نہیں کہ خچر کے بال سے جو کی مقدار نکالیں، پھر اس سے انگلی کی مقدار کا تعین کریں، پھر ذراع، پھر باع، پھر میل، پھر فرسخ، پھر برید نکال کر مسافت سفر کی تحدید کریں، اگر ہم ایسا کریں گے تو ہمیشہ نت نئے مسائل سے دوچار ہوتے رہیں گے، مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا وہ بھی اسی کی پیداوار ہے۔

ہمارے ائمہ کا اجتہاد ہے کہ سفر کے لئے کم سے کم تین دن کی مسافت ہونی چاہئے، ہم اس کو اپنالیں، انہوں نے تین دن کی مسافت جاننے کا طریقہ بھی بتلایا ہے اس کو آزمالیں، سفر کا آغاز کہاں سے ہوگا؟ ہمارے ائمہ نے اس کو عرف پر چھوڑ دیا ہے۔

ان کے بڑے سے بڑے شہر بھی ہمارے اہم قصبات کے برابر رہے ہوں گے، اس کے باوجود ان کی یہ سوچ تھی کہ اگر کوئی گاؤں یا بستی شہر سے تھوڑے فاصلے سے شروع ہوئی ہے تو سفر کے آغاز کے لئے اس سے مجاوزت ضروری نہیں ہے، بلکہ شہر کا آخری مکان سفر کی ابتدا کے لئے کافی ہوگا، پھر شہروں کے گرد فصیلیں بننے لگیں تو علماء نے انہی کو سفر کے آغاز کی حد مان لیا، ہمارے زمانے میں صورت حال اب بدل گئی ہے، اس لئے ہم کو نئے اندازے مقرر کرنے ہوں گے۔

مثال کے طور پر ہم شہر دہلی کو لے لیں، خطہ راجدھانی دہلی کو بھی دہلی کہتے ہیں، نئی دہلی اور پرانی دہلی کو بھی دہلی کہا جاتا ہے، دہلی کے مختلف اضلاع ہیں اور ان اضلاع میں الگ الگ بستیاں اور کالونیاں ہیں، اور یہ بستیاں اور کالونیاں اتنی وسیع ہیں کہ ان کے کئی کئی بلاک اور محلے ہیں، کچھ بستیاں پرانی ہیں جن کی ماضی میں نمایاں اور الگ حیثیت تھی، ایسی صورت میں قدیم فقہاء کی تعبیرات کو پکڑ کر کیا اب بھی ہم یہ کہتے رہیں گے کہ جب تک آبادی کے آخری مکان سے انسان آگے نہیں نکل جائے گا مسافر کا حکم اس پر جاری نہیں ہوگا۔

اس مشکل سے نجات پانے کے لئے کچھ لوگوں نے عجیب طریقہ نکالا ہے، انہوں نے یہ دعوی کیا ہے کہ فقہاء کی عبارات یہ بتلاتی ہیں کہ اپنا رہائشی مکان چھوڑتے ہی انسان کے سفر کی ابتدا ہوجاتی ہے، بطور مثال "إذا جاوز موضع إقامته" کی تعبیر کو پیش کیا ہے، حالانکہ یہ چیز علماء حنفیہ کی تصریحات کے بالکل خلاف ہے، موضع اقامت کا وہ معنی نہیں جو ان لوگوں نے سمجھا ہے، معنی کے سمجھنے میں اسی قسم کی غلطی ابن نجیم سے بھی ہوئی ہے، چنانچہ وہ ایک جگہ لکھتے ہیں:

"وقول المصنف حتى يدخل مصره أولى من قول صاحب المجمع إلى أن يدخل وطنه لأن الوطن مكان الإنسان و محله" (البحر الرائق ۲/ ۱۴۲)۔

سفر کی ابتدا کہاں سے ہوگی؟ کاسانی اس کی وضاحت کرتے ہوئے کہتے ہیں:

"فالذي يصير به المقيم مسافرا نية مدة السفر والخروج من عمران المصر فلابد من اعتبار ثلاثة أشياء:

(۱) مدة السفر (۲) نية مدة السفر (۳) الخروج من عمران المصر، فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر مالم يخرج من عمران المصر، لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل، لأن مجرد العزم عفو، و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر" (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۳ ۲۶۴)۔

کاسانی کی وضاحت سے اس وہم کا ازالہ ہوجاتا ہے کہ سفر کا آغاز گھر سے ہوجائے گا، ان کی صراحت کے مطابق عمل سفر خروج من المصر کے بعد ہوگا، دوسرے فقہاء کی تصریحات بھی یہی ہیں۔

ہمارے یہاں لفظ وطن، لفظ مصر اور موضع اقامت سے اشتباہ ہوجاتا ہے، ان الفاظ کے عربی زبان میں کئی مصداق ہیں، بہتر ہوگا ہم لفظ مصر (شہر) کی جگہ لفظ بستی کا استعمال کریں جو ہمارے مقصد کو بیان کرنے میں زیادہ واضح ہے۔

فقہاء کی تصریحات بتلاتی ہیں کہ سفر کی ابتدا بستی سے باہر ہوجانے پر ہوگی، مسافت سفر کا شمار بھی وہیں سے ہوگا، میں بستی کو بستی کے معنی میں لیتا ہوں جو

بڑی بھی ہو سکتی ہے اور چھوٹی بھی، اور لوگوں کو معلوم ہے کہ بستی کہاں ختم ہوتی ہے اور کہاں تک عام آدمی رخصت کرنے کے لئے آتا ہے، کبھی بستی کا اطلاق پورے شہر پر بھی ہو سکتا ہے اور کہیں ایک شہر میں کئی بستیاں ہو سکتی ہیں۔

احکام سفر کے لئے ہم کو عرف کو بنیاد بنانا چاہئے اور بستی کی انتہاء سے سفر کی ابتدا ماننی چاہئے، عام طور پر ایک بستی اور دوسری بستی میں کچھ فاصلہ ضرور رکھا جاتا ہے، اسی فاصلہ کو ہمیں کافی سمجھ لینا چاہئے، فاصلہ کے لئے ایک غلوہ یا مزرعہ کا معیار ہمارے زمانے میں مزید مشکلات پیدا کرے گا، کہیں تو یہ صورت ہوگی کہ دو بستیوں کے مابین اتنا فاصلہ نہیں ملے گا اور کہیں ایسا ہوگا کہ ایک ہی بستی میں گھروں کے درمیان اس سے زیادہ دوری موجود ہوگی۔

وسطی اور جنوبی امریکہ میں بہت سی مسلم بستیاں ہیں اور ان بستیوں سے کافی فاصلے پر ان کی مسجدیں ہیں جہاں مسجد اور بستی کے درمیان کا فاصلہ غلوہ یا مزرعہ سے زیادہ ہے۔

کیا ہم ان مسلمانوں کو فتوی دیں کہ جب سفر کا ارادہ کر لو تو تم اپنی ہی مسجدوں میں قصر کر سکتے ہو، یقینا کوئی بھی ایسا نہیں کرے گا۔



# مسافت سفر کی تحقیق شرعی

مولانا محمد مصطفی عبدالقدوس ندوی[1]

روز افزوں شہروں کی آبادیاں بڑھنے کی وجہ سے شہر پھیلتے جارہے ہیں اور بعض شہر تو ایسے ہیں کہ اس کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک کا فاصلہ سو کلومیٹر سے بھی تجاوز کر چکا ہے، اس پس منظر میں یہ بات اہمیت اختیار کرگئی ہے کہ:

الف۔ اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے لیکن ابھی وہ شہر میں ہی ہو، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو، اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو، تو کیا اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا؟

صورت مسئولہ میں مذکور بالا شخص پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے، نہ نماز میں قصر کرے گا اور نہ روزہ ترک کرے گا، بلکہ وہ نماز پوری پڑھے گا، اور روزہ رکھے گا، اس لئے کہ مسافر شرعی بننے کے لئے تین شرطیں ہیں:

اول: مسافت سفر، دوم: مسافت سفر کی نیت، سوم: شہر یا گاؤں کی آبادی سے خروج (بدائع ۱/۲۶۱-۲۶۴، نیز دیکھئے: درمختار ورد المحتار ۲/۵۹۹-۶۰۱)۔

محض نیت سفر سے کوئی شخص مسافر اس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ آبادی سے باہر نہ نکل جائے۔

"فلا یصیر مسافرا بمجرد نیة السفر ما لم یخرج من عمران المصر" (بدائع ۱/۲۶۴)۔

"ما دام فی عمرانات المصر فھو لا یعد مسافرا" (المحیط البرہانی ۲/۲۸۷، نیز دیکھئے: المبسوط للسرخسی ۱/۲۳۵، فتح القدیر ۲/۸، کبیری: ۴۹۹، غیاثیہ: ۳۷، رد المحتار ۲/۶۰۰)۔

صاحب محیط برہانی، علامہ قہستانی اور علامہ ابراہیم حلبی نے اس قول کی تصحیح کی ہے (المحیط البرہانی ۲/۳۸۸، جامع الرموز ۱/۱۱۱، کبیری: ۴۹۹)۔

جبکہ دوسرے فقہاء نے بلا تصحیح ذکر کیا ہے (المبسوط للسرخسی ۱/۲۳۵، بدائع ۱/۲۶۴، فتاوی سراجیہ: ۱۱، فتح القدیر ۲/۸، کبیری: ۴۹۹، حاشیہ طحطاوی و مراقی الفلاح: ۲۳۰، فتاوی غیاثیہ: ۳۷، فتاوی تاتار خانیہ ۲/۴، رد المحتار ۲/۶۰۰)۔

اس کی تائید نص سے بھی ہوتی ہے، چنانچہ حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ کے ساتھ مدینہ منورہ میں ظہر کی نماز چار رکعت پڑھی اور ذو الحلیفہ میں عصر کی دو رکعت پڑھی (بخاری: حج، باب من بات بذی الحلیفہ حتی اصبح، حدیث نمبر: ۱۵۴۶، کتاب تقصیر الصلاۃ، باب یقصر اذا خرج من موضعہ، حدیث نمبر: ۱۰۸۹، مسلم: کتاب صلاۃ المسافرین وقصرھا، باب صلاۃ المسافرین، حدیث نمبر: ۶۹۰)۔

حضرت علیؓ کا اثر نقل کیا گیا کہ جب وہ بصرہ سے کوفہ کے لئے نکلے، تو بصرہ سے نکلنے کے بعد خص (بانس کا گھر) پر نظر پڑی، تو آپؓ نے فرمایا:

"لولا ھذا الخص لصلینا رکعتین" (رجالہ ثقات، مصنف عبد الرزاق، حدیث نمبر: ۴۳۱۹، مصنف ابن ابی شیبہ ۲/۴۴۹، الاوسط لابن المنذر ۴/۳۵۲)۔ (اگر یہ خص نہ ہوتا تو ہم دو رکعت نماز پڑھتے)۔

نصوص اور فقہاء کی تصریحات سے واضح ہوگیا کہ شہر اور گاؤں کی آبادی سے باہر نکلنے کے بعد ہی مسافر ہوگا، اندرون آبادی جب تک رہے گا مسافر متصور نہیں ہوگا، گو آبادی تھوڑی ہو یا زیادہ حتی کہ مسافت سفر سے زیادہ آبادی پھیل چکی ہو اور شہر کا رقبہ سو کلومیٹر سے زیادہ وسیع ہو چکا ہو، اس لئے وہ شخص

---

[1] المعہد العالی الاسلامی، حیدرآباد۔

جس نے اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلیا، لیکن شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلا، اور نہ باہر آگے جانے کا ارادہ ہے، تو وہ مسافر نہیں ہوگا اور نماز پوری پڑھے گا اور روزہ رکھے گا۔

ب۔ اگر وہ ایسے مقام کا سفر کررہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا یا اتمام؟

اس سلسلہ میں قابل غور بات یہ ہے کہ مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا؟ آیا گھر کے پاس سے یا شہر کی انتہائی حدود سے، نصوص شرع اور فقہاء کی تصریحات کی روشنی میں خیال ہوتا ہے کہ مسافت سفر کا شمار گھر کے پاس سے ہو اور مسافر کے احکام شہر کی انتہائی حدود سے آگے نکلنے کے بعد جاری ہوں، کیونکہ خروج گھر سے ہوتا ہے اور سفر کا ارادہ گھر سے بنتا ہے، اسی لئے فقہاء نے سفر معتبر ہونے کے لئے مسافت سفر کی نیت کو بھی ضروری اور شرط قرار دیا ہے (بدائع ۱/ ۲۶۳)۔

ہدایہ میں ہے:

''السفر الذی یتغیر بہ الأحکام أن یقصد الإنسان مسیرۃ ثلاثۃ أیام ولیالیھا'' (ہدایہ مع الفتح ۲/ ۲)۔

ہندیہ میں ہے:

''ولابد للمسافر قصد مسافۃ مقدرۃ بثلاثۃ أیام حتی یترخص برخصۃ المسافرین، وإلا لایترخص أبدا ولو طاف الدنیا جمیعھا'' (۱/ ۱۳۹)۔

اگر کوئی شخص بلانیت سفر پوری دنیا گھوم لے مسافر متصور نہیں ہوگا۔

''لا یکون مسافرا ولو طاف الدنیا مالم ینو المسافۃ المذکورۃ'' (کبیری: ۴۹۹)۔

جن احادیث سے حنفیہ نے مسافت سفر پر استدلال کیا ہے ان میں ثلاثۃ ایام یعنی تین دن ہے (دیکھئے: بدائع ۱/ ۲۶۲، نصب الرایہ للزیلعی)۔

ظاہر ہے کہ یہ مدت گھر سے نکلتے ہی شروع ہوگی، اسی طرف ڈاکٹر وہبہ زحیلی صاحب نے اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

''أن یقصد من ابتداء السفر موضعا معینا، ویعزم أن یقطع مسافۃ القصر من غیر تردد'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/ ۱۳۵۰)۔

(ابتداء سفر سے متعین جگہ کا ارادہ کرے اور مسافت قصر کا قطعیت کے ساتھ بلاتردد پختہ عزم کرے)۔

علامہ ناصر الدین سمرقندی کی عبارت سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے، وہ لکھتے ہیں:

''ومن خرج مسافرا صلی رکعتین إذا فارق بیوت المصر'' (الفقہ النافع ۱/ ۲۷۰)۔

(جو شخص مسافر ہوکر نکلے وہ شہر کے گھروں سے جدا ہونے کے بعد دو رکعت نماز پڑھے گا)۔

ماضی قریب کے مفتی کفایت اللہ دہلوی کی رائے بھی یہی معلوم ہوتی ہے کہ مسافت سفر کا شمار گھر سے ہوگا، وہ ایک سوال کے جواب میں رقمطراز ہیں:

ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا، وہاں ۳۶ میل کا ارادہ کرکے چلنے پر مسافر ہوجائے گا (کفایت المفتی ۳/ ۳۷۶)۔

جہاں تک شہر کی انتہائی حدود سے نکلنے پر مسافر ہونے کی بات ہے تو اس سلسلہ میں خود نصوص شرع پائی جاتی ہیں، جیسا کہ حضرت انسؓ سے مرفوع حدیث گذر چکی ہے، جس میں ذوالحلیفہ پہنچ کر عصر کی دو رکعت پڑھنے کا ذکر ہے، اور حضرت علیؓ کا اثر گذر چکا ہے کہ بصرہ سے کوفہ جانے کے قصد سے نکلے تو خص پر نگاہ پڑی، آپؓ نے فرمایا: اگر یہ خص نہ ہوتا تو ہم دو رکعت نماز پڑھتے، معلوم ہوا شہر کی انتہائی حدود سے نکلنے کے بعد ہی مسافر ہوتا ہے، اس سے پہلے نہیں اور فقہاء کا تقریباً اتفاق ہے کہ شہر کی انتہائی آبادی وحدود سے نکلنے کے بعد مسافر ہوگا اور قصر کرنے کی سہولت ہوگی۔

''والصحیح انہ یترخص بمفارقۃ العمران'' (جامع الرموز ۱/ ۱۱۱)۔

''فلابد من مجاوزتها على الصحيح'' (کبیری: ۳۹۹، نیز دیکھئے: فتح القدیر ۲/۸)۔

''في النهاية والفتاوى الولوالجية والتجنيس و المزيد و نصها: يقصر بخروجه عن عمران المصر'' (مراقی الفلاح مع حاشیۃ الطحطاوی: ۲۳۰)۔

''فإذا جاوز عمران المصر صار مسافرا'' (المبسوط ۱/۲۳۵)۔

''والصحيح ما ذكرنا أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر، إلا إذا كان ثمة قرية أو قرى متصلة بربض المصر، فحينئذ يعتبر مجاوزة القرى'' (المحیط البرہانی ۲/۳۸۸)۔

''إذا خرج المسافر عن عمران البلدة قصر الصلاة، سواء كان سفر طاعة أو معصية'' (سراجیہ: ۱۱)۔

''والأشبه أن يكون الانفصال من المصر قدر غلوة فحينئذ يقصر'' (تاتارخانیہ ۲/۵)۔

''و من خرج مسافرا صلى ركعتين إذا فارق بيوت المصر'' (الفقہ النافع ۱/۲۷۰)۔



# مسافت سفر کا آغاز محلہ سے یا حدود شہر سے

مفتی جمیل احمد نذیری[1]

احقر کا رجحان اس طرف ہے کہ مسافت سفر کا شمار گھر سے نہیں، بلکہ شہر کی آخری حد سے ہوگا اور آخری حد میں اس حد کا اعتبار ہوگا جدھر سے نکلا ہے اور شہر کی حدود میں وہ حدود معتبر ہوں گی جو سرکاری کاغذات میں اس شہر کی متعین کی گئی ہوں۔

اس کتاب سے بڑی دلیل خود دار العلوم کورنگی کے فتوے کی وہ ابتدائی سطریں ہیں، جسے فقہ اکیڈمی نے سوالنامہ کے ساتھ بھیجا ہے، وہ سطریں یہ ہیں:

''مبدأ احکام سفر کے متعلق تو عبارات فقہاء بالکل صریح ہیں، جن کی تائید بعض روایات سے بھی ہوتی ہے کہ یہ احکام جمیع بیوت بلد سے خروج کے بعد ہی شروع ہوں گے''۔

احقر اس میں یہ اضافہ کرتا ہے کہ آغاز احکام سفر کے بارے میں یہ صراحت صرف فقہائے حنفیہ کی ہی نہیں ہے، بلکہ شافعیہ، حنابلہ اور مالکیہ کی عبارات سے بھی یہی مترشح ہے، جیسا کہ الفقہ الاسلامی وادلتہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے (الفقہ الاسلامی وادلتہ از دکتور وہبہ زحیلی ۲/ ۳۲۴ تا ۳۳۵) تفصیلات میں اختلاف ہے۔

یہاں غور طلب بات یہ ہے کہ حکم کسے کہتے ہیں یا بالفاظ دیگر حکم کی تعریف کیا ہے؟

احقر کے مطالعہ کے مطابق حکم کسی شے کے اثر ثابت کا نام ہے۔

''الحکم الأثر الثابت بالشیء'' (حسامی نظامی ص ۵، حاشیہ ۴، و نامی ص ۱۰)۔

یعنی کسی شے کا جو اثر ظاہر ہوتا ہے وہی حکم کہلاتا ہے۔

لہذا جب سفر شرعی کا اثر یعنی حکم، گھر سے نکلنے پر ظاہر نہیں ہوا اور قصر کی اجازت نہیں ملی تو اس سے ثابت ہوا کہ گھر سے نکلنے پر سفر شرعی کا آغاز ہی نہیں ہوا اور جب جمیع بیوت بلد سے نکل گئے اور نکلتے ہی قصر کی اجازت مل گئی گویا اب سفر شرعی کا آغاز ہوگیا، اسی لئے اس کا اثر اور حکم بھی ظاہر ہوگیا۔

دوسرے لفظوں میں کہا جاسکتا ہے کہ احکام سفر قصر کے لئے، سفر شرعی شرط یا سبب ہے، اور یہ ناممکن ہے کہ شرط یا سبب تو پایا جائے اور اس کا حکم نہ پایا جائے، جبکہ شرط وسبب بھی ایک ہی ہے اور اس کا حکم بھی ایک ہی ہے، اگر شرط وسبب میں تعدد ہوتا اور حکم میں بھی تعدد ہوتا تو دوسرے احتمالات نکالے جاسکتے۔

لہذا یہ بڑی عجیب بات ہے کہ سفر شرعی کا آغاز تو گھر سے نکلتے ہی یا اسٹیشن یا بس اسٹاپ پر پہنچنے میں مان لیا جائے، لیکن حکم کا تخلف ہو، یعنی شے پائی جارہی ہے لیکن اس کا اثر نہیں پایا جارہا ہے، اثر پایا جائے گا بیوت بلد سے نکلنے کے بعد (خیال رہے کہ یہ سفر شرعی کی بات ہے جس کے نتیجہ میں قصر وافطار کی اجازت ہوتی ہے، ورنہ سفر عرفی تو گھر سے نکلنے میں شروع ہوجاتا ہے)۔

یہ تو وہی بات ہوئی جو ''إن ملکتک فأنت حر یا إن نکحتک فأنت طالق'' جیسی مثالوں کے تحت امام شافعیؒ کے متعلق بیان کی جاتی ہے کہ:

''إنه الحق الوصف بالشرط و اعتبر التعليق بالشرط عاملا فی منع الحکم دون السبب'' (حسامی نظامی / ص ۲۲)

(انہوں نے وصف کو شرط کے ساتھ لاحق کردیا، تعلیق بالشرط میں اس بات کا اعتبار کیا کہ وہ حکم کے روکنے میں عامل ہے نہ کہ سبب کے روکنے میں)۔

یعنی امام شافعی کے نزدیک ''إن دخلت الدار فأنت طالق'' میں جو تعلیق بالشرط ہے اس نے حکم (وقوع طلاق) کو روک دیا ہے، لیکن سبب انت طالق کو

[1] جامعہ عربیہ عین الاسلام نواداہ، مبارک پور، اعظم گڈھ۔

نہیں روکا، وہ تو موجود ہی ہے، یعنی سبب موجود ہے لیکن تعلیق کی وجہ سے حکم موجود نہیں۔

''ولو كان شرطا فالشرط داخل على السبب دون الحكم، فمنعه من اتصاله بمحله و بدون الاتصال بالمحل لا ينعقد سببا'' (حسامی نظامی/ ص۴۲)۔

(اور اگر شرط ہو تو شرط سبب پر داخل ہے نہ کہ حکم پر، لہٰذا اس نے سبب کو محل کے ساتھ متصل ہونے سے روک دیا اور بغیر اتصال بالمحل کے سبب، سبب نہیں ہوتا)۔

مندرجہ دلائل سے حکم سفر کا آغاز ثابت ہوگا، یعنی دلائل سے سفر شرعی کا آغاز بھی ثابت ہوگا اور جب حکم سفر کے آغاز کو جمیع بیوت بلد سے نکلنے کے بعد متفق علیہ مان لیا گیا تو اس کا لازمی نتیجہ ہے کہ اس کے سبب سفر شرعی کا آغاز بھی وہیں سے مانا جائے، کیونکہ سفر شرعی کے اثر ثابت کا آغاز، سفر شرعی کے آغاز سے ہی ہوگا، جو چیز موجود نہ ہو وہ اثر بھی نہ کرے گی اور جب موجود ہو جائے گی اور اس کا کوئی اثر ہوگا تو موجود ہوتے ہی وہ اثر بھی ثابت ہو جائے گا۔

گھر سے نکلتے ہی سفر شرعی کا وجود نہیں ہوا، اسی لئے اس کا اثر بھی ثابت نہیں ہوا، بیوت بلد سے نکلتے ہی سفر شرعی کا وجود ہو گیا تو اس کا اثر بھی ثابت ہو گیا۔

زیر گفتگو فتوے کی یہ عبارت بھی تعجب خیز ہے:

علاوہ ازیں مسافت سفر اور احکام سفر دونوں کا ایک ساتھ وجود میں آنا شرعاً لازم وملزوم ہونا بھی کسی شرعی دلیل سے ثابت نہیں۔

کیونکہ شئی اور حکم شے کا لازم وملزوم ہونا ایک بدیہی امر ہے، حکم کا شے سے تخلف نہیں ہو سکتا، لیکن اگر تخلف ہے تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ شے کا ہی وجود نہیں، بلکہ اگر کسی حکم کے متعدد وجوہ ہوں تو حکم کا نہ پایا جانا سارے وجوہ کی نفی پر دلالت کرتا ہے۔

## آغاز سفر کی تعیین کس طرف سے؟

اس فتوے میں مفتی شاہ محمد تفضل علی صاحب نے اس موضوع پر تفصیلی بحث کی ہے کہ مسافت سفر کی تعیین کا مدار عرف پر ہے، لہٰذا اس کی ابتدا کا تعلق بھی عرف سے ہوگا۔

لیکن یہ بات بھی محل نظر ہے، کیونکہ عبارات نقل کی گئی ہیں مسافت سفر کی تعیین میں، عرف کے اعتبار کی اور اسی سے ثابت کیا گیا آغاز سفر کا اعتبار، جبکہ دونوں دو باتیں ہیں، دونوں کو ایک دوسرے پر قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ (خیال رہے کہ فقہاء کرام نے مسافت سفر کی تعیین عرف وتجربہ سے نہیں کی ہے، بلکہ احادیث میں آئے ہوئے الفاظ ثلاثة ایام کے سفر کی مقدار کو عرف وتجربے کی روشنی میں متعین کرنے کی کوشش ہے، علاوہ ازیں برد اور فرسخ کو لوگوں کے عرف کے اعتبار نے متعین کیا ہے، لہٰذا مفتی صاحب کی اس بات میں کہ مسافت سفر کی تعیین عرف سے کی گئی ہے، مغالطہ ہے، کیونکہ ثلاثة ایام اور برد وفرسخ کے الفاظ حدیث میں موجود ہیں اور یہ کتنی مقدار ہوا کرتی ہے یا ہوا کرتی تھی ظاہر ہے کہ اسے لوگوں کے عرف اور تجربہ سے ہی جانا جائے گا)۔

اگر مفتی صاحب نے کوئی ایسی عبارت نقل کی ہوتی جس سے پتہ چلتا کہ ابتداء سفر کی تعیین میں بھی عرف کا اعتبار ہے، تو ضرور قابل غور معاملہ ہوتا، لیکن اس قسم کی ایک عبارت بھی مفتی صاحب نے نقل نہیں کی، سارا زور اس پر صرف کر دیا کہ مسافت سفر کی تعیین میں فقہاء نے عرف وتجربے کا اعتبار کیا ہے، لہٰذا وہی عرف سفر شرعی کے آغاز کی تعیین میں بھی چلے گا۔

ظاہر ہے کہ یہاں دو باتیں ہیں، ایک ہے مسافت سفر کے سلسلے میں وارد الفاظ و مقدار کی تعیین تجربہ وعرف سے، دوسری ہے سفر شرعی کے آغاز کی تعیین۔

ضروری نہیں کہ اگر ایک میں کسی درجہ میں عرف کا اعتبار کیا گیا تو دوسرے میں بھی عرف کا ہی اعتبار کیا جائے۔

ایک چیز وہ ہے جس میں لوگوں کے تجربے وتعامل کو دخل ہے، دوسری وہ چیز ہے جس کے حکم کو ایک مخصوص جگہ (جمیع بیوت بلد سے نکل جانے) پر لگا دیا گیا اور کسی کے تجربے کی اس میں گنجائش نہیں رکھی گئی، دونوں چیزیں ایک کیسے ہو سکتی ہیں اور دونوں کو ایک نہج پر کیسے رکھا جا سکتا ہے۔

مؤطا امام مالک میں ہے:

''لا يقصر الذی يريد السفر الصلاة حتى يخرج من بيوت القرية و لا يتم حتى يدخل أول بيوت القرية'' (مؤطا

امام مالک: ما یجب منہ قصر الصلاۃ)۔

(جو شخص سفر کا ارادہ کرے وہ نماز کا قصر اس وقت تک نہ کرے جب تک آبادی کے گھروں سے نکل نہ جائے، اور نماز پوری نہ پڑھے یہاں تک کہ بستی کے شروع کے گھروں میں داخل ہو جائے)۔

امام مالک کے اس قول سے صاف معلوم ہوا کہ جس طرح اختتام سفر اول بیوت قریہ سے ہو رہا ہے، آغاز سفر بھی انہی بیوت سے ہوگا، آغاز سفر کے وقت وہی بیوت آخر بیوت قریہ کہلائیں گے، لہذا قصر کا حکم وہیں سے شروع ہوگا، وہیں پر ختم ہوگا، حکم کا شروع ہوجانا، سفر شرعی کے شروع ہوجانے کو بتائے گا، اور حکم کا ختم ہوجانا سفر شرعی کے ختم ہوجانے کو بتائے گا۔

## سوالنامہ کے جوابات:

الف۔ اگر کوئی شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے لیکن ابھی وہ شہر میں ہی ہو، حدود شہر سے نکلنے کی باری نہ آئی ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو وہ مسافر نہ ہوگا، اور نماز میں قصر کرنا اس کے لئے جائز نہ ہوگا۔

ب۔ اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کے فاصلے پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ فاصلے پر ہے، تو وہ شخص بھی شرعی مسافر نہ ہوگا اور اسے قصر کی اجازت نہ ہوگی۔



# بڑے شہروں میں مسافت سفر کی ابتداء

مولانا محمد ابرار خاں ندوی[1]

سفر ایک انسانی ضرورت ہے، وجود انسانی کے ساتھ مختلف مقاصد کے تحت ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے اور نقل مکانی کا سلسلہ جاری ہے، فرق صرف اتنا ہے کہ پرانے زمانہ میں سفر پیدل، اونٹ، گھوڑا اور بادبانی کشتیوں کے ذریعہ ہوتا تھا، جو نہایت دشوار، پر مشقت اور پر خطر ہوتا تھا، اب سائنسی ایجادات و اختراعات کے سبب تیز رفتار گاڑیوں، ٹرینوں اور برق رفتار طیاروں کے ذریعہ سفر نہایت آسان، آرام دہ اور کم وقت میں طے ہو جاتا ہے، یورپ کے صنعتی انقلاب اور سائنس وٹکنالوجی کی ترقی کے بعد مسافروں کی تعداد بھی بہت بڑھ گئی ہے خود ہمارے ملک ہندوستان میں یومیہ ٹرین سے سفر کرنے والوں کی تعداد دنیا کے بعض ملکوں کی مجموعی آبادی سے زیادہ ہوتی ہے۔

شہروں کی آبادی بڑھ جانے اور ایک شہر کا دوسرے شہر سے مل جانے کی وجہ سے لاکھوں لوگ آبادی میں رہتے ہوئے اتنی مسافت طے کر لیتے ہیں جو شرعی مسافت سفر ۷۷ کلومیٹر سے زائد ہوتی ہے، یا آبادی سے باہر جاتے ہیں، لیکن شہر کی حدود سے اس کی دوری ۷۷ کلومیٹر نہیں ہوتی ہے، البتہ اس کے مکان سے اس کی دوری اس سے زائد ہوتی ہے، تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مذکورہ شخص مسافر شمار ہوگا یا نہیں؟ اور شریعت کی دی ہوئی سہولیات سے مستفید ہوگا یا نہیں؟ مثلاً نمازوں میں قصر، روزہ نہ رکھنے کی اجازت، مسح علی الخفین کی مدت تین دن وتین رات اور ترک جمعہ کی وعید سے استثناء وغیرہ کی جو سہولیات ورخصتیں حاصل ہیں وہ اس کو بھی ملیں گی یا نہیں؟ یہ مسئلہ ایک دو لوگوں کا نہیں ہے، بڑے شہر ممبئی، کولکاتا، دہلی جیسے کثیر آبادی والے شہر جن کا رقبہ تقریباً سو کلومیٹر یا اس سے زائد ہے، وہاں روزانہ لاکھوں افراد ملازمت، تجارت یا دیگر ضروریات کے پیش نظر شہر کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک آتے جاتے ہیں شہر کے باہر قائم کارخانوں و فیکٹریوں یا ائر پورٹ میں سروس کرنے والے افراد شہر سے باہر ان مقامات تک جاتے ہیں، جن کی دوری شہر کی حدود سے تو زیادہ نہیں ہوتی ہے، البتہ ان کے گھر سے مسافت سفر کے برابر بلکہ زائد تک ہوتی ہے، تو آیا اس کو سفر شرعی مانا جائے گا یا نہیں؟

خاص طور سے حنفیہ کے یہاں سفر میں نمازوں میں قصر واجب ہے، تو اگر وہ اتنی مسافت طے کرنے کے باوجود قصر نہیں کرتا تو گنہگار تو نہیں ہوگا؟

اگلے صفحات میں اسی کو حل کرنے کی کوشش کی گئی ہے، اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ وہ صحیح، درست اور مزاج شریعت سے مطابقت رکھنے والا حل پیش کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## آبادی کے باہر شرط کی وجہ:

نمازوں میں قصر عزیمت ہے یا رخصت، اس سلسلہ میں ائمہ اربعہ کے مابین اختلاف ہے، حنفیہ کے نزدیک قصر عزیمت (یعنی واجب) ہے۔ (الفتاوی الہندیہ ۱/۱۳۹)۔

لیکن اس پر سبھی کا اتفاق ہے کہ مسافر آبادی سے باہر نکلنے کے بعد ہی قصر کرے گا، آبادی میں رہتے ہوئے قصر کی اجازت نہ ہوگی (دیکھئے: بدایۃ المجتہد ۱/۱۶۲، فقہ السنۃ ۱/۲۵۰)۔

دراصل فقہاء کے زمانے میں شہر آج کی طرح اتنے بڑے نہ تھے، شہر چھوٹے ہونے کی وجہ سے یہ مسئلہ درپیش نہیں تھا، اس لئے انہوں نے اس دور کے حالات کے اعتبار سے حکم بیان کیا، آج صورت حال بہت مختلف ہے، اس لئے حالات وزمانہ کے پیش نظر اس غیر منصوص مسئلہ میں عرف وعادت کے اعتبار سے

[1] جامعۃ الہدایہ، جے پور، راجستھان۔

حکم شرعی پیش کرنا ہوگا۔

## حالات کا تقاضا:

آج شہروں کی آبادی کافی بڑھ گئی ہے، ایک شہر کا رقبہ آبادی ۸۰ اور ۱۰۰ کلومیٹر تک جا پہنچا ہے، ایسے میں یہ حکم دینا کہ مسافر آبادی سے باہر نکلنے کے بعد ہی قصر کرے اس سے پہلے نہیں، خواہ کتنی ہی بڑی آبادی ہو، یہ ایک عجیب سا حکم ہوگا، جو مزاج شریعت اور مقصد دین سے میل نہیں کھاتا اور سمجھ میں نہ آنے والی بات ہے کہ دیہات کا ایک شخص اپنے گاؤں سے ۷۷ کلومیٹر کی دوری کا سفر کرے تو وہ سفر کی تمام سہولیات سے بھرپور فائدہ اٹھائے اور نمازوں میں قصر کرے، اور اسی طرح شہر کے کنارے رہنے والا شخص شہر کی جس طرف آبادی نہیں ہے اس سمت میں ۷۷ کلومیٹر کی دوری میں واقع کسی جگہ کا قصد کرے تو وہ بھی سفر کی آسانیوں اور سہولتوں سے مستفید ہو، لیکن یہی شخص شہر کے اندر کی جانب جدھر کثیر آبادی ہے اس جانب ۱۰۰ کلومیٹر کا سفر کرے تو وہ سفر کی سہولیات سے محروم رہے، صرف اس بنا پر کہ آبادی سے باہر نہیں نکلا ہے اور اگر نکلا ہے تو آبادی سے باہر ۷۷ کلومیٹر دور نہیں گیا ہے، یہ بات عقل اور شریعت کے مزاج و مذاق کے بالکل خلاف ہے۔

لہذا حالات کا تقاضہ ہے کہ آبادیوں میں غیر معمولی اضافہ اور شہروں کا رقبہ بہت طویل و عریض ہو جانے کی وجہ سے حکم میں تبدیلی ہو اور آبادی سے باہر نکلنے کی شرط کو ختم کر دیا جائے۔

## آبادی سے باہر کی شرط منصوص نہیں ہے:

نمازوں میں قصر کے لئے آبادی سے باہر نکلنے کی قید منصوص نہیں ہے، دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں مکہ و مدینہ کی آبادی آج کی طرح بہت بڑی نہ تھی، اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آبادی سے نکلنے کے بعد قصر فرمایا، آبادی میں رہتے ہوئے ضرورت نہ تھی، بہت کم وقت میں آبادی سے باہر نکل جایا کرتے تھے۔

## آبادی سے باہر کی شرط مختلف فیہ ہے:

آبادی سے باہر کی قید اجماعی نہیں ہے، بلکہ یہ اختلافی اور اجتہادی ہے، ائمہ اربعہ نے اپنے زمانہ کی آبادیوں کے اعتبار سے یہ حکم بیان فرمایا، کوئی منصوص مسئلہ نہیں ہے کہ قرآن وحدیث میں واضح حکم صریح موجود ہو اور نہ ہی یہ جمہور علماء امت کے مابین کوئی اجماعی مسئلہ ہے، بلکہ بعض متقدمین سفر کی نیت کرنے کے بعد سے ہی گھر سے قصر کے جواز کے قائل ہیں۔

سید سابق نقل فرماتے ہیں:

"و یری بعض السلف أن من نوی السفر یقصر و لو فی بیته" (دیکھئے: فقه السنه ۱/ ۲۵۰)۔

(بعض سلف صالحین کا خیال ہے کہ مسافر سفر کی نیت کرتے ہی قصر کرے گا، خواہ وہ ابھی اپنے گھر میں ہی ہو)۔

گرچہ امت کا اس پر عمل نہیں ہے اور شیخ محمد الزرقانی نے امام مالک کے مسلک (آبادی سے نکلنے کے بعد ہی قصر کی اجازت ہوگی) کو اجماع قرار دیتے ہوئے ابن المنذر کے حوالہ سے اس نقطہ نظر کی تردید نقل کی ہے:

"وهذا مجمع علیه و اختلف فیما قبل الخروج من البیوت، فعن بعض السلف إذا أراد السفر قصر ولو فی بیته، و رده ابن المنذر بأن لا یعلم أن النبی ﷺ قصر فی شئی من أسفاره إلا بعد خروجه عن المدینه" (شرح الزرقانی علی مؤطا للامام مالك ۱/ ۳۰۰، دار المعرفه بیروت)۔

(اس پر اجماع ہے، اور گھروں سے نکلنے سے پہلے (قصر کی بابت) میں اختلاف ہے، بعض سلف سے منقول ہے کہ سفر کی نیت کے ساتھ قصر کرے گا، چاہے وہ اپنے گھر ہی میں ہو، البتہ ابن المنذر نے اس رائے کی تردید فرمائی ہے کہ اس کا کوئی ثبوت نہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کسی بھی سفر میں اس طرح قصر کیا ہو، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ سے نکلنے کے بعد ہی قصر فرمایا ہے)۔

بعض علماء سلف کا ائمہ اربعہ کی رائے اور ان کے مسلک سے ہٹ کر الگ رائے رکھنا اس بات کی دلیل ہے کہ اس مسئلہ میں جمہور علماء کا اتفاق نہیں ہے، اس

لئے اسے اجماع قرار دینا بھی درست نہیں ہے، بلکہ یہ اس دور میں بھی مختلف فیہ تھا، لہذا اس پر حالات و زمانہ اور آبادی کی قلت و کثرت، حالات و عرف اور شریعت کے مزاج و مذاق کو مدنظر رکھ کر حکم لگایا جائے گا۔

## راقم کی رائے:

راقم کا خیال ہے کہ اس مسئلہ کا حل ذیل میں درج دو صورتوں میں سے کسی ایک کو اختیار کر کے نکالا جا سکتا ہے۔

### ۱-عرف کا اعتبار کیا جائے:

شریعت میں عرف کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ ''ما رآہ المسلمون حسنا فهو عند الله حسن'' (دیکھئے: المستدرک علی الصحیحین لحاکم النیسابوری ۷۸/۳، دار المعرفہ بیروت)۔

بہت سے احکام و مسائل کا حکم عرف و عادت کی بنیاد پر بیان گیا ہے، کتب فقہ و قواعد میں اس کی بکثرت مثالیں موجود ہیں (الاشباہ والنظائر لابن نجیم مصری)۔

لہذا عرف عام میں جس کو سفر کہا جائے اور سفر کی ابتدا جہاں سے سمجھی جائے، اسی جگہ سے احکام سفر کا نفاذ قرار دیا جائے، اگر عرف میں محلہ سے نکلنے کے بعد یا اگر بس کا سفر ہے تو بس اسٹینڈ سے یا ریلوے اسٹیشن سے اگر ٹرین کا سفر ہے، ائرپورٹ سے اگر جہاز کا سفر ہے، کو عرف میں سفر خیال کیا جاتا ہے، تو ان مقامات سے نکلتے ہی احکام سفر کا نفاذ ہوگا اور وہیں سے نمازوں میں قصر لازم ہوگا۔

### ۲-محلہ کی آبادی کو مستقل تسلیم کیا جائے:

دوسری صورت یہ ہے جس کی طرف راقم کا رجحان بھی ہے کہ اس کو اختیار کرنے میں سہولت بھی زیادہ ہے، وہ یہ ہے کہ فقہاء کرام نے اہل شہر کی ضروریات سے متعلق آبادی سے متصل جو مقامات ہوتے ہیں، جیسے کھیل کود کے میدان، کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ، قبرستان وغیرہ، ان مقامات سے نکلنے کے بعد ہی قصر صلاۃ کی اجازت دی ہے، تو کیوں نہ ہر محلہ کو مستقل الگ حیثیت دے دی جائے اور اسے مستقل الگ آبادی تسلیم کر لیا جائے کہ آج ہر محلہ کی ترقی کے لئے مستقل مخصوص سرکاری بجٹ ہوتا ہے اور بھی دیگر سہولیات مہیا کرائی جاتی ہیں، مثلاً اسکول، ہاسپٹل، اشیاء ضروریہ کے لئے دکانیں، سرکاری کارپوریشن کا نمائندہ، اور بہت سی سہولیات و ضروری چیزیں فراہم ہوتی ہیں، جو پرانے زمانہ کے ترقی یافتہ شہر میں بھی میسر نہیں تھیں، جو ان بڑے شہروں کے محلہ کو حاصل ہیں۔

لہذا محلہ کو مستقل آبادی تصور کیا جائے اور جہاں سے اس محلہ کی آبادی والا حصہ سرکاری تقسیم کے اعتبار سے ختم ہو، وہیں سے سفر کی ابتدا مانی جائے اور نمازوں میں قصر کی اجازت وہیں سے دی جائے، خواہ اس کا پورا سفر آبادی کے اندر طے ہو یا آبادی سے کچھ باہر بھی جائے۔



# مسافت سفر اور شرعی نقطۂ نظر

مفتی شاہد علی قاسمی [1]

۱- شہر اتنا بڑا ہو کہ اپنے گھر سے نکلنے کے بعد ۴۸ میل یا اس سے زائد چلے، پھر بھی شہر کی حدود سے باہر نہ نکل سکے، تو فقہاء کی عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مسافر نہیں ہوگا، کیونکہ عام طور پر فقہاء نے تجاوز عمران کے بعد تین دن کی مسافت کو مسافت شرعی مانا ہے، چنانچہ قاضی خاں فرماتے ہیں:

''إذا جاوز عمران مصره قاصدا مسيرة ثلاثة أيام ولياليها... يلزمه قصر الصلاة'' (قاضی خان مع الهندیه ۱/ ۱۶۳)

(جب اپنے شہر کی آبادی سے آگے نکل جائے اور اس کا ارادہ تین دن اور تین رات کی مسافت طے کرنے کا ہو تو اس پر نماز کا قصر لازم ہے)۔

نیز صاحب درر فرماتے ہیں:

''لو بقي أمامه بيت لا يكون مسافرا'' (الدرر الحکام: ۱۳۲)۔

(اگر اس کے سامنے کوئی گھر (تجاوز کرنے کے لئے) باقی ہو تو وہ مسافر نہیں ہوگا)۔

گو کہ اس عبارت کا صریح مطلب یہ ہے کہ آبادی سے نکلنے کے بعد سفر کے احکام جاری ہوں گے، لیکن اس سے ضمناً یہ بات بھی سمجھ میں آتی ہے کہ اگر شہر اپنی وسعت کی وجہ سے مسافت شرعی کی مقدار رقبہ پر مشتمل ہو تو ایسی آبادی کے اندر اندر مسافت شرعی طے کرنے والا بھی سفر کی رخصتوں سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا، اس لئے راقم الحروف کی رائے اس مسئلہ میں یہی ہے کہ وہ مسافر نہیں ہوگا، لہذا نماز میں قصر نہیں کرے گا۔

ہاں! اگر شہر کی یہ وسعت دو بڑے شہروں کے آپس میں ملنے کی وجہ سے ہوگئی ہو اور دونوں شہر کا بلدیہ اور میونسپلٹی الگ الگ ہوں یعنی دونوں کی مستقل حیثیت ہو ایک دوسرے کے تابع نہ ہو، تو پھر راقم الحروف کی رائے ہے کہ ایک میونسپلٹی والے علاقہ سے نکلنے کے بعد آگے مسافت شرعی کی مقدار سفر کا ارادہ ہو تو دوسرے میونسپلٹی اور بلدیہ والے حصہ میں داخل ہوتے ہی وہ مسافر ہو جائے گا، چنانچہ فتاوی ہندیہ میں ہے:

''لو نوى الإقامة خمسة عشر يوما في موضعين، فإن كان كل منهما أصلا بنفسه نحو... الكوفة والحيرة لا يصير مقيما'' (ہندیہ ۱/ ۱۴۰)۔

(اگر دو جگہوں میں پندرہ دن قیام کی نیت ہو تو اگر ان میں سے ہر ایک جگہ اپنی ذات کے اعتبار سے اصل ہو، (ایک دوسرے کے تابع نہ ہو جیسے .....کوفہ اور حیرہ تو وہ مقیم نہیں ہوگا)۔

اس عبارت سے یہ بات واضح ہے کہ دو مستقل جگہوں کا حکم بھی مستقل ہوگا، اس لئے الگ الگ میونسپلٹی اور بلدیہ والے علاقے الگ الگ آبادی متصور ہوں گے۔

۲- اگر گھر کے قریب سے منزل سفر کی مسافت ۴۸ میل ہو، لیکن شہر کی آخری حدود سے منزل سفر کی مسافت ۴۸ میل سے کم ہو تو اس سلسلہ میں بھی راقم الحروف کی رائے ہے کہ وہ مسافر نہیں ہوگا، کیونکہ عام طور پر فقہاء نے لکھا ہے کہ جو شخص اپنے شہر کی آبادی سے تجاوز کرنے کے بعد تین دن کی مسافت کا قصد کرے تو وہ مسافر ہوگا، جیسا کہ چند سطر پہلے قاضی خاں کا قول گذر چکا ہے، نیز علامہ تمرتاشی کے الفاظ اس طرح ہیں:

---

[1] المعہد العالی الاسلامی، حیدر آباد۔

"من خرج من عمارة موضع إقامته قاصدا مسيرة ثلاثة أيام ولياليها" (تنویر الابصار مع الدر والرد ۲/۱۲۲-۱۲۳)۔

(مسافر وہ ہے جو اپنے جائے قیام کی آبادی سے تین دن اور تین رات چلنے کا قصد رکھتے ہوئے نکل جائے)۔

اس عبارت کا ظاہری مفہوم بھی یہی سمجھ آتا ہے کہ آبادی سے نکلنے کے بعد تین دن کی مسافت کا قصد ہو تو وہ مسافر ہوگا، نیز فقہاء حنفیہ کی کتابوں میں میرے علم کے مطابق ایسا کوئی صریح جزئیہ نہیں ہے کہ ٹھیک اپنے گھر سے منزل سفر مسافت شرعی کے بقدر ہو تو وہ مسافر ہوگا، بلکہ عامۃً یہ تعبیر ملتی ہے کہ اگر کوئی اپنے شہر کی آبادی سے نکلتے ہوئے تین دن کی مسافت کا قصد کرے تو وہ مسافر ہوگا، چنانچہ صاحب غرر فرماتے ہیں:

"هو من جاوز بيوت مقامه قاصدا قطع مسافة تقطع بسير وسط في ثلاثة أيام مع الاستراحات" (غرر الاحکام مع درر ۱/۱۳۳)۔

(مسافر وہ ہے جو اپنے جائے قیام کے گھروں سے اتنی مسافت طے کرنے کے ارادے سے آگے جائے جو مسافت درمیانی چال سے تین دنوں میں طے کی جاتی ہے درمیان میں آرام بھی کرے)۔

خلاصہ یہ کہ راقم الحروف کے نزدیک صورت مسئولہ میں آبادی سے نکلنے کے بعد ۴۸ میل کا قصد ہو تو وہ مسافر ہوگا ورنہ نہیں۔

# سفر کی مسافت کے شرعی احکام

مولانا محمد فاروق دربھنگوی [1]

آج کے اس ترقیاتی دور میں شہروں، دیہاتوں اور قصبوں کی آبادی جس برق رفتاری سے بڑھتی جارہی ہے وہ روز روشن کی طرح عیاں ہے، دیکھتے ہی دیکھتے شہروں کے طول وعرض اتنے بڑھ گئے کہ شہر کے ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ کی طرف سفر کرنے والے مسافت سفر ۴۸ میل حدود شہر سے تجاوز کرنے سے پہلے ہی پوری کر لیتے ہیں، لہذا یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ ایسے شخص کے لئے رخصت سفر، قصر وغیرہ کا حکم، حدود شہر کے تجاوز کرنے کے بعد ہوگا، یا اندرون شہر میں بھی اگر ۴۸ میل کی مسافت پوری ہوجائے تو اسے شرعی مسافر کہہ کر مراعات شرعیہ کا حق دار سمجھا جائے گا، تو اس مقام پر دو مسئلے الگ الگ قابل توضیح ہیں:

۱- حکم قصر، یعنی قصر صلوۃ وغیرہ کا حکم کہاں سے ثابت ہوگا۔

۲- مسافت سفر ۴۸ میل کا اعتبار کس جگہ سے ہوگا۔

چنانچہ ان دونوں مسئلوں کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱- حکم سفر:

قصر صلوۃ وغیرہ کے ثبوت کی جگہ، تو اس سلسلہ میں نصوص شرعیہ اور عبارات فقہیہ سے واضح روشنی ملتی ہے کہ کوئی بھی انسان رخصت سفر، قصر صلوۃ وغیرہ کا حق دار اس وقت تک نہیں ہوسکتا، جب تک کہ شہر کی جس جانب سے وہ جانا چاہتا ہے اس جانب کے جمیع مکانات اور آبادیوں سے مکمل طور پر تجاوز نہ کر جائے، خواہ شہر کی آبادی اور پھیلاؤ میلوں دور ہی کیوں نہ ہو، جیسا کہ متعدد روایتوں سے اس کا ثبوت ہوتا ہے۔

''روی أبو یعلی بسنده عن أبي هريرة رضی اللہ عنہ قال: سافرت مع رسول الله ﷺ و مع أبي بكر و عمر كلهم صلى حين يخرج من المدينه، إلى أن يرجع إليها ركعتين في السير و المقام بمكة''۔

اس حدیث کے تحت علامہ ظفر صاحب تھانوی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث خارج شہر سے ابتداء قصر کے حکم پر واضح دلیل ہے اور خروج شہر کا تحقق مکانوں اور عمارتوں سے تجاوز کئے بغیر نہیں ہوسکتا۔

''قال: ففيه دلالة ظاهرة على معنى الباب أن القصر ابتداء ه من حين يخرج المسافر من بلده، والخروج من البلد إنما يتحقق بمفارقة بيوته و عمرانه'' (اعلاء السنن ۵/ ۲۲۲۱)۔

نیز ابن ابی شیبہ کی روایت میں ہے:

''إن عليا خرج من البصرة فصلى الظهر أربعا ثم قال: إنا لو جاوزنا هذا الخص لصلينا ركعتين، رواه ابن أبي شيبه و رواته ثقات''۔

علامہ ظفر صاحب تھانوی اس روایت کے ذیل میں فرماتے ہیں:

''و دلالته على الباب ظاهرة فإن عليا علق القصر على مجاوزة العمران و مفارقة البيوت'' (اعلاء السنن ۵/

[1] جامعہ دارالاسلام باڑولی، سورت۔

۲۲۲۱)۔

لہذا ان روایتوں سے ثابت ہو گیا کہ قصر صلوۃ کا حکم گھروں اور آبادیوں سے خروج کرنے پر موقوف ہے، بلکہ فقہی جزئیہ سے یہاں تک ثابت ہے کہ اگر کوئی محلہ شہر سے منفصل ہو گیا ہو جب کہ زمانہ قدیم میں متصل تھا تو رخصت سفر کے حق دار ہونے کے لئے اس سے بھی تجاوز کرنا ہوگا، جیسا کہ فتاویٰ قاضی خاں میں ہے:

''و يعتبر مجاوزة عمران المصر من الجانب القرى خرج ... فإن كانت فى الجانب القرى خرج محلة منفصلة عن المصر و فى القديم كانت متصلة بالمصر لا يقصر الصلوة حتى يجاوز تلك المحلة'' (قاضی خاں علی ہامش عالمگیری ۱/ ۱۶۳)۔

نیز علامہ شامی فرماتے ہیں کہ شہر کے توابع یعنی وہ آباد گھر اور مساکن جو شہر کے گرد ونواح میں بنے ہوئے ہیں ان سے بھی تجاوز کرنا ضروری ہے، اسی طرح وہ بستیاں جو ان توابع شہر سے متصل ہیں وہ بھی صحیح قول کے مطابق شہر ہی کے حکم میں ہیں، لہذا رخصت سفر کے لئے ان سے بھی تجاوز کرنا ضروری ہے (درمختار مع الشامی ۲/ ۱۵۲۳)۔

ابتداء قصر کے لئے ان جگہوں سے تجاوز کرنے پر تقریباً حنفیہ کے عامۃ المتون متفق ہیں، اس میں کوئی اختلاف نہیں، جیسا کہ علامہ یوسف بنوری فرماتے ہیں:

''المسافر إذا فارق بيوت بلده قصر فى الطريق عندنا كما فى عامة متون الحنفيه'' (معارف السنن ۴/ ۴۷۱)۔

بلکہ موفق ابن قدامہ کے مطابق امام مالک، امام اوزاعی، امام احمد بن حنبل، امام شافعی، اسحاق بن راہویہ اور ابوثور کا بھی یہی مذہب ہے جیسا کہ علامہ بدر الدین عینی نقل فرماتے ہیں:

''و فى مغنى لابن قدامه: ليس لمن نوى السفر القصر حتى يخرج من بيوت مصره أو قريته، ويخلفها وراء ظهره، قال: و به قال مالك و الأوزاعى و أحمد والشافعى و إسحاق و أبو ثور'' (بنایہ شرح ہدایہ ۲/ ۱۴)۔

بلکہ ابن المنذر نے مذکورہ حقیقت پر اہل علم کا اجماع نقل کیا ہے:

''وقال ابن المنذر: أجمع كل من يحفظ عنه من أهل العلم على هذا'' (بنایہ ۲/ ۱۴)۔

البتہ حافظ ابن حجر عسقلانی نے خروج عن البیوت سے قبل قصر کرنے کے سلسلے میں بعض کوفیین کا اختلاف نقل کیا ہے، چنانچہ فرمایا کہ بعض کوفیین کا کہنا ہے کہ جب کوئی ارادہ سفر کرے تو وہیں سے قصر کرے، خواہ وہ اپنے گھر ہی میں کیوں نہ ہو اور بعض نے کہا کہ اگر چاہے تو سواری پر سوار ہو جانے کے بعد قصر کرے، لیکن حافظ صاحب نے ابن منذر کے حوالہ سے جمہور کے قول سابق ہی کو راجح قرار دیا ہے۔

''واختلفوا فيما قبل الخروج عن البيوت فذهب الجمهور أنه لابد من مفارقة جميع البيوت، و ذهب بعض الكوفيين إلى أنه إذا أراد السفر يصلى ركعتين و لو كان فى منزله، و منهم من قال: إذا ركب قصر إن شاء و رجع ابن المنذر الأول بأنهم اتفقوا على أنه يقصر إذا فارق البيوت الخ'' (فتح الباری ۲/ ۶۶۳)۔

مذکورہ تفصیلات سے ثابت ہو گیا کہ قصر صلوۃ کا آغاز حدود شہر اور اس کے توابع سے خارج ہونے کے بعد ہی ہوگا، اس سے قبل رخصت سفر کی گنجائش نہیں۔

## ۲- مسافت سفر کا اعتبار کس جگہ سے ہوگا؟

دوسرا مسئلہ جو اس مقام پر قابل توضیح ہے، وہ یہ ہے کہ مسافت سفر ۴۸ میل کا اعتبار کہاں سے ہوگا؟ آیا قصر صلوۃ کی طرح شہر کی تمام آبادیوں سے تجاوز کرنے کے بعد سے ہوگا، یا مسافر کے گھر سے شمار ہوگا، تو اس سلسلے میں کوئی صریح جزئیہ تو نہیں مل سکا، تاہم بعض فقہی جزئیہ اور اصول کی روشنی میں کہا جاسکتا ہے کہ مسافت سفر ۴۸ میل کا اعتبار شہر کی آبادیوں میں واقع مسافر کے گھر سے نہیں ہوگا، بلکہ شہر کی انتہائی حدود سے ہوگا، لہذا اگر کسی ایسے مقام کے سفر کا ارادہ ہو جس کی دوری مسافر کے گھر سے ۴۸ میل یا اس سے زائد ہو، لیکن شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل سے کم ہو تو ایسے مسافر کو شرعی مسافر نہیں کہا جائے گا، جیسا کہ

تنویر الابصار کی حسب ذیل عبارت سے ظناً استدلال کیا جاسکتا ہے:

"من خرج من عمارة موضع إقامته قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها... الخ"۔

اس عبارت میں موضع اقامت سے اگر شہر اور عمارت سے شہر کے بیوت وعمران مراد ہوں تو اس صورت میں مطلب واضح ہوجائے گا کہ جو شخص اپنے شہر کے بیوت وعمران سے تین دن اور تین راتوں کی مسافت سفر کے ارادہ سے نکلے تو وہ شرعی مسافر ہے، لہذا اس عبارت سے کہا جاسکتا ہے کہ مسافت سفر کا اعتبار خروج شہر ہے نہ کہ گھر سے۔

اسی طرح صاحب ہدایہ بیوت مصر سے تجاوز کرنے پر قصر کے حکم کی عقلی دلیل یوں پیش فرماتے ہیں:

"لأن الإقامة تتعلق بدخولها فيتعلق السفر بالخروج عنها" (فتح القدیر ۲/۳۱)۔

یعنی انسان اپنے شہر کی آبادی میں داخل ہوتے ہی مقیم ہوجاتا ہے، مقیم ہونے کے لئے اپنے گھر تک پہنچنا ضروری نہیں ہوتا، تو اسی طرح شہر سے خروج کرنے سے ہی اقامت ختم ہوگی اور سفر کا آغاز ہوگا، نہ یہ کہ شہر میں ہوتے ہوئے اپنے گھر سے نکلتے ہی اقامت ختم ہوگئی اور مسافر ہوگیا۔

اس سے بھی معلوم ہوا کہ مسافت سفر کا اعتبار خروج بلد سے ہے نہ کہ مسافر کے گھر سے، نیز اصول فقہ میں بھی غور کرنے سے یہ حقیقت واضح ہوجاتی ہے کہ مسافت سفر کا اعتبار خروج بلد سے ہے، جیسا کہ منار اور اس کی شرح نور الانوار میں ہے کہ سفر رخصت کے لئے اسماً اور حکماً علت ہے، معنیً نہیں، لہذا سفر کی رخصت کے لئے حکماً علت ہونے کی وجہ سے قصر وغیرہ کا حکم نفس سفر سے ثابت ہوجاتا ہے، اور یہ رخصت سفر کے ساتھ بالکل متصل رہتی ہے، سفر اور رخصت کے درمیان انفکاک نہیں ہوتا۔

"والسابع اسما و حكما كالسفر للرخصة فإن السفر علة للرخصة اسما لأنها تضاف إليه في الشرع يقال القصر رخصة للسفر، و حكما لأنها تثبت بنفس السفر متصلة به" (نور الانوار ص ۲۴۶)۔

مذکورہ اصولی عبارت سے معلوم ہوا کہ جب رخصت نفس سفر سے ثابت ہوجاتی ہے اور سفر کے ساتھ بالکل متصل ہوتی ہے، تو یہ بھی ثابت ہوگیا کہ نفس سفر کا آغاز وابتداء صریح اور عبارت فقہیہ سے بتایا جاچکا ہے کہ انتہاء شہر سے ہوتا ہے، مسافر کے گھر سے نہیں، ورنہ اگر سفر کا آغاز مسافر کے گھر سے ہو اور رخصت کا آغاز انتہاء شہر سے ہو تو علت ومعلول کے مابین انفکاک اور ایک کا دوسرے سے مختلف ہونا لازم آئے گا اور یہ مذکورہ ضابطہ کے بالکل خلاف ہے۔

## خلاصہ بحث:

مذکورہ تفصیل کے بعد صورت مسئولہ کا اجمالی جواب حسب ذیل ہے:

(الف) ایسا شخص جو اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرچکا ہو لیکن وہ ابھی شہر ہی میں ہو، حدود شہر سے باہر نکلنے کی نوبت نہ آئی ہو، تو وہ مقیم ہی رہے گا اور رخصت سفر کا حقدار نہیں ہوگا۔

(ب) اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کررہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، البتہ اس کے گھر سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو ایسا شخص شریعت کی نظر میں مسافر نہیں ہوگا، بلکہ مقیم ہونے کی حیثیت سے ذمہ داریاں ادا کرے گا۔

☆☆☆

# موجودہ دور میں سفر شرعی

مولانا شوکت ثنا قاسمی [1]

انسانی آبادی میں مسلسل اضافہ کی وجہ سے شہر و قصبات کا رقبہ رفتہ رفتہ کافی بڑا ہوتا جارہا ہے، بعض شہر تو مسافت سفر سے بھی تجاوز کر چکے ہیں، فقہاء متقدمین ومتاخرین کے دور میں شہروں اور قصبات کی صورت حال یہ نہیں تھی، اس لئے عموماً فقہ کی کتابوں میں احکام سفر کہاں سے جاری ہوں گے، کا ذکر ملتا ہے، لیکن مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا اس کا ذکر واضح طور پر نہیں ہے، لیکن موجودہ دور میں دور دور تک شہر کی آبادی کے پھیل جانے کی وجہ سے حکم سفر کہاں سے جاری ہوگا اور مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا، کا مسئلہ قابل توجہ ہے۔

عام طور سے فقہاء نے سفر کے احکام جاری ہونے کے لئے مسافر کا اپنے شہر یا گاؤں سے تین دن اور تین رات کی مسافت طے کرنے کی نیت کے ساتھ آبادی سے مکمل طور پر نکلنے کی شرط لگائی ہے۔

چنانچہ علامہ عینی لکھتے ہیں:

''المعتبر في السفر أمران: أحدهما عزم السير و ثانيهما الخروج من البلد. فإن جاوز بيوت المصر غير قاصد للسفر لا يكون مسافرا و إن جاوزها قاصدا مدة ما دون السفر لا يكون سفرا'' (البنايه في شرح الهدايه، باب صلاة المسافر)۔

(سفر میں دو چیزوں کا اعتبار ہے، ایک سفر کا عزم ہو اور دوسرے شہر سے نکل جائے، چنانچہ اگر سفر کے ارادے کے بغیر شہر کی آبادیوں سے تجاوز کر جائے تو مسافر نہیں ہوگا، اور اگر مسافت سفر سے کم سفر کے ارادے سے شہر کی آبادی سے نکل جائے تو بھی مسافر نہیں ہوگا)۔

امام قاضی خاں تحریر کرتے ہیں:

''إذا جاوز المقيم عمران مصره قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها ... يلزمه القصر'' (قاضي خاں مع الهنديه ۱/ ۱۶۳)

(جب مقیم اپنے شہر کی آبادی سے تین دن تین رات کی مسافت طے کرنے کے ارادے سے تجاوز کر جائے تو اس پر قصر لازم ہے)۔

علامہ حصکفی تحریر فرماتے ہیں:

''من خرج من عمارة موضع إقامته قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها ... صلى الفرض الرباعي ركعتين'' (الدر المختار مع الرد ۲/ ۵۲۳، الكنز مع البحرائق ۲/ ۱۲۹)۔

(جو شخص اپنی اقامت گاہ سے تین دن تین رات چلنے کی نیت سے نکل جائے تو چار رکعت والی نماز دو رکعت پڑھے گا)۔

فقہاء کی ان عبارتوں سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ کسی شخص کے مسافر ہونے کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے گھر سے تین دن تین رات کی مسافت (جو علماء ہند کے مشہور نقطہ نظر کے مطابق ۴۸ میل ہے) کے بقدر سفر کرنے کا ارادہ ہو، لیکن احکام سفر اس وقت جاری ہوں گے جب کہ وہ اپنی آبادی ہی نہیں، بلکہ اس سے متصل جو مکانات و رہائش گاہیں ہیں ان سب سے بھی باہر نکل جائے۔

---

[1] جامعہ عائشہ نسواں، حیدر آباد۔

اس لئے اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے، لیکن ابھی وہ شہر میں ہی ہے، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے، اگر چہ کہ مسافت سفر پائی جا رہی ہے، لیکن احکام سفر جاری ہونے کے لئے شہری حدود سے نکلنے کی جو شرط ہے وہ نہیں پائی گئی، چنانچہ علامہ شامی لکھتے ہیں:

''يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر. و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (حاشيه ابن عابدين ۲/ ۵۲۲. حاشيه الطحطاوي على المراقي / ۴۲۲)۔

(موضع اقامت کے توابع سے تجاوز (احکام سفر جاری ہونے کے لئے) شرط ہے، جیسے شہر کے کنارے اور ارد گرد کے مکانات اور رہائش گاہیں ہیں، لہذا وہ بھی شہر کے حکم میں ہوں گے اور ایسے ہی وہ گاؤں جو شہر کے کنارے کے مکانات سے متصل ہو گئے ہوں تو صحیح قول کے مطابق (ان گاؤں سے بھی تجاوز کرنا لازم ہوگا) علامہ ابن قدامہ نے علامہ ابن منذر سے اس مسئلہ پر اجماع نقل کیا ہے۔

''أجمع كل من نحفظ عنه من أهل العلم أن لذي يريد السفر أن يقصر الصلاة إذا خرج من بيوت القرية التي يخرج منها'' (المغني ۲/ ۴۴)۔

(جن اہل علم کو ہم جانتے ہیں ان کا اتفاق ہے کہ سفر کرنے والے کے لئے اس وقت قصر کرنے کی اجازت ہے جب کہ وہ اس بستی کے گھروں سے نکل جائے جس سے وہ نکل رہا ہے)۔

اہل علم پر یہ بات مخفی نہیں ہے کہ بسا اوقات علت پائے جانے کے باوجود بھی کسی عارض کی وجہ سے حکم نہیں پایا جاتا ہے، یہاں بھی اگر چہ کہ قصر کی علت سفر پایا جا رہا ہے، لیکن حدود شہر سے نہ نکلنے کی وجہ سے حکم سفر، قصر نہیں پایا جائے گا، اور شرعا اس میں کوئی قباحت نہیں ہے۔

مگر یہ حکم ہر چھوٹے اور متوسط شہروں کے لئے ہوگا، ایسا شہر جو اس قدر وسیع ہو گیا ہو کہ دوسرے اضلاع کو بھی اپنے اندر داخل کر لیا ہو تو ایسے بڑے شہر کا اصول الگ ہوگا، اور ایسی صورت میں دیکھا جائے گا کہ میونسپلٹی نے ان دونوں شہروں کے متصل ہونے کی وجہ سے ایک قرار دیا ہے یا نہیں، اگر ان دونوں کو الگ الگ آبادی قرار دے کر دونوں کی سرحدیں الگ الگ مقرر کی ہیں تو دونوں الگ الگ مستقل دو شہر شمار ہوں گے اور اپنے شہر کی حدود سے نکلتے ہی سفر کے احکام جاری ہو جائیں گے اور اگر اتصال آبادی کی وجہ سے دونوں کو ایک شہر قرار دیا ہے تو پھر دوسرے شہر کے حلقے اور حدود سے تجاوز کرنے کے بعد ہی احکام سفر جاری ہوں گے۔

مولانا مفتی عبدالرحیم لاجپوری ایسے ہی ایک مسئلہ کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی سے باہر ہو جانے پر شرعی مسافر کا اطلاق ہوگا، دوسری آبادی اگر چہ متصل ہو مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ ہیں، حکومت اور کارپوریشن (یعنی میونسپلٹی، نگر پالیکا) نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں، اس لئے وہ دونوں دو مستقل آبادیاں یعنی شہر شمار ہوں گی اور شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہوگا جب کہ اپنی آبادی یعنی شہر کی حدود سے تجاوز کر جائے، اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جز ہے، لہذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے (فتاوی رحیمیہ ۶/ ۲۴۴)۔

خلاصہ یہ کہ بڑے شہر کے سلسلے میں اصول یہ ہوگا کہ میونسپلٹی نے اس شہر کی حدود جہاں تک مقرر کی ہے اس مقررہ حدود سے نکل جانا اپنے شہر کی آبادی سے نکل جانا سمجھا جائے گا اور وہاں سے سفر کے احکام شروع ہو جائیں گے، اگر چہ کہ دوسرے شہر یا اضلاع کی آبادی کا تسلسل ابھی باقی ہو۔

## مسافت سفر کا اعتبار کہاں سے ہوگا؟

یہ بات تو بالکل واضح ہو چکی ہے کہ سفر کا اطلاق مسافر کے اپنے وطن اصلی یا وطن اقامت کے شہری حدود سے مکمل طور پر باہر نکلنے کے بعد ہوگا، البتہ مسافت سفر جو علماء ہند کے نزدیک ۴۸ میل ہے اس کا شمار مسافر کے اپنے گھر سے ہوگا یا شہر کی آخری حدود سے، اس بارے میں کوئی ایسی عبارت نہیں مل سکی جو کہ مسافت سفر کی ابتدا کے بارے میں دوٹوک ہو، البتہ صاحب مجمع الانہر کی عبارت سے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مسافت سفر کا شمار گھر سے کیا جائے گا، چنانچہ وہ

رقمطراز ہیں:

''السلطان ... طلب العدو و لم يعلم أين يدركه فإنه حينئذ لا يكون مسافرا و في الرجوع يقصر إذا كان بينه و بين منزله مسيرة سفر'' (مجمع الانہر ۲/ ۳۰، درر الحکام شرح غرر الاحکام ۲/ ۱۱۵)۔

(سلطان نے دشمن کا پیچھا کیا اور اسے نہیں معلوم کہ وہ دشمن کو کہاں پر پائے گا تو اس وقت وہ مسافر نہیں ہوگا، البتہ واپسی میں جب کہ اس کی منزل اور اس جگہ کے مابین جہاں وہ موجود ہے مسافت سفر ہو تو قصر کرے گا)۔

اسی لئے جن اکابر نے مسافت سفر کی ابتدا مسافر کے مکان و گھر کو قرار دیا ہے، ان کی بات قرین قیاس اور صحیح معلوم ہوتی ہے۔

مولانا مفتی کفایت اللہ دہلوی ایک سوال کے جواب میں لکھتے ہیں:

یہ لوگ گھر سے سومیل کی مسافت کا قصد کر کے چلنے سے مسافر ہو گئے، اب جب تک کسی ایک مقام میں پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت نہ کریں مسافر ہی رہیں گے (کفایت المفتی ۳/ ۳۴۳)۔

ایک دوسرے سوال کے جواب میں تحریر کرتے ہیں:

ہیڈ کوارٹر جہاں قیام رہتا ہے، وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا (کفایت المفتی ۳/ ۳۴۲)۔

مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب نے بھی مسافت سفر کا آغاز گھر سے مانا ہے، چنانچہ ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

اگر گھر سے نکلنے کے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے جو ۴۸ میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہے ورنہ نہیں (فتاوی دار العلوم دیوبند ۴/ ۴۸۴، فتوی: ۲۲۹۰)۔

مولانا مفتی نظام الدین صاحب کے بعض فتاوی سے بھی اسی قول کی تائید ہوتی ہے (نظام الفتاوی ۶/ ۱۶۸)۔

اکابر علماء کی ان عبارتوں سے بالکل واضح ہے کہ مسافت سفر کا شمار مسافر کے اپنے مقام و گھر سے ہوگا، اس لئے اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر تو نہ ہو، لیکن اس کے گھر سے ۴۸ میل یا اس زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا۔

# مسافت سفر

مولانا عبدالحئ مفتاحی[1]

روایات وآثار کی بنیادوں پر حاصل شدہ مستند اور معتمد فتاوے کی مراجعت سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ مسافت سفر کا مبدا اور منتہاء خروج ودخول عمارات و ابنیۂ بلد ہیں۔

اس لئے کہ مثلاً ایک شہر ایک کلومیٹر لمبا ہے اور ایک آدمی ۷۸ کیلومیٹر سفر کے ارادے سے گھر سے نکلتا ہے اور آدھ کلومیٹر اپنی قیام گاہ سے دور ہوتا ہے اس کو قصر کرنا صحیح نہیں، کیونکہ اگر مسافت سفر کی ابتداء اس کے گھر سے ہوتی تو قصر کرنا صحیح ہونا چاہئے، جیسا کہ اپنے شہر سے باہر منزل سے پہلے آدھ کلومیٹر دور ہو گیا تو قصر کرنا صحیح ہوتا ہے، اس آدمی کے لئے قصر کا صحیح نہ ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ مسافت سفر کی ابتداء قیام گاہ سے نہیں بلکہ خروج بیوت سے ہے۔

وہ فتاوے اور فقہی عبارتیں جن سے مسافت سفر کا مبداء اور منتہا خروج ودخول بیوت بلد سمجھ میں آتا ہے، درج ذیل ہیں:

۱- ''حکم السفر یتعلق بمجاوزة عمرانات المصر من عند جانبه الذی منه وکذاحکم الإقامة یتعلق بدخولها'' (فتاوی النوازل/ ص۱۱۱)۔

۲- ''قال محمد: ویقصر حین یخرج من مصره ویخلف دور المصر وفی موضع آخر یقول ویقصر إذا جاوز عمرانات المصر، هذا لأنه مادام فی عمران المصر لا یعد مسافرًا'' (المحیط البرهانی ۲/ ۱۲۷)۔

۳- ''ویصیر مرید السفر مسافرًا إذا فارق بیوت البلد . . .'' (الفقه الإسلامی و ادلته ۱/ ۲۴۳)۔

۴- ''واتفق الفقهاء علی أن أول السفر الذی یجوز به القصر و نحوه أن یخرج المسافر من بیوت البلد التی خرج منها ویجعلها وراء ظهره أو یجاوز العمران من الجانب الذی خرج منه'' (الفقه الاسلامی وادلته ۲/ ۱۳۴۶)۔

۵- علامہ علاء الدین سمرقندی نے تحفۃ الفقہاء میں سفر شرعی کی شرائط بیان کرتے ہوئے ارقام فرمایا ہے:

''هو أن ینوی مدة السفر ویخرج من عمران المصر. . .'' (تحفة الفقهاء ۱/ ۱۴۷)۔

۶- علامہ کاسانی نے بدائع الصنائع میں سفر شرعی کی شرائط بیان کرتے ہوئے تحریر فرمایا ہے: '' الثالث: الخروج من عمران المصر فلا یصیر مسافرًا بمجرد نیة السفر مالم یخرج من عمران المصر'' (بدائع الصنائع ۱/ ۹۴)۔

۷- کنز الدقائق کی عبارت ''من جاوز بیوت مصره'' کی شرح میں صاحب البحر الرائق علامہ ابن نجیم تحریر فرماتے ہیں:

''بیان للموضع الذی یبتدأ فیه القصر. . . فهو مجاوزة بیوت المصر'' (البحر الرائق ۱/ ۱۲۸)۔

۸- ''لا یصیر الشخص مسافرًا بمجرد نیة السفر یشترط معه الخروج قال محمد: یقصر حین یخرج من مصره ویخلف دور المصر، وفی الغیاثیة والمعتبر من الخروج أن یجاوز المصرو عمراناته هو المختار وعلیه الفتویٰ'' (الفتاویٰ التاتارخانیه ۲/ ۴)۔

---

[1] مدرسہ منبع العلوم خیرآباد، مئو۔

۹- ''من خرج مسافرًا صلى ركعتين إذا فارق بيوت المصر'' (اللباب فی شرح الکتاب جزء ۱/ ص ۱۱۱)۔

۱۰- ''فيجب على المسافر إذا جاوز بيوت مصره أو ما اتصل به من فناء ه قصر الرباعية'' (الخلاصة البهية فی مذهب الحنفيه / ص ۸۰)۔

ان تمام نصوص فقہیہ سے ثابت ہوتا ہے کہ سفر شرعی کی ابتداء اور انتہا شہر کے مکانات وعمارات سے خروج ودخول پر ہی ہوگی، کیونکہ اگر مسافر کی قیامگاہ مسافت سفر کا مبداء اور منتہا ہوتی تو بیوت بلد سے خارج اور داخل ہونے پر حکم سفر کو معلق نہ کیا جاتا۔

نیز ان مذکورہ نصوص سے سفر شرعی کے نفاذ کی ایک اور شرط معلوم ہوتی ہے، جیسا کہ دو شرطیں یعنی پندرہ دن سے کم کی نیت سفر کا ہونا اور مسافت سفر کا ۷۸/ کلومیٹر ہونا اور وہ تیسری شرط بیوت بلد سے تجاوز کرنا ہے، کل تین شرطیں ہوگئیں۔

لہٰذا جس صورت میں یہ تینوں شرطیں پائی جائیں گی اس صورت میں سفر شرعی کا حکم نافذ ہوگا ورنہ نہیں، اس کے بعد موصول شدہ سوالنامہ میں الف اور ب کے تحت جو دو سوال مذکور ہیں ان کا جواب آسانی سے حل ہوجائے گا کہ ان دونوں صورتوں میں سفر شرعی کا حکم نافذ نہیں ہوگا، کیونکہ شرط ثالث یعنی خروج من بیوت البلد مفقود ہے۔

مذکورہ بالا فقہی نصوص کی بنیاد وہ روایات وآثار اور شروحات حدیث ہیں جو ذیل میں درج ہیں:

۱- ''عن أبي هريرة قال: سافرت مع النبي ﷺ و مع أبي بكر وعمر كلهم صلى من حين يخرج من المدينة إلى أن يرجع إليها ركعتين والمسير والمقام بمكة'' (المعتصر من آثار السنن و إعلاء السنن ۲ ص ۹۸، بحواله مسند ابی یعلیٰ)۔

المعتصر کے حاشیہ پر درج ذیل عبارت ہے:

''دل الحديث على أن القصر ابتداء ه من حين يخرج المسافر من بلده والخروج من البلد إنما يتحقق بمفارقة بيوت عمرانه'' (بحواله اعلاء السنن)۔

۲- ''عن ابن عمر كان يقصر الصلاة حين يخرج من بيوت المدينة ويقصر إذا رجع حتى يدخل بيوتها'' (المعتصر/ ۹۸ بحواله مصنف عبد الرزاق)۔

۳- ''عن أبي حرب بن الأسود أن عليًا لما خرج من البصرة فأتى خصا. فقال: لو جاوزنا هذا الخص لصلينا ركعتين'' (البنايه شرح الهدايه ۳/ ۱۶)۔

۴- ''عن أنس أن رسول الله ﷺ صلى الظهر بالمدينة أربعًا وصلى العصر بذى الحليفة ركعتين'' (متفق عليه)۔

''ركعتين'' کے تحت صاحب مرقاۃ ملا علی قاری رقمطراز ہیں:

''لأنه كان في السفر، اعلم أنه لا يجوز القصر إلا بعد مفارقته بنيان البلد عند أبي حنيفة والشافعي وأحمد'' (مرقاة المفاتيح ۳/ ۲۱۹)۔

اسی طرح صاحب مرعاۃ المفاتیح مولانا عبید اللہ صاحب مبارکپوری باب صلوٰۃ السفر کے تحت تین صفحہ تک ایک طویل گفتگو کے بعد لکھتے ہیں:

''وأما الموضع الذى يبدأ المسافر بقصر الصلوة. فقال ابن قدامة: ليس لمن نوى السفر القصر حتى يخرج من بيوت مصره أو قريته ويخلفها وراء ظهره، قال: وبه قال مالك والأوزاعى وأحمد والشافعى وأبو اسحاق و أبوثور''۔

چند سطروں کے بعد لکھتے ہیں:

''الحديث دليل على أن من أراد السفر لا يقصر حتى يبرز من البلد لأن النبى ﷺ لم يقصر حتى خرج من المدينة'' (مرعاة المفاتيح ۴/ ۲۸۱/ ۲۸۳)۔

صاحب فتح الباری ابن حجر عسقلانی "باب یقصر إذا خرج من موضعه" کے ذیل میں لکھتے ہیں:

"یعنی إذا قصد سفرًا تقصر فی مثله الصلوة وهی من المسائل المختلف فیها أیضا۔

قال ابن المنذر: اجمعوا علی أن لمن یرید السفر أن یقصر إذا خرج عن جمیع البیوت القریة التی یخرج منها واختلفوا فیما قبل الخروج عن البیوت۔

فذهب الجمهور إلی أنه لابد من مفارقة جمیع البیوت. ورجح ابن المنذر

الأول بأنهم اتفقوا علی أنه یقصر إذا فارق البیوت...

قال: ولا أعلم النبی ﷺ قصر فی شئی من أسفاره إلا بعد خروجه عن المدینة" (فتح الباری ۲/ ۴۷۵)۔

☆☆☆

# سفر کی ابتداء آبادی کے نکلنے کے بعد

مولانا محمد شاہد قاسمی[1]

یہ بات اجماعی ہے کہ شرعی مسافر وہ شخص ہے جو تین دن کی مسافت کا قصد کر کے اپنے گھر سے نکل جائے، اس میں تین قیود ہیں: ایک جس جگہ جانے کا ارادہ ہو، اس کا کم از کم تین دن کی مسافت پر واقع ہونا، دوسری قید سفر کی نیت کا ہونا اور تیسری قید عمل خروج کا پایا جانا۔

''ولا یصیر مسافرا حتی یخرج، و یصیر مقیما بمجرد النیة، کذا فی محیط السرخسی'' (ہندیہ ۱/ ۱۴۰)۔

## شرعی مسافر کی سہولتیں:

شرعی مسافر کو شریعت نے متعدد سہولتیں مرحمت فرمائی ہیں: رباعی نماز میں قصر کرنا، صوم رمضان کو اس وقت نہ رکھ کر بعد میں رکھنا، جمعہ، عیدین وغیرہ کا واجب نہ ہونا اور خفین پر مسح کی مدت تین دن ورات کا ہونا۔

## کیا ان سہولتوں کے حصول کے لئے کوئی شرط ہے:

ان سہولتوں میں بعض وہ ہیں جن کے حصول کے لئے کوئی شرط نہیں ہے، مثلاً جب آدمی اپنے گھر سے نکل گیا تین دن کی مسافت کے ارادے سے، تو اس کے لئے خفین پر مسح کی مدت تین دن وتین رات ہو جائے گی، بعض سہولتیں وہ ہیں جن کے حصول کے لئے شرطیں ہوتی ہیں، جب تک وہ شرطیں نہ پائی جائیں، اس وقت تک وہ سہولت حاصل نہیں ہو سکتی، ہر چند کہ نفس سفر متحقق ہو گیا ہو، مثلاً نماز ہے، اس کے لئے صرف مسافر ہونا کافی نہیں ہے، بلکہ جس آبادی سے وہ سفر کر رہا ہے، اس آبادی سے تجاوز کرنا قصر نماز کے لئے شرط ہے، جب تک آبادی سے تجاوز نہ کر جائے، نماز میں قصر جائز نہیں ہے، جس کی دلیل حضرت علیؓ کا یہ واقعہ ہے کہ ایک مرتبہ وہ بصرہ سے سفر کے ارادہ سے نکلے، ابھی شہر بصرہ سے مکمل باہر نہیں ہوئے تھے، بلکہ چند مکانات نکلنے کے لئے باقی تھے کہ عصر کی نماز کا وقت ہو گیا، حضرت علیؓ نے اسی مقام پر نماز پوری ادا کی، بعد نماز ان مکانات کو دیکھ کر ارشاد فرمایا:

''أما لو کنا جاوزنا هذا الخص لقصرنا'' (مصنف عبد الرزاق ۲/ ۵۲۹، رقم: ۴۳۱۹)۔

## آبادی سے تجاوز قصر نماز کے لئے شرط ہے نہ کہ ثبوت مسافرت کے لئے:

سفر کا تحقق عمل خروج سے ہو جاتا ہے، لیکن قصر نماز کے لئے تجاوز عن العمران شرط ہے، ایسا ہرگز نہیں ہے کہ آبادی سے تجاوز پر آدمی مسافر ہوتا ہے، اور اس سے پہلے مسافر نہیں ہوتا ہے۔

علامہ برہان الدین بخاری تحریر فرماتے ہیں:

''قال محمد رحمه الله تعالی: و لا یقصر حتی یخرج من مصره و یخلف دور المصر، و فی موضع آخر یقول: و یقصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصدا مسیرة ثلاثة أیام و لیالیها، و هذا لأنه ما دام فی عمرانات المصر فهو لا یعد مسافرا، و الأصل فی ذلك ما روی عن علی ﷺ أنه خرج من البصرة یرید السفر فجاء فی وقت العصر فأتمها ثم نظر إلی خص أمامه فقال: أما لو کنا جاوزنا هذا الخص لقصرنا'' (المحیط البرهانی ۲/ ۳۸۷)۔

---

[1] جامعہ فیضان القرآن، احمد آباد۔

ایک دوسرے مقام پر تحریر فرماتے ہیں:

"فعرفنا أن الشرط أن يتخلف من عمرانات المصر لا غير" (۲/ ۳۸۷)۔

ہدایہ میں ہے:

"و إذا فارق المسافر بيوت المصر صلى ركعتين، لأن الإقامة تتعلق بدخولها فيتعلق السفر بالخروج عنها"۔

محقق ابن ہمام فرماتے ہیں:

"قوله (اذا فارق) بيان لمبدأ القصر" (فتح القدير ۲/ ۸)۔

ان تمام عبارتوں سے معلوم ہوا کہ شہر یا قریہ کی آبادی سے تجاوز کرنا قصر کے لئے شرط ہے نہ کہ ثبوت مسافرت کے لئے، رہا علامہ بخاری کا یہ ارشاد:

"و هذا لأنه ما دام في عمرانات المصر فهو لا يعد مسافرا"

تو اس کا مطلب یہ ہے کہ قصر نماز کے حکم میں وہ مسافر نہیں شمار ہوگا، کیوں کہ آبادی سے تجاوز جو کہ شرط ہے، فوت ہو رہا ہے، اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ آبادی سے نکلنے سے پہلے وہ مسافر ہی نہیں ہوگا۔

## مسافت سفر کا مبدأ اور منتہاء کون سا مقام ہے؟

شہر یا گاؤں کے جس علاقہ سے وہ نکل رہا ہے، وہیں سے مسافت کی ابتدا شمار کی جائے گی، مصر یا قریہ کی تمام آبادی کے ختم سے مسافت کا آغاز نہیں ہوگا، اسی طرح دوسرے شہر یا گاؤں کے جس حصے تک جانے کی نیت ہو، وہی حصہ منتہائے مسافت ہوگا، لہذا ان دونوں مقام کے درمیان کی مسافت اگر تین دن کے بقدر ہوگی یا اس سے زیادہ ہوگی، تو وہ شخص شرعی مسافر ہوگا اور اگر اتنی مسافت نہ ہو تو شرعی مسافر نہیں ہوگا، اس لئے کہ فقہاء نے فرمایا ہے کہ اگر اپنے گھر سے منزل مقصود تک پہنچنے کے دو راستے ہوں، ایک کی مسافت تین یوم کے بقدر ہو جاتی ہو اور دوسرے کی نہیں ہوتی ہو، تو جس راستے کو اختیار کرے، اسی کے اعتبار سے حکم لگایا جائے گا، اگر پہلے کو اختیار کرتا ہے، تو شرعی مسافر ہوگا اور اگر دوسرے کو اختیار کرتا ہے تو شرعی مسافر نہیں ہوگا اور یہ بھی فرمایا ہے کہ قصر نماز کے لئے جو آبادی سے نکلنا شرط ہے تو اسی جہت کی آبادی سے نکلنا شرط ہے جس جہت سے وہ سفر کر رہا ہے، اگر جس جہت سے وہ سفر کر رہا ہے تجاوز کر گیا، تو اس کے لئے قصر جائز ہو جائے گی، ہر چند کہ اس کے مقابل دوسری جہت میں آبادی ہو، ان دونوں باتوں کا مقتضی یہ ہے کہ جس مقام سے وہ سفر کے لئے نکل رہا ہے، وہی مقام مبدأ مسافت ہو۔

علامہ ابن عابدین شامی تحریر فرماتے ہیں:

"و لو جاوز العمران من جهة خروجه، وكان بحذائه محلة من الجانب الآخر يصير مسافرا، إذ المعتبر جانب خروجه" (رد المحتار ۱/ ۵۲۸)۔

"و أطلق في المجاوزة فانصرفت من الجانب الذي خرج منه، و لا يعتبر مجاوزة محله بحذائه من الجانب الآخر" (بحر ۲/ ۱۲۸)۔

"وفي فتاوى قاضي خان: الرجل إذا قصد بلدة و إلى مقصده طريقان: أحدهما مسيرة ثلاثة أيام و لياليها والآخر دونها فسلك الطريق الأبعد كان مسافرا عندنا، وإن سلك الطريق الأقصر يتم" (البحر الرائق ۲/ ۱۲۹)۔

کبیری کی عبارت تقریباً صریح ہے، اس بات پر کہ مبدأ مسافت شہر یا گاؤں کا وہ مقام ہے جس میں وہ رہتا ہے، نہ کہ شہر یا گاؤں کا آخری حصہ۔

"من فارق بيوت موضع هو فيه من مصر أو قرية ناويا الذهاب إلى موضع بينه و بين ذلك الموضع المسافة المذكورة صار مسافرا" (كبيري شرح منية المصلي / ۴۹۹)۔

(جو شخص شہر یا گاؤں کے اس مقام کے گھروں سے تجاوز کر جائے جس میں وہ رہ رہا ہے، ایسی جگہ کی نیت سے جس کے درمیان اور اس مقام کے درمیان مذکورہ مسافت ہو تو وہ مسافر ہو جائے گا)۔

علامہ سرخسی فرماتے ہیں:

''ولا یصیر مسافرا بالنیة، و یصیر مقیما بمجرد النیة'' (ہندیہ ۱/۱۴۰)۔

علامہ برہان الدین بخاری تحریر کرتے ہیں:

''لایصیر الشخص مسافرا بمجرد النیة، بل یشترط معه الخروج'' (المحیط البرہانی ۲/۳۸۶)۔

یعنی مسافر ہونے کے لئے صرف نیت کافی نہیں ہے، بلکہ عمل خروج ضروری ہے اور عمل خروج اپنے گھر سے ہی نکلنے پر متحقق ہوجاتا ہے، اس لئے مسافت سفر کا مبدأ بھی وہی ہوگا۔

مفتی کفایت اللہ صاحب دہلوی تحریر فرماتے ہیں: ہیڈکوارٹر جہاں قیام رہتا ہے، وہاں سے مسافت سفر کا اعتبار ہوگا (کفایت المفتی ۳/۳۳۲)۔

علامہ ابن نجیم مصری رقمطراز ہیں:

''قوله. (من جاوز بیوت مصره مریدا سیرا وسطا ثلاثة أیام فی بر أو بحر أو جبل قصر الفرض الرباعی) بیان للموضع الذی یبتدأ فیه القصر و لشرط القصر و مدته و حکمه'' (بحر ۲/۱۲۸)۔

دیکھئے ابن نجیم نے فرمایا کہ آبادی سے باہر کی جگہ وہ جگہ ہے جہاں سے قصر کی ابتدا ہوئی ہے، ''بیان للموضع الذی یبتدأ فیه القصر''، یہ نہیں فرمایا کہ وہ جگہ ہے جہاں سے مسافت سفر کا آغاز ہوتا ہے، اگر آبادی کے باہر سے مسافت کا بھی آغاز ہوتا جیسا کہ وہیں سے قصر کا آغاز ہوتا ہے، تو ابن نجیم دونوں کی تصریح فرماتے، مگر انہوں نے ایک کی تصریح فرمائی اور دوسری کی نہیں فرمائی، یہ اس بات کی دلیل ہے کہ آبادی کے باہر سے مسافت سفر کا آغاز نہیں ہوگا، رہا یہ سوال کہ پھر کہاں سے ہوگا؟ جواب یہ ہے کہ جہاں سے خروج کی ابتدا ہورہی ہے وہیں سے مسافت کی ابتدا ہوگی، اس لئے کہ یہی ظاہر کا تقاضہ ہے۔

جب مبدأ شہر کا وہ مقام ہے جہاں سے وہ نکل رہا ہے، تو منتہاء بھی وہی مقام ہوگا جہاں کے قصد سے وہ نکلا ہے۔

اب اصل سوال کے جوابات تحریر کئے جاتے ہیں:

۱- اگر اپنے گھر سے ۴۸ میل، یا تین دن کی مسافت طے کرلے، مگر ابھی شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلا ہے اور آگے جانے کا بھی قصد نہیں ہے، تو وہ شخص شرعی مسافر ہوجائے گا اور اس کے لئے وہ سہولتیں حاصل ہوں گی جن کے حصول کے لئے آبادی سے تجاوز کرنا شرط نہیں ہے، مثلاً خفین پر تین دن و تین رات تک مسح کی سہولت، لیکن جس سہولت کے لئے آبادی سے تجاوز کرنا شرط ہے، مثلاً قصر نماز کی سہولت، اس سے وہ محروم رہے گا، دلائل ماقبل میں گذر چکے۔

۲- اگر کوئی شخص ایسے مقام کے ارادے سے سفر شروع کرے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، البتہ اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو، تو ایسا شخص شرعی مسافر ہوجائے گا، لیکن وہ اس وقت تک قصر نہیں کرے گا جب تک کہ اپنے شہر کی آبادی سے باہر نہ ہوجائے، کیوں کہ مسافت سفر کا مبدأ اپنا گھر ہے اور قصر نماز کے لئے آبادی سے تجاوز ضروری ہے۔

امام محمد تحریر فرماتے ہیں: ''قلت: أرأیت إذا خرج من مصره، و هو یرید السفر فحضرت الصلاة، و أمامه من مصره ذلك دار أو داران؟ قال: یصلی صلاة المقیم ما لم یخرج من مصره ذلك حتی یخلف ذلك المصر. قلت: فإن كان بینه و بین المصر الذی خرج إلیه فرسخ أو أقل من ذلك، و هو یرید المقام فیه أیصلی صلاة مسافر أو صلاة مقیم؟ قال: بل صلاة مسافر حتی یدخلها'' (المبسوط للامام محمد ۱/۲۶۶)۔

(راوی کہتے ہیں کہ میں نے کہا: بتایئے جب کوئی شخص سفر کے ارادے سے اپنے شہر سے نکلے اور نماز کا وقت ہوجائے، جب کہ ابھی اس کے سامنے اس شہر کا ایک یا دو گھر ہو، (تو وہ مسافر کی نماز پڑھے یا مقیم کی؟)، ارشاد فرمایا کہ مقیم کی نماز پڑھے، جب تک کہ اس شہر سے اس طرح نہ نکل جائے کہ اس کو پیچھے چھوڑ دے، میں نے کہا: پھر اگر اپنے شہر کے نکلنے اور جس شہر کی طرف نکلا ہے ان دونوں کے درمیان ایک فرسخ یا اس بھی کم ہو اور اس کا ارادہ اس شہر میں قیام کرنے کا ہو تو مسافر کی نماز پڑھے گا یا مقیم کی؟ ارشاد فرمایا کہ مسافر کی نماز پڑھے گا، یہاں تک کہ اس میں داخل ہوجائے)۔

# تیسرا باب / مختصر تحریریں

## سفر شرعی

مفتی شیر علی گجراتی[1]

سفر طویل چاہے آبادی میں ہو چاہے آبادی سے باہر ہو، اس میں مشقت ہوتی ہے اور "المشقة تجلب التيسير" اور تیسیر کا مطلب یہی ہے کہ قصر کرے اور مفتی کفایت اللہ صاحب نے لکھا ہے کہ مسافت سفر جہاں سے سفر کی ابتداء کر رہا ہے وہیں سے ہے (کفایت المفتی ۳/ ۳۵۳)۔

مولانا تقی عثمانی صاحب نے اب نئے حالات کے اعتبار سے یہی رائے ظاہر کی ہے کہ طویل سفر چاہے ایک شہر میں مسافت سفر ہو تو وہ قصر کرے گا اور جو فقہاء لکھتے ہیں کہ جب تک وہ آبادی سے نہ نکلے تو اتمام کرے تو وہ پہلے زمانہ کی آبادیوں کے اعتبار سے تھا جو کہ مختصر ہوا کرتی تھی، اب چونکہ شہر ہی میں مسافت طویل ہوتی ہے، لہٰذا محلہ کے اعتبار سے جو حدود متعین کیا ہے اس سے نکلنا ضروری ہوگا، مولانا تقی عثمانی نے اپنے سابق مسئلہ کے خلاف رائے ظاہر کی ہے، مثلاً مجھ گاؤں حکومت بمبئی نے ان کی حدود متعین کی ہے، اسی طرح کاسٹ پور اور مدن پورہ وغیرہ کی بھی حدود متعین کی ہے، لہٰذا مجھ گاؤں سے آدمی چلتا ہے تو مجھ گاؤں کی حدود کے اندر اندر ہو جو حکومت نے متعین کی ہے اتمام کرے گا، وہاں سے باہر نکل گیا تو قصر کرے گا۔ یہ میری رائے ہے۔

☆☆☆

[1] دار العلوم فلاح دارین، ترکیسر، سورت۔

# جواز قصر کے لئے خروج بلد ضروری

مفتی حبیب اللہ قاسمی[1]

ابتداء سفر کے سلسلہ میں حضرات فقہاء کی جو تصریحات ملتی ہیں، وہ درج ذیل ہیں:

''من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه وإن لم يجاوز من الجانب الآخر'' (در مختار ۱/ ۵۲۵)۔

''فالمعتبر المجاوزة من الجانب الذی خرج منه حتی لو جاوز عمران المصر قصر و إن كان بحذائه من جانب آخر بنية'' (موسوعہ ۲۵/ ۳۱، فتاوی ہندیہ ۱/ ۹۳۱)۔

''من جاوز بيوت مصره من جانب خروجه إلی أن قال قصر الفرض الرباعی'' (مجمع الانہر ۱/ ۱۶۰)۔

والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد النية (بدائع ۱/ ۹۴)۔

ان عبارات سے چند اصولی باتیں معلوم ہوتی ہیں:

۱- شہری آبادی میں رہنے والوں کے لئے شہر کی آبادی سے نکلنا ابتداء سفر کے لئے ضروری ہے۔

۲- جس گوشہ سے سفر شروع کیا گیا ہے اسی گوشہ کی آبادی سے باہر ہونا معتبر ہے۔

۳- صرف نیت سفر کافی نہیں خروج ضروری ہے۔

ان جزئیات کے تناظر میں درج ذیل امور مفہوم ہوتے ہیں:

۱- جن بڑے شہروں کی مسلسل آبادی میلوں پھیلی ہوئی ہو، ان شہروں میں جب کوئی شخص ۴۸ میل یا اس سے زیادہ سفر کی نیت سے اپنے گھر سے نکلے تو قصر کی ابتدا اس وقت ہوگی جب وہ شہر کی پوری آبادی سے باہر ہو جائے، اگر پوری آبادی سے باہر نہ نکل پایا، خواہ اپنے گھر سے ۴۸ میل کا سفر کر چکا ہو تب بھی وہ اتمام کرے گا۔

۲- اس صورت میں بھی اتمام کرنا ہوگا۔

☆☆☆

[1] جامعہ اسلامیہ دار العلوم مہذب پور، اعظم گڈھ۔

# سفر شرعی اور اسلامی نقطۂ نظر

مفتی محمد سلمان منصور پوری[1]

۱- شہر میں رہتے ہوئے آدمی مسافر نہیں ہوتا، بلکہ شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد مسافر ہوتا ہے، لہذا مسئولہ صورت میں یہ شخص مسافر نہیں ہوگا، بلکہ مقیم ہی رہے گا اور اس پر اتمام لازم ہوگا۔

''والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد النية ما لم يخرج من عمران المصر لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل لأن مجرد العزم عفو و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لا يتحقق قران النية بالفعل فلا يصير مسافرا'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۶۴)۔

''قال محمد: يقصر حين يخرج من مصره و يخلف دور المصر'' (هنديه ۱/ ۱۳۹، فتاوى محموديه جديد ۷/ ۲۴۴)۔

۲- آدمی پر مسافر ہونے کا حکم اس وقت لگتا ہے جب کہ اپنے شہر کی آبادی سے باہر نکل جائے اور گھر یا اپنے محلہ سے نکل جانے سے مسافر نہیں ہوتا، لہذا جب یہ مسافر نہیں ہوگا تو مسافت سفر کی ابتدا بھی اس کے اصل گھر سے نہ ہوگی، بلکہ اس جگہ سے ہوگی جہاں سے وہ مسافر بن رہا ہے، اصول و جزئیات سے یہی بات معلوم ہوتی ہے، البتہ شہر کی تحدید میں عرف کا لحاظ رکھا جائے گا، اگر دو بڑی آبادیاں متصل ہو جائیں تو سرکاری کاغذات اور عرف کے اعتبار سے ایک آبادی کی جو حد مقرر ہو اس سے تجاوز کرنے سے سفر کا حکم شروع ہوگا (فتاوی محمودیہ جدید ۷/ ۵۴۴، فتاوی رحیمیہ ۶/ ۳۶۴)۔

قال فى المحيط البرهانى: ''قال محمد رحمه الله تعالى: و لا يقصر حتى يخرج من مصره و يخلف دور المصر، و فى موضع آخر يقول: و يقصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصداً مسيرة ثلاثة أيام و لياليها، و هذا لأنه ما دام فى عمرانات المصر فهو لا يعد مسافرا، و الأصل فى ذلك ما روى عن علیؓ رضى الله عنه أنه خرج من البصرة يريد السفر فجاء فى وقت العصر فأتمها ثم نظر إلى خص أمامه فقال: أما لو كنا جاوزنا هذا الخص لقصرنا، و على هذا إذا كانت المحلة بعيدة من المصر و كانت قبل ذلك متصلة بالمصر فإنه لا يقصر حتى يجاوز تلك المحلة لأن تلك المحلة من المصر'' (المحيط البرهانى ۲/ ۳۸۷)۔

''فلا يصير مسافرا قبل أن يجاوز عمران ما خرج منه من الجانب الذى خرج حتى لو كان ثمة محلة منفصلة عن المصر و قد كانت متصلة به لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها'' (رد المحتار ۲/ ۶۰۰)۔

''الصحيح ما ذكر أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر لا غير، إلا إذا كان ثمة قرية أو قرى متصلة بربض المصر، فحينئذ تعتبر مجاوزة القرى بخلاف القرية التى تكون متصلة بفناء المصر، فإنه يقصر الصلاة و إن لم يجاوز تلك القرية'' (هنديه ۱/ ۱۳۹)۔

☆☆☆

---

[1] مدرسہ شاہی، مراد آباد۔

# مسافت سفر اور اس کے شرعی احکام

مولانا عبداللہ خالد[1]

مسافر کو شریعت نے یہ سہولت دی ہے کہ وہ سفر میں نماز مختصر کرلے، یعنی جن اوقات میں چار رکعت فرض ہیں ان میں صرف دو رکعت پڑھے۔

اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"وإذا ضربتم فی الأرض فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلوۃ" (سورۂ نساء/۱۰۱)۔

اسی طرح اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"صدقة تصدق اللّٰه بها علیکم فاقبلوا صدقة" (مسلم ۱/ ۲۴۱)۔

(یعنی یہ صدقہ (عطیہ) ہے جو اللہ تعالی نے تمہیں دیا ہے، پس اسے قبول کرو)۔

ان دو رکعت پڑھنے کو شریعت کی زبان میں قصر کہتے ہیں۔

اس قصر کے بارے میں فقہاء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے:

امام شافعی اور امام احمد کے نزدیک قصر کرنا رخصت ہے، یعنی اس کو کرنے اور نہ کرنے کے درمیان اختیار ہے، لیکن کرنا اولی ہے۔

امام مالک کے نزدیک سنت مؤکدہ ہے۔

امام ابوحنیفہ کے نزدیک واجب ہے، یعنی اس کا کرنا ضروری ہے۔

## قصر کا حکم کب سے ہوگا؟

اس بات پر فقہاء کرام کا اتفاق ہے کہ مسافر کے لئے نماز میں قصر کا حکم اس وقت ہوگا جب وہ اپنی جگہ کی آبادی سے باہر نکل جائے۔

چنانچہ علامہ وہبہ زحیلی فرماتے ہیں:

"وقد اتفق الفقهاء علی أن اول السفر الذی یجوز به القصر ونحوه هو أن یخرج المسافر من بیوت البلد التی خرج منها ویجعلها وراء ظهره أو یجاوز العمران من الجانب الذی خرج منه" (الفقه الاسلامی وادلته ۲/ ۳۲۴)۔

اسی طرح سید سابق فرماتے ہیں:

"ذهب الجمهور إلی أن قصر الصلاة بمفارقة الحضر والخروج من البلد وإن ذلك شرط" (فقه السنه ۱/ ۲۱۳)۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق بھی آتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ مدینہ سے باہر نکل کر ہی قصر فرماتے تھے، علامہ ابن منذر فرماتے ہیں:

"ولا أعلم أن النبی ﷺ قصر فی سفر من أسفاره إلا بعد خروجه من المدینه" (فقه السنه ۱/ ۲۱۳)۔

۱- مذکورہ عبارات سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ مسافر کو قصر کی سہولت مکمل طور پر آبادی سے باہر نکل کر حاصل ہوگی چاہے شہر کی آبادی بڑی ہی کیوں نہ

---

[1] دار العلوم مدرسہ عربیہ، لوناواڑہ، گجرات۔

ہو۔

چنانچہ محیط برہانی میں ہے:

"قال محمد: ولا يقصر من مصره و يخلف دور المصر، و في موضع آخر يقول: و قصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها، و هذا لأنه ما دام في عمرانات المصر لا يعد مسافرا" (المحيط البرهاني ۲/ ۳۸۷)۔

علامہ شامی فرماتے ہیں: "قال في شرح المنية: فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران ما خرج منه، حتى لو كان ثمة محلة منفصلة عن المصر و قد كانت متصلة به لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها" (رد المحتار ۱/ ۵۲۵)۔

اسی طرح تبیین الحقائق میں ہے: "فإنه يقصر إذا فارق بيوت المصر" (تبيين الحقائق ۱/ ۲۰۹)۔

علامہ طحطاوی کے قول سے بھی مزید وضاحت ہوتی ہے، وہ فرماتے ہیں:

"(إذا جاوز بيوت مقامه) عبر بالجمع يفيد اشتراط مجاوزة الكل فيدخل فيه محلة منفصلة" (حاشية الطحطاوی / ۲۲۰)

ان عبارتوں سے اور اس سے پہلے کی عبارتیں جن میں فقہاء کا اتفاق نقل کیا گیا، ان سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ قصر آبادی سے باہر نکل کر ہی ہوگا چاہے آبادی کی مسافت سفر کے مسافت کے برابر کیوں نہ ہو۔

ایک شخص بڑے شہروں میں اپنے محلے سے نکلتے ہی مسافر ہو جاتا ہے یا حدود شہر کو پار کر کے، اس سوال کے جواب میں مفتی محمود الحسن صاحب فرماتے ہیں: محلہ سے نہیں بلکہ آبادی سے خارج ہونے پر مسافر شمار ہوگا (فتاوی محمودیہ ۷/ ۵۴۰)۔

۲- اس سلسلہ میں فقہاء نے کوئی وضاحت نہیں کی ہے کہ مسافت سفر کہاں سے شمار کیا جائے گا، اپنے مکان سے یا حدود شہر سے نکل کر، لیکن فقہاء کی عبارات سے جو بات راقم کے نزدیک واضح ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ سفر کے تمام احکام آبادی سے باہر نکل کر ہی ہوتے ہیں اور اس میں ان کی تاکید معلوم ہوتی ہے،

چنانچہ علامہ طحطاوی "إذا جاوز بيوت مقامه" کی شرح میں فرماتے ہیں: "عبر بالجمع يفيد اشتراط مجاوزة الكل"۔

اسی طرح علامہ شامی فرماتے ہیں: "فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران"۔

اور آگے فرماتے ہیں: "لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها"

یعنی آبادی سے باہر نکل کر ہی سفر کے احکام جاری ہوں گے، اسی لئے مسافت سفر بھی وہاں سے شمار کیا جانا چاہئے۔

دوسری بات یہ ہے کہ عرف میں بھی مسافت سفر حدود شہر سے ہی شمار کیا جاتا ہے۔

اسی طرح کا رجحان مفتی محمود الحسن صاحب کا بھی ہے، وہ فرماتے ہیں: وطن کے آخری مکان سے سفر کی مسافت شروع ہوگی اور جس بستی میں جانا ہے اس کی ابتدائی سرحد تک مجموعی مسافت کو دیکھا جائے گا (فتاوی محمودیہ ۷/ ۴۷۶)۔

نیز مفتی یوسف صاحب لدھیانوی کی بھی یہی رائے ہے، وہ کراچی کے بارے میں فرماتے ہیں:

اگر آپ کراچی کی حدود ختم ہونے کے بعد ۷۷ کلومیٹر یا اس سے زیادہ دور جاتے ہیں تو نماز قصر کریں گے (آپ کے مسائل اور ان کا حل ۲/ ۳۸۰)۔

مفتی شفیع صاحب کی بھی یہی رائے معلوم ہوتی ہے، انہوں نے مفتی تقی عثمانی صاحب کے ایک فتوی میں تصدیق کی ہے جس میں مفتی تقی صاحب فرماتے ہیں: اگر پوسٹ جس کی چیکنگ کے لئے جا رہا ہے شہر کی آخری حدود سے ۴۸ میل دور ہے تو قصر کر سکتا ہے (فتاوی عثمانی ۱/ ۵۵۰)۔

اسی لئے راقم کا رجحان یہی ہے کہ مسافت سفر کا اعتبار حدود شہر سے ہوگا۔

☆☆☆

# مسافت سفر کے آغاز کا مسئلہ

مولانا سلطان احمد اصلاحی[1]

سوال نامہ میں زیر نظر مسئلہ کی جو وضاحت کی گئی ہے اس کے پیش نظر دونوں سوالوں کے جواب حسب ذیل ہیں:

الف۔ ہاں اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا۔

ب۔ ایسا شخص بھی قصر کرے گا، اتمام نہیں کرے گا۔

جیسا کہ سوال نامہ کی تنقیح میں اس کا ذکر ہے کہ مسئلہ نئے دور کا ہے، جس میں شہروں کی آبادیاں غیر معمولی طور پر پھیل رہی ہیں، لیکن اس سلسلے میں فقہ کا جو متن ہے اس سے یہ مسئلہ آسانی سے حل ہو سکتا ہے، تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ شریعت میں معتبر سفر جس سے کہ احکام میں تبدیلی آتی ہے اس کی تعریف یہ کی گئی ہے:

''السفر الذی یتغیر به الأحکام ہو أن یقصد الإنسان موضعا بینه و بین المقصد مسیرة ثلاثة أیام بسیر الإبل و مشی الأقدام'' (قدوری / ص ۳۴، ۳۵)۔

(وہ سفر جس سے احکام میں تبدیلی واقع ہوتی ہے وہ یہ کہ آدمی ایسی جگہ کا قصد کرے جہاں سے اور اس کے درمیان اونٹ کی چال اور پیدل سے تین دن کا راستہ ہو)۔

اونٹ یا پیدل کے اس تین دن کے سفر میں اوسط کا لحاظ ہوگا، جس کا تخمینہ ۴۸ میل سے کیا گیا ہے، جیسا کہ سوال نامہ میں اس کا ذکر ہے، اس میں اس سفر سے متعلق مطلق یہ کہا گیا ہے کہ آدمی جہاں سے جا رہا ہے اور اسے جہاں جانا ہے ان دونوں کے درمیان کا فاصلہ ۴۸ میل کا ہونا چاہئے، جو آج کے کلومیٹر میں ۸۰ کے قریب ہوتا ہے، سو جب اس ۴۸ میل کا تحقق ہو گیا تو آدمی شرعی مسافر ہو گیا، قطع نظر اس کے کہ وہ جس شہر سے چلا تھا وہ ختم ہوا کہ نہیں، اس کے دوسرے جزئیہ میں یہ تفصیل ضرور ہے کہ مسافر کے لئے نماز میں قصر کی سہولت کا آغاز اس وقت سے ہوگا جب کہ وہ شہر کے گھروں سے آگے نکل جائے۔

''و من خرج مسافرا صلی رکعتین إذا فارق بیوت المصر'' (قدوری / ص ۳۵)۔

(اور جو شخص مسافر ہو کر نکلے تو جب وہ شہر کے گھروں سے آگے نکل جائے تو دو رکعت (قصر) پڑھے گا)۔

لیکن ظاہر بات ہے کہ یہ پرانے زمانے کے لحاظ سے ہے، جب کہ دنیا کی آبادی کم تھی اور شہر چھوٹے ہوا کرتے تھے، آج صورت حال بدل گئی ہے سو اس کی روشنی میں حکم میں بھی تبدیلی آنی چاہئے، سہولت اور آسانی جو اس دین کی ایک اہم خصوصیت اور اس کے امتیازات میں سے ہے، اس کا بھی تقاضا ہے کہ اس معاملہ میں سختی کے بجائے نرمی کے پہلو کو ترجیح دی جائے، اس رائے کو اس سے بھی تقویت ملتی ہے کہ بہت سے فقہاء کے نزدیک کسی مقدار کی تعیین کے بغیر سفر مطلق موجب رخصت ہے، چنانچہ سفر چھوٹا یا بڑا جیسا بھی ہو، اس کی بنیاد پر نماز میں قصر کے ساتھ مسح علی الخفین وغیرہ اس کی دیگر رخصتوں اور رعایتوں کا اس کو استحقاق ہو جاتا ہے۔

دوسرے سوال (ب) کے سلسلہ میں بھی یہی بات صادق آتی ہے، اوپر ''إذا فارق بیوت المصر'' والے جزئیہ سے یہ ضرور نکلتا ہے کہ آدمی کو سفر کی سہولت کا استحقاق اس وقت سے ہوگا جب کہ وہ شہر سے باہر نکل جائے، جس کا دوسرا مطلب یہ ہے کہ اس کے سفر کے آغاز کا اعتبار بھی اسی مقام سے ہوگا اور یہاں سے

[1] ادارہ تحقیق و تصنیف اسلامی، دودھ پور، علی گڑھ۔

جب اس کا قصد ۴۸ میل کے فاصلے کا ہو، جبھی وہ شرعی مسافر ہوگا جس کو نماز کے قصر کی سہولت حاصل ہوتی ہے، لیکن اوپر جواب (الف) میں مسئلہ کی جو تنقیح کی گئی ہے اس سے ظاہر ہے کہ آج کے حالات میں اس کا اعتبار ضروری نہیں ہے، یہ پرانے دور کے لحاظ سے ہے جب مکہ اور مدینہ جیسے شہروں کی آبادی بھی بیس ہزار کے آس پاس ہوا کرتی تھی، آج کی بدلی ہوئی صورت حال جب ایک بڑے شہر کے اندر ۴۸ میل کے فاصلے کا تحقق ہو جانے پر آدمی شرعی مسافر ہو جاتا ہے، تو مثال کے طور پر ایسے شہر میں اس کا دو گنا فاصلہ طے کرنے کے بعد کسی شخص کو شرعی مسافرت کے زمرے میں لانے کا مطلب اس کو غیر ضروری مشقت میں مبتلا کرنے کے سوا کچھ اور نہیں۔

بنابریں ایسے شخص کے لئے شرعی مسافرت کا تحقق اس کے گھر کے پاس سے ہوگا، یہاں سے جب وہ ۴۸ میل کا قصد کر لے تو وہ شرعی مسافر ہو جائے گا، شہر کی انتہا کی حدود سے ۴۸ میل کا فاصلہ پورا کرنا ضروری نہیں ہوگا۔



# آغاز سفر کے احکام ومسائل

مفتی انور علی اعظمی [1]

الف- اگر کوئی شخص اتنے بڑے شہر میں رہتا ہو جس کے دو کناروں کے درمیان کا فاصلہ سو کلومیٹر سے تجاوز کر گیا ہو تو ایسے شہروں میں مسافرت کے آغاز کے لئے شہر کی آخری حدود سے تجاوز کرنے کو بنیاد بنانا انتہائی حرج پیدا کرنے والا حکم ہوگا، شریعت میں تین دن کی مسافت پر مسافر کے لئے رخصتوں کی بنیاد رکھی گئی ہے اور تین دن کے مسافت کی ایک اوسط مقدار ۴۸ میل یا سوا ستہتر کلومیٹر ہے، آج جبکہ شہروں کی وسعت بڑھتی جارہی ہے اور دنیا میں ہی نہیں بلکہ ہندوستان میں بھی ایسے شہر موجود ہیں جن کی آبادیوں کا سلسلہ سو کلومیٹر تک پھیلا ہوا ہے، اگر ایسے شہروں میں رہنے والا ایک شخص اپنے مقام سے ۴۸ میل کے ارادے سے نکلتا ہے تو وہ سفر اتنا طویل ہے کہ اس کو سفر کی رخصت ملنی چاہئے، چاہے وہ اپنے شہر کے سلسلہ آبادی کو تجاوز کرے یا نہ کرے، اس سلسلہ میں مفتی کفایت اللہ صاحب اور مفتی نظام الدین صاحب کی آراء آج کے حالات کے زیادہ موافق ہیں۔

مفتی کفایت اللہ صاحب نے مبداء سفر کے لئے اس مقام ومکان کا لحاظ کیا ہے جہاں سے سفر کا آغاز ہو رہا ہے، مفتی صاحب نے اپنے مدعا پر شامی کی عبارت "من خرج من عمارة موضع إقامته" سے استدلال کیا ہے، اور مفتی نظام الدین صاحب نے فناء شہر اور ربضہ کو بنیاد بنایا ہے اور جہاں فناء شہر اور ربضہ متصل ہو تو محلہ کی آبادی کو تجاوز کرنے کو اصل قرار دیا ہے۔

اس سلسلہ میں یہ بات زیادہ واضح معلوم ہوتی ہے کہ اس طرح کے بڑے شہر الگ الگ علاقوں میں تقسیم ہوتے ہیں اور ہر علاقہ خود ایک اچھا خاصہ شہر ہوتا ہے اس میں بس اسٹیشن اور ریلوے اسٹیشن ہوتے ہیں، جیسے ممبئی ایک بہت بڑا شہر ہے مگر اس کے الگ الگ حصے ہیں اور ہر حصہ ایک مستقل شہر کی حیثیت رکھتا ہے، لہذا جو آدمی جس ریلوے اسٹیشن یا بس اسٹینڈ کے قریب ہے اور وہ اپنے سفر کا آغاز بھی عام طور پر وہیں سے کرتا ہے، لہذا اسی جگہ کو مبدأ سفر بنانا زیادہ آسان ہے، مسافت کی مقدار کا شمار وہاں سے کرنے میں سہولت ہے، البتہ احکام سفر کا آغاز اس قریبی ریلوے اسٹیشن یا بس اسٹینڈ کو تجاوز کرنے کے بعد ہونا چاہئے اگر وہ اس علاقہ کی آبادی کے اندر ہو۔

اس تمہید کے بعد یہ عرض ہے کہ اگر کوئی شخص بمبئی شہر میں کرلا یا دادر میں رہتا ہو اور کرلا اسٹیشن سے ۴۸ میل کے ارادہ سے روانہ ہو اور ۴۸ میل کا سفر کرنے کے بعد ابھی بمبئی کا سلسلہ آبادی ختم نہیں ہوا اور اس کی منزل آگئی تو یہ شخص مسافر ہوگا اور اس کے اوپر مسافرت کے احکام لاگو ہوں گے۔

ب- اوپر کی تفصیل سے اس حصہ کا جواب بھی واضح ہے اگر وہ شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلے پر نہیں ہے لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ فاصلے پر ہے تو یہ شخص بھی مسافر ہوگا اور قصر کرے گا، وجہ ظاہر ہے کہ شرع میں جتنی مسافت پر رخصت سفر ملتی ہے یہ شخص اس کا ارادہ کر کے نکلا ہے۔

☆☆☆

[1] دار العلوم مئو۔

# مسافت سفر کی ابتداء

مفتی عزیز الرحمن فتحپوری [1]

سفر جائے اقامت سے دوسری جگہ جانے کی نیت سے نکل جانے کا نام ہے اور اس ارادہ سے نکلنے والا مسافر کہلاتا ہے۔

سفر کے سلسلہ میں تین چیزیں بنیادی ہیں: اول مسافتِ سفر، اس سلسلہ میں جو علمی بحثیں ہیں، اہل علم ان سے بخوبی واقف ہیں اور یہ ہمارا موضوع بھی نہیں ہے، دوسری چیز یہ ہے کہ مسافر پر احکام سفر کب عائد ہوں گے، گھر سے نکلتے ہی یا اس کے بعد کس مقام سے؟ عبارات فقہاء میں اس موقع پر عام طور سے شہر کی آبادی سے باہر نکل جانے کا تذکرہ ہے، چنانچہ قریب قریب چھوٹی بڑی سبھی کتابوں میں یہ ملتا ہے کہ مسافر جب شہری آبادی سے باہر نکل جائے اس کے بعد قصر کرے گا، اس سے پہلے نماز پڑھنی ہو تو جب تک آبادی سے باہر نہ نکلے پوری نماز پڑھتا رہے، تیسری اہم اور بنیادی بات یہ ہے کہ وہ مسافر کب سے شمار ہوگا، گھر سے نکلتے ہی یا آبادی آنے کے بعد یا کسی اور مقام سے؟ اس سلسلہ میں علامہ کاسانی نے جو تحریر کیا ہے اس سے اس سوال کا جواب مل جاتا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ مقیم کے مسافر ہو جانے کے لئے تین چیزوں کا اعتبار ضروری ہے:

"أما بيان ما يصير به المقيم مسافراً فالذي يصير به المقيم مسافرا نية مدة السفر والخروج من عمران المصر فلابد من اعتبار ثلاثة أشياء" (بدائع ۱/۲۶۱)۔

اس کے بعد اپنے اسلوب کے مطابق تفصیل سے ان پر بحث کی ہے، چنانچہ لکھتے ہیں:

"أحدها مدة السفر وأقلها غير مقدر عند أصحاب الظواهر وعند عامة العلماء مقدر واختلفوا في التقدير" (۱/۲۶۱)۔

لیکن فقہ اکیڈمی کے سوالنامہ سے اس بحث کا کوئی تعلق نہیں، اس لئے اس پر مزید گفتگو بے موقع ہوگی۔

اس کے بعد دوسری چیز جس کا انہوں نے اعتبار کیا ہے وہ ہے مدتِ سفر کی نیت: "والثاني نية مدة السفر" (۱/۲۶۳) لیکن اس کا بھی موضوع سے کوئی تعلق نہیں، تیسری اہم اور بنیادی چیز جو مقیم کے مسافر ہونے کے لئے معتبر ہے، وہ ہے "خروج من عمران المصر"۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

"والثالث الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر مالم يخرج من عمران المصر"۔

(یعنی تیسری چیز جو مسافر ہو جانے کے لئے معتبر ہے وہ ہے شہری آبادی سے باہر نکل جانا، پس محض نیت سفر سے مسافر نہ بنے گا جب تک کہ آبادی سے باہر نہ نکل جائے) (بدائع ۱/۲۶۴)۔

اس تفصیل کے مطابق مقیم اسی وقت مسافر بنے گا، جب آبادی سے باہر آ جائے گا۔

مسافت سفر کہاں سے شمار ہو؟ اس سوال کا جواب علامہ کاسانی کی اس عبارت سے ظاہر ہوتا ہے جسے مختصراً اس طرح کہا جا سکتا ہے کہ محض نیت سے آدمی مسافر نہیں ہوتا، نیت تو گھر سے نکلتے وقت بلکہ اس سے بھی پہلے کر چکا ہے، احکام اس پر آبادی سے نکلنے کے بعد عائد ہوں گے، گھر سے آبادی کی آخری حد تک جو درمیانی راستہ ہے اس میں نیت تو بدستور موجود ہے، لیکن احکام ابھی عائد نہیں ہوں گے، یہاں تھوڑی دیر کے لئے ہمیں سوچنے کی ضرورت ہے کہ وہ گھر سے باہر اور آبادی کی حد سے پہلے کا جو فاصلہ ہے اگر یہ مسافتِ سفر ہی کا حصہ ہے تو آخر احکام مسافر کیوں گھر سے نکلنے کے بعد سے عائد نہیں ہوئے؟ علامہ کاسانی کی یہ عبارت اس امر کو بخوبی واضح کر رہی ہے کہ مقیم مسافر آبادی سے باہر نکلنے کے بعد ہی قرار پائے گا، یہ بھی نہیں کہ صرف قصر وغیرہ کا حکم تو آبادی سے نکلنے کے بعد کے

[1] دار العلوم عزیزیہ، بمبئی۔

لئے، لیکن یہ مسافر گھر سے نکلتے ہی مسافر بن چکا ہے اور اسی سے یہ بھی سمجھ میں آتا ہے کہ جب آبادی سے نکلنا مسافر کہلانے کے لئے بھی شرط ہے تو اس سے پہلے گھر سے یہاں تک کا جو فاصلہ ہے معقول تو یہی ہے کہ اسے مسافتِ سفر کا حصہ نہیں ہونا چاہئے، بلکہ جس طرح قصر کا حکم آبادی سے نکلنے کے بعد پر موقوف ہے، مسافت سفر بھی یہیں سے شروع ہو اس سے پہلے نہیں۔

بڑے شہروں کی جو وسعت ہے وہ تو ظاہر ہے، لیکن بڑے شہر پہلے بھی تھے اور رقبہ بھی وسیع وعریض کئی شہروں کا بتایا جاتا ہے، لیکن ہمارے قدیم فقہاء نے اس کے باوجود اس انداز سے کہیں گفتگو نہیں کی، بلکہ ان کی عبارتیں عموماً یہی بتاتی ہیں کہ آبادی سے باہر آنے کے بعد ہی احکام سفر عائد ہوں گے، مفتی محمود صاحب نے اپنے فتاوی میں جو لکھا ہے اسے دہرانے کی ضرورت نہیں، سبھی حضرات اس سے واقف ہیں، یہاں میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ قدیم فقہاء کی عبارتوں سے اس کی تائید ہوتی ہے، اس لئے میرے نزدیک راجح یہی ہے کہ شہر چھوٹا ہو یا بڑا، جب آدمی اس کی آبادی کی آخری حد سے نکل جائے تو جس طرح قصر کی ابتداء وہاں سے ہوگی، ابتدائے مسافت بھی وہیں سے شمار کی جائے گی۔

بس اڈے، ریلوے اسٹیشن، ہوائی اڈے وغیرہ سے مسافت کی ابتداء پر غور کیا جاسکتا ہے، مگر اس کے لئے کم از کم فقہائے قدیم کی اس طرح کی صراحت تلاش کی جائے جس طرح کی صراحت "خروج من عمران المصر" کے متعلق ہر ایک نے کی ہے۔

☆☆☆

## مسافت سفر سے متعلق فقہی نقطۂ نظر

مفتی عبدالرحیم قاسمی[1]

الف- وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی سے باہر ہوجانے پر شرعی مسافر کا اطلاق ہوگا، دوسری آبادی اگر چہ متصل ہو مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ ہیں، حکومت اور کارپوریشن (یعنی میونسپلٹی نگر پالیکا) نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں، اس لئے وہ دونوں دو مستقل آبادیاں یعنی شہر شمار ہوں گی اور شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہوگا جب کہ اپنی آبادی یعنی شہر کی حدود سے تجاوز کر جائے اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جز ہے، لہٰذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے (فتاویٰ رحیمیہ ۶/ ۳۶۳)۔

شہر کی جس جانب سے بنیت سفر نکل رہا ہو، اس جانب کے مکانات سے باہر نکلنے پر حکم قصر شروع ہوتا ہے، مکانات سے آباد مکان مراد ہیں غیر آباد کھنڈرات کا اعتبار نہیں، اسی طرح بوقت واپسی مکانات کی حدود میں داخل ہونے پر حکم قصر ختم ہوجاتا ہے، مکان خواہ پختہ ہوں یا شہر سے ملحق جھونپڑیاں ہوں، بلکہ جھونپڑیوں کے بعد ان سے متصل بستی بھی اسی شہر کے حکم میں ہے، اگر فناء مصر (یعنی شہر کی ضروریات مثلاً قبرستان اور گھوڑ دوڑ اور گھوڑے وغیرہ کے لئے متعین میدان) کے درمیان زرعی زمین حائل نہ ہو اور عمارات سے قدر غلوہ (۷۱۳۱، ۱۶ میٹر) سے کم فاصلہ پر ہو تو فناء سے بھی تجاوز کے بعد قصر کا حکم ہوگا، البتہ ایسی فناء کے بعد اس ملحق بستی کا اعتبار نہیں، فناء مصر میں صحت جمعہ کے لئے عدم المزارع وقدر غلوہ شرط نہیں، صرف حکم قصر کے لئے یہ شرط ہے، شامیہ باب المسافر میں قدر غلوہ کے عدم اعتبار سے مقصد یہ ہے کہ خود فناء مقید بقدر غلوہ نہیں، شہر سے فصل بقدر غلوہ معتبر ہے، اگر شہر کی جانب سفر میں مقامات ختم ہو گئے، مگر کسی ایک جانب راستہ سے دور کوئی محلہ اس طرف بڑھا ہوا ہے تو اس کا اعتبار نہیں، البتہ اگر دونوں جانب اس قسم کی آبادی ہو تو ان کی محاذات سے خروج کے بعد حکم قصر ہوگا، کراچی کی عمارات غالباً پیری اسٹیشن تک پہنچ چکی ہیں، سٹی اسٹیشن اور لانڈھی اسٹیشن پر بہر صورت قصر جائز نہیں پوری نماز پڑھے (احسن الفتاویٰ ۴/ ۷۲)۔

دہلی کا اسٹیشن شہر کے اندر ہے، یہاں نماز پوری پڑھنی چاہئے (کفایت المفتی ۳/ ۳۵۴)۔

اگر اسٹیشن شہر کی آبادی ہی کا حصہ ہو تو وہاں نماز پوری پڑھیں (خیر الفتاویٰ ۲/ ۶۷۰)۔

ب- شہر کے آس پاس کے مکانات فناء مصر اور متصل بستیاں جن کو سرکاری طور پر یا عرف عام میں اسی شہر کے محلے سمجھے جاتے ہوں، ان سے گذر جانے کے بعد سے مسافت سفر شروع ہوگی، شامی میں ہے:

"وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح" (شامی ۱/ ۵۲۵)۔

(اقامتی بستی کے توابع جیسے گھوڑ دوڑ کا میدان اور شہر کے آس پاس کے مکانات اور رہائش گاہوں کو چھوڑ کر آگے بڑھنا شرط ہے، کیونکہ یہ شہر کے حکم میں ہے، اسی طرح جو بستیاں گھوڑ دوڑ سے لگی ہوئی ہوں صحیح قول کے مطابق شہر کے حکم میں ہیں)۔

مراقی الفلاح میں ہے:

"كما يشترط مجاوزة ربضه، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن، فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بربض

---

[1] جامعہ خیر العلوم، نور محل روڈ، بھوپال۔

المصر يشترط مجاوزتها في الصحيح" (مراقی الفلاح: ۲۳۰)۔

جس طرح گھوڑ دوڑ کی جگہ اور شہر کے آس پاس کے مکانات اور رہائش گاہوں سے گذرنا شرط ہے ان کے شہر کے حکم میں ہونے کی وجہ سے، اسی طرح شہر کے گھوڑ دوڑ سے ملی ہوئی بستیوں سے گذرنا بھی شرط ہے، صحیح قول کے مطابق)۔

کبیری کی عبارت میں وضاحت ہے کہ موضع سے مراد شہر یا بستی ہے، یا گاؤں مراد ہے محلہ مراد نہیں اور شہر کی آبادی سے باہر نکلنے کے بعد ہی مسافر قصر کرے گا۔

"و في حكم المسافر: من فارق بيوت موضع هو فيه من مصر أو قرية ناويا الذهاب إلى موضع بينه و بين ذلك الموضع المسافة المذكورة صار مسافرا فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران ما خرج منه من الجانب الذي خرج منه" (كبیری)۔

شہر کی حدود سے سفر شرعی شمار ہوگا صرف مسافر کے محلہ سے مسافت شرعیہ کا اعتبار نہ ہوگا، کتاب الفتاوی میں ہے، علماء نے لکھا ہے کہ نمازوں میں قصر اس کے لئے درست ہے جو سفر کی نیت کے ساتھ شہر اور اطراف شہر سے باہر نکل جائے (کتاب الفتاوی ۲ / ۴۷۸)۔

☆☆☆

# مسافت سفر کا مقدار شرعی

مولانا محمد صدر الحسن[1]

الف- جب اس بات پر تقریباً اتفاق ہے کہ ان سہولتوں کا فائدہ عملاً شہر کی آبادی اور شہر کے متعلقات سے باہر نکلنے کے بعد ہی اٹھایا جاسکتا ہے، تو مذکورہ صورت میں وہ نماز میں اتمام کرے گا۔

(ب)۔ پہلے یہ ثابت ہو جائے اور اس پر اتفاق ہو کہ مسافت سفر کی ابتداء اس کے گھر کو تسلیم کیا جائے تو اس صورت میں اس کے گھر سے خروج جس جانب سے ہوگا اگر اس جانب میں ۴۸ میل سفر کا ارادہ ہے تو شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی وہ قصر کرے گا، اور اگر شہر کی آبادی سے باہر نکلنے پر مسافت کی ابتدا تسلیم کیا جائے تو وہ مذکورہ صورت میں مسافر نہیں ہے، لہذا اس پر سفر کے احکام نافذ نہیں ہوں گے۔

تحقق سفر اور مسافت سفر کے لئے تمام فقہاء کا رجحان تقریباً متفق ہے کہ اس میں عرف عام کی بنیاد پر ہی تحقق سفر اور مسافت سفر کا حکم قابل قبول ہوگا، چنانچہ ائمہ اربعہ تقریباً متفق ہیں کہ مسافت سفر ۴۸ میل شرعی ہے، پھر انگریزی کیلومیٹر میں اختلاف ہے۔

البتہ مسافت کی ابتداء اور انتہا میں دو طرح کا فتویٰ آیا ہے، ایک یہ کہ مسافت کی ابتدا گھر سے نکلنے پر گھر سے ہی ہوگی، دوسرا فتویٰ یہ ہے کہ جب احکام سفر کا نفاذ آبادی سے نکلنے کے بعد ہوتا ہے تو مسافت کی ابتدا بھی آبادی سے نکلنے کے بعد ہی تسلیم کی جائے اور یہ دونوں فتاویٰ بھی عرف کو دلیل بنا کر ہی دیئے گئے ہیں۔

لیکن اس مسئلہ میں جبکہ کوئی نص موجود نہیں ہے اور نہ اجماع ہے اور نہ قیاس کی بظاہر کوئی علت ہی معلوم ہوتی ہے اور قیاس کا ایک جز تعامل ناس بھی ہے جس کو عرف کہا جاسکتا ہے اور عرف بھی ہر جگہ کا الگ الگ ہے تو بجائے سہولت کے دشواری علی حالہ برقرار ہے، لہذا میونسپلٹی اور کارپوریشن جو سرکار کے بنائے ہوئے قانون کے مطابق شہر کی حدود متعین کرتے ہیں اور پھر ایک شہر سے دوسرے شہر کا جو فاصلہ کیلومیٹر کے ذریعہ مقرر کئے گئے ہیں اس کو ہی مسافت کی ابتدا اور انتہا مان لی جائے اور اسی میں سہولت بھی ہے، گاؤں اور دیہات وقصبات میں بھی جو میل یا کیلومیٹر کا فاصلہ عوام کی طرف سے ہو یا سرکار کی طرف سے ہو اسی کو ابتدائے مسافت اور انتہائے مسافت تسلیم کرنے میں ہر ایک کے لئے سہولت ہے اور ہر عاقل و بالغ کا اس پر عمل کرنا آسان ہے ورنہ دشواری جوں کی توں بنی رہے گی، اگر ہر جگہ کے عرف کو الگ الگ کر کے الگ الگ مسئلہ بیان کیا جائے تو دشواری ہوگی۔

بلکہ عرف میں بھی کیلومیٹر کی ابتدا و انتہا سرکار کے مطابق جو مقرر ہیں اس سے نکلنے کے بعد ہی اس پر مسافر کا اطلاق کرتے ہیں ورنہ جب تک اندرون شہر ہوتے ہیں اس کو مسافر نہیں کہتے ہیں اور اس پر سفر شرعی کا اطلاق نہیں ہوتا ہے۔ لہذا مسافت کی ابتدا اور انتہا سرکاری قوانین کے وضع کئے ہوئے اصول وضوابط کی روشنی میں طے کیا جانا مناسب ہے۔



[1] جامع العلوم مظفر پور، بہار۔

# مسافت سفر کی شرعی تحدید

مولانا ابوسفیان مفتاحی[1]

الف- اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرے، لیکن ابھی وہ شہر ہی میں ہو، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہ آئی ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو اس صورت مسئولہ میں چونکہ وہ شہر ہی میں ہے، اس لئے اس پر مقیم کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں اتمام کرے گا، چنانچہ احسن الفتاوی (۴/ ۷۳) میں ہے: شہر کی جس جانب سے بنیت سفر نکل رہا ہو اس جانب کے مکانات سے باہر نکلنے پر حکم قصر شروع ہوتا ہے۔

پس جو شخص شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلا اور اس کا اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہیں ہے لہذا وہ شہر ہی میں ہے۔

لیکن ایک بات غور طلب یہ ہے کہ مسافت سفر کی تحدید ۴۸ میل کے ساتھ کسی نص میں موجود نہیں ہے، لہذا اصل اعتبار عرف وعادت کا ہے کہ عادتاً لوگ حالات ومحل وقوع کے مطابق تین دن میں جس قدر مسافت طے کر سکتے ہیں وہی دراصل مسافت سفر ہے، اور یہ امر سراسر عرف وعادت اور تجربہ پر موقوف ہے، بلکہ بہت سے فقہاء کرام نے تو اس بات کی صراحت بھی فرمائی ہے کہ یہ ایک تقریبی تحدید ہے جسے لوگوں کے حالات، راہ سفر اور محل وقوع کو دیکھ کر متعین کیا جائے گا اور شبہ کے وقت لوگوں کی طرف ہی مراجعت کی جائے گی، کیونکہ وہ اس مقدار کے واقف ہیں، چنانچہ مبسوط سرخسی (۱/ ۹۴) میں ہے:

”ولامعنی للتقدیر بالفراسخ فإن ذلك يختلف باختلاف الطرق فی السهول والجبال والبحر والبر، وإنما التقدير بالأيام والمراحل وذلك معلوم عند الناس فيرجع إليهم عند الاشتباه فإذا قصد مسيرة ثلاثة أيام قصر الصلاة حين تخلف عمران المصر“ (البدائع ۱/ ۹۴، فتح القدير ۲/ ۲۹، البحر ۲/ ۱۴۰، رد المحتار ۱/ ۱۳۲، الابهاج للسبکی ۱/ ۳۶۵، فتاوی ابن تیمیه ۱۹/ ۲۳۵)۔

الغرض ۴۸ میل کے ساتھ تحدید گو تقریبی تحدید ہے اور مفتی کے فرائض منصبی میں ہے کہ دائرہ شریعت میں رہتے ہوئے عوام کے لئے سہل صورت کا فتوی دے اور عوام کو اس کو اختیار کرنے کی تلقین کرے، تاکہ الجھاؤ کی وجہ سے وہ حکم شریعت سے متنفر نہ ہوں، لہذا صورت مسئولہ میں اپنے گھر سے نکلنے کے بعد مسافر ہوگا اور قصر کرے گا گو حدود شہر ہی میں ہے، جیسا کہ فتاوی دار العلوم دیوبند فتوی نمبر ۲۲۹۰ میں ہے: اگر گھر سے نکلتے وقت اس نے ارادہ کیا تھا کہ اس دورہ میں منتہائے سفر فلاں مقام ہے جو ۴۸ میل یا زیادہ جائے رہائش سے ہے تو قصر لازم ہے ورنہ نہیں۔

ب- اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو اس صورت مسئولہ میں حکم قصر گھر سے نکلنے کے بعد ہوگا، جیسا کہ فتاوی دار العلوم دیوبند کے فتوی نمبر ۲۲۹۰ میں فتوی دیا گیا ہے۔

☆☆☆

---

[1] جامعہ مفتاح العلوم مئو۔

# شہری حدود سے خروج اور مسافرت کا آغاز

مولانا محمد جعفر ملی رحمانی[1]

شریعت اسلامیہ میں سفر کی بنیاد پر اپنے ماننے والوں کے لئے بعض سہولتیں دی گئی ہیں، مثلاً نماز میں قصر کرنا، افطار کا مباح ہونا، مدت مسح علی الخفین کا تین دن تک دراز ہونا، جمعہ عیدین اور قربانی کے وجوب کا ساقط ہونا اور آزاد عورت کے لئے بلا محرم نکلنے کا حرام ہونا وغیرہ

(حاشیہ الطحطاوی علی مراقی الفلاح: ۲۲۸، الفتاوی الہندیہ ۱/ ۱۳۸، رد المحتار ۲/ ۶۰۲)۔

مگر یہ سہولتیں علماء کرام کے مشہور نقطہ نظر کے مطابق اسی وقت حاصل ہوں گی جبکہ مسافت سفر ۴۸ میل ہو۔

"ولا معتبر بالفراسخ هو الصحيح" (الهداية: باب صلوة المسافر ۱/ ۱۴۵، الفتاوی الهنديه ۱/ ۱۳۸، رد المحتار ۲/ ۶۰۲)۔

نیز فقہاء کرام کی عبارتیں اس بات پر شاہد ہیں کہ مسافران سہولتوں سے اسی وقت فائدہ اٹھا سکتا ہے جبکہ عملاً شہر کی آبادی اور اس کے متعلقات سے باہر نکل جائے، "من جاوز بيوت مصره مريدا سيرا وسطا ثلاثة أيام" (تبيين الحقائق ۱/ ۵۰۶)۔

لیکن آج آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کے شہر کی طرف منتقل ہونے کی وجہ سے شہر پھیلتے جا رہے ہیں اور بعض شہر تو اتنے پھیل چکے ہیں کہ مسافت سفر شہری حدود ہی میں پوری ہو جاتی ہے تو اب فقہاء کرام کے سامنے یہ سوال آ کھڑا ہوا کہ مسافت سفر، آیا مسافر کے گھر سے شمار ہوگی یا شہری حدود کی انتہاء سے؟

تو فقہاء کرام کی عبارتوں سے یہ بات مفہوم ہوتی ہے کہ جہاں حدود شہر ختم ہو وہیں سے مسافت سفر شمار ہو، کیوں کہ شہر کی آبادی خواہ کتنی ہی تجاوز کر لے وہ حکماً بلد واحد ہی ہے۔

"قوله: (لا بمكة و منى) ... قيد بالمصرين و مراده موضعان صالحان للإقامة لافرق بين المصرين أو القريتين أو المصر والقرية للاحترازعن نية الإقامة في موضعين من مصر واحد أو قرية واحدة فإنها صحيحة لأنهما متحدان حكما ألا ترى أنه لو خرج إليه مسافرا لم يقصر" (البحر الرائق ۲/ ۲۲۳، مكتبه دار الكتب العلميه بيروت)۔

صاحب بحر الرائق کی اس عبارت کا آخری جزء "ألا ترى أنه لو خرج إليه مسافرا لم يقصر" صاف طور پر یہ بتلا رہا ہے کہ ایسا شہر جو مسافت سفر کی بقدر آبادی پر مشتمل ہو اور کوئی شخص اس شہر کی ایک جگہ سے دوسری جگہ کی طرف بہ قصد سفر نکلے تو وہ مسافر نہیں ہوگا اور اسے قصر کی رخصت نہیں دی جائے گی۔

یہی رجحان مولانا مفتی محمود الحسن صاحب کا معلوم ہوتا ہے، آپ ایک استفتاء کے جواب میں لکھتے ہیں:

وطن کے آخری مکان سے مسافت سفر شروع ہوگی اور جس بستی میں جانا ہے اس کی ابتدائی سرحد تک مجموعی مسافت کو دیکھا جائے گا (فتاوی محمودیہ ۷/ ۴۷۶)۔

مولانا مفتی تقی عثمانی صاحب کا رجحان یہ ہے کہ شہروں کے درمیان مسافتوں کا تعین سرکاری کاغذات میں جس بنیاد پر ہوتا ہے اسی کو سفر شرعی کے تعین کی بنیاد قرار دینے میں سہولت معلوم ہوتی ہے، اس لئے:

۱- اگر کوئی شخص ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے لیکن ابھی وہ شہر میں ہی ہو، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہ آئی ہو، اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے۔

۲- اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلے پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کے فاصلے پر ہو تو بھی وہ مسافر نہیں ہوگا۔

☆☆☆

---

[1] مدرسہ اشاعت العلوم، اکل کوا، مہاراشٹرا۔

# مسافت سفر کا شمار حدود شہر سے یا باہر سے؟

مولانا ابوالبقا ندوی[1]

حضرات صحابہ کرام کا عمل اور قدیم فقہاء کی عبارتیں اس بات کی مقتضی ہیں کہ آدمی جب تک شہر اور شہر سے ملحق آبادیوں سے نہ نکل جائے اس وقت تک سفر کی وجہ سے دی گئی شرعی سہولتیں اسے حاصل نہ ہوں گی۔

چنانچہ علامہ مصری فرماتے ہیں:

''أما الأول: فهو مجاوزة بيوت المصر و يدخل في بيوت المصر ربضه و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإن كانت في الجانب الذي خرج منه محلة منفصلة عن المصر و في القديم كانت متصلة بالمصر لايقصر الصلوة حتى يجاوز تلك المحنة كذا في الخلاصة'' (البحر الرائق ۲/۱۲۸)۔

علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

''وفعل السفر لايتحقق إلا بعد الخروج عن المصر'' (بدائع الصنائع ۱/۴۷۷)۔

اور علامہ مرغینانی رقمطراز ہیں:

''إذا فارق المسافر بيوت المصر صلى ركعتين'' (بدایہ ۱/۱۴۶)۔

لیکن دوسری طرف موجودہ زمانے میں شہر کے پھیلاؤ کی وجہ سے اس حکم کو مکمل طور پر معمول بہ قرار دینے میں بے انتہا ضرر اور حرج ہے۔

اس لئے دفع حرج اور حکم مذکور کو جزوی حد تک معمول بہ باقی رکھنے کے لئے اعتدال اور میانہ روی کو اختیار کرتے ہوئے راقم الحروف کی رائے یہ ہے کہ:

الف۔ اس صورت میں وہ شخص مسافر نہ ہوگا اور اسے اتمام کرنا ہوگا۔

ب۔ اس صورت میں اس کے لئے قصر کی گنجائش ہے، بشرطیکہ اس کے قریبی ریلوے اسٹیشن یا بس اسٹینڈ یا اس کے وارڈ کی آخری حد سے اس مقام کی مسافت ۴۸ میل ہو۔

☆☆☆

[1] جامعۃ الفلاح، اعظم گڈھ۔

# حدود شہر میں مسافت پوری ہوجانے کا حکم

مولانا نعیم اختر قاسمی [1]

سفر کے لغوی معنی ہیں: ''قطع المسافة من غير تقدير'' (شامی ۱/ ۵۷۷، التعریفات للجرجانی / ۱۲۴)۔
(یعنی مطلق سفر کرنا اور مسافت طے کرنا خواہ وہ کم ہو یا زیادہ)۔

لیکن تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ وہ سفر جس سے بعض احکام شرعیہ میں تبدیلی پیدا ہوتی ہے اس سے مراد سفر لغوی نہیں بلکہ سفر شرعی ہے، پھر چونکہ سفر شرعی کی تعریف منصوص علیہ نہیں ہے بلکہ مجتہد فیہ ہے، اس لئے اس کی تعریف اور اس سے متعلق دیگر شرعی احکام میں ائمہ کرام کا خاصا اختلاف ہے جو کتب فقہ میں مذکور ہے، تاہم اس بات پر تمام فقہاء متفق نظر آتے ہیں کہ احکام سفر کا نفاذ حدود شہر سے باہر نکلنے کے بعد ہی ہوگا، اس سلسلہ میں چھوٹے یا بڑے شہر کے اندر کوئی فرق بیان نہیں کیا گیا ہے اور نہ ہی کوئی ایسا معیار مقرر کیا جاسکتا ہے جس کو بنیاد بنا کر کسی شہر کو چھوٹا یا بڑا کہا جاسکے۔

علامہ عبدالرحمن جزیری نے اس مسئلہ میں کہ احکام سفر کا نفاذ کہاں سے ہوگا، چاروں ائمہ کرام کے اقوال بیان کئے ہیں اور تقریباً تمام ائمہ نے عرف کا اعتبار کرتے ہوئے کہا ہے کہ مسافر جب تک اپنی آبادی سے نکل کر اس حصہ تک نہ پہنچ جائے جہاں سے عرف میں اسے مسافر کہا جانے لگے تب تک اس پر احکام سفر کا نفاذ نہ ہوگا (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۱/ ۴۷۶)۔

ملا علی قاری نے بھی نماز میں قصر کے جائز ہونے کے لئے شہری آبادی سے باہر نکلنے کی شرط پر چاروں ائمہ کا اتفاق نقل کیا ہے (مرقاۃ ۳/ ۲۲۴)۔

مسافر جب تک اپنے شہر کے علاقوں اور محلوں کے بیچ سے گزرتا رہتا ہے، عرفاً اسے مسافر نہیں سمجھا جاتا، چنانچہ اسی بنا پر حضرت علیؓ ایک بار جب بصرہ سے کوفہ تشریف لے جارہے تھے تو راستہ میں نماز ظہر میں آپ نے اتمام فرمایا اور رفقائے سفر کے شبہ کو دور کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ سامنے جو جھونپڑی نظر آرہی ہے جب ہم اس سے آگے بڑھ جائیں گے تب قصر کریں گے (ہدایہ ۱/ ۱۶۶، فتح القدیر ۲/ ۳۳)۔

حضرت علیؓ کا یہ ارشاد اسی بنا پر ہوسکتا ہے کہ وہ جھونپڑی شہر بصرہ کی انتہا ہی ہو، ہدایہ کی عبارت ہے:

''وإذا فارق المسافر بيوت المصر صلى ركعتين، لأن الإقامة تتعلق بدخولها فيتعلق السفر بالخروج عنها'' (ہدایہ ۱/ ۱۶۶)

(مسافر جب شہری آبادی کو چھوڑ دے تو دو رکعت پڑھے گا، کیونکہ جب اقامت کا تعلق شہر میں داخل ہونے سے ہے تو سفر کا تعلق شہر سے نکلنے سے ہوگا)۔

فقہاء نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ سفر کے دوران راستہ میں اگر شہر کی آبادی ختم ہوجائے مگر مسافر کی دائیں اور بائیں سمت شہری آبادی اگر ختم نہ ہوئی ہو تو بھی اس پر سفر کے احکام جاری نہ ہوں گے

''فلو كان العمران من الجانبين فلابد من مجاوزته'' (شامی ۱/ ۵۸۷)۔

موجودہ دور میں جب کہ بعض شہر کے رقبے اتنے وسیع ہو چکے ہیں کہ اس میں کوئی مسافر مسافت طے کرنے کے باوجود ابھی شہر کی حدود کے اندر ہی چلتا رہے، یہ صورت قدیم فقہاء کے دور میں نہیں تھی، لہٰذا اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ سفر کے دوران شریعت کی طرف سے مسافر کو جو بعض سہولتیں قصر وافطار وغیرہ کی عطا کی گئی ہیں، اس کی حکمت ومصلحت مسافر سے حرج ومشقت کا دور کرنا ہے اور شرعاً جب ایک متعین مسافت تسلیم کرلی گئی کہ اس کے اندر مسافر کو مشقت لاحق

[1] مدرسہ عربیہ امداد العلوم، کوپا گنج، مئو۔

ہوگی اور اس بنا پر سفر کی رخصتوں سے فائدہ اٹھانے کا اسے اہل مان لیا گیا تو پھر حدود شہر اور آبادی کے آخری حصہ سے نکلنا ضروری نہیں ہونا چاہئے، بلکہ مسافت سفر اگر طے کر رہا ہو تو اسے مسافر قرار دے دینا چاہئے۔

اس کا جواب جیسا کہ بیان کیا گیا یہ ہے کہ مسافر جب تک اپنے شہر کی حدود میں چلتا رہتا ہے اسے عرف میں مسافر نہیں کہا جاتا، بلکہ محلوں اور علاقوں کے درمیان سے گزرنے والا سمجھا جاتا ہے، لہذا محض مسافت سفر قطع کرنا احکام سفر کے نافذ ہونے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ حدود شہر سے باہر نکل جانا بھی شرط ہے، جیسا کہ فقہاء کی عبارتیں بطور دلیل پیش کی گئیں، اس لئے حدود شہر کے اندر احکام سفر کا نفاذ نہیں ہونا چاہئے، اگرچہ وہ مسافت سفر طے کر چکا ہو۔

جہاں تک دفع حرج و مشقت کی بات ہے تو شریعت کے اندر جس طرح مسافت سفر سے کم مقدار کا سفر کرنے کے دوران پیش آنے والی مشقتوں کا اعتبار نہیں، اسی طرح اپنے شہر کی حدود کے اندر سفر کرنے کے دوران پیش آنے والی مشقتوں کا بھی اعتبار نہیں۔

## مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا؟

اس سلسلہ میں سوالنامہ کے بعد موصول ہونے والے ایک استفتاء اور اس کے تفصیلی جواب میں جو بات بیان کی گئی ہے، اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس کا مدار عرف پر ہوگا، کیونکہ یہ مسئلہ منصوص علیہ نہیں ہے اور جس بات کی تعیین و تحدید نص میں موجود نہ ہو اور نہ ہی لغت اس کا فیصل بن سکتی ہو تو اس کی تعیین و تحدید عرف کے اعتبار سے کی جائے گی، لہذا عرف عام میں جس جگہ کو بستی یا شہر والے مسافت سفر کا مبدأ و منتہاء مانتے ہوں، اسی جگہ سے مسافت سفر کی ابتدا و انتہا مانی جائے گی۔

بیان کئے گئے مسئلہ کی معقولیت میں کوئی کلام نہیں، لیکن بڑے اور میلہا میل تک پھیلے ہوئے شہر میں اگر اہل شہر کا کوئی ایک متعینہ عرف ہوتا تو شاید اس مسئلہ پر بحث اور غور و خوض کرنے کی ضرورت ہی محسوس نہ کی جاتی، مگر بڑے شہروں میں جیسا کہ معلوم ہے مختلف اور الگ الگ علاقوں میں کئی ایک ہوائی اڈے، ریلوے اسٹیشن اور بس اسٹاپ ہوتے ہیں اور سہولت کے پیش نظر الگ الگ اسٹیشنوں سے ایک خاص سمت اور روٹ کی ٹرینیں اور بسیں چلائی جاتی ہیں، ممکن ہے کہ مثلاً ایک آدمی کو دہلی سے ممبئی جانا ہو، مگر علاقائی اور قریبی ریلوے اسٹیشن سے ممبئی کے لئے ٹرین نہ ملے، بلکہ شہر کے دوسرے اسٹیشن سے ٹرین ملے جو کافی فاصلہ پر واقع ہو، ایسی صورت میں اہل شہر کا کوئی متعینہ عرف ہونا یا بننا مشکل ہے اور مسافر ابتداء مسافت سفر کی تعیین نہیں کر پائے گا اور شاید اسی قسم کے تردد کو دفع کرنے کے لئے اصحاب علم وفکر کو اس مسئلہ پر غور و خوض کرنے کی دعوت دی گئی ہے۔

راقم کے خیال میں مسافت سفر کا مبدأ اصلاً انسان کا گھر ہے، جیسا کہ مذکورہ استفتاء کے اندر علامہ شامی کی عبارت "من خرج من عمارة موضع إقامته" اور مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب کا قول بیان کیا گیا اور جس کی طرف آیت قرآنی: "و من یخرج من بیته مهاجرا إلی الله" (سورۂ نساء: ۱۰۰) سے اشارہ ہوتا ہے، اس لئے اس مسئلہ میں انسان کے گھر اور اس کی جائے اقامت ہی کو بنیاد مانا جائے اور جن اقوال میں بستی کی آخری عمارت سے مسافت سفر کی ابتدا مانی گئی ہے، اس سے مراد چھوٹے شہر اور قصبے ہیں جہاں مسافر کی رہائش گاہ اور بستی کی انتہا کے درمیان کوئی لائق اعتبار فاصلہ نہیں مانا جاتا اور مسافت سفر کی تعیین میں ایک دو کلومیٹر کے فرق کو ملحوظ نہیں رکھا جاتا، بڑے شہروں میں چونکہ یہ فرق قابل اعتبار ہوتا ہے، اس لئے اصل مبدأ یعنی مسافر کے گھر اور اس کی رہائش گاہ سے ہی مسافت سفر کی ابتدا مانی جائے گی، لہذا:

ایک آدمی اگر ایسی جگہ جانے کا ارادہ کرے جو اس کے شہر کی آخری حد سے تو مسافت سفر پر واقع نہ ہو، مگر اس کی جائے اقامت سے مسافت سفر پوری ہو رہی ہو تو اسے مسافر مانا جائے گا۔

☆☆☆

# سفر کا مبدأ و منتہا

مفتی محمد فیاض قاسمی [1]

دو چیزیں ہیں: احکام سفر، مسافت سفر۔

احکام سفر کے مبدا و منتہا کے سلسلہ میں تو عبارات فقہیہ واضح اور دوٹوک ہیں کہ جمیع بیوت بلد سے تجاوز کے بعد یا فناء اگر متصل ہو تو اس سے تجاوز کے بعد ہی احکام سفر شروع ہوں گے۔

''و الثالث: الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر. و أصله ما روى عن علي أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعا. ثم نظر إلى خص أمامه وقال: لو جاوزنا هٰذا الخص لصلينا ركعتين'' (بدائع الصنائع ۱/ ۹۴)۔

اور شامی میں ہے:

''من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه و إن لم يجاوز من الجانب الآخر... الخ والفناء و هو المكان المعد لمصالح البلد كركض الدواب و دفن الموتى و إبقاء التراب فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته و إن انفصل بغلوة او مزرعة فلا'' (در مع الشامی ۱/ ۵۲۵)۔

لیکن مسافت سفر کا آغاز اور اس کی انتہاء کس مقام کو گردانا جائے اور اس کا نقطۂ متعینہ کیا ہونا چاہئے؟ یہ مسئلہ حل طلب ہے، خصوصاً ایسے وقت اور حالات میں جب کہ شہر کی آبادی متصلاً میلہا میل تک پھیل چکی ہے، فقہاء کی عبارتوں میں اس کی کوئی صراحت نہیں ملتی، اگر مسافت کی دوری کو دیکھا جائے تو متعینہ ۴۸ میل کا سفر طے کرنے والا شخص مسافر سمجھا جائے گا یا وہ ابھی شہر کی آبادی سے باہر نہ نکلا ہو اور اگر خروج اور عدم خروج کو دیکھا جائے تو وہ ابھی مسافر نہیں کہلائے گا، کیوں کہ ابھی وہ شہر کی آبادی سے باہر نہیں نکلا ہے۔

اس سلسلہ میں یہ بات ذہن میں آتی ہے کہ جب فقہاء نے فناء مصر کے متصل ہونے کی صورت میں اس سے تجاوز کو شرط لقصر الصلوۃ قرار دیا ہے، تو مبدأ سفر فناء مصر ہوگا اور فناء کہتے ہیں آبادی کے اس خاص جگہ کو جو اس کی ضروریات کے لئے متعین کی گئی ہو، چونکہ اس طرح کے بڑے شہر مختلف محلے، کمپاؤنڈز، کالونیاں اور احاطے وغیرہ پر مشتمل ہوتے ہیں جن کی وجہ سے ان کی شہر میں ہوتے ہوئے بھی جداگانہ حیثیت ہوتی ہے، اور ان محلوں، کالونیوں وغیرہ کی ضرورت کے لئے کوئی نہ کوئی خاص جگہ متعین ہوتی ہے، مثلاً ریلوے اسٹیشن، بس اڈہ، ہاٹ، سبزی منڈی اور کوڑا وغیرہ پھینکنے کی جگہ، جہاں پر ان لوگوں کی اجتماعی ضرورت پوری ہوتی ہے، لہذا شہر کے ان علاقوں کے لوگوں کے لئے اس طرح کی خاص جگہیں فناء کہلائیں گی، جیسا کہ بحر الرائق میں ہے: ويقال لحرم المسجد ربضا ایضا یعنی حرم مسجد کے لئے بھی ربضہ اور توابع ہوتا ہے، اس طرح مسجد کا غسل خانہ، طہارت خانہ وغیرہ بھی ربضہ ہوگا، اور ہر محلہ کی الگ الگ مسجد کے اعتبار سے اس کا ربضہ بھی الگ ہوگا علی ھذا القیاس، لہذا ہر محلہ والے کے لئے اس کا فناء مبدأ سفر کہلائے گا اور اس سے تجاوز کرنے کے بعد اس کو قصر کرنے کی اجازت ہونی چاہئے۔

نیز ایسے مشکل مسئلہ میں چونکہ کوئی فقہی نظیر فیصل نہیں ہے، اس لئے قیاس یا عرف سے بھی کام چلایا جا سکتا ہے، لہذا اس طرح کے بڑے شہر میں وہ

[1] جامعہ اسلامیہ دار العلوم مہذب پور، اعظم گڈھ۔

اپنی جائے قیام سے بنیت سفر اتنی دور نکل چکا ہو کہ عرفاً اسے اجنبیت لاحق ہوگئی ہو اور اسے مسافر سمجھا جاتا ہو تو عرف کا اعتبار کرتے ہوئے وہ جگہ اس کے لئے مبدأ سفر ہونی چاہئے، جیسا کہ مسلک حنبلی میں بھی یہ بات کہی گئی ہے کہ جب وہ اپنی جگہ سے اتنی دور چلا جائے کہ عرفاً اسے مفارقت کہا جاسکتا ہو تو وہ وہاں سے قصر کرے گا۔

''مذهب الحنابلة أنه تشترط مفارقة بيوت قريته العامرة سواء كانت داخل السور أو خارجه. فيقصر إذا فارقها بما يقع عليه اسم المفارقة بنوع البعد عرفا'' (الموسوعة الفقهيه ۲۵/ ۳۲)۔

لہٰذا صورت مسئولہ میں:

الف۔ جب ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸/میل کا راستہ بنیت سفر طے کر چکا اور ابھی شہر سے نکلنے کی نوبت نہیں آئی، لیکن جب وہ اپنے علاقہ کے فناء سے باہر نکل گیا اور اسے عرفاً اجنبیت لاحق ہوگئی تو وہ قصر کرے گا اور اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے۔

ب۔ اسی طرح اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو مذکورہ شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے، تو یہ دیکھا جائے گا کہ اس کے فناء سے اس مقام سفر کی دوری ۴۸ میل یا اس سے زیادہ ہے تو وہ عرفاً مسافر سمجھا جائے گا، اور اگر اس کے فناء سے مذکورہ مقام کی دوری ۴۸ میل پر نہیں تو پھر وہ مقیم ہی کہلائے گا۔

یہ خیال رہے کہ فناء کی تقسیم کا یہ مقصد ہرگز نہیں کہ اگر اس کے گھر کے پاس ہی اس طرح کی ضروریات بلد کی جگہ ہو تو وہ اسی جگہ سے مسافر سمجھا جائے گا، بلکہ وہاں سے اتنی دور نکل گیا ہو کہ عرفاً وہ مسافر کہا جائے تو پھر وہ اتنی دوری پر قصر شروع کرسکتا ہے۔



# مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہو؟

مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی [1]

آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہر پھیلتے جارہے ہیں اور بعض شہر تو ایسے ہیں کہ اس کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک فاصلہ سو کلومیٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے۔

عندالحنفیہ ایک آدمی جب شرعی سفر کا ارادہ کرتا ہے، جس کی مقدار ۴۸ میل یا سوا سہتر کلومیٹر ہے، تو وہ اپنے موضع اقامت سے نکل کر شہری آبادی اور مکانات سے آگے بڑھ جانے پر شرعاً مسافر ہو جاتا ہے، ایسے شخص کو سفر کی رخصتیں اور سہولتیں حاصل ہوا کرتی ہیں، یہ آدمی نماز میں قصر کرے گا۔

اس کی دلیل میں فقہاء نے حضرت انسؓ کی روایت پیش کی ہے، وہ فرماتے ہیں:

''صليت الظهر مع رسول الله ﷺ بالمدينة أربعا و صليت معه العصر بذي الحليفة ركعتين'' (اخرجه البخاری (دیکھئے: فتح الباری ۲/ ۲۲۴، حدیث رقم: ۱۰۸۹) و مسلم ۱/ ۲۸۰ طبعه دار عالم الكتب، الرياض و اللفظ لمسلم)۔

اسی طرح حضرت علیؓ سے ایک روایت ملتی ہے، وہ یہ کہ:

''أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعا ثم نظر إلى خص أمامه و قال: لو جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين'' (بدائع ۱/ ۲۶۳، اور دیکھئے: الموسوعہ الفقہیہ ۲۷/ ۲۷۹)۔ ''الخص: البيت من القصب''۔

ان روایتوں کی روشنی میں فقہاء نے سفر کی رخصتوں کے حصول کے لئے مجاوزۃ العمران کی شرط لگائی ہے، چنانچہ علامہ شامی درمختار کی عبارت: ''من خرج من عمارة موضع إقامته'' کی شرح میں لکھتے ہیں:

''قال في الإمداد: فيشترط مفارقتها و لو متفرقة''۔

تھوڑا اور آگے تحریر فرماتے ہیں:

''و أشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (در مختار مع الشامی ۲/ ۵۹۹)۔

معلوم ہوا کہ موضع اقامت کے توابع میں شہر کے مکانات اور شہر سے متصل قری اور بستیاں بھی مذہب صحیح میں داخل ہیں اور ان سب کی مفارقت کی فقہاء نے شرط لگائی ہے۔

رہا فناء شہر (فناء شہر میں وہ جگہیں شامل ہوتی ہیں جو شہر کے مصالح کے لئے بنائی جاتی ہیں، جیسے گھوڑ دوڑ کے میدان، تدفین میت کے مقابر اور القاء تراب کے اماکن) یہ چیزیں اگر شہر سے متصل ہیں تو ان کی مجاوزت بھی معتبر ہوگی (فان اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته)

، اور بقول امام محمد اگر فناء شہر کی دوری غلوہ یا مزرعہ کے بقدر ہو تو ان کی مجاوزت کا اعتبار نہیں کیا جائے گا۔

(و ان انفصل بغلوة او مزرعة فلا) (شامی مع الدر ۲/ ۶۰۰)۔

[1] دار العلوم مئو۔

مذکورہ بالا تصریحات سے پتہ چلا کہ سفر کی رخصتوں کا حصول، مفارقۃ العمران، مجاوزۃ البیوت اور فناء شہر کے متصل ہونے کی صورت میں فناء شہر کی مجاوزت بھی مطلوب ہے۔

لیکن ایک آدمی کی رہائش محتطب (جنگل) یا پانی (نہر) کے پاس ہے تو یہاں کے رہنے والے کے لئے سفر کی سہولتوں کے حصول کے لئے محتطب اور ماء کی مجاوزت بھی معتبر ہوگی، ظاہر ہے کہ مجاوزت محتطب اور مجاوزت ماء کا تصور اسی وقت ممکن ہے جبکہ یہ بہت پھیلے ہوئے نہ ہوں اور ان دونوں کے پھیلاؤ کی صورت میں مجاوزت کا اعتبار نا ممکن نہیں تو دشوار یقینا ہوگا، اسی دشواری کے پیش نظر علامہ شامی نے: ''و إن نزلوا علی ماء أو محتطب یعتبر مفارقته'' کے بعد یہ نوٹ لگانا ضروری سمجھا کہ: ''و لعله ما لم یکن محتطبا واسعا جدا، وکذا ما لم یکن الماء نهرا بعید المنبع''۔

علامہ شامی کے اس نوٹ نے مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا کے تحت پوچھے جانے والے دونوں سوالوں کا جواب آسان بنا دیا۔

جواب (الف)۔ ایسے شہر کا باشندہ، جس کی آبادی سو کلومیٹر سے بھی متجاوز ہے، جب اپنے گھر سے ۴۸ میل کے ارادہ سے نکل جائے گا تو اس کا یہ سفر شرعاً اتنا طویل ہو گیا ہے کہ اس کو اس صورت میں سفر کی رخصتیں حاصل ہونی چاہئیں، خواہ وہ سلسلہ آبادی سے تجاوز کر جائے یا نہ کر جائے، اور اس کا مبدأ سفر وہیں سے مانا جانا چاہئے جہاں سے وہ سفر کا آغاز کر رہا ہے، جیسا کہ مفتی کفایت اللہ صاحب کی رائے ہے۔

جواب (ب)۔ اگر وہ شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے بھی زیادہ کا فاصلہ ہے تو ایسی صورت میں بھی اسے قصر کی اجازت ملنی چاہئے۔



# مسافت سفر کا شمار شہر یا محلہ کی حدود سے

مولانا عبدالستار [۱]

مسافت سفر (سوا ستہتر کلومیٹر) کا شمار اپنے اس مقام و مکان سے ہوگا جہاں سے مسافر سفر کا آغاز کررہا ہے، چنانچہ مفتی کفایت اللہ صاحب فرماتے ہیں:

''ہیڈ کوارٹر کا جہاں قیام رہتا ہے وہاں سے مسافتِ سفر کا اعتبار ہوگا'' (کفایت المفتی ۴/ ۳۵۳)۔

## مسافر قصر کی ابتدا کہاں سے کرے گا؟

واضح ہو کہ ''مسافت سفر کا شمار'' الگ ہے اور ''قصر کی ابتداء کرنا'' الگ ہے۔ مسافت سفر کا شمار تو اوپر بیان ہوگیا، قصر کی ابتداء کب سے ہوگی؟ اس بارے میں علامہ ابن الہمام صاحب فتح القدیر اپنی کتاب میں رقم طراز ہیں:

''وإذا فارق المسافر بیوت المصرصلی رکعتین، لأن الإقامة تتعلق بدخولها فیتعلق السفر بالخروج عنها، وفیه الأثر عن علي لوجاوزنا هذا الخص لقصرنا، قوله (إذا فارق) بیان لمبدأ القصرویدخل فی بیوت المصر ربضة'' (فتح القدیر ۲/ ۳۳)۔

اسی طرح علامہ ابن عابدین شامی نے اپنی کتاب رد المحتار میں ذکر کیا ہے:

''وأشار إلی أنه یشترط مفارقة ماکان من توابع موضع الإقامة کربض المصرفإنه فی حکم المصروکذالقری المتصلة بالربض'' (ردالمحتار ۱/ ۳۳)۔

مراقی الفلاح میں مذکور ہے:

''ویشترط أن یکون قد جاوز أیضا مااتصل به أی بمقامه من فنائه کما یشترط مجاوزة ربضه وکذالقری المتصلة بربض المصر یشترط مجاوزتها فی الصحیح'' (۱/ ص ۲۲۲، نیز تفصیل کے لئے دیکھئے: فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۳۹، البحر الرائق اور تاتارخانیہ وغیرہ)۔

نیز اس کے متعلق اردو فتاوی میں یہ تحریر ہے کہ اگر کوئی بستی شہر تک مسلسل آباد ہو، یعنی عمارات وغیرہ اور درمیان میں قدر غلوۃ (۱۶ء ۱۳۷ میٹر) یا اس سے زائد خلاء یا درمیان میں زرعی اراضی نہیں ہے تو یہ بستی شہر میں داخل ہے، اس لئے دونوں کی حدود سے باہر نکلنے پر مسافر ہوگا، اگر ایسا نہیں ہے تو پھر دونوں مستقل آبادی شمار ہوں گے، لہٰذا جس آبادی سے سفر شروع کرے گا، اس کے مکانات سے نکلنے پر قصر کا حکم شرعی ہوجائے گا، نیز یہ بھی تحریر ہے کہ فصل مذکور کے باوجود اگر عام عرف میں دو مقام ایک ہی شہر کے دو محلے سمجھے جاتے ہوں تو حکم اتحاد ہوگا (احسن الفتاوی ۴/ ۷۳)۔

مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوری کی کتاب فتاوی رحیمیہ میں اسی کی متعلق یہ مذکور ہے کہ کسی شخص کے وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی سے باہر ہوجانے پر شرعی مسافر کا اطلاق ہوگا، دوسری آبادی اگرچہ متصل ہو، مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ ہیں، حکومت اور کارپوریشن نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں، اس لئے وہ دونوں دو مستقل آبادیاں شمار ہوں گی، اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کردیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جز ہوتا ہے، لہٰذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے۔

---

[۱] الجامعۃ الاسلامیہ دارالعلوم نیپانی، کرناٹک۔

## خلاصہ کلام:

مذکورہ عبارت فقہیہ سے معلوم ہورہا ہے کہ مسافر شرعی قصر کی ابتداء گاؤں یا شہر کی حدود سے نکلنے کے بعد ہی کرے گا، شہر سے متصل کالونیاں، محلات، کمپنیوں سے بھی تجاوز کرنا ضروری ہے۔

فقہائے کرام کی جزئیات میں کوئی ایسا متعینہ اصول تو معلوم نہ ہوسکا جس میں صراحت ہو کہ قصر کی ابتداء یہاں سے ہوگی، صرف اتنا ہے کہ آبادیاں ختم ہونے پر ہوگی، اس لئے زیادہ واضح یہی معلوم ہوتا ہے کہ کارپوریشن نے جہاں حد قائم کی ہے اس سے تجاوز کے بعد ہی قصر کی ابتداء ہوگی، اگر حدودِ کارپوریشن سے آگے بھی آبادیاں بڑھ گئی ہیں اور کارپوریشن نے اسے شہر میں داخل نہیں کیا ہے تو معلوم کیا جائے گا کہ عوام الناس اور خواص میں اضافہ شدہ آبادیوں کا شمار شہر میں ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو ان آبادیوں سے بھی تجاوز کے بعد قصر ہوگی اور اگر عرفاً شمار نہیں ہیں تو آبادیاں تجاوز کرنا ضروری نہیں ہے، جیسے کہ قاعدہ کلیہ ہے:

''الثابت بالعرف كالثابت بالنص، استعمال الناس حجة يجب العمل بها'' (قواعد الفقه/ ص ۷۴، ۷۵)۔

حدود کارپوریشن کے بعد اینڈ یسٹریز علاقہ بن گئے ہیں تو دیکھا جائے گا کہ حدود اور اینڈ یسٹریز کے مابین کتنا فاصلہ ہے، اگر ۱۳۸ میٹر کا فاصلہ ہے تو حدود کے بعد ہی قصر شروع کردینا جائز ہے اور اگر ۱۳۸ میٹر کا فاصلہ نہیں ہے تو اینڈ یسٹریز سے تجاوز کرنا بھی ضروری ہوگا اس سے قبل قصر جائز نہیں۔

مزید یہ حکم معلوم ہوتا ہے کہ توسیع آبادی سے پہلے دونوں شہروں کے درمیان مسافت قصر تھی، لیکن توسیع کے بعد مسافت قصر کم ہوئی ہے، تو اب ایسی حالت میں ان دونوں شہر کے مابین سفر کرنے سے قصر کا حکم نہیں دیا جائے گا، گاؤں یا شہر کی توسیع سے پہلے ریلوے اسٹیشن اور بندرگاہ وغیرہ شہر میں داخل نہیں تھے، لیکن توسیع اتنی ہوئی کہ مکانات وغیرہ اسٹیشن وغیرہ تک پہنچ گئے ہیں، تو مسافرت کے احکام اسٹیشن وغیرہ کے بعد ہی سے شروع ہوں گے۔



# مسافت سفر کے احکام

مولانا محمد عثمان[1]

(الف) موضع اقامت کی حقیقی اور حکمی دونوں (یعنی جہاں تک عرف عام میں موضع اقامت کی آبادی مانی جاتی ہے اور فناء متصل نیز اگر کوئی مستقل آبادی موضع اقامت سے متصل ہے، اسی طرح جو میدان موضع اقامت کی دو طرفہ آبادیوں کے درمیان میں ہے ان سب) قسم کی آبادیوں سے نکلنے کے بعد حکم قصر کی ابتدا ہوگی اور آبادیوں میں داخل ہوتے ہی حکم قصر کی انتہا بھی ہوگی، (جہاں سے ابتدا ہوگی وہیں انتہا بھی ہوگی) اس کی تصریح روایات اور حضرات فقہاء کی عبارات میں موجود ہیں، جو درج ذیل ہیں:

۱- ''عن ابي هريرة قال: سافرت مع رسول الله ﷺ و مع أبي بكر و عمر كلهم صلى من حيث يخرج من المدينه. إلى أن يرجع إليها ركعتين في المسير و المقام بمكة''۔

۲- ''عن أبي حرب بن أبي الأسود الدؤلي أن عليا خرج من البصرة فصلى الظهر أربعا ثم قال: إنا لو جاوزنا هذا الخص لصلينا ركعتين'' (رواه ابن ابي شيبه و رواته ثقات)۔

۳- ''عن علي بن ربيعة الأسدي قال: خرجنا مع علي و نحن ننظر إلى الكوفة فصلى ركعتين و هو ينظر إلى القرية. فقلنا له ألا نصلي أربعا؟ قال: لا حتى ندخلها الخ'' (اعلاء السنن ۷/ ۲۷۳،۲۷۲)۔

۴- ''وفي الشامي: خرج من عمارة موضع إقامته أراد بالعمارة ما يشمل بيوت الأخبية لأن بها عمارة موضعها، قال في الإمداد: فيشترط مفارقتها و لو متفرقة ... وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فانه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح ... وأما الفناء و هو المكان المعد لمصالح البلد كركض الدواب و دفن الموتى و القاء التراب فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته و إن انفصل بغلوة أو مزرعة فلا... فلو كان العمران من الجانبين فلابد من مجاوزته بما في الإمداد: لو حاذاه من أحد جانبيه فقط لا يضره ... والظاهر أن محاذاة الفناء المتصل كمحاذاة العمران'' (شامي ۲/ ۶۰۰،۵۹۹، مطبوعه زكريا)۔

(ب) جہاں سے حکم قصر کی ابتدا ہوگی اسی جگہ سے مسافت سفر کی ابتدا ہوگی (یعنی مقدار مسافت کو وہیں سے شمار کیا جائے گا) کیونکہ حضرات فقہاء نے اس کی تصریح کی ہے کہ جب تک اپنی حقیقی یا حکمی آبادی کے اندر موجود ہے اس وقت تک اس کے چلنے کا شرعاً اعتبار نہیں، چلنا وہ معتبر ہوگا جو اپنی حقیقی یا حکمی آبادیوں سے نکلنے کے بعد پایا جائے، لہذا جب تک اپنی آبادی میں ہے اس وقت تک صرف سفر کی نیت موجود ہے، عمل سفر کی شروعات ابھی نہیں ہوئی، سفر کی ابتدا آبادی سے نکلنے کے بعد ہوگی اور ظاہر ہے کہ جہاں سے سفر کی ابتدا ہوگی وہیں سے مسافت سفر شمار ہوگی، تصریحات فقہاء مندرجہ ذیل ہیں:

۱- ''وفي المبسوط (۱/ ۲۳۶): فإذا قصد مسيرة ثلاثة أيام قصر الصلاة حين تخلف عمران المصر لأنه ما دام في المصر فهو ناوي السفر لا مسافر. فإذا جاوز عمران المصر صار مسافرا لاقتران النية بعمل السفر. والأصل فيه

[1] مدرسہ ریاض العلوم گورینی، جونپور۔

حديث علي حين خرج من البصرة... الخ''۔

۲- ''و فی البدائع (۱/ ۲۶۴): الخروج من عمران المصر فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما لم يخرج من عمران المصر، و أصله ما روي عن علي رضي الله عنه ... لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل لأن مجرد العزم عفو و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لا يتحقق قران النية بالفعل فلا يصير مسافرا''۔

۳- ''وفی الخانية(۱/ ۱۶۴): أما شرط مجاوزة العمران لأن السفر فعل فلا يوجد بمجرد النية فيشترط قران النية بأدنى فعل''۔

۴- ''و فی كتاب الفقه على المذاهب الأربعة (۱/ ۴۷۵): لا يصح للمسافر أن يقصر الصلوة قبل أن يشرع فی سفره و يفارق محل إقامته بمسافته مفصلة فی المذاهب... قال الشافعية لابد أن يصل إلى محل يعد فيه مسافرا عرفا، و ابتداء السفر لساكن الأبنية يحصل بمجاوزة سور مختص بالمكان الذى سافر فيه... الخ''۔

۵- ''و فی البناية (۳/ ۳): إذا قصد مدة السفر و لم يجاوز بيوت المصر لا يكون مسافرا لأن مجرد العزم لا يعتبر ما لم يتصل به الفعل، و هكذا فی الغنيه'' (ص ۵۳۶)۔



# مسافت سفر کا شمار اپنے شہر کی حدود سے تجاوز کرنے کے بعد ہوگا

مولانا محمد مصطفی قاسمی[1]

الف- شرعی نقطہ نظر سے آدمی اس وقت مسافر کہلاتا ہے جب اس کے اندر تین باتیں پائی جائیں:

۱- مسافت سفر طے کرنے کا عزم کر چکا ہو۔

۲- ابتداء سفر سے ہی کم از کم مسافت سفر کے بہ قدر جانے کا ارادہ ہو۔

۳- اور اسی ارادہ کے ساتھ اپنے مقام وشہر کے حدود سے نکل بھی جائے، لہٰذا اگر سفر کا صرف ارادہ کیا نکلا نہیں یا نکلا مگر بہ وقت خروج مسافت سفر کا رادہ نہیں یا سفر کے ارادہ سے ہی نکلا مگر ابھی حدود شہر سے باہر نہیں ہوا تو ان صورتوں میں سفر کے احکام اس پر جاری نہ ہوں گے۔

(بدائع الصنائع ۱/-۹۳ ۹۴، النهر الفائق ۱/ ۳۴۴، ابن بطال ۳/ ۸۳-۸۲ مکتبه الرشد ریاض سعودی عرب طبع دوم ۱۴۲۳ھ، المغنی علی مختصر الخرقی ۲/ ۱۶۵، ابن قدامه المقدسی المتوفی ۶۲۰ھ طبع دار الکتب العلمیه بیروت لبنان طبع دوم ۱۴۲۴ھ، فتاوی رضویه ۳/ ۱۶۱ رضا اکیڈمی ممبئی طبع ۱۴۱۵ھ، فتاوی محمودیه ۱۶/ ۴۳۳-۴۳۲ زکریا بک ڈپو دیوبند ۱۹۹۸ء)۔

اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے، لیکن ابھی وہ ہو شہر میں ہی، شہر کی حدود سے باہر نکلنے کی نوبت نہیں آئی ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو اس صورت حال میں اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے اور وہ نماز میں قصر نہیں کرے گا، بلکہ اتمام کرے گا، کیونکہ وہ اپنے شہر کے اندر ہے اور اپنے شہر میں قصر کرنا جائز نہیں ہے (المبسوط ۲/ ۱۱۰-۱۰۳ دار المعرفة بیروت لبنان ۱۴۱۴ھ، البحر الرائق ۲/ ۱۵۰-۱۳۸، بدائع الصنائع ۱/ ۱۰۵-۹۱، فتاوی هندیه ۱/ ۱۴۴-۱۳۸)۔

اس سلسلہ میں مفتی محمود حسن گنگوہی تحریر فرماتے ہیں:

احکام سفر جاری ہونے کے لئے ضروری ہے کہ مسافت سفر کی نیت کے ساتھ سفر کا آغاز کرے، جو شخص تین منزل مسافت کی نیت سے اپنی آبادی سے باہر نکلا وہ شرعاً مسافر ہے، اس کے ذمہ قصر لازم ہے (فتاوی محمودیہ ۲/ ۲۷۴-۲۷۵، فتاوی دار العلوم دیوبند مدلل ومکمل ۴/ ۴۵۹-۴۷۲)۔

مفتی سید عبدالرحیم لاجپوریؒ سے ایسا ہی سوال دہلی کے بارے میں کیا گیا تھا، اس کا جواب تحریر فرماتے ہیں:

"وطن اصلی یا وطن اقامت کی آبادی سے باہر ہو جانے پر شرعی مسافر کا اطلاق ہوگا، دوسری آبادی اگر چہ متصل ہو مگر وہ دوسری آبادی ہے، دونوں کے نام الگ الگ ہیں حکومت اور کارپوریشن "یعنی میونسپلٹی، نگر پالیکا" نے دونوں آبادیوں کی حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں، اس لئے وہ دونوں دو مستقل آبادیاں "یعنی شہر" شمار ہوں گی) اور شرعی مسافر کا اطلاق اسی وقت ہوگا جب کہ اپنی آبادی "یعنی شہر" کی حدود سے تجاوز کر جائے، اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے دونوں کو ایک کر دیا ہو تو اب وہ آبادی شہر کا محلہ ہے اور وہ محلہ شہر کا جزء ہے، لہٰذا اب اسی سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے"۔

(فتاوی رحیمیہ ۶/ ۳۶۳-۳۶۵ مکتبہ رحیمیہ، احسن الفتاوی ۴/ ۷۲-۷۳، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی طبع چہارم ۱۴۱۱ھ، انوار مناسک/ ص ۴۶۴-۴۶۶، شاہی مراد آباد، فتاوی قاضی خاں ۱/ ۱۶۵، فتاوی تاتارخانیہ ۲/ ۵، فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۳۹، البحر الرائق ۱/ ۱۳۹، النہر الفائق ۱/ ۳۴۴)۔

مفتی تقی عثمانی صاحب سے ایسا ہی سوال کراچی کے بارے میں کیا گیا تھا جس کے جواب میں آپ نے یوں تحریر فرمایا تھا:

---

[1] مدرسہ اسلامیہ شکرپور بھروارہ، دربھنگہ۔

''کراچی شہر کی حدود سے نکل کر قصر کرے''۔

''صورت مسئولہ میں قصر جائز نہیں، اپنا شہر خواہ کتنا ہی طویل و عریض ہو اس میں قصر جائز نہیں'' (فتاوی عثمانی ۱/ ۴۴ طبع اول کتب خانہ نعیمیہ دیوبند ۲۰۰۶ء)۔

## جس راستہ سے سفر کرے گا اسی کا اعتبار ہوگا:

ب- اگر وہ ایسے مقام کا سفر کر رہا ہو جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ قصر کرے گا، یعنی اگر کسی مقام تک پہنچنے کے لئے چند راستے ہوں ان میں ایک قریبی ہے اور دوسرا بہ قدر مسافت سفر طویل ہے تو مسافر جس راستہ سے سفر کرے اسی کا اعتبار ہوگا، لہٰذا بہ قدر مسافت سفر والے راستہ کو اختیار کرنے کی صورت میں مسافر ہوگا اور قصر وغیرہ کے احکام جاری ہوں گے۔ جبکہ قریبی راستہ سے جانے پر مسافر نہ ہوگا لہٰذا قصر نہیں کرسکتا ہے۔

اس سلسلہ میں ابن نجیم مصریؒ وضاحت کرتے ہیں:

''الرجل إذا قصد وإلى مقصده طريقان أحدهما مسيرة ثلاثة أيام ولياليها والأخر دونها فسلك الطريق الأبعد كان مسافرًا عندنا وإن سلك الأقصر يتم'' (البحر الرائق ۲/ ۱۴۰، فتاوی قاضی خاں ۱/ ۱۶۵، واللفظ لبحر الرائق)۔

(آدمی جب کسی شہر میں جانے کا ارادہ کرے اور اس شہر میں پہنچنے کے دو راستے ہوں: ان میں سے ایک راستہ تین دن اور تین رات کا ہے، جبکہ دوسرا راستہ اس سے کم مسافت کا ہے، پھر اس نے دور دراز راستہ کا سفر اختیار کیا تو وہ شخص ہمارے نزدیک مسافر بن جائے گا اور اگر اس نے نزدیکی راستہ کا سفر اختیار کیا تو وہ اتمام کرے گا)۔



# احکام سفر-شرعی مسائل

مولانا ریاض احمد قاسمی[1]

۱- مذکورہ شخص مسافر نہ ہوگا، اور اس پر سفر کے احکام جاری نہ ہوں گے، لہٰذا جب تک وہ شہر کی پوری آبادی سے نہ نکل جائے، قصر نہیں کرے گا، اس پر فقہاء کی تصریحات موجود ہیں:

۱- ''قال في الهداية: وإذا فارق بيوت المصر، صلى ركعتين، لأن الإقامة تتعلق بدخولها. فيتعلق السفر بالخروج منها، وفيه الأثر عن علي رضي الله عنه: لوجاوزنا هذا الخص لقصرنا، وقال في الفتح: قوله: وإذا فارق ... الخ بيان لمبدأ القصر، ويدخل في بيوت المصر ربضه... ثم قال: وفي فتاوى قاضيخان: فصل في الفناء: إن كان بينه وبين المصر أقل من قدر غلوة، ولم يكن بينهما مزرعة، يعتبر مجاورة الفناء أيضًا. ثم قال: وإذا كانت قرية. أو قرى متصلة بالربض، لايقصر حتى يجاوزها'' (فتح القدير ۲/ ۲۳، ۲۴)۔

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ سفر کے احکام جاری ہونے کے لئے ''خروج من بيوت المصر'' کے ساتھ خروج من ''ملحقات المصر'' بھی ضروری ہے، اس کے لئے آبادی چاہے جتنی بڑی ہو، کوئی حدود مقرر نہیں ہے، جیسا کہ اطلاق کا یہی تقاضہ ہے، حتی کے شہر سے باہر خانہ بدوش خیمہ زن ہوں، تو ان کے خیموں کو عبور کرنا بھی ضروری ہے اور اگر وہ کسی پانی کی جگہ، یا لکڑی کی جگہ پڑاؤ ڈالے ہوئے ہوں، تو اس کو عبور کرنا بھی ضروری ہے۔

چنانچہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

'' قوله: من خرج من عمارة موضع إقامته، أراد بالعمارة مايشمل بيوت الأخبية، لأن بها عمارة موضعها، قال في الإمداد: فيشترط مفارقتها، و لومتفرقة، وإن نزلوا على ماء أومحتطب يعتبر مفارقته، كذافي مجمع الروايات'' (ردالمحتار ۲/ ۵۹۹)۔

۲- ''قال في الفتح: أخرج البخاري تعليقًا: وخرج علي رضي الله عنه فقصر، وهو يرى البيوت. فلما رجع قيل: هذه الكوفة، قال لا، حتى ندخلها، قد أسنده عبدالرزاق'' (۲/ ۳۴)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ دخولِ آبادی سے قصر کا حکم ختم ہوجاتا ہے، پس اسی طرح خروج از آبادی سے ہی قصر کا حکم ثابت ہوگا، اس کی کوئی تفصیل نہیں کہ آبادی کتنی بڑی ہو، لہٰذا: ''المطلق يجري على إطلاقه'' (اصول الشاشی)۔

۳- ''ولوكان للبلد محال، كل محلة منفصلة عن الأخرى كبغداد في الماضي، فمتى خرج من محلته أبيح له القصر. إذا فارق أهله وإن كان بعضها متصلًا ببعض كاتصال أحياء المدن المعاصرة، لم يقصر حتى يفارق جميعها'' (الفقه الاسلامی وأدلته ۲/ ۳۲۱)۔

اس سے بھی معلوم ہوا کہ موجودہ دور کے شہروں میں جو مختلف محلات ہیں، وہ سب چوں کہ متصل ہیں، اس لئے ان سب کو عبور کرنا ضروری ہے۔

۴- ''وقداتفق الفقهاء على أن أول السفر الذي يجوز به القصر، ونحوه: هو أن يخرج المسافرمن بيوت البلد

---

[1] جامعہ رحمانی، مونگیر۔

التی خرج منها، و یجعلها وراء ظهره، أویجاوز العمران من الجانب الذی خرج منه، وإن لم یجاوزها من جانب آخر. لأن الإقامة تتعلق بدخولها. فیتعلق السفر بالخروج عنها؛ لقوله تعالی: وإذاضربتم فی الأرض، فلیس علیکم جناح أن تقصروا من الصلاة'' (النساء:۱۰۱) ''ولایکون ضاربًا في الأرض حتیٰ یخرج'' (الفقہ الاسلامی ۲/ ۳۲۴)۔

اس عبارت سے یہ معلوم ہوا کہ یہ مسئلہ اجماعی اور اتفاقی ہے کہ احکامِ سفر جاری ہونے کے لئے پوری آبادی سے نکلنا ضروری ہے، کیونکہ قرآن مجید میں ''قصر'' کے لئے ''ضرب في الأرض ''کوشرط قرار دیا گیا ہے اور ''ضرب في الأرض ''عرفاً اسی وقت محقق ہوگا، جب آبادی سے باہر نکل جائے۔

۵- ''وقال الشامي: قال في التجنیس: إذا افتتح الصلاة في السفینة حال إقامته فی طرف البحر. فنقلتها الریح ونوی السفر، یتم صلاة المقیم عند أبي یوسف خلافًا لمحمد. لأنه اجتمع في هذه الصلاة ما یوجب الأربع ومایمنع. فرجحنا مایجب الأربع احتیاطًا'' (ردالمحتار ۲/ ۶۰۱)۔

عبارت میں مذکور جزئیہ کی جو دلیل بیان کی گئی ہے، اس سے ایک ضابطہ نکلتا ہے کہ جہاں قصر اور اتمام میں اشتباہ ہو جائے، ایک وجہ قصر کی مقتضی ہو، دوسری اتمام کی، تو ایسی تمام جگہوں میں احتیاط یہی ہے کہ نماز پوری پڑھی جائے، خصوصاً اس لئے بھی کہ جمہور فقہاء کے نزدیک ''قصر'' تو ایک رخصت ہے، جبکہ اتمام عزیمت ہے، پس مذکورہ صورت میں بھی مسافت سفر قطع کرنے کا تقاضہ قصر ہے اور شہر کی حدود کے اندر رہنے کا تقاضہ اتمام ہے، لہٰذا یہ بھی موقع اشتباہ ہو گیا، اس لئے یہاں احتیاطاً اتمام ہی کرے گا۔

۶- مذکورہ صورت میں وہ قصر کرے گا، کیوں کہ مسافتِ سفر کی ابتدا کہاں سے ہوگی، اس بارے میں فقہاء سے کوئی صراحت منقول نہیں ہے، اس لئے مناسب یہ ہے کہ جس طرح دوسرے افعالِ شرعیہ کی ابتداء ''اقدام مع النیت'' سے ہوتی ہے، مثلاً: جب کوئی آدمی بنیتِ صلاۃ تکبیر تحریمہ کہہ لے تو عملِ نماز کی ابتداء ہو جاتی ہے، اسی طرح سفر بھی ایک امر شرعی ہے، لہٰذا جہاں سے وہ بنیتِ سفر روانگی شروع کرے اور باضابطہ چل دے، وہیں سے مسافتِ سفر کی ابتداء مانی جائے گی، چاہے وہ جگہ گھر ہو یا محلہ کی سرحد ہو، یا چوک چوراہا ہو، جہاں سے گاڑی لی ہو یا کوئی اور جگہ ہو۔

''قال الشامي: قوله قاصدًا مع قوله ''خرج'' أشاربه إلی أنه لوخرج ولم یقصد، أوقصد ولم یخرج، لایکون مسافرًا'' (ردالمحتار ۲/ ۶۰۰)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ ''عمل سفر'' شروع ہونے کے لئے دو چیزوں کا تحقق ضروری ہے: ۱۔ نیت، ۲۔ خروج (روانگی)، پس جس جگہ یہ دونوں چیزیں پائی جائیں گی، وہاں سے وہ مسافر ہو جائے گا اور وہیں سے اس کے سفر کی ابتداء ہو جائے گی، لیکن قصر وغیرہ احکام ابھی جاری نہیں ہوں گے، اس کے لئے پوری آبادی عبور کرنا شرط ہے، چنانچہ شروط قصر کو شمار کرتے ہوئے ڈاکٹر زحیلی فرماتے ہیں:

۳- ''مجاوزة العمران من موضع إقامته: کمابینا. وللفقهاء تفریعات في توضیح هذا الشرط'' (۲/ ۳۲۸)۔

موصوف کے بیان سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ ''آبادی عبور کرنا'' قصر کے لئے شرط ہے، سفر کی حقیقت میں یہ چیز داخل نہیں ہے۔

عرف اور تعامل سے بھی اسی کی تائید ہوتی ہے، کیونکہ ہمارے عرف میں اگر رخصت کرنے والے ساتھ ہوں، تو جب تک باضابطہ گاڑی میں بیٹھ کر روانہ نہ ہو جائے، اس وقت تک سفر کی شروعات نہیں سمجھی جاتی اور جونہی روانگی ہو جاتی ہے، سفر شروع ہو جاتا ہے، لیکن اگر کوئی آدمی اپنے گھر سے اپنی گاڑی میں بیٹھ کر روانہ ہوتا ہے تو گھر سے نکلتے ہی عرفاً اس کا سفر شروع ہو جاتا ہے، کیونکہ یہیں سے اس نے بنیتِ سفر باضابطہ روانگی شروع کر دی ہے، جب عرف وتعامل یہ ہے اور اس بارے میں کوئی شرعی تحدید وتعیین موجود نہیں ہے تو فقہاء کے مشہور قاعدہ کے مطابق عرف وتعامل کا اعتبار اس باب میں کرنا چاہئے:

''قال السبکی: واعلم أن من القواعد المشتهرة علی ألسنة الفقهاء: أن مالیس له حد فِي الشرع، ولافی اللغة یرجع فیه إلی العرف'' (الابہاج ۱/ ۳۶۵)۔

# مسافت سفر سے متعلق مسائل

مولانا غیاث الاسلام ندوی [1]

(الف) مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا اس سلسلہ میں مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب رقمطراز ہیں:

حنفیہ کا معروف مذہب تو یہی ہے کہ مسافر ہونے کے لئے کوئی مخصوص زمینی مسافت متعین نہیں ہے، بلکہ اوسط رفتار سے تین دن ورات میں جتنی دور کا سفر کیا جاسکے کم سے کم اتنی دور کے سفر سے انسان شرعی مسافر ہوتا ہے اور اس کے لئے نماز میں قصر کی اور رمضان میں وقتی طور پر روزہ نہ رکھنے کی اجازت حاصل ہوتی ہے، راستہ کی ہمواری و ناہمواری کے اعتبار سے یہ مسافت مختلف ہوسکتی ہے، لیکن عوام کی آسانی کے لئے بعد کے فقہاء نے مسافت کی بھی تعیین کی ہے، فقہاء حنفیہ سے اس سلسلہ میں تین اقوال منقول ہیں:

۱- ۲۱ فرسخ = ۶۳ میل

۲- ۱۸ فرسخ = ۵۴ میل

۳- ۱۵ فرسخ = ۴۵ میل (کبیری: ۴۹۸، رد المحتار ۱/ ۵۲۷)۔

شافعیہ، مالکیہ اور حنابلہ سے منقول ہے:

۱۶ فرسخ = ۴۸ میل، اور اس سلسلہ میں بخاری نے دو صحابی ابن عباسؓ و ابن عمرؓ کا عمل بھی نقل کیا ہے کہ یہ دونوں حضرات چار برید کے سفر پر قصر کیا کرتے تھے (بخاری ۱۴۷/۲)۔

ایک برید چار فرسخ کا ہوتا ہے، پس یہ رائے صحابہ سے مؤید بھی ہے، ائمہ ثلاثہ کے مسلک کے مطابق بھی ہے اور پندرہ فرسخ والا قول جس پر علماء خوارزم کا فتویٰ ہے (رد المحتار ۱/ ۵۲۷) سے قریب بھی ہے، اس لئے ہمارے زمانہ میں اکثر علماء ہند و پاک نے اسی قول کو اختیار کیا ہے۔

یہ بھی ملحوظ رہے کہ ایک فرسخ تین میل کے برابر ہے اور ایک میل سے میل شرعی مراد ہے جو چار ہزار ہاتھ کے برابر ہے (رد المحتار ۱/ ۵۲۷)، میل انگریزی مراد نہیں، پس اس طرح ایک میل شرعی دو ہزار گز کے برابر ہوا، اور دو ہزار گز ایک کلومیٹر ۸۲۸ میٹر، ۸۰ سینٹی میٹر کے مساوی ہے، اس طرح ۴۸ میل ۸۷ء ۸۲ء ۴۰ (۸۷ کلومیٹر، ۸۲ میٹر، ۴۰ سینٹی میٹر) کے برابر ہوتا ہے، یہی مسافت سفر ہے (جدید فقہی مسائل/ ۱۴۲)۔

سفر میں قصر کی ابتدا کہاں سے کی جائے، اس میں اصل یہ ہے کہ جہاں سے مسافر کو اپنی مسافرت واجنبیت کا احساس ہونے لگے وہیں سے وہ قصر شروع کردے گا، شارع نے اس کو عرف عام پر چھوڑا ہے، عرف اگر شریعت کے معارض نہ ہو تو اس کے بدلنے سے احکام میں تبدیلی واقع ہوتی ہے، چونکہ قدیم زمانہ میں آج کی بہ نسبت شہر چھوٹے چھوٹے ہوا کرتے تھے، اس وقت کسی شہر کا ۲۵-۳۰ کلومیٹر تک تجاوز کرنا بھی محال تھا، تین روزہ مسافت طے کرنے کے بعد بھی کسی شہر کی حدود کو پار نہ کرسکنا اس زمانہ میں تصور سے بالاتر بات تھی اور شہر سے نکلتے وقت ہی مسافر کو اپنی مسافرت واجنبیت کا احساس ہوتا تھا، اسی لئے فقہاء نے ابتدائے قصر کے لئے عزم سفر کے ساتھ جا بجا خروج من البلد اور تجاوز عن المصر کی قید لگائی ہے، اب صورتحال مختلف ہوچکی ہے، آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہروں کی حدود کافی وسیع ہوچکی ہیں اور اکثر شہر اپنے طول وعرض میں مسافت سفر سے تجاوز کر گئے ہیں، جیسا کہ سوالنامہ میں سو کلومیٹر کی وضاحت کی گئی ہے۔

---

[1] شاد منزل جوگا بائی ایکسٹینشن، جامعہ نگر، نئی دہلی۔

اب حالت یہ ہے کہ بسااوقات شہر میں رہنے والا شخص شہر کی وسعت کی وجہ سے اس کے دوسرے حصوں سے ناواقف ہوتا ہے، حتی کہ اگر کبھی وہاں جانے کا اتفاق ہوتو اسے اپنے مسافر ہونے کا احساس ہوتا ہے، شہروں کی آبادی مختلف علاقوں میں منقسم ہوتی ہے، ایک ایک علاقہ کئی کئی میل پر پھیلا ہوتا ہے، ہر علاقہ میں زندگی کی تمام ضروریات مہیا ہوتی ہیں، تعلیمی ادارے، شفاخانے، تفریح گاہیں، بازار وغیرہ ہر علاقہ میں مستقل طور پر ہوتے ہیں، اگر اب بھی خروج من البلد کی قید لگائی گئی تو شریعت سے ملی ہوئی سہولت کا مقصد فوت ہو جائے گا، لہذا اب مسافت سفر کا ارادہ کر کے اپنے علاقہ کی آبادی سے نکلنا ہی ابتدائے قصر کے لئے کافی ہوگا۔

اس سلسلہ میں دارالعلوم دیوبند سے ایک استفتاء کا جواب یوں دیا گیا:

جس بستی اور آبادی میں وہ رہتا ہے اسی سے خروج و دخول کا نماز قصر و عدم قصر میں اعتبار ہے، پس جو بازار کہ بستی سے منفصل ہے جیسا کہ بلاد بنگال میں سنا گیا ہے اس میں دخول و خروج کا اعتبار نہیں ہے، پس یہ شخص جب تک اپنی بستی میں اور اس کی عمارات میں داخل نہ ہوگا اس وقت تک قصر کرتا رہے گا۔

''قال في الشامي وأما الفناء فهو المكان المعد لمصالح البلد كركض الدواب و دفن الموتى و إلقاء التراب فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته و إن انفصل بغلوة أو مزرعة فلا كما ياتي'' (درمختار: باب صلاة المسافر تحت قوله من خرج من عمارة موضع اقامته)۔

ایک استفتاء اس طرح ہے:

سوال: اس ملک میں مکانات متصل اور ان میں باغات ہوتے ہیں، باوجود اتصال کے نام مواضعات کے علاحدہ علاحدہ ہوتے ہیں اگر کسی کو بارادہ سفر اپنے مکان سے نکل کر دوسرے موضع ہی پہنچنے کے بعد وقت نماز آگیا ہو اور وہاں سے اپنا موضع بھی نظر آتا ہو تو یہ مسافر قصر کرے گا یا اتمام؟

جواب: اس صورت میں وہ شخص قصر کرے گا، کیونکہ قصر کے لئے تجاوز کرنا اپنی بستی کی آبادی سے شرط ہے، نظر آنا آبادی کا مانع قصر نہیں ہے۔

''كما في الدر المختار: من خرج من عمارة موضع إقامته من جهة خروجه و إن لم يجاوز من الجانب الآخر'' (الدر المختار على هامش رد المحتار ۱/ ۷۳۲)۔

ان تمام تفصیلات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ اب شہر کے اندر نماز میں قصر کو خروج من البلد پر موقوف نہیں رکھا جائے گا، بلکہ اگر کوئی شخص مسافت سفر کی نیت کے ساتھ اپنے علاقہ سے نکل جائے تو شہر کی حدود میں رہنے کے باوجود اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ نماز میں قصر کرے گا۔

لیکن مسافت کے بارے میں پہلے تحقیق گذر چکی ہے کہ اس کی مسافت ۸۷ کلومیٹر ۷۸۲ میٹر، ۴۰ سینٹی میٹر ہے یعنی ۴۸ میل سے کچھ زیادہ ہے، لہذا اگر کوئی شخص صرف ۴۸ میل کی نیت کر کے چلے اور یہ مسافت طے بھی کر لے اور اب آگے جانے کا ارادہ نہ ہو تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے، وہ نماز میں قصر نہیں کرے گا، کیونکہ مذکورہ تحقیق کے مطابق اس نے مسافت سفر کی نیت نہیں کی، پھر اگر پندرہ فرسخ (۴۵ میل) والے قول سے جس پر علماء خوارزم کا فتوی ہے کچھ اشتباہ پیدا ہو تب بھی وہ قصر نہیں کرے گا کیونکہ ضابطہ ہے کہ جہاں پر قصر میں اشتباہ ہوتا ہے وہاں قصر چھوڑ کر اتمام کیا جاتا ہے۔

''قال في الشامي في موقع الاشتباه لأنه اجتمع في هذه الصلاة ما يوجب الأربع و ما يمنع فرجحنا ما يوجب الأربع احتياطا'' (رد المحتار باب صلاة المسافر تحت قوله قاصد ۱/ ۲۲۳)۔

(ب) اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر ہو تو وہ اتمام کرے گا، کیونکہ مذکورہ تحقیق کے مطابق مسافت سفر ۴۸ میل سے زیادہ ہے، اور اگر اس کے گھر سے ۴۸ میل سے زیادہ پر ہو تو عرف کا اعتبار ہوگا اگر گھر سے نکلنا ہی سفر کی ابتداء کا تصور ہو تو قصر کرے گا اور اگر بس اسٹینڈ وغیرہ کے پاس سے ابتداء سفر کا تصور ہو اور یہاں سے وہ مقام ۴۸ میل یا اس سے کم پر ہو تو اتمام کرے گا۔

☆☆☆

# مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے ہوگی

مفتی عبدالقیوم پالنپوری[1]

الف- کوئی بڑے شہر کا باشندہ سفر شرعی کے ارادہ سے اپنے گھر سے نکلا اور اس نے شہر ہی میں ۴۸ میل یا اس سے زائد مسافت طے کر لی اور وہ ابھی شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلا ہے تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے اور وہ ابھی اتمام کرے گا، محیط برہانی میں لکھا ہے:

''قال محمد: لایقصر حتی یخرج من مصره و یخلف دور المصر. و فی موضع آخر یقول: و یقصر إذا جاوز عمرانات المصر قاصدا مسیرة ثلاثة أیام و لیالیها، و هذا لأنه ما دام فی عمرانات المصر فهو لا یعد مسافرا'' (۲/ ۳۸)۔

مولانا تقی عثمانی صاحب تحریر فرماتے ہیں:

(۱) کراچی شہر کی حدود سے نکل کر قصر کرے۔

(۲) صورت مسئولہ میں قصر جائز نہیں، اپنا شہر خواہ کتنا ہی طویل و عریض ہو، اس میں قصر جائز نہیں (فتاوی عثمانی ۱/ ۵۴۴)۔

مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے شمار کی جائے؟ اس بارے میں صراحۃً کوئی بات فقہاء کرام سے منقول نہیں ہے، البتہ فقہاء کرام کی اس طرح

''من بغداد إلی کوفة مسیرة أربع لیال أو بین البلد الفلانی و بین البلد الفلانی مسیرة ثلاثة أیام أو بینهما مسیرة سفر''

کی عبارات سے مفہوم ہوتا ہے کہ فقہاء دو شہروں یا قریہ و شہر یا شہر و قریہ کے درمیان کی مسافت مراد لے رہے ہیں، اور جہاں ''من موضع إقامته'' جیسی عبارات ہیں، اس میں موضع اقامت سے مراد وہ گاؤں یا شہر ہے جس سے اس کو سفر کرنا ہے، ہر مسافر کے رہنے کا گھر یا اس کا محلہ مراد نہیں ہے، نیز آبادی سے تجاوز پر شرعی احکام جاری ہوتے ہیں، اس لئے کہ وہ اس وقت ہی مسافر شمار کیا جاتا ہے۔

''و فی المحیط: لأنه ما دام فی عمرانات المصر فهو لا یعد مسافرا'' (۲/ ۳۸۷)۔

لہٰذا یہی درست معلوم ہوتا ہے کہ مسافت سفر شرعی کی ابتدا شہر کے کنارے سے مانی جائے اور اس کو سفر شرعی کی مسافت طے کرنے والا وہاں سے مانا جائے۔

فتاوی محمودیہ میں مفتی محمود صاحب تحریر فرماتے ہیں:

وطن کے آخری مکان سے سفر کی مسافت شروع ہوگی اور جس بستی میں جانا ہے اس کی ابتدائی سرحد تک مجموعی مسافت کو دیکھا جائے گا (فتاوی محمودیہ ۷/ ۴۷۶)۔

ب- مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں جواب یہ ہے کہ ایسے مقام کا سفر کرنے والا کہ وہ مقام مسافر کے شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کے فاصلہ پر ہے تو وہ اتمام کرے گا قصر نہیں کرے گا، اس لئے کہ وہ شرعاً مسافر نہیں ہے۔



[1] جامعہ نذیریہ کاکوسی، گجرات۔

# مسافت سفر کی شرعی حیثیت

مفتی جمال الدین قاسمی[1]

آج کل بعض شہروں کی حدود جو غیر معمولی طور پر بڑھ گئے ہیں اور مسافت سفر یا اس سے زیادہ تک آبادی کا ایک تسلسل قائم ہوگیا ہے، ظاہر ہے کہ اتنا بڑا شہر اور اتنی بڑی آبادی کا وجود دور نبوت اور فقہاء مجتہدین کے دور میں نہیں تھا، اس لئے مسافت سفر کے کسی جگہ سے شمار کرنے کے سلسلہ میں حدیث یا پھر کوئی فقہی صریح جزئیہ ملنا تو ممکن نہیں، البتہ فقہی اشارات اور دور حاضر کے نظائر کو ہی بنیاد بنا کر کچھ کیا جاسکتا ہے، اس قسم کا ایک سوال مولانا سید عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ سے کیا گیا تھا تو انہوں نے میونسپلٹی کو بنیاد بنا کر جواب دیا تھا، جس کا حاصل یہ کہ میونسپلٹی اگر ایک ہو تو اس کو ایک شہر قرار دیا جائے گا، اور اگر آبادی متصل ہو لیکن میونسپلٹی دونوں آبادیوں کی الگ الگ ہو تو محض اتصال کی وجہ سے دونوں کو ایک شہر قرار نہیں دیا جائے اور یہ بات آج کل کے حالات کے لحاظ سے قرین قیاس بھی معلوم ہوتی ہے، اس کی نظیر فتاویٰ قاضی خاں میں بھی ملتی ہے:

''إن كان بين المصر و فنائه أقل من قدر غلوة و لم يكن بينهما مزرعة يعتبر مجاوزة الفناء أيضا وإن كان بينهما مزرعة أو كانت المسافة بين المصر و فنائه قدر غلوة يعتبر مجاوزة عمران المصر ولا يعتبر في مجاوزة الفناء'' (فتاوى قاضي خاں على هامش الهنديه ۱/ ۱۶۵)۔

ایک شہر کے مختلف محلے مختلف بستیوں کے حکم میں نہ ہوں گے، بلکہ ایک ہی جگہ سمجھی جائے گی، اور ایک شہر کے مختلف محلوں میں ٹھہرنے والا، اگر چہ ٹھہرنے کی مدت پندرہ یوم سے کم ہو تو وہ مقیم کہلائے گا (احکام سفر/ ۳۹)۔ اس پس منظر میں سوالات کے جوابات اس طرح ہوں گے:

الف- جس شہر میں وہ رہ رہا ہے، اگر میونسپلٹی اس کی بدلی نہیں ہے اور وہ اپنے شہر کی میونسپلٹی ہی میں ۴۸ میل یا اس سے زیادہ سفر کر چکا، پھر بھی وہ مقیم ہوگا اور پوری نماز ادا کرے گا، لیکن اگر میونسپلٹی بدل گئی، اگر چہ آبادی متصل ہے اور ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا سفر طے کرلیا تب وہ مسافر کہلائے گا اور قصر کرے گا، مسافت سفر کا شمار اس کی حدود میونسپلٹی کو قرار دیا جائے گا اور اس کو مسافت سفر قرار دینے میں سہولت بھی ہے، کیونکہ اس کی تعیین عموماً کردی جاتی ہے اور عام لوگوں کو بھی اس کا علم ہوتا ہے۔

ب- گھر سے فاصلہ کا شمار نہیں کیا جائے گا، بلکہ شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کا اگر فاصلہ ہوگا تو مسافر ہوگا ورنہ نہیں، ہمارے نزدیک یہی موقف راجح ہے۔



---

[1] دار العلوم حیدر آباد۔

# مسافت سفر کی فقہی تحقیق

مولانا اقبال احمد ٹنکاروی [1]

اس سلسلہ میں عام طور پر فقہاء کی رائے یہ ہے کہ جب کوئی شخص اڑتالیس / ۴۸ میل (یعنی سوا ستہتر کیلومیٹر) کے سفر کا ارادہ کر کے اپنی قیام گاہ سے روانہ ہو کر اپنی بستی سے آگے چلا جائے تب وہ شخص نماز قصر پڑھے گا، اگر کوئی شخص اپنے شہر (اپنی بستی) سے روانہ ہو کر جب تک ادھر کے مکانات سے گذر نہ جائے جدھر سے وہ (سفر پر) روانہ ہوا ہے، وہ مسافر نہیں ہوگا اور اسے قصر کی اجازت نہیں ہوگی۔

''قال قاضي خان: إذا جاوز المقيم عمران مصره مسيرة ثلثة أيام وليا ليها بسير الإبل أو مشي الأقدام يلزمه قصر الصلوة ويرخص له ترك الصيام، أما شرط مجاوزة الأقدام لأن السفر فعل فلا يوجد بمجرد النية''۔

اور فتاوی شامی میں ہے:

''(من خرج من عمارة موضع إقامته) أراد بالعمارة مايشمل بيوت الأخبية لأن بها عمارة موضعها''

(ردالمحتار علی الدر المختار ۲/ ۵۹۹)۔

بہر حال فقہاء کرام نے رخصت واتمام کے سلسلے میں جو بحث کی ہے اس کے مجموعہ سے یہ بات عیاں ہوتی ہے کہ مبدأ و منتہاء سفر کا آغاز بھی اسی نقطہ سے ہوگا، جس سے احکام سفر کا آغاز ہوتا ہے، جیسا کہ فتاوی قاضی خان اور در مختار کی عبارت سے ظاہر ہے، لیکن اس نقطہ کا اعتبار کرتے ہوئے ایسی چھوٹی بستی اور مختصر آبادی والے چھوٹے چھوٹے گاؤں وقصبات سے عرفاً مسافت سفر کی تعیین میں فرق نہیں سمجھا جاتا، جہاں مسافت سفر کا آغاز بستی کی انتہاء ابنیہ سے ہی سمجھا جاتا ہے جس کی بنا پر علماء واہل افتاء کی رائے یہی ہے کہ مبدأ و منتہاء مسافت سفر بھی ابنیہ بلد کی آخری عمارت سے شروع ہوگا، جیسا کہ شامی اور فتاوی ہندیہ میں بھی مذکور ہے، مگر ان لوگوں کے حق میں مبدأ احکام سفر کا اعتبار مذکورہ نقطہ نظر سے کرنے میں بڑی دقت ودشواری ہوگی، جو لوگ بمبئی، کلکتہ اور دہلی جیسے شہروں میں رہتے ہیں، جہاں شہر کی تمام آبادی ایک کنارہ سے دوسرے کنارے تک تجاوز کرنے میں سو کیلومیٹر یا اڑتالیس میل سے زائد کا فاصلہ ہو، اس لئے مناسب ہوتا ہے کہ مبدأ اور منتہا سفر کو ایسی شرطوں پر معلق کیا جائے جن کا لحاظ چھوٹے اور بڑے دونوں جگہوں میں رہنے والوں کے لئے سہل اور آسان ہو جائے اور دونوں کو سفر کی رخصت بھی حاصل ہو جائے اور کسی پر گراں بھی نہ گذرے، ارشاد خداوندی ہے: "لا يكلف الله نفسًا إلا وسعها" (سورۂ بقرہ)۔

اور اصول ہے: ''المشقة تجلب التيسير'' (الأشباه والنظائر)، کیوں کہ مبدأ سفر کے لئے جمیع بیوت بلد سے تجاوز کی شرط فقہاء نے جو رکھی ہے اس کا ثبوت کسی حدیث وآثار سے نہیں ہے اور نہ عبارۃ النص سے، تاہم کافی مراجعت وتلاش کے بعد یہ بات واضح ہوتی ہے کہ جس طرح مسافت سفر کی تعیین میں لوگوں کا عرف فیصل ہے، اسی طرح اس کے مبدأ و منتہاء کی تعیین میں بھی عرف ہی فیصل ہوگا، کہ سفر کے واسطے نکلنے والا شخص سفر کی نیت سے اپنے گھر سے نکل جائے تو لوگوں کے عرف وعادت میں اس کے سفر کا آغاز جس کام سے سمجھا جاتا ہے وہی مقام مبدأ سفر ہوگا اور جس مقام کو اس کے سفر کا نقطہ انتہا سمجھا جاتا ہو وہی اس کا منتہاء سفر ہوگا۔

جیسا کہ علامہ ابن نجیم اور علامہ ابن ہمام نے لکھا ہے کہ مبدأ سفر اور منتہاء سفر میں دراصل عرف وعادت کا اعتبار ہے:

''كذا لو سافر في البر إلى موضع في يوم أو يومين و أنه بسير الإبل و المشي المعتاد ثلاثة أيام يقصر اعتبارا للسير

[1] دار العلوم الاسلامیہ ماٹلی والا، بھروچ، گجرات۔

المعتادة... ثم يعتبر فى كل ذلك السير المعتادة فيه وذلك معلوم عند الناس فيرجع إليهم عند الأشباه'' (۱/ ۹۷)۔

فتح القدیر میں ہے:

''قوله فيما يليق بحاله و هو أن ثلاثة فيه إذا كانت الرياح معتدلة وإن كانت تلك المسافة بحيث تقطع فى البر بيوم كما فى الجبل يعتبر كونه من طريق الجبل بالسير الوسط ثلاثة أيام ولوكانت تقطع من طريق السهل بيوم فالحاصل أن تعتبر المدة فى أى طريق أخذ فيه''۔

مبدأ و منتہاء سفر کے سلسلہ میں علامہ ابن تیمیہ کی رائے بھی لائق اعتبار ہے، وہ تحریر کرتے ہیں کہ شریعت کے کچھ احکام وہ ہیں جن کی صفت اور حدود قرآن و حدیث سے متعین ہیں، جیسے صلاۃ، زکوۃ، صیام، حج، ایمان، اسلام، سفر اور نفاق وغیرہ، بعض وہ الفاظ ہیں جن کی توضیح لغت کے ذریعہ ہوتی ہے، جیسے الشمس، القمر، السماء اور بعض وہ اصطلاحات ہیں جن کی تعریف و توضیح کی بنیاد عرف و عادت پر مبنی ہے، جیسے نکاح، بیع، قبضہ، درہم و دینار وغیرہ۔

''الأسماء التى علق الله بها الأحكام فى الكتاب و السنة منها ما يعرف حده و مسماه بالشرع فقد بينه الله و رسوله كاسم الصلوة و الصيام والحج و الإيمان و الكفر، و منه مايعرف حده باللغة كالشمس والقمر... و منه مايرجع حده إلى عادة الناس و عرفهم فيتنوع بحسب عاداتهم كاسم البيع والنكاح والقبض... نحوذلك من الأسماء التى لم يحدها الشارع بحد ولا لها حد واحد يشترك فيه جميع أهل اللغة بل يختلف قدره وصفته باختلاف عادات الناس''

(فتاوی ابن تیمیہ ۱۹/ ۲۳۳۵)۔

مذکورہ بالا بحث اور فقہاء کی آراء کی روشنی میں یہ بات واضح ہوتی ہے کہ سفر کے مبدأ اور منتہاء کی تعیین میں لوگوں کے عرف ہی معتبر ہوں گے، جس طرح مسافت سفر کی تعیین میں لوگوں کا عرف فیصل ہے، البتہ شہر، گاؤں اور قصبہ کے عرف میں فرق ہوگا اور دونوں کے عرف کا اعتبار ہوگا۔

## خلاصہ جواب:

الف- چونکہ سفر کے مبدأ و منتہا میں لوگوں کے عرف معتبر ہیں، اس لئے اگر وہ شخص ایسی جگہ جانے کے ارادہ سے گاؤں سے نکلا تھا (اس کے گھر اور دوسری جگہ کے درمیان ۴۸ میل کی مسافت ہوجاتی ہے) جہاں تک سفر کی مسافت پوری ہوجاتی ہے تو گھر سے نکلنے کے بعد جیسے ہی وہاں جانے کے لئے، اس نے گاڑی پکڑی ویسے ہی وہ مسافر ہوگیا، لیکن اگر ۴۸ میل کی مسافت طے کرنے کے بعد بھی وہ شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلا ہے اور نہ اس کے آگے جانے کا ارادہ ہے تب بھی مسافر کے احکام جاری ہوں گے، نماز میں قصر کرے گا۔

ب- اگر اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ فاصلہ ہوجاتا ہے تو اسے قصر کی اجازت ہوگی اگر چہ وہ جگہ شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہ ہو۔



# مسافت سفر کی حدود شرعی

مفتی ظہیر احمد [1]

(الف) صورت مسئولہ میں سفر کے احکام جاری نہ ہوں گے، کیونکہ وہ حدود شہر سے باہر نہیں نکلا ہے اور شہر کی آبادی سے باہر جانا ضروری ہے، چاہے شہر کتنا ہی طویل وعریض کیوں نہ ہو۔

عالمگیری میں ہے: ''الصحيح ما ذكرنا أنه يعتبر مجاوزة عمران المصر لا غير. إلا إذا كانت ثمة قرية أو قرى متصلة بربض المصر، فحينئذ تعتبر مجاوزة القرى'' (ہندیہ ۱/ ۱۳۹)۔

درمختار میں ہے:

''من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه وإن لم يجاوز من الجانب الآخر'' (۲/ ۵۹۹)

شامی میں ہے:

''أراد بالعمارة ما يشمل بيوت الأخبية لأن بها عمارة موضعها، قال في الإمداد: يشترط مفارقتها و لو متفرقة'' (شامی ۲/ ۵۹۹)۔

اسی طرح شامی میں ہے:

''وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (شامی ۲/ ۲۹۹)۔

فتاویٰ رحیمیہ میں ہے:

ابتداء قصر کے لئے شہر سے نکلنا شرط ہے (فتاوی رحیمیہ ۵/ ۵)۔

آبادی چھوڑنے پر سفر کے احکام جاری ہوں گے۔

اسی طرح فتاوی محمودیہ میں ہے (۱۴/ ۲۲۸)۔

ب۔ اتمام کرے گا، کیونکہ حدود شہر سے باہر نکلنے کے بعد سے مسافت سفر شروع ہوگی (سابقہ دلائل کی بنیاد پر)۔

☆☆☆

---

[1] مدرسہ عربیہ اشاعت العلوم، کانپور۔

# مسافت سفر اور شرعی نقطۂ نظر

مولانا عامر ظفر ایوبی مفتاحی[1]

سفر کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جہنم کے گڈھوں میں سے ایک گڈھا کہا ہے، کیونکہ سفر میں جن پریشانیوں اور تکلیفوں کو برداشت کرنا پڑتا ہے، وطن میں اکثر انسان اس سے محفوظ رہتا ہے، موجودہ دور میں بہت ساری آسانیاں ہوجانے کے باوجود صعوبتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور گھر جیسا آرام نہیں ملتا، وطن اور سفر کے حالات یکساں نہ ہونے کی وجہ سے شریعت نے دونوں کے احکام بھی جدا جدا بیان کئے ہیں، لیکن احکام سفر کا تحقق مطلقاً سفر سے نہیں ہوتا، بلکہ شریعت نے اس کی مسافت کی مقدار مقرر کی ہے، عند الحنفیہ شرعی طور پر جس سفر کا اعتبار کیا گیا ہے وہ متوسط چال سے تین دن تین رات کی مسافت ہے، جس میں مسلسل چلتے رہنا ضروری نہیں ہے، بلکہ آرام وراحت اور دیگر ضروریات کا لحاظ رکھتے ہوئے چلنے کا اعتبار ہے، جس کا تخمینہ بری سفر میں ۴۸ میل شرعی کیا گیا ہے، جب آدمی ۴۸ میل شرعی سفر کے ارادہ سے گھر سے روانہ ہو کر اپنی بستی سے آگے چلا جائے، تب حکم سفر کا تحقق ہوگا، تقریباً اس پر سبھی ائمہ کا اتفاق ہے۔

عصر حاضر میں آبادی میں اضافہ اور دیہی علاقوں کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہر پھیلتے جارہے ہیں، بہت سارے شہر اتنے وسیع وعریض ہوگئے ہیں کہ ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک مسافت سو کلومیٹر سے بھی تجاوز کرگئی۔

(الف) ایسے شہر میں اگر کوئی شخص اپنے گھر سے سفر شرعی یعنی ۴۸ میل طے کرنے کے ارادہ سے نکلتا ہے اور ۴۸ میل سفر طے کرنے کے باوجود بھی اپنے شہر ہی میں رہتا ہے اور وہ حدود شہر سے باہر جانے کا ارادہ بھی نہیں رکھتا تو فقہی عبارتوں سے بظاہر پتہ چلتا ہے کہ وہ قصر نہیں کرے گا، کیونکہ تحقق حکم سفر کے لئے حدود مصر سے تجاوز ہونا شرط ہے جو پائی نہیں گئی، لہٰذا سفر کا حکم بھی ثابت نہیں، لیکن ۴۸ میل شرعی کی مقدار ہوجانے کی وجہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ شرعی مسافر ہوگیا، اس اعتبار سے اس کو قصر کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔

لیکن کتب فقہ کی عبارت کو بغور دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تحقق سفر میں اصل مسافت ہے اور خروج من المصر بطور شرط ہے، بلکہ خروج من المصر بھی اصل شرط نہیں ہے، نیت سفر بالفعل اصل شرط ہے اور خروج من المصر نیت سفر بالفعل کی دلیل ہے، جیسا کہ بدائع میں ہے:

"الخروج من عمران المصر، فلا يصير مسافرا بمجرد نية السفر ما يخرج من عمران المصر، و أصله ما روى عن علي رضي الله عنه أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعا، ثم نظر إلى خص أمامه وقال: لو جاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين و لأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل لأن مجرد العزم عفو و فعل السفر لا يتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لا يتحقق قران النية بالفعل فلا يصير مسافرا" (بدائع الصنائع ۲/ ۲۶۳)

(مقیم کو مسافر نے کے لئے ضروری ہے کہ اس کا شہر کی آبادیوں سے خروج ہو، پس مسافر نہیں ہوگا، محض سفر کی نیت سے جب تک شہر کی آبادیوں سے نہ نکلے اور اس کی اصل وہ حدیث ہے جو حضرت علیؓ سے مروی ہے جب انہوں نے بصرہ خروج کر کے کوفہ جانے کا ارادہ کیا تو چار رکعات ظہر کی نماز پڑھی، پھر اپنے سامنے کی جھونپڑیوں کو دیکھا اور کہا: اگر ہم ان جھونپڑیوں سے تجاوز کرجاتے تو دو رکعت نماز پڑھتے اور اس لئے کہ نیت کا اعتبار اس وقت کیا جاتا ہے جب فعل سے قریب ہو، اس لئے کہ صرف ارادہ کرنا معاف ہے اور سفر کا فعل ثابت نہیں ہوتا ہے مگر شہر سے نکلنے کے بعد، لہٰذا شہر سے اگر نہیں نکلا تو نیت کا فعل سے اتصال ثابت نہیں ہوگا، لہٰذا وہ مسافر نہیں ہوگا)۔

صاحب بدائع کی اس تعلیل سے پتہ چلتا ہے کہ نیت سفر بالفعل ضروری ہے اور خروج من المصر اس پر دلیل ہے، لیکن چونکہ لمبے چوڑے شہر میں نیت

---

[1] جامعہ مفتاح العلوم، مئو۔

سفر بالفعل پر خروج من المصر کو دلیل بنانا ناممکن ہے، لہذا نیت سفر بالفعل پر خروج من المصر کے علاوہ دوسرے دلائل کو تسلیم کرنا پڑے گا۔

جو بھی شہر اس نوعیت کے ہیں اور اتنے وسیع وعریض رقبہ میں پھیلے ہوئے ہیں کہ ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک ۴۸ میل شرعی یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے ان شہروں میں متعدد ریلوے اسٹیشن، بس اسٹاپ اور مختلف حلقوں کی نشاندہی ہوتی ہے، مثلاً دہلی ایسا شہر ہے جو بہت بڑے حلقے میں پھیلا ہوا ہے، لیکن اس میں الگ الگ علاقے مختلف ناموں سے جانے جاتے ہیں، لہذا ہر علاقہ کی حیثیت ایک شہر کی ہوگی اور ایک علاقہ سے تجاوز کر کے دوسرے علاقہ میں چلے جانے سے تحقق حکم سفر ہو جائے گا۔

(ب) ایک شخص ۴۸ میل کے ارادہ سے نکلا تو اس کی ابتدا قول راجح کے مطابق اس کے گھر سے شمار کی جائے گی، حدیث میں آتا ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سفر کرتے اور اپنی سواری پر سوار ہوتے تو دعا پڑھتے تھے۔

"إن النبی ﷺ کان إذا سافر فرکب راحلته کبر ثلاثا" (ترمذی ۵/ ۵۰۱)۔

(جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سفر کرتے اور اپنی سواری پر سوار ہوتے تو تین مرتبہ تکبیر کہتے)۔

اس دعا میں یہ بھی مذکور ہے کہ اے اللہ میں اپنے اس سفر میں نیکی اور تقوی اور ایسے عمل کا سوال کرتا ہوں جس سے آپ خوش ہوں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس وقت کو سفر سے تعبیر کیا اور عرف میں بھی جب آدمی اپنا سامان لے کر گھر سے باہر نکل جاتا ہے تو کہا جاتا ہے کہ وہ سفر میں گیا، اس لئے ابتدا گھر سے شمار کی جائے گی، نیز جیسا کہ بدائع کی عبارت گزری ہے کہ اصل خروج من المصر نہیں ہے، بلکہ وہ بطور دلیل ہے اور سفر تو حقیقتاً گھر ہی سے شروع ہوتا ہے۔

☆☆☆

# مسافت سفر

مولانا عطاء اللہ قاسمی[1]

آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کی شہر کی جانب منتقلی کے سبب شہر پھیلتے جارہے ہیں، بعض شہر تو ایسے ہیں جو سو کلومیٹر سے بھی زیادہ پھیل چکے ہیں، شریعت میں سفر کی بنیاد پر بعض سہولتیں دی گئی ہیں، جن کا تعلق ایک مخصوص دوری کے سفر سے ہے، اس بات پر تقریباً اتفاق ہے کہ ان سہولتوں کا فائدہ عملاً شہر کی آبادی اور متعلقات شہر سے باہر نکلنے کے بعد ہی اٹھایا جاسکتا ہے، علامہ ابن رشد القرطبی (۵۲۰-۵۹۵ھ) فرماتے ہیں:

"أما الموضع الرابع و هو اختلافهم في الموضع الذي منه يبدأ المسافر بقصر الصلوة فإن مالكا قال في المؤطا: لا يقصر الصلاة الذي يريد السفر حتى يخرج من بيوت القرية و لا يتم حتى يدخل أول بيوتها، و قد روى عنه إلى أن قال... و بالقول الأول قال الجمهور" (بداية المجتهد ۱/ ۱۴۲)۔

(جمہور علماء کا قول ہے کہ مسافر جب شہر کے مکانات سے باہر نکل جائے تب قصر کرے گا، اسی طرح (واپسی میں) جب شہر کے مکانات سے آگے بڑھ جائے تو اتمام کرے گا)۔

لیکن فقہاء کرام کے کلام میں ایسی کوئی صراحت نہیں ملتی کہ سفر کا نقطہ آغاز کہاں سے مانا جائے، جہاں سے قصر شروع کرے گا وہاں سے یا گھر سے؟ فقہاء کے کلام اور ان کی تصریحات کی روشنی میں ایسا سمجھ میں آتا ہے کہ سفر کا نقطہ آغاز اور حکم سفر کا نفاذ دونوں الگ ہیں۔

چنانچہ تمام فقہاء بیوت مصر سے نکل جانے پر قصر کی اجازت دیتے ہیں، یہ اسی صورت میں صحیح ہوسکتا ہے جب کہ گھر سے بارادہ سفر نکلا ہو، اس لئے سفر کا آغاز گھر سے ہی مانا جائے گا۔

لہذا اگر کوئی شخص گھر سے بارادہ سفر نکل گیا تو وہ مسافر ہوگیا، لیکن اگر محلہ کی مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے گیا تو اتمام کرے گا، قصر اس وقت کرے گا جب حدود شہر سے نکل جائے۔

حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مکہ مکرمہ جانے کا ارادہ فرمایا تو مدینہ میں اتمام فرمایا اور جب بئر علی پر پہنچے تب قصر فرمایا۔

"عن أنس أن رسول الله ﷺ صلى الظهر بالمدينة أربعا و صلى العصر بذي الحليفة ركعتين. متفق عليه" (مشكوة شريف ۱/ ۱۱۸)۔

لہذا جب سفر کا آغاز گھر سے ہوگا تو مسافت سفر کا شمار بھی گھر سے مانا جائے گا۔

ب۔ اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۷۷ء۴۸ کلومیٹر کا فاصلہ نہیں بنتا لیکن اس کے گھر سے اتنا فاصلہ بنتا ہے تو وہ مسافر ہے قصر کرے گا۔

(الف) "السفر الذي يتغير به الأحكام أن يقصد مسيرة ثلاثة أيام و لياليها" (ہدایہ ۱/ ۱۶۵)۔

یہ اور اس جیسی دوسری فقہی نصوص کے مفہوم مخالف کے بطور یہ ثابت ہوتا ہے کہ ۷۷ء۴۸ کلومیٹر کی دوری طے کرنے کے ارادہ سے گھر سے نکلنے والا مسافر ہے، خواہ یہ دوری صحرا و جنگل میں طے کرے یا شہری حدود میں، بہر حال وہ مسافر ہے، اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ قصر کرے گا۔ ☆

---

[1] جامعہ امداد العلوم کوپاگنج، مئو۔

# مسافت سفر کا آغاز کہاں سے

مولانا ابو بکر قاسمی [1]

مسافر کو شریعت نے سفر میں نماز کے قصر کرنے کی اور روزہ کے افطار کی اجازت دی ہے، لیکن سفر کا آغاز کہاں سے مانا جائے گا اور مسافت سفر کا شمار کس جگہ تک نکلنے سے معتبر مانا جائے گا، اس سلسلہ میں یہ صراحت تو تمام فقہاء نے کی ہے کہ انسان جہاں مقیم ہے وہاں کی آبادی سے نکل جائے، لیکن گاؤں کی آبادی تو مختصر ہوتی ہے اور ایک گاؤں اور دوسرے گاؤں میں بسا اوقات کافی فاصلہ پایا جاتا ہے، مگر شہر میں لوگوں کے ازدحام اور کثرت کے سبب آبادیوں میں اتصال ہو گیا ہے اور حضرات فقہاء نے نماز جمعہ کے باب میں متصل آبادیوں والے شہر کو ایک ہی حکم میں مانا ہے، اب یہاں دشواری یہ پیش آرہی ہے کہ سفر کی کم سے کم مسافت تو صرف چار برید یعنی اڑتالیس میل شرعی ہے، جب کہ دور حاضر میں ایک بڑے شہر کی آبادی کا رقبہ سو کیلومیٹر سے بھی تجاوز کر گیا ہے، اب ایسی صورت میں مسافت سفر کا شمار کس جگہ تک نکلنے کے بعد سے کیا جائے، تو اس سلسلہ میں قدیم فقہاء نے اتصال آبادی کا نہ کوئی معیار مقرر کیا ہے، اور نہ ہی یہ مسئلہ منصوص ہے، تاہم دور حاضر کے بعض فقہاء اور مفتیان عظام نے اس سلسلہ میں اپنی جو رائے لکھی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے:

۱- مفتی عبد الرحیم صاحب نے فتاوی رحیمیہ (۶/ ۳۶۴) میں بڑے شہر میں اتصال آبادی کا فیصلہ کرنے کے لئے میونسپلٹی اور نگر پالیکا کے حدود کو معتبر مانا ہے، یعنی اگر کارپوریشن نے جن دو آبادیوں کو الگ الگ مانا ہے تو وہاں ایک جگہ کی آبادی سے نکلنے کے بعد سے مسافت سفر کا شمار کیا جائے گا۔

۲- مفتی رشید احمد لدھیانوی صاحب نے احسن الفتاویٰ (۴/ ۷۳) میں دو آبادیوں کے درمیان وجود مزارع یا قدر غلوۃ کو موجب انقطاع تسلیم کیا ہے، کیوں کہ فناء مصر صحت جمعہ میں اگرچہ مطلقاً بحکم مصر ہے، لیکن حکم قصر میں وجود مزارع یا قدر غلوہ الحاق بالمصر سے مانع ہے، چنانچہ شامی میں ہے:

''وأما الفناء (إلى قوله) فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته وإن انفصل بغلوة أو مزرعة فلا'' (ردالمحتار ۱/ ۲۳)

(فنائے مصر اگر شہر سے متصل ہو تو مسافت سفر کے آغاز کے لئے فنائے مصر سے تجاوز کا اعتبار ہوگا اور اگر ایک غلوہ (چار سو ہاتھ یعنی تقریباً پاؤ کیلومیٹر) یا کھیت کا فاصلہ ہے تو فنائے مصر سے تجاوز کی ضرورت نہیں ہے بلکہ صرف مصر ہی سے تجاوز کر جانے سے سفر کے آغاز کا اعتبار کیا جائے گا)۔

لہٰذا سوالنامہ کی درج صورت میں احقر کی رائے یہ ہے کہ روایت ظاہرہ کے اعتبار سے جہاں تک مکانات کا اتصال ہے، وہاں تک کی آبادی کو متصل ہی مانا جائے، البتہ اس متصل آبادی سے نکلنے کے بعد اگر کسی بڑے دریا کا فاصلہ ہو، یا خالی جگہوں کا یا ایک آبادی اور دوسری آبادی کے درمیان دور حاضر میں کسی بڑے پارک وغیرہ یا کھیت کا فاصلہ ہو تو ایسی دو آبادیوں کو حکم قصر میں الگ آبادی کے حکم میں مانا جائے۔

☆☆☆

---

[1] جامعہ اسا[illegible] پور بھرواڑہ، دربھنگہ۔

# احکام سفر

مولانا محمد ارشد فاروقی [1]

الف- واضح رہے کہ ایسے بڑے شہر اپنے جلو میں قصبات ومواضعات کے بقدر آبادی و محلے مشرقی ومغربی، شمالی وجنوبی حصے کے مختلف نام لئے ہوئے ہوتے ہیں، جیسے دہلی، تو دہلی باضابطہ صوبہ ہے جس میں صوبے کے ضوابط رائج ہیں تو ایسے شہر میں جب کوئی گھر سے نکلے تو اس کے محلہ یا بازار سے نکلنے کے بعد جب ۴۸ میل کی مسافت طے ہوجائے گی، تو احکام سفر جاری کئے جائیں گے۔

اس سلسلہ میں مفتی نظام الدین کا فتوی روح شریعت کے موافق ہے:

''ان عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ جن بڑے شہروں میں میلہا میل تک مسلسل محلے وآبادیاں ہوں، جیسے کلکتہ، ممبئی وغیرہ، ان شہروں میں جب کوئی شخص موجودہ کیلومیٹر کے حساب سے سواستہتر کلومیٹر یا اس سے زیادہ مسافت تک جانے کی نیت سے اپنے مقام سے چلے تو اس شہر کے تمام محلوں اور آبادیوں کے باہر جانے کے بعد قصر شروع کرنے کا حکم دینا صحیح نہ ہوگا، بلکہ مزاج شرع وشارع علیہ السلام کے خلاف ہوگا بلکہ ایسے شہروں کا حکم شرع ان عبارات فقہیہ کی رو سے یہ ہوگا کہ اگر ایسے محلے اور آبادی سے متصل اس کا فناء یا ربضہ ہوں تو اس سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار کیا جائے'' (نظام الفتاوی ص ۶۸ جلد ششم جز ۱)۔

ب- اگر ایسے مسافر کا مکان آبادی سے دور واقع ہے تو اس کے مکان سے مسافت طے کی جائے گی۔

☆ اگر عام شہر وقصبہ اور گاؤں میں رہنے والا شخص ہے تو حدود شہر اور قصبہ وگاؤں کے ختم ہونے کے بعد سے مسافت طے کی جائے گی۔

☆ اگر بڑے شہر (دہلی، ممبئی وغیرہ) میں مکان ہے تو جس محلے یا علاقہ میں واقع ہے اس کی حدود کے باہر سے مسافت طے کی جائے گی۔

☆☆☆

---

[1] مرکزی جمعیۃ علماء ہند، نئی دہلی۔

# سفر کا آغاز اور اس کا حکم

مولانا ابو عاصم اعظمی [1]

شرعی اصطلاح میں مسافر اس کو سمجھا جاتا ہے جو راحت و آرام کا لحاظ کرتے ہوئے متوسط پیدل چال سے تین یوم کی مسافت یا اس سے زیادہ جانے کے ارادہ سے نکلے۔

ظاہر ہے کہ مسافت راستوں کے اختلاف سے مختلف ہو سکتی ہے، دشوار گزار، پہاڑی راستوں میں یہ مسافت کم طے ہو گی، جبکہ سہل اور استوار راستوں میں زیادہ طے ہو گی۔

مرور ایام کے ساتھ وسائل کی ترقی اور بعض دیگر عوارض کے سبب، اونٹ، گھوڑے اور پیدل سفر کا تصور تک ختم ہو چلا ہے، اس لئے علماء نے سہولت کے لئے عام راستوں کے لحاظ سے اس کا اندازہ ۴۸ میل کا لگایا ہے جو موجودہ رائج پیمانہ کے مطابق سوا ستہتر کلومیٹر بتایا جاتا ہے۔

سفر کے متعلق ایک عام تصور یہ بھی ہے کہ آدمی اپنے شہر سے باہر ہو، اس لئے کہ علی العموم ایسے شہر کا وجود ماقبل میں شاید نہ رہا ہو جو اس قدر طویل و عریض ہو کہ اس کے ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک کا فاصلہ سو کلومیٹر یا زیادہ کا ہو، مگر آج آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کی شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے جو شہر پھیلتے جارہے ہیں، تقریباً ہر ملک میں کچھ ایسے شہر مل جائیں گے جن کا فاصلہ ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک کافی طویل ہو گیا ہے۔

نیز تقریباً مذاہب اربعہ فقہیہ کے جمہور علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ شرعی طور پر سفر کی سہولیات کا فائدہ حدود شہر سے باہر نکلنے کے بعد ہو گا، جیسا کہ فتح الباری (۵۶۹/۲) میں حافظ ابن حجر لکھتے ہیں:

"مذهب الجمهور أنه لابد من مفارقة جميع البيوت"۔

اس سلسلہ میں حضرت علیؓ کا ایک عمل بھی مذکور ہے کہ آپ کوفہ سے نکلے اور آپ نے قصر کیا جبکہ بیوت نظر آرہے تھے، نماز کا وقت ہوا آپ نے قصر پڑھنا چاہا تو ساتھیوں نے کہا کہ سامنے کوفہ ہے پوری نماز پڑھی جائے تو آپ نے فرمایا: نہیں، جب تک ہم لوگ کوفہ میں داخل نہ ہو جائیں (فتح الباری ۵۶۹/۲)۔

الف۔ مذکورہ پس منظر میں اگر کوئی شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے لیکن وہ ابھی شہر کے اندر ہی ہو شہری حدود کے باہر نہ نکلا ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہیں ہے، تو بظاہر اسے سفر کی سہولیات نہیں ملنی چاہئیں، لیکن اگر ایسے شہروں کی حالت واقعی کو دیکھا جائے تو وہاں متعدد علاقائی اسٹیشن، بس اڈے اور ان کے بلدیاتی حلقے ہوتے ہیں اور ہر علاقہ کے الگ الگ کھیل کے میدان، قبرستان اور پارک ہوتے ہیں، اس لئے کہا جاسکتا ہے کہ ایسے شہروں میں جب کوئی شخص اپنے علاقہ کے اسٹیشن یا میدان یا حلقے سے باہر نکل جائے تو نماز میں قصر کرنا شروع کردے، اس لئے کہ اتنی مسافت کے سفر کے ارادہ کے بعد یا اتنی مسافت طے کرلینے کے بعد بھی اس کو مسافر نہ کہا جائے، کیونکہ وہ حدود شہر سے باہر نہیں نکلا اور اسے قصر کی اجازت نہ دی جائے، منشائے شریعت کے خلاف معلوم ہوتا ہے، اسی پہلو کو مفتی نظام الدین صاحب نے بھی راجح قرار دیا ہے۔

ب۔ اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو اس کے شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے تو وہ قصر کرے گا۔

اس لئے کہ ابتداء سفر کے لئے شہری حدود سے نکلنے کی شرط فقہی کتابوں میں مذکور نہیں ہے، درمختار میں جو مذکور ہے:

[1] مدرسہ تعلیم القرآن، محسن پورہ، مئو۔

''من خرج من عمارة موضع إقامته قاصدا مسيرة ثلاثة أيام و لياليها''

تو موضع اقامت سے خروج کی قید رباعی نمازوں کو دو رکعتیں پڑھنے کے لئے ہے اور قاصدا کا مسیرۃ ثلاثۃ ایام سے ہے، یعنی اس حالت میں نکلے کہ تین دن کی مسافت کا ارادہ ہو، یعنی جو شخص اپنے گھر سے تین دن کی مسافت کا ارادہ لئے ہوئے اپنے شہر کی آبادی سے نکلے تو قصر کرے۔

چنانچہ بحر میں: ''من جاوز بيوت مصره مريدا سيرا وسط ثلاثة ايام'' کے تحت لکھتے ہیں:

''بيان للموضع الذى يبتدأ فيه القصر'' (البحر الرائق ۲/۲۲۶)۔

یعنی مجاوزۃ بیوت اس موضع کی وضاحت ہے جس میں قصر شروع کرے گا۔

اسی طرح بحر میں ایک عبارت یہ بھی ہے:

''و إنما اكتفى بالنية فى الإقامة و اشترط العمل معها فى السفر لما أن فى السفر الحاجة إلى الفعل و هو لا يكفيه مجرد النية ما لم يقارنها عمل من ركوب أو مشى'' (۲/۲۲۷)۔

(یعنی اقامت اختیار کرنے کے لئے صرف نیت کرنے پر اکتفا کیا ہے اور سفر نیت کے ساتھ عمل کی بھی شرط لگائی ہے، کیونکہ سفر میں فعل کی ضرورت ہے اور اس کے لئے صرف نیت کافی نہیں جب تک اس کے ساتھ سوار ہونے یا چلنے کا عمل مقارن نہ ہو)۔

اس عبارت سے بھی یہ مفہوم واضح ہوتا ہے کہ جب نیت سفر کے ساتھ گھر سے نکل پڑے تو اس کے سفر کا آغاز ہو گیا۔

شامی (۲/۶۰۱) میں ہے:

''قال شمس الائمه السرخسى: الصحيح أنه يصير مسافرا عند النية كما فى الجوهرة و البرهان''۔

لہذا بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ ابتداء مسافت کا شمار مسافر کے گھر سے ہوگا، عام طور پر احادیث کی کتابوں میں بھی کچھ ایسا ہی ذکر ملتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر کا ارادہ کرتے اور سواری پر بیٹھتے تو سفر کی دعا پڑھتے تھے، اس لئے بظاہر اسے گھر سے ہی مانا جائے گا اور مسافت سفر کی ابتدا گھر سے ہی شمار کی جائے گی۔

☆☆☆

# مسافت سفر کا شمار محلہ سے یا شہر کی حدود سے

مولانا افتخار احمد مفتاحی[1]

سفر کے سلسلہ میں فقہاء کی تصریحات کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر شرعی کے مخصوص احکام تین شرطوں پر موقوف ہیں:

(۱) سفر کم از کم تین دن کی مسافت یعنی ۴۸ میل کا ہو، لیکن یہ مقدار پہاڑوں اور دریاؤں میں معتبر نہ ہوگی۔

(۲) ابتداء سفر ہی سے اتنی دور جانے کا ارادہ ہو۔

(۳) سفر کا قصد کرکے اپنی جائے اقامت سے آبادی کے باہر نکل جائے محض قصد کر لینے سے مسافر نہ ہوگا، بلکہ اپنی بستی سے باہر نکلتے ہی اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور جب تک اپنی آبادی کے اندر چلتا رہے گا تب تک وہ مسافر نہ ہوگا، بخلاف ان بستیوں (آبادیوں) کے جو شہر سے نہیں بلکہ شہر کے بیرونی میدانوں سے ملی ہوئی ہیں کہ ان سے آگے جانا ضروری نہیں ہے، لیکن موجودہ زمانہ میں آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادیوں کے شہر کی طرف منتقلی کی وجہ سے شہر پھیلتے جارہے ہیں، حتی کہ بعض شہروں کا پھیلاؤ سینکڑوں کلومیٹر سے تجاوز کر گیا ہے، اس لئے سفر میں جانے والا شخص اپنے محلہ یا حلقہ کی حدود سے نکل کر مسافر بنے گا، یا شہر کی حدود سینکڑوں کلومیٹر سے تجاوز کرنے پر مسافر بنے گا۔

چونکہ بہت سی بستیاں جو پہلے الگ الگ تھیں اور اب آبادی بڑھتے بڑھتے شہر سے ملحق ہوگئی ہیں تو دیکھنا یہ ہے کہ حکومت اور کارپوریشن (یعنی میونسپلٹی نگر پالیکا) نے آبادیوں کے نام اور حدود الگ الگ مقرر کئے ہیں یا نہیں، اگر آبادیوں کی حدود اور نام الگ الگ ہوں تو ہر آبادی الگ الگ مستقل آبادی اور محلہ شمار ہوگی اور شرعی مسافر کا اطلاق اس وقت ہو جائے گا جب وہ اپنی آبادی کی حدود سے تجاوز کر جائے اور اگر متصل ہونے کی وجہ سے کارپوریشن نے ایک کر دیا ہو تو اب ہر آبادی شہر کا ایک محلہ ہوگی اور وہ محلہ شہر کا ایک جز ہوگا، لہذا اب اس سے تجاوز ہونے پر مسافرت کے احکام جاری ہوں گے۔

شامی میں ہے:

''واختار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (شامی ۱/ ۵۳۲)۔

ان مذکورہ بالا حوالوں کی روشنی میں:

(الف) پہلے سوال کی صورت میں اگر چند آبادیوں کا نام اتصال کی وجہ سے کارپوریشن نے ایک ہی رکھ دیا ہو تو جب تک ان آبادیوں (شہروں کی حدود) سے آگے نہ بڑھے، قصر نہیں کرے گا۔

(ب) دوسرے جواب کی صورت میں چونکہ شہر کی حدود سے آگے بڑھ چکا ہے اور اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے، اس لئے وہ قصر کرے گا۔

☆☆☆

[1] جامعہ مفتاح العلوم، مئو۔

# مسافت سفر کی ابتداء وانتہا

مفتی محمد اکبر مظفر پوری[1]

الف- اگر آدمی اپنے گھر سے مسافت سفر کی نیت کر کے نکلے اور مسافت سفر ۴۸ میل کا راستہ طے کر لے، مگر حدود شہر سے نکلنے کی نوبت نہ آئے کہ شہر کی حد ہی مسافت سفر سے بہت زیادہ ہے تو یہ آدمی جب تک شہر کی حدود سے باہر نہیں نکلے گا مسافر نہیں ہوگا، اسے نماز میں قصر کی سہولت حاصل نہیں ہوگی۔

''قوله خرج من عمارة موضع إقامته إشارة إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر، و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن فإنه في حكم المصر، و كذا القرى المتصلة بالربض في الصحيح'' (شامی ۲/ ۵۹۹)۔

طحطاوی میں ہے:

''قوله إذا جاوز بيوت مقامه عبر بالجمع ليقيد اشتراط مجاوزة الكل، فيدخل فيه محلة منفصلة، و في القديم كانت متصلة لأنها تعد من المصر كما في الخانية'' (طحطاوی: ۲۳۰)۔

ب- اگر آدمی ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، لیکن اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہے تو ایسا آدمی بھی مسافر ہوگا اس پر قصر لازم ہے، گویا مسافت کا شمار اس کے گھر کے پاس سے ہوگا نہ کہ شہر کی انتہائی حدود سے (ملاحظہ ہو: کفایت المفتی ۳/ ۵۳-۳ بحوالہ احکام مسافر/ ۶۷)۔

درمختار میں ہے:

''من خرج من عمارة موضع إقامته قال في الإمداد: فيشترط مفارقتها ولو متفرقة'' (درمختار علی الشامی ۲/ ۵۹۹)۔

شرح وقایہ میں ہے:

''هو من قصد سيرا وسطا ثلاثة أيام و لياليها'' (۱/ ۱۹۴)۔

☆☆☆

---

[1] مظفر پور، بہار۔

# مسافت سفر کی ابتداء

مولانا عبد التواب اناوی [1]

مسافت سفر کی ابتدا کا اعتبار حنفیہ کے یہاں تجاوز عن بیوت البلد سے معتبر ہے، اس لئے اگر ایک آدمی اپنے گھر سے نکل کر مسافت سفر طے کرتے ہوئے بھی ابھی شہر کے اندر ہی ہے تو وہ یقیناً مسافر نہیں ہوگا، اس پر احکام سفر جاری نہیں ہوں گے۔

مسافت سفر کی ابتدا اس شہر کے آخری گھر سے ہوگی جس میں وہ مقیم ہے اور انتہاء اس شہر کے پہلے گھر سے ہوگی جس میں وہ داخل ہوگا، یعنی جس شہر میں جانے کا ارادہ ہے دونوں کے درمیان کی دوری اگر مسافت سفر ہے تو یقیناً اسے عبور کرنے والا مسافر ہوگا، کما صرح فی الکتب الفقهية الحنفية۔

"قال الزحيلي: أن يجاوز بيوت البلد التي يقيم فيها من الجهة التي خرج منها و إن لم يجاوزها من جانب آخر و أن يجاوز كل البيوت ولو كانت متفرقة كان أصلها من البلد وأن يجاوز ماحول البلد من مساكن أن يقصد من ابتداء السفر موضعا معينا و يعزم أن يقطع مسافة القصر من غير تردد" (الفقه الاسلامي و أدلته ۲/ ۱۳۵۰)۔

"وفي الشامي قال: من خرج من عمارة موضع إقامته من جانب خروجه وإن لم يجاوز من الجانب الآخر قاصد مسيرة ثلاثة أيام ولياليها، (قوله من جانب خروج) قال في الشرح المنية: فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران ما خرج منه من الجانب الذي خرج، حتى لو كان ثمة محلة منفصلة عن المصر و قد كانت متصلة به لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها" (رد المحتار ۲/ ۱۲۱)۔

مولانا مفتی محمود صاحب فرماتے ہیں:

مسافت شرعیہ کا شمار جس شہر یا بستی سے نکلنا ہے اس کے آخری مکان اور جہاں جانا ہے اس کے ابتدائی مکان تک ہوگی، یعنی مسافت صرف اتنی ہی شمار کی جائے گی (فتاوی محمودیہ ۷/ ۵۴۴)۔

مذکورہ عبارات اور فتوی سے معلوم ہوا کہ شہر کے اندر آدمی خواہ کتنا ہی لمبا سفر کیوں نہ کر لے جب تک آبادی شہر سے نکل کر مسافت سفر طے کرنے کا عزم نہ کرے مسافر شمار نہ ہوگا۔

☆☆☆

[1] جامعہ عربیہ ہتھورا، باندہ۔

# فناء شہر سے خروج اور جواز قصر

مولانا محمد ذکاء اللہ شبلی[1]

۱- اگر کوئی ایسے شہر میں ہو کہ اس کے مکان سے ۴۸ میل تک شہر پھیلا ہوا ہو تو ایسے شہروں میں مسافت سفر کے مکمل ہونے کے باوجود قصر کی اجازت نہ ہوگی، البتہ فناء شہر سے نکلنے کے بعد قصر درست ہوگا۔

۲- ایسے شہروں میں مسافت کی ابتدا اس کے مکان سے ہوگی۔

۳- چھوٹے شہروں و بستیوں سے سفر کے وقت مسافت کی ابتداء شہری حد کے ختم ہونے سے ہوگی۔



[1] دار القضاء، اندور (ایم پی)۔

# مسافت سفر کا آغاز

مفتی محمد مقصود رامپوری[1]

(الف۔ب) صورت مذکورہ میں فقہی عبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ شہر کے متعلقات سے نکل کر مسافر کے لئے مسافت کا اعتبار ہوگا، خواہ اس شخص کے گھر سے شہر کے متعلقات کی دوری ۴۸ میل سے کم ہو یا زیادہ، اس کا اعتبار نہیں ہوگا۔ یہی حکم گاؤں کا ہے کہ گاؤں کی آبادی سے نکل کر مسافت کا اعتبار ہوگا، لہٰذا وہ شخص جس کے گھر سے شہر کے اندر یا شہر کی حدود تک گو مسافت پوری ہو رہی ہو وہ نماز پوری پڑھے گا، اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے، کبیری (ص ۴۹۹) میں ہے:

"من فارق بيوت موضع هو فيه من مصر أو قرية ناويا الذهاب إلى موضع بينه و بين ذلك الموضع المسافة المذكورة صار مسافرا فلا يصير مسافرا قبل أن يفارق عمران ما خرج منه من الجانب الذی خرج منه حتى لو كان ثمة محلة منفصلة عن المصر و قد كانت متصلة به لا يصير مسافرا ما لم يجاوزها"۔

اسی طرح دیگر کتب فقہ میں مذکور ہے۔ بحر الرائق (۲/۲۲۶) میں ہے:

"و يدخل فی بيوت المصر ربضه و هو ما حول المدينة من بيوت و مساكن"۔

شامی (۱/۷۳۲) میں ہے:

"وأشار إلى أنه يشترط مفارقة ما كان من توابع موضع الإقامة كربض المصر و أما الفناء فهو المكان المعد لمصالح البلد كركض الدواب و دفن الموتى و القاء التراب فإن اتصل بالمصر اعتبر مجاوزته و إن انفصل بغلوة أو مزرعة فلا"۔

☆☆☆

[1] جامع العلوم فرقانیہ، رامپور۔

# مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا

مولانا محمد اعظمی [1]

آبادی میں اضافہ کے باعث شہروں کی وسعت اور ان کے غیر محدود پھیلاؤ سے نئے مسائل کا پیدا ہونا ناگزیر ہے، ان مسائل میں ایک وہی ہے جس کی دو صورتیں سوال میں ذکر کی گئی ہیں۔

ہمارے نزدیک یہ مسئلہ خالص اجتہادی معلوم ہوتا ہے، سفر کے لئے ۴۸ میل کی مسافت کا شمار مسافر کے گھر سے ہوگا یا اس کے شہر کی انتہائی حدود سے یا کسی اور خاص مقام سے؟ ہم ہنگامی غور وفکر کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ بدلتے حالات میں جب کہ عرف واصطلاح بدلتی جارہی ہے اور سرکاری سطح پر مسافتوں کا تعین بھی آسان ہوگیا ہے، مسئلہ مذکور میں شرعی اصل کا علم نہ ہونے کی وجہ سے عرف عام کا اعتبار کرنا عقل وعدل کے زیادہ مناسب ہے۔

عرف عام میں سفر کے لئے جائے خروج شہر کے مرکزی اسٹیشن اور خاص اڈے تصور کئے جاتے ہیں، جہاں سے بیرون شہر کے لئے سواریوں کی آمد ورفت ہوا کرتی ہے اور ان مرکزی مقامات سے سرکاری سطح پر مقررہ مسافتوں سے ۴۸ میل کا تعین بھی ہر ایک کے لئے آسان ہوتا ہے، اس لئے عرف عام کا اعتبار کرکے شہر کے مرکزی مقام سفر سے ۴۸ میل کی مسافت شمار کرنا انسب وانفع ہے، رہا گھر سے یا شہر کی انتہائی حدود سے مسافت شمار کرنا تو افراط وتفریط کو مستلزم ہے، یا تو بہت زیادہ سہولت ہے، یا مشقت میں اضافہ ہے۔

سوال میں دو صورتیں ذکر کی گئی ہیں، ظاہر ہے کہ ان دونوں کا جواب اس بات پر موقوف ہے کہ پہلے مسافت سفر کے آغاز کی جگہ کا تعین ہو، رہی یہ بات کہ کسی نے اپنے گھر سے ۴۸ میل کا صرف راستہ طے کیا، لیکن وہ شہر ہی میں ہو اور باہر نہ نکلا ہو، تو یہ سفر نہیں بلکہ شہر نوردی ہے، اس پر مسافر کے احکام کیوں کر جاری ہوسکتے ہیں؟ جب کہ اس کو اپنے شہر کی سہولیات اور سارے حقوق میسر ہیں، اور اس پر مسافر کا معنی (من خرج من بلد إلى بلد) بھی صادق نہیں آتا ہے۔

مزید برآں یہ متفق علیہ مسئلہ ہے کہ مسافر کو اپنے شہر کی آبادی (چاہے اس کی حدود کتنی ہی وسیع ہوں) سے باہر نکلنے کے بعد ہی اس پر سفر کے شرعی احکام جاری ہوتے ہیں، اس لئے اگر کوئی شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرنے کے باوجود اسی آبادی میں موجود رہتا ہے تو شرعی رخصتوں وسہولتوں کا مستحق نہیں ہوتا ہے۔

☆☆☆

---

[1] ڈومن پورہ، مئو (یوپی)۔

# احکام سفر کی ابتداء وانتہاء

مولانا احتشام الحق قاسمی[1]

الف۔ جس شخص نے ایک ہی شہر کی حدود میں اڑتالیس میل کا سفر طے کیا اور اس کا اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہیں ہے تو اس پر مسافر کے احکام جاری نہیں ہوں گے اور وہ نماز میں قصر نہیں کرے گا، بلکہ اتمام کرے گا۔

علامہ کاسانی (بدائع الصنائع کتاب الصلوٰۃ، نیۃ السفر ۱/۲۶۴) میں تحریر فرماتے ہیں:

''الثالث الخروج من عمران المصر... ولأن النية إنما تعتبر إذا كانت مقارنة للفعل ولأن مجرد العزم عفو، وفعل السفر لايتحقق إلا بعد الخروج من المصر فما لم يخرج لايتحقق قران النية بالفعل فلا يصير مسافرًا''۔

ب۔ جس شخص نے شہر کی انتہائی حدود سے نکل کر اڑتالیس میل سے کم کا سفر کیا، اگر چہ اس نے اپنے گھر سے اڑتالیس میل یا اس سے زیادہ کا سفر کیا ہو اس کا حکم بھی مذکورہ بالا عبارت سے معلوم ہو گیا کہ وہ شخص بھی مسافر شرعی نہیں ہے، کیوں کہ سفر شرعی کی ابتدا شہر کی انتہائی حدود سے نکلنے کے بعد ہی ہوتی ہے۔

علامہ کاسانی بدائع الصنائع کے مذکورہ بالا صفحہ پر ہی تحریر فرماتے ہیں:

''وأصله ماروي عن علي رضي الله عنه، أنه لما خرج من البصرة يريد الكوفة صلى الظهر أربعًا ثم نظر إلى خص أمامه وقال: لوجاوزنا هذا الخص صلينا ركعتين''۔ اور بدائع (۱/ ۲۶۱) پر تحریر ہے: ''فالذي يصير المقيم به مسافرًا نية مدة السفر والخروج من عمران المصر''۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ سفر کی سہولتوں کا فائدہ اٹھانے کے لئے شہر کی انتہائی حدود سے باہر نکل کر سفرِ شرعی کی نیت کا ہونا ضروری ہے اور اس شخص کی نیت حدود سے باہر نکل کر سفرِ شرعی کی نہیں ہے، لہٰذا یہ شخص نماز میں اتمام ہی کرے گا۔

☆☆☆

---

[1] دیوبند، سہارنپور۔

# مسافرت اور مقدار مسافت

مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی[1]

الف- جو شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرلے، مگر ابھی اپنے شہر کے اندر ہی ہے اور مزید آگے جانے کا ارادہ نہیں ہے، ایسی صورت میں یہ شخص مسافر ہوگا اور اس پر مسافر ہونے کے احکام لاگو ہوں گے۔

فتاوی عالمگیری میں ہے:

''أقل مسافة تتغير فيها الأحكام مسيرة ثلاثة أيام و لابد للمسافر من قصد مسافة مقدرة بثلاثة أيام حتى يترخص برخصة المسافرين'' (۱/ ۷۲)۔

اور فتاوی قاضی خاں میں ہے کہ:

''و أما شرط مجاوزة العمران لأن السفر فعل فلا يوجد بمجرد النية فيشترط قران النية بأدنى فعل'' (۱/ ۸۰)۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مسافرت کی مقدرہ مسافت تقریباً ۴۸ میل سفر کرنے والے کے گھر سے شمار کی جائے گی، اور مسافر صرف نیت سفر کی وجہ سے نہیں ہوگا، جب تک کہ گھر سے نکل نہ جائے، اسی مسافرت کے تحقق کے لئے فقہاء نے ''حتی فارق البيوت'' وغیرہ فرمایا۔

ب- جس شخص نے ایسے مقام کا سفر کیا جو سفر کرنے والے کے شہر کی انتہائی حدود سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، مگر اس کے گھر سے یا اس کی قیام گاہ سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر ہے تو یہ شخص مسافر ہوگا اس پر قصر ہے،

''لابد للمسافر من قصد مسافة مقدرة بثلاثة أيام حتى يترخص برخصة المسافرين'' (۱/ ۷۲)۔

---

[1] دار الافتاء جامعہ مفتاح العلوم، مئو۔

# مسافت سفر۔شرعی حدود

مولانا منظور احمد قاسمی [1]

احکام سفر کی ابتدا سے متعلق تو عبارات فقہاء بالکل صریح اور بے غبار ہیں کہ بنیت سفر شہر کے آخری گھر وعمارت سے یعنی حدود بلد سے نکلنے کے بعد ہی سے سفر کے احکام شروع ہوں گے، جیسا کہ کتب فقہ میں بصراحت موجود ہے، لیکن مبدأ مسافت سفر اور منتہائے مسافت سفر کیا ہے، آیا حدود شہر کا آخری حصہ یا خاص اپنی رہائش گاہ وجائے قیام جہاں سے چلا ہے اور اسی طرح سے خاص وہ رہائش گاہ وجائے قیام جہاں اسے ٹھہرنا ہے، تو اس سلسلہ میں تو کلام فقہاء میں کوئی صریح عبارت وجزئیہ نہیں ملا، لیکن فقہاء کرام نے احکام سفر کی ابتدا وانتہاء کے بارے میں جو کلام فرمایا ہے اس سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ مبدأ سفر ومنتہائے سفر بھی اسی نقطہ سے ہو جس نقطہ سے سفر کے احکام شروع ہوتے ہیں، اگر اس کے علاوہ مبدأ سفر ومنتہائے سفر کا کوئی اور نقطہ ہوتا تو فقہاء کرام اس موقع پر جبکہ احکام سفر کی ابتدا وانتہاء کو بیان کر رہے ہیں اسے بھی ضرور بیان کرتے، چنانچہ فقہاء کے کلام سے یہی محسوس ہو رہا ہے کہ جہاں سے مسافر پر سفر کے احکام شروع ہوتے ہیں وہیں سے مسافت سفر کا آغاز بھی ہوگا اور وہیں تک مسافت سفر کی انتہاء بھی۔ لہذا:

(الف) اگر ایک شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل کا راستہ طے کرے، لیکن ابھی وہ شہر ہی میں ہو شہر سے باہر نکلنے کی نوبت نہ آئی ہو اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہ ہو تو ایسا شخص شرعی مسافر نہ ہوگا اور نہ ہی اس پر سفر کے احکام جاری ہوں گے، بلکہ وہ نماز میں اتمام ہی کرے گا، جیسا کہ کتب فقہ وفتاویٰ کی صریح عبارات سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ احکام سفر کی ابتدا حدود بلد سے خروج کے بعد ہی سے ہوگی، اور چونکہ شہر وگاؤں کی کوئی حد وقید فقہاء کی عبارات میں نہیں ہے اور مطلق ہے اس لئے شہر وگاؤں خواہ بہت بڑا ہی کیوں نہ ہو، اس کی حدود سے نکلنے کے بعد ہی سفر کے احکام جاری ہوں گے اور وہ شخص شرعی مسافر ہوگا۔

(ب) اگر کوئی شخص ایسے مقام کا سفر کر رہا ہے جو شہر کی انتہائی حدود سے تو ۴۸ میل کے فاصلہ پر نہیں ہے، یعنی اس کے گھر کے پاس سے ۴۸ میل یا اس سے زیادہ کا فاصلہ ہو تو وہ شخص بھی اتمام ہی کرے گا، کیونکہ اس شخص پر جہاں سے احکام سفر شروع ہوں گے وہاں سے سفر شرعی کی مسافت پوری نہیں ہو رہی ہے، جب اس پر سفر کے احکام جاری نہیں ہو رہے ہیں تو وہ شرعی مسافر ہی نہیں ہوا، اگر وہ شرعی مسافر ہوتا تو ضرور اس پر احکام سفر جاری ہوتے، اور مسافت سفر کا مبدا ومنتہا بھی شہر کی آخری حد ہے جہاں سے احکام سفر شروع ہوئے ہیں۔

☆☆☆

---

[1] مدرسہ شیخ الاسلام شیخوپور، اعظم گڈھ۔

# مسافت سفر کا شمار کہاں سے ہوگا

محمد قمر عالم قاسمی[1]

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ شہری آبادی انتہائی تیزی کے ساتھ پھیلتی جارہی ہے، اس کی اصل وجہ آبادی میں اضافہ اور دیہی آبادی کی شہر کی طرف منتقلی ہے اور بعض شہر تو ایسے ہیں کہ ایک کی آبادی دوسرے سے مل چکی ہے، جیسے دہلی اور غازی آباد جبکہ دونوں دو صوبے میں واقع ہیں، دونوں شہر کے نام بھی الگ ہیں، حتی کہ دونوں کی حدود اور حکومتیں بھی الگ ہیں، اسی طرح دونوں کی بلدیہ بھی الگ ہے۔

لہذا اگر کوئی شخص اپنے گھر سے ۴۸ میل راستہ طے کرلے، لیکن وہ اپنے شہر کے حدود سے باہر نہیں نکلا ہے اور اس سے آگے جانے کا ارادہ بھی نہیں ہے تو ایسے آدمی پر مسافر کے احکام جاری نہ ہوں گے، کیونکہ شہر کے اطراف کے مکانات سے گاؤں کی آبادی مل کر متصل ہوجائے اور اسی طرف سے سفر کا ارادہ ہو تو گاؤں سے تجاوز کرنے کا اعتبار ہوتا ہے جیسا کہ فتاوی قاضی خاں علی الہندیہ میں ہے:

”وإن كانت القرى متصلة بربض المصر فالمعتبر مجاوزة القرى هو الصحيح وإن كانت القرية متصلة بفناء المصر لا بربض المصر يعتبر مجاوزة الفناء ولا يعتبر مجاوزة القرية“ (قاضی خاں علی الہندیہ ۱/ ۱۶۵)۔

(اور اگر شہر کے اطراف کے مکانات سے گاؤں کی آبادی مل کر متصل ہوجائے تو گاؤں سے تجاوز کر جانے کا اعتبار ہوگا، یہی صحیح اور راجح قول ہے، اور اگر شہر کی آبادی سے ملے ہوئے مکانات نہ ہوں بلکہ فناء شہر سے متصل گاؤں ہو تو فناء شہر سے تجاوز کرنے کا اعتبار ہوگا، گاؤں سے تجاوز کا اعتبار نہ ہوگا)۔

ب- اس شکل میں بھی اسے اتمام کرنا چاہئے قصر نہیں کرنا چاہئے، کیونکہ اس کا سفر اپنے شہر سے نکلنے کے بعد شروع ہوگا، جیسا کہ ”مراقی الفلاح“ میں ہے:

”ويشترط أن يكون قد جاوز أيضًا ما اتصل به أي بمقابلة من فنائه كما يشترط مجاوزة ربضه و هو ماحول المدينة من بيوت ومساكن فإنه في حكم المصر يشترط مجاوزتها في الصحيح“ (مراقی مع الطحطاوی/ ص ۲۲۰)۔

☆☆☆

[1] استاذ مدرسہ حسینیہ، رانچی۔

# سفر شرعی کی تعیین

مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی [1]

جن بڑے شہروں میں میلہا میل تک مسلسل محلے اور آبادیاں پھیلی ہوتی ہیں، جیسے بمبئی، کلکتہ، وغیرہ ان شہروں سے سفر میں احکام سفر پر عمل کی ابتدا ابنیہ بلد کی آخری عمارت سے شروع کریں تو یہ مزاج شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خلاف ہے، اس لئے کہ شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام تو ۴۸ میل کی مسافت کا سفر کرنے والے کو چند سہولتیں دے رہے ہیں اور ہم میلہا میل تک پھیلے شہروں سے سفر میں احکام سفر پر عمل کی ابتدا ابنیہ بلد کی آخری عمارت سے کر کے ان سہولتوں سے روک رہے ہیں کیونکہ شہروں میں بالکل گھر سے احکام سفر پر عمل کی ابتدا بھی عجیب لگتی ہے اور یہ بھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے عمل سے مماثل بات نہیں لگتی ہے، اس لئے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام قصر کی ابتدا مدینہ سے باہر نکلنے کے بعد ہی کیا کرتے تھے اور مدینہ اس وقت ایک چھوٹا سا شہر تھا۔

میرے خیال سے بڑے شہروں سے سفر میں مبدأ مسافت کی تعیین کے سلسلہ میں سب سے اقرب الی الصواب فتویٰ مولانا نظام الدین صاحب اعظمیؒ کا ہے اور وہ فتویٰ یہ ہے:

"بلکہ ایسے شہروں میں ان عبارات فقہیہ کی رو سے یہ ہوگا کہ اگر ایسے محلہ اور آبادی سے متصل اس کا فنا یا ربضہ ہو تو اس فنا یا ربضہ سے باہر نکلنے کے بعد مسافر شمار ہو جائے گا اور اگر اس آبادی سے اس کا فناء یا ربضہ متصل نہ ہو تو اس محلہ کی آبادی سے باہر نکلتے ہی مسافر شمار ہو کر اس پر قصر فی الصلوٰۃ کا حکم متوجہ ہو جائے گا" (نظام الفتاویٰ ص ۱۶۸ جلد ششم)۔

مندرجہ بالا تمہید کی روشنی میں جواب طلب دونوں مسئلوں میں ہماری رائے یہ ہے کہ میلہا میل تک پھیلے شہروں میں محلوں کی آخری حدود ہی مبدأ مسافت شمار ہوگی۔

اب اگر کوئی شخص اپنے محلہ کی آخری حد سے ۴۸ میل دوری کے سفر کا قصد کرے خواہ اس کا منتہائے سفر اسی شہر کی حدود کے اندر ہو یا شہر کی حدود سے باہر وہ مسافر شمار ہوگا۔

☆☆☆

[1] الجامعۃ الاسلامیہ شانتاپورم، کیرالا۔

# ابتداء سفر شہر کی انتہائی حدود سے

مفتی سید باقر ارشد قاسمی[1]

الف، ب- دونوں صورتوں میں قصر نہیں اتمام کرے گا، کیونکہ سفر کی ابتدا شہر کی انتہائی حدود سے ہوتی ہے، شہر کی حدود سے آگے جانے پر سفر کا اطلاق ہوتا ہے، اگر شہر کی حدود کے اندر ہی اندر ۴۸ میل سے زیادہ کی مسافت طے کرلے تب بھی اس پر احکام سفر جاری نہیں ہوں گے۔

حدود شہر (شہری وبلدیاتی حدود) سے آگے ۴۸ میل کا سفر طے کرنے یا اس کا ارادہ کر لینے پر اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے۔

☆☆☆

[1] معہد یعقوب، چن پٹن، بنگلور ساؤتھ، کرناٹک۔

# چوتھا باب: اختتامی امور

## مناقشہ:

## مسافت سفر کا آغاز

اس وقت کی افتتاحی نشست میں اپنے دونوں عرب مہمانوں کا میں استقبال کرتا ہوں جو وزارت اوقاف قطر کی جانب سے تشریف لائے ہیں، میں اپنی طرف سے، اکیڈمی کی طرف سے، یہاں تشریف فرما علماء کی طرف سے اور شہر برہان پور کی طرف سے کہ آپ نے ہمارے لئے سفر کی صعوبتیں برداشت کیں اور تشریف لائے، اللہ تعالی ہم تمام لوگوں کی طرف سے آپ کو اور وزارت اوقاف قطر کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

### مولانا نعمت اللہ صاحب اعظمی:

حضرات علماء! صبح کی نشست میں جناب مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب کی جانب سے مختلف حضرات کے نام پر چی آئی جس میں یہ درخواست کی گئی تھی کہ دس پندرہ منٹ گفتگو فرمائیں، اسی سلسلہ میں میرے پاس بھی ایک پر چی آئی، تو میں نے عرض کیا کہ جب مسئلہ پیش ہوگا تو اس وقت میں کچھ عرض کروں گا، ہم سب کے مخدوم حضرت مولانا سالم صاحب قاسمی ان سے بھی درخواست کی گئی تھی، انہوں نے تقریر فرمائی، ان کی تقریر کو سنتے ہی میرے دل میں یہ بات آئی اور غالب کا یہ شعر یاد آیا کہ:

دیکھنا تقریر کی لذت کہ جو اس نے کہا...... میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

اس سے پہلے بھی کئی سمینار میں جانا ہوا اور سمینار کے مباحثے کا افتتاح کرنا ہوا اور وہ مجھ سے متعلق رہا تو ہمیشہ میں نے افتتاح سے پہلے ایک بات کہی، وہی بات میں عرض کرنا چاہتا تھا جس کو حضرت مولانا سالم قاسمی صاحب مدظلہ العالی نے تفصیل کے ساتھ بیان فرمایا، میں اسی کے آخری ٹکڑے کو ابھی بیان کرنا چاہتا ہوں، ایسا نہیں ہے کہ آپ حضرات اس ٹکڑے سے ناواقف ہیں، بلکہ یقیناً آپ حضرات کے بھی سامنے ہے، لیکن وقت پر یاد دلا دینے کا بہر حال فائدہ ہے۔

مسلک دار العلوم دیوبند کے تعارف کے سلسلہ میں حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب نور اللہ مرقدہ، سابق مہتمم دار العلوم دیوبند ان کے مقالات اور ان کی کتابیں بعد میں چھپ کر آئیں اور اس میں بہت تفصیل کے ساتھ اور بہت سہولت سے اہل سنت والجماعت کا صحیح مسلک اور فرق ضالہ کی ضلالت وگمراہی کے اسباب کو بیان کیا گیا ہے، پھر اہل سنت والجماعت کے اندر جو مختلف مذاہب ہیں جس میں ائمہ اربعہ آتے ہیں ان کی حیثیت کو بیان فرمایا اور وہ حضرت ہی کی تعبیر ہے کہ مسلک تبلیغ کی چیز نہیں ہے، بلکہ یہ ترجیح کی چیز ہے۔

ہمارے پیش نظر جب یہ ہے تو ہم جن مسائل پر بحث کرتے ہیں، ان میں صرف مذاہب اربعہ کے اندر ایک مذہب، یعنی مذہب حنفی مستقل طور سے پیش نظر رہی ہے، اس لیے جتنے بھی سمینار کرنے والے ہیں، چاہے وہ جمعیۃ علماء ہند کی طرف سے ہوں چاہے وہ فقہ اکیڈمی کی طرف سے ہوں، ان لوگوں نے اپنے سمیناروں میں عمل بمذہب الغیر کو مستقل موضوع رکھا ہے، دوسرے مذاہب اربعہ میں مذاہب ثلاثہ جو باقی رہے ہیں، کس وقت میں اور کن حالات میں اس پر عمل کیا جائے گا، یعنی اپنی جگہ یہ مسلم ہے کہ ان پر عمل کیا جاسکتا ہے، مگر وہ عمل کس وقت میں ہوگا اور کس طرح سے ہوگا اس پر مستقل طور سے بحث کرتے ہیں، یہ صرف اس لئے تاکہ ہم کو اس اختلاف کا درجہ سامنے رہے، ایک بات تو یہ عرض کرنی تھی، دوسری بات جو عرض کرنی ہے وہ اس وقت زیر بحث موضوع مسافت سفر ہے، ان مسائل پر آپ حضرات نے جو کچھ لکھا ہے، اکیڈمی کی طرف سے اس کی تلخیص کر دی گئی ہے اور اس کو طبع بھی کرا دیا گیا ہے، میرے خیال میں اس کو طبع

اسی لیے کیا گیا ہے کہ وہ آپ حضرات کے ہاتھوں میں بھی آجائے اور جب مسئلہ پر بحث ہو تو اس کے اندر آراء کا اختلاف اور خود ان آراء کی کیا حیثیت ہے، جب یہ حیثیت ہمارے پیش نظر رہے گی اور دوسری جانب کی آراء اور اس کے دلائل بھی ہمارے سامنے ہوں گے اور ہم نے جو دلائل دیئے ہیں اس پر جب ہم غور وفکر کریں گے تب آسانی سے کوئی بات اتفاق رائے سے کہی جائے گی اور متفقہ رائے سامنے آجائے گی اور متفقہ رائے ہی حقیقت میں ہماری کامیابی کی ضمانت ہے، یہ سمینار اور اس طرح کے مسائل کو پیش کرنے کی وجہ یہی وجہ بیان کی گئی ہے کہ بجائے انفرادی غور وفکر کرنے کے اجتماعی غور وفکر کیا جائے، اجتماعی غور وفکر ہو پھر جو اجتماعی رائے آئے گی وہی مناسب رائے ہوگی، تو اس سمینار کا مقصد اتفاقی فیصلہ کرنا ہے اور امت کی اتفاقی رہنمائی کرنا ہے۔

جہاں تک اختلاف کی بات ہے تو اختلاف کا ہونا تو ناگزیر ہے، جب ہمارے علوم میں اختلاف ہے، جب ہماری عقلوں میں اختلاف ہے، ہماری فہم میں اختلاف ہے تو دلائل کے موجود ہونے کے باوجود ان دلائل کے سمجھنے میں اختلاف ہو سکتا ہے، ائمہ اربعہ کے درمیان جو اختلافات ہیں ان اختلافات کی وجوہات بھی بیان کی جاتی ہیں، لیکن بہت سے لوگ سب سے پہلے نمبر پر بیان کر دیتے ہیں کہ کسی کو ایک دلیل ملی ہے اور دوسرے کو دلیل نہیں ملی ہے، حالانکہ یہ پہلے نمبر کی چیز نہیں ہے، بلکہ یہ آخری نمبر کی چیز ہے، یہ تو ایک سبب ہے، لیکن یہ آخری نمبر کا سبب ہے، زیادہ بڑا سبب علوم، عقول اور فہم کا اختلاف ہے، مسئلہ کے استنباط اور استخراج میں اگر ہم اس کو مستحضر رکھیں گے کہ ہمارے اس اختلاف کی حیثیت کیا ہے، کیا درجہ ہے، تو ہم اپنی اس رائے کو چھوڑ کر دوسرے کی رائے کو اختیار کر سکتے ہیں، ایسی صورت میں اتفاق پیدا ہونے میں بہت آسانی رہے گی، جب متفقہ بات ہوگی تو وہی قابل قدر ہے، بس اسی پر میں اکتفا کرتا ہوں۔

## مفتی شیر علی گجراتی:

سفر کی ابتداء مبدأ سکونت سے ہوگی یا بعد خروج عن عمران المصر سے ہوگی؟ اس مسئلہ کے بارے میں حنفیہ وشافعیہ اور دیگر تمام ائمہ قریب قریب یہی لکھتے ہیں کہ بعد خروج المصر قصر کرے گا، حنفیہ کے یہاں "مبسوط" میں یہی لکھا ہے، "ذخیرہ" میں بھی لکھا ہے، "بدائع" میں یہی لکھا ہے اور اکثر کتابوں میں یہی لکھا ہے، ابن منذرؒ فرماتے ہیں کہ:

"أجمع کل من یحفظ عنه من أهل العلم عن هذا"

اس طرح سب ہی علماء متفق ہیں کہ بعد خروج عن عمران المصر سے قصر کرے، شہر میں نہیں کرے گا اور جہاں تک روایتوں کا تعلق ہے تو حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز مدینہ منورہ میں چار رکعت پڑھی اور ذوالحلیفہ میں عصر کی نماز دو رکعت پڑھی، تو حاصل یہی نکلا کہ مدینہ منورہ میں سفر کا ارادہ کیا ہی ہوگا، پھر بھی قصر نہیں کیا اور پوری نماز پڑھی اور جب ذوالحلیفہ پہنچے تب وہاں سے قصر کیا، اسی طریقہ پر حضرت علیؓ سے روایت ہے، بخاری، ابوداؤد، ابن ابی شیبہ اور مصنف عبدالرزاق میں ہے کہ حضرت علیؓ سفر میں کوفہ سے نکلے اور چلے تو لوگوں نے کہا گاؤں نظر آرہا ہے تو انہوں نے نماز پوری پڑھی، کسی نے سوال کیا کہ یہاں تو وہ ہے، تو فرمایا کہ وہ جو جھکری ہے وہاں تک ہم قصر نہیں کریں گے، خص کا لفظ ہے بانس وغیرہ کا کھونٹا، تو مطلب یہ ہے کہ حضرت علیؓ کا یہ عمل اصل بنیاد ہے، اسی طریقہ پر حضرت ابن عمرؓ سے بھی یہی منقول ہے کہ جب آبادی سے نکل جاؤ تو قصر کیا کرو، یہ روایتوں کا ماحصل ہے، باقی اب متعین بات نہیں رہی، وہ زمانہ تھا جب آبادی مختصر ہوتی تھی، خود آبادی اور مدینہ منورہ میں بھی کافی فاصلہ تھا اور آج ہے کہ فاصلہ ختم ہو گیا، بمبئی، کلکتہ، دہلی وغیرہ کا بھی یہی حال ہے کہ ایک طرف سے دوسری طرف تک سو کیلومیٹر سے زیادہ آبادی ہے، تو اس لیے علماء کرام کو ذرا اس میں تذبذب ہو گیا کہ کیا ہونا چاہیے، حضرت مفتی کفایت اللہ صاحبؒ نے لکھا ہے کہ ابتداء قصر موضع ابتداء سفر سے ہوگا اور خود ہی دوسری جگہ لکھا ہے کہ نہیں، چاہے کتنا ہی چکر لگائے قصر کرے، اتمام نہ کرے، حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم نے لکھا ہے کہ کراچی میں ایک کنارے سے دوسرے کنارے جاتا رہے، چاہے کچھ بھی کرے، قصر نہ کرے اتمام کرے، لیکن خود مولانا تقی عثمانی صاحب نے بعد میں رجحان اس طرف ظاہر کر دیا کہ اب میرا رجحان ادھر ہے کہ قصر کیا جائے گا، باقی یہ بھی کہہ دیا ہے کہ اکیڈمی میں یہ مسئلہ رکھ دیا جائے گا فیصلہ وہ لوگ کریں گے، رجحان تو ظاہر کر دیا، اب بات یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا:

"المسافر یمسح ثلاثة أیام ولیالیها أو کما قال...."

مسافر مطلق ہے، اس میں کوئی قید نہیں ہے، تین دن مسح کرے گا، مرغینانی لکھتے ہیں کہ یہ جو (الف) ہے استغراق جنس ہے، "هو من ضروریة عموم التقدیر" اور ان کے ہدایات میں سے ہے وہ بھی متعین کرنا پڑے گا کہ تین دن سے کم میں مسافر نہیں ہوگا، یہ ماننا پڑے گا۔

تو خیر عرض یہ ہے کہ اس قسم کی بات اس باب میں ہے، علامہ عینی نقل کرتے ہیں کہ حضرت عطاء اور سلیمان بن عدی یہ دونوں کہتے تھے کہ گھر میں سفر

ارادہ کیا اور قصر شروع کر دیتے تھے، یہ تابعین کا دور ہے اور تابعین کے دور کے حارث بن ابی ربیعہ ہیں، انہوں نے بھی ارادہ کر لیا سفر کا اور ابھی وہ گھر میں تھے اور قصر شروع کر لیا، فرماتے ہیں کہ ان کے پیچھے کون ہیں، حضرت اسود بن یزید وغیرہ جو حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کے شاگردوں میں سے ہیں ان کے نزدیک موجود تھے، ان چیزیں پر غور کر کے کوئی بات طے کی جائے، اور یہ بھی ہے کہ مطلق مسافر تو بہر حال مسافر ہے، سفر طویل ہو تو ان کے لیے کیا ہونا چاہیے؟ یہ سبب ہے تخفیف کا، طویل سفر خود مشقت ہے اور ''المشقة تجلب التيسير'' جہاں مشقت آئی تیسیر آ گئی، اور تیسیر یہی ہے کہ وہ قصر کرے، اس لیے مولانا تقی عثمانی صاحب نے اور میری بھی یہی رائے ہے کہ انہوں نے یہ لکھ دیا کہ یہاں محلہ متعین ہے، پنچایت ہے یا اور کوئی چیز ہے تو وہاں تک یہ چیز ہے، مثلاً ممبئی کے قامت پورہ، مدن پورہ میں جب تک ہے وہاں سے نہیں نکلا تو اتمام کرے گا، یہاں سے نکل گیا تو وہ قصر شروع کرے گا، ایسے ہی مخدوم پورہ ہے وہاں تک اتمام کرے اور اس سے نکل جائے تو قصر کرے، یہ محلات اس نے مقرر کر دئے ہیں، یا ان کے حالات متعین ہیں، تو اس پر تفصیل کیا جائے گا، ہاں ہر محلہ اور جن کی پنچایت الگ ہے اس کو ایک آبادی شمار کیا جائے گا، اور ایک گاؤں شمار کیا جائے گا تو میرے خیال میں یہی ہے کہ سفر چاہے شہر میں ہو، چاہے جنگل میں ہو مشقت تو لاتا ہے اور جہاں مشقت آئی تو تخفیف لازم ہے، اس لیے میری رائے یہی ہے اور مولانا تقی عثمانی صاحب نے بھی اپنا رجحان یہی ظاہر کیا ہے۔

## مفتی ارشد فاروقی:

سب سے پہلی بات تو یہ عرض ہے کہ ایک ایسے طویل اور دراز شہر میں جس میں اڑتالیس میل کا سفر کر لیا جائے تو وہ مسافر ہے یا مقیم؟

اس مسئلے کے تعین سے پہلے اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ سفر کے زیادہ تر احکام عرف پر مبنی ہیں، تو حد فاصل عرف کو بنایا جائے۔

دوسری بات یہ ہے کہ جیسے دہلی ہے، ممبئی ہے، یا بعض دوسرے شہر، یہ ایک شہر نہیں بلکہ مستقل ایک صوبہ ہے اور صوبہ ہونے کی وجہ سے باضابطہ وہاں اسمبلی کے الیکشن ہوتے ہیں، اس حیثیت سے دہلی کو مختلف علاقوں اور محلوں کے ذریعہ پہچانا جاتا ہے، اس لحاظ سے سفر کے سلسلہ میں احکام لگائے جائیں، اس کے بعد وطن اقامت کے سلسلہ میں خاص طور سے جو اہم بات ہے کہ مدرسوں کے ملازمین و مدرسین، اسی طرح سرکاری ملازمین کا مسئلہ ہے، اس سلسلہ میں ہندوستان میں ایک ہی رائے تقریباً فقہاء کی رہی ہے کہ ان سب کو مقیم قرار نہ دیا جائے، بلکہ مسافر مانا جائے اور تقریباً تمام بلکہ ''دارالعلوم دیوبند'' وغیرہ کے اہل افتا کے بھی فتاویٰ یہی ہیں، البتہ جیسا کہ عرض کیا گیا ''احسن الفتاویٰ'' کا ذکر کیا گیا مفتی رشید احمد صاحب کا، انہوں نے بسط و تفصیل کے ساتھ یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ملازمین مسافر نہیں ہیں، بلکہ وہ مقیم ہیں، اگر وہ لوٹیں اور وہ دو چار دن رہیں تو بھی وہ اتمام کریں گے، اس سلسلہ میں خاکسار کی رائے بالخصوص مدارس کے ملازمین کے سلسلہ میں یہ قائم ہوئی ہے کہ مدارس کے ملازمین کا تجزیہ دو لحاظ سے کیا جائے، مدارس کے وہ مدرسین و ملازمین جو اگرچہ سالہا سال سے ملازم ہوں، انہیں مستقل مقیم نہ مانا جائے، بلکہ ان کی اقامت عارضی مانی جائے، البتہ جو ذمہ داران ہیں اور انہیں تمام سہولتیں حاصل ہیں اور مستقل طور سے مدرسہ میں ہیں، انہیں یہ حکم دیا جائے کہ ان کے لیے یہ اقامت مستقل ہے اور ان کے لئے یہ وطن اصلی میں ہے، چنانچہ وہ اتمام کریں، چونکہ ان کو زندگی کی تمام چیزیں حاصل ہوتی ہیں اور وہ پرسکون رہتے ہیں۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی:

میرا خیال ہے کہ دہلی شہر اور دہلی صوبہ دو الگ الگ چیزیں ہیں، یہاں جو گفتگو ہے وہ دہلی، ممبئی، کلکتہ ان شہروں کی جو آبادی ہے، ان کا رقبہ کتنا پھیلا ہوا ہے، یہ موضوع گفتگو نہیں ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ یہ صرف مفتی رشید احمد صاحب کی ہی رائے نہیں ہے، بلکہ بعض دوسرے حضرات کے فتاویٰ مثلاً مولانا ظفر احمد صاحب وغیرہ کے فتاویٰ کا جو مجموعہ ہے اور میری نظر سے مولانا تقی صاحب کی بھی تحریر گذری ہے اور بعض دوسرے حضرات کی بھی یہی رائے ہے۔

## مفتی انور علی اعظمی:

مجھے یہ گذارش کرنی ہے کہ شہروں کے پھیلاؤ کے مسئلہ سے متعلق مفتی حبیب اللہ صاحب نے ابن حجر عسقلانی کا حوالہ ذکر فرمایا اور باتیں بیان فرمائیں، پچھلے زمانے میں شہروں اور قصبوں کے پھیلاؤ کا مسئلہ تھا ہی نہیں، بلکہ یہ موجودہ دور کا مسئلہ ہے، آج ہندوستان میں ممبئی، دہلی، مدراس، کلکتہ اور ہندوستان کے باہر بعض دوسرے ملکوں میں لندن وغیرہ بہت سے شہر ایسے موجود ہیں جن کی مسافت ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک سو کلومیٹر سے زیادہ ہے اور اسی طرح جیسے ممبئی کی آبادیاں بڑھتے بڑھتے دوسرے شہروں میں داخل ہو گئیں ہیں، اس لیے اگر مکانات کو پار کرنے والی بنیاد کو سامنے رکھا جائے اور ممبئی میں تھانے اور

کلیان وغیرہ کو لے لیا جائے تو آدمی آبادی سے باہر نہیں نکل پائے گا، اس لیے اس طرح کے تازہ مسائل میں از سرِ نو غور وفکر کرنے کی ضرورت ہے۔

## مولانا ریاض احمد رحمانی:

یہ جو مسئلہ سامنے ہے کہ مسافت سفر کی ابتدا کہاں سے ہونی چاہیے اور قصر کہاں سے کیا جائے، اس کا تجزیہ کرنے کے بعد یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ یہاں دو باتیں بالکل الگ الگ ہیں، پہلی بات یہ ہے کہ مبداء سفر کی تعیین اور دوسری بات ہے احکام سفر کا اجراء، مبداء سفر کی تعیین کے سلسلے میں کتب فقہ کے اندر کوئی صراحت نہیں ملتی ہے، اس لیے مبدأ سفر کی تعیین کے سلسلے میں تو فقہاء کے عام ضابطہ کے مطابق عرف کا لحاظ کیا جانا چاہیے، لیکن دوسری بات کے بارے میں تمام فقہاء متفق ہیں اور حضرت علیؓ کے قول "ألا حتی نجاوز هذا الخص" سے بھی پتہ چلتا ہے کہ احکام سفر کا اجرا اسی وقت ہوگا، جبکہ مسافر آبادی سے باہر نکل جائے، تو گویا مبدأ سفر کی تعیین کے سلسلے میں لحاظ عرف کا ہونا چاہیے، لیکن احکام سفر کا اجرا موقوف ہونا چاہیے آبادی سے نکلنے پر، حاصل یہ ہوگا کہ سفر کا آغاز تو وہاں سے ہوگا جہاں سے باضابطہ بنیت سفر وہ روانہ ہو جائے، لیکن قصر وغیرہ احکام سفر پر عمل کا پابند وہ اسی وقت ہوگا جب شہر سے نکل جائے۔

## مولانا ابرار خاں ندوی:

میں جو بات عرض کرنا چاہتا تھا وہ بات تو بعض لوگوں نے بیان کر دی، البتہ میں یہ کہنا چاہوں گا ایک مثال کے ذریعہ کہ بڑی آبادی والے جو شہر ہیں اس کے کنارے ایک شخص رہتا ہے اور وہ سفر کرتا ہے اس جانب جدھر آبادی نہیں ہے، مثلاً وہ اسی کیلو میٹر جاتا ہے وہ تو قصر کرتا ہے اور اگر وہ آبادی کی طرف سفر کرتا ہے اور سو کیلو میٹر یا سوا سو کیلو میٹر بڑی آبادی ہے شہر کی، دوسرے دن ادھر جاتا ہے تو قصر کی اجازت ہم اس بنیاد پر نہ دیں کہ وہ آبادی سے نہیں نکلا، حالانکہ اس نے جو کل سفر کیا تھا اس کے مقابلہ میں آج زیادہ طویل اپنے گھر سے سفر کیا ہے، تو آخر اس کو اجازت کیوں نہیں دی جارہی ہے، جبکہ وہ اتنی طویل مسافت کل کے مقابلے میں کر رہا ہے، تو یہ بات مزاج شریعت سے میل نہیں کھاتی اور رہا جمہور فقہاء کے مسلک کو آج کے حالات پر منطبق کرنے کا، تو جمہور کا مسلک یا ان کا جو حکم تھا وہ اس دور کی آبادیوں کے لئے تھا، جب آبادیاں چھوٹی تھیں، آج کی جو طویل آبادیاں ہیں ان پر اسے منطبق کرنا شاید مناسب نہ ہو۔

## مفتی جمیل احمد نذیری:

حضرت مولانا شیر علی گجراتی دامت برکاتہم نے جو بات کہی ہے، حضرت مفتی مولانا تقی صاحب عثمانی کی ترجیح سے متعلق تو میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ وہ ترجیح کہاں ہے، ذرا میں دیکھنا چاہتا ہوں، اس لیے کہ جو سوالنامہ ملا تھا اس میں مولانا شاہ تفضل علی صاحب کا جو مقالہ تھا اس پر میں نے بڑی تفصیل سے کچھ اعتراضات اور اشکالات پیش کیے ہیں اور اس کو میں نے فقہ اکیڈمی میں بھیجا بھی ہے، اس کے علاوہ جو حضرت مولانا تقی صاحب عثمانی کی اس پر تصویب ہے اس پر بھی مجھ کو اشکال ہے، چنانچہ بات یہ ہے کہ جواب صحیح کس اعتبار سے ہے؟ حضرت مولانا مفتی تقی صاحب عثمانی دامت برکاتہم مولانا مفتی شاہ تفضل علی صاحب کے جواب کے متعلق تحریر فرماتے ہیں کہ جواب صحیح ہے اور مبدأ سفر کے بارے میں بندے کو ابھی تک تردد ہے اور خیال ہے کہ کسی وقت اس مسئلہ کو علماء کے کسی اجتماع میں رکھ کر طے کیا جائے اور کچھ رجحان اس طرف ہو رہا ہے کہ شہروں کے درمیان مسافتوں کا تعین سرکاری کاغذات میں جس بنیاد پر ہوتا ہے اس کو سفر شرعی کے تعین کی بنیاد بنانے میں سہولت معلوم ہوتی ہے، مگر اس پر حتمی فتویٰ اسی اجتماع پر موقوف ہے، احقر عرض کرتا ہے کہ مفتی تفضل علی صاحب کے سارے فتوے کا نچوڑ تو یہی ہے کہ مبدأ مسافت شرعی کا عرف پر مدار ہے اور سفر شرعی کا آغاز وہیں سے مانا جائے گا جہاں سے عرفاً سفر کا آغاز ہو، نہ کہ حدود بلد سے نکلنے کے بعد اور آپ، یعنی حضرت مفتی صاحب کو مبدأ مسافت شرعی کے بارے میں تردد ہے، نیز آپ کا رجحان اس طرف ہے کہ مسافت شرعی کا تعین سرکاری کاغذات میں شہروں کی حدود سے کیا جائے، احقر عرض کرتا ہے کہ پھر آپ نے شروع میں "جواب صحیح ہے" کس اعتبار سے لکھا ہے۔

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

اس وقت دو مسائل زیر بحث ہیں، ایک مسئلہ تو مبدأ سفر کا ہے اور دوسرا مسئلہ ان مقامات کا ہے جہاں آدمی کی طویل اقامت ہو، لیکن اس نے اس کو باضابطہ اپنا وطن نہیں بنایا ہو، جہاں تک مبدأ سفر والی بات ہے تو اس سلسلہ میں عرض ہے کہ ائمہ اربعہ میں سے حضرات حنابلہ اور حضرات شوافع ان دونوں کے یہاں تو ایسی نظیریں ملتی ہیں، یعنی "المغنی" کی عبارت آپ نے دیکھی، امام نووی نے "روضۃ الطالبین" میں بھی لکھا ہے کہ اگر ایک شہر بڑا ہو اور کئی محلوں پر مشتمل ہو تو اس کے محلے کی جو حد ہوگی وہاں سے اس کو سفر کا مبدأ سمجھا جائے گا اور وہاں سے مسافت سفر شمار کی جائے گی، ہمارے یہاں بہ احناف نے عام طور پر اس سلسلے میں کوئی

صریح بات نہیں کہی ہے، چونکہ اس زمانے میں شہر اور آبادیاں اتنی مختصر ہوتی تھیں کہ اس پر روشنی ڈالنے کی اور اس کی صراحت اور وضاحت کی ضرورت نہیں تھی، عام طور پر جو فقہاء کی عبارتیں ہیں وہ اس سلسلے میں ہیں کہ احکام سفر کہاں سے جاری ہوں گے، لیکن سفر کی ابتدا کہاں سے شمار ہوگی، میں سمجھتا ہوں کہ اس پر کوئی زیادہ صراحت اور وضاحت کے ساتھ ہمارے یہاں ذکر نہیں آیا ہے، جہاں تک سفر میں شہر کے اندر قصر کرنے کی بات ہے تو اس میں تو یہی بات درست معلوم ہوتی ہے کہ جب تک آدمی گھر سے نکل نہ جائے اس کے لیے قصر درست نہیں ہونا چاہیے، کیونکہ اس پر ایک طرح کا اجماع ہے کہ احکام سفر کا اجراء اس شہر سے نکلنے کے بعد ہوگا جس شہر کی حیثیت اس کے وطن کی ہے، لیکن مبدأ سفر کیا ہوگا؟ ہمارے ہندوستان کے علماء میں حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحبؒ، حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمان عثمانیؒ اور حضرت مولانا نظام الدین صاحبؒ اور بھی بعض بزرگوں کا رجحان یہ ہے کہ اس کی جائے قیام سے مسافت سفر شمار کی جائے گی، میرا خیال یہ ہے کہ اس سلسلے میں ایک بنیادی مسئلہ یہ ہے کہ فعل سفر اور حکم سفر میں تخلف ہوسکتا ہے یا نہیں؟ کیا فعل سفر حکم سفر کو مستلزم ہے؟ کیا ایسا نہیں ہوسکتا ہے کہ فعل سفر کا تحقق ہوجائے، لیکن ابھی حکم سفر اس پر مرتب نہ ہو؟ فقہاء کے اور شریعت کے نظائر سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ بات ممکن ہے کہ بعض حالات میں وجود فعل ہو، لیکن ابھی اس پر حکم فعل کا ترتب نہ ہو، سفر پایا جائے، لیکن احکام سفر کا اس پر ترتب نہ ہو، جیسے خود اس سفر کے مسئلے کو آپ روزے میں لے جایئے، اگر ایک شخص دن کے دس بجے سفر کرتا ہے تو فعل سفر کا آغاز ہوچکا ہے، لیکن حکم سفر جو صائم کے لیے اباحت افطار ہے جو حکم سفر ہے، فقہا کہتے ہیں کہ ابھی اس کا ترتب نہیں ہوگا، اس دن اس کو روزہ رکھنا ہوگا، اگلی صبح اگر اس کی سفر کی حالت باقی رہی تو اس کے لیے گنجائش ہوگی روزے کو افطار کرنے کی، تو معلوم یہ ہوا کہ ایسا ممکن ہے کہ فعل سفر پایا جائے اور فوری طور پر احکام سفر کا ترتب نہ ہو، اگر ہم علماء اصول کے یہاں اس بحث کو دیکھیں تو اس میں علماء اصول نے نفس وجوب اور وجوب ادا میں فرق کیا ہے کہ بعض دفعہ وجوب کا تحقق ہوجاتا ہے لیکن ابھی اس کی ادائیگی مکلف سے متعلق نہیں ہوتی ہے، تو اس سے بھی ہم کو اس حکم میں روشنی مل سکتی ہے کیوں کہ اصل مقصد شریعت کا سفر طویل میں سہولت فراہم کرنا ہے اور جب وہ اتنا طویل سفر کر چکا ہے اور اپنے شہر سے بھی باہر نکل چکا ہے کہ جس کی وجہ سے سہولتیں شریعت میں رکھی گئیں ہیں تو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ بات زیادہ راجح ہے کہ اس کو سفر کی سہولتیں حاصل ہونی چاہیے اور مبدأ سفر اس کے جائے قیام کو بنانا چاہیے، وہاں سے مسافت کا اعتبار ہو اور شہر سے باہر نکلنے کے بعد اس کے لیے قصر کی اجازت ہو۔

## مفتی زاہد علی قاسمی:

میں ایک بات عرض کرنا چاہتا ہوں مکانات کے تسلسل کے متعلق، ابھی جو بات یہاں آرہی ہے اس میں بہت زیادہ فرق کیا گیا ہے، اس سلسلہ میں یہ بات عرض کرنا چاہوں گا کہ مکانات کے تسلسل کا جہاں ذکر کیا جارہا ہے اس میں غالباً بڑے اہم پہلو کو نظر انداز کردیا جاتا ہے کہ مکانات کا تسلسل سڑکوں اور اس کے ساتھ ملحق جو دوسری چیزیں ہوتی ہیں یا آبادیوں کی گلیاں ہوتی ہیں، مختلف جگہوں پر الگ الگ طریقوں سے ہوتا ہے، مثلاً آپ اگر ایک بڑے شہر سے دوسرے بڑے شہر کے درمیان سفر کریں تو اگر اس کی مسافت مثلاً ساٹھ، ستر، اسی کلو میٹر تک ہوجائے تو سڑک کے دونوں طرف تقریباً تمام جگہوں پر آپ کو مکانات ملیں گے، لیکن اس کے پیچھے جو مکانات ہوں گے تو وہاں آپ کو اس طرح کی چیزیں ہرگز نہیں ملیں گی، تو اس اعتبار سے اس کو آبادی قرار دے دینا یہ کسی طرح سے درست نہیں ہے، یہ بات اس لیے نہیں کہہ رہا ہوں کہ ایک شہر ہیں اس طرح ہوتا ہے، بلکہ میں یہ کہہ رہا ہوں کہ دو جگہوں کے بیچ میں اس طرح بکثرت پایا جاتا ہے، جو خصوصاً بڑے شہر ہیں اس اعتبار سے دونوں کو علاحدہ علاحدہ رکھنا بہت ضروری اور لازم ہوگا۔

## مولانا صدر الحسن:

ایک بات تو یہ ہے کہ شریعت نے مشقت کی وجہ سے سہولت دی ہے تو اس مشقت کی وجہ سے کتنی سہولت دینی چاہیے اس کی تعیین ہو، دوسری بات یہ ہے کہ سفر میں ایک ہے آبادی کی طرف سفر اور ایک ہے غیر آبادی کی طرف سفر، دونوں میں فرق رکھا گیا ہے، اگر کوئی غیر آبادی ویرانے کے اندر اقامت کی نیت کرتا ہے تو وہ درست نہیں ہے، وہ مسافر ہی رہے گا، اقامت کی نیت کے باوجود، لیکن آبادی میں نیت کرے گا تو وہ مقیم ہوجائے گا، معلوم یہ ہوا کہ شریعت نے دونوں کا لحاظ رکھا ہے آبادی کا بھی اور ویرانے کا بھی، تو اس کو بھی ملحوظ رکھنا ہوگا۔

دوسری بات یہ ہے کہ یہ بات تو تقریباً متفقہ طور پر سامنے آرہی ہے کہ ابتدائے سفر کہاں سے ہوگی، اس کا لحاظ کیا جائے گا، لیکن ہمارے علماء کے

درمیان مباحثہ میں کچھ اس میں تفریق معلوم ہورہی ہے، اس لیے یہ متعین کرنا ہوگا کہ عرف عام یا عرف خاص کس بنیاد پر یہ حکم لگایا جائے گا، یہ تین باتیں مجھے عرض کرنی تھیں، مجھے امید ہے کہ جو حضرات ان مسائل پر گہری نظر رکھتے ہیں وہ ان کو سامنے رکھیں گے تو انشاء اللہ ہدایت تک پہنچیں گے اور کوئی ترجیح کی صورت سامنے آئے گی۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی:

یہ مذاکرات اس لیے ہوتے ہیں کہ جب کمیٹی بنے گی تو جو حضرات اس میں شریک ہوں وہ ان ساری تفصیلات کو سامنے رکھیں، اور عموماً ہمارے حضرات جو بات بھی پیش فرماتے ہیں وہ تحریروں میں بھی الحمد للہ موجود ہے، بعض مقالے خواہ چھوٹے ہوں یا بڑے ان کا نفع یہی ہے کہ ان ساری تفصیلات کا اضافہ ہوجاتا ہے۔

## مولانا صباح الدین ملک:

مجھے صرف ایک نقطہ کی طرف توجہ دلانی ہے، وہ یہ کہ یہ مباحث جو روزے، اقامت اور مسافت کے متعلق ہیں، یہ تین مسائل ہیں، تو فقہاء نے ایک اصطلاح وضع کی ہے وطن اصلی کی اور دوسری وطن اقامت کی، ظاہر ہے کہ اس مقصد کو پورا کرنے کے لیے ہی وہ اصطلاح وضع کی تھی، حقیقتاً جو حکم ہے وہ یہ ہے کہ انسان کی دو حالتیں ہیں: ایک حالت سفر دوسری حالت اقامت، جیسا کہ ابھی وضاحت کی گئی کہ اصلاً انسان کی حالت اقامت، اور اس پہلو سے دیکھیں تو اتمام اصل ہے، تو اگر حالت سفر متعین ہوجائے تو قصر کا حکم آجائے گا تو اس کو طے کرنے کے لیے کہ حالت سفر کیا ہو؟ وطن اصلی اور وطن اقامت وغیرہ کی اصطلاح وضع کی گئی۔

مجھے ایسا لگتا ہے کہ بعض حالات میں وطن اصلی اور وطن اقامت سے دامن چھڑا کر ہی حالت سفر کو متعین کیا جاسکتا ہے، یعنی آدمی وطن اصلی میں ہے اور اس پر حالت سفر نہ طاری ہو تو اس پر اتمام ہوگا اور بظاہر وہ وطن اقامت ہو اس کی تعریف کی رو سے، لیکن اس پر حالت اقامت ہو حالت سفر نہ ہو، اس پر قصر کی سہولت آجائے گی، تو اس لیے کہ وطن اصلی اور وطن اقامت کے اتنے جزئیات کو ثابت کرنے کے لیے، اتنا اختلاف ہے، جبکہ اس میں کوئی نص نہ ہو، یہ باتیں فقہا کی بتائی ہوئی ہیں، لیکن ہر مسئلہ کی اپنی اپنی حالت اقامت ہے اور حالت سفر ہے اگر ہم حالت سفر کی تعیین پر وطن اصلی اور وطن اقامت کی اصطلاح سے نکل کر قادر ہوجائیں تو مسئلہ بن سکتا ہے۔

## مفتی ظہیر احمد کانپوری:

میں دو مسائل کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں، ویسے تو ہمارے کچھ دوستوں نے اس پر روشنی ڈالی ہے، مگر میں سمجھتا ہوں کہ وہ واضح نہیں ہوئے ہیں، ایک ہے مبدأ سفر اور دوسرے اس پر سفر شرعی کا حکم، یہ جو دو باتیں الگ الگ بیان کی جارہی ہیں اور جس پر ہم لوگ زور دے رہے ہیں، اس میں بات یہ ہے کہ ایک سفر شرعی ہے اور ایک سفر عرفی ہے، ہماری جو گفتگو چل رہی ہے وہ سفر شرعی کی گفتگو ہے، اگر ہم سفر شرعی پر گفتگو کریں تو پہلے سفر شرعی کی تعریف اور اس کے بعد اس کے حکم پر گفتگو کریں اور ان دونوں میں کوئی تکلف نہیں ہے، ایسا ہوسکتا ہے کہ ایک سفر عرفی ہو اور سفر شرعی نہ ہو، جیسا کہ عام طور سے لوگوں کو دھوکہ ہورہا ہے اور اس کے لیے بہت سی مثالیں پیش کی گئی ہیں سوال نامہ میں بھی کہ ہمارے عرف کے اندر جب ہم گھر سے نکلتے ہیں تو عرف میں یہ کہتے بھی ہیں کہ مسافر ہوگیا، اور یہ کہا جاتا ہے کہ میں فلاں جگہ جارہا ہوں اور وہ جاتا ہے تو یہ دراصل عرفی طور پر مسافر ہورہا ہے، شرعی طور پر مسافر نہیں ہورہا ہے، اسی طرح دوسری جگہ آپ دیکھیں کہ سفر شرعی اور سفر عرفی میں اس طرح امتیاز ہوسکتا ہے کہ اس میں نیت کا بھی دخل ہے اور اڑتالیس میل گذر جانے کا بھی اس میں حصہ ہے، اگر اس میں نیت نہ ہو اور وہ اڑتالیس میل کا سفر کرے تو یہ سفر عرفی ہے، شرعی نہیں ہے۔

مولانا خالد سیف اللہ صاحب نے "المشقة تجلب التيسير" کے تحت گفتگو کی ہے کہ اس میں آسانی پیدا ہونی چاہیے کہ کوئی شخص شہر میں اگر سو کلومیٹر سے زیادہ تجاوز کرجاتا ہے تو اس میں بھی مشقت کی بنیاد پر ہم کو تھوڑی رعایت دینی چاہیے، جو کہ سفر کا مقصد ہے، اس میں یہ کہنا چاہوں گا کہ دراصل اس قاعدے میں یہ حکمت ہے، علت کے درجہ میں یہ چیز نہیں ہے اور دوسری بات یہ کہ مشقت خود ایک اضافی شئی ہے، یہ مشقت کب ہوگی اور کب نہیں ہوگی اور کس کے لیے ہوگی اور کس کے لیے نہیں ہوگی، ایک بوڑھا شخص ہے اس کی مشقت اڑتالیس میل سے کم کے اندر ہوسکتی ہے، ایک جوان

ہے اس کے لیے اڑتالیس میل سے زیادہ میں بھی مشقت لاحق نہیں ہوگی، اس کے علاوہ ہمارے زمانے میں جو سفر ہے اس میں بالکل مشقت لاحق نہیں ہوگی، جیسا کہ ہمارے بعض ساتھیوں نے اس کو دہرایا بھی ہے، میرا خیال ہے کہ شریعت کا جو منشاء ہے اس کو ایک حکمت کا درجہ تو دیا جاسکتا ہے، لیکن اس کو علت کا درجہ دے کر اس پر حکم لگانا مناسب نہیں ہے۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی:

یہاں پر سفر شرعی ہی مقصود ہے اور اسی پر گفتگو کی بنیاد رکھی گئی ہے۔

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

اصل میں ہمارے یہاں اکیڈمی میں یہ اللہ کا شکر ہے کہ اس کی روایت رہی ہے کہ مختلف سوالات ابھارے جاتے ہیں اور تمام لوگ اپنے اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں، اس طرح ہم ایک دوسرے کی رائے سے استفادہ کرتے ہیں، عام طور پر یہاں سوال وجواب کا انداز نہیں ہوتا ہے اور اس لیے میں یہ وضاحت نہیں کرنا چاہ رہا تھا، لیکن چونکہ بار بار یہ بات سامنے آئی تو میں نے سوچا کہ ایک دو باتیں عرض کروں، فقہاء نے کہیں عبارت استعمال کی ہے مبدأ سفر کی اور کہیں استعمال کی ہے مبدأ حکم السفر یا مبدأ القصر کی، کہیں یہ کہ سفر کا آغاز یہاں سے ہوگا اور کہیں یہ ہے کہ حکم سفر کا ہوگا، ایک آدمی جب دو باتیں کہتا ہے تو ایک کلام کی حیثیت دوسرے کلام کے لیے تفسیر اور بیان کی ہی ہوجاتی ہے، تو زیادہ تر فقہا نے یہ لکھا ہے کہ قصر کا حکم اس وقت سے جاری ہوگا اور بعض فقہاء نے نفس سفر کا لفظ بھی استعمال کیا ہے اور ہوسکتا ہے کہ جہاں نفس سفر کا لفظ کہا گیا ہے اس سے بھی حکم سفر مراد ہو۔

دوسرے ہمارے مولانا ظہیر صاحب نے بڑی اہم بات کی طرف توجہ دلائی سفر شرعی اور سفر عرفی، اصل میں ہر سفر سے احکام شریعت متعلق ہیں، آپ نے سفر کے باب میں دیکھا ہوگا کہ جو مسافت متعینہ ہیں ان پر بھی احکام سفر متعلق ہیں جیسے 'صلوٰۃ علی الراحلۃ' کا حکم اور بعض دوسرے احکام ہیں اور مسافت شرعی کے سفر سے افطار صوم کا حکم یا صلوٰۃ سفر میں قصر کا حکم متعلق ہے، تو یہ سفر شرعی ہی ہے، البتہ یہ کہ ایک خاص حد میں یہ احکام جاری ہوتے ہیں، اس سے پہلے وہ جاری نہیں ہوتے ہیں اور یہ بات بالکل صحیح ہے کہ حکمتوں پر احکام کی بنیاد ہمارے یہاں نہیں ہوگی علتوں پر ہوگی، حنابلہ کے یہاں احکام کی اساس حکمتوں پر ہوتی ہے اور حنفیہ کے یہاں ان کی بنیاد علتوں پر ہوتی ہے، کیونکہ حکمتوں میں انضباط نہیں ہوتا، جیسے مشقت کے بارے میں آپ نے بتایا اور علتوں میں انضباط ہوتا ہے، لیکن بہر حال احکام متعین کرنے میں مقاصد بھی پیش نظر ہوتے ہیں، یہ جو ہمارے حنفیہ کے یہاں استحسان ہے یہ کیا ہے؟ جب حکمت اور علت کے درمیان فاصلہ بڑھ جائے تو استثنائی طور پر علت پر حکم مرتب کرنے کے بجائے حکمت پر، ضرورت پر، دفع ضرر وحرج پر آپ حکم کی بنیاد رکھتے ہیں، استحسان بالضرورۃ، اصل میں اس کی بنیاد یہی ہے کہ کہیں علت اور حکمت کے درمیان فاصلہ بڑھ جائے تو بعض دفعہ حکمت پر احکام کی بنیاد رکھی جاتی ہے، تو مسئلہ یہ نہیں ہے کہ مختلف لوگوں کے درمیان مشقتیں پیدا ہوتی ہیں الگ الگ حالات میں، مسئلہ یہ ہے کہ ایک متعین مسافت پر شریعت نے سہولت دی ہے، گویا وہ شریعت کے یہاں مشقت معتبرہ ہے، تو اگر اس میں مسافت سفر متحقق ہوگیا تو گویا یہ ایسی مشقت ہے جس میں تفاوت تو ہوسکتا ہے، لیکن یہ شارع کے نزدیک مشقت معتبرہ ہے، اس لیے اس کا اعتبار کیا جانا چاہیے، چاہے اس کے شہر سے یہ مسافت پوری ہو یا انتہاء بلد سے یہ مسافت پوری ہو، یہ ہمارے کہنے کا منشا ہے، یہ نہیں کہ نفس مشقت پر سفر کی سہولتوں کی بنیاد رکھی جائے اور اس پر احکام کا ترتب ہو، میں نے مناسب سمجھا اس کی وضاحت کردی جائے۔

## مولانا محمد فاروق:

مجھے بس ایک بات کہنی ہے، سفر میں جو علتیں ہیں اور جو رخصتیں ہیں اس سلسلہ میں اصولیین کا ایک ضابطہ ہے، انہوں نے جہاں علت کی قسمیں بیان کی ہیں تو ساتھ میں اس کی بھی وضاحت فرمائی ہے، ساتویں قسم بیان فرمائی ہے: ''سماد حکما'' اور اس کی مثال پیش کی ہے، رخصت کی، ان کی گفتگو سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ نفس سفر سے حکم ثابت ہوتا ہے اور حکم کے ثبوت کے لیے تمام علماء کا اتفاق ہے کہ ''خروج عن البلد'' صاف ثابت ہوگیا کہ سفر کا آغاز بھی وہیں سے ہوگا، کیونکہ قاعدہ ہے: ''لأنها تثبت بنفس السفر متصلة به'' اس سے صاف معلوم ہوا کہ جب حکم ثابت ہوتا ہے نفس سفر سے اور حکم کے ثبوت پر سبھوں کا اتفاق ہے کہ وہ خروج بلد سے ہے تو نفس سفر کا آغاز بھی وہیں سے ہو۔

## قاضی عبدالجلیل قاسمی:

مبدأ سفر اور مسافت سفر کے متعلق جو ابھی گفتگو ہو رہی ہے، ہمیں چاہیے کہ ہم سب سے پہلے اس کا منشا سمجھیں، اصل میں جب آدمی اڑتالیس میل یا اس سے زیادہ کا سفر کرتا ہے تو ہی وہ مسافر ہوتا ہے، اڑتالیس میل کا سفر شمار کہاں سے ہوگا، میرے خیال سے اس کی تعیین کے لیے مبدأ سفر کا لفظ استعمال کیا جا رہا ہے کہ کہاں سے مبدأ سفر شمار کیا جائے اور قصر کا مسئلہ یہ ہے کہ کہاں جانے کے بعد وہ نماز میں قصر کرے گا، اس لیے مبدأ سفر بالکل الگ ہے اور حکم سفر بالکل الگ ہے، اس پر ہم لوگوں کو غور کرنا چاہیے۔

## مفتی تنظیم عالم قاسمی:

ابھی کچھ دیر قبل مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب نے یہ بات کہی تھی کہ فقہاء کرام کا یہ متفق علیہ مسئلہ ہے کہ خروج عن المصر کے بعد ہی اس پر سفر کے احکام لاگو ہوں گے اور قصر شہر سے نکلنے کے بعد کیا جائے گا، اس لیے یہ بحث قابل غور بھی نہیں ہے اور قابل بحث بھی نہیں ہے، لیکن بات دراصل یہ ہے کہ اگر حالات بدل گئے تو کیا حالات کی تبدیلی سے مسائل بدلتے ہیں یا نہیں؟ انہیں فقہاء کرام نے اس پر بحث کی ہے کہ جب حالات بدل جائیں تو مسائل واحکام بھی بدلتے ہیں، پہلے زمانے میں جو شہر ہوا کرتا تھا وہاں فنائے شہر میں ایک ہی مقبرہ ہوا کرتا تھا، کھیل کے میدان اور گھوڑ دوڑ وغیرہ کے میدان ایک ہی ہوا کرتے تھے، اسی کو فناء مصر سے تعبیر کیا گیا ہے، لیکن آج اگر دیکھا جائے تو ہر محلہ کے اختتام پر کھیل کا میدان ہے اور وہ وہاں مقبرہ ہے اور ساتھ ہی وسیع شہر ہو چکا ہے، ظاہری بات ہے کہ اگر ایک آدمی سو کلومیٹر کا سفر کر رہا ہے اور اس پر سفر کے احکام لاگو نہ ہوں تو گویا ایک شخص کے مسافر ہونے کے باوجود بھی سفر کی سہولت اس کے پاس نہیں ہے، سفر کے ذریعہ سے یعنی حالات کے بدلنے سے احکام بدلتے ہیں، خود اس فقہ اکیڈمی کے سمینار میں "طلاق سکران" کے موضوع پر بحث ہو چکی ہے کہ "طلاق سکران" کے بارے میں ایک دو کے علاوہ تمام فقہاء کرام کا اتفاق تھا کہ حالت سکر میں طلاق واقع ہو جاتی ہے، لیکن جب حالت بدلے تو اس کے بانی خود حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام صاحبؒ نے اس پر بحث کرنے کی ضرورت محسوس کی اور پھر سمینار بلایا گیا اور اس میں یہ فیصلہ کیا گیا کہ بعض احکام میں حالات کی تبدیلی کی وجہ سے طلاق واقع نہیں ہوگی، ظاہری بات ہے کہ اس میں تمام حضرات کا اتفاق تھا اور اس کے بعد بھی جب ضرورت محسوس کی گئی بعض حالات میں طلاق واقع نہیں مانی گئی، تو اسی طرح آج بھی جب حالات کی تبدیلی کی وجہ سے اب شہر جب کہ زیادہ پھیل گیا اور کافی وسیع ہو گیا تو اس وقت بھی یہ مسئلہ قابل غور ہے کہ اس کے لیے کیا وہ شرط جو فقہاء کرام نے ضروری قرار دی ہے خروج عن المصر کی، کیا وہی شرط اب بھی باقی رکھی جائے گی یا اس پر نظر ثانی کی جائے، جب بات ہوگئی کہ اپنے محلہ اور محلہ کا جو معتبر اور متعینہ حدود ہوتی ہیں وہاں سے نکلنے کے بعد آدمی مسافر ہوگا اور اس کے احکام جب جاری ہوں گے تو یہ مسئلہ خود بخود حل ہو جائے گا کہ جب اس کے احکام وہاں پر نافذ ہوں گے تو اس کا آغاز بھی اور اس کا اعتبار بھی محلہ کے باہر سے ہوگا، لہٰذا اس مسئلہ کو اتنی آسانی سے چھوڑ دینا بہتر نہیں ہے، بلکہ قابل غور مسئلہ ہے کہ حالات کے تغیر سے احکام بھی بدلتے ہیں۔

## مولانا جہانگیر حیدر قاسمی:

مجھے ایک دو بات عرض کرنی تھی، ان میں سے ایک بات تو حضرت مولانا زبیر صاحب نے کہہ دی ہے کہ فناء مصر کسی زمانے میں مصر سے باہر ہوا کرتا تھا اور اب فناء مصر، مصر کے اندر داخل ہو گیا ہے، تو معلوم ہوا کہ فناء کا اعتبار اصلاً ضروری نہیں ہے، تو یہ بحث بھی نہیں آسکتی کہ فناء، مصر کے باہر ہے یا مصر کے اندر ہے، اعتبار آبادی کے تسلسل کا ہے، تو سفر میں بھی آبادی سے خروج کا اعتبار ہوگا، اور آبادی کے تسلسل کا بھی اعتبار ہوگا، جیسا کہ فقہاء نے لکھا ہے کہ دو آبادیاں اگر ایک ساتھ متصل ہو جائیں تو پھر مجموعی طور پر دونوں آبادیوں سے خروج کا ہونا ضروری ہوگا، دوسری بات جو مجھے کہنی تھی وہ یہ کہ مبدأ سفر اور حکم سفر کے سلسلہ میں جو عبارتیں ہیں ان ساری عبارتوں کے اندر: "لا یصیر مسافرا، صار مسافرا" ہے۔

ابتدائے سفر سے ان تمام صورتوں میں یہ ممکن ہے کہ احکام سفر کا اجراء مراد ہو، پھر دوسری عبارت یہ پیش کی گئی تھی کہ ابتداء "النیة بالفعل" اس کے بارے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ اس عبارت سے فقہاء یہ نہیں کہنا چاہتے ہیں کہ فعل اور نیت دونوں کا ہونا ضروری ہے اور دونوں ایک ساتھ ہوں تو حکم اور مبدأ دونوں کا تحقق ایک ساتھ ہوگا، وہاں اس عبارت کے ذریعہ صرف یہ بات بتانا مقصود ہے کہ محض نیت سفر کے تحقق کے لیے کافی نہیں ہے اور محض فعل بھی سفر کے تحقق کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ دونوں کا ایک ساتھ پایا جانا ضروری ہے، تو اس عبارت کا مقصد صرف اتنا ہے کہ سفر شرعی کے تحقق کے لئے فعل کے ساتھ ساتھ نیت کا ہونا بھی ضروری ہے، محض ایک شخص سفر کی نیت کر لیتا ہے اور گھر میں بیٹھا رہتا ہے تو وہ مسافر نہیں ہو جاتا اور ایک شخص

باہر بہت دور چلا جاتا ہے اور سفر کی کوئی نیت نہیں ہے تو مسافر نہیں ہوتا، اس بات کو اس عبارت کے اندر بیان کیا گیا ہے، اس عبارت سے میرے خیال میں یہ معلوم نہیں ہوتا ہے اور نہ کسی درجہ میں ظاہر ہوتا ہے کہ مبدأ اور حکم دونوں ایک ساتھ ثابت ہوتے ہیں۔

**مولانا عبید اللہ اسعدی:**

بات تو مبدأ سفر میں یہی ہے کہ جو بڑی آبادیاں ہیں، ان کے محلے الگ الگ آبادیاں شمار ہوں گے، یا مجموعہ ایک شمار ہوگا، یہ ذہن میں رہے، دو شہر الگ الگ ایک دوسرے سے مل بھی جائیں تو کوئی فرق نہیں پڑتا ہے، اس لئے کہ دو شہر ہیں حکم میں اور نظام میں، مگر ایک آبادی پھیلی ہوئی ہے جو محلوں پر منقسم ہوتی ہے، ہر محلہ مستقل آبادی ہے یا مجموعہ ایک آبادی؟ اس پر بحث ہے۔

**مفتی محمد شاکر پونہ:**

گذارش یہ ہے کہ کسی نئے فیصلے کی صورت میں چھوٹے بڑے شہر کی تحدید بھی ضروری ہے، اس لئے کہ چھوٹے شہر کے محلے چھوٹے، اور بڑے شہروں کے بڑے ہوتے ہیں، ورنہ چھوٹے شہر والے بھی اپنے محلہ سے نکل کر قصر کریں گے، اس کے علاوہ محلہ کی حدیں وقتاً فوقتاً بدلتی رہتی ہیں ایک ایک محلہ کے کئی کئی محلے بن جاتے ہیں اور بنادئے جاتے ہیں، اس صورت میں کیا کیا جائے گا، پھر ایک محلہ باقی لوگوں کا طے کردہ ہوتا ہے اور ایک حکومت کا طے کردہ ہوتا ہے، آخر کون معتبر ہوگا؟

سردست یہ مشکل ہے، لہٰذا حسب سابق بعض مفتیان کرام کے مطابق میونسپلٹی کی حد کو مبدأ اور مبنی قرار دیا جائے، یا دیگر فقہاء کے مطابق آبادی کو۔

**مفتی نعمت اللہ قاسمی کھگڑیا:**

میں یہ چاہتا ہوں کہ بدائع کی عبارت ایک بار پھر آپ حضرات کے سامنے آجائے تو تازہ ہو جائے، علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

’’فالذی یصیربه المقیم مسافرًا بنیة مبدأ السفر وخروجه من عمران المصر، فلابدمن اعتبار ثلاثة أشیاء: أحدها مدة السفر، والثانی بنیة مدة السفر، والثالث من خروج عن عمران المصر، فلایصیر مسافرًا بمجرد نیة السفر، مالم یخرج من عمران المصر، وأصله ماروی عن علی أنه کماخرج من البصرة إلی الکوفة صلی الظهر أربعا، ثم نظر إلی خص أمامه فقال: لو جاوزنا هذا الخص لصلینا رکعتین‘‘۔

اس کے بعد یہ بات جو بہت دیر سے چل رہی ہے کہ بڑے شہروں کے اندر بھی اگر مسافت سفر ہو جائے تو مشقت اور پریشانی ہے، اس لیے سہولت ملنی چاہئے اس تعلق سے میں نے اپنے مقالہ میں لکھا تھا۔۔۔(آواز صاف نہیں ہے)۔

**مفتی محمد فہیم اختر ندوی:**

مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ ابھی جو گفتگو سنی گئی اس سے ایسا محسوس ہوا کہ ایک مسئلہ مبدأ مسافت سفر کے آغاز کا ہے، اور دوسرا مسئلہ احکام پر عمل کے آغاز کا، ان دونوں میں فرق کیا جارہا ہے اور کچھ حضرات نے یہ رائے دی ہے کہ بڑے شہروں میں محلہ کی آبادی سے نکل جانے کے بعد مسافت سفر کا آغاز کیا جائے، لیکن حکم سفر پر عمل کا آغاز اسی وقت ہو جب شہر کی آبادی سے باہر نکل جائے، مجھے اس میں یہ اشکال محسوس ہوتا ہے کہ اگر اس میں یہ طے کرتے ہیں کہ مسافت سفر کا آغاز تو محلہ سے نکلنے پر ہوگا، لیکن حکم سفر پر عمل کا آغاز اس وقت ہوگا جب پوری آبادی شہر سے باہر نکل جائے، جیسا کہ فقہاء کا اتفاق نقل کیا گیا ہے، اور حوالہ اس کا دیا جارہا ہے تو اس پر دو باتیں عرض کرنی ہیں، ایک تو یہ کہ فقہاء کا اتفاق منصوص مسئلہ نہیں ہے اور تابعین کے حوالے سے کچھ ایسی رائیں بھی نقل کی گئی ہیں کہ انہوں نے حکم سفر پر عمل کا آغاز بھی اپنے گھر سے یا محلے سے کیا ہے، لیکن اس میں جو اشکال پیدا ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ مثال کے طور پر ایک شخص محلے سے نکلتا ہے اور وہاں سے مسافت سفر کا آغاز کرتا ہے، اس فتوی کو اگر ہم مان لیتے ہیں اور وہاں سے وہ اتنی دور جاتا ہے یا یوں کہا جائے کہ اس کے محلے کی آبادی سے شہر اتنی دور تک پھیلا ہوا ہے کہ 48 میل کی مسافت ہو جاتی ہے، تو ہم ایک طرف یہ مان رہے ہیں کہ اپنے محلہ کی آبادی سے نکلنے کے ساتھ مسافت سفر کا آغاز کر سکتا ہے، دوسری طرف ہم یہ بھی کہہ رہے ہیں کہ 48 میل تک کی مسافت سفر وہ کرلے اور اس کے بعد بھی حکم سفر پر عمل نہیں کر سکتا ہے، تھوڑا تضاد پیدا ہو جارہا ہے، یہ بات میں اس لیے بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ سوال نامے کے ساتھ مفتی نظام الدینؒ کا جو فتوی نقل کیا گیا ہے، اس میں بھی مفتی صاحب نے یہ

بات کہی ہے، میں صرف دو سطر پڑھتا ہوں، مفتی صاحب کی رائے سے ہم واقف ہیں اور ان کا رجحان اسی طرف ہے کہ محلے کی آبادی سے مسافت سفر کا آغاز کیا جائے، تو آپ لکھتے ہیں کہ ''اگر اس آبادی سے اسی کا فنا یا ربضہ متصل نہ ہو تو اس کی آبادی سے باہر نکلتے ہی مسافر شمار ہو کر اس پر قصر فی الصلوٰۃ کا حکم متوجہ ہو جائے گا'' دیکھئے، اس میں مسافت سفر کا آغاز بھی محلے کے اختتام سے ہو رہا ہے اور حکم سفر کا آغاز بھی محلے کے اختتام سے ہوگا۔

## مفتی عزیز الرحمن، ممبئی:

''لا یصیر به المقیم مسافرا'' میں بنیادی فرق یہ ہے کہ مسافر اسی وقت بنے گا جب عمران بلد سے نکل جائے گا، اب اس میں کئی رائیں ہیں کہ (سو 100) کیلومیٹر پھیلا ہوا شہر ہو، میرے خیال میں ممبئی بھی ابھی (سو 100) کیلومیٹر تک نہیں پھیلا ہے، ایک دن میں وسط ممبئی سے بھیونڈی جو ایک حد ہے، وہاں تک جاکے آیا تو ٹکسی والے نے بتایا کہ 40 کیلومیٹر آنے جانے کا ہوا، پہلے بھی بڑے شہر ہوتے تھے وہ ایک منزلہ دو منزلہ ہوتے تھے، اب جو بڑے شہر ہوتے ہیں وہ کثیر المنزلہ عمارتیں ہوتی ہیں، لیکن اس بنیاد پر ہم ان احکام میں تبدیلی کریں؟ اور یہ بھی سمجھنا غلط ہے کہ صرف فقہاء نے عمران بلد سے تجاوز کو مانا ہے، یہ حضرت علیؓ کا اثر بھی ہے اور بعض روایات میں بھی موجود ہے، تو اس میں ہم تبدیلی کس حد تک کر سکتے ہیں، یا کیا اس فرق کو ہم ملحوظ رکھ سکتے ہیں کہ مسافت سفر کہیں اور سے ہو اور احکام سفر کہیں اور سے لاگو کریں، اس پر بھی غور کرنے کی ضرورت ہے۔

## مولانا عتیق احمد بستوی:

میں چند باتیں عرض کرنا چاہتا ہوں، ایک تو یہ ہے کہ یہ مسئلہ مسافر ہونے نہ ہونے کا ہے، خاص طور سے قصر واتمام کے پہلو سے اس کی اہمیت ہمارے یہاں زیادہ ہے، یہاں مسئلہ نماز کا ہے نماز امور تعبدی میں سے ایک امر ہے، احکام مالیہ اور امور قیاسیہ میں سے نہیں ہے، اسلئے اس میں کوئی رائے قائم کرنے سے پہلے ہمیں اس کا خیال رکھنا ضروری ہے کہ نصوص وآثار کیا ہیں، اس کی روشنی میں کیا گنجائش ہو سکتی ہے اور کیا نہیں ہو سکتی ہے؟

ظاہر بات ہے کہ سفر کسے کہتے ہیں اور کتنی دور جانے کی نیت سے نکلنے پر سفر کے احکام جاری ہوں گے، ان مسائل میں فقہاء کا اختلاف تو ہے، دور صحابہ سے لے کر تابعین تک، لیکن یہ قصر کا مسئلہ مسافر کے لئے ہے، مسافر کسے کہیں گے اس کی تحدید تو نہیں ہوئی، بہت سے ملکوں کا مسئلہ عرف پر ہے، لیکن جہاں تک میں سمجھتا ہوں، اگر یہ دہلی میں یہاں سے وہاں گیا ہے، اس محلے سے فلاں محلے میں، چاہے کچھ لمبا فاصلہ طے کر رہا ہو، اس کو اس میں مسافر نہیں کہا جاتا تو نصوص میں قصر کا مدار اس کی گنجائش سفر پر رکھی گئی ہے اور ایک ہی شہر کے اندر اگر آدمی کا تنقل یہاں سے وہاں ہوتا ہے، اس کو میں سمجھتا ہوں کہ کم سے کم ہمارے شہروں میں ہماری آبادیوں میں اسے سفر کہا نہیں جاتا ہے، لہٰذا میری خود اپنی رائے یہی ہے کہ شہر کتنا بڑا ہو سو میل ہو جائے، ستر میل وہی آبادیاں ہیں، پھر اگر آدمی شہر کے باہر نہیں جا رہا ہے شہر کے اندر ہی ان کے تحفظات ہیں، تو اس پر مسافر کے احکام جاری کرنا بہت مشکل ہے اور اس میں خاص طور سے جو ہمارے سلف کی تشریحات ہیں، آثار ہیں، صحابہ اور تابعین کے، ان آثار کو دیکھتے ہوئے یہ بنیادی شرط ہے کہ جب آپ آبادی کی حدود سے آگے بڑھیں گے جس آبادی میں آپ رہتے ہیں جس شہر میں آپ رہتے ہیں، اس سے نکلنے کی نیت کریں تو سفر کے احکام جاری ہوں گے اور قصر کی گنجائش ہوگی، اس سے پہلے میری اپنی خود رائے یہی ہے کہ سفر کے احکام جاری نہیں ہونے چاہئیں۔

دوسرا مسئلہ کوئی اتنا اہم نہیں ہے، میں سمجھتا ہوں کے کہ مولانا تنظیم عالم صاحب نے جو بات کہی ہے کہ تبدل احوال سے تبدل احکام ہوا کرتے ہیں، ٹھیک ہے ہمارے فقہاء نے صراحت کی ہے، لیکن وہاں ہم کو دیکھنا پڑے گا، واقعی تنزل احوال کس قدر ہوا اور کونسا بڑا مسئلہ پیدا ہو گیا ہے، اگر شہر کے اندر رہتے ہوئے اس آدمی کو ہم مقیم مانیں، چاہے وہ سو میل تک پھیلا ہوا ہو، اور اس کی بنیاد پر اس کو اتمام کرنا پڑے، قصر کی گنجائش نہ ہو تو کونسی ایسی مشقت کی بات ہے کہ اس مشقت کو گویا ختم کرنے کے لئے ہم ان آثار کو نظر انداز کریں اور جو ایک مسئلہ جس میں تقریباً اجماع پایا جاتا ہے، اس میں آبادی سے نکلنے کے بعد ہی سفر کے احکام جاری ہوں گے، اس کا ہم خیال نہ کریں، تو میں یہ سمجھتا ہوں کہ اس مسئلہ میں کہ اگر شہر کتنا ہی بڑا ہو شہر کے اندر ہی ہم ہیں اس پر قصر کی گنجائش دینا اور مسافر کے خصوصی احکام جاری کرنا، یہ میری خود اپنی رائے نہیں ہے۔

طلاق سکران کا مسئلہ اس سے بہت مختلف تھا، جس کا مولانا نے ذکر کیا ہے، طلاق سکران کا مسئلہ خود ائمہ اربعہ میں مختلف فیہ ہے، خود ہمارے فقہائے حنفیہ میں بعض کبار حنفیہ نے اس سے اختلاف کیا ہے، اس اختلاف کے باوجود جو صورت حال اس وقت ہندوستان میں چل رہی ہے، اور جو پریشانی عورت کو لاحق ہوئی ہے، جس کو نشے کی حالت میں طلاق دی گئی، اس سلسلہ میں ہمارے فقہاء نے تو اس بنیاد پر اس کو نافذ کیا ہے کہ یہ شوہر کے

واسطے سزا ہے، اس طلاق کو نافذ کیا جائے کہ اس نے حرام چیز کا استعمال کیوں کیا، لیکن یہاں جب ہم اس طلاق کو نافذ قرار دیتے ہیں تو سزا عورت کے لئے ہوجاتی ہے، اس بنیاد کو دیکھتے ہوئے اس پر غور کیا گیا اور جو کچھ بھی اس سلسلہ میں فیصلے ہوئے، وہ آپ کے سامنے ہے، اس لئے جہاں تک شہر کے اندر قصر واتمام کی بات ہے خود میری اپنی رائے یہی ہے کہ مسافر نہیں ماننا چاہئے، ہاں شہر سے نکلنے کی جہاں تک بات ہے، تو اگر آپ شہر سے باہر جارہے ہیں، یہ مسئلہ کہ اس محلہ سے نکلنے کے بعد سفر شروع کی جائے، گھر سے نکلنے کے بعد سفر شروع کی جائے یا شہر کی آبادی سے نکلنے کے بعد شروع کی جائے، اس میں ہمارا خیال یہی ہے کہ ائمہ اربعہ کے جو فقہاء ہیں، مذاہب اربعہ کے فقہاء ہیں، ان کی تشریحات کو دیکھنا چاہئے، وہ کیا کہتے ہیں اور انہوں نے کیا نصوص بیان کئے ہیں، اس سلسلے میں ہمارے مقالہ نگاروں نے محنت کی ہے، اور مذاہب اربعہ کی تشریحات جمع کی ہیں۔

ایک بات جو محسوس ہوتی ہے وہ یہی ہے کہ آبادی سے نکلنے کے بعد ہی گویا مسافت سفر کا آغاز بھی ہو اور اس کے بعد احکام کا ترتب بھی ہو، اگر چہ ہمارے بعض علماء نے اس کا اظہار کیا ہے، مولانا عبید اللہ صاحب، مولانا نظام الدین صاحب ان حضرات کی رائے اسی طرح کی ہے، لیکن ہمارے فقہاء کی جو عمومی تشریحات ہیں ان سے پہلے سلف کی، اس سے یہی بات میں محسوس کرتا ہوں کہ آبادی سے نکلنے کے بعد ہی مسافت سفر کا آغاز ہو، لیکن ایک بات قابل غور ہے کہ جو ہمارے بڑے بڑے شہر ہیں، بسا اوقات آپ بولتے ہیں اور ممبئی سے کبھی مراد ایک خاص علاقہ ہوتا ہے، جو قدیم ممبئی ہے اور وہاں کی خاص آبادیاں ہیں اور کبھی یہ ہوتا ہے کہ جو اطراف کی آبادیاں دور تک پھیل گئی ہیں، جن کی الگ حیثیت ہے، گویا قانونی طور پر بھی اور بہت سے احکام ہیں ان کو بھی شامل کردیا جاتا ہے، آپ سنتے ہوں گے کہ ممبئی میں جو لوگ شہر کے بہت دور دراز علاقوں میں رہتے ہیں ان سے پوچھا جائے کہ بھائی فلاں صاحب کہاں ہیں تو وہ جواب دیں گے کہ شہر گئے ہوئے ہیں، یعنی شہر کے اطراف کی آبادیاں تو بہت دور دراز کی ہیں، بسا اوقات مونسپلٹی کے قواعد کے اعتبار سے اس کو ایک الگ حیثیت دی جاتی ہے، کیا اس کو ہم الگ مانیں اور جو مرکزی شہر ہے اور جس کو قانونی عرف کے لحاظ سے شہر مانا گیا ہے، اس کو ایک حد فاصل قرار دیں؟، یہ نقطہ ہمارے غور کرنے کا ہے، اس پر ہم غور کریں اور جو چیز بھی ہم طے کریں وہ انشاء اللہ خیر ہوگا، بہر حال جو مباحث آپ کے سامنے آئے، اور بڑے اچھے مباحث سامنے آئے میں سمجھتا ہوں جو کمیٹی بنے گی وہ انشاء اللہ اس پر غور کرے گی اور ان مباحث کو بھی سامنے رکھے گی اور اس کے ساتھ فقہاء کی تشریحات وآثار کو سامنے رکھ کر ایسی معتدل تجویز مرتب کرے گی جس میں ہم لوگوں کا اتفاق رائے ہوسکے اور ایک متفق مسئلہ سامنے آسکے۔

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

میں ایک بات عرض کرنا چاہ رہا تھا کہ اس میں تین آراء آئی ہیں، ایک رائے تو یہ ہے کہ مسافت سفر منتہائے بلد سے شمار کی جائے گی اور قصر کی سہولت میں بھی یہیں سے ہوگی، دوسری رائے یہ ہے کہ مسافت سفر جائے قیام سے شمار کی جائے گی اور قصر کا حکم شہر سے نکلنے کے بعد شروع ہوگا، جیسا کہ مفتی کفایت اللہ صاحب، مفتی عتیق الرحمن وغیرہ کا فتوی ہے، تیسری رائے یہ ہے کہ شہر سے باہر اگر وہ اتنی دوری کے سفر کا ارادہ کرے، جو مسافت سفر کو پورا کرتا ہے، تو جہاں سے وہ نکلا ہے وہیں سے قصر کی اجازت ہوگی، گرچہ وہ ابھی شہر سے باہر نہیں نکلا ہو، یہ رائے ہے کچھ حضرات کی، لیکن جتنی بھی فقہ کی کتابیں ہیں، صرف احناف کی نہیں بلکہ اکثر مذاہب کی، بلکہ مجھے کوئی بھی ایسی کتاب نہیں ملی، تمام مذاہب کے اندر یہ لکھا ہے کہ "خروج عن البلد" کے بعد وہ قصر کرنے گا، یہاں تک کہ حنابلہ میں علامہ ابن قدامہ وغیرہ نے محلہ کو مبدأ سفر مانا ہے، اس طرح فقہاء شوافع نے بحث کی ہے، امام نوویؒ نے روضۃ الطالبین میں اور علامہ ابن حجر مکی ہیتمی نے تحفۃ المحتاج میں لکھا ہے کہ اگر کوئی بڑی وادی میں رہتا ہو تو وادی کی چوڑائی میں اس کو پار کرنا ہو اور وہ بہت زیادہ چوڑی وادی ہو تو اس کے گھر سے مسافت سفر شروع کی جائے گی، لیکن قصر کرے گا وادی سے نکلنے کے بعد، اور اگر چھوٹی وادی ہو تو پوری وادی اس کا وطن سمجھی جائے گی، یعنی میں یہ عرض کرنا چاہتا تھا کہ ابھی جاتے ہوئے شہر ہی میں ہیں اور یہاں سے قصر شروع کردیں، ایسا کوئی قول سلف کے یہاں ملتا نہیں ہے، تو جن حضرات کی یہ رائے ہے اگر وہ رجوع کرنا مناسب سمجھیں تو رجوع کرلیں اگر ایسا ہوتا، یہ زیادہ مناسب ہوتا۔

## مفتی محمد فہیم اختر ندوی:

ہماری کمیٹی میں جو بحث ہوئی اور جن حضرات کی رائے یہاں ذکر کی گئی ہے وہ اس بات کے قائل تھے کہ شہر کے اندر ہی مسافت سفر اپنے محلہ سے نکل کر پوری ہوجاتی ہے تو شہر کے اندر منزل ہونے کے باوجود وہ قصر کا مستحق ہوگا۔ ان لوگوں نے یہ بات بھی عرض کی، بلکہ مفتی نظام الدین

صاحب نے اپنے فتویٰ میں فرمایا ہے جو اکیڈمی کی جانب سے بھیجا گیا تھا کہ میلہا میل کی مسافت والے شہروں میں اپنے محلہ سے اگر وہ نکلتا ہے تو حکم سفر بھی متوجہ ہو جائے گا اور مسافت سفر کی ابتداء بھی ہو جائے گی، تو کہنے کا مطلب یہ ہے کہ جن حضرات کی یہ رائے ہے کہ شہر کے اندر بھی اگر منزل ہو تب بھی وہ قصر کا استحقاق رکھے گا، اور آپ نے جو دلیل ابھی پوچھی تھی تو اس سلسلہ میں مجموعہ کے حوالہ سے ایک عبارت ہے جو پڑھ دیتا ہوں:

ولایقصر قبل مفارقتها وإن فارق منزله وبهذا قال مالك وأبوحنيفة وأحمد وجماهير من العلماء وحكى ابن المنذر حارث بن ربيعة أنه أراد سفرًا فصلى به ركعتين فى منزله، وفيهم الاسود بن يزيد وغير واحد من أصحاب ابن مسعود، قال مارويناه عن عطا وسلمان بن موسى۔

تو میں یہ عرض کر رہا ہوں کہ یہ قول ہے۔

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

کہنے کا مطلب یہ ہے کہ جو متداول آراء ہیں ان سے بات باہر جا رہی ہے، جن حضرات کو اس سے اختلاف ہے ان سے یہ عرض ہے کہ اگر آپ لوگ رجوع فرمالیتے تو یہ صرف دو آراء باقی رہ جاتیں اور یہ لوگوں کے لیے قابل فہم ہوتا، پھر یہ کہ اگر آدمی ایک ہی شہر میں ایک جگہ سے دوسری جگہ جائے تو سفر کی نیت نہیں ہوتی، آپ دیکھتے ہوں گے کہ کوئی صاحب اسی شہر میں گھر سے باہر گئے ہوئے ہوں اور ان کے بارے میں دریافت کریں تو کوئی یہ نہیں کہے گا کہ سفر میں گئے، بلکہ یہ کہا جاتا ہے کہ یہیں شہر میں گئے ہیں، اس کو اگر آپ حضرات قبول فرمالیتے تو اختلاف تھوڑا سا کم ہو جاتا، بس یہ درخواست تھی۔

## مفتی احمد نادر القاسمی:

ایک مسئلہ مفطرات صوم کا رہ گیا جس میں بشرطیکہ کا لفظ استعمال ہوا ہے، بار بار بشرطیکہ بشرطیکہ کا کیا مطلب ہے۔

## مفتی عبد الرشید قاسمی:

یہاں ایک شبہ رہ گیا ہے کہ اوپر والی شق میں بلد سے نکلنے کے بعد، اگر دو بلد آپس میں مل جاتے ہیں تو دونوں سے نکلنا شمار ہوگا یا ایک سے نکلنا، یہ بات اس لیے کہہ رہے ہیں کہ جیسے دہلی ہے، ایک صوبہ ہے، سات اضلاع پر مشتمل ہے، اب اوکھلا کا رہنے والا یا دوسری جگہ کا رہنے والا نکلے گا تو قصر کس وقت سے شروع کرے گا؟

## مولانا خالد سیف اللہ رحمانی:

یہاں بلد پر حکم ہے اضلاع پر نہیں ہے۔



عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
جدید فقہی مباحث

# وطن اصلی کے ساتھ دوسری جگہ مستقل قیام اور قصر واتمام کے احکام

تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی

حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی

حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم

دارالاشاعت

اردو بازار ٥ ایم اے جناح روڈ ٥ کراچی پاکستان

# ابتدائیہ

آدمی جس سرزمین میں پیدا ہوتا ہے یا جہاں بود و باش اختیار کرتا ہے، اس سے ایک خاص طرح کا انس ہو جاتا ہے، وہاں انسان اپنے تمام معمولات کو بندھے ہوئے نظام کے مطابق انجام دینے کے موقف میں ہوتا ہے، اور نہ صرف وہاں کے لوگوں سے، بلکہ وہاں کی فضا اور موسم سے بھی ہم آہنگی پیدا ہو جاتی ہے، پھر جب انسان وہاں سے نکل کر چند روزہ قیام کے لئے کسی اور جگہ جاتا ہے، تو وہ ان تمام سہولتوں سے محروم ہو جاتا ہے، اور اس کی وجہ سے دشواری اور بے آرامی محسوس کرتا ہے، اسی لئے فقہ اسلامی میں جائے قیام کے اعتبار سے انسان کے ٹھکانوں کی تین قسمیں کی گئی ہیں؛ ایک وہ جگہ جہاں اس کا مستقل قیام ہو، خواہ وہیں پیدا ہوا ہو یا بعد میں آ کر وہاں سکونت اختیار کر لی ہو، اس کو فقہاء ''وطن اصلی'' سے تعبیر کرتے ہیں، دوسرے وہ جگہ جہاں ایک مدت کے قیام کا ارادہ ہو، اس کو ''وطن اقامت'' کہتے ہیں، البتہ کتنی مدت کے قیام سے کوئی جگہ ''وطن اقامت بنتی ہے؟ اس میں فقہاء کا اختلاف ہے، تیسرے جہاں قیام کا ارادہ بالکل نہ ہو یا بہت ہی کم وقت کے لئے ہو، اس کا شمار حالت سفر میں ہے، چنانچہ سفر میں زیادہ سہولتیں رکھی گئیں، وطن اقامت میں اس سے کم اور وطن اصلی میں معمول کے احکام رکھے گئے۔

پہلے زمانہ میں ذرائع مواصلات کے محدود ہونے اور معاشی تگ و دو میں قناعت، نیز مواقع کی کمی کی وجہ سے عام طور پر لوگ ایک ہی جگہ کو اپنی مستقل قیام گاہ بناتے تھے، موجودہ دور میں معاشی دوڑ دھوپ میں اضافہ، معاشی وسائل و مواقع کے پھیلاؤ، اور ذرائع مواصلات میں ترقی کی وجہ سے ایسا بکثرت ہونے لگا ہے کہ لوگ اپنے اصل وطن کو باقی رکھتے ہوئے زیادہ تر ملازمت یا کاروبار جس شہر سے متعلق ہے اس میں رہنے لگتے ہیں، اسی فضا میں ان کے بچوں کی تعلیم و تربیت ہوتی ہے اور انہیں وہ تمام سہولتیں مہیا ہوتی ہیں جو عام طور پر وطن اصلی میں پائی جاتی ہیں، بعض دفعہ لوگ وہاں اپنا مکان بھی بنا لیتے ہیں، اور بعض دفعہ کرایہ کے مکان میں بھی رہتے ہیں۔

ایسی رہائشی جگہیں بعض اوقات فقہاء سے منقول وطن اصلی کی تعریف کے دائرہ میں نہیں آتیں، لیکن اگر شریعت کے مقاصد کو سامنے رکھا جائے تو ایسا لگتا ہے کہ اسے وطن اصلی کے حکم میں ہونا چاہئے، اور وطن اصلی کی تمام سہولتیں حاصل ہونے کی وجہ سے یہاں مسافر سے متعلق رعایتیں نہیں ہونی چاہئیں، اب یہ صورت حال دن بہ دن بڑھتی جا رہی ہے، نیز تعلیم اور روزگار کے جو مواقع شہروں میں ہیں، دیہاتوں میں ان کا مہیا ہونا ''ہنوز دلی دور است'' کا مصداق ہے، اس لئے اندازہ ہے کہ اس طرح کی رہائش میں اضافہ ہی ہوتا چلا جائے گا۔

اکیڈمی کا سترہواں سمینار جب مورخہ ۵-۸ / اپریل ۲۰۰۸ء کو دار العلوم شیخ علی متقی برہان پور میں منعقد ہوا تو اس مسئلہ کو بھی اس کی اہمیت کی وجہ سے اس میں شامل رکھا گیا، بحمد اللہ بڑی تعداد میں اس موضوع پر مقالات آئے، اجتماعی تبادلۂ خیال بھی ہوا اور متفقہ طور پر تجویز منظور ہوئی، چنانچہ ان سب کا مجموعہ محب عزیز مفتی احمد نادر القاسمی رفیق شعبۂ علمی نے بڑی محنت سے مرتب کیا ہے اور اکیڈمی کے عہدیداروں کی نگرانی میں یہ اشاعت کی منزل تک پہنچا ہے، بحمد اللہ اب یہ ایک قابل قدر علمی امانت بن گئی ہے، جس میں پہلی بار اس موضوع کا اتنی گہرائی و گیرائی کے ساتھ احاطہ کیا گیا ہے، امید ہے کہ علمی و فقہی دنیا کے لئے یہ ایک اہم تحفہ ثابت ہوگا، و باللہ التوفیق۔

خالد سیف اللہ رحمانی

(خادم اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا)

۱۱ / محرم الحرام ۱۴۳۰ھ / ۷ / جنوری ۲۰۰۹ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# موجودہ چیلنج اور ہماری ذمہ داریاں

مولانا عمید الزماں کیرانوی [1]

میرے لئے یہ انتہائی خوشی کی بات ہے کہ میں چوتھی مرتبہ علماء ومفتیان کرام کے ایسے ممتاز علمی اجتماع میں شریک ہو رہا ہوں۔ پہلی بار حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمی رحمہ اللہ کی حیات میں کٹولی، ملیح آباد میں منعقد ہونے والے سمینار میں شرکت کا موقع ملا تھا، اس کے بعد ۲۰۰۶ء میں میسور اور ۲۰۰۷ء میں مہذب پور، اعظم گڈھ کے فقہی سمیناروں میں شریک تھا، ان سمیناروں میں شرکت کا جو خوشگوار تاثر میرے دل پر قائم ہوا تھا وہ انمٹ اور دائمی ہے۔ میں اسلامک فقہ اکیڈمی کے ذمہ داران خصوصاً حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب کا شکر گذار ہوں کہ انہوں نے شرکت کے لئے دعوت دے کر میرے لئے استفادہ کا موقع فراہم کیا، یہ ان کی خصوصی عنایت ہی ہے۔

یہاں اس بات کی بھی وضاحت کرنا چاہوں گا کہ اس مرتبہ یا اس سے قبل ان خالص سنجیدہ علمی ودینی سمیناروں میں میری شرکت کا مقصد صرف اور صرف استفادہ کرنا اور سیکھنا ہی رہا ہے۔ اس لئے میں نے اس مرتبہ بھی متعلقہ موضوع پر کوئی مقالہ تحریر کرنے کی کوشش نہیں کی۔ علاوہ ازیں اس قسم کے اہم اور دقیق موضوعات پر قلم اٹھانے کے لئے جس قدر محنت، مطالعے اور یک سوئی کی ضرورت ہوتی ہے، شاید موجودہ مشاغل اور بے سمتی کا شکار بنانے والی متنوع ذمہ داریوں کے ہجوم میں اس کے لئے وقت نکالنا بھی مشکل ہے۔ دوسرے یہ کام اپنی اہمیت اور نزاکت کے پیش نظر صرف متخصصین علماء اور اصحاب فقہ وفتاوی کا ہی ہے۔

میرے خیال میں یہ چاروں موضوعات جن پر شریعت کی اصولی ہدایات اور سلف صالحین کے اقوال وآراء اور طریقۂ کار کی روشنی میں غور وخوض اور کسی نتیجہ تک پہنچنے کے لئے اس اجتماع کا انعقاد عمل میں آیا ہے، نہایت اہمیت کے حامل ہیں۔ اس طرح کے مسائل میں ملک کے مختلف دار الافتاؤں یا دور الافتاء کی طرف سے انفرادی یا اجتماعی طور پر ضرورت اور طلب کے وقت فتاوی دیئے جاتے ہیں، لیکن چوں کہ یہ مسائل بالکل نئے ہیں یا یوں کہنا صحیح ہوگا کہ مسائل تو نئے نہیں لیکن ان کے بعض پہلوؤں نے تغیرات زمانہ کے باعث نئی شکل اور نیا رخ اختیار کرلیا ہے اور نتیجہ کے طور پر ان میں سے ہر مسئلہ ازسر نو غور وفکر کا متقاضی ہوگیا ہے، ایسی صورت میں ان مسائل سے متعلق استفتاءات کے جواب میں دیئے جانے والے فتاوی میں حسب قیاس، رائیں مختلف ہوتی ہیں یا ہوسکتی ہیں اور اس سے عوام الناس کے درمیان غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور ان کا ذہن منتشر ہوتا ہے۔

موجودہ دور میں نئے پیچیدہ اور حساس مسائل میں اجتماعی غور وفکر کا طریقہ ہی سب سے زیادہ موزوں اور احوط طریقہ ہے۔ مختلف اسلامی ممالک میں اس مقصد کے لئے فقہی مجامع قائم کی گئی ہیں۔ فقہ وفتاوی کے تعلق سے (تیسری چوتھی صدی سے) اب تک مختلف ادوار میں جو ارتقائی سلسلہ قائم رہا ہے اس اعتبار سے دیکھا جائے تو موجودہ دور کی دو خصوصیتیں نہایت اہم ہیں: موسوعات فقہیہ کی ترتیب وتدوین اور مجامع فقہیہ کا قیام۔ کویت سے شائع ہونے والی موسوعہ فقہیہ بلاشبہ کویت کا اہم کارنامہ ہے، جس کے بارے میں عالم اسلام کے مشہور عالم علامہ یوسف القرضاوی نے اپنے کسی مضمون میں لکھا تھا کہ ہم نے کویت کو اس کے فقہی موسوعہ سے پہنچانا (نحن عرفنا الکویت بموسوعتها الفقهية)، اس کو اردو میں لانے کا سہرا اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) کے سر جاتا ہے۔

حضرات علماء کرام! یہ بات آپ یقیناً مجھ سے زیادہ اچھی طرح جانتے ہوں گے کہ موجودہ دور کے تغیرات وانقلابات نے اس دور کی معاشرتی زندگی پر جو

---

[1] نئی دہلی۔

بے پناہ اثرات قائم کئے ہیں، ان کی کوئی نظیر سابق ادوار میں نظر نہیں آتی۔ ان تغیرات وانقلابات کے بعض خوشگوار پہلوؤں میں بعض بڑی مشکلات اور چیلنجز بھی چھپے ہوئے ہیں، انہی چیلنجوں میں سے ایک بڑا بلکہ مختلف حیثیتوں سے سب سے بڑا چیلنج غیر اسلامی تعلیمی نظام اور غیر اسلامی ثقافت کی گود میں پروان چڑھنے والی نئی نسل کے اعتماد کو اسلامی شریعت پر بحال رکھنا ہے۔ ادھر ایک عرصہ سے ملک کا جانبدار میڈیا اور بالخصوص صحافتی حلقے مستقل اس بات کے لئے کوشاں ہیں کہ اسلام کے اہم اور معزز ادارے (Institutions) "افتاء" کے تعلق سے سماج میں اس قدر گمراہ کن پروپیگنڈہ کیا جائے اور غلط فہمیاں پھیلائی جائیں کہ اس کی حیثیت بے اعتمادی کی فضا میں تحلیل ہو کر رہ جائے، اس تعلق سے ایک مشہور اور عوامی ٹی وی چینل کے ذریعہ اسٹنگ آپریشن کا جو سازشی ڈرامہ پچھلے دنوں کیا گیا تھا وہ لوگوں کے ذہنوں سے محو نہیں ہوا ہے، اسے چند اداروں کے دفاتر پر حملہ نہیں بلکہ اسے بالواسطہ اسلامی شریعت کو نشانہ بنانے ہی کی کوشش سمجھنا چاہئے۔

قابل افسوس بات یہ ہے کہ خود مسلم دانش وروں میں سے بہت سے لوگ اسلامی شریعت کے بہت سے اصول واحکام سے انکار کرتے ہیں، ایسا کم علمی کی بنا پر بھی ہوتا ہے اور کج فہمی کے باعث بھی، اور اس طرح یہ لوگ دانستہ یا نادانستہ طور پر مفاسد کا دروازہ کھولنے میں مشغول ہیں، چنانچہ جمع بین الحرمین کے حوالے سے ابھی حال ہی میں سپریم کورٹ کا جو تازہ فیصلہ آیا ہے اس میں ایک اہم مسلم نام (جسٹس التمش کبیر) بھی شامل ہے۔ شاہ بانو کیس میں بھی ایسا ہی ایک مسلم نام شامل تھا۔ ایسی ایک دو نہیں درجنوں مثالیں ہیں۔

بدقسمتی سے اسلامی قانون کو اکثر اسلامی ملکوں میں بھی دیگر غیر اسلامی جمہوری ممالک کی طرح محض احوال شخصیہ تک محدود کر کے رکھ دیا گیا ہے۔ زندگی کے چند ایک شعبوں میں اسلامی قانون کی عملداری ہے اور دوسرے تمام شعبوں میں وضعی قوانین اور سیکولر اقدار کی پاسداری ہے، اس صورت حال سے جو مختلف سلبی نتائج ظہور پذیر ہوئے ہیں ان سے بھی بعض لوگوں کو غلط فہمیاں ہوئی ہیں اور اسلامی قانون سے متعلق ان کے ذہنی انتشار میں اضافہ ہوا ہے۔ ملک اور ملک سے باہر ایک طبقہ دن رات اس کے لئے کوشاں ہے کہ اسلامی شریعت سے نئی نسلوں کا اعتماد متزلزل کر دیا جائے۔ ان چیلنجوں کو ذہن میں رکھنے کی ضرورت ہے۔ موجودہ پرفتن دور میں ایک ضرورت پوری احتیاط کے ساتھ شریعت کے یسر اور لچک کے پہلو کو سامنے لانے کی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد: "الدین یسر" اور: "یسروا ولا تعسروا" کا تقاضا یہی ہے۔ اس سلسلہ میں حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی کا وہ حکیمانہ مشورہ بھی ملحوظ خاطر رہنا ضروری ہے جس کے مطابق شریعت میں وسعت کے حوالے سے کہا گیا ہے کہ ابتلائے عام والے اختلافی مسائل میں وہ رخ نہ اختیار کیا جائے جس سے عمل کرنے میں تنگی ہو اور لوگوں کے اس گمان کو تقویت ملے کہ شریعت میں سوائے "لا یجوز" کے اور کچھ ہے ہی نہیں۔

حضرات علماء اور مفتیان کرام! آپ حضرات کی ذمہ داریاں انتہائی گراں بار ہیں، لیکن مہتم بالشان ہیں، اور یہی چیز آپ کو اعلیٰ شرف ومنزلت بھی عطا کرتی ہے اور خداوند اور بندگان خدا کی نظر میں ممتاز کرتی ہے۔ امام محمدؒ سے کسی نے ایک مرتبہ ان کی شب بیدارانہ محنت وریاضت کو دیکھتے ہوئے کچھ ایسا سوال کیا تھا کہ حضرت اس مشقت کی کیا ضرورت ہے، اس کے جواب میں آپ نے جو بات فرمائی تھی وہ آپ حضرات کے پیش نظر ضرور رہتی ہوگی۔ امام محمدؒ نے فرمایا تھا کہ امت ہم پر اعتماد اور بھروسہ کرتے ہوئے سوئی ہوئی ہے، اس لئے اگر ہم بھی سو جائیں تو امت کا کیا ہوگا؟۔

بحمد اللہ ہمارے علماء ومفتیان کرام حسب توفیق ایزدی اپنی ذمہ داریوں کو کافی حد تک بحسن وخوبی نبھار ہے ہیں اور ان کا ایک منتخب طبقہ اسلامک فقہ اکیڈمی سے وابستہ ہو کر شریعت اسلامی کے تئیں وقت کی اس اہم ضرورت کی طرف عملی طور پر متوجہ ہے، یا یوں کہئے کہ فقہ اکیڈمی ان حضرات علماء اور مفتیان کرام کے تعاون سے وقت کے تقاضوں کی تکمیل کے لئے اپنے دائرے کار میں کامیابی کے ساتھ سرگرم عمل ہے۔

بہرحال میں فقہ اکیڈمی اور اس کے ذمہ داروں خصوصاً مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب کا ایک بار پھر تہہ دل سے شکر گذار ہوں کہ انہوں نے اس قیمتی اجتماع میں شرکت اور اس سے استفادہ کا موقع عنایت فرمایا۔ برہانپور میں سمینار کے منتظمین بالخصوص مولانا رحمت اللہ قاسمی صاحب اور ان کے رفقاء کرام کا بھی شکر گذار ہوں، اللہ تعالیٰ ان کے مدرسہ کو ترقیات سے نوازے، فقہ اکیڈمی کے ساتھ تعاون اور ہماری ضیافت کے لئے اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر دے۔ مجھے امید ہے کہ یہ سمینار حسب سابق ہر طرح اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کے فیض کو عام اور تام فرمائے۔

آمین

# خطبۂ افتتاحیہ

حضرت مولانا محمد ذوالفقار صاحب[1]

نحمده ونصلي على رسوله الكريم، أما بعد!

قابل صد تکریم و تعظیم صدر اجلاس، روشن ضمیر مشائخ طریقت، مفتیانِ گرامی قدر، مبجّل و معزز علماءِ کرام، دانشورانِ قوم وملت، جامعات ویونیورسٹیز کے پروفیسران وریسرچ اسکالرس، عمائدین ملت اسلامیہ، ملک وبیرونِ ملک سے تشریف لائے ہوئے ماہرین قانون اسلامی، موجودہ تمدن وترقی کے دور کے مسائل پر گہری نظر رکھنے والے مفکرین ومدبرین، دارالعلوم شیخ علی متقیؒ کے ارباب حل وعقد، برہانپور شہر کے اسلامی غیرت وحمیت سے سرشار نوجوان وبزرگانِ دین اور حاضرین اجلاس! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

ہندوستان کے موجودہ ۲۸ صوبوں میں صوبہ مدھیہ پردیش ملک کے وسط میں واقع ہونے کی وجہ سے مدھیہ پردیش کہلاتا ہے، اس کی راجدھانی بھوپال ہے۔

بھوپال شہر کو اسلامی علوم کی ترویج واشاعت میں بڑی اہمیت حاصل ہے، ماضی میں یہاں کے نوابوں نے علم دوستی اور علماء نوازی میں بڑی شہرت حاصل کی، عظیم المرتبت علماء کرام اور بڑے بڑے دینی اداروں کا مالی اور اخلاقی تعاون یہاں کے نوابوں کی قسمت میں لکھا ہوا تھا، چنانچہ ربط آیات وسور کے موضوع پر علامہ مہائمی کی نادر ترین تفسیر جو ۳ جلدوں میں ''تفسیر مہائمی'' کے نام سے مشہور ہے، سب سے پہلے نواب بھوپال ہی کے خرچ سے مصر سے شائع ہوئی، اسی طرح نواب صدیق حسن خاں کی جملہ تصانیف اسی ریاست کے مصارف سے شائع ہوئیں۔ یہاں کے نوابوں نے مساجد اور مدارس کے قیام میں بڑی دلچسپی لی، مقامات مقدسہ کے بعد ایشیا کی (رقبہ کے اعتبار سے) سب سے بڑی اور پرشکوہ مسجد ''تاج المساجد'' اس کا زندہ ثبوت ہے۔

## محترم سامعین!

• مدھیہ پردیش کا ''برہانپور شہر'' تاپتی ندی کے کنارے مہاراشٹر کے بارڈر پر ۶ سو سالہ قدیم شہر ہے، جو شیخ برہان الدینؒ کے نام پر اس زمانہ کے بادشاہ ناصر الدین نے آباد کیا تھا، اس شہر کو بڑی تاریخی شہرت حاصل ہے، یہاں بڑے بڑے مشائخ، مشہور مصنفین اور ماہر اطباء گذرے ہیں، جنہوں نے عالمی شہرت حاصل کی، چنانچہ اسلام کے دوسرے ماخذ حدیث شریف کا جامع ترین اور نادر مجموعہ جو ۳۰ کتب احادیث کی جمیع احادیث کا جامع ہے جو ۲۲ جلدوں میں مرتب کیا گیا، اس عظیم ذخیرہ کے مصنف اسی برہانپور کی مایہ ناز شخصیت شیخ علی متقی برہانپوریؒ ہیں، جن کی اس قابل فخر حدیث کی کتاب کا نام ''کنز العمال'' ہے، اس کتاب نے پورے عالمِ اسلام سے خراجِ تحسین وصول کیا اور آج یہ کتاب احادیث کا موسوعہ (دائرۃ المعارف) اور انسائیکلوپیڈیا کہلاتی ہے۔ شیخ کی دوسری تصنیف ''جوامع الکلم'' ہے جو ایک بے مثال کتاب ہے۔

الحمد للہ آج اسی برگزیدہ علمی شہرت یافتہ شخصیت کے نام پر قائم دارالعلوم شیخ علی متقیؒ میں اسلامک فقہ اکیڈمی کا ۱۷/ واں عظیم الشان سمینار منعقد ہو رہا ہے۔ اتنے مقتدر علماء، فقہاء، صلحاء کے قدوم میمون سے شیخ کی روح یقیناً باغ باغ ہو رہی ہوگی۔

اسی طرح مغلیہ دور کے عالم اور علم دوست بادشاہ عالمگیرؒ کے گرانقدر خرچ سے فتاویٰ کی مبسوط کتاب تیار ہوئی، جس کا نام ''فتاوی ہندیہ'' (عالمگیری) ہے۔ یہ مایہ ناز ذخیرہ بھی برہانپور ہی کے شیخ نظام الدینؒ کی سرکردگی میں انجام پایا، جو آج مفتیان کرام کے لئے فتاوی کا انسائیکلوپیڈیا

---

[1] شیخ الحدیث جامعہ فلاح دارین ترکیسر گجرات۔

ہے، نیز عورتوں کی نفسیات، خواتین کی افتادِ طبع، نہاد اور سرشت پر مشتمل واقعات پر رواں دواں فارسی زبان میں برہانپور ہی کے شیخ عنایت اللہؒ نے تصنیف کی، جس کا نام ''بہارِ دانش'' ہے، جس نے اپنے زمانہ میں بڑی شہرت حاصل کی، مصنف انعامات سے بھی نوازے گئے۔

**معزز سامعین!**

برہانپور شہر میں ہر مذہب کے معابد موجود ہیں، شاہی جامع مسجد، جین مندر، گردوارے، گرجا، مقبرے و ماضی کی بہت سی قدیم عمارتوں کے نشانات اور کھنڈرات آج بھی یہاں موجود ہیں جو سیاحوں (ٹورسٹ) کے لئے باعث کشش ہیں۔

یہاں شاہی وقت کی ایک نادر نہر ''نہر خیر'' جاری ہے جو ۸۰ فٹ گہرائی سے ۲ کلومیٹر کے علاقے کو پانی سپلائی کرتی ہوئی دیکھی جاسکتی ہے۔

**سامعینِ کرام!**

آج الحمدللہ اس تاریخی شہر برہانپور کو اپنی تاریخ میں پہلی مرتبہ اسلامک فقہ اکیڈمی کے سمینار کے موقع پر مفتیانِ کرام، مشائخ عظام اور اسلامی قانون کے ماہرین کی گرانقدر مشہور ترین شخصیات کے قدوم میمنت لزوم سے مشرف ہونے کی سعادت نصیب ہورہی ہے۔ اس پر اہل شہر جتنا بھی فخر کریں وہ کم ہے۔ ہندوستان کے عظیم محدث کے شہر میں مفتیانِ کرام اور محدثین عظام کا یہ اجتماع درحقیقت انہی عبقری شخصیات کی روحانی اور معنوی توجہات کا نتیجہ ہے، ورنہ

کہاں ہم اور کہاں یہ نکہتِ گل

اے بادِ صبا تیری مہربانی

الحمدللہ! اس وقت دارالعلوم شیخ علی متقیؒ کے اسٹیج پر ہندوستان کا دماغ جمع ہوگیا ہے، اسلامی قانون دانوں کا زبدہ اور عطر سمٹ آیا ہے، جس کی عطر بیزی سے سارا شہر معطر ہے، ہم ان بے مثال باعث فخر اور برگزیدہ ہستیوں کو سلام و تہنیت و ترحیب پیش کرتے ہیں، خوش آمدید اور اھلاً وسھلاً کہتے ہیں اور صمیم قلب سے تشکر و امتنان پیش کرتے ہیں۔

**اربابِ فقہ وفتاویٰ!**

اسلام کا اپنے بارے میں دعویٰ ہے کہ وہ اس عالم کا آخری مذہب ہے، قیامت تک کے تمدن کے لئے اس کے پاس مسائل کا حل موجود ہے، ہر قوم، ہر ملک، اور ہر خطۂ عالم کے لئے انسانی زندگی کے لحہ لحہ کی رہنمائی اس کے پاس موجود ہے، اور نجات کا وہ آخری اور واحد ذریعہ ہے۔

ظاہر ہے کہ یہ بہت بڑا دعویٰ ہے اور بڑے دعوے کے لئے بڑی دلیل کی ضرورت ہوتی ہے۔

الحمدللہ! اسلام کے پاس یہ بڑی دلیل قرآنِ کریم کی شکل میں محفوظ ترین انداز میں موجود ہے، جس کو کروڑوں حفاظِ کرام نے اپنے سینوں میں محفوظ کر رکھا ہے، اور اس کی شرح حدیث پاک کو بھی محدثین عظام نے کتب احادیث میں مع سند و متن محفوظ کردیا ہے۔ پھر انہیں دونوں ماٰخذ (قرآن وحدیث) میں غور وخوض اور اجتہاد و استنباط کے ذریعہ اسلامی قانون کی تشکیل کر کے ائمہ مجتہدین نے اپنے اپنے اصولوں کے تحت زندگی کے ہر باب کے لئے مدلل انداز میں فروعات و جزئیات فراہم کردی ہیں، تاکہ عمل کرنے والے لوگوں کو پریشانی پیش نہ آئے۔

چاہے وہ عقائد کے ابواب ہوں یا عبادات، اخلاق، معاملات، معاشرت، طہارت، معیشت، سیاست، اقتصادیات، تعزیرات، قصاص وحدود کے ابواب، یا اجیر ومستجیر کے مسائل ہوں یا بین الاقوامی تعلقات کے قوانین ہوں یا انسانی حقوق کے مسائل، طبی اخلاقیات ہوں یا پڑوسی کے حقوق، مارکیٹ یا بینک کا نظام ہو یا تجارت، تاجر اور صارفین کے مسائل ہوں یا طلب ورسد کا توازن یا افراطِ زر کا، نجی ملکیت کا مسئلہ ہو یا نظم ونسق کا، نکاح، وقف، وصیت، ودیعت، ہبہ، صدقہ، وراثت کے مسائل ہوں یا بچوں، جوانوں، بوڑھوں، معذوروں، مزدوروں، عورتوں، غریبوں، یتیموں، مسکینوں، بیواؤں کی خبرگیری کے، تہذیب واخلاق کا مسئلہ ہو یا تدبیر منزل کا یا سیاست کا، غرض انسانی زندگی کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں ہے جس کو اسلامی قانون کے ماہر فقہاء کرام نے قرآن وحدیث کو سامنے رکھ کر حل نہ کیا ہو۔

انشاء اللہ ماہرین کا یہ طبقہ قیامت تک آنے والے تمدن کے پیدا کردہ مسائل کا حل پیش کرتا رہے گا، چاہے وہ مسائل سائنسی ایجادات پیدا کریں یا نئی اقتصادیات اوران کے فلسفے، یا نئی تحقیقات یا علاج کے جدید ذرائع، یا فلاسفہ کے نئے نئے نظریات اوران کے شبہات، ہر مسئلہ کا حل اسلامی نقطہ نظر سے پیش کیا گیا ہے اور انشاء اللہ پیش کیا جاتا رہے گا، چاہے یہ حل اجتماعی طور پر ہو یا انفرادی طور پر، کیونکہ خیر القرون میں دورِ فاروقی اور دورِ تابعین میں امامِ اعظم ابوحنیفہؒ کی جماعت کے ذریعہ مسائل کا حل اجتماعی طور سے کیا جانا ثابت ہے۔

## بزرگانِ محترم!

ہمارے ملک ہندوستان میں جگہ جگہ انفرادی طور پر اداروں کے تحت دارالافتاء کے ذریعہ پیش آمدہ مسائل کو حل کیا جاتا رہا ہے، لیکن بعض مرتبہ بعض مسائل ایسے پیش آجاتے ہیں جن میں انفرادی فتاوے تشفی بخش نہیں ہوتے، ایک فتویٰ بعض مرتبہ دوسرے فتوی کے خلاف ہوتا ہے، اس موقع پر ضرورت ہوتی ہے کہ اس مسئلہ سے متعلق ہر جہت سے معلومات اور تحقیق رکھنے والے اہلِ علم کو جمع کرکے اجتماعی غور وفکر اور ہر جہت پر سیر حاصل بحث اور دلائل کا تجزیہ کرکے شریعت کی روح کو متاثر کئے بغیر کوئی جچا تلا فیصلہ کیا جائے جو اتفاقی ہو یا اکثریتی ہو، بلکہ اگر لوگوں کی دشواری متقاضی ہو تو سابقہ فتوی کے خلاف بھی فتویٰ دیا جاتا ہے یا قولِ راجح کے مقابلہ میں رفعِ ضرر کے لئے قولِ مرجوح پر فتویٰ دینا پڑتا ہے، یا فتویٰ علیٰ مذہب الغیر دینا ہوتا ہے تاکہ عوام دشواری کا شکار ہوکر اصل شریعت ہی سے دور نہ ہوجائیں۔

عوام کو شرعی قانون پر عمل کرنے کو کہنا چاہئے، ان کو تقوی پر عمل کرنے پر مجبور نہیں کرنا چاہئے، یہ سب اجتماعی غور وفکر سے ہی ممکن ہوگا۔ لہٰذا اب اسلامک فقہ اکیڈمی اور مفتیانِ کرام کی اجتماعی مساعی ہی اس کے لئے مناسب سمجھی گئی ہیں۔

الحمد للہ! ہندوستان کی ایک عبقری شخصیت قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ نے برسوں پہلے اسلامک فقہ اکیڈمی کی داغ بیل ڈالی اور اپنے ہم عصر مفتیانِ کرام وقضاۃ، نیز نوجوانانِ اہلِ علم کی ایک جماعت کو ساتھ لے کر اس کام کو انجام دیا اور اپنی زندگی میں بیسیوں جدید مسائل (جو کئی سال سے اربابِ افتاء کے درمیان حل طلب تھے) کے حل کے لئے اسلامک فقہ اکیڈمی کے تحت متعدد سمینار منعقد کرکے اجتماعی غور وخوض کے بعد ان کا تشفی بخش حل تلاش کیا، الحمد للہ! حضرت قاضی صاحبؒ کے وصال کے بعد ان کے مخلص اور ماہر رفقاء کار نے اس سلسلہ کو ترقی دی اور اس نیک کام اور امتِ مسلمہ کی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے مسلسل سمینار منعقد کئے جارہے ہیں، چنانچہ اس تاریخی شہر برہانپور میں سترہواں سہ روزہ فقہی سمینار اسی سلسلۃ الذہب کی ایک کڑی ہے، جس میں وقت کے پیش آمدہ کئی مسائل پر اجتماعی طور پر مدلل بحث کے بعد آخری فیصلے لئے جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ اس سمینار کو بھرپور قبولیت عطا فرمائے، نظرِ بد سے محفوظ رکھے اور درست نتائج سے بہرہ ور فرمائے۔

آمین۔

# پہلا باب / تمہیدی امور

## سوالنامہ:

# وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور مقام پر مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام کا حکم

کھانے پینے کی طرح رہائش بھی انسان کی بنیادی ضرورت ہے، اس لئے انسان عموماً اپنی رہائش کے لئے مکان تعمیر کرتا ہے، اس میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہے، اور انسان جہاں رہتا ہے اس جگہ اور اس آبادی سے اسے ایک انس سا ہو جاتا ہے، جسے انسان اپنا وطن قرار دیتا ہے، انسان کے لئے وطن اور مستقل قیام گاہ جس قدر ضروری ہے، تقریباً اتنا ہی ضروری سفر اور نقل وحرکت بھی ہے، کیونکہ اس کی بہت سی ضروریات دوسرے مقامات سے متعلق ہوتی ہیں، اسی پس منظر میں شریعت اسلامی میں قیام اور سفر کے الگ الگ احکام مقرر کئے گئے ہیں اور فقہاء نے قرآن وحدیث کو سامنے رکھتے ہوئے انسان کی جائے رہائش کی درجہ بندی کی ہے، اور اسے تین حصوں میں تقسیم کیا ہے، ایک: وطن اصلی، جو آدمی کی اصل قیام گاہ ہوتی ہے، البتہ اس کی تفصیل میں اختلاف پایا جاتا ہے، دوسرے: وطن اقامت، جس میں انسان کا قیام حنفیہ کے اقوال پر پندرہ دن یا اس سے زیادہ کا ہو، اس مدت کے سلسلہ میں فقہاء کی رائیں مختلف ہیں، تیسرے: وطن اقامت کی مدت سے کم کا قیام، یہ قیام بھی سفر ہی کے حکم میں ہے، وطن اصلی اور وطن اقامت کے درمیان بھی بعض احکام میں اختلاف ہے، لیکن نماز میں اتمام اور قصر کے لحاظ سے دونوں کا حکم یکساں ہے، یعنی وطن اصلی میں بھی اتمام کیا جائے گا اور وطن اقامت میں بھی۔

اس دور میں کسب معاش کے ذرائع کی وسعت کی وجہ سے ایک نئی صورت حال یہ پیدا ہوئی ہے کہ بہت سے لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور ان کا سال کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گذرتا ہے، عید، بقرعید یا طویل تعطیلات میں وہ اپنے وطن اصلی کی طرف جاتے ہیں پھر لوٹ آتے ہیں، زندگی کے اسباب بھی اسی دوسری جائے قیام میں بتدریج مہیا ہو جاتی ہیں، بلکہ بعض اوقات وطن اصلی سے زیادہ رہائشی سہولتیں یہاں میسر ہوتی ہیں، بعض لوگ یہیں مکان بھی بنا لیتے ہیں، بعض حضرات کرایہ کے مکان پر اکتفا کرتے ہیں، کچھ لوگ اہل وعیال کو چھوڑ کر تنہا مقیم ہوتے ہیں اور کچھ لوگ اہل وعیال کے ساتھ یہاں قیام پذیر ہوتے ہیں، اس پس منظر میں چند سوالات آپ کی خدمت میں پیش ہیں:

١- مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنا لیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں اور کیا وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے؟

٢- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ وکمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہوں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں، کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں، تو انہیں قصر کرنا چاہئے یا اتمام؟

٣- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو، بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟

# تعارفی کلمات

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی[1]

الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على سيد المرسلين وعلى آله وأصحابه أجمعين!

جناب صدر، بزرگان محترم اور ملک و بیرون ملک سے آئے ہوئے اصحاب فقہ و دانش!

اللہ تعالی کا بے حد شکر و احسان ہے کہ آج ہم سترہویں فقہی سمینار میں آپ کا خیر مقدم کر رہے ہیں اور ارباب علم و فکر کا یہ قافلہ وسطی ہندوستان کے ایک اہم اور تاریخی شہر ''دار السرور، برہان پور'' میں مقیم ہے، جو ہر دور میں اہل دل اور اصحاب علم کا مرکز رہا ہے، اللہ تعالی اس اجتماع کو قبول فرمائے اور اسے اپنے مقصد میں کامیاب کرے۔

حضرات! برہان پور محدثین، فقہاء، ادباء اور درویشوں کا شہر رہا ہے، یہ شہر جہاں اپنی تاریخی عمارتوں شاہی جامع مسجد، قلعہ اسیر گڑھ، فاروقی عہد حکومت کا شاہی قلعہ، شاہ جہانی حمام، آہو خانہ (شکارگاہ)، راجہ جے سنگھ کی چھتری، نہر عبد الرحیم خانخاناں، مقبرۂ شاہ نواز خاں، کالی مسجد، محل گل آرا، بی بی کی مسجد، راجہ راؤ رتن کا محل، ہندوؤں اور جینیوں کے عظیم الشان مندروں، چرچوں، گردواروں، نیز مقبروں کے لئے معروف ہے، وہیں اپنی علمی و ادبی تاریخ کی جہت سے بھی اس کا شہرہ ہے اور بہ کثرت صوفیاء و مشائخ کے ورود سے اس کی شناخت ہے، یہاں تک کہ یہ شہر اپنے نام میں بھی حضرت برہان الدین غریبؒ کی طرف منسوب ہے، جن کا سایۂ عاطفت اس شہر کے آباد ہونے کے ساتھ ہی شریک حال ہو گیا تھا۔

احادیث کے سب سے بڑے ذخیرہ ''کنز العمال'' کے جامع و مرتب شیخ علی متقیؒ (مولود: ۸۸۵ھ مطابق ۱۴۸۰ء) یہیں پیدا ہوئے اور ۹۷۵ھ میں مکہ میں وفات پائی اور مدفون ہوئے، ''کنز العمال'' کے علاوہ حدیث اور اخلاق کے موضوع پر آپ کی اور بھی کئی تالیفات ہیں، جن میں ''جوامع الکلم'' خاصی اہمیت کی حامل ہے، اس کا قلمی نسخہ ''خدا بخش خاں لائبریری پٹنہ'' میں موجود ہے، ایک طرف شیخ عبد الحق محدث دہلوی اور شیخ محمد طاہر پٹنی جیسے ممتاز محدثین آپ کے تلامذہ اور مستفیدین میں ہیں، دوسری طرف شیخ محمد بن فضل اللہؒ جو اتباع سنت کی وجہ سے ''نائب رسول'' کہے جاتے تھے، اور ابو محمد عارفؒ جیسے مشائخ و صوفیاء بھی آپ کے متوسلین میں ہیں اور ان کے ساتھ ساتھ گجرات کے عدل پرور بادشاہوں کے دل میں بھی آپ کی بڑی قدر و منزلت تھی، اور سلطان محمود ثانی تو باضابطہ آپ کے مرید تھے اور قیام مکہ کے زمانہ میں سعادت سمجھ کر آپ کے اخراجات ادا کرتے تھے۔

فن حدیث میں شیخ علی متقیؒ کے مرید و شاگرد شیخ عبد الوہاب متقیؒ بھی بڑا اونچا درجہ رکھتے تھے، شیخ طاہر بن یوسفؒ کو تیس ہزار حدیثیں زبانی یاد تھیں، انہوں نے منتخب ''المواهب الذنية'' مرتب کی تھی، شاہ عیسی جند اللہؒ کے استاذ شیخ عثمانؒ نے ''توضیح'' کے نام سے ''بخاری شریف'' کی اور ان کے ایک اور استاذ شیخ طیبؒ نے ''سنن ترمذی'' کی شرح لکھی ہے، شیخ عیسی جند اللہؒ ملقب بہ ''مسیح الاولیاء'' کو تدریس حدیث میں بھی بڑا شہرہ حاصل تھا، اور کئی واسطوں سے شاہ ولی اللہ دہلوی ان کے شاگرد ہوتے ہیں، اس طرح دسویں صدی ہجری اور اس کے بعد ایک دو صدیوں تک برہان پور کے محدثین اور ان سے استفادہ کرنے والے علماء، خدمت حدیث کا مرکز اور سرچشمہ رہے ہیں۔

فن تفسیر کی نسبت سے علماء برہان پور میں مولانا نصیر الدین عرف عبید اللہؒ کی تفسیر ''التیسیر فی مهمات التفسیر'' کا شمار اہم کتابوں میں کیا گیا ہے، جو اب تک مخطوطہ کی صورت میں ہے، اسی طرح شیخ عیسی جند اللہ نے تفسیر ''انوار الاسرار'' مرتب کی، جو غالباً صوفیانہ رنگ میں لکھی گئی تھی، اسی شہر سے شیخ ملا نظام

---

[1] جنرل سکریٹری اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا۔

الدینؒ کا تعلق تھا، جو فقہ اسلامی کی عظیم الشان تالیف ''فتاوی عالمگیری'' کی تدوین کا کام کرنے والی کمیٹی کے نگران اعلیٰ تھے، تصوف میں خواجہ سید محمد ہاشم کشمیؒ کی تالیفات کے علاوہ نائب رسول شیخ محمد بن فضل اللہؒ کی ''وحدت الوجود'' کے مسئلہ پر ''التحفة المرسلة إلى النبي ﷺ'' ہے، جس کی شرح شیخ ابراہیم کردی مدنیؒ نے کی ہے، نحو میں شیخ عیسی جند اللہؒ کی کتاب ''تتمیم شرح مائة عامل'' کا ذکر ملتا ہے، جو اپنے موضوع پر ایک اہم تالیف شمار کی گئی ہے، غرض کہ طویل عرصہ تک یہ شہر اسلامی علوم وفنون کا مرکز رہا ہے، شہزادہ اعظم بن عالمگیر کے اتالیق ملا قطبؒ اور خود اورنگ زیبؒ کے استاذ مولانا عبد اللطیف قویؒ برہان پور ہی سے تعلق رکھتے تھے، قاضی نصیر الدینؒ جن کے علم کا شہرہ پورے ملک میں تھا اور مغل بادشاہ جہانگیر اور دکن کا معروف فرماں روا سلطان ابراہیم عادل شاہ جن کے خاص قدردانوں میں تھا، اسی شہر کے تھے۔

اسی لئے یہ شہر مساجد اور خانقاہوں کے ساتھ ساتھ مدارس کی کثرت میں بھی ممتاز تھا، ملکہ رقیہ جو ہمایوں عادل شاہ کی ملکہ اور ظفر شاہ گجراتی کی صاحب زادی تھیں نے بی بی کی مسجد تعمیر کرائی تو اس میں مدرسہ بھی قائم کیا، خود شاہ عیسی جند اللہ کا ایک بڑا مدرسہ تھا، جہاں دور دور سے آکر طلبہ کسب فیض کیا کرتے تھے، حضرت شکر محمد عارف باللہؒ کی صاحبزادی بی راستی بڑی صاحب علم تھیں اور اکابر علماء ان سے استفادہ کیا کرتے تھے، یہاں کئی ذاتی کتب خانے بھی تھے، جن میں حرمین شریفین اور دور دراز سے کتابیں منگا کر رکھی گئی تھیں، عجب نہیں کہ اب بھی ان کتب خانوں کی بقیات موجود ہوں۔

جہاں اسلامی علوم کی تدریس اور ان موضوعات پر تصنیف وتالیف کا ایک خاص تعلق اس شہر سے رہا ہے، وہیں یہ ادب اور شعر وسخن کا بھی گہوارہ تھا، اگر کہا جائے کہ اردو شاعری کا آغاز اسی شہر سے ہوا ہے تو شاید بے جانہ ہو، کیونکہ ولی دکنی جن کو اردو کا پہلا صاحب دیوان شاعر قرار دیا جاتا ہے، سے تقریباً دو سو سال پہلے برہانپور کے ایک صوفی شاعر شاہ بہاء الدین باجنؒ نے یہاں اپنے اشعار کا ساز چھیڑ رکھا تھا، وہ فارسی اور ہندی کی آمیزش سے اشعار کہتے تھے، باجن کہتے ہیں:

باجن لگ ہے یہ دم تب لگ قائم رہے قدم

یعنی ''جب تک دم میں دم ہے تب تک ثابت قدم رہنا چاہئے''، برہانپور میں مقیم ایک صاحب دیوان شاعر سعد اللہ گلشن کا ذکر بھی یقیناً مناسب ہوگا، جن کا دیوان ایک لاکھ سے زیادہ اشعار پر مشتمل تھا، سعد اللہ گلشن کے شاگرد ولی دکنی بھی تھے، جن سے دکن میں اردو ادب وشاعری کو فروغ ہوا اور آپ ہی کے شاگردوں میں خواجہ ناصر عندلیب بھی تھے، جن سے دلی کے شعراء، میر درد اور آگے چل کر ذوق ومومن وغیرہ کی نسبت ہے، اس دور میں برہان پور اردو کے علاوہ فارسی شاعری کا بھی مرکز بنا ہوا تھا، کیونکہ ایران کے علاقہ سے مختلف شخصیتیں یہاں وارد ہوئی تھیں، شاہ جہاں کے ساتھ صائب تبریزی جب ہندوستان آیا تو برہانپور کے شعراء کا فارسی کلام سن کر اس قدر متاثر ہوا کہ ساٹھ اشعار پر مشتمل قصیدہ لکھا، علامہ شبلی نعمانی نے شعر العجم میں اس میں سے دو اشعار نقل کئے ہیں:

ہزار حیف کہ عرفی ونوعی وسنجر نیند جمع بہ دار العیار برہان پور
کہ قوت سخن ولطف طبع می دیدند نمی شدند بہ طبع بلند خود مغرور

یعنی ''ہزار افسوس ہے کہ عرفی، نوعی، اور سنجر برہان پور میں موجود نہیں ہیں کہ اگر وہ یہاں کے شعراء کی بلندی کلام اور لطافت طبع کو ملاحظہ کرتے تو اپنی بلند پروازی خیال پر مغرور نہ ہوتے''، اس شہر میں شعر وادب کا ایسا ماحول تھا کہ فارسی اور اردو زبان میں، بہت سے ہندو اہل ذوق نے بھی طبع آزمائی کی ہے۔

اس شہر کو صوفیاء کرام اور مشائخ سے خاص نسبت رہی ہے، حضرت مجدد الف ثانیؒ کے ایک جلیل القدر خلیفہ خواجہ سید محمد ہاشم کشمیؒ (جو اصل میں بدخشاں کے رہنے والے تھے اور ''کشم'' نامی شہر میں ۹۸۹ھ میں پیدا ہوئے) جب ہندوستان آئے، تو اپنی اصل قیام گاہ برہان پور ہی کو بنایا اور بارہ سال یہاں مقیم رہے، اہل علم نے آپ کی مختلف تصنیفات کا ذکر کیا ہے، جن میں ''زبدۃ المقامات'' خصوصی اہمیت کی حامل ہے، جس کا اصل نام ''برکات الاحمدیہ الباقیہ'' ہے، یہ کتاب اصل میں خواجہ باقی باللہ، حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندیؒ اور ان کے عالی ہمت خلفاء کے حالات پر مشتمل رہی ہے، اس کے علاوہ آپ نے مکتوبات امام ربانی کے دفتر سوم کو بھی ''معرفت حقائق'' کے نام سے ترتیب دیا ہے، آپ سفر وحضر میں حضرت مجدد صاحب کے ساتھ رہے، خود مجدد صاحب نے انہیں اپنے مکتوبات میں خواجہ محمد سعید اور خواجہ محمد معصوم کے بعد تیسرے درجہ میں رکھا ہے اور ''یار ثالث'' قرار دیا ہے، ان کا ایک دلچسپ واقعہ یہ ہے کہ وفات کے دو سو سال کے بعد ندی کی یلغار کی وجہ سے ان کی قبر کی منتقلی عمل میں آئی تو لاش جوں کی توں پائی گئی، آپ شعر وسخن کا بھی بڑا اعلیٰ ذوق رکھتے تھے، آپ کے نعتیہ اشعار میں بڑی محنت اور شیفتگی کا اظہار ہے، فرماتے ہیں:

دلہا چہ بود؟ خانہ سودائے محمد جانہا صدف گوہر یکتائے محمد

یعنی "دل کیا ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کے گھر ہیں، اور روحیں محمدؐ کے انمول گوہر کی سیپیں ہیں"۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق میں سرشار ہو کر فرماتے ہیں:

اوشد سبب اظہار ربوبیت حق را زیں بس بشکست خامہ ودر پیچ ورق را

یعنی "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی شان ربوبیت کا مظہر ہیں، آپ کی تعریف کے لئے یہی کافی ہے، بس اسی پر قلم توڑ دو اور ورق لپیٹ لو"۔

شیخ نظام الدین عرف شاہ بھکاری، جو فرید الدین گنج شکرؒ کے مجاز تھے، اسی شہر میں مقیم ہوئے، شیخ بہاء الدین باجنؒ متوفی ۹۹۲ھ حضرت عمر بن الخطابؓ کے بھائی زید بن الخطابؓ کی نسل سے تھے، اسی شہر میں آسودۂ خواب ہیں، شاہ ملک شرف الدین شہباز، شاہ نعمان چشتی، شاہ عبدالحکیم چشتی، شاہ حمید الدین چشتی، شاہ منصور مجذوب چشتی، انصاف پرور بادشاہ عادل شاہ فاروقی، شاہ بھیکن رحمہم اللہ اور نہ جانے کیسے کیسے نامور اور صاحب فیض بزرگ ہیں، جن کا اس سرزمین سے چشمۂ فیض جاری ہوا اور آج بھی اہل دل بزرگوں کی ایک بڑی تعداد اسی زمین میں آسودۂ خواب ہے۔

## اتاولی سرائے

اسی شہر کی ایک تاریخی عمارت "اتاولی سرائے" تھی، جو علماء، مشائخ اور مسافروں کے لئے ٹھکانہ تھی اور کسی زمانہ میں جس کے در و دیوار ذکر الٰہی کی صداؤں سے گونجتے تھے، لیکن پھر ایسا وقفہ آیا کہ یہ عمارت کھنڈر میں تبدیل ہوگئی اور اس کے در و دیوار سے لوگوں کو وحشت محسوس ہونے لگی، اللہ تعالیٰ جزاء خیر عطا فرمائے محبی فی اللہ جناب مولانا مفتی محمد رحمت اللہ قاسمی اور ان کے رفقاء کو کہ انہوں نے اس ویرانہ کو آباد کرنے اور اس صحراء کو گلشن بنانے کا عزم مصمم کیا اور اسی کھنڈر میں ۱۵ / اپریل ۱۹۹۶ء کو دار العلوم علی متقی کی بنیاد رکھی، گویا آج ٹھیک بارہ سال اس ادارہ کے قیام پر گذر چکے ہیں، بحمد اللہ اب اس کی رونق اور بہار واپس آرہی ہے اور امید ہے کہ بہ تدریج اس میں اضافہ ہی ہوتا جائے گا، اسی عظیم الشان اور تاریخی احاطہ میں اس وقت یہ سمینار منعقد ہو رہا ہے۔

## اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

حضرات! "اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا" کی خدمات سے آپ ناواقف نہیں ہیں، ۱۹۸۹ء میں اس کی بنیاد پڑی، اکیڈمی کے تین بنیادی مقاصد ہیں، پہلا مقصد ہے اس عہد میں پیدا ہونے والے نئے سماجی، معاشی، سائنسی اور دوسرے شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کا اجتماعی غور و فکر کے ذریعہ شرعی حل پیش کرنا، چنانچہ اب تک اکیڈمی کے سولہ سمینار منعقد ہو چکے ہیں، جن میں ۲۷ مرکزی موضوعات زیر بحث آئے ہیں اور بحیثیت مجموعی ۱۵۷ فیصلے کئے گئے ہیں، ان میں چند مسائل کے سوا تمام فیصلے اتفاق رائے کے ساتھ طے پائے ہیں، جن میں ۵۲ کا تعلق عبادات سے، ۲۰ کا تعلق معاشیات سے اور ۳۷ کا تعلق میڈیکل سائنس سے ہے، ان سمیناروں نے علماء کو نئے مسائل کی طرف غور کرنے کی طرف متوجہ کیا، نوجوان فضلاء نے ایسے مسائل پر محنت شروع کی، اہل علم میں اختلاف رائے کو برداشت کرنے کی صلاحیت پیدا ہوئی اور اختلاف کا سلیقہ بھی پیدا ہوا کہ علمی اور فقہی مسائل میں کس طرح اپنے ملاحظات پیش کرنے چاہئیں؟

ان سمیناروں میں ملک و بیرون ملک کے اکابر علماء شریک ہوتے رہے ہیں، مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ نے اس سلسلہ میں اپنے تاثرات کا اظہار اس طرح فرمایا ہے:

> "اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا ایک ایسا ادارہ ہے، جس پر ہندوستانی مسلمانوں بالخصوص علماء اور اپنی غیرت فکر رکھنے والے ہندوستانی مسلمانوں کو فخر اور فخر سے زیادہ خدا کا شکر کرنے کا حق حاصل ہے، یہ ایک خالص تعمیری و فکری، علمی اور فقہی تنظیم اور اجتماعیت ہے، جس میں ملک کے ممتاز صحیح العقیدہ اور صحیح الفکر اور وسیع العلم علماء اور کارکن شامل ہیں"۔

پاکستان کے ممتاز فقیہ مولانا مفتی محمد رفیع عثمانی فرماتے ہیں:

> "مجھے بے انتہاء مسرت بھی ہے اور کسی قدر حسرت بھی، مسرت اس بات کی ہے کہ ہندوستان کے علماء کرام نے وہ عظیم الشان کام شروع کیا، جس کی پورے عالم اور اقلیت والے ملکوں کو شدید ضرورت ہے، اور حسرت یہ ہے کہ ہم پاکستان میں ہونے کے باوجود منظم اور بڑے پیمانے پر یہ کام شروع نہیں کر سکے، فقہ اکیڈمی نے بڑا اہم قدم اٹھایا ہے، مدت سے اس کا انتظار تھا"۔

اور عالم اسلام کے مشہور عالم و فقیہ مولانا مفتی محمد تقی عثمانی کا بیان ہے:

''آج اس محفل میں شرکت کرنے کے بعد ہندوستان کے علماء اور علم وفضل کے پیکر حضرات سے ملاقات کر کے اس بات کا اندازہ ہو رہا ہے کہ انہوں نے اس اکیڈمی کو قائم کر کے کتنا بڑا کارنامہ انجام دیا ہے، اکیڈمی کے اغراض و مقاصد کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ محسوس کر رہا ہے کہ اس اکیڈمی کا قیام جناب نبی کریم ﷺ کے ایک ارشاد کی تعمیل ہے''۔

اکیڈمی نے مسائل پر اجتماعی غور وفکر کا طریقہ اس لئے اختیار کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے سیدنا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو نئے پیش آمدہ مسائل کے بارے میں یہی مشورہ دیا تھا:

''شاوروا فيه الفقهاء والعابدين ولا تمضوا فيه برأى خاصة'' (مجمع الزوائد، حديث نمبر: ۸۳۴، المعجم الاوسط، حديث نمبر: ۱۶۱۸)

ایک اور روایت میں ہے:

''تجعلونه شورى بين العابدين من المؤمنين ولا تقضونه برأى خاصة'' (الدر المنثور للسیوطی ۸ / ۶۶۱، المعجم الکبیر، حدیث نمبر: ۱۲۰۴۲)۔

خلافت راشدہ کے عہد میں عام طور پر یہی طریقہ اختیار کیا جاتا تھا اور خاص کر سیدنا حضرت عمر فاروقؓ نے اس طریقۂ اجتہاد کو فروغ دیا، مدینہ کے فقہاء سبعہ کے اجتماعی فتویٰ کا نظام بھی اسی ارشاد نبوی ﷺ کی تعمیل ہے، اسی طریقہ کو بعد میں فقہ کے مدون اول امام ابوحنیفہؒ نے آگے بڑھایا، ہندوستان میں ''فتاویٰ عالمگیری'' اور خلافت عثمانیہ ترکی میں ''مجلة الاحکام'' کی ترتیب اسی نہج پر ہوئی، ماضی قریب میں حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے اسی اصول کو سامنے رکھتے ہوئے ''الحیلۃ الناجزۃ'' مرتب فرمائی اور اس پر پورے ملک سے علماء کی تصدیقات حاصل کیں، آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے زیر نگرانی ''مجموعۂ قوانین اسلامی'' کی ترتیب بھی اسی نہج پر عمل میں آئی ہے، اسی مقصد کے لئے ''ندوۃ العلماء'' کے تحت ''مجلس تحقیقات شرعیہ'' اور ''جمعیۃ علماء ہند'' کے تحت ''ادارۃ المباحث الفقہیہ'' کی بنیاد رکھی گئی، اسی طرح کی کاوشیں زیادہ وسیع پیمانہ پر عالم اسلام میں ہوئی ہیں، جن میں ''مجمع الفقہ الاسلامی'' (رابطہ عالم اسلامی) مکہ مکرمہ، ''مجمع الفقہ الاسلامی الدولی جدہ'' اور ''مجمع الفقہ الاسلامی سوڈان'' خاص طور پر قابل ذکر ہیں، یہ تمام کاوشیں قابل تحسین ہیں، البتہ ان میں سے بعض صرف جمع وترتیب کے پہلو سے عمل میں آئی ہیں، بعض ادارے ضمنی حیثیت سے قائم ہیں، بعض وہ ہیں جن کا کام عالم اسلام کے پس منظر میں شروع ہوا، مگر مسائل کی رفتار جس قدر تیز ہے اور ہندوستان کی صورت حال عالم اسلام کی صورت حال سے جس قدر مختلف ہے، اس پس منظر میں خاص اسی مقصد کے لئے مستقل حیثیت میں اکیڈمی کی بنیاد رکھی گئی، جو ہر نوع کے نو پیدا مسائل پر غور وفکر کے مواقع فراہم کرے اور ان مسائل کو خصوصی اہمیت بھی دے، جو ہندوستان کے پس منظر میں زیادہ اہمیت کے حامل ہیں، بحمد اللہ اپنے قیام کے بعد ہی سے اکیڈمی نے بلاتوقف اپنا علمی وفقہی سفر جاری رکھا ہے اور اب اکیڈمی کا سترہواں سمینار منعقد ہو رہا ہے۔

## اکیڈمی کے مقاصد

اسی سلسلہ میں اکیڈمی کی ایک اہم خدمت ''اسلامک بینکنگ'' سے متعلق کام ہے، اسلام میں سود، جس قدر مذموم شئ ہے، وہ محتاج اظہار نہیں، یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ نے جب بنونجران سے معاہدہ فرمایا اور انہیں اپنے مذہب پر رہتے ہوئے ''جزیرۃ العرب'' میں رہنے کی اجازت دی تو شرط لگائی کہ ان کو سودی کاروبار کی اجازت نہیں ہوگی، بدقسمتی سے اس وقت پوری دنیا کا معاشی نظام یہودی دماغ کے قبضہ میں ہے اور انہوں نے پوری دنیا کو سود کے شکنجہ میں کس رکھا ہے، ان حالات میں غیر سودی نظام قائم کرنا یقیناً ایک جہاد سے کم نہیں ہے، اکیڈمی نے اپنے دوسرے ہی سمینار میں اس موضوع پر گفتگو اور غور وفکر کا آغاز کیا اور علماء و بینک کے ماہرین سے ایسا علمی ماڈل بنانے کی کوشش کی، جس میں سود سے بچتے ہوئے بینک کے مفید مقاصد حاصل کئے جاسکیں اور اس کے لئے ہندوستان کے علاوہ عالمی ماہرین مولانا محمد تقی عثمانی (پاکستان) اور ڈاکٹر انس زرقاء- حفظہ اللہ- (سعودی عرب) جیسی شخصیتوں سے بھی استفادہ کیا گیا اور آج بھی اکیڈمی اس سلسلہ میں اپنی کوششیں جاری رکھے ہوئی ہے، خدا کرے وہ دن آئے کہ اس ملک میں غیر سودی بینک کاری کی اجازت حاصل ہو اور انسانیت کو ظالمانہ معاشی نظام سے نجات ملے۔

اکیڈمی کا دوسرا مقصد افراد کی تربیت اور رجال کار کی تیاری ہے، اس مقصد کے لئے اکیڈمی مختلف ورک شاپ منعقد کرتی ہے، نیز محاضرات اور مذاکروں کا اہتمام کرتی ہے، یہ سلسلہ حسب موقع جاری ہے، اس ایک سال کے عرصہ میں بھی آٹھ زبیتی ورک شاپ منعقد ہوئے ہیں۔

اسی مقصد کے لئے اکیڈمی کے سمیناروں میں شروع سے اس بات کو ملحوظ رکھا گیا ہے کہ شریک ہونے والے علماء اور ارباب افتاء تین درجات کے ہوں، ایک وہ علماء و مفتیان کرام جو فقہ وفتاویٰ کے کاموں میں مشغول ہیں اور امت کے مسائل کو حل کرنے کا تجربہ رکھتے ہوں، دوسرے وہ نوجوان

فضلاء، جنہوں نے ابھی اس میدان میں قدم رکھا ہے، تیسرے وہ منتخب طلبہ جو تربیت افتاء یا تخصیص فی الفقہ کے مرحلہ میں ہوں؛ تا کہ اس میدان میں دوسری اور تیسری صف پہلے سے تیار رہے، اس طرح زیادہ سے زیادہ افراد کی شمولیت کے ذریعہ تربیت کا موقع فراہم کیا جاتا ہے، اور اس کے فوائد آپ کے سامنے ہیں کہ بحمد اللہ نوجوان فضلاء میں علمی موضوعات پر غور کرنے، کتابوں کی ورق گردانی کرنے اور اپنا حاصل مطالعہ سلیقہ کے ساتھ پیش کرنے، نیز احکام شرعیہ کے بارے میں اپنا نقطہ نظر متعین کرنے میں شریعت کے اصول ومقاصد کو سامنے رکھتے ہوئے فقہی جزئیات اور فقہاء کے اجتہادات سے استفادہ کرنے کا ایک شعور پیدا ہوا ہے اور یہی اکیڈمی کا سب سے گراں قدر سرمایہ ہے۔

اکیڈمی کا تیسرا مقصد علمی وتحقیقی اور خاص کر فقہی مواد کا فراہم کرنا ہے، اکیڈمی کے فقہی مجلات اب تک ۳۵ شائع ہو چکے ہیں، بہت سے مجلات جواب تک شائع نہیں ہوئے، ان کی اشاعت اور جو شائع ہوئے تھے اور ختم ہو گئے، ان کی تجدید اشاعت کے لئے کوششیں جاری ہیں، اگر یہ تمام مجلات شائع ہو جائیں تو امید ہے کہ ان کی ۵۰ سے زیادہ جلدیں ہو جائیں گی اور یقیناً یہ اہل علم کے لئے بہت بڑا فقہی سرمایہ ہوگا، اب تک اکیڈمی کی جانب سے ۲۴ جلدوں پر ایڈیٹنگ کا کام ہو چکا ہے اور مزید جلدیں کمپوز ہو رہی ہیں، دعاء فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ ان فقہی مجلات کی ترتیب وطباعت کے کام کو جلد سے جلد پورا فرمائے۔ وماذلک علی اللہ بعزیز۔

## موسوعہ کا ترجمہ

اکیڈمی کا ایک اہم کام موسوعہ فقہیہ کا اردو ترجمہ ہے، اس موسوعہ کا کام عالم اسلام کے ممتاز فقیہ ڈاکٹر مصطفیٰ زرقاء کے زیر نگرانی ''وزارت اوقات کویت'' نے کیا ہے، جو ۴۵ ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے، وزارت اوقات کویت نے اس کے اردو ترجمہ کے لئے اکیڈمی کو ذمہ دار بنایا تھا، بحمد اللہ اکیڈمی کی جانب سے ان ۴۵ جلدوں کا ترجمہ مکمل ہو چکا ہے اور ترجمہ کا یہ کام نہایت احتیاط اور اہتمام کے ساتھ کیا گیا ہے، چنانچہ پہلے مرحلہ میں مختلف حضرات کے ترجمہ کا نمونہ حاصل کر کے مترجمین کا انتخاب کیا گیا، اور ایسے لوگوں کو ترجمہ کی ذمہ داری دی گئی، جو عربی اور اردو زبان کے رمز شناس بھی تھے اور فقہ سے مناسبت بھی رکھتے تھے، پھر اس ترجمہ پر دو افراد نے مل کر نظر ثانی کی، پھر نظر ثانی مسودہ پر دو اشخاص نے مل کر آخری نظر ڈالی ہے، اس کے بعد ترجمہ وزارت اوقاف کویت کو بھیجا جاتا ہے، اور وہاں بھی دو تین علماء کی کمیٹی اس ترجمہ کو پوری گہرائی کے ساتھ پڑھتی ہے اور اگر کہیں کوئی بات قابل توجہ محسوس ہوئی تو اکیڈمی کو ملاحظات روانہ کرتی ہے اور اردو ترجمہ کو آخری شکل دینے میں اس کی رعایت کی جاتی ہے، اس طرح چار مرحلوں میں ترجمہ کا کام مکمل ہوتا ہے، اور کمپوزنگ اور تصحیح کا کام بھی ایسے لوگوں سے لیا جاتا رہا ہے، جو بہتر طور پر عربی عبارتوں اور حوالہ جات وغیرہ کو سمجھ سکیں، یہ بات یقیناً بہت ہی مسرت انگیز ہے کہ ترجمہ کا کام اب مکمل ہو چکا ہے اور چند جلدوں کو چھوڑ کر یہ مسودہ نظر ثانی اور نظر نہائی کے مرحلوں سے بھی گذر چکا ہے، بحیثیت مجموعی ۲۶ / افراد نے مل کر موسوعہ کا ترجمہ کیا ہے، ۱۱ / حضرات نے اس پر نظر ثانی اور ۹ / افراد نے نظر نہائی کی ہے، انشاء اللہ جب یہ عظیم علمی، فقہی ذخیرہ زیور طبع سے آراستہ ہو کر منظر عام پر آئے گا تو اردو دنیا کے لئے ایک عظیم علمی سوغات ثابت ہوگا۔

ان کے علاوہ بھی مختلف نئے علمی موضوعات پر اکیڈمی نے جو لٹریچر مرتب کیا ہے یا انہیں اردو کا جامہ پہنایا ہے اور وہ طبع ہو چکے ہیں، ان کی تعداد سو کے قریب ہے، ان میں بارہ کتابیں عربی میں، سات انگریزی میں، چار ہندی میں، ایک ایک فارسی، ملیالم اور گجراتی میں ہیں۔

اکیڈمی کا ایک شعبہ تحقیق مخطوطات کا ہے، اس شعبہ کے تحت بحمد اللہ صاحب ہدایہ کی ''مختارات النوازل'' پر تحقیق کا کام جاری ہے، جو چار جلدوں میں ہے، اس کی پہلی جلد شائع ہو چکی ہے، دوسری اور تیسری جلدوں پر کام مکمل ہو گیا ہے اور چوتھی جلد پر نظر ثانی کی جا رہی ہے، اکیڈمی کوشاں ہے کہ اس سلسلہ میں اپنے کام کو آگے بڑھائے، مختلف فقہی مخطوطات پر تحقیق ہو اور محتاج خدمت مطبوعہ کتابوں پر تعلیق کا کام کیا جائے، انشاء اللہ موسوعہ فقہیہ اور مجلات کی ایڈیٹنگ کا کام جوں ہی مکمل ہوگا، اس شعبہ پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔

## یہ سمینار

حضرات! اکیڈمی کا یہ سمینار متعدد اہم موضوعات پر منعقد ہو رہا ہے، عبادات میں زکوۃ وعشر اور حج ووقف کے موضوعات پر کئی سمیناروں میں بحث ہوئی ہے اور فیصلے کئے گئے ہیں، لیکن روزہ سے متعلق عصر حاضر میں پیدا ہونے والے مسائل کو اب تک کسی سمینار کا موضوع نہیں بنایا گیا تھا، اس سمینار میں خاص طور سے اس موضوع پر توجہ دی گئی ہے، اسی طرح حج میں، جو حجاج دور دراز سے حج کے قریبی ایام میں آتے ہیں، اور جن کے یہاں مسافر کے لئے قصر کرنا واجب ہے، ان کے سامنے ایک اہم سوال یہ ہوتا ہے کہ منیٰ میں انہیں قصر کرنا چاہئے یا اتمام؟ بعض دفعہ جہالت کی وجہ سے نزاع تک پیدا ہو جاتی ہے،

اسی لئے اس موضوع کو بھی اس سمینار میں شامل رکھا گیا ہے، شہروں کے پھیلاؤ کی وجہ سے بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے شہر کی حدود سے باہر آنے کے بعد چند ہی کیلو میٹر پر مسافت سفر مکمل ہوجاتی ہے، ایسی صورت میں مسافت کا اعتبار سفر کرنے والے کی جائے قیام سے ہوگا یا اس کے محلہ سے یا شہر کی آخری حدود سے؟ اس پر بھی ان شاء اللہ آپ غور کریں گے، موجودہ دور میں معاشی حالات کے پیش نظر کثرت سے لوگوں کو اپنا شہر چھوڑ کر دوسرے شہر میں قیام کرنا پڑتا ہے، یہ دوسرا شہر اگر چہ اس کا پیدائشی وطن نہیں ہوتا اور نہ وہاں اس کا گھر بار ہوتا ہے، لیکن اس کے بال بچے اور ضروریات زندگی کا سارا نظم وہیں ہوتا ہے اور جو سکون کسی شخص کو اپنے وطن میں ہوتا ہے، وہی سکون وطمانینت اس کو اس جگہ حاصل ہوتا ہے، بلکہ اپنے وطن اصلی میں بھی اسے وہ سہولتیں مہیا نہیں ہوتی ہیں، ایسی صورت میں وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی یا نہیں؟ یہ ایک اہم مسئلہ ہے، اس پر بھی آپ حضرات کو غور کرنا ہے۔

اس کے علاوہ ''تحفظ ماحولیات'' ایک عالمی مسئلہ بن چکا ہے اور اس وقت پوری دنیا اس مسئلہ پر غور کررہی ہے، اسلام نے یقیناً ماحولیات کے تحفظ کی تعلیم دی ہے، اور اس کو آلودگی سے بچانے کا حکم دیا ہے، اس موضوع کی اہمیت اور وسعت کا تقاضا تو یہ ہے کہ اسے ایک مستقل سمینار کا موضوع بنایا جائے، لیکن اس سمینار میں اس سے متعلق غور وفکر کی بعض جہتیں سامنے رکھنے کی کوششیں کی جارہی ہیں اور یہ بات مناسب ہوگی کہ آپ حضرات کی طرف سے اسلامی تعلیمات کی روشنی میں اس سلسلہ میں ایک پیغام پوری انسانیت تک پہنچے، اسی طرح ایک اہم موضوع درسگاہوں میں جنسی تعلیم کا بھی ہے، مغربی تہذیب اور اس کی آلائشوں کو پوری دنیا پر مسلط کرنے کی جو بے جا کوششیں ہورہی ہیں، اس کے تحت اس وقت ہندوستان پر بھی سخت دباؤ ہے کہ وہ پرائمری تعلیم ہی سے جنسی تعلیم کو نصاب کا جزء بنائے، حکومت ہند نے بڑی حد تک اس مطالبہ کو قبول کرلیا ہے اور اس کی تیاری بھی شروع کردی ہے، لیکن مختلف حلقوں سے اس تجویز کی مخالفت کے پس منظر میں اسے سست رفتاری کے ساتھ آگے بڑھانے کی کوشش کی جارہی ہے، اس سمینار میں اس موضوع پر بھی آپ کے سامنے پس منظر اور پیش منظر کی وضاحت کی جائے گی؛ تاکہ آپ کی طرف سے امت کی رہنمائی ہوسکے۔

## اکابر کی سرپرستی

حضرات! اکیڈمی کے اس قافلہ کو بظاہر وجود بخشنے میں جن بزرگوں کی کوششوں اور توجہات کا دخل تھا، ان میں سے بہت سے بزرگ وہ ہیں جو اس دنیا سے جاچکے ہیں، بانی اکیڈمی حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ، سرپرستان اکیڈمی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ، حضرت مولانا سید منت اللہ رحمانیؒ، حضرت مولانا ابوالسعود دباتویؒ، حضرت مولانا مفتی نظام الدین اعظمیؒ، حضرت مولانا مفتی عبدالرحیم لاجپوریؒ، نیز اکیڈمی کے سابق نائب صدر اور شروع سے اس قافلہ کے شریک کار حضرت مولانا محمد رضوان القاسمیؒ کے علاوہ اس کے رکن رکین حضرت مولانا محمد حنیف ملیؒ کی یاد اس موقع پر آتی ہے؛ کیونکہ جو لوگ اپنے بزرگوں اور محسنوں کو یاد رکھتے ہیں، احسان شناسی کی وجہ سے ان کا قدم آگے بڑھتا رہتا ہے اور ان کی پشت پر تاریخ کی طاقت ہوتی ہے، اس وقت بھی ہمارے بعض سرپرستان وذمہ داران علالت سے گذر رہے ہیں، خاص کر اکیڈمی کے نائب صدر حضرت مولانا محمد برہان الدین سنبھلی دامت برکاتہم جن کے مفید مشورے اور رہنمائی ہم سب کے لئے متاع گراں مایہ ہیں، بیمار ہیں اور اسی وجہ سے آج ہمیں سمینار میں ان کا شریک نہ ہونا بہت گراں گذر رہا ہے، ہمیں دعاء کرنی چاہئے کہ جو لوگ گذر چکے ہیں اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے اور جن حضرات کا سایۂ عاطفت ہم پر قائم ہے، عافیت کے ساتھ ان کا ظل ہمایونی تادیر قائم رہے۔

ہم آپ شرکاء سمینار کے بھی بے حد شکر گزار ہیں، خوشی کی بات ہے کہ اس بار سمینار میں جتنے مقالات آئے شاید اس سے پہلے کسی سمینار میں نہیں آئے، آپ حضرات کا یہ علمی تعاون اور اکیڈمی سے مخلصانہ وابستگی ہی ہمارا اصل سرمایہ اور ہمارے لئے زاد سفر ہے، اور امید ہے کہ آئندہ بھی آپ کی یہ توجہ ہمیں حاصل رہے گی، اس موقع سے میں آپ سب کی ترجمانی کرتے ہوئے دار العلوم شیخ علی متقیؒ، اس کے ذمہ داران، برہانپور اور مضافات کے مخلصین، خصوصاً مولانا مفتی رحمت اللہ قاسمی صدر مجلس استقبالیہ اور مولانا مفتی محمد جنید فلاحی کنوینر، نیز ان کے رفقاء واحباب اور عہدیداران وارکان کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ انہوں نے سمینار کے لئے اس جگہ کی پیش کش کی اور اتنا بہتر انتظام کیا کہ ان شاء اللہ حسن انتظام کے اعتبار سے بھی یہ ایک تاریخی سمینار ثابت ہوگا اور ہمیشہ یاد رکھا جائے گا، ہم ان سب کی خدمت میں مبارکباد پیش کرتے ہیں اور اس سرزمین کو جس کی آغوش میں نہ جانے کتنے مفسرین، محدثین، فقہاء اور صوفیاء آسودۂ خواب ہیں سلام محبت پیش کرتے ہیں اور دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس تاریخی شہر کی علمی، اصلاحی اور ادبی رونقوں کو واپس لائے اور یہاں جو دینی ادارے قائم ہیں، ان کو اس کے لئے ذریعہ ووسیلہ بنائے، نیز ہمیں ایسے فیصلے کرنے کی توفیق عطا فرمائے جس میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی ہو۔

وآخر دعوانا أن الحمد لله رب العالمين، والصلاة والسلام على خير خلقه محمد وآله وصحبه أجمعين۔

# تلخیص

مفتی احمد نادر القاسمی [1]

انسانی دنیا کی تیز رفتار ترقی، انسانی نفوس میں اضافے، دیہی علاقوں سے معاش ومعاد کی خاطر شہروں کی جانب لوگوں کی رحلت، وسائل نقل وحمل، علاج ومعالجہ اور تعلیم وتربیت کے میدان میں مہیا ہونے والی سہولیات، ملٹی نیشنل کمپنیوں کے برق رفتاری کے ساتھ پھیلاؤ اور روزگار کے مواقع کا ملنا، دیہی علاقوں میں ضروریات زندگی کے فقدان، صفائی، بجلی اور پینے کے صاف پانی جیسی چیزوں کے شہروں میں بآسانی میسر ہونے کی وجہ سے عام لوگوں کا میلان شہری زندگی کی طرف زیادہ ہو گیا ہے، لوگوں نے اپنے آبائی وطنوں میں مکانات رہتے ہوئے، شہروں میں مکانات بنالئے ہیں، جن لوگوں کے مکانات نہیں ہیں ان لوگوں میں کرائے کے مکان ہی میں سہی، شہری زندگی کو ترجیح دینے کا رجحان بھی بڑھا ہے، سماجی زندگی کے ان حالات اور حقائق کی روشنی میں شہری حدود کا وسیع ہونا ایک لازمی امر ہے۔

دوسری طرف یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ شریعت اسلامی میں دو طرح کے احکام ہیں: احکام کا ایک حصہ تو وہ ہے جو کتاب وسنت میں منصوص ہے، ان میں کسی قسم کی نہ تو تبدیلی کی گنجائش ہے اور نہ ہی کسی طرح کے تاویل کی، دوسرے احکام ومسائل وہ ہیں جن کی بنیاد انسانی عادات واطوار اور اعراف پر ہے اور ائمہ مجتہدین سلف صالحین اور ہر زمانے کے علماء نے ان احوال وظروف اور زمانہ وحالات کو سامنے رکھتے ہوئے استنباط کیا ہے، علماء کے اجتہادات کے ذریعہ سامنے آنے والے احکام ومسائل کا بہت بڑا ذخیرہ فقہ اسلامی (Islamic Jurisprudence) کی شکل میں امت کے پاس موجود ہے، ان میں غور وفکر کے سلسلہ کا جاری رہنا، اختلاف آراء اور احوال وظروف، عوام الناس کے عادات واطوار، اصطلاحات، طریقہ زندگی اور انداز بود وباش میں تغیر کی صورت میں ان میں تبدیلیوں کا واقع ہونا ایک حقیقت واقعہ اور ایک ناگزیر امر ہے، علماء اصول نے اسی حقیقت کو: ''تتغیر الفتوی بتغیر الزمان، لا ینکر تغیر الأحکام بتغیر الزمان''، اور: ''العادۃ محکمۃ''، جیسے قواعد وکلیات میں واضح کیا ہے۔

اگر باریک بینی سے دیکھا جائے تو زیر بحث مسئلہ وطن اصلی وعارضی اور سفر ومسافت سفر کا مسئلہ عبادات سے بھی جڑا ہوا ہے، سماجیات اور سوشل لائف سے بھی مربوط ہے، عبادات کا پہلو تو واضح ہے، سماجیات سے اس طرح مربوط ہے کہ سفر اور قیام ومکان کا بدلنا اور انسان کا کسی جگہ بود وباش اختیار کرنا اور ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا خالص انسان کی اپنی معاشی اور رہائشی یا سیاسی اور دعوتی وتبلیغی ضرورت سے وابستہ ہے، ظاہر ہے جب ان مقاصد کے لئے اسفار اور نقل مکانی ہوگی اور انسان ان چیزوں سے نبرد آزما ہوگا تو مسائل کا پیدا ہونا بدیہی بات ہے۔

اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا جس کے قیام کا مقصد ہی انسانی زندگی کی تبدیلیوں کے نتیجے میں پیدا ہونے والے مسائل ومشکلات کا اجتماعی کوششوں کے ذریعہ حل تلاش کرنا ہے، اس نے اب تک اللہ عزوجل کی توفیق سے حتی الامکان انہیں مسائل کو اپنے غور وفکر کا موضوع بنایا ہے جن کی وقت کے تقاضے کے تحت مسلم دنیا کو اور ہندوستانی مسلم سماج کو ضرورت تھی۔

اسی پس منظر میں ایک موضوع ''وطن اصلی، مستقل اور عارضی قیام اور قصر واتمام'' کا بھی اس بار کے سمینار کے لئے رکھا ہے، اس موضوع پر ارباب افتاء اور علماء کی خدمت میں اکیڈمی نے جو سوالنامہ جاری کیا تھا اور اکیڈمی کے اس سترہویں سمینار منعقدہ ''دار العلوم شیخ علی متقی برہانپور'' کے لئے اہل علم نے جو مقالات وجوابات تحریر فرمائے اور اپنی آراء اکیڈمی کو ارسال فرمائیں ان کا خلاصہ، دلائل، تجزیہ اور آراء کی تلخیص پیش خدمت ہے:

تادم تحریر جن ۶۴ حضرات علماء اور ارباب افتاء نے اس موضوع پر جوابات تحریر کئے اور اکیڈمی کو ارسال فرمایا ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

---

[1] شعبہ علمی، اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا۔

مولانا محمد صدر الحسن قاسمی، مولانا ابوالبقاء ندوی، مفتی محمد ممتاز خان ندوی، مفتی محمد عبد اللطیف قاسمی، مفتی محمد فیاض قاسمی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مفتی سید باقر ارشد قاسمی، مفتی عبد القیوم قاسمی، مولانا ارشاد احمد اعظمی، مفتی شعیب اللہ خان بنگلور، مفتی حبیب اللہ قاسمی، مولانا عبد الرشید قاسمی کانپور، مولانا رشید احمد پورہ معروف، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی، مولانا راشد حسین ندوی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا عبد التواب اناوی، مولانا محمد جعفر ملی رحمانی، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا شاہد علی قاسمی، مولانا غیاث الاسلام ندوی، مولانا محمد حذیفہ لوناواڑہ، مولانا عبد اللہ خالد لوناواڑہ، مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا نعیم اختر قاسمی، ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی، مفتی جمال الدین قاسمی، مفتی محمد اکبر مظفر پور، مولانا محمد شاہد قاسمی احمد آباد، مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ابو عاصم اعظمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا عقیل الرحمن قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی، مولانا عامر ظفر ایوبی مفتاحی، مفتی اقبال احمد قاسمی کانپور، مفتی ظہیر احمد قاسمی کانپور، مولانا محمد مقصود رامپور، مولانا محمد فاروق دربھنگہ، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا محمد مصطفی عبد القدوس ندوی، مولانا ڈاکٹر سلطان احمد اصلاحی، مولانا عبد القادر عبد اللہ قادری، ڈاکٹر فہیم اختر ندوی، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی، مولانا ذکاء اللہ شبلی، مفتی اقبال احمد ٹنکاروی بھروچ، مفتی شوکت ثناء قاسمی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا اسرار الحق سبیلی، قاضی عبد الجلیل قاسمی، مولانا بدر احمد مجیبی، مولانا محمد عثمان قاسمی، مولانا محمد مصطفی قاسمی آدا پوری، مولانا ریاض احمد قاسمی رحمانی، مفتی نذیر احمد کشمیری، مولانا اشتیاق احمد قاسمی حیدر آباد، مولانا مفتی محفوظ الرحمن شاہین جمال، مولانا نور الحق رحمانی، مولانا عزیز اختر قاسمی، مولانا محمد قمر عالم قاسمی رانچی۔

زیر بحث موضوع کے تین بنیادی اجزاء اور سوالات ہیں:

۱- وطن اصلی۔

۲- وطن اصلی باقی رکھتے ہوئے دوسری جگہوں پر مستقل اہل وعیال کے ساتھ قیام، مثلاً جائے ملازمت وتجارت وغیرہ۔

۳- تنہا کسی جگہ قیام کی صورت میں قصر واتمام کے احکام۔

انہیں تینوں مرکزی اجزاء کو سامنے رکھتے ہوئے تین سوالات اکیڈمی کی جانب سے قائم کئے گئے ہیں جن میں پہلا سوال یہ ہے:

## سوال نمبر ا - وطن اصلی میں تعدد کا مسئلہ

یعنی وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں (اور کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے)؟

اس سوال کے جواب میں مقالہ نگار حضرات کی رائے یہ ہے:

''جائے قیام کو اگر مستقل قیام کی حیثیت دی جائے، وہاں بود وباش اختیار کرلیا جائے، اہل وعیال ساتھ ہوں، وہاں سے رحلت اور کوچ کا ارادہ ترک کر دیا جائے، خواہ ریٹائرمنٹ کے بعد ہی سہی، اور وہیں ہمیشہ رہنے کا عزم، نیت اور فیصلہ کرلیا جائے تو جائے پیدائش کے وطن اصلی باقی رہتے ہوئے بھی جائے قیام کو وطن اصلی کی حیثیت حاصل ہوجائے گی اور اس سے تمام احکام وطن اصلی ہی کے متعلق ہوں گے، اس طرح ایک شخص کا ایک سے زائد وطن اصلی ہوسکتا ہے، مکان ذاتی ہو یا کرایہ کا اس سے توطن پر کوئی فرق نہیں پڑتا''، اصل چیز مستقل اقامت اختیار کرنے کا عزم وارادہ اور اس کی نیت ہے۔

اس مسئلہ میں تقریباً تمام ہی مقالہ نگار اصحاب علم اور ارباب افتاء کا اتفاق ہے۔

## دلائل

اس کے لئے مقالہ نگار حضرات نے قرآنی آیات، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ اور مدینہ کی زندگی اور اسفار کے معمولات، قولی حدیث، آثار صحابہ، قواعد فقہ اور عرف وعادت کو مستدل بنایا، فقہی عبارات سے استشہاد کیا، اور ہندوستانی علماء کے فتاوی بطور تائید پیش کئے ہیں:

وإذا ضربتم في الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلاة إن خفتم أن يفتنكم الذين كفروا - الخ" (سورہ نساء: ۱۰۱)۔

والله جعل لكم من بيوتكم سكنا وجعل لكم من جلود الأنعام بيوتا تستخفونها يوم ظعنكم ويوم إقامتكم الخ" (نحل: ۸۰)

*''عن أنس بن مالك أن رسول الله ﷺ صلى الظهر بالمدينة أربعًا وصلى العصر بذى الحليفة ركعتين'' (مسلم ۲۴۱/۱)

*''عن يعلى بن أمية قلت لعمر: ما لنا قصر وقدامنا؟ فقال: سألت رسول الله ﷺ فقال: صدقة تصدق الله بها عليكم، فأقبلوا صدقته'' (مسلم ۲۴۱/۱)۔

*''وعن ابن عباس قال: فرض الله الصلاة على لسان نبيكم فى الحضر أربعًا، وفى السفر ركعتين، وفى الخوف ركعة'' (مسلم ۲۴۱/۱) (دیکھئے مقالہ: مفتی اقبال احمد ٹنکاروی)۔

*''سمعت أن يقول: خرجنا مع النبى ﷺ من المدينة إلى مكة وكان يصلى ركعتين ركعتين حتى رجعنا إلى المدينة'' (بخاری ۱۴۷/۱، مسلم ۲۴۳/۱) (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر ظفر الاسلام صاحب مئو)۔

*''إنما الأعمال بالنيات'' (بخاری ومسلم) (مقالہ: مظاہر حسین عماد قاسمی)

*''كان عثمان رضى الله عنه أهلّ بمكة وأهلّ بالمدينة وكان يتم الصلاة بهما جميعًا'' (فتح القدیر ۲/۱۷، کبیری شرح منیہ/۵۹۲، دیکھئے مقالہ: محمد ممتاز خان ندوی)

*''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا، فإن ماتت زوجته فى إحداهما وبقى له دور وعقار قيل: لايبقى وطنا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس له فيها دار'' (شامی ۲/۶۱۴)
(دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر فہیم اختر ندوی، نیز مفتی شاہد علی قاسمی)۔

*''هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (رد المحتار ۲/۶۱۴)۔

*''الوطن الأصلى وهو موطن ولادة الإنسان أو موطن تأهله أى تزوجه من قصده التعيش به لا الارتحال عنها أو مكان توطن فيه أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال عنه وإن لم يتأهل به'' (موسوعة الفقه الاسلامی ۲۰/۱۵۸)
(دیکھئے مقالہ: مولانا محمد عثمان صاحب)۔

*''إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلًا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

*''ولو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقى له دور وعقار فى الأول، قيل: بقى الأول وطنًا له، وإليه أشار محمد فى الكتاب كذا فى الزاهدى'' (ہندیہ ۱/۱۴۲) (مقالہ: ڈاکٹر فہیم اختر ندوی)۔

*''اعلم أن الأوطان ثلاثة: وطن أصلى وهو مولد إنسان أوالبلدة التى تأهل فيها، ووطن الإقامة وهو الموضع الذى ينوى المسافر أن يقيم فيه خمسة عشر يومًا فصاعدًا، ووطن السكنى وهو المكان الذى ينوى أن يقيم فيه أقل من خمسة عشر يومًا'' (تبيين الحقائق ۱/۵۱۷، فتاوى ہندیہ ۱/۱۴۲، بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

*''والوطن الأصلى هو وطن الإنسان فى بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹، بدائع الصنائع ۱/۲۸۰) (دیکھئے مقالہ: مولانا محمد جعفر ملی رحمانی)۔

*''وإن تأهل بهما كان كل من الموضع وطنًا أصليًا له'' (فتاویٰ قاضی خاں مع ہندیہ ۱/۱۶۶) (دیکھئے مقالہ: مولانا ابوالبقاء ندوی)۔

*''وكثير من المسلمين المتوطنين فى البلاد ولهم دور وعقار فى القرى البعيدة منها، يصيفون بها بأهلهم ومتاعهم، فلا بد من حفظها أنها وطنان له، لا يبطل أحدهما بالأخرى'' (البحر الرائق ۲/۱۴۷)
(دیکھئے: مقالہ: مولانا رشید احمد، مفتی اقبال احمد قاسمی کانپور)۔

*''وأفتى شيخنا شهاب الدين الرملى فيمن سكن بزوجته فى مصر مثلًا وبأخرى فى الخانقاه مثلًا وله زراعة بينهما ويقيم فى الزراعة غالب نهاره ويبيت عند كل واحدة ليلة فى غالب أحواله بأنه يصدق عليه أنه متوطن فى كل منهما'' (نهایہ ۲/۳۰۷، ابن قاسم ۲/۳۳۵، شیروانی ۲/۳۳۵) (دیکھئے مقالہ: مولانا عبدالقادر عبداللہ قادری)۔

*''أى عزم القرار فيه وعدم الارتحال وإن لم يتأهل، فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل

به، فليس ذلك وطنًا له، إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذى كان له قبله'' (شامی ۲/۶۱۴)
(مقالہ: مفتی تنظیم عالم قاسمی، مفتی جمیل احمد نذیری)۔

*''الوطن الأصلى هو الذى ولد فيه أو تزوج أو لم يتزوج وقصد التعيش فيه لا الارتحال عنه'' (الفقه الاسلامی وادلته للزحیلی ۲/۳۳۱)۔

*''وهو الذى ولد فيه أو ولد فيه زوج في عصمته أو قصد أن يرتزق فيه وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج'' (كتاب الفقه على المذاهب الاربعه) (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی)۔

*''(من كان له وطن فانتقل عنه) أي بالكلية حتى لو انتقل بنفسه وأخذ وطنا في بلدة أخرى يصير كل واحد منهما وطنا أصليا'' (بنایہ شرح ہدایہ ۲/۲۴، مراقی الفلاح ۲/۶۱۴) (دیکھئے مقالات: مولانا محمد حذیفہ لوناواڑہ)۔

*''إذا دخل المسافر مصره أتم الصلاة وإن لم ينو الإقامة فيه'' (قدوری/۲۵) (دیکھئے مقالہ: مولانا سلطان احمد اصلاحی)۔

*''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد التي فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۲/۲۸۰)
(دیکھئے مقالات: مفتی انور علی اعظمی، مولانا عقیل الرحمن قاسمی، مولانا اسرار الحق سبیلی، مولانا اشتیاق احمد قاسمی اعظمی)۔

*اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ولا يقصد الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (موسوعه فقهيه ۲۷/۲۶۶)
(دیکھئے مقالات: مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مولانا شاہین جمالی)۔

☆ عرف میں جسے وطن سمجھا جائے اسے وطن اصلی کہیں گے، (دیکھئے مقالہ: مولانا ممتاز خان ندوی)۔

## جواب نمبر ۱ میں ذاتی مکان کی شرط

بعض حضرات نے جائے قیام کے وطن اصلی قرار پانے کے لئے عزم وارادہ کے ساتھ ساتھ ذاتی مکان بنانے کو شرط کا درجہ نہ دینے کے باوجود لکھا ہے کہ ''اگر مکان بنالے اور مستقل رہائش کی نیت سے بود و باش اختیار کر لے، تو اس کے لئے یہ جگہ بھی وطن اصلی ہو جائے گی، ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

مولانا سید باقر ارشد قاسمی، مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مفتی محمد فیاض قاسمی، مولانا محمد شاہد قاسمی، مولانا عبد الرشید قاسمی کانپور، مولانا اشتیاق احمد قاسمی اعظمی، مفتی نذیر احمد کشمیری، مفتی محمد اکبر صاحب مظفر پور، مولانا غیاث الاسلام ندوی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا مصطفی عبد القدوس ندوی، مولانا شعیب اللہ خان، مفتی ابو عاصم اعظمی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ارشاد احمد اعظمی اور مولانا بدر احمد مجیبی۔

ایسا محسوس ہوتا ہے کہ مذکورہ حضرات مقالہ نگار نے ''مکان بنالینے'' کا ذکر بر سبیل تذکرہ کیا ہے، جیسا کہ سوال نمبر ۲ کے جواب سے ظاہر ہوتا ہے۔

جبکہ بعض حضرات کے اسلوب جواب سے ایسا خیال ہوتا ہے کہ جائے قیام کو وطن اصلی قرار پانے کے لئے ذاتی مکان بنالینے کو شرط کے طور پر ذکر کیا ہے، جن کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

مولانا اسرار الحق سبیلی، مولانا عبد التواب، مولانا قاضی عبد الجلیل قاسمی، مفتی اقبال احمد قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مولانا ممتاز خان ندوی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مولانا صدر الحسن قاسمی، مولانا محفوظ الرحمن مفتاحی اور مولانا رحمت اللہ ندوی۔

## بعض اہم امور

بعض مقالہ نگار نے سوال نمبر ۱ کا جواب دیتے ہوئے بعض اہم امور کی جانب بھی توجہ دلانے کی کوشش کی ہے، مثلاً:

ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی صاحب سسرال کے وطن اصلی ہونے کے لئے بیوی کا وہیں رکھنا ہوتب وہ پندرہ دن سے کم میں بھی مقیم ہوگا کے تعلق سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''صرف تزوج وطن اصلی کے لئے کافی نہ ہوگا، بلکہ بیوی کا میکہ میں مستقل رکھنا اور چھوڑنا مقصود ہو، ورنہ آں حضور صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع میں نماز میں قصر نہ کرتے، اس لئے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سودہ بنت زمعہ اور حضرت میمونہؓ سے (سرف) مکہ ہی میں نکاح فرمایا تھا، مگر صحیحین کی روایت ہے کہ آپ نے مکہ میں قصر کیا تھا، ''سمعت أنس يقول خرجنا مع النبي ﷺ من المدينة إلى مكة وكان يصلي ركعتين ركعتين حتى رجعنا إلى المدينة'' (بخاری ۱/ ۱۴۷، مسلم ۱/ ۲۴۳)، معلوم ہوا کہ اگر کوئی ملازم پیشہ وہاں مکان بنا کر مستقل رہائش پذیر ہو تو وہ اس کا وطن اصلی ہوگا'' (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر ظفر الاسلام مئو)۔

مولانا ارشاد احمد اعظمی اپنے مقالہ میں لکھتے ہیں: ''اس مقام پر ہم کو ایک اور چیز کا لحاظ رکھنا ضروری ہے، سفر اور اقامت دونوں کے لئے نیت بنیادی ہے، نیت حقیقی وظاہری بھی ہوسکتی ہے، اور حکمی بھی، حقیقی وظاہری کا مطلب یہ ہے کہ مسافر نے پندرہ روز قیام کی نیت کی، اور ایسا ہوا بھی، حکمی کا مطلب یہ ہے کہ وہ کسی مقام پر پہنچ کر قافلے کے ساتھ جانے کا منتظر ہے اور اس کو معلوم ہے کہ قافلہ پندرہ روز کے بعد روانہ ہوگا، یا وہ کسی مقام پر پندرہ روز قیام کی نیت کر لیتا ہے، لیکن اس کے مفہوم کی تکمیل ممکن نہیں ہے، ان دونوں صورتوں میں نیت حکمی ہوگی، سفر واقامت کی نیت کے لئے علماء نے کچھ شرطیں عائد کی ہیں ان میں سے ایک شرط یہ ہے کہ نیت کرنے والا اپنے ارادہ میں مکمل بااختیار ہو، تابع اور مجبور کی نیت کا اعتبار نہیں، بلکہ اس کی نیت معتبر ہے جس کی ماتحتی میں ہے۔

ملازمت کی غرض سے دوسرے مقامات پر رہنے والوں کی دو قسمیں ہیں:

ایک وہ لوگ ہیں جو ماہانہ اور سالانہ کنٹریکٹ سے بندھے ہوئے نہیں ہیں، یہ لوگ اپنے ارادوں میں خود مختار ہیں، ایسے لوگوں کے بارے میں یہ دیکھا جائے گا کہ ان کا وہاں پر قیام مستقل سکونت کے ارادے سے ہے یا محض کسب معاش کے لئے، اگر ایسا ہے تو وہ مقام ان کے لئے پندرہ روز یا اس سے زائد قیام کی صورت میں وطن اقامت ہوگا، مکان، زمین اور اہل وعیال کی حیثیت ثانوی درجہ کی ہے'' (ماخوذ از مقالہ: مولانا اشتیاق احمد اعظمی)۔

## وطنیت کی ظاہری علامات اور نیت

مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی کے خیال میں کسی جگہ مستقل قیام کی نیت کا کوئی اعتبار نہیں ہے، وہ اپنے مقالہ میں لکھتے ہیں: ''اگر کوئی شخص یہ نیت تو کر لے کہ مجھے اس شہر میں رہنا ہے، مگر اس کے پاس نہ اپنا گھر ہو اور نہ اس کے پاس اس شہر یا دیہات کا راشن کارڈ اور شناختی کارڈ وغیرہ ہو، یا دوسرے ملک میں ہے تو نہ تو اس ملک کی شہریت حاصل ہو تو لامحالہ مجبور ہو کر کسی نہ کسی دن اسے اپنے آبائی وطن لوٹنا ہی پڑتا ہے، آج کل قانونی طور پر کسی قصبہ کی شہریت حاصل کرنا آسان نہیں ہوتا، یہ ہر ایک کے بس میں نہیں ہوتا اور جو چیز ممکن نہ ہو اس کی نیت محض نیت ہے'' (دیکھئے مقالہ: مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی)۔

## سوال نمبر ۲ - جائے قیام میں کرایہ یا کمپنی کی طرف سے ملے مکان میں بود وباش اور وطنیت

یعنی جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں رہتے ہوں یا ادارے وکمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہائش پذیر ہوں او راہل وعیال بھی ساتھ ہوں تو کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار ہوگی؟ اور سفر کے بعد پندرہ روز سے کم قیام کی صورت میں انہیں قصر کرنا چاہئے یا اتمام؟

اس سوال کے جواب میں مقالہ نگار حضرات میں دو نقاط نظر پائے جاتے ہیں:

پہلا نقطہ نظر: یہ ہے کہ وطنیت میں اصل تاہل اور کسی جگہ پر مستقل قیام کی غرض سے وہاں بود وباش اختیار کرنا ہے اور بغیر کسی عذر اور ناگہانی حالات کے وہاں سے کوچ نہ کرنے کا عزم وارادہ ہے۔

مکان خواہ ذاتی ہو یا کرایہ کا یا کمپنی اور ادارے کی طرف سے ملا ہو، بہر حال ایسے اشخاص کے لئے جائے ملازمت وتجارت وطن اصلی کے حکم

میں ہو جائے گا، یہ اکثر حضرات کی رائے ہے۔

## دلائل

مذکورہ نقطہ نظر کے حاملین نے تقریباً انہیں روایات واحادیث، آثار صحابہ اور عبارات فقہیہ دلائل واستشہاد کے طور پر اور اکابر علماء ہند کے فتاوے تائید میں پیش کئے ہیں جو سوال نمبر ۱ کے تحت مذکور ہیں جن میں سے چند نصوص اور عبارتیں بطور تمثیل یہاں بھی پیش کی جاتی ہیں:

''والله جعل لكم من بيوتكم سكنا وجعل لكم من جلود الأنعام بيوتا تستخفونها يوم ظعنكم ويوم إقامتكم" (النحل:۸۰)۔

☆ مدینہ ہجرت کرکے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مدینہ ہی کو وطن بنالینا۔

☆ عن النبي ﷺ: إنما الأعمال بالنيات۔

☆ حضرت عثمان کا عمل جو سوال نمبر ۱ میں ذکر ہوا۔

☆ ''إذا المعتبر الأهل دون الدار. كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس له فيها دار'' (رد المحتار ۱/۵۸۶)

(دیکھئے مقالہ: مفتی جمیل احمد نذیری)

☆ ''قال في شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به. فقيل: لا يصير مقيمًا، وقيل: يصير مقيما وهو الأوجه، ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا. فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيها دور وعقار. قيل: لا يبقى وطنا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنًا له وليس له فيها دار وقيل: تبقى'' (رد المحتار ۲/۶۱۴) (دیکھئے مقالہ: مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا اقبال احمد قاسمی ٹنکاروی، مولانا اسرار الحق سبیلی وغیرہ)۔

☆ ''ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة لم يكن له فيها عقار صارت وطنا له'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹) (دیکھئے مقالہ: مولانا شعیب اللہ خان)۔

☆ ''ولا ينتقض بنية السفر والخروج من وطنه حتى يصير مقيمًا بالعود إليه من غير نية الإقامة'' (بدائع ۱/۲۸۰)

(مقالہ: مولانا اشتیاق احمد اعظمی)۔

☆ ''والوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، مثل أن يكون له أهل ودار في بلدتين أو أكثر. ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان ينتقل من أهل إلى أهل في السنة حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل بلدة أخرى فيها أهله. فإنه يصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (الموسوعة الفقهيه ۲۷/۲۶۷)

(دیکھئے مقالہ: مفتی تنظیم عالم قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی)۔

☆ ''وفي المحيط: ولو كان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات أهله بالبصرة وبقي له دور وعقار بالبصرة. قيل: البصرة لا تبقى وطنا له؛ لأنها إنما كانت وطنا بالأهل لا بالعقار. ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة لم يكن له فيها عقار صارت وطنا له. وقيل: تبقى وطنا له. لأنها كانت وطنا له بالأهل والدار جميعا بزوال أحدهما لا يرتفع الوطن كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل وإن أقام بموضع آخر'' (بحر ۲/۱۴۷) (مقالہ عبد اللطیف پالنپوری، مولانا راشد حسین ندوی)۔

## عقلی دلیل

☆ بہت سے لوگوں کے پاس آبائی وطن میں بھی ذاتی مکان نہیں ہوتا اور وہ کرایے کے مکان میں رہتے ہیں، باوجود اس کے ان کے وطن کو وطن اصلی کہا جاتا ہے، نیز ہر شخص کے پاس اتنی استطاعت ہو کہ وہ اپنا مکان خریدے، یا زمین لے کر مکان بنوائے یہ بھی ضروری نہیں، نیز یہ کہ بہت سے لوگ قصداً پوری زندگی کرایے کے مکان میں رہنا پسند کرتے ہیں، اور تاحیات اسی طرح کی طرز زندگی پر قانع وراضی رہتے ہیں، تو کیا ان

حضرات کے لئے ان جگہوں کو وطن اصلی قرار نہیں دیا جائے گا؟ (دیکھئے مقالات: مولانا نورالحق رحمانی، مولانا عبدالرشید قاسمی کانپور، مولانا عامر ظفر ایوبی)۔

دوسرا نقطہ نظر: یہ ہے کہ جب تک جائے قیام میں مکان تعمیر کر کے مستقل قیام کی نیت سے بودوباش اور رہائش اختیار نہ کرے تو جائے قیام وطن اصلی قرار نہیں پائے گا، بلکہ وطن اقامت ہی رہے گا، اس رائے کے حاملین میں مندرجہ ذیل حضرات علماء کے اسمائے گرامی شامل ہیں:

مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی، قاضی عبدالجلیل قاسمی، مولانا ممتاز خان ندوی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا منظور احمد قاسمی، مولانا عبدالتواب اناوی، مولانا محفوظ الرحمن مئو، مولانا محمد اکبر مظفر پور، مفتی جمیل احمد نذیری)۔

ان حضرات نے استشہاد کے طور پر مندرجہ ذیل فقہی عبارتیں لکھی ہیں:

☆ ''ويبطل وطن الإقامة يسمى أيضا الوطن المستعار، وهو ما خرج إليه بنية إقامة نصف شهر، سواء كان بينه وبين الأصلي مسيرة السفر أو لا'' (شامی ۲/۶۱۴) (دیکھئے مقالہ: مولانا محمد اکبر)۔

☆ ''ويبطل الوطن الأصلي بمثله لا السفر ووطن الإقامة بمثله والسفر الأصلي'' (البحر الرائق ۲/۱۴۷) (دیکھئے مقالہ: مولانا محفوظ الرحمن مئو)۔

☆ ''قال في البحر: والوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل تعيش بها، وهذا الوطن يبطل بمثله لا غير، وهو أن يتوطن في بلدة أخرى وينقل الأهل إليها فيخرج الأول من أن يكون وطنا أصليا حتى لو دخله مسافرًا لا يتم فيه لكونه انتقل عن الأول بأهله، لأنه لو لم ينتقل بهم ولكنه استحدث أهلا في بلدة أخرى، فإن الأول لم يبطل ويتم فيهما'' (البحر الرائق) (دیکھئے مقالہ: مولانا عبدالتواب اناوی)۔

## مستقل اور ریٹائرمنٹ والی ملازمت میں فرق اور بعض اہم امور

جبکہ بعض حضرات نے ملازمت کو تبادلہ (Taransfereble) اور (Non.taransfereble) میں فرق کرتے ہوئے مسئلہ کا حکم بیان کیا ہے، چنانچہ ڈاکٹر ظفر الاسلام صدیقی اپنے مقالہ میں تحریر فرماتے ہیں: ''اس عاجز کے ذہن میں یہ بات آتی ہے کہ اگر وہ ایسی غیر یقینی ملازمت کے مقام میں مستقل طور پر مستقبل میں (خارجی اسباب وعوامل کے تحت، مثلاً آب وہوا اچھی ہے، یا پڑوسی اچھے اور بااخلاق وغیرہ) رہائش کا مقصد مع اہل وعیال رکھتا ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کا حکم رکھے گی یا نہیں، درج ذیل دلیل سے وطن اصلی کا پتہ چلتا ہے:

''المسافر إذا جاوز عمران مصره، فلما سار بعض الطريق تذكر شيئًا في وطنه تعزم الرجوع إلى الوطن لأجل ذلك وطنا أصليًا بأن كان مولده وسكن فيه أولم يكن مولده ولكنه تأهل به وجعله دارًا يصير مقيمًا بمجرد العزم إلى الوطن'' (قاضی خان علی الهندیه ۱/۱۶۵)

اگر تبادلہ والی ملازمت (Taransfereble) نہیں تو ایسے ملازم کو جس کو مکان وغیرہ سرکاری طور پر ملا ہو اور اہل وعیال کے ساتھ وہاں رہتا ہو تو اس کی حیثیت وطن اصلی کی ہونی چاہئے (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر ظفر الاسلام)۔

مولانا مصطفی قاسمی آدا پوری لکھتے ہیں:

اگر ملازمت ختم ہونے کے بعد چلے جانے کا ارادہ ہو تو وطن اصلی نہیں ہوگا، نیز مولانا عامر ظفر ایوبی کی بھی یہی رائے ہے (دیکھئے دونوں حضرات کے مقالے)۔

مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی لکھتے ہیں:

''جن لوگوں نے اپنی جائے قیام میں مکان نہیں بنایا، بلکہ ادارہ یا کمپنی یا کرایہ کے مکان میں اقامت پذیر ہیں اور بیوی بچے ساتھ ہی رہتے ہیں تو یہ رہائش گاہ ان کے لئے وطن اقامت کی حیثیت رکھتی ہے...... اگر وہ اپنا ساز وسامان اپنی اقامت گاہ میں چھوڑ کر سفر شرعی کی دوری پر جائیں تو

حسب سابق وطن اقامت میں مقیم ہوں گے...... اگر فقہاء کی بڑی تعداد اس صورت میں ان کو مسافر ہی قرار دیتی ہے، لیکن موجودہ دور میں اسباب معیشت کے حصول کی متنوع صورتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے ارتحال مع بقاء الانتقال کو مبطل وطن اقامت قرار دینے میں شدید تنگی اور دشواریوں کا سامنا کرنا ہوگا جو عند الشرع مدفوع ہے" (دیکھئے: موصوف کا مقالہ)۔

مفتی جمیل احمد نذیری لکھتے ہیں:

کرایہ کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ مستقل بود و باش اختیار کرنے اور اس کو وطن بنانے کا ارادہ کر لینے پر وطن اصلی قرار پا جانے کے قول کے باوجود موصوف ادارہ اور کمپنی کی طرف سے ملے مکان میں، مستقل رہنے اور وطن بنانے کی نیت کر لینے کی صورت میں بھی وطن اصلی قرار نہیں دیتے، وہ لکھتے ہیں: "کیونکہ ادارہ یا کمپنی کے ساتھ معاش کا تعلق ہونے کی وجہ سے وہ اپنی نیت میں "عزم علی القرار فیہ وعدم الارتحال" کی کیفیت پیدا نہ کر سکیں گے، بلکہ ان کی حیثیت ادارے کے تابع کی ہوگی (دیکھئے: موصوف کا مقالہ)۔

مولانا محمد عثمان صاحب گورینی لکھتے ہیں:

اگر کمپنی میں ریٹائرڈ اور بلا عذر سبکدوشی کا ضابطہ نہیں ہے تو بھی وطن اصلی ہوگا، اور اگر ریٹائرڈمنٹ کا ضابطہ ہے، پھر بھی وہاں رہنے کی نیت کر لی ہے تو وطن اصلی قرار پا جائے گا، "أو تأهله أو توطنه (قوله توطنه) أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل" (شامی ۲ / ۶۱۴) (دیکھئے: موصوف کا مقالہ)۔

## سوال نمبر ۳- جائے قیام میں تنہا رہتے جہاں اپنا مکان بھی نہ ہو، کا حکم

یعنی اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو، اور مکان ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے سفر و اقامت کی حالت میں قصر و اتمام کا کیا حکم ہے؟

اس سوال کے جواب میں علماء میں دو طرح کی رائیں پائی جاتی ہیں:

پہلی رائے: اگر کوئی شخص جائے قیام میں تنہا رہتا ہو، مستقل قیام کی نیت سے وہاں بود و باش اختیار کر لیا ہے تو اس کے لئے بھی مستقل قیام کی وجہ سے وہ جگہ وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور سفر کے بعد وہاں پندرہ دن سے کم قیام کی صورت میں وہ مقیم کی نماز، یعنی اتمام کرے گا۔

اس رائے کے حاملین مندرجہ ذیل حضرات ہیں:

مولانا محمد جعفر ملی رحمانی، مفتی سید باقر ارشد قاسمی، مولانا ارشاد احمد اعظمی، مولانا صدر الحسن قاسمی، مولانا رشید احمد، مولانا نور الحق رحمانی، مفتی عبد الرحیم قاسمی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا شعیب اللہ خان، مولانا محمد حذیفہ لوناواڑہ، مفتی تنظیم عالم قاسمی، ڈاکٹر سلطان احمد اصلاحی، مولانا مصطفی عبد القدوس ندوی، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبد اللطیف پالنپوری، مولانا محمد فیاض قاسمی، مولانا عبد القیوم پالنپوری، مفتی حبیب اللہ قاسمی، مولانا نعیم اختر قاسمی، مولانا افتخار احمد، مفتی جمال الدین قاسمی، مفتی انور علی اعظمی، مولانا راشد حسین ندوی، مولانا عبد الرشید قاسمی کانپور، مولانا عقیل الرحمن قاسمی، مولانا ظہیر احمد قاسمی کانپور، مولانا شوکت ثناء قاسمی، مولانا بدر احمد مجیبی، مولانا مصطفی قاسمی، مفتی مقصود رامپوری، مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی اور مولانا محمد عثمان گورینی۔

### دلائل

اس موقف کے اختیار کرنے کے لئے مذکورہ حضرات نے مندرجہ ذیل فقہی عبارتوں کو پیش نظر رکھا ہے:

* "أو قصد أن يرتزق فيه وإن لم يولد به، ولم يكن له به زوج، مكث فيها بقصد الاستقرار والتعيش كانت له وطنا أصليا" (کتاب الفقه علی المذاهب الاربعه ۱/۴۸۰) (دیکھئے مقالہ: محمد عثمان صاحب)۔

* "ومما تقدم يتبين: أن الوطن الأصلي يتحقق عند أغلب الفقهاء بالإقامة الدائمة على نية التأبيد سواء كان في مكان ولادته أم في مكان آخر، ويلحق بذلك مكان الزوجة" (موسوعه فقهيه ۲۷/۲۶۷)

(دیکھئے مقالہ: مولانا نور الحق رحمانی)۔

*''وطن أصلی هو الذی ولد فیه الإنسان أو له فیه زوج فی عصمته أو قصد أن یرتزق فیه، وإن لم یولد به، ولم یکن له به زوج'' (کتاب الفقه علی المذاهب الاربعه ۴۸۰/۱) (دیکھئے مقالہ: مولانا مصطفی قاسمی)۔

*''قال الحصکفی: الوطن الأصلی ہو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه قال الشامی: أی عزم القرار فیه وعدم الارتحال وإن لم یتأهل'' (شامی ۵۲۳/۱) (دیکھئے مقالہ: مفتی عبدالرحیم قاسمی)۔

☆ وہ تمام فقہی عبارتیں جن میں اہل وعیال کی کوئی قید نہیں ہے (دیکھئے مقالہ: مولانا راشد حسین ندوی)۔

دوسری رائے: یہ ہے کہ تنہا رہنے کی صورت میں وطن اصلی قرار نہیں پائے گا، بلکہ صرف وطن اقامت رہے گا اور اس جگہ سے کہیں سفر اور پھر پندرہ دن سے کم قیام کی نیت کی صورت میں نماز میں قصر کرنا ہوگا، اس موقف کو مندرجہ ذیل حضرات نے اختیار کیا ہے:

مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی، ڈاکٹر فہیم اختر ندوی، مفتی محمد اکبر، مولانا ذکاء اللہ شبلی، مولانا ابوالبقاء ندوی، مولانا عبدالقادر عبداللہ قادری، مولانا محمد عبدالتواب اناوی، مفتی شاہد علی قاسمی، مولانا عبداللہ خالد لوناواڑہ، مولانا غیاث الاسلام ندوی، مولانا ابوعاصم اعظمی، مولانا عارف باللہ قاسمی، مولانا عامر ظفر ایوبی مفتاحی، مولانا محمد فاروق دربھنگوی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مولانا محمد شاہد قاسمی، مولانا اشتیاق احمد اعظمی، مفتی اقبال احمد قاسمی کانپور، مفتی جمیل احمد نذیری، مفتی نذیر احمد کشمیری، مولانا محمد اقبال ٹنکاروی، مولانا ریاض احمد رحمانی، مولانا عطاء اللہ قاسمی، مولانا سید اسرار الحق سبیلی، مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی، مفتی شیر علی گجراتی، مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی اور مولانا محمد قمر عالم قاسمی رانچی۔

## دلائل

ان حضرات مذکورہ نے اس رائے کے لئے مندرجہ ذیل فقہی عبارات کو بنیاد بنایا ہے:

*''ووطن الإقامة ینتقض بالوطن الأصلی، لأنه فوقه وبوطن الإقامة أیضا، لأنه مثله والشئ یجوز أن ینسخ بمثله، وینتقض بالسفر أیضا، لأن توطنه فی هٰذا المقام لیس للقرار، ولکن لحاجة فإذا سافر منه، یستدل به علی قضاء حاجته، فصار معرضًا عن التوطن به فصار ناقضا له ولا ینتقض وطن الإقامة بوطن السکنی، لأنه دونه فلا ینسخه'' (بدائع الصنائع: ۲۸۰/۱، ۲۸۱) (دیکھئے مقالہ: مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی)۔

*''لا یزال علی حکم السفر حتی ینوی الإقامة فی بلدة أو قریة خمسة عشر یوما'' (ہدایہ؛ صلاة المسافر ۱۶۶/۱، ہندیہ ۱۳۹/۱)

(دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر ظفر الاسلام)۔

*''قال فی النهر: ولو نقل أهله ومتاعه وله دور فی البلد لا تبقی وطنا له وقیل: تبقی'' (رد المحتار ۶۱۴/۲)
(دیکھئے مقالہ: مولانا اسرار الحق سبیلی)۔

*''والوطن الأصلی وهو مولد الرجل أو البلد الذی تأهل به، ویبطل الوطن الأصلی بالوطن الأصلی إذا انتقل عن الأول بأهله. فأما إذا لم ینتقل بأهله، ولکنه استحدث أهلًا ببلدة أخری فلا یبطل وطنه ویتم فیهما''
(الہندیہ ۱ / ۱۴۲) (دیکھئے مقالہ: مفتی شیر علی گجراتی)۔

*''ووطن الإقامة ما ینوی فی الإقامة خمسة عشر یوما فصاعدًا ولم یکن مولده ولا له أهل به'' (عمدة الرعایه علی شرح الوقایه ۱۹۷/۱) (دیکھئے مقالہ: مولانا محمد اکبر صاحب مظفرپور)۔

*''قال فی النهر: أنت خبیر بأنه لیس المدار إلا علی العرف ولا شك أن من خرج علی نیة ترك المکان وعدم العود إلیه ونقل من أمتعته ما یقوم به أو سکناه وهو علی نیة نقل الباقی یقال: لیس ساکنا فیه، بل انتقل منه وسکن فی المکان الفلانی'' (رد المحتار ۵۳۸/۵). (دیکھئے مقالہ: قاضی عبد الجلیل قاسمی)۔

*''إذا المعتبر الأهل دون الدار'' (رد المحتار ۵۸۶/۱) (دیکھئے مقالہ: مفتی جمیل احمد نذیری)۔

*''الوطن الأصلي هو الذي يستقر فيه المرأ وأهله'' (الفتاوی الولوالجیہ ۱/۳۵) (دیکھئے مقالہ: مولانا عبداللہ خالدلوناواڑہ)۔

☆ مذکورہ حضرات کا یہ بھی خیال ہے کہ چونکہ تنہا رہنے کی صورت میں بظاہر کوئی مستقل قیام کی ظاہری علامت نہیں پائی جاتی، اس لئے اسے وطن اقامت یا بقول ڈاکٹر ظفر الاسلام صاحب وطن سکنی کہا جائے گا (دیکھئے مقالہ: ڈاکٹر فہیم اختر ندوی اور مولانا ظفر الاسلام مئو)۔

☆ نیز اس بارے میں عرف وعادت کو سامنے رکھنا چاہئے کہ اگر عرف میں کسی شخص کے تنہا رہنے کو اس کا وطن سمجھا جاتا ہے تو اس کا اعتبار کیا جانا چاہئے۔

''إنما التعامل بخلاف النص لا يعتبر وإنما يعتبر فيما لا نص فيه'' (دیکھئے مقالہ: مولانا ممتاز خان ندوی، مولانا شاہد قاسمی)۔

## احتیاطی پہلو

مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی اور مولانا محمد عثمان صاحب گورینی نے اس بات کی طرف اشارہ کیا ہے کہ ایسے لوگوں کو احتیاطاً اتمام کرنا چاہئے۔

''لأنه اجتمع في هذه الصلاة ما يوجب الأربع وما يمنع فرجحنا ما يوجب الأربع احتياطًا'' (رد المحتار ۱/۷۳۲)
(دیکھئے مقالات: مولانا شاہین جمالی، مولانا محمد عثمان گورینی)۔

مولانا ابوسفیان مفتاحی اور مولانا شعیب اللہ خان نے اصل نیت کو قرار دیا ہے اور اسی پر قصر واتمام کا مدار رکھا ہے (دیکھئے مذکورہ حضرات کے مقالات)۔

# عرض مسئلہ:

## وطن اصلی سے تعلق کے ساتھ کسی اور مقام پر مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام کا حکم

مولانا خورشید احمد اعظمی[1]

بسم الله الرحمن الرحيم، الحمد لله رب العالمين، والصلوة والسلام على سيد المرسلين وعلى آله وصحبه أجمعين، وبعد!

اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے سترہویں فقہی سمینار منعقدہ برہانپور کے لئے مقررہ موضوعات میں سے ایک موضوع مذکورہ عنوان بھی ہے، جس کے تحت اکیڈمی نے تین سوالات قائم کئے ہیں، اوران کا پس منظر یہ بیان کیا ہے کہ بہت سے لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں، سال کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گزارتے ہیں، عید، بقرعید یا طویل تعطیلات میں ہی اپنے وطن اصلی کا رخ کرتے ہیں، پھر لوٹ آتے ہیں، زندگی کی ضروریات واسباب بھی اسی دوسری جائے قیام میں مہیا ہوتی ہیں، بلکہ بعض اوقات وطن اصلی سے زیادہ رہائشی سہولیات وہیں میسر ہوتی ہیں۔

۱- اس پس منظر میں پہلا سوال یہ ہے کہ مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں، مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں؟ اور کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟

جواب میں کل انچاس مقالے موصول ہوئے، جو مذکورہ جائے قیام کی حیثیت میں اختلاف کے باوجود وطن اصلی کے تعدد پر متفق رہے، اور اکثر مقالہ نگار نے عام طور پر دستیاب فقہی کتب کے حوالہ سے، وطن اصلی کی تین صورتیں نقل کی ہیں: (۱) مولد ومنشا، (۲) موضع تاہل وتزوج، (۳) اور توطن، یعنی عزم علی القرار، جبکہ مولانا اقبال احمد، مولانا عبدالرشید، مولانا عارف باللہ، اور مولانا خورشید انور صاحبان نے "الفقہ الاسلامی وادلتہ" نیز "الفقہ علی المذاہب الاربعہ" کے حوالہ سے جائے ملازمت، اور موضع ارتزاق کو بھی اقامت دائمہ کے سبب وطن اصلی ہونے کا قول نقل کیا ہے، اس لئے کہ جائے ملازمت میں قیام کی نوعیت وحیثیت، وطن اقامت میں قیام کی نوعیت سے بدلی ہوئی ہوتی ہے۔

وطن اصلی کی مذکورہ صور، نیز سوالنامہ میں مذکورہ جائے قیام کی نوعیت کے مستقل ہونے یا نہ ہونے کے پیش نظر مقالہ نگار حضرات کی آراء مختلف ہیں، جنہیں بنیادی طور پر دو قول میں سمیٹا جاسکتا ہے، پہلا قول یہ ہے کہ کسی بھی جگہ کے وطن اصلی ہونے میں وہاں ذاتی مکان کا دخل ہے، اس لحاظ سے آراء درج ذیل ہیں:

الف- مذکورہ جائے قیام میں اگر مکان بنالیا جائے تو وہ جگہ وطن اصلی شمار ہوگی، اس رائے کا اظہار کیا ہے مولانا صدر الحسن، مولانا ابوسفیان، مولانا عبدالرشید، مولانا محفوظ الرحمن، مولانا رحمت اللہ، مولانا عبدالتواب، مولانا جمال الدین، مولانا اقبال احمد اور مولانا عبدالقادر صاحبان نے، مولانا نعیم اختر صاحب نے لکھا ہے: جہاں جہاں انسان نے اپنی مستقل رہائش بنالی ہے، زمین جائیداد بھی رکھتا ہے، اور اہل وعیال بھی رہتے ہیں، یا ان میں سے کوئی ایک صورت موجود ہے، وہ جگہ وطن اصلی ہوگی۔

ب- مکان بنا کر مستقل اقامت پذیر ہو تو وہ جگہ وطن اصلی ہوگی، اس رائے کے قائلین ہیں: مفتی باقر ارشد، مولانا رشید احمد، مفتی محمد اکبر، مولانا ظفر الاسلام اور مولانا ذکاء اللہ شبلی صاحبان۔

ج- مکان بنالے، اور اہل وعیال کے ساتھ قیام پذیر ہو تو جائے مذکورہ کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی، یہ رائے ہے مولانا عبداللطیف صاحب، مولانا منظور احمد صاحب، مولانا غیاث الاسلام، مولانا خورشید انور، مولانا ابوعاصم اور راقم السطور خورشید احمد اعظمی کی، ان حضرات کے پیش نظر "بدائع" کی وہ عبارت ہے

[1] مئوناتھ بھنجن۔

جس میں مذکور ہے: "أو بلدة أخرى اتخذ بها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده" مولانا شکیل انور صاحب نے لکھا ہے کہ گھر کے علاوہ مستقل بال بچوں کے ساتھ رہنا بھی شرط ہے۔

نیز مذکورہ آراء ثلاثہ کے حاملین نے کسی بھی دوسرے شہر کے وطن اصلی ہونے میں وہاں پر ذاتی مکان ہونے کا لحاظ کیا ہے، جیسا کہ "البحر الرائق" میں مذکور ہے:

"وقيل: تبقى وطنا له، لأنها إنما كانت وطنا له بالأهل والدار جميعًا، فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن"۔

دوسرا قول یہ ہے کہ کسی بھی شہر کے وطن اصلی ہونے میں وہاں مکان بنالینا کافی نہیں، اس کے قائلین میں سے:

الف- مولانا ابوالبقاء صاحب نے لکھا ہے کہ مذکورہ جائے قیام کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی، نیز لکھتے ہیں: کسی جگہ کے وطن اصلی ہونے کے لئے اتنا کافی ہے کہ آدمی وہاں اپنے اہل وعیال کے ساتھ قیام پذیر ہو، وہ جگہ اس کی ذاتی ملکیت میں ہو یا نہ ہو، دلیل میں انہوں نے شامی کی عبارت: "إذ المعتبر الأهل دون الدار" اور "فتاوی ہندیہ" سے: "ويبطل الوطن الأصلي بالوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله" کی عبارت نقل کیا ہے، مگر ساتھ ہی "فتاوی ہندیہ" کی یہ عبارت بھی ذکر کیا ہے کہ:

"لو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقي له دور وعقار في الأول قيل: بقي الأول وطنا له، وإليه أشار محمد في الكتاب"

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گھر اور زمین کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔

ب- مولانا جمیل احمد نذیری اور مولانا نعیم اختر صاحبان کی رائے ہے کہ وطن اصلی ہونے کے لئے وہاں پر اہل وعیال کے ساتھ رہنا یا ہمیشہ رہنے کی نیت کرنا ضروری ہے، مولانا جمیل احمد صاحب لکھتے ہیں: محض مکان بنالینے سے دوسری جگہ وطن اصلی نہیں بن سکتی جب تک اپنے بیوی بچوں کو لیکر وہاں رہنے نہ لگے یا اسے وطن بنانے کا ارادہ نہ کرلے، دلیل میں تقریباً وہی عبارات نقل کی ہیں جو ابھی مذکور ہوئیں، نیز کچھ اردو فتاوی کے صفحات کا حوالہ درج کیا ہے، جن میں "احسن الفتاوی" (۴/۷۵) کا مراجعہ کرنے کے بعد استفتاء میں مذکور سوال کی نوعیت ہمارے زیر بحث مسئلہ سے بالکل الگ محسوس ہوئی، استفتاء میں مذکور سوال کا مفہوم کچھ اس طرح ہے کہ ایک صاحب اپنے وطن میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں اور دوسرے شہر میں محض ان کی زمین ہے، یہ صاحب سفر کرکے اس دوسرے شہر میں پہنچیں تو مقیم ہوں گے یا نہیں، اس کے جواب میں مفتی صاحب نے لکھا ہے کہ زمین کی وجہ سے مقیم نہ ہوگا۔

ج- اس قول کے تحت تیسری رائے یہ ہے کہ کسی بھی دوسرے شہر کے وطن اصلی ہونے کے لئے وہاں تاحیات دائمی قیام کے ارادہ اور نیت سے سکونت اختیار کرنا ضروری ہے، مکان خواہ ذاتی ہو یا کرایہ کا، آدمی اہل وعیال کے ساتھ رہے یا تنہا اس رائے کے حاملین میں مولانا محمد ممتاز خان، مولانا محمد فیاض، مولانا عبدالقیوم، مولانا ارشاد احمد، مفتی شعیب اللہ، مولانا راشد حسین، مولانا محمد جعفر ملی، مولانا شاہد علی، مولانا عبداللہ خالد، مولانا عارف باللہ، مولانا محمد شاہد، مفتی عبدالرحیم، مولانا عامر ظفر، مفتی ظہیر احمد، مولانا محمد مقصود، مولانا محمد فاروق اور مولانا محمد مصطفی عبدالقدوس۔ مفتی حبیب اللہ صاحب لکھتے ہیں: جائے ملازمت یا کاروبار کو مستقل وطن کی حیثیت دیدینا، خواہ مستقل رہائش گاہ کی تعمیر کرائے یا نہ کرائے، ایسے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اصلی کی ہوجائے گی، مولانا افتخار احمد صاحب نے لکھا ہے کہ کسی دوسری جگہ مکان بنالیتا ہے اور مع اہل وعیال وہاں ہمیشہ رہنے کی نیت بھی کرلیتا ہے تو دونوں مقام وطن اصلی ہوں گے، مولانا مظاہر حسین صاحب نے لکھا ہے کہ نیت اور مکان دونوں کی رعایت ضروری ہے، مگر آگے لکھتے ہیں کہ اس نئے مستقر کو وطن اصلی بنانے کی نیت بھی نہ ہو تو یہ دوسری جگہ اس کا وطن اصلی نہیں بنے گا، اس لئے کہ اعمال کا دار ومدار نیت پر ہے، مفتی انور علی صاحب نے وطن اصلی کی تفصیل میں لکھا ہے: یا وہ شہر جہاں بال بچوں کے ساتھ مکان بناکر مستقل طور پر رہتا ہو وہیں زندگی گزارنے کا اس نے تہیہ کرلیا ہو، آگے لکھتے ہیں: لہذا کوئی تاجر یا ملازم کہیں پر مکان بناکر اپنے بال بچوں کے ساتھ رہنے لگے، اور اس شہر کو آئندہ چھوڑنے کا کوئی ارادہ نہ ہو، بلکہ مستقل طور پر اس شہر کو اپنا مستقر بنالیا ہو تو اصلی ہوگا، مولانا محمد حذیفہ صاحب نے لکھا ہے: اسباب معیشت اور رہائشی سہولتیں ہونے کے باوجود وہاں دائمی قیام کا ارادہ اور وطن بنانے کا قصد نہیں تو وطن اصلی نہیں، مگر آگے لکھتے ہیں: البتہ اگر وہاں دائمی قیام کا ارادہ اور بطور وطن رہنے کا قصد ہے، اور مکان بنالینے کی وجہ سے یہی قصد وارادہ ظاہر وغالب ہے تو پھر ایسی جائے قیام اصلی ہے۔

ظاہر ہے کہ جن لوگوں نے مذکورہ جائے قیام کے بارے میں صاحب معاملہ کی نیت وارادہ کو معیار بنایا ہے، انہوں نے وطن اصلی کی مذکورہ بالا تین صورتوں میں سے توطن، یعنی عزم علی القرار کا لحاظ کیا ہے، اور سوالنامہ میں مذکور صورت حال کو "مستقل قیام" تسلیم نہیں کیا ہے۔

۲- اسی پس منظر میں دوسرا سوال یہ ہے کہ مذکورہ جائے قیام میں جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہوں، اور اہل و عیال کے ساتھ رہتے ہوں، کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں قصر کرنا چاہئے یا اتمام؟

جواب میں کل تین رائیں سامنے آئیں:

۱- پہلی رائے یہ ہے کہ مذکورہ جائے قیام وطن اصلی ہوگی، مولانا صدر الحسن، مولانا باقر ارشد، مولانا جمال الدین اور مولانا اقبال احمد قاسمی نے مستقل قیام، اور جائے پیدائش کی سی رہائشی سہولیات اور بود و باش کی وجہ سے اصلی قرار دیا ہے، جبکہ مولانا ابوالبقاء، مولانا عبداللطیف، مولانا عبدالرشید، مولانا جمیل احمد نذیری، مولانا نعیم اختر، مولانا محمد فیاض، مفتی عبدالرحیم، اور خورشید احمد اعظمی نے اہل و عیال کے ساتھ قیام کے سبب وطن اصلی مانا ہے، مولانا غیاث الاسلام نے لکھا ہے کہ اہل و عیال کی وجہ سے وطن اصلی کے مشابہ ہوگئی، لہذا انہیں اتمام کرنا چاہئے، مولانا خورشید انور، مولانا عارف باللہ، نیز مولانا عقیل الرحمن نے جائے ملازمت، موضع ارتزاق اور اہل و عیال کے ساتھ قیام ہونے کے سبب اسی جگہ کو اصلی قرار دیا ہے، مولانا صدر الحسن اور مولانا ظفر الاسلام نے اس صورت کو اصلی ہونے سے مستثنیٰ کیا ہے، جبکہ ملازمت تبادلہ اور ٹرانسفر والی ہو، کیونکہ اس صورت میں مستقل رہائش نہیں ہوسکتی، نیز مولانا عبدالقادر عبداللہ، مولانا ابو عاصم اور مولانا فہیم اختر نے اس حالت کو مستثنیٰ کیا ہے، جبکہ شخص مذکور کا وہاں پر قیام کوچ کرنے اور واپسی کے ارادہ سے ہو، اور اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ بغیر کسی ارادہ کے مستقل طرز کی سکونت اور ارادۂ ارتحال کے ساتھ اقامت اختیار کرنے میں بین فرق ہے، یہ تمام حضرات جنہوں نے مذکورہ جائے قیام کو وطن اصلی قرار دیا ہے، ظاہر ہے کہ ان کے نزدیک دو اسفار کے درمیان پندرہ دن سے کم قیام کی صورت میں بھی اتمام کیا جائے گا۔

۲- دوسری رائے یہ ہے کہ وہ جگہ صاحب معاملہ کی نیت پر موقوف ہے، اگر ہمیشہ رہنے کے عزم کے ساتھ وہاں قیام ہو تو وطن اصلی ہوگی، ورنہ وطن اقامت، اس کے قائلین ہیں: جناب مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا عبدالقیوم، مفتی شعیب اللہ، مفتی حبیب اللہ، مولانا رشید احمد، مولانا راشد حسین، مولانا جعفر ملی رحمانی، مولانا شاہد علی، مولانا محمد حذیفہ، مولانا عبداللہ خالد، مولانا محمد شاہد، مولانا افتخار احمد، مفتی انور علی، مولانا اشتیاق احمد، مفتی ظہیر احمد، مولانا محمد مقصود، مولانا محمد فاروق، مولانا محمد مصطفی، مولانا مظاہر حسین، مولانا ذکاء اللہ شبلی اور مولانا عامر ظفر ایوبی۔

۳- تیسری رائے یہ ہے کہ مذکورہ جائے قیام وطن اقامت ہوگی، وطن اقامت ہونے کی صورت میں کسی سفر کے بعد چند دن قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ ہونے کی صورت میں قصر کیا جائے گا، یہ رائے ہے: مولانا محفوظ الرحمن، مولانا رحمت اللہ، مولانا عبدالتواب، مولانا شاہد علی قاسمی، مولانا محمد حذیفہ، مولانا عبداللہ خالد، مولانا ظفر الاسلام، مفتی محمد اکبر، مفتی انور علی، مفتی ظہیر احمد، مولانا محمد مصطفی، مولانا فہیم اختر ندوی اور مولانا مظاہر حسین صاحب کی۔

مولانا منظور احمد اور مولانا عامر ظفر صاحب نے وطن اقامت ہونے کے باوجود مذکورہ صورت میں اتمام کا قول اختیار کیا ہے اس لئے کہ "وطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل" مولانا محمد فاروق صاحب نے لکھا ہے: یہ (درمیانی) اسفار اعراض عن التوطن کے لئے نہیں ہوتے، اس لئے اتمام کرے گا، مولانا راشد حسین اور مولانا محمد ممتاز خان ندوی نے بقاء اثقال، نیز اس لئے کہ اشتباہ اور شک کی صورت ہوگئی کہ اس پر دو رکعت نماز پڑھنا ہے یا چار رکعات، اور چونکہ اقامت اصل ہے، اور سفر عارض، اس لئے اصل اور یقین کو ترجیح دیتے ہوئے اتمام کی رائے اختیار کی ہے، مولانا ارشاد احمد صاحب نے لکھا ہے کہ تبعیت کی بنیاد پر اہل و عیال کے ساتھ ملحق ہو کر اتمام کرے گا، مولانا جمیل احمد نذیری صاحب نے مذکورہ جائے قیام کو وطن اصلی لکھا ہے، مگر قصر و اتمام کے بارے میں لکھتے ہیں: ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن وہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو بھی انہیں قصر کرنا ہے، نیز مولانا نے یہ تفصیل بھی کیا ہے کہ ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں اہل و عیال کے ساتھ ہی کیوں نہ رہتے ہوں، وہ جگہ وطن اصلی شمار نہیں ہوگی، اگرچہ مستقل رہنے اور وطن بنانے کی نیت کر لیں، کمپنی کے ساتھ معاش کا تعلق ہونے کی وجہ سے ان کی حیثیت کمپنی کے تابع کی ہوگی، اس کے برخلاف کرایہ پر مکان لے کر رہنے والا مکان کے معاملہ میں تو مالک مکان کا تابع ہے، لیکن اس شہر یا اس بستی میں قیام کے معاملہ میں مالک مکان کا تابع نہیں ہے، لیکن ادارہ یا کمپنی کا مکان چھوڑ کر اس شہر یا بستی میں رہنے پر شاید کمپنی والوں کو بھی کچھ اعتراض نہ ہو۔

مولانا شکیل انور صاحب نے اس سوال کے جواب میں لکھا ہے کہ "ان کا قیام مستقل رہائش کی تعریف میں آتا ہو تو وہ مقام ان کا وطن قرار پائے گا، اور ظاہر ہے کہ مستقل رہائش کی تعریف خود ایک مسئلہ ہے۔

۳- اس موضوع کا تیسرا سوال یہ ہے کہ اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو، بال، بچے ساتھ نہ ہوں، اور مکان ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟ اس کے جواب میں بھی آراء مختلف ہیں:

۱- پہلی رائے یہ ہے کہ مذکورہ جائے قیام وطن اصلی ہے، مولانا صدر الحسن اور مولانا اقرار شد نے مستقل بود و باش اور اسباب و سامان تعیش کے ساتھ سال کا بیشتر حصہ وہیں رہنے کے سبب وطن اصلی لکھا ہے، اور مولانا عارف باللہ اور مفتی عبد الرحیم نے مقام ملازمت میں مستقل قیام کے سبب وطن اصلی قرار دیا ہے، مفتی جمال الدین صاحب نے لکھا ہے کہ اس کا حکم وطن اصلی جیسا ہوگا، اس لئے کہ سامان تعیش وہیں چھوڑ کر سفر کرتا ہے۔

۲- دوسری رائے یہ ہے کہ اس کا فیصلہ نیت پر موقوف ہے، یہ قول اختیار کیا ہے مولانا ابوسفیان، مولانا عبد القیوم، مفتی شعیب اللہ، مفتی حبیب اللہ، مولانا ارشاد احمد، مولانا رشید احمد، مولانا افتخار احمد، مولانا شاہد علی، مولانا محمد مقصود اور مولانا محمد مصطفی صاحبان نے ان حضرات کی رائے ہے کہ اکیلا رہنے والا شخص بھی اگر وہاں ہمیشہ تاحیات رہنے کی نیت کر لیتا ہے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوگی، ورنہ وطن اقامت ہوگی، مولانا جعفر ملی صاحب نے لکھا ہے: مستقلاً رہنے کا عزم مصمم ہو اور اس کی حالت اس عزم کے منافی ومخالف نہ ہو تو وطن اصلی ہے، ورنہ وطن اقامت اور پندرہ دن سے کم قیام کی صورت میں قصر کرے گا۔

مولانا عقیل الرحمن صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر مستقل قیام کی نیت ہو تو وطن اصلی ہے، لیکن انہوں نے یہ بات "الفقه على المذاهب" کی عبارت: "أو قصد أن یر تز ق فيه وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج" کی روشنی میں کہی ہے، جبکہ اس میں نیت کا ذکر نہیں ہے۔

۳- تیسری رائے بقیہ مقالہ نگار حضرات کی یہ ہے کہ مقام ملازمت میں کرایہ کے مکان میں یا کمپنی وادارہ کے فراہم کردہ مکان میں اکیلا (بغیر اہل وعیال) قیام کرنے والے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اقامت ہوگی، لیکن کسی سفر کے بعد پندرہ دن سے کم قیام کی صورت میں یہ شخص قصر کرے گا یا اتمام، اس میں اختلاف ہے۔

الف- مولانا محمد ممتاز، مولانا عبد اللطیف، مولانا راشد حسین، مولانا عبد الرشید، مولانا منظور احمد، مولانا اقبال احمد اور مولانا محمد فاروق صاحبان نے ساز وسامان چھوڑ کر سفر کرنے، اور واپسی کا ارادہ ہونے کے سبب، اتمام کا قول کیا ہے، اس لئے کہ "وطن الإقامة يبقى ببقاء الأثقال" ۔ نیز مولانا راشد حسین اور مولانا عبد اللطیف نے اس قید کا اضافہ بھی کیا ہے کہ وہ ساز وسامان اپنے مکان میں چھوڑ کر جائے، کسی دوسرے کے پاس ودیعت رکھ کر سفر کرے گا، تو یہ حکم نہ ہوگا۔

ب- مولانا محفوظ الرحمن، مولانا رحمت اللہ، مولانا غیاث الاسلام، مولانا ظفر الاسلام، مفتی محمد اکبر، خورشید احمد اعظمی، مولانا ابو عاصم، مفتی انور علی، مولانا اشتیاق احمد، مولانا ظہیر احمد، مولانا جمیل احمد نذیری، مولانا عبد القادر عبد اللہ اور مولانا فہیم اختر صاحب نے وطن اقامت قرار دیا ہے اور قصر کا حکم دیا ہے، مولانا ابو البقاء اور مولانا عبد اللہ خالد نے اہل وعیال نہ ہونے کی وجہ سے وطن اقامت کہا ہے، مولانا عبد اللہ صاحب لکھتے ہیں: فقہاء نے کسی جگہ مستقل جائے قیام بنانے کے لئے اہل کے ساتھ ہونے کی شرط لگائی ہے، مگر مولانا نے دوسرے سوال کے جواب میں اس شرط کا لحاظ نہیں کیا، بلکہ نیت کا اعتبار کیا ہے۔

مولانا محمد فیاض صاحب نے مستقل اقامت اختیار نہ کرنے کے سبب، اور مولانا عبد التواب صاحب نے ذاتی مکان نہ ہونے کے باعث، اور مولانا محمد شاہد صاحب نے عرف میں اسے وہاں کا ساکن نہ قرار دیئے جانے کی وجہ سے وطن اقامت اور قصر کا قول کیا ہے، جبکہ مولانا عامر ظفر صاحب نے ارادۂ توطن پر کوئی دلیل نہ ہونے کے سبب وطن اقامت کہا ہے، مولانا خورشید انور صاحب لکھتے ہیں کہ تنہا رہنے کی صورت میں آدمی مال واسباب بقدر ضرورت ہی رکھتا ہے جو اس کے عارضی قیام کی دلیل ہے، اس لئے وطن اقامت ہوگا، مولانا مظاہر حسین صاحب نے لکھا ہے کہ اگر ایسے آدمی کا مکان اس کے وطن اصلی میں ہے تب تو یہ وطن اقامت ہوگا اور قصر کرے گا اور اگر وطن اصلی میں اس کا ذاتی مکان نہ ہو تو یہ شخص اہل الأخبیہ کی طرح ہوگا جہاں مقیم ہوگا وہاں اتمام کرے گا۔

اخیر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ مقالات کے مطالعہ کے بعد جو اہم باتیں ذہن میں آئیں، اور وہ معاون بھی ہوسکتی ہیں، انہیں ذکر کر دیا جائے:

۱- کسی جگہ کے وطن اصلی ہونے کے لئے وہاں صرف ولادت ہی کافی نہیں، بلکہ نشوونما، پرورش، آباء واجداد کی رہائش اور مکان کا بھی دخل ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "والله جعل لكم من بيوتكم سكنا" (النحل: ۸۰) اس لئے گھر اور مکان کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، جبکہ عموماً آدمی مکان وہیں بناتا ہے جہاں رہنے کا ارادہ ہوتا ہے، اگر چہ کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جو وطن اصلی میں بھی کرایہ کے ہی مکان میں زندگی گذار دیتے ہیں،

یا بعض لوگ کرایہ وغیرہ کے اضافی خرچ سے بچنے کے لئے وطن ملازمت میں بھی مکان بنا لیتے ہیں، مگر ایسے لوگوں کا تناسب اتنا نہیں ہے کہ عام حالات زندگی میں اس کا اعتبار کیا جائے۔

۲- کسی جگہ کے وطن اصلی ہونے میں اہل وعیال کا بھی دخل ہے، اللہ تعالی کا ارشاد ہے: "وخلق منها زوجها ليسكن إليها" کسی شہر میں کر لینے اور بیوی کو وہیں پر رکھنے سے وہ شہر وطن اصلی ہو جاتا ہے، اگر چہ شوہر نے وہاں رہنے کی نیت نہ کیا ہو۔

۳- شامی کتاب الأیمان میں مذکور ہے: "والمساكنة بالاستقرار والدوام وذلك بأهله ومتاعه"، نیز اسی سیاق میں آگے مذکور ہے: "وعند الإمام يحنث بناء على أن قيام السكنى بالأهل والمتاع" (۵/۴۳۲: حلف لا يساكن فلانا)۔

۴- مستقل رہائش اور اقامتِ دائمہ کے مفہوم سے کیا مراد ہے؟ تا حیات رہنے کی نیت اور عزم، یا سامان تعیش اور رہائشی سہولیات کے فراہمی کے ساتھ دیرینہ مدت تک قیام۔

۵- جائے ملازمت میں مکان بنا کر رہنے، یا اہل وعیال کے ساتھ رہنے کی صورت، وطن اقامت میں قیام کی صورت سے بہر حال الگ اور بدلی ہوئی ہے، وطن اقامت میں آدمی سامان وغیرہ بقدر ضرورت اور کم سے کم رکھتا ہے، جبکہ اہل وعیال کے ساتھ جائے ملازمت میں قیام کی صورت میں وطن اصلی کی طرح اسباب عیش وترف کا نظم کرتا ہے، یا اس سے زیادہ ہی۔

۶- جائے ملازمت میں اہل وعیال کے ساتھ مقیم شخص وہاں سے کہیں کا سفر عارضی کرتا بھی ہے تو اپنے وطن اصلی کے بجائے عموماً وہیں لوٹ کر جاتا ہے جہاں اس کے اہل وعیال ہوتے ہیں۔

۷- عرف میں بھی اس کی سکونت وہیں سمجھی جاتی ہے جہاں اس کے اہل وعیال ہوتے ہیں۔

۸- "الفقہ الاسلامی وادلتہ" نیز کتاب "الفقہ علی المذاہب الاربعہ" میں محل الوظیفۃ اور موضع ارتزاق کو بھی وطن اصلی کہا گیا ہے:

"ثم إن الوطن عندهم (أي الحنفية) ينقسم إلى قسمين الوطن الأصلي وهو الذي ولد فيه الإنسان أو قصد أن يرتزق فيه وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج"۔

۹- مسئلہ نماز کے اتمام یا قصر کا ہے، اور فقہاء کی ایک رائے یہ ہے کہ "وطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل" نیز اصل قیام ہے اور سفر عارض ہے، جب مقیم اور مسافر ہونے میں اشتباہ ہو تو احتیاطاً اتمام کیا جاتا ہے۔

۱۰- یہ بھی درست ہے کہ بعض یا اکثر حضرات اختتام ملازمت کے بعد وطن لوٹ جاتے ہیں، مگر وطن اصلی میں تعدد بھی تو ہو سکتا ہے؟

# دوسرا باب/تفصیلی مقالات

## وطن اصلی اور وطن اقامت میں قصر واتمام کا حکم

مولانا اقبال ٹنکاروی[1]

اسلام ایک ہمہ گیر مذہب ہے جس نے زندگی کے تمام شعبوں کے لئے انسان کو ایسے مستحکم احکام ومسائل بتائے ہیں جس پر عمل پیرا ہوکر اللہ تعالی کی خوشنودی حاصل کی جاسکتی ہے، تاہم دیگر شعبہائے حیات کی طرح اس وقت کسب معاش کے ذرائع کی وسعت کی وجہ سے وطن اصلی کے سلسلہ میں کچھ نئی صورتیں پیدا ہوگئی ہیں، کیا ان تمام صورتوں میں وطن اصلی کا حکم عائد ہوگا یا نہیں؟

کیونکہ شریعت میں مقیم ومسافر کے الگ الگ احکام مقرر کئے گئے ہیں اور فقہاء نے بھی قرآن وحدیث کی روشنی میں انسان کی جائے رہائش کی درجہ بندی کی ہے، چنانچہ اسی کے مطابق میں بھی اپنے مقالہ میں قصر واتمام کے موضوع پر پہلے چند باتیں ترتیب وار ذکر کروں گا پھر آخر میں خلاصہ جواب تحریر کروں گا۔

### قصر کا ثبوت قرآن کریم سے

قصر کا ثبوت کتاب وسنت سے ہے، یہاں قرآن کریم کی ایک آیت نقل کی جارہی ہے جس سے جواز قصر اور اس کے احکام ثابت ہوتے ہیں، ارشاد باری تعالی ہے:

"وإذا ضربتم في الأرض فليس عليكم جناح أن تقصروا من الصلوٰة إن خفتم أن يفتنكم الذين كفروا" (سورہ نساء:۱۰۱)۔

(اور جب تم سفر کرو ملک میں تو تم پر گناہ نہیں کہ کچھ کم کرو نماز میں سے اگر تم ڈرتے ہو کہ ستائیں گے تم کو کافر)۔

اس آیت سے ظاہر ہوتا ہے کہ قصر کی نماز کا حکم شریعت میں خوف کی حالت میں ہے، اگر چہ اس سے یہ بات ثابت نہیں ہے کہ (نماز قصر) امن کی حالت میں بھی مشروع ہے۔

علامہ قرطبی لکھتے ہیں:

''وإنما القصر المذكور في القرآن إذا كان سفرًا وخوفًا واجتمعا فلم يبح القصر في كتابه إلا مع هذين الشرطين'' (تفسیر قرطبی ۳/۳۰۲). امام رازیؒ نے اس آیت سے قصر لیا ہے۔

''وهو قول الجمهور أن المراد منه القصر'' (تفسیر الفخر الرازی ۶/۱۷)۔

### قصر کا ثبوت حدیث سے

لیکن قصر کا ثبوت صحیح احادیث سے ہے کہ امن کی حالت میں بھی مسافر کے لئے قصر کی اجازت ہے۔

حضرت یعلی بن امیہ سے روایت ہے:

''قلت لعمر: ما لنا قصر وقدامنا؟ فقال سألت رسول الله ﷺ فقال: صدقة تصدق الله بها عليكم فاقبلوا

---

[1] مہتمم دار العلوم اسلامیہ عربیہ ماٹلی والا بھروچ گجرات انڈیا (۳۹۲۰۰۱)۔

صدقته'' (مسلم شریف ۱/۲۴۱)۔

(یعلی بن امیہؓ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمرؓ سے پوچھا کہ امن کی حالت میں ہمارے لئے قصر کا کیا حکم ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے میں نے عرض کیا تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ (قصر) ایک صدقہ ہے جو اللہ تعالیٰ نے تم کو عطا فرمایا ہے تو اس صدقہ کو قبول کرو)۔

مذکورہ حدیث میں قصر کو صدقہ فرمایا اور جہاں کسی کو مالک بنانے کا احتمال ہی نہ ہو، وہاں تصدیق کرنے کا معنی ہوتا ہے، محض ساقط کرلینا (تو قصر جب تصدق ہوا اور قصر سے کسی چیز کی تملیک نہیں ہوتی لامحالہ دو رکعت کو ساقط کردینا ہی مراد ہوگا) (تفسیر مظہری ۳/۱۵۵)۔

اس بات پر سب متفق ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے بعد اہل مکہ کے ساتھ بحیثیت امام کے چار رکعت والی نماز پڑھے اور دو رکعتوں کے بعد سلام پھیر دیا پھر لوگوں کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا:

''أتموا صلاتکم فإنا قوم سفر'' (تم لوگ اپنی اپنی نمازیں پوری کرلو میں مسافر ہوں)۔

مسلم شریف میں ہے:

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں ظہر کی نماز چار رکعت اور ''ذوالحلیفہ'' میں عصر کی نماز دو رکعت ادا کی۔

''عن أنس بن مالك أن رسول اللہ ﷺ صلی الظهر بالمدینة أربعا وصلی العصر بذی الحلیفة رکعتین'' (۱/۲۴۲)

''عن ابن عباس قال: فرض اللہ الصلوٰة علی لسان نبیکم فی الحضر أربعا وفی السفر رکعتین، وفی الخوف رکعة'' (مسلم شریف ۱/۲۴۱)۔

## قصر کا ثبوت اجماع سے

قصر کا ثبوت اجماع سے بھی ہے اس پر علماء کا اتفاق ہے جیسا کہ صاحب کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ نے ذکر کیا ہے:

''ثبت قصر الصلوة بالکتاب والسنة جماع هذا وقد أجمعت الأمة علی مشروعیة القصر'' (کتاب الفقہ علی المذاهب الاربعه ۱/۴۴۲)۔

## وطن اصلی کی تعریف

وطن اصلی کی تین قسمیں ہیں: وطن اصلی، وطن اقامت اور وطن سکنیٰ یہاں وطن اصلی کی تعریف نقل کی جاتی ہے، فقہاء نے وطن اصلی کی تعریف مختلف صورتوں میں کی ہے، کسی نے آبائی وطن (جہاں آدمی کی ولادت ہوئی ہے) کو وطن اصلی سے تعبیر کیا ہے اور کسی نے ایسی جگہ کو وطن قرار دیا ہے جہاں مستقل اہل وعیال کے ساتھ رہنے کا ارادہ ہو، یا وہ جگہ جہاں مستقل زندگی گزارنے کا قصد ہو اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو۔

''درمختار'' میں ہے: ''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه یبطل بمثله إذا لم یبق له بالأول أهل، فلو بقی لم یبطل یتم فیهما'' (درمختار مع حاشیہ علی ردالمحتار ۲/۱۴)۔

علامہ ابن نجیم وطن اصلی کی تعریف قلم بند کرتے ہیں:

''الوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلده أو بلدة أخری اتخذها دارا وتوطن بها مع ولده ولیس من قصد الارتحال عنها بل التعیش بها'' (بحر ۱/۵۱۲، نیز دیکھئے: نورالایضاح/۱۰۹، الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/۳۴۲)۔

## وطن اقامت

وہ ہے جہاں پندرہ دن یا اس سے زیادہ دن قیام کرکے مقیم ہوجائے۔

## وطن سکنی

وہ ہے جس میں مسافر پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت کرے جیسا کے "فتاوی الولوالجیہ" میں وضاحت کی گئی ہے:

"وطن أصلی وهو الذی یستقر فیه المرأ وأهله ووطن الإقامة، وهو أن ینوی المسافر اللبث فیه خمسة عشر یومًا ووطن السكنی وهو الذی أن یقیم فی المرحلة أقل من خمسة عشر یومًا" (الفتاوی الولوالجیہ ۱/۱۳۵، تاتارخانیہ ۱/۵۱۲)۔

## وطن اصلی ہونے کے اسباب و وجوہات

وطن اصلی کی تعریف کئی فتاوی کی کتابوں کے حوالہ کے ساتھ اوپر نقل کی گئی ہے اس سے مجموعی اعتبار سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ وطن اصلی کا اطلاق تین جگہوں پر ہوتا ہے، ایک وہ جگہ جہاں انسان کی ولادت ہوئی ہے، جب تک انسان وہاں رہتا ہے وہ جگہ اس کے حق میں وطن اصلی شمار ہوتی ہے۔

دوسری وہ جگہ جہاں انسان شادی کرتا ہے اور وہیں اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتا ہے، یہ جگہ بھی اس کے حق میں وطن اصلی شرعاً شمار ہوتی ہے۔

تیسری وہ جگہ ہے جو جائے ولادت اور جائے نکاح کے علاوہ کسی دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ مکان بنا کر یا کرایہ کے مکان میں مستقل رہتا ہے اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہیں ہوتا ہے تو یہ جگہ بھی وطن اصلی شمار ہوگی، اور اس پر مقیم کے احکام عائد ہوں گے، جیسا کہ علامہ ابن نجیم نے وطن اصلی کے اسباب ہی کی طرف اشارہ کیا ہے، "الوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلده أو بلدة أخری اتخذها دارا وتوطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها بل التعیش بها" (۲/۲۳۹)۔

## وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے؟

عام طور پر یہ بات مشہور ہے کہ وطن اصلی دوسرے وطن اصلی سے باطل ہو جاتا ہے، لیکن فقہاء نے اس میں ایک قید لگائی ہے وہ یہ ہے کہ دوسری جگہ آباد ہو جانے کے بعد پہلے وطن سے اہل وعیال کو بھی نئے وطن میں منتقل کر لیا ہو، بلکہ بعض لوگوں نے ایک شرط اور رکھی ہے وہ یہ کہ سامان توجائیداد بھی منتقل کر چکا ہو تب پہلے وطن کی وطنیت باطل ہو جائے گی۔

چنانچہ صاحب "درمختار" نے لکھا ہے: "الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه (یبطل بمثله) إذا لم یبق له بالأول أهل، فلو بقی لم یبطل بل یتم فیهما" (الدر المختار علی هامش رد المحتار ۲/۶۱۴)۔

"فتاوی عالمگیری" میں ہے:

وطن اصلی، وطن اصلی سے باطل ہو جاتا ہے، جبکہ پہلے وطن اصلی سے اپنے اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہو گیا ہو اور اس صورت میں، جب کہ پہلے وطن سے اہل وعیال کو منتقل نہیں کیا، لیکن دوسرے شہر میں بھی اہل بنا لیا تو اس کا پہلا وطن باطل نہیں ہوگا اور دونوں ہی مقامات پر وہ نماز پوری پڑھے گا۔

"ویبطل الوطن الأصلی بالوطن الأصلی إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم یتنقل بأهله ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخری فلا یبطل وطنه الأول ویتم فیهما" (۱/۱۴۲)۔

علامہ ابن ہمامؒ رقمطراز ہیں:

وطن اصلی کے باطل قرار پانے کے لئے دو شرطیں ہیں: ایک تو یہ کہ دوسری جگہ وطن بنا لیا ہو، دوسری شرط یہ ہے کہ پہلے وطن سے اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہو کر بے تعلق ہو جائے، اگر ایسا نہ ہو، مثلاً دوسری جگہ وطن بنا لیا، شادی کر لیا اور رہنے لگے، لیکن پہلی جگہ بھی اہل وعیال ہیں تو دونوں ہی مقامات پر اتمام کرے گا۔

"قوله فانتقل عنه واستوطن غیره قید بالأمرین، فإنه إذا لم ینتقل عنه بل استوطن آخر بأن اتخذ أهلا له فی الآخر، فإنه فی الأول كما یتم الثانی" (فتح القدیر ۲/۴۰۲)۔

دوسری صورت یہ ہے کہ وطن اول میں اہل وعیال کو نہیں رکھتا ہے، لیکن وہاں اپنا رہائشی مکان اور زمین وغیرہ ہے تو اس صورت میں فقہاء کی دو رائیں ہیں، ایک رائے یہ ہے کہ جب اہل وعیال نہیں رہتے تو وہ وطن باقی نہیں رہا، لیکن دوسرا قول یہ ہے کہ اس صورت میں اس کی وطنیت باقی رہے گی اور اسے نماز پوری

پڑھنی ہوگی اور راجح یہی قول معلوم ہوتا ہے، اسی قول کی طرف امام محمدؒ کا بھی رجحان ہے "فتاویٰ ہندیہ" میں ہے:

"لو انتقل بأهله ومتاعه إلى وبقي له دور وعقار في الأول، قيل: بقي الأول وطنًا له وإليه أشار محمد رحمه اللّٰه في الكتاب" (۱/۱۴۲)۔

علامہ ابن نجیم کا رجحان بھی اسی کی طرف ہے (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

اسی طرح علامہ ابن عابدین شامیؒ کا رجحان وطن اصلی کے تعدد کے سلسلے میں انہوں نے لکھا ہے کہ جب وطن اول میں اس کے اہل وعیال نہیں رہتے تو محض رہائشی مکانات اور اراضی کی وجہ سے وطن اصلی باقی نہیں رہے گا، کیونکہ اعتبار اہل وعیال کا ہے گھر کا نہیں، جیسے کوئی شخص کسی شہر میں شادی کر کے مستقلا رہنے لگے تو اگر چہ اس کا ذاتی مکان وہاں نہ ہو وہ شخص مقیم شمار ہوگا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ایسی صورت میں جب تک کہ اس کا رہائشی مکان اور اراضی موجود ہیں تو اس کا وطن برقرار رہے گا (دیکھئے: ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

غرض مذکورہ بالا بحث و تحقیق اور فقہاء کے اقوال و آراء کی روشنی میں یہ بات واضح ہوئی کہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے (یعنی وطن کا دو جگہ ہونا ممکن ہے) اور حسب ذیل صورتوں میں دو وطن اصلی ہونے کے امکان ہیں۔

۱- اگر کوئی شخص اپنے وطن اصلی سے بیوی بچے اور سامان لے کر دوسری جگہ رہنے لگا ہے، مستقل رہائش اختیار کر لی ہے، تو دوسری جگہ وطن اصلی بن گئی، لیکن اگر وہ شخص کبھی کبھی گرمی وسردی یا عید و بقرعید کے موقع میں پہلے وطن اصلی بھی جاتا ہے تو اس کے لئے دونوں جگہیں اصلی شمار ہوں گی، جیسا کہ "الکفایۃ مع فتح القدیر (۲/۱۸) میں ہے۔

۲- جب کسی نے پہلے وطن سے اپنے اہل وعیال کو منتقل نہیں کیا، لیکن دوسرے شہر میں بھی اہل بنالیا ہے تو اس کا پہلا وطن باطل نہیں ہوگا اور دونوں ہی مقامات پر وہ نماز پوری پڑھے گا (حوالہ سابق فتاوی ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

۳- تیسری صورت یہ ہے کہ اگر کوئی شخص اپنے اہل وعیال اور سامان لے کر دوسرے شہر چلا گیا، لیکن اس کا گھر اور اس کی اراضی پہلے شہر میں باقی ہے تو اس صورت میں بھی قول راجح کے اعتبار سے وطنیت باقی رہے گی، جس کی طرف امام محمدؒ نے اشارہ فرمایا ہے: "لو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقي له دور وعقار في الأول، قيل: بقي الأول وطنًا له، وإليه أشار محمد في الكتاب" (الفتاوى الهندية: ۱/۱۴۲)۔

۴- چوتھی صورت یہ ہے کہ اگر کوئی شخص اپنے جائے اقامت سے بیوی کے وطن منتقل ہو جائے اور یہیں اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتا ہے، کبھی کبھی آبائی وطن بھی جاتا ہے، تو وہ شخص دونوں جگہوں پر اتمام کرے گا، چنانچہ اسی طرف ڈاکٹر وھبہ زحیلی کا بھی رجحان ہے۔

"إذا انتقل من محل الإقامة الدائمة كمركز الوظيفة اليوم إلى موطن آخر له فيه زوجه، لأنه في هذه الحالة يكون له موطنان وكل منهما وطن أصلي له" (الفقه الاسلامی وادلته ۲/۲۴۲)۔

## خلاصہ جواب

۱- جہاں لوگ ملازمت کرتے ہیں اگر وہاں مکان بنا کر اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتے ہیں تو وہ مذکورہ جائے قیام کی حیثیت انکے حق میں وطن اصلی کی ہوگی۔

۲- جو لوگ اہل وعیال کے ساتھ کرایہ کے مکان میں یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہیں تو ان کے حق میں بھی یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر یہ لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا چاہئے۔

۳- اگر جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہے اہل وعیال ساتھ میں نہیں رہتے تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی شمار نہیں ہوگی، چاہے مکان ذاتی ہو یا کرایہ کا ہو، ہاں اگر ایسا شخص ہے جس کے اہل وعیال کسی حادثہ میں ختم ہو گئے ہوں اب دوسری جگہ پر مکان بنا کر ملازمت کرتا ہے اور وہیں مستقل رہتا ہے اہل وعیال نہیں ہیں، تب بھی اس کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی شمار ہوگی۔

# سفر شرعی سے وطن کے بطلان کا مسئلہ

قاضی عبدالجلیل قاسمی [1]

پہلے زمانہ میں، جبکہ آمدورفت کے وسائل اس قدر زیادہ نہیں تھے، اور کسب معاش کے ذرائع بھی اتنے وسیع نہیں تھے، عام طور پر لوگ اپنے وطن اصلی میں قیام پذیر رہتے تھے کسی ضرورت، مثلاً تجارت، ملاقات یا حج کے لئے سفر کرتے تھے۔

اور اس کی وجہ سے کبھی کبھی کچھ دنوں تک وہاں قیام بھی کرنا پڑتا تھا، پھر جب ضرورت پوری ہوجاتی تھی تو وہاں سے کوچ کر کے اپنے وطن اصلی کی طرف لوٹ آتے تھے، کبھی ایسا بھی ہوتا تھا کہ اپنے وطن اصلی کو ترک کر کے کسی دوسری جگہ جا کر آباد ہوجاتے تھے، اپنے وطن اصلی کی طرف لوٹ کر جانے کا ارادہ نہیں ہوتا تھا، جیسا کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام نے مکہ کو چھوڑ کر مدینہ کو اپنا وطن بنالیا۔ اس وقت کے حالات کے اعتبار سے فقہاء نے لکھا ہے کہ وطن اصلی، وطن اصلی سے باطل ہوتا ہے، سفر سے باطل نہیں ہوتا ہے، اور وطن اقامت، وطن اصلی، وطن اقامت اور سفر سے باطل ہوتا ہے۔

چنانچہ ''تنویر الابصار'' میں ہے:

''الوطن الأصلی یبطل بمثله لا غیر ووطن الإقامة بمثله والأصلی والسفر'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)

اسی طرح ''کنز الدقائق'' میں ہے:

''ویبطل الوطن الأصلی بمثله لا السفر ووطن الإقامة بمثله والسفر والأصلی'' (البحرا الرائق ۲/۲۳۹)۔

اس عبارت میں مطلقاً وطن اصلی کو وطن اصلی کے لئے اور وطن اقامت کو وطن اقامت کے لئے مبطل قرار دیا گیا ہے، اسی طرح مطلقاً سفر کو وطن اقامت کے لئے مبطل قرار دیا گیا۔

لیکن اس کی شرح ''الدرالمختار'' کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ مطلقاً وطن اصلی کے لئے مبطل نہیں ہے، بلکہ شرط یہ ہے کہ پہلے وطن میں اس کے اہل وعیال نہ ہوں، ورنہ پہلا وطن باطل نہ ہوگا، بلکہ اس صورت میں دونوں وطن اس کے لئے وطن اصلی ہوں گے اور دونوں جگہ پر اتمام لازم ہوگا، چنانچہ ''یبطل بمثله'' کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''إذا لم یبق له بالأول أهل، فلو بقی لم یبطل، بل یتم فیهما'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

اسی طرح علامہ ابن نجیم نے اس عبارت کی شرح میں لکھا ہے کہ وطن اصلی اول اس وقت باطل ہوگا، جبکہ اہل وعیال کو وہاں سے منتقل کردے، اگر اہل وعیال کو منتقل نہیں کرے گا تو پہلا وطن باطل نہ ہوگا (دیکھئے: البحرالرائق ۲/۲۳۹)۔

علامہ شامی کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر سفر وطن اقامت کے لئے مبطل نہیں ہے، انہوں نے لکھا ہے:

''إن إنشاء السفر یبطل وطن الإقامة إذا کان منه إنشاؤه من غیره، فإن لم یکن فیه مرور علی وطن الإقامة أو کان لکن بعد سیر ثلاثة أیام، فکذلك ولو قبله لم یبطل الوطن بل یبطل السفر، لأن قیام الوطن مانع من صحته''

اس عبارت کے ذکر سے صرف یہ بتانا مقصود ہے کہ سفر وطن اقامت کو باطل نہیں کرتا ہے، اگرچہ انہوں نے وطن اقامت سے سفر کرنے کو مطلقاً مبطل قرار

---

[1] قاضی شریعت مرکزی دارالقضاء امارت شرعیہ بہار اڑیسہ جھارکھنڈ پھلواری شریف پٹنہ۔

دیا ہے۔

ملک العلماء علامہ کاسانی نے سفر سے وطن اقامت کے باطل ہونے کی جو علت لکھی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر سے وطن اس وقت باطل ہوگا، جبکہ وطن اقامت سے ارتحال ہو، یعنی دوبارہ وہاں لوٹ کر آنے کا ارادہ نہ ہو۔ ان کی عبارت ہے:

''ووطن الإقامة: ينتقض بالوطن الأصلي وينتقض بالسفر أيضًا. لأن توطنه في هذا المقام ليس للقرار ولكن لحاجة، فإذا سافر منه يستدل به على قضاء حاجته، فصار معرضا عن التوطن به فصار ناقضا له دلالة'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰، ۲۸۱)۔

ان تفصیلات سے معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے وطن اصلی سے مطلقاً وطن اصلی باطل نہیں ہوتا ہے، بلکہ اس میں یہ قید ہے کہ پہلے وطن کو چھوڑ دے وہاں سے اپنے اہل وعیال کو منتقل کرلے، اسی طرح دوسرا وطن اقامت مطلقاً دوسرے وطن اقامت کو باطل نہیں کرتا ہے، بلکہ اس میں یہ قید ہے کہ وہاں سے اپنے سامان منتقل کرلے، اس طرح سفر مطلقاً وطن اقامت کو باطل نہیں کرتا ہے، بلکہ اس میں بھی یہ قید ہے کہ وطن اقامت سے ارتحال ہو، وہاں دوبارہ آنے کا ارادہ نہ ہو، وہاں اس کے اہل وعیال وسامان وغیرہ نہ ہوں۔

اہل وعیال اور سامان وغیرہ کے باقی رہنے سے توطن باقی رہتا ہے، اس کی تائید عرف سے بھی ہوتی ہے، اگر امارت شرعیہ کے مفتی صاحب جو اہل وعیال کے ساتھ پھلواری شریف میں رہتے ہیں اگر چند دنوں کے لئے کہیں سفر پر جائیں اور ان کے بارے میں کوئی پوچھے تو کہا جائے گا کہ فلاں جگہ گئے ہیں، اس کا مطلب ہوتا ہے کہ ضرورت پوری ہونے کے بعد واپس آجائیں گے، لیکن اگر وہ استعفی دے کر چلے جائیں، واپس آنے کا ارادہ نہ ہو تو کہا جائے گا کہ وہ تو یہاں سے چلے گئے، یعنی اب وہ واپس نہیں آئیں گے۔

ان مباحث کی روشنی میں سوالات کے جوابات درج ذیل ہیں:

۱- اگر کوئی شخص ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کرلے اور اس کا سال کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گذرے، اگر وہ شخص اس جگہ اپنا مکان بنالے اور وہاں زندگی گزارنے کا ارادہ ہو تو وہ بھی اس کا وطن اصلی ہوجائے گا، اس لئے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

۲- اگر کوئی شخص اپنا مکان نہ بنائے، بلکہ کرایہ کے مکان میں یا کمپنی کی طرف سے دئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی نہ ہوگی، بلکہ وطن اقامت ہوگی، لیکن اگر وہ کسی سفر کے بعد چند دنوں کے لئے وہاں آئے اور دوبارہ سفر کا ارادہ ہو تو وہ اتمام ہی کرے گا، اس لئے کہ مطلقاً سفر سے وطن اقامت باطل نہیں ہوتا ہے۔

۳- اگر کوئی آدمی جائے قیام میں تنہا رہتا ہو اور مکان ذاتی نہ ہو، بلکہ کرایہ کا ہو یا کمپنی کی طرف سے ملا ہو تو وہ جگہ اس کے لئے بھی وطن اقامت ہوگی، وہاں واپسی کے ارادہ سے اگر سفر کرے گا تو اس کا وطن باطل ہوگا وہ بھی وہاں اتمام ہی کرے گا۔

# وطن ملازمت میں قصر واتمام کا مسئلہ

مولانا محفوظ الرحمن شاہین جمالی [1]

پوچھے گئے سوالات کے جوابات جاننے سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ شریعت کی اصطلاح میں وطن اصلی اور وطن اقامت کسی کو کہتے ہیں؟

وطن اصلی انسان کا وہ وطن ہے جہاں وہ پیدا ہوا ہو، وہاں وہ بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہو اور اپنے مکان اور زمین وجائداد کے ساتھ مستقل طور پر رہائش پذیر ہو اور وہاں سے کسی دوسری جگہ مستقل رہائش اختیار کرنے کا ارادہ نہ رکھتا ہو۔

علامہ ابن نجیم مصریؒ تحریر فرماتے ہیں:

''والوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(وطن اصلی کسی انسان کا اپنے شہر یا کسی دوسرے شہر جس میں اس نے رہائشی گھر بنالیا ہو کو وطن بنالینا ہے، جس میں اپنے بال بچوں کے ساتھ رہ رہا ہو)۔

اور وہاں سے منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہیں زندگی گذارنے کا ارادہ رکھتا ہو، پھر اگر وطن اصلی کی مذکورہ بالا حیثیتوں کے ساتھ کسی دوسرے شہر میں منتقل ہوجائے اور وہاں نئی شادی کر کے بیوی کے ساتھ رہائش اختیار کرے اور اس دوسرے شہر کے مکان کو عارضی رہائش نہ بنائے، بلکہ مستقل رہائش گاہ قرار دے تو یہ بھی اس کا دوسرا وطن اصلی بن جائے گا اور ایسا شخص ان دونوں شہروں کے جس مکان میں بھی ٹھہرے گا مقیم رہے گا اور پوری نماز پڑھے گا قصر نہیں کر سکے گا۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

''قيدنا بكونه انتقل عن الأول بأهله؛ لأنه لو لم ينتقل بهم ولكنه استحدث أهلًا فی بلدة أخرى، فإن الأول لم يبطل ويتم فيهما'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(ہم نے جو یہ قید لگائی ہے کہ پہلی جگہ سے بیوی بچوں کے ساتھ منتقل ہوگیا ہو یہ اس واسطے لگائی ہے کہ اگر ان سب کے ساتھ منتقل نہیں ہوا، لیکن دوسرے شہر میں شادی کر لی اور رہنے لگا تو اس صورت میں پہلا وطن اصلی باطل نہیں ہوا، بلکہ یہ دونوں مقامات اس کے وطن اصلی ہو گئے، لہذا دونوں شہروں میں پوری نماز چار رکعات پڑھے گا)۔

اس سے ایک حکم تو یہ معلوم ہوا کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، دوسرا حکم یہ ظاہر ہوا کہ وطن اصلی کے لئے اصل تین چیزیں ہیں:

۱- بیوی بچوں کے ساتھ رہائش۔

۲- زمین وجائداد اور اپنے مکان میں رہائش۔

۳- یا اس جگہ سے دوسری جگہ منتقل نہ ہونے کے ارادہ کے ساتھ مستقل رہائش، خواہ یہ رہائش اپنے مکان میں ہو، یا کرایہ داری پر وقف یا کمپنی کے مکان میں۔

ان تینوں میں دو چیزیں تو وطنیت اصلیہ کے اعتبار کی علامت کے طور پر ہیں اور اصل چیز اس شہر یا گاوں میں مستقل رہائش کا ارادہ ہے، بایں معنی کہ تاحیات وہیں زندگی گذارنے کی نیت ہو، خواہ وہ تنہا رہتا ہو، شادی شدہ نہ ہونے یا والدین اور عزیز واقارب کی عدم موجودگی کے سبب یا کرایہ یا ہبہ یا عاریت کے

[1] شیخ الحدیث مدرسہ امداد الاسلام میرٹھ۔

مکان میں رہتا ہو، قوت خرید کی کمی یا تنگی معیشت کی وجہ سے۔

وسائل زندگی کی کثرت اور سامان تعیش کی فراوانی اور نت نئی ایجادات نے شہروں کے فاصلے سمیٹ کر رکھ دیئے ہیں اور حصول معیشت کی نئی نئی شکلوں نے رہائش کی سہولیات میں اتنے اضافے کر دیئے ہیں کہ دور ماضی میں ان کا تصور بھی دشوار تھا، دور حاضر میں لوگ سیزنل بلڈنگیں مختلف دور دراز کے شہروں میں تعمیر کر کے بال بچوں کے ساتھ رہائش اختیار کرتے ہیں، گرمی میں کشمیر، مسوری اور ہل اسٹیشنوں پر رہتے ہیں، تو سردی کے موسم میں جموں، دلی، کلکتہ اور نسبتاً گرم علاقوں میں رہائش اختیار کر لیتے ہیں، پوری سہولیات زندگی کی فراہمی اور بیوی بچوں کے ساتھ وطن اصلی میں رہائش کے ہم معنی ہوتی ہے، بسا اوقات کاروباری رشتے سے بھی کچھ لوگ ایسی پوزیشن میں رہتے ہیں، ایسے مکانوں کو وہ نہ بیچنے کا ارادہ رکھتے ہیں اور نہ وہاں سے پورے سیزن میں منتقل ہونے کا عزم ہوتا ہے، اس صورت حال میں تعدد وطن اصلی کے حکم کو وسعت دے کر ایسی رہائش گاہوں کو وطن اصلی قرار دینا ہی وقت اور مصلحت شرعیہ کا تقاضا معلوم ہوتا ہے۔

علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

''وقیل: تبقی وطنا له، لأنها إنما كانت وطنًا له بالأهل والدار جميعًا، فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن كوطن الإقامة تبقى ببقاء الثقل، وإن أقام بموضع آخر'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

دو شہروں کوفہ اور بصرہ کے مکانوں میں سے کسی ایک مکان میں بیوی وفات پا جائے اور وہاں صرف گھر اور زمین جائیداد رہ جائے تو اس صورت میں وہاں کی وطنیت ختم نہیں ہوگی، حسب سابق برقرار رہے گی، کیونکہ وطنیت کا تعلق بیوی اور گھر بار دونوں سے تھا ان میں سے کسی ایک کے باقی نہ رہنے سے وطنیت ختم نہیں ہوگی، جیسے وطن اقامت میں ساز و سامان چھوڑ کر دوسری جگہ اقامت اختیار کر لینے سے وطن اقامت کینسل نہیں ہوجاتا، بلکہ حسب سابق باقی رہتا ہے۔

علامہ ابن نجیم رحمۃ اللہ علیہ نے اس پوری صورت حال میں ''المجتبیٰ'' کے حوالے سے بڑی بصیرت افروز روشنی ڈالی ہے اور دور حاضر کے حالات و واقعات کے تناظر میں اس کی خصوصی اہمیت ظاہر ہوتی ہے اور فقہاء کرام کی فقہی بصیرت کا بھرپور اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

''وفي المجتبى: نقل القولين فيما إذا نقل أهله ومتاعه وبقي له دور وعقار'' (البحر الرائق ۲/۱۴۷، طبع دارالمعرفة بیروت)۔

(اور ''مجتبیٰ'' میں ہے کہ مذکورہ دونوں باتیں وطنیت کے باقی رہنے اور نہ رہنے کی اس صورت میں بھی ہے، جبکہ کوئی شخص اپنی بیوی اور گھر کے سامان کو تو دوسری جگہ منتقل کر لے لیکن اس کا گھر اور زمین جائیداد وہاں باقی رہ جائے)۔

پھر مذکورہ بالا دونوں قولوں میں قول ثانی، یعنی دونوں جگہ کی وطنیت حسب حال باقی رہنے کی ترجیح آج سے ساڑھے چار سو سال پہلے کی صورت حال کو سامنے رکھ کر نقل کرتے ہیں:

''وهذا جواب واقعة ابتلينا بها، وكثير من المسلمين المتوطنين في البلاد ولهم دور وعقار في القرى البعيدة منها يصيفون بها بأهلهم ومتاعهم، فلا بد من حفظها، أنهما وطنان له لا يبطل أحدهما بالآخر'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

یہی جواب اس واقعہ کا بھی ہے جس میں ہم لوگ اور بہت سارے وہ مسلمان بھی مبتلا ہیں جنہوں نے مختلف شہروں میں اپنا وطن بنا رکھا ہے اور ان کے مکانات اور زمین و جائیداد وہاں سے دور دراز کے گاؤں میں ہیں اور وہاں گرمی کا سیزن گزارنے اپنے بیوی بچوں اور ساز و سامان کے ساتھ چلے جاتے ہیں، پس ضروری ہے کہ اس صورت حال کو خصوصی طور پر محفوظ رکھا جائے اور سمجھ لیا جائے کہ ایسی صورت میں وہ دونوں ہی مقامات ان کے لئے وطن اصلی ہیں، ان میں سے کوئی بھی ایک دوسرے سے باطل (کینسل) نہیں ہوسکتا۔

## وطن اقامت

انسان کا وہ وطن جہاں اس نے عارضی رہائش اختیار کی ہو، حنفیہ کے نزدیک مسافر پندرہ دنوں اقامت کی نیت کر کے کسی شہر یا گاؤں میں ٹھہر جائے تو وہ اس کا وطن اقامت ہوجاتا ہے:

''وأما وطن الإقامة فهو الوطن الذي يقصد المسافر الإقامة فيه وهو صالح لها نصف شهر'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(وطن اقامت کسی قیام کے لائق مقام میں مسافر کا پندرہ دنوں قیام کی نیت سے ٹھہر جانے کا نام ہے)۔

یہ وطن انسان کا عارضی وطن ہوتا ہے جہاں مستقل رہائش یا زندگی گزارنے کا ارادہ نہیں ہوتا، اسی واسطے ایسی اقامت گاہ سے وطن اصلی چلے جانے، یا پھر دوسری جگہ اسی جیسی عارضی اقامت اختیار کر لینے یا سفر شرعی کی دوری پر اپنے سامان کے ساتھ منتقل ہو جانے سے کینسل ہو جاتی ہے۔

متذکرہ بالا تفصیلات کی روشنی میں تینوں سوالات کے جوابات بالترتیب درج ذیل ہیں:

۱- جو لوگ معاشی ضرورت، سرکاری یا غیر سرکاری ملازمت کے دوران وطن اصلی سے دور جائے رہائش میں اس نیت کے ساتھ رہتے ہوں کہ مدت ملازمت پوری کرنے کے بعد یا معاشی حاجت کی تکمیل کے بعد وطن لوٹ جائیں گے، وہاں ان کی رہائش مستقل نہ ہو، خواہ کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہوں یا کہ بطور خود کرایہ کے مکان میں رہائش ہو، بیوی بچوں کے ساتھ رہتے ہوں یا تنہا اقامت پذیر ہوں، وہ پندرہ دنوں سے زائد اقامت کی صورت میں مقیم اور اس سے کم مدت اقامت میں مسافر ہوں گے، اور اسی اعتبار سے اپنی نمازوں میں قصر و اتمام کریں گے اور دوسرے احکام شرع ان سے متعلق ہوں گے۔

اور اگر وہ دوران قیام اسی جائے رہائش میں اپنا مکان بھی تعمیر کر چکے ہوں، بیوی بچوں کے ساتھ رہتے ہوں یا تنہا قیام پذیر ہوں، کرایہ کے مکان میں رہتے ہوں یا کمپنی کے عارضی مکان میں، لیکن ان کی نیت وہاں سے منتقل ہونے کی نہ ہو، بلکہ اسی شہر یا جائے اقامت میں بس جانے کا فیصلہ کر چکے ہوں تو ایسی صورت میں وہ جگہ ان کے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور وہاں نماز میں اتمام بہر حال لازم ہوگا اور مقیم کے احکام ان سے متعلق ہوں گے، اور اس طرح ان کے دو وطن اصلی قرار دیئے جائیں گے، کیونکہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔

''فتاوی دار العلوم'' میں ہے:

سوال (۲۲۱۱) (فارسی سے ترجمہ) ایک شخص اپنے دو مکانات رکھتا ہے اور دونوں کے درمیان مسافت سفر بھی ہے وہ جہاں رہتا ہے وہیں اپنے بال بچے بھی رکھتا ہے، بیوی ایک ہی ہے جو ایک مکان میں رہتی ہے، پس اگر یہ شخص اپنے دوسرے مکان میں کاروبار کی غرض سے آئے اور اپنے ساتھ بال بچے نہ لائے تو کیا قصر کرے یا نہیں؟

جواب: (فارسی سے ترجمہ) اگر اس نے دونوں مقامات کو وطن اصلی شمار کر رکھا ہے اور ان میں سے کسی مکان سے ترک سکونت کا ارادہ نہ کیا ہو تو دو جگہیں اس کے لئے وطن اصلی ہیں ان دونوں مقامات پر پوری نماز (چار رکعات) پڑھے (فتاوی دار العلوم مدلل مکمل ۴/ ۴۵۰)۔

اور ''غنیۃ المستملی شرح منیۃ المصلی'' کی عبارت یہ ہے:

''وفی المبسوط: هو الذی نشأ فيه أو توطن فيه أوتأهل، فقوله: (أو توطن فيه) يتناول ما عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (غنية المستملی/۵۰۵)۔

امام سرخسی کی ''مبسوط'' میں ہے کہ وطن اصلی وہ ہے جہاں پیدا ہوا یا وہاں وطنیت اختیار کر لی یا بیوی بچوں کے ساتھ وہاں رہتا ہو۔ تاہل (بیوی بچوں کے ساتھ رہنا) اس صورت کو بھی شامل ہے جب اس نے وہاں مستقل طور پر رہنے کا ارادہ کیا ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو، چاہے وہاں بیوی بچوں کے ساتھ رہتا نہ ہو۔

اس سے واضح ہوا کہ کسی مقام پر بس رہنے کا عزم و ارادہ اس کو وطن اصلی بنا دیتا ہے، خواہ وہاں سکونت کی سہولت کے اعتبار سے ذاتی سہولت رہائش میسر نہ ہو۔

۲- دوسرے سوال کا جواب بھی گذشتہ تحقیقات کو سامنے رکھتے ہوئے یہ ہے کہ جن لوگوں نے اپنی جائے قیام میں مکان نہیں بنایا، بلکہ ادارہ، کمپنی یا کرایہ کے مکان میں اقامت پذیر ہیں اور بیوی بچوں کے ساتھ رہتے ہیں اور ایسی جگہ ان کا قیام بہر حال پندرہ دنوں سے زائد ہوتا ہے تو یہ رہائش گاہ ان کے لئے ''وطن اقامت'' کی حیثیت رکھتی ہے، ایسی جگہ سے اگر وہ مسافت سفر کی دوری پر اپنے سامان کے ساتھ جائیں تو وہ اس کی وطن اقامت والی حیثیت کینسل ہو جائے گی، اب اگر وہ دوبارہ اس مقام پر پندرہ دنوں سے کم ٹھہرنے کے ارادے واپس آئیں تو مسافر رہیں گے اور نماز قصر پڑھیں گے، اور اگر وہ اپنا

رہائشی ساز وسامان اپنی اقامت گاہ میں چھوڑ کر سفر شرعی کی دوری پر جائیں تو وہ حسب سابق وطن اقامت میں قیام کی حیثیت رکھیں گے اور نماز پوری (چار رکعات) مقیم کی طرح پڑھیں گے، محض انشاء سفر سے ان کی اقامت ختم نہیں ہوگی۔ اگر چہ فقہاء کی ایک بڑی تعداد اس صورت میں ان کو مسافر ہی قرار دیتی ہے، لیکن موجودہ دور میں اسباب معیشت کے حصول کی متنوع صورتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے ارتحال مع بقاء الاثقال کو مبطل وطن اقامت قرار دینے میں شدید تنگی اور دشواریوں کا سامنا کرنا ہوگا جو عند الشرع مدفوع ہے۔

مثال کے طور پر ایک شخص کسی شہر میں امام ہے اور وہ سفر شرعی پر چلا جائے اور سفر محض کو مبطل وطن اقامت قرار دے دیا جائے تو دوبارہ یہاں چند دنوں سے کم اقامت کے ارادے سے واپسی کی صورت میں وہ مقیمین کی نماز نہیں پڑھ سکتا، کیونکہ پندرہ دنوں سے کسی دوسرے ضروری سفر پر جانا چاہتا ہے، ظاہر ہے کہ یہ اس کی ملازمت کے لئے دشوار مسئلہ بن جائے گا اور اس کی روزی روٹی خطرے میں پڑ جائے گی۔

علامہ ابن نجیم نقل فرماتے ہیں:

''کوطن الإقامة تبقى ببقاء الثقل وإن أقام بموضع آخر'' جیسے وطن اقامت میں سامان باقی رکھنے سے وطن اقامت برقرار رہتا ہے اگر چہ وہ دوسری جگہ بھی اقامت پذیر ہو جائے (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

۳- تیسرے سوال کا جواب بھی واضح ہے کہ اگر کوئی شخص اپنی ملازمت یا تلاش معیشت وتجارت کے دوران قیام پندرہ دنوں سے زائد اقامت کی نیت سے مقیم ہو، بال بچوں کے ساتھ ہو یا تنہا رہتا ہو، اور ادارہ یا کرایہ کے مکان میں مقیم ہو تو یہ اس کا وطن اقامت ہے اور اتنے دنوں کے قیام میں وہ مقیم کی طرح پوری نماز پڑھے گا، پھر اگر وہ یہاں سے اپنا سامان گھر میں چھوڑ کر سفر کرتا ہے تب بھی حسب سابق مقیم ہی ہے، اور بقاء اثقال کے ساتھ سفر ترک اقامت کی علامت نہیں بلکہ اقامت کی دلیل ہے اور دور حاضر میں مقبوض مکان میں بال بچوں کو یا مال ومتاع کو چھوڑ کر جانا ایک ابتلاء عام ہے اور عرف عام میں اس کو ترک سکونت نہیں سمجھا جاتا۔

یہ بات بھی پیش نظر رہے کہ

۱- اتمام اصل ہے اور قصر بوجہ عارض اور بدون تیقن عارض قصر جائز نہیں۔

۲- مقام قصر میں اتمام سے نماز مع الکراہۃ ہو جاتی ہے، مگر مقام اتمام میں قصر سے نماز قطعاً ہوتی ہی نہیں۔

۳- جس مقام کے بارے میں اشتباہ ہو کہ یہاں قصر کرنا چاہئے یا اتمام وہاں اتمام نماز میں بھی احتیاط زیادہ ہے۔

''في موضع الاشتباه، لأنه اجتمع في هذه الصلاة ما يوجب الأربع وما يمنع فرجحنا ما يوجب الأربع احتياطًا'' (رد المحتار ۱/۵۳۳)۔

یہ ساری وجوہات ترجیح ہمارے موقف کی تائید کرتی ہیں، اور موجودہ حالات کے پس منظر میں اسی پر فتوی دیا جانا مناسب ہے۔

# وطن اصلی، وطن اقامت اور مسئلہ قصر و اتمام

مولانا جمیل احمد نذیری[1]

۱- اگر کسی شخص نے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ مکان بنالیا تو محض مکان بنالینے سے یہ دوسری جگہ وطن اصلی نہیں بن سکتی، جب تک اپنے بیوی بچوں کو لے کر وہاں رہنے نہ لگے یا اسے وطن بنانے کا ارادہ نہ کرلے۔

''درمختار'' میں ہے:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر المختار ۱/۵۸۶)۔

(وطن اصلی اس کی جائے پیدائش ہے یا وہ جگہ جہاں وہ بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہو یا وہ جگہ جسے اس نے وطن بنالیا ہو)۔

''ردالمحتار'' میں ہے:

''قوله (أو توطنه) أی عزم علی القرار فیه وعدم الارتحال، وإن لم یتأهل فلو کان له أبوان ببلد غیر مولده وهو بالغ ولم یتأهل به، فلیس ذلك وطنا له إلا إذا عزم علی القرار فیه وترك الوطن الذی کان له قبله'' (شرح المنیه ردالمحتار علی الدر المختار ۱/۵۸۶)۔

(اس جگہ میں سکونت اختیار کرنے اور وہاں سے کوچ نہ کرنے کا پختہ ارادہ کرے، اگر چہ وہاں بیوی بچوں کے ساتھ نہ رہے، پھر اگر اس کے والدین ایسے شہر میں ہوں جس میں اس کی پیدائش نہیں ہوئی ہے اور وہ آدمی بالغ ہے اور وہ اسی شہر میں اپنے بچوں کے ساتھ نہیں رہتا تو یہ اس کا وطن نہیں ہوگا مگر جب اس میں سکونت اختیار کرنے اور اپنے پہلے والے وطن کو ترک کرنے کا پختہ ارادہ کرے)۔

''درمختار'' میں ہے:

''بطل بمثله إذا لم یبق له بالأول أهل فلو بقی لم یبطل بل یتم فیهما'' (ردالمحتار علی الدر المختار ۱/۵۸۶)۔

(وطن اصلی وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے، جب اس کے وطن اول میں بیوی بچے نہ رہیں، پھر اگر وہ ہیں تو وطن ختم نہیں ہوگا، بلکہ دونوں جگہ پوری نماز پڑھے گا)۔

''ردالمحتار'' میں ہے:

''قوله: (إذا لم یبق له بالأول أهل) أی وإن بقی له فیه عقار قال فی النهر: ولو نقل أهله ومتاعه ودور فی البلد لا تبقی وطنًا له، وقیل: تبقی'' (حوالہ مذکور)۔

(صاحب ''درمختار'' کے قول ''جب اس کے وطن اول میں بیوی بچے نہ رہیں'' کا مطلب یہ ہے کہ اگر چہ کوئی آدمی اپنے بیوی بچے اور سامان کو منتقل کردے، اگر چہ اس کی زمین اس جگہ میں ہو، نہر میں ہے کہ اگر کوئی آدمی اپنے بیوی بچے اور سامان کو منتقل کردے، اگر چہ اس شہر میں اس کے گھر ہوں تو وہ شہر اس کا وطن نہیں

---

[1] جامعہ عربیہ عین الاسلام نواداہ اعظم گڑھ۔

رہے گا اور کہا گیا ہے کہ وطن رہے گا)۔

اسی کتاب میں ''أو تأهله'' کے تحت علامہ ابن عابدین شامیؒ لکھتے ہیں:

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا، فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيها دور وعقار قيل: لا يبقى وطنا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له، وليس له فيها دار، وقيل: تبقى'' (ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔

(اور اگر اس کے بیوی بچے دو شہروں میں رہتے ہوں تو وہ شخص ان دونوں شہروں میں سے جس میں داخل ہوگا مقیم ہوجائے گا، پھر اگر اس کی ایک بیوی ان دونوں شہروں میں سے ایک میں مرجائے اور اس شہر میں اس کے گھر اور زمین باقی رہیں گے تو کہا گیا ہے کہ اس کا وطن باقی نہ رہے گا، اس لئے کہ معتبر بیوی بچے ہیں، نہ کہ گھر، جیسا کہ اگر کوئی آدمی کسی شہر میں بیوی بچوں کے ساتھ رہنے لگے اور اس میں سکونت اختیار کرے، حالانکہ اس میں اس کا گھر نہ ہو اور کہا گیا ہے کہ وطن باقی رہے گا)۔

ان عبارات سے یہ بھی معلوم ہوا کہ وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں، چنانچہ خود ''درمختار'' میں وطن اصلی کی تشریح تین مقامات سے کی گئی ہے:

''موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (حوالہ مذکور)۔

(اس کی جائے پیدائش یا وہ جگہ جہاں وہ بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہو یا وہ جگہ جسے اس نے وطن بنالیا ہو (دیکھئے: احسن الفتاوی ۴/۷۵، فتاوی دارالعلوم دیوبند مکمل ۴/۹۲، ۴۹۴، فتاوی رحیمیہ ۵/۸، وغیرہ)۔

ان میں صراحۃً بتایا گیا ہے کہ محض مکان یا زمین ہونے سے کوئی جگہ وطن اصلی نہیں ہوسکتی، نیز وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

جو لوگ کسی دوسرے مقام پر اپنے بیوی بچوں کے ساتھ کرایہ کے مکان میں رہتے ہوں اور اسی مقام کو وطن بنانے کا ارادہ کرلیا ہو تو وہ وطن اصلی بن گیا، خواہ وہاں ان کا ذاتی مکان یا زمین نہ ہو، ایسے کسی سفر کے بعد چند دن وہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو بھی انہیں قصر نہیں کرنا ہے۔

احقر نے یہ جزئیہ ''ردالمحتار'' کی درج ذیل عبارت سے اخذ کیا ہے۔

''إذ المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له، وليس له فيها دار'' (حوالہ مذکورہ)۔

(اس لئے کہ معتبر بیوی بچے ہیں نہ کہ گھر، جیسا کہ اگر کوئی آدمی کسی شہر میں بیوی بچوں کے ساتھ رہنے لگے اور اس میں سکونت اختیار کرلے، حالانکہ اس میں اس کا گھر نہ ہو)۔

لیکن اگر ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ ہی کیوں نہ رہتے ہوں وہ جگہ وطن اصلی نہیں شمار ہوگی، اگرچہ وہاں مستقل رہے اور وطن بنانے کی نیت کرلیں، کیونکہ ادارہ وکمپنی کے ساتھ معاش کا تعلق ہونے کی وجہ سے وہ اپنی نیت میں: ''-عزم على القرار فيه وعدم الارتحال'' -کی کیفیت نہ پیدا کرسکیں گے، بلکہ ان کی حیثیت ادارہ وکمپنی کے تابع کی ہوگی، اس کے برخلاف کرایہ کا مکان لے کر رہنے والا مکان کے معاملہ میں تو مالک مکان کا تابع ہے، لیکن اس شہر یا اس بستی میں قیام کے مقابلے میں مالک مکان کا تابع نہیں۔

۳- اگر جائے قیام میں آدمی تنہا رہا ہو اہل وعیال ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو اس صورت میں وہ جگہ بدرجہ اولیٰ وطن اصلی نہ بنے گی، جبکہ صرف ذاتی مکان ہوتا اور اہل وعیال نہ ہوتے تو وطن اصلی نہیں بنتا۔

''إذ المعتبر الأهل دون الدار'' (ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔ (اس لئے کہ معتبر بیوی بچے ہیں نہ کہ گھر)۔

# وطن اصلی کے علاوہ مقامات پر قصر واتمام

مولانا اشتیاق احمد اعظمی قاسمی[1]

فقہاء احناف کے یہاں عام طور سے وطن کی تین قسمیں بیان کی گئی ہیں:

۱-وطن اصلی، ۲-وطن اقامت، ۳-اور وطن سکنیٰ۔

## ۱-وطن اصلی

اس سے مراد ایسا وطن ہے جہاں انسان پیدا ہوا ہو، یا اس نے کسی اور جگہ کو مستقل جائے سکونت بنالیا ہو اور تادم زیست وہیں رہنے کا عزم ہو۔ ''بدائع'' میں ہے:

''وطن أصلی وهو وطن الإنسان فی بلدة أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (۱/۲۸۰)۔

علامہ وھبہ زحیلی بھی تحریر فرماتے ہیں:

''الوطن الأصلی هو الذی ولد فيه أو تزوج أم لم يتزوج وقصد التعيش فيه، لا الارتحال عنه'' (۲/۳۲۱)۔

''موسوعہ فقہیہ'' میں وطن اصلی کی تعریف یوں کی گئی ہے:

''هو المكان الذی استقر فيه الإنسان بأهله سواء أكان موطن ولادته أم بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها أهله وولده ولا يقصد الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (۲۷/۲۶۶)۔

مذکورہ بالا فقہی عبارتوں کی روشنی میں یہ معلوم ہوا کہ کسی انسان کا وطن اصلی اس کا جائے پیدائش، جائے سکونت اور مکان تزوج وطن اصلی میں شمار ہوگا، بشرطیکہ ان جگہوں پر وہ مستقل سکونت علی نیۃ التأبید کا عزم رکھتا ہو، جیسا کہ ''موسوعہ'' میں اس کی صراحت مذکور ہے:

''إن الوطن الأصلی يتحقق عند أغلب الفقهاء بالإقامة الدائمة على نية التأبيد سواء أكان فی مكان ولادته أم فی مكان آخر، ويلحق بذلك مكان الزوجة'' (موسوعہ فقہیہ کویتیہ ۲۷/۲۶۷)۔

سوالنامہ میں مندرج سوال ا-کے جواب میں عرض ہے:

مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی بشرطیکہ وہاں سے کوچ کا ارادہ نہ ہو، بلکہ تاحین حیات وہیں زندگی گزارنے کا عزم ہو۔

وطن اصلی میں تعدد بھی ہوسکتا ہے، جیسا کہ فقہاء کے یہاں اس کی تصریح موجود ہے:

---

[1] استاذ دار العلوم مئوناتھ یوپی۔

''والوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك'' (موسوعہ ۲۷/۲۶۷، بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

مذکورہ بالا عبارت سے معلوم ہوا کہ وطن اصلی کے تعدد کی صورت میں جس وطن میں بھی آدمی داخل ہوگا مقیم ہو جائے گا اور نماز کا اتمام کرے گا۔

## ۲-وطن اقامت

وہ وطن کہلاتا ہے جہاں کوئی انسان پندرہ دن یا اس سے زائد ٹھہرنے کی نیت کرے اور وہ جگہ اقامت کی صلاحیت بھی رکھتی ہو۔

''وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث في موضع صالح للإقامة خمسة عشر يومًا أو أكثر'' (بدائع ۱/۲۸۰)۔

## ۳-وطن سکنی

انسان اپنے وطن اصلی کے سوا کسی بھی مقام میں پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت کرے تو وہ وطن سکنی کہلاتا ہے۔

''وهو أن يقصد الإنسان المقام في غير بلدته أقل من خمسة عشر يومًا'' (بدائع ۱/۲۸۰)۔

۲- جو لوگ بغرض ملازمت یا بغرض کسب معاش کسی جگہ رہتے ہوں، ذاتی مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں سکونت پذیر ہیں بیوی بچے بھی ساتھ رہتے ہیں تو یہ جگہ ان کے حق میں وطن اصلی شمار ہو سکتی ہے، بشرطیکہ علی نیۃ التابید یہیں زندگی گذارنے کا عزم ہو کوچ کرنے کا کوئی ارادہ نہ ہو تو ایسے کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو بھی یہاں اتمام ہی کریں گے، نہ کہ قصر، جیسا ''موسوعہ'' کے حوالہ سے یہ عبارت آچکی ہے:

''اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ولا يقصد الارتحال عنها بل التعيش بها'' (۲۷/۲۶۶)۔

اور ''بدائع'' میں ہے:

''وكذا لا ينتقض بنية السفر والخروج من وطنه حتى يصير مقيمًا بالعود إليه من غير نية الإقامة'' (۱/۲۸۰)۔

۳- مذکورہ جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو بیوی بچے ساتھ نہ ہوں اور نہ ہی مکان ذاتی ہو تو ایسی جگہ اس کے لئے وطن اقامت کہلائے گی، جب ایسے مقام سے کہیں اور سفر کر کے جائے اور واپس آکر پندرہ یوم ٹھہرنے کی نیت ہوگی تو مقیم ہوگا، نماز کا اتمام کرے گا، ورنہ مسافر ہی رہے گا اور قصر کرتا رہے گا، ''بدائع'' میں ہے:

''ووطن الإقامة ينتقض بالوطن الأصلي، لأنه فوقه وبوطن الإقامة أيضًا؛ لأنه مثله والشئ يجوز أن ينسخ بمثله، وينتقض بالسفر أيضًا، لأن توطنه في هذا توطنه في هذا المقام ليس للقرار ولكن لحاجة، فإذا سافر منه يستدل به على قضاء حاجته فصار معرضًا عن التوطن به، فصار ناقضا له ولا ينتقض وطن الإقامة بوطن السكنى، لأنه دونه فلا ينتسخه'' (۱/ ۲۸۰، ۲۸۱)۔

# وطن اصلی اور اس سے وابستہ دیگر مسائل و احکام

مولانا نور الحق رحمانی[1]

## وطن اصلی

آدمی کا پیدائشی وطن ہے یا وہ جگہ ہے جہاں اس نے شادی کر لی ہو یا جس کو اس نے وطن بنالیا ہو علامہ ابن نجیم مصری "البحر الرائق" میں وطن اصلی کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"والوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته أوبلدة أخری اتخذها دارا وتوطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش بها" (۲/۲۳۹)۔

وطن اصلی:۔ انسان کا وہ وطن ہے جو اس کے شہر میں ہو یا دوسرے شہر میں ہو جس میں اس نے گھر بنالیا ہو، اور جس میں وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہ رہا ہو اور جس سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہاں رہنے کا ارادہ ہو۔ وطن اصلی کی بعینہ یہی تعریف علامہ کاسانی نے "بدائع الصنائع" (۱/۲۸۰) میں کی ہے

فقہ کی دوسری کتابوں میں الفاظ کے تھوڑے فرق کے ساتھ وطن اصلی یہی تعریف کی گئی ہے سب کا حاصل یہ ہے کہ وطن اصلی وہ ہے جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو اور جہاں وہ مستقل طور پر رہ رہا ہو پیدائش کی قید بھی عام حالات کے لحاظ سے ہے کہ عام طور پر آدمی اپنے وطن اصلی ہی میں پیدا ہوتا ہے، لہٰذا اگر کسی کی ولادت اپنے وطن سے باہر مثلاً اپنے نانی ہال میں ہوئی ہو جو اس کے باپ کے گھر سے کافی دور ہو یا کسی حاملہ عورت کو بغرض علاج کسی دوسرے شہر میں لے جایا گیا اور وہیں بچہ کی ولادت ہوئی تو وہ اس کا وطن اصلی ہونے سے نہیں نکل جائے گا محض اس بنا پر کہ وہاں اس کی ولادت نہیں ہوئی۔

یا وہ جگہ وطن اصلی ہے جو اس کا پیدائشی وطن تو نہیں ہے، مگر اس نے بعد میں اس کو اپنا وطن بنالیا ہو اور مستقل طور پر وہاں رہنے کا ارادہ ہو یا ایک جگہ وطن اصلی اور اہل وعیال کے ہوتے ہوئے دوسری جگہ اس نے شادی کر لی ہو اور وہاں بھی مستقل طور پر رہنے کا ارادہ ہو وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو تو وہ بھی اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گا، یعنی یہ دونوں ہی جگہیں اس کے لئے وطن اصلی ہو جائیں گی اس طرح وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، جیسا کہ فقہ وفتاوی میں اس کی صراحت موطن فقہ کی کتابوں میں اس کی صراحت موجود ہے، تفصیل آگے آرہی ہے:

علامہ عبدالرحمن جزیری "کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ" میں فرماتے ہیں:

"ثم إن الموطن عندهم ینقسم إلی قسمین: أصلی وهو الذی ولد فیه الإنسان أوله فیه زوج فی عصمته أوقصد أن یرتزق فیه ولم یکن له به زوج" (۱/۴۲۶)۔

(فقہاء کے نزدیک وطن کی دو قسمیں ہیں ایک وطن اصلی اور وہ وہ ہے جس میں انسان پیدا ہوا ہو یا جہاں اس کی بیوی اس کے نکاح میں ہو یا جس زمین میں اس نے کسب معاش کا ارادہ کیا ہو اگر چہ وہ وہاں پیدا نہ ہوا ہو اور نہ وہاں اس کی بیوی ہو اس تعریف کی رو سے وہ جگہ بھی انسان کے لئے وطن اصلی ہے جہاں اس کی بیوی ہو یا وہ روزی کمانے کے لئے رہ رہا ہو، اگر چہ وہاں اس کی پیدائش نہ ہوئی ہو اور اس کی بیوی بچے وہاں نہ ہوں)۔

## وطن اقامت کی تعریف

وطن اقامت وہ شہر ہے جس میں آدمی نے اتنی مدت اقامت کی نیت کی ہو جس اس کے لئے نماز قصر کرنا جائز نہیں ہے، لیکن اس نے اس میں دائمی طور پر اقامت کی نیت نہیں کی ہو جرجانی کی "التعریفات" میں ہے:

---

[1] المعہد العالی امارت شرعیہ، پھلواری شریف پٹنہ۔

## وطن اقامت

وہ جگہ ہے جہاں پندرہ دن یا اس سے زیادہ قیام کی نیت کرے، لیکن اسے مسکن نہ بنائے علامہ کاسانی نے وطن اقامت کی تعریف اس طرح کی ہے:

''وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث فى موضع صالح للإقامة خمسة عشر يومًا أو أكثر'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰، البحر الرائق ۲/۲۲۹)۔

وطن اقامت وہ وطن ہے جس میں مسافر نصف ماہ اقامت کی نیت کرے اور وہ جگہ اقامت کے لائق ہو وطن اقامت یہ ہے کہ انسان ایسی جگہ میں پندرہ دن یا اس سے زیادہ کی نیت کرے جو اقامت کے لائق ہو (دیکھئے: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۱/۴۲۶، نیز فتح القدیر ۲/۴۱)۔

بہر حال ان تمام تعریفات کا خلاصہ یہ ہے کہ وطن اقامت وہ جگہ ہے جو پندرہ دنوں یا اس زیادہ مدت رہائش کے قابل ہو اور جہاں ٹھہرنا ممکن ہو سکتا ہو، جو چٹیل میدان اور صحرا نہ ہو آدمی کسی ضرورت سے پندرہ دن یا اس سے زیادہ مدت کی نیت کے ساتھ قیام پذیر ہو، مستقل طور پر بود و باش اختیار نہ کرے، بلکہ ارادہ یہ ہو کہ ضرورت پوری ہونے کے بعد وہاں سے چلا جائے گا۔

## وطن سکنی کی تعریف

''البلد الذى يقيم فيه مدة يصح له فيها قصر الصلاة'' (معجم لغة الفقهاء/۵۰۶)۔

وطن سکونت وہ شہر اور آبادی ہے جس میں آدمی اتنی مدت قیام کرے جس میں اس کے لئے نماز قصر کرنا صحیح ہو، یعنی جہاں پندرہ دنوں سے کم قیام کی نیت ہو۔

صاحب ''فتح القدیر'' وطن سکنی کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

### ووطن سکنی

''وهو ما ينوى الإقامة به أقل من خمسة عشر يوما'' (فتح القدیر ۲/۴۱)۔

## وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے

وطن اصلی بیک وقت دو اور دو سے زیادہ بھی ہو سکتا ہے، جیسا کہ فقہاء نے اس کی صراحت کی ہے، چنانچہ ''فتاوی قاضی خان'' میں ہے:

''وإن تأهل بهما كان كل من الموضع وطنًا أصليا له'' (قاضی خان/۱۶۶)۔

اور اگر دونوں ہی جگہ اس کی بیوی ہو تو وہ دونوں ہی جگہیں اس کے لئے وطن اصلی ہو جائیں گی۔

علامہ کمال الدین ابن الہمام تحریر فرماتے ہیں:

فإنه إذا لم ينتقل عنه بل استوطن آخر بأن اتخذ أهلا له فى الآخر، فإنه يتم فى الأول كما يتم فى الثانى (فتح القدير ۲/۱۵)

(آدمی اگر اپنے وطن اصلی سے منتقل نہ ہوا ہو، بلکہ اس نے دوسری جگہ کو بھی اپنا وطن بنالیا ہو اس طور پر کہ اس نے دوسری جگہ شادی کرلی ہو، تو ایسی صورت میں وہ پہلے وطن میں بھی نماز پوری پڑھے گا، اسی طرح دوسری جگہ بھی نماز پوری پڑھے گا)۔

الموسوعۃ الفقہیہ میں ہے:

''والوطن الأصلى يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك مثل أن يكون له أهل ودار فى بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان ينتقل من أهل إلى فى السنة حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل بلدة أخرى فيها أهله، فإنه يصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (الموسوعہ ۲۷/۲۶۷ بحوالہ ابن عابدین، بدائع، مغنی المحتاج وغیرہ)۔

(وطن اصلی ایک یا اس سے زیادہ ہو سکتا ہے اور اس کی صورت یہ ہے کہ کسی شخص کے اہل وعیال اور گھر دو شہروں میں یا اس سے زیادہ میں ہوں

اور اس کے اہل وعیال کا ارادہ اس سے نکلنے کا نہ ہو، اگر چہ سال میں ایک اہل سے دوسرے اہل کی طرف منتقل ہوتا ہو، یہاں تک کہ اگر وہ کسی ایسے شہر سے سفر کرے یا باہر چلا جائے جس میں اس کے اہل وعیال تھے اور دوسرے شہر میں داخل ہو جس میں اس کے اہل وعیال ہوں تو وہ اقامت کی نیت کے بغیر وہاں مقیم ہو جائے گا، اس لئے کہ وہ اس کا وطن اصلی ہے)۔

## خلاصہ جوابات

### ۱- وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے؟

جواب: پیدائشی وطن کے علاوہ دوسری جگہ اس وقت وطن اصلی ہوتی ہے جب اسے مستقل طور پر وطن بنالیا جائے اور اس میں دائمی طور پر اقامت کی نیت بھی کر لی جائے، ذاتی مکان بنانا اس کے لئے شرط نہیں ہے، لہذا اگر مذکورہ جائے قیام میں مکان بنانا دائمی اقامت کی نیت سے ہو تو وہ جگہ وطن اصلی ہو جائے گی، اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے جیسا کہ تفصیل پہلے گذر چکی۔

لیکن اگر مکان بنانا دائمی اقامت کی نیت سے نہ ہو بلکہ تجارتی مقصد سے یا آگے چل کر فروخت کر دینے کی نیت سے ہو تو پھر یہ وطن اقامت ہے، اور اس پر وطن اقامت کے احکام جاری ہوں گے۔

### ۲- کرایہ یا کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ مکان میں رہائش

جواب- اس دوسری صورت میں جب کہ کوئی شخص اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور شہر میں بسلسلہ ملازمت یا تجارت مقیم ہو تو دیکھا جائے گا کہ اس کی نیت کیا ہے؟ اگر اس نے وہاں مستقل طور پر سکونت اختیار کرنے کا فیصلہ کر لیا ہو تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی بن جائے گی، چاہے اس نے وہاں مکان نہ بنایا ہو اور کرایہ کے مکان میں یا سرکاری کوارٹر میں یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتا ہو، اس لئے کہ آبائی وطن میں بھی بہت سے لوگوں کو اپنا ذاتی مکان نہیں ہوتا اور وہ کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں، وطن اصلی بننے کے لئے کسی جگہ کو محض وطن بنالینا اور وہاں مستقل طور پر اقامت کی نیت کر لینا کافی ہے، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو وہ اتمام کریں گے قصر نہیں۔

اور اگر انہوں نے اس کو وطن نہ بنایا ہو اور دائمی طور پر وہاں رہنے کا ارادہ نہ ہو تو اس جگہ کی حیثیت ان کے لئے وطن اقامت کی ہوگی اور اس پر وطن اقامت کے احکام جاری ہوں گے۔

### ۳- جائے ملازمت میں تنہا قیام

جواب- جائے ولادت کی طرح توطن (وطن بنالینے) یا تأہل (کسی جگہ شادی کر لینے) سے بھی وہ جگہ وطن اصلی بن جاتی ہے، لہذا اگر کوئی شخص اس جگہ کو وطن بنا کر وہاں قیام پذیر ہو تو وہ بھی اس کے لئے وطن اصلی ہے، لہذا اس پر وطن اصلی کے احکام جاری ہوں گے۔

لیکن اگر دائمی طور پر وہاں سکونت اختیار کرنے کا ارادہ نہ ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہے اور اس پر وطن اقامت کے احکام جاری ہوں گے۔

''الموسوعۃ الفقہیہ'' میں وطن اصلی کی تعریف کے بعد آگے لکھتے ہیں:

''ومما تقدم يتبين: أن الوطن الأصلي يتحقق عند أغلب الفقهاء بالإقامة الدائمة على نية التأبيد، سواء أكان في مكان ولادته أم في مكان آخر، ويلحق بذلك مكان الزوجة'' (الموسوعة الفقهيه ۲۷/۲۶۷ بحوالہ ابن عابدين، البدائع، الشرح الكبير للدردير، حاشية الدسوقي، مغني المحتاج، كشاف القناع)۔

(پچھلی بحث سے یہ بات واضح ہو گئی کہ اکثر فقہاء کے نزدیک دائمی اقامت اور ہمیشہ رہنے کی نیت سے کوئی بھی جگہ وطن اصلی بن جاتی ہے، خواہ

جائے پیدائش ہو یا کوئی اور جگہ ہو اور بیوی کے رہنے کی جگہ بھی اس کے ساتھ لاحق ہے)۔

علامہ ابن نجیم نے بھی ایسی جگہ کو جہاں شادی کر لی جائے وطن اصلی قرار دیا ہے:

''ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة لم يكن له فيها عقار صارت وطنا له'' (البحر الرائق ۲/۲۲۹؛ باب المسافر)۔

(کیا تم نہیں دیکھتے کہ اگر کوئی شخص کسی شہر میں شادی کر لے جہاں اس کا گھر اور جائداد نہ ہو تو وہ شہر اس کا وطن بن جاتا ہے)۔

اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ حضرت عثمان غنیؓ نے مکہ مکرمہ میں شادی کر لی تھی، لوگوں نے دیکھا کہ وہ عرفات میں حج کے موقع پر چار رکعت نماز پڑھ رہے ہیں تو جب لوگوں نے ان سے وجہ پوچھی تو انہوں نے فرمایا کہ میں نے مکہ میں شادی کر لی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص کسی شہر میں شادی کر لے وہ اس کا باشندہ ہے: ''من تأهل ببلدة فهو منها'' (البحر الرائق ۲/۲۲۹)۔

# وطن اقامت کے احکام فقہ اسلامی کی روشنی میں

مولانا خورشید احمد اعظمی [1]

## وطن اصلی اور وطن اقامت

توطن (وطن بنانا) انسانی فطرت بھی ہے اور بنیادی ضرورت بھی اور وطن کے ساتھ انسان کی محبت، قلبی لگاؤ اور احساس سکون بھی فطری چیز ہے، آدمی ساری دنیا گھوم پھیر لے سیاحت کر لے، مگر اس کا دل وطن کے ساتھ لگا ہوتا ہے اور اسے سکون واطمینان بھی اپنے وطن میں ملتا ہے، اگر چہ وہ دور افتادہ معمولی شہر یا دیہات ہی کیوں نہ ہو۔

موجودہ دور میں تو حصول رزق وکسب معاش کی فکر نے انسان کے لئے سفر یا وطن کے علاوہ کسی دوسری جگہ میں ملازمت واقامت کو مستقل مسئلہ بنا دیا ہے اور کبھی کبھی تو اس دوسری جگہ کی اقامت ایسی صورت اختیار کر لیتی ہے کہ بظاہر یہی اصل وطن معلوم ہوتی ہے اور آدمی کا مولد ومسکن اور اصل ثانوی حیثیت اختیار کر لیتا ہے اور چونکہ ایک مسلمان کی زندگی شریعت اسلامیہ کے مطابق گزرتی ہے جس میں فرائض اور عبادات کی ادائیگی بھی ہے اور کچھ عبادات واحکام ایسے ہیں کہ وطن میں قیام کی صورت میں ان کی نوعیت کچھ اور ہوتی ہے اور سفر کی حالت میں ان کی نوعیت کچھ اور ہوتی ہے، انھیں میں سے ایک اہم عبادت نماز ہے جو حضر کی حالت میں پوری، یعنی چار رکعت ہی پڑھی جاتی ہے، مگر سفر میں ان رباعی نمازوں میں قصر کیا جاتا ہے۔

اور چونکہ آدمی کا ایک اصل وطن ہوتا ہے کہ کہیں بھی جائے، مگر لوٹ کے وہیں آنا ہے اور ایک عارضی وطن بھی ہو سکتا ہے جہاں وہ پندرہ دن یا اس سے زیادہ ٹھہرنے کا ارادہ کر لے، مگر بہر حال وہاں سے جانا ہے اور دونوں کے احکام الگ الگ ہیں، اس لئے فقہاء کرام نے وطن اصلی اور وطن اقامت کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔

## وطن اصلی

"وهو مولد الإنسان أو موضع تأهل به ومن قصده التعيش به لا الارتحال" (فتح القدير ۲/۱۶)۔

(وطن اصلی اور وہ انسان کی جائے پیدائش ہے یا وہ جگہ جہاں اس نے شادی کر لی ہو اور اس کا ارادہ وہیں رہنے کا ہو، کوچ کرنے کا نہ ہو)۔

"الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (الدر المختار ۲/۶۱۴)۔

(وطن اصلی وہ اس کی پیدائش کا وطن ہے یا اس کے شادی کرنے کا وطن ہے یا اس کے وطن بنا لینے کا)۔

"وطن أصلي وهو وطن الإنسان في بلدة أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها" (بدائع ۱/۲۸۰، البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(وطن اصلی اور وہ انسان کا وطن ہے اس کے شہر میں یا کسی دوسرے شہر میں جس میں اس نے گھر بنا لیا ہو اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہنے لگا ہو اور اس کے ارادہ سے وہاں سے کوچ کرنا نہیں، بلکہ وہیں رہنا ہے۔

بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ جب اس نے دوسری جگہ مکان بنا لیا اہل وعیال کو منتقل کر لیا، وہیں رہنے کا ارادہ بھی کر لیا تو وطن اول سے اس کا سلسلہ منقطع ہو گیا،

[1] رگھوناتھ پورہ مئو۔

مگر درحقیقت ایسا نہیں ہے، بلکہ وطن اول تو اس کا وطن اس لئے ہے کہ وہ اس کی جائے پیدائش اور اس کا موطن ولادت ہے اور اس نے دوسرا وطن اختیار کر لینے کے باوجود اس کو ترک کرنے کا ارادہ نہیں کیا ہے وہ وطن اس کا پہلے سے موجود اور ثابت ہے۔

اور تعیش اور عدم ارتحال کی قید اس وطن کے لئے ہے جو اس نے نئے طور پر اختیار کر لیا ہے، تو اس کے ثبوت کے لئے ان دونوں قیدوں کی ضرورت ہے۔

لہٰذا پہلے وطن میں اگر اس کی زمین جائداد ہے اور اس نے ان کو چھوڑنے کا قصد نہیں کیا تو وہ بھی اس کا وطن اصلی برقرار رہے گا اور دوسری جگہ جہاں اس نے مکان بنا کر اہل وعیال کو منتقل کر لیا وہیں بسنے کا ارادہ بھی کر لیا تو وہ جگہ بھی اس کا وطن اصلی قرار پائے گی اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے کسی شخص کے لئے ایک سے زیادہ وطن اصلی ہو سکتے ہیں۔

’’ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة‘‘ (بدائع ۱/۲۸۰)۔

(پھر وطن اصلی جائز ہے کہ ایک ہی ہو یا اس سے زیادہ ہو، بایں طور کہ اس کے لئے گھر اور اہل وعیال دو یا دو سے زیادہ وہ شہروں میں ہوں اور اس کے اہل کی نیت اس شہر سے نکلنے کی نہ ہو، اگرچہ وہ ایک اہل سے دوسرے اہل کی جانب سال میں منتقل ہوتا رہتا ہو)۔

اور غالباً یہی وہ صورت ہے جس کے بارے میں فقہاء کے درمیان اختلاف ہے کہ اگر ایک شہر کی بیوی کا انتقال ہو گیا اور اسی شہر میں بیوی کے ساتھ ساتھ اس کا گھر بھی تھا تو اب صرف گھر باقی رہنے سے وہ اس کا وطن باقی رہے گا یا نہیں

’’وقيل: تبقى وطنًا له، لأنها كانت وطنًا له بالأهل والدار جميعًا فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل، وإن أقام بموضع آخر اه وفي المجتبى: نقل القولين فإذا انتقل أهله ومتاعه وبقي له دور وعقار، ثم قال: وهذا جواب واقعة ابتلينا به، وكثير من المسلمين المتوطنين في البلاد ولهم دور وعقار في القرى البعيدة منها يصيفون به بأهلهم ومتاعهم، فلابد من حفظها أنهما وطنان له، لا يبطل أحدهما بالآخر‘‘ (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(اور کہا گیا ہے کہ وہ اس کے لئے وطن باقی رہے گا، کیونکہ وہ اس کے لئے اہل اور دار دونوں کی وجہ سے وطن تھا، لہٰذا ایک کے زائل ہو جانے سے وطن نہیں ختم ہوگا، جیسا کہ وطن اقامت باقی رہتا ہے سامان کے باقی رہنے سے، اگرچہ وہ دوسری جگہ قیام کرے، اور مجتبیٰ میں دونوں قول نقل کیا ہے، اس صورت میں جبکہ اپنے اہل وعیال اور سامان ومتاع کو منتقل کر دیا ہو اور اس کے گھر اور زمین باقی رہ گئی ہوں، پھر کہا اور یہ اس واقعہ کا جواب ہے جس میں ہم اور کئی شہروں میں وطن بنانے والے بہت سے مسلمان مبتلا ہیں، حال یہ کہ ان شہروں سے دور دیہاتوں میں ان کے گھر اور زمینیں ہوتی ہیں جہاں وہ اپنے اہل وعیال ومتاع کے ساتھ گرمیاں گزارتے ہیں، لہٰذا اس کی حفاظت اور بقاء ضروری ہے کہ وہ دونوں اس کے وطن ہیں، ان میں سے ایک دوسرے سے باطل نہیں ہوگا)۔

لہٰذا اس صورت میں، جبکہ اس نے وطن کے علاوہ کسی شہر میں مکان بنا لیا اور اہل وعیال مال ومتاع کو بھی منتقل کر لیا، مگر اپنے وطن اصلی کو چھوڑنے کی نیت اور ارادہ نہیں کیا ہے تو اس کے لئے دونوں جگہیں وطن اصلی ہوں گی، اس لئے کہ وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے۔

البتہ اگر اپنے وطن اصلی سے کوئی تعلق باقی نہیں رکھا زمین جائداد بھی وہاں نہیں چھوڑی اور وہاں رہنے کا ارادہ بھی ترک کر دیا تو اب وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی باقی نہیں رہے گی۔

۲- جن لوگوں نے اس دوسری جگہ میں مکان نہیں بنایا، کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہیں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں، اگر انہوں نے عدم استطاعت کی وجہ سے مکان نہیں بنایا، مگر ان کی نیت وہاں مستقل رہنے کی ہے تب تو یہ وہی صورت ہوگی جو اوپر مذکورہ ہوئی کہ یہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی ہوگی اور اگر انھوں نے استطاعت ہونے کے باوجود مکان نہیں بنایا، اس لئے کہ ان کا ارادہ وہاں مستقل رہنے کا نہیں ہے تب بھی یہ جگہ اس کے لئے بحیثیت وطن اصلی ہونی چاہئے، اس لئے کہ اگرچہ وہ کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں، مگر ان کے اہل وعیال ان کے ساتھ ہیں اور وطن اصلی میں اہل وعیال کو دخل ہے، اگر کوئی شخص کسی شہر میں شادی کر لیتا ہے اور اس کی بیوی وہیں رہتی ہے تو اگرچہ یہ شخص وہاں اقامت

کی نیت نہ کرے، مگر اسے مقیم سمجھا جاتا ہے۔

"قال في شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به، فقيل: لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا وهو الأوجه. ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيما، فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيها دور وعقار قيل: لا يبقى وطنا له، إذ المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنًا له وليس له فيها دار، وقيل: تبقى" (رد المحتار ۲/۶۱۴)۔

(شرح منیہ میں کہا ہے: اور اگر مسافر نے کسی شہر میں شادی کیا اور وہاں اقامت کی نیت نہیں کیا تو کہا گیا ہے کہ مقیم نہیں ہوگا اور کہا گیا کہ مقیم ہو جائے گا اور یہی قول اوجہ ہے اور اگر اس کے لئے دو شہروں میں اہل ہوں تو اس میں سے جس میں بھی داخل ہو جائے گا مقیم ہو جائے گا اور اگر انہیں سے ایک شہر میں اس کی بیوی مر گئی اور اس کے لئے اس میں گھر اور زمین باقی رہ گئی تو کہا گیا ہے کہ اس کا وطن باقی نہیں رہے گا، اس لئے کہ اعتبار اہل کا کیا گیا ہے، نہ کہ گھر کا، جیسے کسی شہر میں شادی کیا اور وہ شہر بطور سکونت اس کے لئے مستقل ہو گیا اور اس میں اس کا گھر نہیں ہے اور کہا گیا ہے کہ وطن باقی رہے گا)۔

مذکورہ صورت میں اگر چہ اس نے اس شہر میں شادی نہیں کیا ہے، مگر اس کے اہل وعیال وہاں موجود ہیں اور ان کا ارادہ وہاں پندرہ دن سے زیادہ قیام کا ہے، اس لئے یہ جگہ وطن اقامت سے بڑھ کر وطن اصلی بن جائے گی، اہل وعیال کے ہونے کی وجہ سے، لہٰذا ایسے لوگ کسی سفر کے بعد پندرہ دن سے کم قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو بھی اتمام کرنا چاہئے۔

۳- اگر اس جگہ جہاں آدمی بطور ملازمت یا کسب معاش قیام پذیر ہے، وہاں نہ اس کا مکان ہے نہ اس کا مولد ہے اور نہ وہاں اس کے اہل وعیال ہیں اور نہ ہی اس نے اس جگہ کو اپنا وطن بنانے کا عزم وارادہ کیا ہے، تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوگی، جب بھی وہ وہاں سفر کر کے جائے گا اور پندرہ دن سے کم قیام کی نیت کرے گا تو قصر کرے گا اور اگر پندرہ دن یا زیادہ کے قیام کی نیت کرے گا تو اتمام کرے گا۔

# مختلف مقامات پر مستقل قیام اور قصر واتمام

ڈاکٹر ظفر الاسلام اعظمی[1]

## ۱- اولاً وطن اصلی کی تعریف پیش ہے:

''تنویر الابصار'' کے شارح تحریر فرماتے ہیں:

''الوطن الأصلی ہو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر المختار علی الرد ۲/۶۱۴)۔

''إن كان ذلك وطنًا أصليا بأن كان مولده وسكن فيه أو لم يكن مولده، ولكنه تأهل به وجعله دارًا يصير مقيمًا بمجرد العزم دارًا ليصير إلى الوطن'' (فتاوی قاضی خان علی فتاوی الهندیه ۱/۱۶۵)۔

''فالأصلی هو مولد الإنسان أو موضع تأهل به وقصد التعيش به لا الارتحال عنه'' (حاشیہ شرح الوقایہ ۱/۱۹۷)۔

''وهو الذی ولد فيه أو له زوج فی عصمته أو قصد أن يرتزق منه، وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج''

(کتاب الفقه علی المذاهب الاربعه نیز دیکھئے: البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

ان تمام دلائل سے معلوم ہوا کہ وطن اصلی کے معنی وطن قرار کے ہیں، یعنی یہاں مستقل رہنا مقصود ہو، اسی لئے اگر کوئی شخص کسی عورت سے نکاح کرنے کے بعد میکے ہی میں عورت کو مستقل رکھنے کا ارادہ رکھتا ہو تو وہ شخص بھی اپنی سسرال میں مقیم ہوگا اور وہ مقام شوہر کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگا۔

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا. فإن ماتت زوجته فی إحداهما وبقی له فيهما دور وعقار. قيل: يبقى وطنا له، إذ المعتبر الأهل دون الدار كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس فيها دار، وقيل: تبقى'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

اسی لئے فقہاء لکھتے ہیں:

اگر کسی کی دو بیویاں ہوں تو وہ ان میں سے جس بیوی کے یہاں جائے گا وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوگی، معلوم ہوا کہ صرف تزوج وطن اصلی کے لئے کافی نہ ہوگا، بلکہ بیوی کا میکہ میں مستقل رکھنا اور چھوڑنا مقصود ہو، ورنہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع میں نماز قصر کرتے، اس لئے کہ آپ نے حضرت سودہ بنت زمعہ، نیز حضرت میمونہؓ سے (سرف) مکہ ہی میں نکاح فرمایا تھا، مگر صحیحین سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ میں قصر کیا ہے:

''سمعت أنس يقول خرجنا مع النبی ﷺ إلى مكة، وكان يصلی ركعتين ركعتين حتى رجعنا إلى المدينة''
(بخاری ۱/۱۴۷، مسلم ۱/۲۴۳)۔

معلوم ہوا کہ اگر کوئی ملازم پیشہ وہاں مکان بنا کر مستقل رہائش پذیر ہو تو وہ اس کا وطن اصلی ہوگا، نیز وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے۔

''وإن تأهل بهما كان كل واحد من الموضعين وطنًا أصليًا''

(فتاوی قاضی خان علی الفتاوی الهندیه ۱/۱۶۶، رد المحتار ۲/۶۱۴، الفقه الاسلامی وادلته ۲/۳۴۲)۔

---

[1] پرنسپل دار العلوم مئو۔

وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں حتی کہ اگر کوئی شخص چار نکاح چار شہروں میں کرے اور ہر بیوی کو اسی شہر میں رکھے تو اس شخص کے چار وطن اصلی ہوجائیں گے، محض نکاح سے نہ ہوں گے، بلکہ بیوی کو وہاں رکھنا چھوڑنا شرط ہے (مکمل ومدلل مسائل سفر ۳-۱۱، احسن الفتاوی ۴/۱۰۱)۔

مذکورہ دلائل سے وطن اصلی کے تعدد کا ثبوت ہورہا ہے:

جواب ۲- بعض ملازمتیں ایسی ہوتی ہیں کہ جن میں ملازم کا تبادلہ (Transfer) ہوتا رہتا ہے اور تبادلہ (Transfer) کے لئے کوئی وقت اور مدت معہود نہیں ہوتی، بلکہ کسی وقت بھی تبادلہ کا حکم (Transfer Order) ہوسکتا ہے، اور بعض ملازمتیں تبادلہ والی (Transferable) نہیں ہوتیں، مثلاً تعلیم کے بعض شعبے، اب عرض یہ ہے کہ ایسا ملازم جس کی مدت ملازمت کی کوئی تحدید نہیں کسی وقت بھی تبادلہ کا حکم (Transfer Order) آسکتا ہے، ظاہر ہے اس کا مقصد مستقل طور پر رہائش نہیں ہوسکتی، اس لئے باوجودیکہ اسے سرکاری مکان ملا اور وہ مع اہل وعیال قیام پذیر ہے، پھر بھی مقصد تعیش اور عدم ارتحال جو وطن اصلی کی ایک شرط ہے، مفقود ہے، اس لئے اس عاجز کے خیال میں وہ وطن اصلی نہ ہوگا، ایسے ملازم نے اگر اس جائے اقامت میں شروع میں پندرہ دن کی اقامت کی نیت کرلی ہے تو وہ وہاں اتمام کرتا رہے گا، لیکن اگر اولاً اقامت کی نیت نہیں کی ہے تو جب تک وہاں رہے گا قصر کرتا رہے گا، اگر اولاً اس جائے اقامت میں پندرہ دن کے قیام کی نیت کرلی ہے تو اس صورت میں وہاں اور قرب وجوار کے دیہات میں جہاں تک مسافت قصر نہ ہو، نماز پوری پڑھتا رہے گا، اگر جائے اقامت میں اول دفعہ ہی پندرہ روز کے قیام کی نیت نہیں کی تو برابر قصر کرے گا (فتاوی دار العلوم ۴/ ۴-۴۵۶)۔

اس عاجز کے ذہن میں ایک بات یہ آتی ہے کہ اگر وہ ایسی غیر یقینی ملازمت کے مقام میں مستقل طور پر مستقبل میں (خارجی اسباب وعوامل کے تحت، مثلاً آب وہوا اچھی ہے یا پڑوسی اچھے اور با اخلاق ہیں وغیرہ وغیرہ) رہائش کا مقصد مع اہل وعیال رکھتا ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کا حکم رکھے گی یا نہیں؟ درج ذیل دلیل سے وطن اصلی کا پتہ چلتا ہے:

''المسافر إذا جاوز عمران مصره فلما سار بعض الطريق تذكر شيئًا في وطنه فعزم الرجوع إلى الوطن لأجل ذلك وطنًا أصليًا بأن كان مولده وسكن فيه أو لم يكن مولده، ولكنه تأهل به وجعله دارًا يصير مقيمًا بمجرد العزم إلى الوطن'' (قاضي خان على الهنديه ۱/۱۶۵)۔

اگر ملازمت قابل تبادلہ نہیں تو ایسے ملازم کو جس کو مکان وغیرہ سرکاری طور پر ملا ہو اور اہل وعیال کے ساتھ وہاں رہتا ہو تو اس کی حیثیت وطن اصلی کی ہونی چاہئے اور وہ نماز میں اتمام کرتا رہے گا۔

جواب ۳- اگر اس نے وہاں پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کی نیت کرلی ہے تو یہ اس کا وطن اقامت ہوگا اور اگر نیت نہیں کی ہے تو اس کا حکم مسافر کا ہوگا اور وہ جب تک وہاں رہے گا نماز قصر کرتا رہے گا اور اس کا وہ مقام وطن سکنی کا درجہ رکھے گا۔

''لايزال على حكم السفر حتى ينوى الإقامة في بلدة أوقرية خمسة عشر يومًا'' (بدايه باب صلاة المسافر ۱/۱۶۶، عالمگيري ۱/۱۳۹)۔

# وطن اصلی کا مصداق اور اس سے متعلق احکام

مفتی عبدالرحیم قاسمی [1]

۱- علامہ حصکفی نے لکھا ہے:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار)۔

(وطن اصلی جائے پیدائش ہے جہاں شادی کی ہو یا وہ جگہ جس کو وطن بنالیا ہو)۔

علامہ کاسانی نے لکھا ہے وطن اصلی ایک اور اس سے زیادہ بھی ہوسکتے ہیں۔

''ثم الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلک'' (بدائع ۱/۱۰۳)۔

''البحر الرائق'' میں ہے:

بہت سے مسلمانوں کے وطن دوسرے شہروں میں ہیں اور ان کی زمین جائداد دوسرے شہروں میں ہیں، وہاں اپنے اہل وعیال کے ساتھ اور سامان کے ساتھ گرمیوں میں رہتے ہیں تو یہ مسئلہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ وہ دونوں شہر ان کے وطن ہیں، ایک وطن دوسرے وطن سے باطل نہیں ہوگا۔

''کثیر من المسلمین المتوطنین فی البلاد ولهم دور وعقار فی القری البعیدة منها یصیفون بها بأهلهم ومتاعهم. فلابد من حفظها أنهما وطنان له لا یبطل أحدهما بالآخر'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

''فتاوی رحیمیہ'' میں ہے: اگر پہلے وطن کو ترک نہیں کیا اور کاروبار کے سلسلہ میں کسی دوسری جگہ اس طرح ٹھہر گیا کہ اب وہیں زندگی گذارنے کا ارادہ ہے تو اس صورت میں وطن قدیم ہی وطن اصلی رہا اور یہ دوسرا مقام بھی وطن اصلی کے حکم میں ہوگیا جہاں زندگی گذارنے کا ارادہ ہے (فتاوی رحیمیہ ۳/ ۵۳)۔

''فتاوی محمودیہ'' میں ہے: چونکہ دوسری جگہ مستقل رہائش اختیار کرلی ہے اب وہاں سے کلیۃً منتقل ہونے کا قصد نہیں تو وہ دوسری جگہ وطن اصلی بن گئی، لیکن اگر پہلی جگہ میں بھی بلحاظ موسم آنے اور رہنے کا قصد ہے تو دونوں جگہ وطن اصلی ہوجائیں گی، جیسا کہ ''البحر الرائق'' میں ہے (فتاوی محمودیہ ۱۴/ ۲۲۳)۔

دوسرا وطن اصلی علی الاطلاق پہلے کے لئے مبطل نہیں، بلکہ اس صورت میں مبطل ہے، جبکہ پہلے سے نقض وطنیت کرتے ہوئے دوسرے کو وطن اصلی بنالے، ورنہ پہلے وطن کو حالت سابقہ پر رکھتے ہوئے دوسرے مقام پر بیوی کرلیتا ہے اور اسے بھی مستقل رہائش کے لئے تجویز کرلیتا ہے تو پہلا وطن اصلی اس سے باطل نہیں ہوگا۔

''کما فی البحر قیدنا بکونه انتقل عن الأول؛ لأنه لو لم ینتقل بهم، ولکنه استحدث أهلا فی بلدة أخری فإن الأول لم یبطل ویتم فیهما'' (البحر الرائق)

بلکہ علامہ طحطاوی نے لکھا ہے کہ دو سے زائد بھی وطن اصلی ہوسکتے ہیں (احسن الفتاوی ۴/ ۱۱۰)۔

وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے، جیسا کہ فقہاء نے تصریح کی ہے (امداد الفتاوی ۱/ ۵۶۳)۔

دونوں مقام وطن اصلی ہوں گے، وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں (فتاوی رحیمیہ ۵/ ۸)۔

---

[1] بھوپال۔

دونوں وطن اصلی ہیں، قدیم وطن میں جب جاوے نماز پوری پڑھے (امداد الاحکام ۲/ ۳۰۷)۔

جس بستی میں اس کے اہل وعیال ہیں وہاں سے سفر کی نیت سے نکل کر یہ شخص اگر ایسی دوسری بستی میں داخل ہوگا کہ اس میں بھی اس کے اہل رہتے ہیں تو بغیر نیت کے ہی وہ مقیم ہو جائے گا۔

''حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد التي فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱۰۴/۱)۔

## کرایہ پر لئے گئے اور کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ رہائش کے احکام

۲- وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں، مثلاً ایک وطن مولد، دوسرے وہ جگہ جہاں رہائش و بود و باش اختیار کرے اس کو وطن قرار دے دے، تیسرے وہ جگہ جہاں تاہل کر لیا ہو، یعنی وہاں اپنے بچوں کے مستقل طور پر رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہو اور یہ تینوں وطن اصلی جب تک ارادہ ختم نہ کر دے باقی رہتے ہیں۔

اسی طرح وطن اصلی بنانے میں جس مقام کو وطن قرار دے لیا ہے وہاں اپنا ذاتی مکان وغیرہ ہونا ضروری نہیں رہتا، بلکہ محض کرایہ کا مکان لیکر وطن اصلی بنا لیا جائے تو یہ بھی درست رہتا ہے (نظام الفتاوی ۶/ ۱۵۰)۔

جس شہر میں کسی شخص کے اہل وعیال کا مستقل قیام ہو، خواہ کرایہ کے مکان میں یا ذاتی مکان میں وہاں جب مسافر ہو کر پہنچے گا تو قصر باقی نہ رہے گی، بلکہ اتمام ضروری ہوگا، جیسا کہ بعض ملازمان سرکاری اپنے اہل وعیال کو جائے ملازمت میں مستقل طور پر رکھتے ہیں، پھر وہاں سے مختلف مقامات کا دورہ کرتے ہیں، یہ لوگ جب اپنے اہل وعیال کی قیام گاہ پر پہنچیں گے تو مقیم ہو جاویں گے (امداد الاحکام ۲/ ۳۱۰)۔

## جائے قیام پر تنہا رہنے والے کے احکام

۳- ملازمت یا ذریعہ معاش کی وجہ سے کسی جگہ کو اگر کوئی شخص وطن بنا لے اگر چہ تنہا رہتا ہو تب بھی مستقل رہائش اختیار کرنے کی بناء پر وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی بن جائے گی ''خیر الفتاوی'' میں ہے:

دونوں اس کے وطن اصلی ہیں ایک بوجہ جائے پیدائش ہونے کے، دوسرے اس لئے کہ وہاں ملازمت کی وجہ سے قرار کیا ہوا ہے، گو بال بچے یہاں نہیں ہیں (خیر الفتاوی ۲/ ۶۷۵)۔

''قال الحصكفي: الوطن هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه. قال: أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال وإن لم يتأهل'' (شامی ۵۳۲/۱)۔

اس جگہ ٹھہرنے اور اس کو نہ چھوڑنے کا پکا ارادہ کر لیا ہو اگر چہ بیوی بچے وہاں نہ رہتے ہوں یا وہاں شادی نہ کی ہو۔

# وطن اصلی اور متعلقہ مسائل

مولانا ارشاد احمد الاعظمی[1]

مسائل سفر کی توضیح وتقریب کے لئے علماء نے وطن کی تین قسمیں کی ہیں، ایک وطن اصلی، دوسرا وطن اقامت اور تیسرا وطن سکنی۔

## ۱- وطن اصلی

انسان کا آبائی وطن جہاں سے اس کا تعلق برقرار ہو، یا وہ مقام جہاں شادی کر کے اپنے اہل وعیال کو چھوڑ رکھا ہو، یا وہ مقام جہاں اس نے مستقل قیام کے ارادے سے سکونت اختیار کرلی ہو اور وہاں سے کہیں اور منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو۔

کاسانی کہتے ہیں:

''وطن أصلی وهو وطن الإنسان فی بلدته أو بلدة أخری اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش بها'' (بدائع الصنائع طبع مکتبہ زکریا ۱/۲۸۰)۔

وطن اصلی کو وطن فطرہ (پیدائشی وطن) وطن اہلی (اہل وعیال والا وطن) اور وطن قرار (پسند کا وطن) بھی کہا جاتا ہے۔

وطن اصلی کا بنیادی نقطہ یہ ہے کہ انسان کا اس مقام پر رہائش کا ارادہ ہو، چاہے وہ خود رہے یا اپنے اہل وعیال کو رکھے، اگر اس نے مکان اور زمین وجائداد بھی بنالی تو اس ارادے کو مزید تقویت حاصل ہوجائے گی۔

لیکن اگر ارادہ وہاں سے کوچ کر کے کہیں اور آباد ہونے کا ہے تو رہائش کے لئے محض مکان حاصل کرلینے یا زمین وجائداد خرید کرنے سے وہ مقام وطن اصلی قرار نہیں پائے گا۔

## وطن اصلی میں بالاتفاق تعدد ہوسکتا ہے

۲- وطن اقامت وہ مقام ہے جہاں انسان پندرہ روز یا اس سے زائد مدت کے قیام کے ارادہ سے ٹھہرے، یہ مدت لمبی بھی ہوسکتی ہے، لیکن جب تک اس کا وہیں پہ آباد ہوجانے کا ارادہ نہ ہو اس کے لئے وہ مقام وطن اقامت رہے گا۔

''وطن الإقامة وهو أن یقصد الإنسان أن یمکث فی موضع صالح للإقامة خمسة عشر یومًا أو أکثر''

(بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

۳- وطن سکنی: پندرہ دن سے کم مدت کے قیام کے مقام کو وطن سکنی کہتے ہیں، کچھ علماء احکام سفر میں وطن سکنی کی افادیت کو نہیں مانتے۔

کاسانی کہتے ہیں:

فقیہ جلیل ابو احمد عیاضی وطن کی دو قسمیں کرتے ہیں جن میں سے ایک کو وطن قرار اور دوسرے کو وطن مستعار کا نام دیتے ہیں، اس مقام پہ ہم کو

---

[1] بھوپال، مدھیہ پردیش۔

ایک اور چیز کا لحاظ رکھنا ضروری ہے، سفر اور اقامت دونوں کے لئے نیت بنیادی ہے، نیت حقیقی وظاہری بھی ہوسکتی ہے اور حکمی بھی، حقیقی وظاہری کا مطلب یہ ہے کہ مسافر نے پندرہ روز قیام کی نیت کی اور کسی ایک مقام پر ایسا ہی ہو بھی رہا ہو، حکمی کا مطلب یہ ہے کہ وہ کسی مقام پر پہنچ کر قافلے کے ساتھ جانے کا منتظر ہے اور اس کو معلوم ہے کہ قافلہ پندرہ روز کے بعد روانہ ہوگا، یا وہ کسی مقام پر پندرہ روز قیام کر لیتا ہے، لیکن اس کے منصوبہ سفر کے مطابق ایسا ممکن نہیں ہے تو ان دونوں صورتوں میں نیت حکمی ہوگی، پہلی صورت میں نیت اقامت ہوگی اور دوسری میں نیت عدم اقامت۔

سفر اور اقامت کی نیت کے لئے علماء نے کچھ شرطیں عائد کی ہیں ان میں سے ایک شرط یہ ہے کہ نیت کرنے والا اپنے ارادے میں مکمل بااختیار ہو جو شخص تابع اور مجبور ہو اس کی نیت کا اعتبار نہیں، بلکہ ایسی صورت میں اس شخص کی پوزیشن کا لحاظ ہوگا جس کی ماتحتی میں وہ موجود ہے، ماہانہ یا سالانہ تعاقد پر جو لوگ ملازمت کرتے ہیں علماء ان کو تابع اور مجبور قرار دیتے ہیں، ''کنز'' میں ہے:

''وتعتبر نية الإقامة والسفر من الأصل دون التبع أي المرأة والعبد والجندي'' (البحر الرائق ۱۴۹/۲)۔

ابن نجیم کہتے ہیں:

''وليس مراد المصنف قصر التبع على هؤلاء الثلاثة، بل هو كل من كان تبعًا لإنسان ويلزمه طاعته، فيدخل الأجير مع مستأجره'' (البحر الرائق ۱۵۰)۔

''البحر الرائق'' کے محشی وضاحت کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''أي مشاهرة أو مسانهة (حاشية البحر الرائق/ ۱۵۰)۔

یعنی ماہانہ یا سالانہ بنیاد پر ملازم، ''مراقی الفلاح'' میں بھی اس مثال کا ذکر ہے (مراقی الفلاح/ ۲۷۷)۔

اب ہم سوالنامہ کے سوالوں کی طرف رخ کرتے ہیں۔

ملازمت کی غرض سے دوسرے مقامات پر رہنے والوں کی دو قسمیں ہیں:

ایک وہ لوگ ہیں جو ماہانہ اور سالانہ کنٹراکٹ سے بندھے ہوئے نہیں ہیں، یہ لوگ اپنے ارادوں میں خود مختار ہیں، لہٰذا سفر واقامت کے معاملے میں خود ان کی نیت کا اعتبار ہوگا، ایسے لوگ اپنے آبائی وطن سے دور اگر کسی دوسرے مقام پر قیام کرتے ہیں تو دیکھا جائے گا کہ ان کا وہاں پر قیام مستقل سکونت کے ارادے سے ہے یا محض کسب معاش کے لئے وہاں گئے ہوئے ہیں۔

اگر ان کا قیام کسب معاش کے لئے ہے تو پندرہ روز یا اس سے زائد قیام کی صورت میں وہ مقام ان کے لئے وطن اقامت ہوگا، مکان، زمین اور اہل وعیال کی حیثیت ثانوی ہوگی، لیکن اگر انہوں نے وہاں مستقل سکونت کا ارادہ کر لیا ہے تو اب وہ وطن اصلی ہوگا اور بشری تقاضوں کے تحت وہ اپنے قیام کا انتظام بھی کریں گے، چاہے کرایہ سے یا مالکانہ حقوق حاصل کر کے اور اپنے اہل وعیال کی بھی فکر کریں گے۔

دوسرے وہ لوگ ہیں جو ماہانہ یا سالانہ ملازمت پر سفر کے لئے مجبور ہیں، ایسے لوگوں کی خود نیت کا اعتبار نہیں ہوگا، بلکہ ان کے مقر عمل کو نظر میں رکھا جائے گا، اگر کمپنی یا ادارہ ان کو پندرہ دن سے کم مدت کے لئے مسافت سفر پر بھیجتا ہے تو مقر عمل پر پہنچ کر بھی وہ مسافر رہیں گے، لیکن اگر ان کا کام ایک ہی مقام پر پندرہ دن سے زیادہ کا ہے اور اس مقام پر رہائش کے پختہ انتظامات ہیں تو اس مقام پر پہنچتے ہی وہ مقیم بن جائیں گے، ایسے لوگوں کو اگر کوئی مقام پسند آ گیا اور وہاں پر انہوں نے مستقل قیام کا ارادہ کر لیا اور یہ طے کر لیا کہ حالات جو بھی ہوں ہم اس مقام سے اپنا رہائشی تعلق باقی رکھیں گے تو ان کے لئے اب یہ وطن اصلی قرار پائے گا، لیکن اگر ان کی ایسی کوئی سوچ نہ ہو اور وہ ٹرانسفر یا ملازمت کے اختتام کے بعد اس مقام سے رشتہ ختم کر کے کہیں بھی جا کر رہنے کے لئے تیار ہوں تو یہ ان کا وطن اقامت ہوگا؟

۲- سوال: نمبر ایک کے جواب کے بعد اس سوال کی صورت بدل جائے گی، ہم نے بتلایا ہے کہ وطن اصلی اور وطن اقامت میں مرکزی نقطہ ''مستقل

سکونت کا عزم یا اس کا عدم ہے''۔ مکان اور اہل وعیال اس کی ظاہری صورتیں ہیں، اگر کسی نے مستقل رہائش کا ارادہ کرلیا ہے تو چاہے وہ کرایہ کے مکان میں رہ رہا ہو یا کمپنی کی طرف سے انتظام ہو، اس کے اہل وعیال وہاں پہنچ چکے ہوں، یا بغیر اہل کے ہو وہ مقام اس کے لئے وطن اصلی ہوگا۔

لیکن اگر اس کا ارداہ مستقل رہائش کا نہیں ہے، محض ملازمت کی وجہ سے یہاں رہنے پہ مجبور ہے، ملازمت ختم ہونے یا دوسری ملازمت ملنے پر اس مقام کو خیر باد کہنے کو تیار ہے تو ذاتی مکان ہی کیوں نہ خرید لے اور اپنے بچوں کو لاکر ساتھ رکھ لے یہ مقام اس کیلئے وطن اقامت ہی رہے گا۔

ایسا شخص اگر اہل وعیال کے ساتھ اپنے مستاجر سے رخصت لے کر یا ملازمت پوری کر کے سفر شرعی پر نکلتا ہے اور پھر محض چند دن گذارنے کی غرض سے یہاں پہنچتا ہے تو مسافر ہوگا اور آگے بھی اس پر احکام سفر جاری ہوں گے، لیکن اگر ابھی اس مقام سے اس کے اہل وعیال نہ گئے ہوں صرف وہ اکیلا سفر پر گیا ہو اور دوران سفر اپنے بچوں کی اقامت گاہ پر پہنچ گیا ہو تو تبعیت کی بنا پر اہل وعیال کی پوزیشن کو مدنظر رکھا جائے گا اور ان کے ساتھ ملحق ہو کر یہ بھی مقیم بن جائے گا اور آگے اس کو اتمام کرنا ہوگا۔

۳- اس سوال کا جواب بھی پچھلی تفصیل میں موجود ہے، بایں طور کہ کوئی شخص ابھی تک غیر شادی شدہ ہے یا اہل وعیال ہیں، لیکن اس کے ساتھ نہیں ہیں، اب اگر یہ شخص اس نئی جگہ کو مستقل رہائش کے لئے منتخب کر لیتا ہے تو چاہے وہ کرایہ کے مکان میں ہی کیوں نہ رہ رہا ہو اور ابھی تک اس کے بچے ساتھ رہنے کے لئے نہ پہنچ سکے ہوں، یہ مقام اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گا، لیکن اگر اس کی نیت مستقل بسنے کی نہیں ہے تو یہ اس کا وطن اقامت ہوگا۔

# اہل وعیال کے ساتھ جائے ملازمت میں مستقل قیام

مولانا منظور احمد القاسمی [1]

جہاں متون کی فقہی عبارت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وطن اقامت سے مطلقاً سفر کی نیت سے خروج وطن اقامت کے لئے مبطل ہے، وہیں متون کے علاوہ دیگر فقہی عبارات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اقامت سے مطلقاً سفر کی نیت سے خروج اس کے لئے مبطل نہیں ہے، بلکہ وطن اقامت کے لئے مبطل وہ سفر ہے جو ترک وطن کی نیت اور اعراض عن التوطن کے ارادے سے ہو، یعنی وطن اقامت سے جاتے ہوئے اپنا سامان وغیرہ بھی لے جائے جس سے یہ سمجھا جائے کہ اس شخص کا ارادہ فی الحال یہاں واپس آنے کا نہیں ہے، یہ بظاہر تعارض ہے۔

لیکن تطبیق کی صورت یہ ممکن ہے کہ متون میں مذکورہ سفر سے مطلق سفر مراد نہ ہو، بلکہ سفر مقید اور وہ سفر مراد ہو، جو بصورت ارتحال ہو تو پھر کوئی تعارض نہ ہوگا، اور پھر ساری فقہی عبارات اس سلسلہ میں بے غبار ہوں گی اور یہ بات قرین قیاس بھی ہے کہ چونکہ وطن اقامت سے جو سفر ہوتا ہے وہ عموماً بارادہ اعراض عن توطن اور بارادہ ترک وطن ہوتا ہے، اس لئے متون میں مطلقاً وطن اقامت کہا گیا ہے، ورنہ حقیقت یہ ہے کہ وطن اقامت میں جب اہل وعیال ساز وسامان یا رہائش یا ملازمت وغیرہ ہوتی ہے تو وہاں سے سفر کرنا وطن اقامت کو ختم کرنے کے لئے بالکل نہیں ہوتا، بلکہ سفر کی ضروریات وحاجات پوری کرنے کے بعد پھر وہیں واپس آنے کا ارادہ ہوتا ہے اور عرف سے بھی مذکورہ حقیقت کی تائید ہوتی ہے کہ وطن اقامت میں اہل وعیال ساز وسامان مکان وملازمت چھوڑ کر چند دن کے لئے سفر پر جانے سے عرف میں یہ نہیں سمجھا جاتا ہے کہ وہ یہاں سے ترک سکونت یا ترک وطن کر گیا، بلکہ وطن اقامت میں ان چیزوں کا بقاء، بقاء توطن کی قطعی دلیل سمجھا جاتا ہے۔

چنانچہ مذکورہ بالا حقیقت کی تائید "بدائع الصنائع" کی عبارت اور اس کی تعلیل سے بھی ہوتی ہے کہ وطن اقامت کے لئے وہ سفر مبطل ہے جو بصورت ارتحال ہو:

"وينتقض بالسفر أيضا، لأن توطنه في هذا المقام ليس للقرار، ولكن لحاجة، فإذا سافر منه يستدل به على قضاء حاجته، فصار معرضًا عن التوطن به فصار ناقضا له دلالة" (بدائع ۱۰۴/۱، بیروت)۔

وطن اقامت کے لیئے سفر کیوں مبطل ہے اس کی علامت علامہ کاسانیؒ نے جو اس عبارت میں بیان کی ہے اس سے یہ امر بالکل ظاہر ہے کہ یہاں وہ سفر مراد ہے جس سے یہ سمجھا جائے کہ سفر کرنے والا وطن اقامت کی وطنیت ختم کر کے جا رہا ہے، وہاں اب قیام کی ضرورت نہیں رہی اور یہ اسی صورت میں ہوگا، جبکہ سفر بصورت ارتحال ہو۔

جبکہ "البحر الرائق" میں صراحت ہے کہ بقائے ثقل سے وطن اقامت باقی رہتا ہے جس سے "بدائع الصنائع" کی تعلیل کی تائید وتوثیق بھی ہو جاتی ہے۔

"كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل، وإن أقام بموضع آخر" (بحر ۱۳۶/۲ رشیدیہ)۔

اور بعینہ یہی عبارت "محیط" ہی کے حوالہ سے "مجمع الانہر" میں بھی نقل ہے (مجمع الانہر ۱۶۴/۱، بیروت)۔

نیز "البحر الرائق" ہی میں "مجتبیٰ" کے حوالہ سے اور یہی صاف وبے غبار عبارت ہے:

---

[1] مدرسہ شیخ الاسلام شیخوپور اعظم گڑھ یوپی۔

''وفی المجتبیٰ نقل القولین فیما إذا نقل أهله ومتاعه، وبقی له دور وعقار، ثم قال: وهذا جواب واقعة ابتلینا بها. وکثیر من المسلمین المتوطنین فی البلاد ولهم دور وعقار فی القری البعیدة منها یصیفون بها بأهلهم ومتاعهم فلابد من حفظها أنهما وطنان له. لا یبطل أحدهما بالآخر'' (بحر ۲/۱۳۶ رشیدیة)۔

نیز ''کبیری'' میں بھی ''مبسوط'' کے حوالہ سے ایک جزئیہ ہے جس سے مذکورہ بالا امر کی تائید ہوتی ہے:

''وفی المبسوط: هو الذی نشأ فیه أو توطن فیه أو تأهل، فقوله فیه یتناول ما عزم القرار فیه وعدم الارتحال. وإن لم یتأهل'' (کبیری دار الکتاب / ۴۶۸)۔

مذکورہ بالا تمام فقہی عبارات وجزئیات خصوصاً محیط اور مجتبیٰ کے جزئیہ سے یہ بات مصرح طور پر معلوم ہوتی ہے کہ جس مقام پر آدمی مع اہل وعیال کے مقیم ہو وہ اس کا وطن ہوجاتا ہے اور اس کا یہ وطن اس وقت باطل ہوگا جب وہ یہاں سے رہائش ختم کرکے اپنے اہل وعیال اور ساز وسامان لے کر چلا جائے، تنہا اس کے سفر کرنے سے وہ باطل نہ ہوگا، لہٰذا ان مذکورہ فقہی عبارات کی بنا اس پر یہ کہنا بجا ہوگا کہ وطن اقامت کے لئے مطلق سفر مبطل نہ ہوگا، بلکہ وہ سفر مبطل ہوگا جو بصورت ارتحال ہوتا کہ بلا تعارض متون کی عبارت کی مراد [illegible] ... چنانچہ ان تفصیلات کی روشنی میں تینوں سوالوں کے جواب بالترتیب یہ ہوں گے۔

۱- مذکورہ جائے قیام میں کوئی اگر اپنا ذاتی مکان بھی بنالیا ہو اور اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو تو اس کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی اور وطن اصلی میں تعدد بھی ہوسکتا ہے جیسا کہ فقہ وفتاویٰ کی کتابوں میں صراحت ہے، چنانچہ ''بدائع'' میں ہے:

''ثم الوطن یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك'' (بدائع ۱۰۴/۱ بیروت)۔

اور ''مجتبیٰ'' کی عبارت جسے ''بحر'' نے نقل کی ہے جو اوپر مذکور ہوئی ہے اس پر بصراحت دال ہے کہ کسی مقام پر کسی کا مکان ہو اور وہاں اہل وعیال کے ساتھ صرف گرمی کا زمانہ گزارتا ہو تو وہ بھی اس کا وطن قرار دیا جائے گا، اور اس مذکورہ جائے قیام پر وطن اصلی کی تعریف بھی صادق آرہی ہے کہ وہاں اس نے اہل وعیال کے ساتھ رہنے سہنے کا ارادہ بھی کیا ہے اور وہاں سے بلا کسی مجبوری کے منتقل ہونے کی نیت بھی نہیں ہے، جیسا کہ وطن اصلی کی تعریف کرتے ہوئے فقہاء کرام لکھتے ہیں:

''والوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته أو بلدة أخری اتخذها دارًا أو توطن بها أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها. بل التعیش بها'' (بحر ۲/۱۳۶ رشیدیه)۔

۲- مذکورہ جائے قیام میں جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، بلکہ کرایہ کے مکان میں یا ادارہ وکمپنی کے مکان میں رہ رہے ہیں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں ان کے حق میں یہ جگہ وطن اقامت کے درجہ میں ہوگی نہ کہ وطن اصلی کے درجہ میں، کیونکہ یہ رہائش ایک عارضی ضرورت کی وجہ سے، مثلاً ملازمت یا کاروباری مصروفیت کی وجہ سے ہے، اگر یہ ضرورت وعارضہ ختم ہوجائے یا کرایہ کا مکان خالی کرنا پڑ جائے تو کوئی ضروری نہیں ہے کہ وہ وہیں رہائش اختیار کرے، اس لئے کہ کرایہ کے مکان میں رہائش یا کاروبار وملازمت کی وجہ سے ادارہ وکمپنی کے مکان میں رہنے سے مستقل رہائش اور توطن کا ارادہ نہیں ہوتا، اس لئے اس پر وطن اصلی کی تعریف صادق نہیں آتی، کیونکہ وطن اصلی میں:

''لیس من قصده الارتحال عنها بل التعیش بها'' کی قید ملحوظ ہے۔

لہٰذا اس صورت میں یہ وطن اقامت ہوگا، لیکن یہ وطن اقامت محض اس کے تنہا سفر کرنے سے باطل نہ ہوگا، جب تک کہ وہاں سے ترک توطن اور بصورت ارتحال سفر نہ کرے، بلکہ بقاء نقل وطن اقامت کی علامت ہوگی۔

۳- مذکورہ جائے قیام میں اگر کوئی شخص تنہا رہا ہو اور اہل وعیال ساتھ میں نہ رہتے ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تب بھی یہ جگہ اس کے حق میں وطن اقامت ہوگی اور یہ بھی وطن اقامت محض سفر سے باطل نہ ہوگا، جب تک کہ وہاں سے ترک ملازمت یا ترک کاروبار کرکے سفر نہ کرے، کیونکہ جس طرح سے وطن اقامت میں بقاء اہل وعیال وبقاء ثقل، بقاء وطن پر دلالت کرتے ہیں، اسی طرح سے ملازمت وکاروبار کا باقی رہنا بھی بقاء وطن پر دلالت کرتا ہے، محض سفر کرنے سے اعراض عن التوطن نہیں سمجھا جائے گا، لہٰذا دوسری اور تیسری صورت میں بھی ایسے لوگ سفر سے واپس آنے کے بعد یہاں پندرہ دن سے کم قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا ہوگا، نہ کہ قصر۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت کے احکام

مولانا محمد فہیم اختر ندوی[1]

فقہاء کرام کی اصطلاحی زبان میں جس جگہ انسان پیدا ہوا اور وہاں گھر بار ہے وہ وطن ہے، جس جگہ انسان نے شادی کر کے گھر بسا لیا وہ وطن ہے، جس جگہ کو انسان نے اپنی مستقل رہائش کے لئے منتخب کر لیا اور گھر آباد کر لیا وہ وطن ہے۔ اس طرح ایک سے زائد مقامات انسان کے لئے وطن اصلی ہو سکتے ہیں اور ان تمام مقامات پر اس کے لئے شریعت کے عام احکام نافذ ہوں گے۔

وطن جس طرح نئے بنتے ہیں اسی طرح وطن ختم بھی ہو جاتے ہیں۔ ایک جگہ جہاں گھر بار اور اہل و عیال رہتے تھے، انسان نے وہ جگہ چھوڑ دی، نہ وہاں زمین جائیداد رہی۔ نہ گھر باقی رہا اور نہ گھر کے لوگ وہاں رہے تو وہ جگہ اب وطن باقی نہیں رہی۔ دیکھئے! ہمارے رسول محمد ﷺ مکہ شہر سے مدینہ ہجرت فرما گئے، اہل و عیال بھی مدینہ آ گئے، اور مکہ کے گھر میں دوسرے رہنے لگ گئے، آپ علیہ السلام نے مدینہ منورہ کو اپنی جائے رہائش بنا لیا۔ پھر جب مکہ فتح ہوا اور اس موقع پر رسول کریم ﷺ مکہ میں چند ایام ٹھہرے تو وہاں مسافر کے طور پر نمازوں میں قصر فرماتے رہے۔

اس زمانہ میں آمد و رفت میں آسانی پیدا ہو جانے اور کسب معاش کے ذرائع بڑھ جانے کی وجہ سے اب رہائش کی کچھ نئی اور کچھ پرانی صورتیں پیدا ہوئی ہیں اور ان ہی کی بابت حکم شرعی کی تعیین مقصود ہے، اس سلسلے میں اکیڈمی کی جانب سے آئے ہوئے تین سوالات زیر غور ہیں:

## ۱- جائے قیام کی حیثیت اور وطن اصلی میں تعدد

وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں، جہاں جہاں انسان نے اپنی مستقل رہائش بنالی ہے، زمین جائیداد بھی رکھتا ہے اور اہل و عیال بھی رہتے ہیں یا اس میں کوئی ایک صورت موجود ہے وہ وطن اصلی ہوتی۔

"درمختار مع رد المحتار" میں ہے:

"إذا المعتبر الأهل دون الدار. كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له. و ليس له فيها دار"

(۲/ ۶۱۴ مکتبہ زکریا دیوبند)۔

(کیونکہ اعتبار اہل کا ہے، مکان کا نہیں، جیسے کسی شخص نے ایک شہر میں اہل بنایا اور وہ شہر اس کی سکونت بن گئی ہو اور وہاں اس کا کوئی گھر نہ ہو)۔

اور آگے ہے:

"أو (توطنه) أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل" (۲/۶۱۴ حواله سابق)۔

(یا اس کو وطن بنالے، یعنی وہاں رہ جانے کا عزم کرلے اور وہاں سے کوچ کر جانے کا ارادہ نہ ہو، خواہ وہاں اس نے اہل نہ بنایا ہو)۔

اسی مفہوم و مطالب کے جزئیات فقہ کی دیگر متداول کتابوں میں بھی ہیں (دیکھئے: ہندیہ- دار الفکر ۱۹۹۱)۔

پس وہ لوگ جن کا وطن اصلی موجود ہے، لیکن بغرض ملازمت یا تجارت وہ دوسرے کسی شہر میں بود و باش اختیار کر چکے ہیں وہاں ان کا مستقل قیام

---

[1] شعبہ اسلامیات مولانا آزاد نیشنل یونیورسٹی حیدرآباد۔

رہتا ہے، مکان بھی بنالیا ہے، تو یہ جائے قیام بھی اب وطن اصلی ہے اور ان دونوں جگہوں پر اس کے لئے مقیم کے احکام کا فذ ہوں گے۔

## ۲- دوسری جائے قیام میں کرایہ یا ادارہ کی طرف سے فراہم کردہ مکان میں رہائش کی حیثیت

ملازمت یا تجارت کی غرض سے جس جگہ رہائش اختیار کی گئی ہے اور وہاں اہل وعیال کے ساتھ وہ شخص قیام پذیر ہے، البتہ وہاں اپنا ذاتی مکان نہیں بنایا ہے، بلکہ کرایہ کے مکان میں یا ادارہ کی جانب سے ملے ہوئے مکان میں قیام رہتا ہے، یہ جگہ قیام بھی راقم کے خیال میں وطن اصلی شمار کی جانی کی، کیونکہ اس جگہ کو اس نے اپنی مستقل سکونت بنالی ہے۔

آج بے شمار ایسے لوگ ہیں جو بڑے اور متوسط شہروں میں برسوں سے رہ رہے ہیں، وہاں ان کا اپنا مکان نہیں ہے، لیکن مستقل رہائش وہیں ہے، ان کا آبائی مکان کسی دوسری جگہ ہے جہاں وہ کبھی کبھار جاتے بھی ہیں، کچھ لوگ صرف تہوار کے موقع پر جاتے ہیں، لیکن جہاں ان کی ملازمت یا تجارت ہے وہیں وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ مستقلا رہتے ہیں۔ بچوں کی تعلیم اور دیگر ضروریات بھی اسی جائے قیام سے متعلق ہوجاتی ہیں، بلکہ مختلف اسباب کے تحت ایسے لوگ اسی جائے قیام کے شہر میں سرکاری کاغذات، مثلاً الیکشن شناختی کارڈ، راشن کارڈ، وغیرہ بنوالیتے ہیں، ایسے لوگوں کے لئے یہ جگہ ہر اعتبار سے وطن اصلی کی طرح ہوجاتی ہے، صرف اس بات سے کہ وہاں ان کا اپنا مکان نہیں ہے وطن اصلی ہونے پر اس لئے فرق نہیں پڑے گا کہ وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان ہونے کی شرط لازم نہیں ہے، موجودہ دنیا میں کتنے ہی ایسے لوگ ہیں جو پوری زندگی کرایہ کے مکان یا ادارہ کے مکان میں گذار دیتے ہیں اور ان کی جدوجہد کسی ذاتی مکان کا روپ نہیں دھار پاتی ہے، چونکہ انھوں نے وہاں مستقل سکونت اختیار کرلی ہے اور متعلقہ ملازمت یا تجارت کے رہتے وہ وہاں سے کہیں اور منتقل ہوجانے کا ارادہ نہیں رکھتے، اس لئے وہ وطن اصلی شمار ہوگا، جیسا کہ ''فتاوی شامی'' کی عبارت پیچھے گزر رہی ہے:

''او (توطنه) أي عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل''۔

لیکن اس جواب سے ایک صورت مستثنی ہونی چاہئے، وہ یہ کہ آج کل متعدد ایسے لوگ بھی ہیں جو بغرض ملازمت اپنے آبائی مکان سے دور کسی شہر میں مقیم ہیں، کوئی دوسری اچھی ملازمت سردست موجود نہیں ہے، اس لئے اپنی اسی ملازمت سے وابستہ رہ کر کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں، اپنی نجی ضروریات کی وجہ سے یا دیگر مختلف اسباب کی وجہ سے وہ اپنی فیملی اپنے ساتھ رکھتے ہیں، لیکن ان کے ذہن میں یہ بات کسی گوشہ میں نہیں ہوتی کہ اس شہر کو وہ اپنا وطن بنا رہے ہیں، وہاں مستقل سکونت اختیار کرنے کا ان کا کوئی ارادہ یا پلان نہیں ہوتا ہے، صرف موجودہ ایام حیات کو گذارنے کے لئے وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہ رہے ہوتے ہیں، اسی لئے جب بھی انہیں کسی اچھی ملازمت کا موقع ملتا ہے وہ وہاں سے کوچ کر جاتے ہیں، ایسے لوگوں کے لئے وہ جائے قیام وطن اصلی کے حکم میں نہیں ہوگی اور یہ لوگ اگر کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں قصر کرنا چاہئے، مذکورہ دونوں صورتوں میں مابہ الامتیاز اس شخص کا عزم وارادہ ہوگا کہ آیا اس نے وہاں مستقل سکونت اختیار کرنے کا ارادہ بنالیا ہے یا عارضی طور پر وہ اہل وعیال کے ساتھ مقیم ہیں، اول الذکر کے لئے وہ جگہ وطن اصلی ہوگی اور مؤخر الذکر کے لئے وطن اقامت۔

یہاں یہ اشکال پیدا ہوسکتا ہے کہ بغرض ملازمت دوسرے شہر میں مقیم اکثر لوگوں کا تو یہی خیال ہوتا ہے کہ اس سے اچھی ملازمت جہاں ملے وہاں منتقل ہوجائیں گے، تو پھر دونوں صورتوں میں فرق کیا رہا؟ اس کی توضیح یہ ہے کہ ان دونوں صورتوں میں واضح فرق ہے، پہلی صورت میں لوگ مستقلا سکونت اختیار کرچکے ہوتے ہیں، وہ بڑی حد تک اپنی ملازمت یا اپنی تجارت میں ہی رہنے کا ذہن بنائے ہوتے ہیں، امکانی طور پر یہ بات ضرور ہوتی ہے کہ اچھی ملازمت یا اچھی تجارت کا موقع پیدا ہونے پر وہ منتقل بھی ہوسکتے ہیں، لیکن یہ خیال ان کے ذہن پر غالب نہیں ہوتا اور نہ وہ اس کے لئے کوشاں ہوتے ہیں، اس لئے وہ بتدریج وہاں اپنی سکونت کو مستحکم بناتے جاتے ہیں اور مستقل مکان کے لئے بھی کوشاں رہتے ہیں، جبکہ دوسری صورت میں لوگ عارضی قیام کا ذہن رکھتے ہیں، دوسری ملازمت یا مصروفیت کے لئے کوشاں ہوتے ہیں اور وہاں اپنی رہائش کو مستحکم بنانے کی فکر سے بالکل خالی الذہن ہوتے ہیں، اس لئے پہلی صورت میں لوگوں کے لئے وہ جگہ وطن اصلی قرار پائے گی اور دوسری صورت والوں کے لئے وہ جگہ وطن اقامت۔

## ۳- جائے قیام میں تنہا کرایہ کے مکان میں رہنے کی حیثیت

راقم کے خیال میں ایسے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اقامت ہوگی، کیونکہ ایسا شخص گو کہ اپنی ملازمت کے قیام پر مقیم رہتا ہے، لیکن جہاں اس کے اہل وعیال ہیں وہاں سے ہی اس کا ذہن وقلب متعلق رہتا ہے، ایسے لوگ اکثر وبیشتر جاتے رہتے ہیں، بسا اوقات وطن قریب ہے تو ہر ہفتہ جاتے ہیں، یا جب موقع میسر ہوا چلے جاتے ہیں، بظاہر یہی محسوس ہوتا ہے کہ ایسے لوگ اس شہر کو اپنی مستقل سکونت بنانے کا ارادہ نہیں رکھتے ہیں اور وطن ہونے کی دوسری کوئی علامت بھی وہاں موجود نہیں ہے، یعنی نہ تو وہاں اس کا مکان ہے اور نہ وہ اس کے اہل وعیال کا مقام ہے، اس لئے اس شخص کے لئے وہ جگہ وطن اقامت شمار کی جانی چاہئے اور اگر وہ کسی سفر سے لوٹ کر وہاں آئے اور صرف چند دن قیام کے بعد پھر سفر پر روانہ ہونے کا ارادہ ہو تو اسے وہاں ان دنوں میں قصر کرنا چاہئے۔

پس اکیڈمی کے تینوں سوالات کا حاصل جواب یہ ہے:

۱- پہلے سوال میں وہ جگہ جہاں مستقل قیام ہے اور وہاں اس نے مکان بھی بنالیا ہے وہ وطن اصلی ہوگی اور پہلا وطن اصلی بھی باقی رہے گا، کیونکہ وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں۔

۲- دوسرے سوال میں جہاں وہ شخص مستقلا رہائش پذیر تو ہے اور ساتھ میں اہل وعیال بھی رکھتا ہے، لیکن اس نے وہاں اپنا مکان نہیں بنایا ہے، راقم کے خیال میں اگر وہ وہاں بس جانے کا ارادہ رکھتا ہے اور اسی سمت ہی کوشاں ہے تو ایسے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اصلی ہوگی اور اگر وہ کسی مجبوری یا ضرورت کے تحت اپنی فیملی ساتھ رکھتا ہے، لیکن اس کا ارادہ وہاں بس جانے کا نہیں ہے اور نہ اس کے لئے کوشش اس کے ذہن میں ہے تو ایسے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اقامت قرار پائے گی۔

۳- تیسرے سوال میں بظاہر یہی محسوس ہوتا ہے کہ تنہا رہنے والا شخص عارضی قیام کی نیت رکھتا ہے اور جب جب موقع ملے وہ اپنے اصلی وطن چلا جاتا ہے، اس نے نہ تو اس قیام کو مستقل وطن بنانے کا ارادہ کیا ہے اور نہ تو دیگر کوئی علامت وطن بنانے کی پائی جاتی ہے، اس لئے اس کے حق میں یہ قیام وطن اقامت ہوگا۔

# وطن اصلی میں تعدد کی صورتیں

مولانا بدر احمد مجیبی[1]

اس زمانے میں بہت سے لوگ کسب معاش کے لئے دوسری جگہوں میں قیام کر لیتے ہیں جہاں وہ ملازمت کرتے ہیں یا اپنا کاروبار وغیرہ کرتے، ایک طویل عرصہ سے وہاں مقیم ہیں تعطیلات کے علاوہ سال کا تقریباً پورا حصہ وہیں گزارتے ہیں، صرف عید بقرعید یا طویل تعطیلات میں اپنے وطن جاتے ہیں، پھر واپسی ہو جاتی ہے، ضروریات زندگی بھی ان کو یہاں مکمل طور سے مہیا ہو جاتی ہیں، بعض لوگ وہاں مکان بھی بنا لیتے ہیں، لیکن ان کا اپنے وطن اصلی سے بھی تعلق باقی رہتا ہے۔

یہاں پر سوال یہ اٹھتا ہے کہ جن مقامات میں ان کی ملازمت ہے، یا ان کا کاروبار ہے اور وہاں وہ طویل عرصہ سے مقیم ہیں، کیا یہ مقامات ان کے لئے اقامت کی حیثیت رکھتے ہیں یا وطن اصلی ہو جاتے ہیں، پھر اس میں یہ سوال اٹھتا ہے کہ کیا وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے؟

وطن اصلی کے بارے میں فقہائے کرام تحریر کرتے ہیں کہ وطن اصلی ایک سے زیادہ ہو سکتا ہے، اس میں کوئی قباحت لازم نہیں آتی، اگر وطن اصلی کی تعریف متعدد مقامات پر صادق آ رہی ہے تو وہ متعدد مقامات ایک آدمی کے وطن اصلی ہو سکتے ہیں۔

امام علاء الدین کاسانی فرماتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله تروج منها'' (بدائع ۲۸۱/۱، نیز دیکھئے: فتاوی قاضی خان ۱۶۶/۱، مراقی الفلاح ۲۳۳/۲)۔

اس سے معلوم ہوا کہ اگر ایک سے زیادہ جگہوں مین وطن اصلی کی شرطیں پائی جائیں تو ایک آدمی کے متعدد وطن اصلی ہو سکتے ہیں۔

## وطن اصلی کسے کہتے ہیں؟

اس کی حقیقت کو جاننے کے لئے ہم فقہاء کرام کی ذکر کردہ وطن اصلی کی تعریف کو پیش کرتے ہیں، اس کے بعد ہم دیکھیں گے کہ ملازمت یا کاروبار کی جگہوں پر وطن اصلی کی تعریف صادق آتی ہے یا نہیں۔

شمس الائمہ سرخسی اس کی تعریف اس طرح فرماتے ہیں۔

''الوطن الأصلي: وهو أنه إذا نشأ ببلدة أو تأهل بها أو توطن بها'' (مبسوط للسرخسی ۲۵۲/۱)۔

''بدائع اور البحر الرائق'' میں اس کی تعریف اس طرح ہے:

### وطن اصلی

''وهو وطن الإنسان أو بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (بدائع ۲۸۰/۱، البحر الرائق ۱۳۶/۲، تبیین الحقائق ۵۱۷/۱، تاتارخانیہ ۱۹/۲، فتح القدیر ۲۱/۲، حلبی کبیر شرح حاشیہ منیۃ المصلی/۵۴۶)۔

---

[1] المعہد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء پھلواری شریف، پٹنہ۔

''الدر المختار'' میں ہے:۔

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه أی عزم القرار فیه وعدم الارتحال وإن لم یتأهل'' (الدر المختار مع الرد/ ۶۱۴، الدر المنتقی ۱/۲۴۳)۔

واضح رہے کہ کلام فقہاء میں یہاں پر''الارتحال'' سے مطلق سفر کرنا مراد نہیں ہے، بلکہ اس جگہ کو چھوڑ کر کسی دوسری جگہ منتقل ہو جانا مراد ہے، کیونکہ سفر کرنے سے وطن اصلی باطل نہیں ہوتا۔

ان تعریفات سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ تین صورتوں میں سے کوئی ایک صورت، پائی جائے تو وہ جگہ وطن اصلی قرار پائے گی۔

الف- جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو اور وہ وہاں رہتا ہو، ان تعبیرات:

''مولد الإنسان، کان مولده وسکن فیه، إذا نشأ ببلدة وطن الإنسان فی بلدته هو موطن ولادته''۔

اس سے یہی معلوم ہوتا کہ جہاں آدمی کی پیدائش اور پرورش ہوئی ہو اور وہ وہاں رہتا ہو، وہ اس کا وطن اصلی ہے۔

ب- جہاں اس نے شادی کرلی ہو اور اس کے اہل وعیال وہاں رہتے ہوں۔

''أو تأهل بها أو بلدة التی تأهل فیها أو موضع تأهل به أو لم یکن مولده ولکنه تأهل به وجعله دارا''۔

ان تعبیرات سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ جس جگہ اس نے شادی کرلی ہو اور اس کے اہل وعیال وہاں رہتے ہو وہ بھی وطن اصلی ہے۔

یہ واضح رہے کہ کسی جگہ محض شادی کرلینا اس کے وطن اصلی ہو جانے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ اس کے اہل وعیال وہاں رہتے ہوں، جیسا کہ فقہاء کرام نے وطن اصلی کے باطل ہو جانے کے سلسلے میں لکھا ہے کہ اگر وطن اصلی سے دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہو جائے تو وہ وطن اصلی باقی نہیں رہے گا اگر وطن اصلی میں ایک بیوی کے رہتے ہوئے دوسرے شہر میں اس نے دوسری بیوی کو رکھا تو وہ بھی وطن اصلی ہو جائے گا۔

''ویبطل الوطن الأصلی بمثله إذا لم یبق له بالأول أهل وإن بقی لم یبطل بل یتم فیهما'' (الدر المختار ۶۱۴/۲)

''وأما إذا لم ینتقل بأهله ولکنه استحدث أهلا ببلدة أخری فلا یبطل وطنه الأول ویتم فیهما'' (ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

ج- آدمی اپنے آبائی وطن کو چھوڑ کر اپنے اور اپنے اہل وعیال کی مستقل رہائش کے لئے جس مقام کو متعین کرلے اور وہاں سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا اس کا ارادہ بھی نہ ہو وہ وطن اصلی ہو جاتا ہے۔

**یہ تعبیرات:**

''أو توطن بها أو بلدة أخری اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش بها، أو توطنه أی عزم القرار فیه وعدم الارتحال وإن لم یتأهل''۔

اس سے اسی کی وضاحت ہوتی ہے۔

ان تینوں صورتوں پر غور کرنے سے یہ معلوم ہوتا کہ جہاں مستقل طور سے اپنے رہنے کا ارادہ ہو یا جس جگہ مستقل طور سے اپنے اہل وعیال کو رکھنے کا ارادہ ہو وہ وطن اصلی ہے۔

خواہ وہ آدمی کا اپنا آبائی شہر ہو یا جہاں اس کی ولادت اور پرورش ہوئی ہو یا وہ جگہ ہو جہاں اس نے شادی کی ہے یا ان دونوں کے علاوہ کوئی دوسری جگہ ہو، خواہ ان مقامات میں اس نے اپنا ذاتی مکان بنالیا ہو یا کرایہ کے مکان میں رہتا ہو یا کمپنی کے دیئے ہوئے مکان میں رہتا ہو اگر وہاں مستقل رہنے کا ارادہ ہو تو وطن اصلی ہو جائے گا۔

کاروبار اور ملازمت کے مقامات کی تین صورتیں ہوسکتی ہیں ہم ذیل میں ان تینوں کی وضاحت کرتے ہیں:

۱- اپنے وطن اصلی سے تعلق برقرار رکھتے ہوئے ملازمت یا کاروبار کی وجہ سے کسی شخص کا دوسری جگہ طویل عرصہ سے قیام ہو اور وہاں اس نے اپنا ذاتی وطن بھی بنالیا ہو اس صورت میں اگر اس کا وہاں مستقل رہنے یا اپنے اہل وعیال کو وہاں مستقل رکھنے کا ارادہ ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہے اور اگر مستقل رہائش کا ارادہ یہ ہے کہ جب تک ملازمت ہے یا کاروبار ہے وہاں رہیں گے بعد میں وہاں سے اپنی پہلی جگہ منتقل ہو جائیں گے، وطن اصلی نہیں ہوگا، اگر چہ وہاں مکان بنالیا ہو اور اہل وعیال بھی ساتھ رہتے ہوں۔

۲- جن لوگوں نے وہاں مکان نہیں بنایا ہے کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے ہوئے مکان میں مع اہل وعیال رہتے ہوں وطن اصلی کے لئے بھی یہ مقام وطن اصلی اسی وقت ہوگا جب ان کا مستقل طور سے وہاں رہنے یا اپنے اہل وعیال کو وہاں مستقل رکھنے کا ارادہ ہو جائے، اگر ایسا نہیں ہے، تو وہ جگہ ان کے لئے محض جائے اقامت ہوگی۔

۳- جو شخص ملازمت یا کاروبار کی جگہ میں تنہا رہتا ہو اہل وعیال ساتھ نہ رہتے ہوں اور وہاں اس کا کوئی ذاتی مکان بھی نہ ہو، بلکہ کرایہ کے یا کمپنی کے میس رہتا ہو اس کے لئے یہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی، ہاں وطن اصلی اس وقت ہوگی جب وہ مستقل طور سے وہیں رہنے کا ارادہ کرلے۔

(دیکھئے: البحر الرائق ۲/۲۳۹، رد المحتار ۲/۶۱۴)۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت، مسائل اور احکام

مولانا راشد حسین ندوی[1]

## وطن اصلی کی تعریف

وطن اصلی کی تعریف کرتے ہوئے علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

"وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده. وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها" (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰ وکذا في البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

(وطن اصلی انسان کا اپنے یا دوسرے شہر میں وہ وطن ہے جس کو اس نے اپنا گھر قرار دیا ہو اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ وہاں متوطن ہو گیا ہو اور اس کا وہ وہاں سے کوچ کرنے کا نہ ہو کر وہاں زندگی گزارنے کا ہو)۔

اور صاحب "الدر المختار" نے وطن اصلی کی تعریف ان الفاظ سے کی ہے:

"هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (الدر المختار بهامش رد المحتار ۱/۵۸۶، شامی ۱/۵۸۶)۔

وطن نام ہے اس کی ولادت، اہل بنانے یا وطن بنا لینے کی جگہ کا صاحب "رد المحتار" فرماتے ہیں:

"قوله أو توطنه أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له إلا إذا عزم على القرار فيه، وترك الوطن الذي كان له قبله"۔

(مصنف کے قول "أو توطنه" کا مطلب یہ ہے کہ وہاں رہنے اور وہاں سے کوچ نہ کرنے کا عزم ہو، اگرچہ وہاں شادی نہ کی ہو، چنانچہ اگر اس کے والدین اس کی جائے ولادت کے علاوہ کہیں ہوں اور وہ بالغ ہو اور وہاں اہل نہ بنائے (شادی نہ کرے) تو یہ اس کا وطن نہیں ہوگا، الا یہ کہ وہاں رہنے کا عزم کرے اور اس سے پہلے اس کا جو وطن تھا اس کو چھوڑ دے)۔

## مذکورہ جگہ وطن اصلی ہے

ان تعریفات سے یہ بات صاف ہو گئی کہ جہاں دائمی قیام کا ارادہ ہو وہ جگہ وطن اصلی ہے، لہٰذا سوال میں جس شخص کا ذکر ہے اگر اس نے وطن اصلی سے تعلق قائم رکھتے ہوئے دوسری جگہ اپنا مکان بنایا ہے، زیادہ تر اس کا قیام بھی وہیں رہتا ہے اور ساتھ ہی اس کا ارادہ وہاں دائمی طور پر قیام کا ہے، یہ صورت حال صرف چند سالوں کے لئے نہیں ہے، تو مذکورہ جگہ اس کا وطن اصلی شمار ہوگی اور اگر مستقل اور دائمی طور پر قیام کا ارادہ نہیں ہے تو خواہ ذاتی مکان ہی کیوں نہ بنوالیا ہو اور خواہ وہاں طویل قیام ہی کا ارادہ کیوں نہ ہو، مذکورہ جگہ اس کا وطن اصلی شمار نہیں کی جائے گی۔

## وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے

اگر کسی شخص کے اہل وعیال بیوی بچے متعدد جگہ ہوں تو جہاں بھی اس کے اہل وعیال ہوں گے وہ جگہ اس کا وطن اصلی شمار ہوگی، چنانچہ علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

[1] جامعہ مفتاح العلوم مئو۔

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدا أو أكثر من ذلك، بأن له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد التي فيها أهله فيصير مقيما من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۲۸۱/۲۸۰/۱)۔

(پھر یہ جائز ہے کہ وطن اصلی ایک یا ایک سے زائد ہوں، اس طور پر کہ دو یا دو سے زیادہ شہروں میں اس کے اہل (بیوی) اور دار ہوں اور اس کے اہل کی نیت وہاں سے نکلنے کی نہ ہو، اگر چہ وہ سال میں ایک اہل سے دوسرے اہل کی طرف منتقل ہوتا رہتا ہو، یہاں تک کہ اگر وہ مسافر کی حیثیت سے ایسے شہر سے نکلے جس میں اس کے اہل ہوں اور ان شہروں میں سے کسی شہر میں داخل ہو جائے جس میں اس کے اہل ہوں تو وہ اقامت کی نیت کے بغیر ہی مقیم ہو جائے گا)۔

اسی کے ہم معنی عبارتیں دوسری کتابوں میں بھی موجود ہیں (دیکھئے: الدر المختار ۱/ ۵۸۶، فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۴۲)۔

لیکن سوال یہ ہے کہ اگر دونوں مقامات پر اس کی بیویاں نہ ہوں، بیوی ایک ہی ہو جس کو لیکر وہ دونوں مقامات پر آتا جاتا رہتا ہو، ایک جگہ اس کا مولد ومسکن تھی پھر وہ دوسری جگہ اس نے دائمی طور پر رہنے کا قصد کرلیا، لیکن مولد ومسکن میں بھی اس کی جائداد گھر اور ماں باپ یا بھائی چچا وغیرہ ہیں اور اس نے وہاں سے اپنا تعلق ختم نہیں کیا ہے اور دائمی طور پر یہی صورت حال رکھنے کا اس کا قصد وارادہ بھی ہے تو آیا اس کا یہ وطن اول وطن اصلی باقی رہے گا یا نہیں؟

اس کے جواب میں کتب فقہیہ میں دو روایات بغیر ترجیح کے منقول ہیں، ایک یہ کہ اس صورت میں بھی وہ جگہ وطن اصلی شمار ہوگی، جبکہ دوسری روایت اس کی نفی کرتی ہے، چنانچہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

''أقوله: إذا لم يبق بالأول أهل) أي وإن بقي له فيه عقار قال في النهر: ولو نقل أهله ومتاعه وله دور في البلاد لاتبقى وطنا له. وقيل: تبقى كذا في المحيط وغيره'' (شامی ۵۸۶/۱)۔

(اگر چہ اس کی جائداد وہاں موجود ہو، نہر میں فرماتے ہیں: اگر اپنے اہل اور سامان کو منتقل کردے اور شہر میں اس کے کچھ گھر ہوں تو وہ شہر اس کا وطن باقی نہیں رہے گا اور کہا جاتا ہے کہ باقی رہے گا، کذا فی المحیط وغیرہ)۔

اس عبارت میں لفظاً کسی روایت کو ترجیح نہیں دی گئی ہے، اگر چہ اصولاً بطلان وطنیت کی ترجیح موجود ہے، اسی سے ملتی جلتی عبارت ''ہندیہ'' میں بھی ہے:

''ولو انتقل بأهله ومتاعه... الخ'' (فتاوی ہندیہ ۱۴۲/۱)۔

اور ''مجمع الانہر''، نیز بحر میں محیط'' کے حوالہ سے منقول اس عبارت میں بھی اس کا اشارہ ملتا ہے:

''وفي محيط السرخسي لو كان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات أهله بالبصرة وبقي له دور وعقار بالبصرة، قيل: البصرة لا تبقى وطنًا له، لأنها إنما كانت وطنا له بالأهل لا بالعقار (إلى) وقيل: تبقى وطنا له؛ لأنها كانت وطنًا له بالأهل والدار جميعا، فبزوال أحدهما لا يرتفع وطن الإقامة، يبقى ببقاء الثقل'' (مجمع الانہر ۲۴۲/۱، البحر ۱۳۶/۲)۔

(اور سرخسی کی محیط میں ہے: اگر اس کے ایک اہل کوفہ میں اور ایک اہل بصرہ میں ہوں اور بصرہ کے اس کے اہل کی موت ہو جائے اور بصرہ میں اس کے کچھ گھر اور جائداد باقی رہیں تو ایک قول یہ ہے کہ بصرہ اس کا وطن باقی نہیں رہے گا، اس لئے کہ وہ اس کا وطن اہل کے سبب تھا، پھر کہتے ہیں: اور ایک قول یہ ہے کہ اس کے وطن کے طور پر باقی رہے گا، اس لئے کہ وہ اہل اور گھر دونوں کے سبب اس کا وطن تھا، لہٰذا ایک کے ختم ہو جانے سے وطنیت ختم نہیں ہوگی، جیسے کہ سامان کے باقی رہنے سے وطن اقامت باقی رہتا ہے)۔

اس عبارت سے ہمارا استدلال اس طرح ہے کہ وطن اصلی کی تعریف میں اوپر گزر چکا ہے کہ ''تاہل، توطن، یا تولد'' کی جگہ کو کہتے ہیں اور اس عبارت سے معلوم ہوا کہ تاہل کی بنیاد پر وطنیت اہل کے بغیر بھی ممکن ہے، تو جو وطنیت تولد کی بنیاد پر ہو، جیسا کہ ہماری اس بحث میں ہے اس کو بدرجہ اولی اہل کے بغیر باقی رہنا چاہئے، اس لئے کہ اس میں وطنیت کا سبب، یعنی تولد بھی باقی ہے اور اعراض عن التوطن بھی کلی طور پر نہیں ہے، جبکہ اوپر کے مسئلہ میں سبب وطنیت، یعنی تاہل کہا جاسکتا ہے کہ معلوم ہو چکا ہے۔

ان روایات میں اگر چہ کسی کی ترجیح منقول نہیں ہے، بلکہ اصولی اعتبار سے بطلان کو ترجیح دی گئی ہے، لیکن مسئلہ پر غور کرنے کے بعد قلبی رجحان اس بات کی

طرف ہو رہا ہے کہ اگر سابقہ وطن میں اس کا باقاعدہ قابل رہائش مکان اور سامان موجود ہے اور وہ مختلف موقعوں پر آتا جاتا بھی رہتا ہے، تو وہ جگہ بھی عرف میں اس کا وطن اصلی شمار کی جاتی ہے۔

لہٰذا: ''الثابت بالعرف کالثابت بالنص'' کے قاعدہ کے تحت اس کو اس کا وطن اصلی قرار دینا چاہئے، اس کو تقویت اس بات سے بھی ملتی ہے کہ اس طرح کے حالات میں اس شخص کو وہاں گھر جیسی سہولیات دستیاب ہوتی ہیں اور مسافر والی کوئی چیز پیش نہیں آتی۔

خلاصہ یہ کہ اس صورت میں بھی وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے۔

## کرایہ کے مکان میں قیام کا حکم

اوپر فقہی عبارات میں وطن اصلی کی جو تعریف نقل کی گئی تھی اس میں دائمی قیام کا ذکر ہے، ذاتی مکان یا کرایہ کے مکان کا ذکر نہیں ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی قرار دیئے جاتے وقت اصل بات یہ دیکھنی ہے کہ اس کا ارادہ کیا ہے؟ اگر اس کا ارادہ مستقل اس بستی میں قیام کرنے کا ہے تو یہ جگہ وطن اصلی ہوگی، خواہ وہ کرایہ کے مکان میں ہو یا کوارٹر وغیرہ میں، لیکن اگر مستقل قیام کا ارادہ نہیں ہے، تو یہ جگہ وطن اصلی نہیں ہو سکتی، بلکہ وطن اقامت ہوگی۔

## وطن اقامت کی تعریف

فقہاء کے نزدیک وطن اقامت وہ جگہ ہے جہاں پندرہ دن یا اس سے زیادہ مدت تک رکنے کا ارادہ ہو''بدائع''میں ہے:

''ووطن الإقامة وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث في موضع صالح للإقامة خمسة عشر يومًا أو أكثر''

(بدائع الصنائع ۲۲۶/۲، ۱/۲۸۰)۔

فقہاء فرماتے ہیں: اگر کسی مقام کو وطن اقامت بنالیا جائے تو شرعی طور پر وہ جگہ بھی قصر و اتمام وغیرہ کی جزئیات میں وطن اصلی کی طرح ہو جاتی ہے، فرق صرف یہ ہے کہ وطن اصلی صرف وطن اصلی سے باطل ہوتا ہے، جبکہ وطن اقامت وطن اصلی، وطن اقامت، نیز سفر سے بھی باطل ہو جاتا ہے۔

چنانچہ''بحر الرائق''میں ہے:

''وهو ينتقض بواحد من ثلاثة بالأصلي، لأنه فوقه، وبمثله وبالسفر، لأنه ضده'' (۱/۵)۔

اس تفصیل سے ظاہری طور سے یہی سمجھ میں آتا ہے کہ اگر کوئی شخص سفر پر جائے اور ایک گھنٹہ کے لئے بھی وطن اصلی آجائے تو وہ مقیم ہو جائے گا اور نماز میں اتمام کرے گا، لیکن اگر کوئی وطن اقامت سے سفر کرے، پھر دوبارہ اسی جگہ پندرہ دن سے کم مدت تک کے لئے لوٹ کر آئے، یعنی پندرہ دن سے پہلے ہی اسے پھر سفر پر جانا ہو تو مسافر ہوگا اور نماز میں قصر کرے گا۔

فقہی کتابوں کے ظاہر سے یہ بات صراحت کے ساتھ ثابت ہو رہی ہے اور اس کی روشنی میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ جو شخص دائمی طور پر نہ رہنے کے ارادہ سے کرایہ وغیرہ کے مکان میں رہ رہا ہو، تو خواہ وہ سالہا سال تک وہاں رہتا ہے اور پوری عمر وہاں گزار دے، لیکن جب بھی سفر کے بعد پندرہ دن سے کم مدت تک رکنے کے ارادہ سے وہاں آئے گا، تو وہ مسافر ہوگا اور نماز میں قصر کرے گا، لیکن اس جزئیہ پر ذہن میں راقم کو ایک کھٹک سی محسوس ہوتی تھی کہ جہاں سالہا سال سے قیام ہو تمام سہولیات دستیاب ہوں وطن اصلی سے بھی بڑھ کر لوگوں سے تعارف ہو غریب الدیاری اور اجنبیت کا احساس بھی باقی نہ رہا ہو وہاں پندرہ دن سے کم قیام ہونے پر انسان مسافر شمار کیا جائے اور اسے قصر کا حکم دیا جائے، یہ بات سوچنے کی ہے۔

مولانا مفتی رشید احمد صاحب لدھیانوی، اللہ ان کے درجات بلند فرمائے کہ آپ نے''احسن الفتاوی'' کی چوتھی جلد میں اس مسئلہ پر ایک مستقل بحث بنام: ''وطن الارتحال يبقى ببقاء الاثقال'' نقل فرمائی جو درحقیقت مفتی عبدالستار صاحب (خیر المدارس ملتان) کا تحریر کردہ ایک فتوی ہے، لیکن مفتی رشید صاحب نے اس کی تائید و توثیق فرمائی ہے، مفتی عبدالستار صاحب نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے اس کا خلاصہ خود انہیں کے الفاظ میں درج ذیل ہے:

''جو شخص کسی شہر میں باقاعدہ بیوی بچوں سمیت رہائش رکھتا ہے اور اس کا ذریعہ معاش بھی اسی شہر سے متعلق ہو تو اس کا یہ توطن جب باطل ہوگا، جبکہ اس شہر سے رہائش ختم کر کے چلا جائے، محض عارضی اور وقتی اسفار سے اس کا یہ وطن اقامت باطل نہیں ہوگا اور متون کے جزئیہ کا یہی مطلب ہے کہ وطن اقامت سے

جب سفر بصورت ارتحال ہوگا تو یہ اس کے لئے مبطل ہوگا، پس صورت مسئولہ میں سائل سفر کے بعد جب بھی منڈی بھاء الدین (سائل کا وطن اقامت) پہنچے گا مقیم تصور کیا جائے گا اور نماز پوری پڑھے گا" (احسن الفتاوی ۴/۱۰۱) اس کے لئے موصوف نے مندرجہ ذیل دلائل دیئے ہیں:

ملک العلماء امام ابوبکر الکاسانی نے تحریر فرماتے ہیں:

"وينتقض بالسفر أيضا؛ لأن توطنه في هذا المقام ليس للقرار ولكن لحاجة، فإذا سافر منه يستدل به على قضاء حاجته، فصار معرضا عن التوطن به... الخ" (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰،۲۸۱)۔

(اور وطن اقامت سفر سے بھی باطل ہو جاتا ہے، اس لئے کہ اس کا اس مقام کو وطن نہیں، بلکہ ایک حاجت کے لئے تھا تو جب اس نے وہاں سے سفر اختیار کر لیا تو اس سے اس کی حاجت پوری ہو جانے پر استدلال کیا جائے گا، لہٰذا وہ اس کو وطن بنانے سے اعراض کرنے والا ہو گیا)۔

تعلیل سے ظاہر ہے کہ جس شہر میں مکمل رہائش ہے وہاں سے ایک دو دن کے لئے جانا نہ تو حاجت پوری ہو جانے پر دلالت کر رہا ہے، نہ وطن بنانے سے اعراض کرنے پر، بلکہ اس جگہ رہائشی سامان کا باقی رہنا دلیل ہے، اس بات کی کہ ابھی تو وطن مکمل طور سے باقی ہے۔

"بحر الرائق" میں "محیط سرخسی" کے حوالہ سے ہے:

"كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل" (البحر الرائق ۲/۱۳۶ وكذا في مجمع الانهر ۱/۲۴۳)۔

(جیسا کہ وطن اقامت بھاری سامان کے باقی رہنے سے برقرار رہتا ہے)۔

اس عبارت سے بھی صاف ظاہر ہے کہ بقاء ثقل سے وطن اقامت باقی رہتا ہے، اس روایت پر صاحب "نہر، صاحب بحر، نیز منحۃ الخالق" میں علامہ شامی نے کلام نہیں فرمایا ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بظاہر ان حضرات کی رائے بھی یہی ہے۔

۳- عرف سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، چنانچہ جو شخص بال بچوں کے ساتھ کسی بستی میں مقیم ہو اور ایک دو دن کے لئے وہاں سے چلا جائے تو یہ نہیں کہا جاتا کہ اس نے سکونت ترک کر دی، نہ ہی سفر سے واپسی کو تجدید توطن یا استیناف سکونت قرار دیا جاتا ہے، البتہ اگر دوبارہ واپسی کے ارادہ کے بغیر بیوی بچوں کے چلا جائے تو اس صورت میں یہ کہا جاتا ہے کہ اس نے سکونت ترک کر دی ہے۔

۴- کم سے کم اتنا تو تسلیم کرنا ہی پڑے گا کہ صاحب "بدائع" کی تعلیل، نیز اس سے بھی بڑھ کر صاحب "بحر اور نہر" کی 'محیط' کے حوالہ سے مذکورہ عبارات سے اشتباہ پیدا ہو گیا ہے کہ وہ مقیم ہوگا یا مسافر اور موضع اشتباہ میں اتمام لازم ہوتا ہے مذکورہ لوگ اتمام کریں گے، اس لئے مذکورہ لوگ اتمام کریں گے۔

خلاصہ بحث یہ ہے:

سوال ۲ میں جن لوگوں کے متعلق سوال کیا گیا ہے اگر وہ کہیں سفر میں جاتے ہیں اور چند دن قیام کرنے کے بعد دوبارہ سفر میں جانے کا ارادہ رکھتے ہیں تو یہ لوگ اس جگہ مقیم ہوں گے اور اتمام کریں گے۔

## سوال ۳: تنہا رہنے والے کا حکم

سوال کے تحت جو دلائل نقل کئے گئے ہیں ان میں سے کسی میں بھی بال بچوں کی موجودگی کی کوئی قید نہیں ہے "بدائع" کی عبارت میں انقضاء حاجت اور اعراض (عن التوطن کو مدار) بنایا گیا ہے، جبکہ "محیط" کی عبارت میں بقاء ثقل کو عرف اور اشتباہ کی جو بات ہے، وہ دلیل بنائی گئی ہے، اس میں بھی بال بچوں کی موجودگی یا غیر موجودگی سے کوئی فرق نہیں پڑے گا، ان دلائل کی روشنی میں کہا جا سکتا ہے کہ اگر کوئی شخص کرایہ کے مکان یا کمرہ میں تنہا رہا ہو، لیکن ساز و سامان ساتھ ہو تو اگر اس سامان کو مقبوضہ کمرہ یا مکان میں چھوڑ کر سفر کرتا ہے، پھر ایک دو دن کے لئے دوبارہ وہاں آتا ہے تو اس کا بھی حکم وہی ہوگا جو نمبر ۲ کا ہے اور وہاں پہنچتے ہی وہ شخص مقیم ہو جائے گا مولانا رشید احمد لدھیانوی فرماتے ہیں:

اس امر کی توضیح ضروری ہے کہ بقاء وطن اقامت کا حکم اس صورت میں ہے، جبکہ وہاں اہل وعیال کو چھوڑ کر گیا ہو، یا سامان اپنے مقبوض مکان میں رکھ کر گیا ہو (احسن الفتاوی ۴/ ۱۰۲)۔

اور اگر وہ کسی گیسٹ ہاؤس وغیرہ میں مقیم ہے جہاں کسی کمرہ میں اس کا مستقل قیام نہ ہے، نہ قبضہ، جاتے وقت اس کا کمرہ کلی طور پر اس کے قبضہ سے نکل جاتا ہے، ساز وسامان بھی وہ ساتھ لے جاتا ہے یا کہیں امانت اور ودیعت کے طور پر رکھ جاتا ہے، اس بستی میں طویل قیام کے باوجود اسی طرح زندگی گزار رہا ہے تو جب وہ پندرہ دان یا اس سے زیادہ ٹھہرنے کی نیت کریگا تو مقیم ہو جائے گا اس سے کم دن ٹھہرنے کی نیت ہو تو اگر چہ "بدائع" کی تعلیل کے پیش نظر اسے بھی مقیم قرار دیا جاسکتا ہے، لیکن "محیط" کا جزئیہ اور عرف کی شہادت اس کے مقیم ہونے کے حق میں نہیں ہے۔

خلاصہ یہ کہ کسی مقام پر جائے قیام میں بیوی بچوں کے بغیر تنہا رہنے والے کا حکم بھی (۲) کے مطابق ہوگا، یعنی وہ شخص وہاں پہنچتے ہی مقیم تصور کیا جائے گا، بشرطیکہ وہ کمرہ یا مکان اس کا مقبوضہ ہو جس میں ساز وسامان چھوڑ کر وہ گیا ہے اور اگر وہ کمرہ یا مکان اس کا مقبوض نہیں ہے، تو یہ حکم نہیں ہوگا۔

# جائے ملازمت میں قصر و اتمام

مولانا محمد عثمان گورینی[1]

ملازم اپنی جائے ملازمت پر قصر کرے گا یا اتمام اس حکم کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ وطن کے اقسام و احکام کو اولا پیش نظر رکھا جائے، تاکہ صحیح حکم تک رسائی حاصل ہو جائے، اس لئے ہم اولا وطن سے متعلق کچھ تفصیل ذکر کریں گے بعدہ جائے ملازمت پر قصر و اتمام کے سلسلے میں احکام کو انشاء اللہ ذکر کریں گے:

## وطن اصلی

۱- وہ آبائی وطن جہاں پیدا ہو کر پلے بڑھے وہ انسان کا وطن اصلی ہوتا ہے۔

۲- جس جگہ خود مستقل قیام کا ارادہ کر لے، اگرچہ اس کے اہل وعیال کا قیام دوسری جگہ ہو۔

۳- جس جگہ اپنے اہل وعیال کو مستقل طور پر آبائی کر دے، خواہ سسرال ہو یا کوئی دوسری جگہ جیسا کہ ''امداد الاحکام'' میں مذکورہ ہے کہ کسی شہر محض نکاح کر لینے سے وہ وطن اصلی نہیں ہو جاتا، بلکہ اصل کا وہاں رکھنا اور وہاں سے منتقل نہ کرنا شرط ہے، چنانچہ عبارت ''بحر'' میں ہے:

''توطن بها أهله وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها''

اور عبارت ''فتح القدیر'' میں ہے: ''أو موضع تأهل به ومن قصده التعيش به لا الارتحال'' (فتح القدير ۲/۴۱)،

اور عبارت خلاصہ میں ''أو لم يكن مولده ولكن تأهل فيه وجعله دارًا تأهل''،

(تاہل کے ساتھ قصد تعیش وجعل دار کی قید صاف مذکور ہے، لہذا جب کوئی شخص کسی شہر میں نکاح کر کے زوجہ کو وہاں نہ رکھے تو زوجہ کا وطن شوہر کا وطن اصلی نہیں نہ ہوگا، اور اگر وہیں زوجہ کو مستقل رکھے تو پھر اس کا وطن شوہر کا بھی وطن ہو جائے گا، خواہ شوہر وہاں مستقل رہتا ہو یا دونوں جگہ رہتا ہو۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے: امداد الاحکام ۲/ ۳۱۰-۳۱۱، اعلاء السنن ۷/ ۲۶۹-۲۷۰، موسوعۃ الفقہ الاسلامی ۲۰/ ۱۵۸، شامی ۲/ ۶۱۴)۔

## وطن اصلی کا تعدد

وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں، مثلاً ایک سے زائد نکاح کر کے مختلف شہروں میں سب کو الگ الگ آباد کر دے تو جتنے شہروں میں اپنی ازواج کو آباد کیا ہے سب اس کے وطن اصلی بنیں گے، اسی طرح اپنے آبائی وطن کے علاوہ کسی دوسری جگہ جا کر مستقل سکونت و رہائش اختیار کر لے اور آبائی وطن میں ترک سکونت کا قصد نہ کرے تو یہ دونوں جگہیں (یعنی آبائی وطن اور جسکو اپنی مستقل سکونت کے لئے منتخب کیا ہے) وطن اصلی رہیں گے، جیسا کہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کوفہ سے بغداد منتقل ہونے کے بعد جب کبھی کوفہ جاتے تو کوفہ میں بھی اپنی نماز کا اتمام کرتے تھے اس کی وجہ یہی بیان کی جاتی ہے کہ انہوں نے کوفہ سے ترک وطنیت کا ارادہ نہیں کیا تھا، لہذا کوفہ اور بغداد دونوں ان کے وطن اصلی ہو گئے۔

''ثم الوطن يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أبل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة، حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد التي فيها أهله فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة. أن ابايوسف كان يتم بها، لكنه يحمل

---

[1] مدرسہ ریاض العلوم گورینی جونپور۔

علی أنه لم ینو ترکه" (جامع الرموز ۱/ ۱۱۳، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

## وطن اصلی کب ختم ہوگا

وطن اصلی کے ختم ہونے کے لئے دو باتوں کا ہونا ضروری ہے:

۱- اس وطن سے بے تعلق ہوکر ساز وسامان اور اہل وعیال کے ساتھ چلا جائے۔

۲- اس کے بعد کسی مقام کو وطن بنالے، لہٰذا کسی نے اگر دوسرے مقام کو وطن بنایا، مگر پہلے وطن سے بے تعلق نہیں ہوا، بلکہ اپنا وطن سمجھتا ہے، یا بالکلیہ چھوڑ دیا، مگر کسی مقام پر وطن اصلی کی حیثیت سے مقیم نہیں ہوا تو ان دونوں صورتوں میں اس کا وطن ختم نہ ہوگا۔

بلکہ باقی رہے گا اور وطن اصلی کے جو احکام ہیں اس پر جاری ہوں گے (شامی ۲/ ۶۱۴، فتح القدیر ۲/ ۴۳)۔

## محض زمین ومکان کی بقاء سے وطن اصلی کا بقاء

پہلے وطن اصلی کے علاوہ کسی دوسری جگہ کو وطن اصلی بنا کر پہلے وطن اصلی سے اہل وعیال کو منتقل کر لینے کے بعد اگر پہلے وطن میں صرف رہائشی مکان وجائداد وغیرہ باقی رہ گئے تو اس صورت میں پہلا وطن باقی رہے گا یا نہیں اس سلسلہ میں فقہاء کی رائے مختلف ہے:

بعض حضرات فرماتے ہیں کہ وطن اصلی میں اصل اعتبار اہل وعیال کا ہے مکان وجائداد کا نہیں جس طرح کہ مسافر نکاح کر کے ہمیشہ کے لیے سسرال میں رہنے لگا تو سسرال گو کہ اپنا وطن نہیں اور گھر بھی نہیں پھر بھی اس کا وطن بن جاتا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ وطنیت کے لئے بنیادی معیار اہل وعیال کا اقامت گزیں ہونا ہے، لہٰذا صرف مکان وجائداد باقی رہنے کی صورت میں وہ وطن اصلی باقی نہیں رہے گا، عام شہروں کی طرح ہوجائے گا۔

دوسرا قول: یہ ہے کہ جب تک وطن اصلی میں مکان وجائداد باقی ہیں اس وقت تک اس کی وطنیت ختم نہیں ہوگا، کیونکہ وطن مکان اور اہل وعیال دونوں کی بنا پر ہوا تھا تو صرف ایک کے نہ رہنے سے وطن ختم نہیں ہوگا۔

"إنما كانت وطنًا بالأهل والدار جميعًا فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن"۔

(البحر الرائق ۲/ ۶۱۴ مطبوعہ پاکستان، فرسامی زکریا، شامی ۶۱۴/ ۲ زکریا)۔

نوٹ: ......عام کتب فقہیہ میں مذکورہ بالا اختلاف مندرج ہے، لیکن اس میں سے کسی قول کو ترجیح نہیں دی گئی ہے، اس لئے احوط یہ ہے کہ صرف زمین ومکان کے بقاء کی صورت میں بھی وطن اصلی کو باقی مانا جائے، لیکن اس سے وہ صورت مستثنیٰ ہے کہ جب بلا قصد توطن کسی شہر میں زمین ومکان خرید لے تو وہ شہر اس زمین ومکان کی وجہ سے وطن اصلی نہیں بنے گا، کیونکہ مذکورہ اختلاف اس صورت میں ہے جب کوئی شہر وطن بن جائے، پھر نقل کے بعد زمین وغیرہ دلیل وطنیت ہے، لیکن کسی شہر کے وطن بننے کے لئے وہاں صرف زمین کا خرید لینا دلیل وطنیت نہیں۔

## وطن اقامت کی تعریف

مسافر کے لئے وطن اقامت وہ مقام ہے جہاں پندرہ یوم یا اس سے زائد اس ارادہ کے ساتھ ٹھہرنے کی نیت کر لے کہ اس کے بعد پھر رخت سفر باندھ لینا ہے علامہ ابن ہمامؒ فرماتے ہیں:

"هو ما ينوى الإقامة فيه خمسة عشر يومًا فصاعدًا على نية أن يسافر بعد ذلك" (فتح القدیر ۲/ ۴۲)۔

لیکن علامہ ابن نجیم مصری نے اس سے جامع تعریف کی ہے:

"هو الوطن الذى يقصد المسافر الإقامة وهو صالح لها نصف شهر" (البحر الرائق ۲/ ۱۳۶)۔

ابن نجیم کی وضاحت کے مطابق وطن اقامت ہونے کے لئے دو باتوں کا ہونا ضروری ہے: پندرہ یوم ٹھہرنے کی نیت اور وہ جگہ ٹھہرنے (اقامت) کے قابل بھی ہو، لہٰذا جنگل میں ہر چند کہ اقامت کی نیت کیوں نہ کر لے وہ اس کے لئے وطن اقامت نہ ہوگا اور نہ وہ مقیم ہوگا، کیونکہ جنگل اقامت کے قابل نہیں۔

## مبطلات وطن اقامت

وطن اقامت کے مبطلات کل تین ہیں:

۱- وطن اصلی، ۲- وطن اقامت، ۳- تیسرا سفر۔

۱- وطن اصلی سے وطن اقامت ختم ہو جاتا ہے، مثلاً کوئی شخص وطن اقامت سے انتقال وارتحال کا ارادہ ترک کردے۔

۲- پہلا وطن اقامت دوسرا وطن اقامت سے باطل ہو جاتا ہے، مثلاً کسی جگہ سے اقامت ترک کر کے دوسری جگہ کو وطن اقامت بنالے، پھر دوسرے وطن اقامت سے سفر شرعی کی مسافت پر نکلے اور پہلے وطن اقامت سے گذر ہو تو پہلے وطن اقامت میں داخل ہونے سے مقیم نہیں بنے گا، بلکہ مسافر ہی رہے گا۔

۳- مسافت شرعیہ کے سفر شرعی کے ارادہ سے نکلے پھر سفر پورا کرنے کے بعد اگر وطن اقامت سے گذر ہو تو وطن اقامت میں سفر کے احکام جاری ہوں گے، کیونکہ سفر سے وطن اقامت ختم ہو چکا ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: حاشیہ شرح النقایہ ۱/ ۳۸۵)۔

## خلاصہ جوابات

الف- اس مسئلہ کا مدار نیت پر ہے، اگر کسی شہر میں خود اپنے مستقل رہنے یا اپنے بال بچوں کو مستقل رکھنے کی نیت کرتے تو وہ شہر وطن اصلی بن جائے گا، خواہ اپنا ذاتی مکان بنائے یا نہ بنائے اور اگر کسی شہر میں عارضی قیام کا ارادہ ہے اور پھر اس شہر سے ارتحال کا قصد ہو تو اس جگہ پر وطن اقامت کے احکام جاری ہوں گے، اگرچہ اپنا ذاتی مکان بنالیا ہو، حاصل یہ ہے کہ صرف اتخاذ دار سے کوئی جگہ وطن اصلی نہیں بنے گی۔

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهّله أو توطنه، (قوله توطنه) أي عزم القرار فيه وعدم الارتحال. وإن لم يتأهل'' (شامی ۲/ ۶۱۴)۔

ب- وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدا أو أكثر من ذلك... الخ'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰، شامی ۲/ ۶۱۴)۔

وهذا جواب واقعة ابتلينا بها وكثير من المسلمين المتوطنين بالبلاد ولهم دور وعقار في القرى البعيدة يصيفون بها بأهلهم ومتاعهم. فلابد من حفظها، أنهما وطنان له لا يبطل أحدهما بالآخر'' (البحر الرائق ۲/ ۱۳۶)۔

۲- الف- ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکانات میں رہنے والے ملازمین کی ملازمت اگر ایسی ہے جس میں تبادلہ اور ریٹائرڈ (سبکدوش) کرنے کا ضابطہ نہیں ہے اور ملازم کا بلا کسی عذر کے خود ملازمت سے سبکدوش ہونے کا بھی ارادہ نہیں ہے تو یہ جائے ملازمت وطن اصلی ہو جائے گی۔

## وطن اصلی

''وطن أصلي هو الذي ولد فيه الإنسان أو له زوج في عصمته، أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به، ولم يكن له به زوج... أو مكث فيها بقصد الاستقرار والتعيش كانت له وطنا أصليا'' (كتاب الفقه على المذاهب الاربعہ ۱/ ۴۸۰)۔ ''توطنه أي عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (شامی ۲/ ۶۱۴)۔

ب- اگر اس ملازمت میں تبادلہ اور سبکدوش کرنے کا ضابطہ موجود ہو، لیکن ملازم نے جائے ملازمت پر ہی اپنے اہل وعیال کو اپنی معیت میں رکھنے کا قصد کرلیا اور اس جگہ سے بال بچوں کو منتقل کرنے کا ارادہ نہیں ہے، تو یہ جگہ بھی وطن اصلی ہو جائے گی۔

ج- اگر ملازمت میں تبادلہ وسبکدوش کرنے کا ضابطہ موجود ہے اور ملازم نے جائے ملازمت پر ہمیشہ رہنے (وطن بنانے) کا قصد نہیں کیا ہے، لیکن ملازمت کے بقاء تک بال بچوں کو اسی جگہ رکھنے کا قصد وارادہ ہو تو یہ مسئلہ حضرات اکابر کے درمیان مختلف فیہ ہے، عرف اور بعض کتب فقہیہ کی تصریح سے اس کا بھی وطن اصلی کی طرح ہونا معلوم ہوتا ہے، لہٰذا اگر کسی سفر کے بعد پندرہ یوم سے قبل دوبارہ سفر پر جانے کا ارادہ ہے تو بھی احتیاطاً اتمام کرنا چاہئے۔

''خروجا عن الاختلاف وتيقنًا ببرأة الذمة لكونه مؤديا بلا كراهة عند الأئمة الثلاثة ومع الكراهة عند الأحناف''

لیکن احتیاط امامت نہ کرنے میں ہے (۲۳۲ و ۲۳۷ خیر الفتاوی ۲ / ۷۰۱، ۶۸۹، احسن الفتاوی ۴ / ، امداد الاحکام ۲۲۳۲-۲۳۷)۔

۳- الف- جس جگہ بغیر اہل وعیال کے قیام ہے، اگر اس جگہ سے منتقل ہونے کا قصد وارادہ نہیں ہے، جیسے کاروباری جگہیں تو یہ بھی وطن اصلی ہے:

''أوقصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به، ولم يكن له به زوج.... أو مكث فيها بقصد الاستقرار والتعيش كانت له وطنًا أصليًا'' (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ/۴۸۰)۔

ب- تبادلہ اور سبکدوش کی جانے والی ملازمت میں اگر مرد کا تنہا قیام ہو، لیکن اسباب رہائش موجود ہو تو جب تک اس جگہ سے آئندہ کے لئے قیام کو ترک کر کے نہ چلا جائے تو اس وقت تک بعض اکابر کی رائے کے مطابق یہ وطن اقامت بحکم وطن اصلی ہے، لہٰذا احتیاطًا اتمام کرنا چاہئے اور امامت سے پرہیز کرنا چاہئے۔

(خیر الفتاوی ۲ / ۶۸۹-۷۰۱ / ، احسن الفتاوی ج ۴)۔

# وطن اقامت میں قصر واتمام کا حکم

محمد مصطفیٰ عبدالقدوس ندوی [1]

فقہاء نے وطن کی تین قسمیں کی ہیں: وطن، وطن اقامت وطن سکنی۔

## وطن اصلی

انسان کی جائے پیدائش یا وہ جگہ جہاں اس نے شادی کی، اس جگہ سے نقل مکانی کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہاں رہنے کا قصد ہو، یا وہ شہر جہاں اس نے نیا گھر بنایا، اس کو اپنا وطن بنایا، اہل وعیال کے ساتھ مستقل وہاں رہنے لگا، اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہیں رہنے کا ارادہ ہو۔

"وطن أصلي وهو مولد الإنسان أو موضع تأهل به و من قصده التعيش به لا الارتحال عنه" (فتح القدير ۲/۱۶، نیز دیکھئے: المحيط البرهاني ۲/۴۰۱، كبيرى/۵۰۵، جامع الرموز ۱/۱۱۴، البحر الرائق ۲/۲۳۹، مبسوط ۱/۲۵۰، بدائع ۱/۲۸۰، درمختار مع الرد ۲/۶۱۴)۔

اس تعریف سے مترشح ہوتا ہے کہ اگر آدمی اپنے آبائی وطن کو چھوڑ کر دوسری جگہ کو مستقل وطن بنالے اس طور پر کہ وہاں گھر بنالے، اپنے اہل وعیال کو وہاں منتقل کرلے، اور وہاں سے نقل مکانی کا ارادہ نہ ہو، تو وہ وطن اصلی بن جائے گا اور سابق وطن اصلی باطل ہوجائے گا۔

"ينقضه مثله إذا نوى ترك الوطن الأول" (بدائع ۱/۲۸۰ كبيرى/۵۰۶)۔

محیط برہانی میں ہے:

"وتوطن ببلدة أخرى بأهله وعياله لا تبقى البلد المنتقل عنها وطنا له" (۲/۴۰۱)۔

اس کی اصل یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ اور مہاجر صحابہؓ مکہ کے تھے وہاں ان کے گھر اور جائیدادیں تھیں اس لحاظ سے مکہ ان کا وطن اصلی تھا، لیکن جب گھر بار چھوڑ کر مدینہ آگئے اور مدینہ کو اپنا وطن بنالیا تو مکہ ان کا وطن اصلی باقی نہیں رہا، اسی وجہ سے آپ ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع سے فرمایا: "أتموا صلاتكم يا أهل مكة فإنا قوم سفر" (ابوداؤد: حدیث نمبر ۱۰۴۰، موطا امام مالک حدیث نمبر ۳۱۵-۸۰۲)۔

نیز اس تعریف سے دوسری بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، فقہاء کی تصریحات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ امکانی طور پر وطن اصلی بیک وقت چھ ہوسکتے ہیں۔

اول: انسان کی جائے پیدائش جہاں اس کے والدین اور پورا کنبہ آباد ہے۔

دوم: وہ جگہ جہاں انسان پیدا نہیں ہوا اور نہ وہاں شادی کی، البتہ وہاں رہنے کا مستقل ارادہ کرلیا ہے۔

"أو لم يتزوج ولم يولد فيه، ولكن قصد التعيش لا الارتحال عنه" (مراقی الفلاح/۲۲۳)۔

تیسری قسم وہ جگہ جہاں انسان شادی کرے سسرال ہی میں مستقل رہنے کا ارادہ کرلے یا کم از کم خود نہ رہ کر بیوی کو وہیں میکے میں مستقل رکھنے کا ارادہ ہو۔ (فتح القدیر ۲/۱۶، البحر الرائق ۲/۱۳۹، حاشیہ طحطاوی/ ۲۳۳، درمختار ورد المحتار ۲/ ۶۱۴-۶۱۹)۔

## مکان بنانے سے وطن اصلی کا حکم

جیسا کہ اوپر بیان آچکا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، اور آبائی وطن کو چھوڑ کر یا اس کو باقی رکھتے ہوئے، دوسری جگہ وطن اصلی بنایا جاسکتا ہے، لہذا

[1] استاذ المعہد العالی الاسلامی حیدرآباد۔

گر کوئی آدمی ملازمت یا کسی اور غرض سے دوسری جگہ گیا، اور وہاں اس نے اقامت اختیار کرلی اور مکان بنالیا تو اس کی تین صورتیں ہوں گی:

اول یہ کہ اپنے سابق وطن اصلی کو اس طرح چھوڑ دیا کہ اس سے تمام تعلقات منقطع کر لئے، نہ وہاں کچھ زمین و مکانات ہیں، اور نہ کوئی اہل و عیال میں سے ہے، تو اب اس کے لئے وہ وطن باقی نہیں رہے گا، بلکہ اس کا وطن وہی قرار پائے گا جہاں اس نے اقامت اختیار کی اور مکان بنایا اور اپنے اہل و عیال کے ساتھ مستقل قیام پذیر ہوا۔

اس کی دلیل یہ ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مہاجر صحابہ نے جب مدینہ منورہ کو اپنا وطن اصلی بنالیا تو مکہ ان کے لئے وطن اصلی باقی نہیں رہا (المحیط البرہانی ۲/۴۰۱، بدائع ۱/۲۸۰، کبیری/۵۰۶)۔

دوسری صورت یہ ہے کہ اس نے اپنے سابق وطن اصلی سے تعلق باقی رکھا اس طور پر کہ وہاں آمد و رفت، وہاں اسکے مکان، زمین اہل خاندان ہیں تو ایسی صورت میں اس کے لئے وہ وطن اصلی باقی ہے اور یہ جہاں اس نے اقامت اختیار کی ہے اور مکان بنا کر رہنا شروع کیا ہے وہاں سے نقل مکانی کا ارادہ بھی نہیں ہے دوسرا وطن اصلی قرار پائے گا۔

''فقوله: أوتوطن فيه يتناول ما عزم القرار به فيه وعدم الارتحال. وإن لم يتأهل'' (کبیری/۵۰۵. نیز دیکھئے البحر الرائق ۲/۲۳۹، المحیط البرہانی ۲/۴۰۲، البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

تیسری صورت یہ ہے کہ وطن اول میں صرف مکان و زمین ہوں تو اس کے وطن اصلی باقی رہنے میں اختلاف ہے، بعض فقہاء کی رائے یہ ہے کہ وہ وطن اصلی باقی رہے گا، کیونکہ وہ اہل مکان اور زمین کی وجہ سے وطن اصلی تھا وہاں سے منتقل ہونے کے بعد وہاں مکان اور زمین باقی رہ جاتے ہیں اور اصول یہ ہے کہ جب حکم کسی علت کی وجہ سے ثابت ہو تو وہ حکم اس علت کے کچھ بھی حصہ باقی رہنے سے حکم باقی رہتا ہے، بعض دوسرے فقہاء کا رجحان یہ ہے کہ اول وطن اصلی باقی نہیں رہے گا، کیونکہ وہ وطن اصلی اہل کی وجہ سے تھا اور جب وہاں سے اہل منتقل ہو گیا تو اب وہ وطن اصلی باقی نہیں رہا، بلکہ باطل ہو گیا۔

دوسرے قول کی تائید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد سے بھی ہوتی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''من تأهل في بلد فليصل صلاة المقيم'' (جس شہر میں جس کا اہل ہو وہ اس شہر والوں میں سے ہے) (مسند احمد)، نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے مکانات و زمینات مکہ میں رہنے کے باوجود مکہ ان کے لئے وطن اصلی باقی نہیں رہا، چنانچہ حجۃ الوداع کے موقع سے فرمایا:

''اے اہل مکہ تم لوگ اپنی نماز پوری پڑھو، کیونکہ ہم لوگ مسافر ہیں'' (ابوداؤد حدیث نمبر ۱۰۴۰، موطا امام مالک حدیث نمبر ۸۰۲۳۱۵)۔

غور کرنے سے انداز ہوتا ہے کہ جس شہر میں اہل مستقل قیام پذیر ہوں گو کرایہ کے مکان میں ہوں وہاں صاحب اہل کے ذاتی مکان و زمین نہ ہوں پھر بھی وہ شہر اس کے لئے وطن اصلی قرار پائے گا، جیسا کہ دوسرے قول کے ذیل میں اور اس سے پہلے اس کے دلائل گذر چکے ہیں، لیکن جس شہر یا گاؤں میں پہلے اہل تھے، اب صرف مکان و زمین ہیں، اہل دوسرے شہر منتقل ہو چکے ہیں اس صورت میں بھی پہلا شہر، گاؤں وطن اصلی باقی رہنا چاہئے (البحر الرائق ۲/۲۳۹، کفایہ مع الفتح ۲/۱۸)۔

جیسا کہ اوپر بعض فقہاء کی رائے اور دلیل گذر چکی ہے، اس لئے کہ جن فقہاء کے نزدیک صرف مکان و زمین کی وجہ سے وطن اصلی باقی رہتا ہے وہ اہل کی وجہ سے وطن اصلی ہونے اور باقی رہنے کے منکر نہیں ہیں، اور جو فقہاء محض مکان و زمین کے باقی رہنے کی وجہ سے وطن اصلی کے باقی رہنے کے قائل نہیں، بلکہ اہل کے باقی رہنے کو ضروری قرار دیتے ہیں انہوں نے جن نصوص سے استدلال کیا ہے وہ قابل تاویل ہیں۔

پہلی حدیث: ''من تأهل ببلدة فهو منهم'' اہل کی بنیاد پر وطن اصلی ہونے پر دال ہے، لیکن اگر کوئی شہر یا گاؤں پہلے سے وطن اصلی تھا اہل منتقل ہونے کے بعد وہاں مکان و زمین باقی رہ گئے تو اس کے مکان وطن اصلی نہ ہونے کے بارے میں یہ حدیث خاموش ہے اور احناف کے نزدیک مفہوم مخالف معتبر نہیں ہوتا ہے، جہاں تک دوسری حدیث: ''أتموا صلاتكم فإنا قوم سفر'' کی بات ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کے مکانات و زمینات پر سے ان کی ملکیت زائل ہو چکی تھی، ان پر کفار قریش کی ملکیت قائم ہو گئی تھی، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مہاجر صحابہؓ کے حق میں مکہ کے وطن اصلی باقی رہنے کا سوال ہی پیدا

نہیں ہوتا۔

جہاں تک مذکورہ بالا صورت میں دوسری جگہ اس نے اقامت اختیار کی اور مکان بھی بنالیا اور وہاں سے منتقل ہونے کا ارادہ نہیں تو وہ اس کا وطن اصلی بن گیا، جیسا کہ اوپر فقہاء کی تصریحات اور نص گزر چکی ہیں، اور اگر بالفرض کسی نے دوسری جگہ مکان بنایا تو ہے، لیکن وہاں مستقل قیام کا ارادہ نہیں یا ویسے ہی زمین خرید کر مکان بنا کر چھوڑ دیا ہے وہاں بالکلیہ قیام نہیں ہے ان تمام صورتوں میں اس کے لئے یہ دوسرا وطن اصلی قرار نہیں پائے گا، اس لئے کہ وطن اصلی بننے کے لئے صرف مکان کی تعمیر کافی نہیں ہے؛ بلکہ وہاں بودو باش اختیار کرنا اور وہاں سے نقل مکانی کا ارادہ نہ ہونا ضروری ہے۔

(دیکھئے: المبسوط ۱/۲۵۰، بدائع ۱/۲۸۰، فتح القدیر ۲/۱۶، المحیط البرہانی ۲/۴۰۱، البحر الرائق ۲/۲۳۹، کبیری در مختار مع الرد ۲/۶۱۴، جامع الرموز ۱/۱۱۴)۔

اس لئے کہ مکان کی تعمیر کبھی رہنے کے لئے ہوتی ہے کبھی رہنے کے لئے نہیں ہوتی ہے:

''كون البنا يقصد الدوام ويمنع الاتفاق في الإجارة على إيجاب القلع فظهر أنه قد يراد للبقاء وقد لا''

(ردالمحتار ۳۰۲/۷ باب البیع)۔

بلکہ کرایہ پر دینا اور مال کمانا مقصود ہوتا ہے اور کبھی پلاٹ کی حفاظت مقصود ہوتا ہے۔

## دوسری جگہ قیام کی صورت میں قصر واتمام کا حکم

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہوں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں، کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہیں تو انہیں قصر کرنا چاہئے یا اتمام؟

جیسا کہ بیان آچکا ہے کہ پہلے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور مقام کو وطن اصلی بنانے کے لئے بنیادی طور پر وہاں مستقل قیام کے ارادہ کے ساتھ ساتھ سے نقل مکانی کا ارادہ نہ ہونا ضروری ہے۔

مزید فقہاء کی تصریحات ملاحظہ ہوں:

''وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (بدائع ۲/۲۵۰، نیز دیکھئے: جامع الرموز ۱/۱۱۴، البحر الرائق ۲/۲۳۹، مراقی الفلاح/۲۲۲، جامعہ الرموز ۱/۱۱۳، کفایۃ مع الفتح، الدر والغرر ۱/۱۳۵، فتح القدیر: ۲/ ۱۵، ۱۶، کبیری/۵۰۵، المبسوط ۱/۲۵۰، درمختار مع الرد ۲/۶۱۴)۔

اس لئے مذکور بالا صورت میں ان لوگوں کے حق میں وہ جگہ جہاں ان کا مستقل قیام ہے، وطن اصلی کی طرح شمار اس وقت ہوگی، جبکہ ان لوگوں کا وہاں سے منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو ایسی صورت میں اگر یہ لوگ کسی سفر سے واپسی کے بعد پندرہ دن سے کم یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھیں تو انہیں یہاں نماز میں پوری پڑھنی ہوگی، یعنی قصر کے بجائے اتمام لازم ہوگا۔

اور اگر ان لوگوں نے یہاں مستقل رہنے کا ارادہ نہیں کیا، یا یہاں مستقل قیام تو ہے، لیکن اس جگہ کو وطن اصلی بنانے کا ارادہ نہیں ہے تو یہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی کی طرح شمار نہیں کی جائے گی، بلکہ وطن اقامت کے حکم میں ہی رہے گی اور ایسے لوگ اگر کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں یہاں قصر ہی کرنا ہوگا۔

## سفر شرعی سے وطن اقامت کا بطلان؟

سفر شرعی سے وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے۔

ملک العلماء علامہ کاسانی کا بیان ہے:

''وينتقض بالسفر أيضًا؛ لأنه توطنه في هذا المقام ليس للقرار'' (بدائع الصنائع ۲/۲۸۱)۔

"لأنه ضده" (فتاوی تاتار خانیہ ۲/۲۰)۔

علامہ قہستانیؒ لکھتے ہیں:

"وینقضه الوطن الأصلي ووطن الإقامة وإنشاء السفر" (جامع الرموز ۱/۱۱۳)۔

لہٰذا اگر کوئی شخص وطن اقامت سے سفر شرعی کے ارادہ سے نکلا پھر وطن اقامت واپسی کے بعد چند روز، یعنی پندرہ دن سے کم قیام کر کے دوبارہ سفر شرعی کا ارادہ رکھتا ہے تو اسے قصر کرنی لازم ہوگی اور اس پر مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور اس وقت تک مسافر ہی رہے گا جب تک کم از کم پندرہ دن قیام کا ارادہ نہ ہو، جب دوبارہ پندرہ دن یا اس سے زیادہ دنوں کے قیام کا ارادہ کرے گا تو از سر نو دوبارہ وطن اقامت بن جائے گا، اس سے کم کی نیت سے وطن اقامت نہیں بنے گا اور وہ مسافر ہی کے حکم میں رہے گا اور تنہا نماز پڑھنے کی صورت میں قصر کرے گا۔

## جائے قیام میں تنہا مستقل اقامت کی صورت میں قصر و اتمام کا حکم

۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی تنہا رہ رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟

جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا کہ کسی مقام کے وطن اصلی ہونے کے لئے ضروری ہے کہ وہاں مستقل رہنے کی نیت کے ساتھ وہاں سے نقل مکانی کا ارادہ نہ ہو، بالفاظ دیگر اس کو وطن اصلی بنالیا جائے تو مذکورہ بالا صورت کا حکم یہ ہوگا کہ اگر اس جائے قیام کو وطن اصلی بنالیا ہے تو سفر سے واپسی کے بعد دوبارہ اقامت کی نیت لازم نہیں ہوگی، سفر شرعی کے بعد چند روز قیام کر کے دوبارہ سفر شرعی کا ارادہ رکھنے کی صورت میں بھی قصر نہیں کرے گا، بلکہ پوری نماز پڑھے گا، یہاں اگر اس نے جائے قیام کو وطن اصلی نہیں بنایا تو وہ وطن اقامت ہی کے حکم میں رہے گی، لہٰذا سفر شرعی کے بعد جب تک اقامت کی نیت نہ کرے مسافر ہی کے حکم میں رہے گا، اسی طرح اگر سفر شرعی کے بعد پندرہ روز سے کم قیام کر کے دوبارہ کسی اور جگہ سفر شرعی کا ارادہ رکھتا ہو تو اس درمیانی مدت میں مسافر ہی رہے گا اور تنہا نماز پڑھنے کی صورت میں قصر کرے گا۔

# وطن ملازمت کی شرعی حیثیت

مولانا اقبال احمد قاسمی[1]

وطن ملازمت سے متعلق کوئی شرعی حکم متعین کرنے سے قبل ضروری ہے کہ وطن کی شرعی تعریف اور اسکے اقسام معلوم کئے جائیں اور پھر یہ طے کیا جائے کہ وطن ملازمت شرعاً کس قسم میں داخل ہے، چنانچہ وطن سے متعلق بقدر ضرورت تفصیل عرض ہے

وطن کی لغوی وشرعی تعریف

"الوطن: مكان إقامة الإنسان، ومقر إليه انتماؤه ولد به أو لم يولد" (العجم الوسيط/۱۰۴۲)۔

(انسان کی جائے قیام اور اسکا ٹھکانہ جس کی طرف اس کی نسبت کی جائے، خواہ وہ وہاں پیدا ہوا یا نہ پیدا ہوا ہو)۔

## وطن اصلی کی تعریف

"الوطن الأصلى هو مولد الرجل والبلاد هو فيه كتاب التعريفات للجرجاني" (۲۷۹)۔

(وطن اصلی وہ انسان کی پیدائش کی جگہ ہے اور وہ شہر جس میں وہ رہتا ہو)۔

"درمختار" میں ہے:

"الوطن الأصلى هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (شامی مع الدر ۲/۵۱۴)۔

(وطن اصلی وہ ہے جو اس کا جائے ولادت ہو یا جہاں اس کے اہل وعیال ہوں یا جہاں اس نے مستقل وطن بنالیا ہو)۔

مذکورہ بالا عبارتوں سے واضح ہوا کہ وطن اصلی کے تحقق کی متعدد صورتیں ہیں وطن مولد جہاں وہ پلا بڑھا نشو ونما پائی اور اسکے والدین وہاں گھر آباد کر رکھا ہے، دوسرے وطن تاہل، یعنی جہاں بیوی کو لے کر رہنے کا قصد ہے اور ارتحال ونقل اہل کا قصد نہ ہو، تیسرے وطن تعیش، یعنی وہ جگہ رہے، یہ تینوں ہی صورتیں وطن اصلی کا مصداق ہیں اور یہ تینوں وطن اصلی جب تک ارادہ ختم نہ کردے باقی رہتے ہیں (نظام الفتاوی ج ۶ جزء ۱)۔

## وطن اصلی میں تعدد کی تحقیق

"بدائع" میں ہے:

"ثم الوطن الأصلى يجوز أن يكون واحدا أو أكثر، بأن كان له أهل ودار فى بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل فى السنة، حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل فى أى بلدة من البلاد التى فيها أهله فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة" (۱/۱۰۴)۔

(پھر وطن اصلی میں ایک سے زیادہ کا امکان ہے، بایں طور کہ اس کے اہل وعیال اور مکان دو شہروں میں یا زائد جگہوں میں آباد ہوں اور اس کا ارادہ وہاں سے خروج کا نہ ہو، اگر چہ وہ خود ایک سال یہاں ایک سال وہاں ٹھہرتا ہو، لہٰذا وہ جگہ اپنے اہل وعیال کے شہر سے مسافر ہو کر دوسرے ایسے ہی شہر میں جہاں اس کے اہل

---

[1] کانپور۔

وعیال ہیں جائے گا تو وہ بلانیت کے ہی مقیم رہے گا)۔

علامہ شرنبلالی تحریر فرماتے ہیں:

"إذا لم ينتقل أهله بل استحدث أهلا أيضًا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول وكل منهما وطن أصلي له. قال الطحطاوي: وكذا لو استحدث أهلا في ثلاث مواضع فالحكم واحد فيما يظهر" (طحطاوی/۲۴۹)۔

(اور جب کوئی شخص کسی مقام سے اہل کو منتقل کئے بغیر دوسرے شہر میں نئی اہل بنالے تو اس کا یہ وطن اول باطل نہ ہوگا اور دونوں ہی اس کے وطن اصلی رہیں گے، اسی طرح تین مقام پر تین اس کی اہلیہ ہوں اور سب کا مستقل قیام ہو تو یہ تینوں اس کے وطن اصلی ہونے میں ایک ہیں، ظاہر قول میں)۔

"فتح القدیر" میں ہے:

"وطن أصلي وهو مولد الإنسان أو موضع تأهل به ومن قصده التعيش به لا الارتحال" (۲/۱۶)۔

(وطن اصلی وہ اس کی جائے پیدائش ہے یا وہ جگہ جہاں اس نے شادی کی اور اس کا ارادہ وہیں رہنے کا ہے نہ کہ وہاں سے منتقل ہونے کا)۔

## وطن اصلی کا حکم

وطن اصلی انسان کا اپنا مستقر اور مستقل جائے قیام ہوتا ہے، لہٰذا اپنے وطن میں انسان مقیم کہلاتا ہے اور حالت حضر کے احکام اس پر جاری ہوتے ہیں اور جب تک وہ وطن کی آخری حد سے ۴۸ میل کی مسافت کے ارادہ سے نہ نکل پڑے وہ وطن میں موجود کہلائے گا اور اتمام ہی کرے گا، اسی طرح کوئی مسافر جب وہ اپنے وطن اصلی کے حدود میں داخل ہوگا وہ مقیم ہوجائے گا اور چاہے قیام کا کم ارادہ ہو یا زیادہ یا قیام کا قصد بالکل نہ ہو بہر حال وہ اب قصر نہیں کرے گا، بلکہ اتمام لازم ہے۔

اور یہ وطن اصلی جب ہی باطل ہوتا ہے جب اس کو ترک کر کے اس کے بجائے دوسرے کسی مقام کو وطن اصلی بنالے، یعنی محض سفر سے یا وطن اقامت سے یا بغیر پہلا وطن ترک کئے کوئی اور نیا وطن بنالینے سے باطل نہیں ہوتا جہاں وطن اصلی کو ختم کردے تو وہ ختم ہوجائے گا اور وطنیت ختم کردینے کے بعد وہاں مکانات یا کھیتی باڑی باقی رہنا وطن ہونے کے لئے کافی نہ ہوگا، یعنی ان چیزوں کے محض رہ جانے سے وطن اصلی کے ختم ہوجانے میں فرق نہیں پڑتا (دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ۳/۵۵)۔

## ۲-وطن اقامت کی تعریف

"وطن الإقامة موضع ينوي أن يستقر فيه خمسة عشر يومًا أو أكثر من غير أن اتخذ مسكنًا"

(كتاب التعريفات للجرجاني/۲۴۹)۔

(وطن اقامت وہ جگہ ہے جس میں کوئی شخص پندرہ دن یا اس سے زائد کی نیت کر کے ٹھہرے بشرطیکہ اس جگہ کو وطن بنانے کا ارادہ نہ ہو)۔

"وطن الإقامة الذي نوى الإقامة فيه نصف شهر فأكثر" (الفقه الحنفي في ثوبه الجديد ۱/۲۱۳)۔

(وطن اقامت وہ ہے جس میں نصف ماہ یا زائد قیام کا ارادہ ہو)۔

یعنی وطن اقامت وہ عارضی جگہ ہے جہاں پندرہ دن یا اس سے زائد قیام انسان کسی غرض سے کرتا ہے، لیکن وہاں مستقل دائمی سکونت کا نہ قصد ہوتا ہے، نہ ہی وہ پورے طور پر اسباب زندگی وہاں اکٹھا کرتا ہے، بلکہ عموماً کسی کرایہ کے ہوٹل یا کسی عزیز کے یہاں مسافرانہ طرز زندگی کے ساتھ بقدر ضرورت قیام رہتا ہے، فقہاء کے یہاں یہی وطن اقامت کا مصداق رہا ہے، آج کل جو سال برائے ملازمت کسی مقام پر جو قیام کی شکل ہوتی ہے، جبکہ اپنا وطن مستقل کسی اور جگہ رہتا ہے یہ بھی وطن اقامت ہے یا نہیں؟

اس سلسلہ میں قدرے بحث مستقل عنوان کے تحت آرہی ہے:

## وطن اقامت کا حکم

قصر و اتمام کے مسئلہ میں وطن اقامت کا حکم وطن اصلی جیسا ہے جب تک وطن اقامت میں قیام ہے وہ مقیم کے حکم میں ہے اور اتمام لازم ہے، جب تک وہاں سے سفر شرعی نہ کرے وہ بدستور مقیم رہے گا، البتہ وطن اقامت کو ترک کر کے جب وہ اپنے وطن اصلی چلا جائے یا کسی اور جگہ وطن اقامت تجویز کرے یا محض ۴۸ میل کے ارادہ سے باہر چلا جائے تو اب اس کا وطن اقامت باطل ہو جائے گا، یعنی اگر دوبارہ جائے اقامت پر واپس آئے گا تو جب تک از سر نو پندرہ یوم یا اس سے زائد کا قیام نہ ہو گا وہ اپنی پورانی اقامت گاہ پر مقیم نہیں ہوگا، مسافر شمار کیا جائے گا اور قصر کرے گا۔

''ویبطل وطن الإقامة بمثله والسفر والأصلي'' (کنز وغیرہ)۔

وطن اقامت دوسری جگہ وطن اقامت جانے سے بھی باطل ہو جاتا ہے اور سفر سے بھی اور وطن اصلی میں جانے سے بھی۔

البتہ یہاں پر یہ بحث فقہاء میں خصوصاً عہد حاضر کے فقہاء میں مختلف فیہ ہوگئی کہ وطن اقامت میں اپنے ساز و سامان کو چھوڑ کر اقامت برقرار رکھنے کی نیت کے ساتھ اگر کوئی سفر شرعی پر چلا جائے گا تو یہ وطن باقی رہے گا یا دوبارہ واپس آ کر از سر نو ۱۵ یوم یا زائد کی نیت اقامت کے لئے لازم ہوگی؟ اکثر اہل علم اس صورت میں وطن اقامت باقی رہنے کا حکم لگاتے ہیں، جیسا کہ صاحب ''احسن الفتاوی وامداد الاحکام'' وغیرہ نے اس کو مدلل انداز میں پیش کیا ہے۔

جبکہ بعض اہل علم اسی کے قائل ہیں کہ وطن اقامت مطلق خروج بہ نیت سفر سے باطل ہو جاتا ہے، خواہ خروج مذکورہ کے وقت یہاں واپس آنے کا ارادہ ہو یا نہ ہو ساز و سامان متاع و ثقل ساتھ لے چکا ہو یا اسی جگہ چھوڑ گیا ہو، بہر صورت سفر شرعی سے وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے اور دوبارہ وطن اقامت ہونے کے لئے از سر نو ۱۵ یوم یا زائد کے قیام کی نیت کرنا ہوگی، ''فتاوی رحیمیہ'' وغیرہ کا یہی موقف معلوم ہوتا ہے (۲، ۳/۵۲-۵۴)۔

دونوں فریق کے دلائل مع اشکالات و جوابات تفصیل کے ساتھ ''احسن الفتاوی (۴/۱۰۷-۱۲۰)۔

''وطن الارتحال يبقى ببقاء الأثقال'' کے عنوان سے موجود ہیں، نیز ''امداد الاحکام'' / ۳۱۴-۳۱۵ میں بھی ہے۔

بخوف طوالت یہاں تفصیل کو نقل نہیں کیا جا رہا ہے، البتہ وطن ملازمت کے حکم کے بیان میں ضروری بحث آجائے گی۔

## ۳- وطن سکنیٰ کی تعریف اور اس کا حکم

''ووطن السكنى وهو الذي نوى فيه أقل من نصف شهر'' (در مختار مع الشامی ۲/۶۱۵)۔

وطن سکنیٰ وہ ہے جس میں ۱۵ یوم سے کم قیام کی نیت ہو یہ قیام بھی سفر ہی کے حکم میں ہے۔

## وطن ملازمت وطن کی کس قسم میں داخل ہے؟

وطن ملازمت کی دو قسمیں ہیں:

ملازم پیشہ حضرات یا بڑے کاروبار تاجر حضرات جہاں بغرض ملازمت یا تجارت قیام کرتے ہیں اس کی نوعیتیں اور نیتیں مختلف ہوتی ہیں، بعض صورتوں میں وہ وطن اقامت کے دائرہ میں رہتے ہیں اور بعض حالات میں وطن اصلی کا درجہ پا لیتے ہیں:

مثلاً ایک شخص ملکی یا غیر ملکی دورہ پر تجارت کے لئے ٹھہرتا ہے یا ملازم ہونے کی حیثیت سے پندرہ دن یا ایک ماہ دو ماہ ٹھہر کر واپس آجاتا ہے اور اس کا ارادہ اپنی جائے ملازمت اور جائے معاش کو مستقل وطن بنانے کا نہیں ہوتا، ظاہر ہے کہ یہ قیام وطن اقامت کا مصداق ہے اور اس صورت میں وطن ملازمت وطن اقامت کے حکم میں رہے گا۔

بعض دفعہ وطن ملازمت کی نوعیت ایسی ہو جاتی ہے کہ وہ وطن اصلی کی طرح بن جاتا ہے، بلکہ بعض اعتبار سے اس سے بھی طاقتور یعنی وہاں اسباب زندگی بھی مہیا کر لئے جاتے ہیں اور رہائشی سہولتیں بھی میسر ہو جاتی ہیں، بچوں کی تعلیم ان کی شادیاں وغیرہ بھی یہیں کرنے لگتا ہے، ٹیلیفون کنکشن بجلی کا میٹر اسی کے نام و پتہ پر ہوتا ہے واٹر ٹیکس، ہاؤس ٹیکس وہی ادا کرتا ہے، اپنے وطن اصلی قدیم کے مقابلہ یہاں رہنا بھی زیادہ ہوتا ہے، عید بقرعید یا طویل تعطیلات میں مسافروں کی طرف جا کر پھر لوٹ آتا ہے، ظاہر ہے کہ یہ وطن ملازمت مذکورہ وطن اقامت کے حکم میں نہ ہوگا، بلکہ یہ وطن اصلی کے مشابہ ہے اور وطن اصلی کا حکم اس پر جاری ہوگا،

الا یہ کہ وہ اس جگہ کو بالکلیہ ترک کردے اور مع اسباب کے یہاں سے منتقل ہو جائے۔

## وطن ملازمت بمنزلہ وطن اصلی

ملازمت وغیرہ کے مقام پر برسہا برس کے لئے اس طرح رہنا جس طرح وطن اصلی میں رہا جاتا ہے (جس کا حال اوپر گزرا)۔

اس پر فقہاء نے وطن اصلی کا اطلاق کیا ہے اور اس کو وطن اصلی کی ایک صورت قرار دیا ہے۔

عبدالرحمن جزیری لکھتے ہیں:

"ثم إن الوطن عندهم أي عند الحنفية ينقسم إلى قسمين: الوطن وهو الذي ولد فيه الإنسان أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به ولم يكن له زوج" (كتاب الفقه على المذاهب الاربعه ۱/۴۲۰)۔

آگے اس قسم کے وطن اصلی کا حکم لگاتے ہوئے فرماتے ہیں:

"فلو سافر من محل ارتزاقه إلى جهة ليست كذلك أقام بها خمسة عشر يومًا ثم عاد إلى المحل الذي خرج منه، فإنه يجب عليه الإتمام، وإن لم ينو الإقامة" (۱/۴۲۱)۔

(پھر اگر وہ اپنے کسب رزق کے مقام سے کسی اور ایسی جگہ کا سفر کرے جو اس طرح محل ارتزاق کی جگہ نہ ہو اور وہاں پندرہ دن قیام کر کے پھر وہاں سے دوبارہ اپنے اسی مقام پر آئے جہاں سے گیا تھا تو اس پر اتمام واجب ہے، خواہ دوبارہ اقامت کی نیت نہ کی ہو)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ وطن ملازمت یا کسب معاش کے وطن سے اگر دوسری جگہ چلا جائے اور وہاں جانا اس غرض سے نہ ہو کہ پہلی جگہ کو ترک کر کے دوسری جگہ کو وطن ملازمت یا وطن معاش بنائے تو اگر دوسری جگہ پندرہ دن قیام کر چکا ہے، تب بھی جب پہلی جگہ جائے تو اس پر وطن اصلی کے احکام لاگو ہوں گے، اور اس پر اتمام صلوۃ لازم ہے، خواہ دوبارہ اقامت کی نیت کرے، یا نہ کرے، یعنی جس طرح وطن اصلی واپس آنے پر اتمام کے لئے کسی نیت کی حاجت نہیں ہوتی، اسی طرح وطن ملازمت و تجارت میں واپس آنے کے بعد نیت وغیرہ کی ضرورت نہیں ہے۔

## اہل وعیال یا ذاتی مکان کی شرط

کسی بھی مقام کو وطن اصلی قرار دینے کے لئے وہاں مستقل قیام کا ارادہ اور دائمی طور پر رہائش کا قصد شرط ہے، جہاں تک تعلق اہل وعیال اور ذاتی مکان کا ہے تو یہ چیزیں وطن اصلی کے لئے بطور علامت ہیں، نہ کہ بطور شرط، اس لئے یہ یہاں ممکن ہے کہ ایک شخص تجرد کی زندگی گذارتا ہو، نہ اس نے شادی کی ہو، نہ اس کے اہل وعیال ہوں یا رہے ہوں اور فوت ہو گئے ہوں تو یہ وطن اصلی سے خارج نہ ہو جائے گا، اسی طرح ذاتی مکان کا معاملہ ہے، عموماً اب لوگ پشتوں سے کرایہ کے مکان میں بسیرا کرتے ہیں، لہذا ذاتی مکان یا اہل وعیال وطن اصلی کی تعریف جو فقہاء نے کی ہے اس میں بھی واضح اشارہ ہے، یہ چیزیں شرط نہیں، جیسا کہ "نور الایضاح" اور "کتاب الفقہ" کی تعریف میں گذر چکی ہیں، مثلاً:

"الوطن الأصلي هو الذي ولد فيه الإنسان أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به و لم يكن له زوج"

(كتاب الفقه على المذاهب الاربعه ۱/۴۲۰)۔

(وطن اصلی وہ ہے جس میں انسان کی پیدائش ہو یا جہاں روزی کمانے کی نیت سے ٹھہرنے کا مقصد ہو اگرچہ نہ وہ وہاں پیدا ہوا نہ وہاں شادی ہوئی)۔

ان جیسی عبارات سے واضح ہے کہ وطن اصلی میں انسان بسا اوقات تنہا ہو سکتا ہے، اس کا ذاتی مکان یا بیوی بچے نہ بھی ہوں تو بھی وہ اس کا وطن اصلی ہو سکتا ہے، جبکہ وہاں مستقل وطن بنا کر رہتا ہو اور وہ اسباب زندگی وہاں مہیا رکھتا ہو، وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو، غرض کہ وطن ملازمت جہاں مستقل بود و باش کی شکل میں رہائش ہو جائے وہ وطن اصلی ہی ہے اور یہ جب ہی باطل ہوگا، جبکہ مستقل ترک کر کے اس کے بجائے کسی اور مقام کو وطن بنا لے محض سفر سے یا کسی اور جگہ وطن اقامت سے یا بغیر ارادہ ترک وطن کے کوئی اور نیا وطن بنانے سے باطل نہیں ہوگا۔

اور ایسے لوگ اس وطن میں آتے ہی مقیم کہلائیں گے اور انہیں قصر کے بجائے اتمام لازم ہوگا۔

## وطن ملازمت کو وطن اصلی نہ قرار دینے کی صورت میں اس کا حکم:

اوپر جس قسم کے وطن ملازمت کو وطن اصلی ثابت کیا گیا ہے اگر اس کو وطن اصلی نہ کہا جائے وطن اقامت ہی کہا جائے تو بھی مذکورہ حکم میں کوئی فرق نہ پڑے گا، فقہاء نے اس قسم کے وطن اقامت کے سلسلہ میں بھی یہی حکم بیان کیا ہے کہ وہ جب تک بالکلیہ اپنے ساز و سامان کے ساتھ اس کے اقامت ہونے کی حیثیت کو ختم نہ کرے، محض انشاء سفر شرعی سے وہ باطل نہ ہوگا اور سفر کے بعد جب وہ اس مقام پر واپس ہوگا تو خواہ کتنا ہی مختصر قیام ہو اس کے لئے اتمام لازم ہے قصر جائز نہیں، جیسا کہ ''البحر الرائق'' کے حوالہ سے اوپر گذرا۔

## خلاصہ جوابات

۱- وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے اور سوال میں مذکور جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی اور اس کا وطن ثانی ہوگا جہاں حال میں اتمام لازم ہے۔

۲- ایسے مقام پر جن لوگوں نے ذاتی مکان نہیں بنایا ہے، بلکہ کرایہ کا مکان ہو یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے ملا ہو اور وہاں اس کی مستقل رہائش ہوگئی ہو تو بھی ان کے حق میں وہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو وہ یہاں اتمام صلوۃ کریں گے، قصر ان کے لئے جائز نہ ہوگا۔

۳- اگر ایسی جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور نہ ہی مکان ہو تو یہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی، بلکہ یہ وطن اقامت ہوگا جو سفر شرعی سے باطل ہو جاتا ہے، لیکن اگر ساز و سامان چھوڑ کر دوبارہ قیام برقرار رکھنے کی نیت کے ساتھ سفر میں نکلے گا تو یہ وطن اقامت اس کا باقی رہے گا اور یہاں آتے ہی اتمام کرے گا، خواہ دوبارہ آنے پر پندرہ یوم اقامت کی نیت ہو یا نہ ہو۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت میں قصر و اتمام کا حکم

مولانا عبدالقیوم پالنپوری[1]

مثلاً جو اپنے وطن اصلی میں اہل عیال کے ساتھ رہتا ہے اس نے کسی دوسرے شہر یا بستی میں کسی عورت سے نکاح کیا اور عورت کو وہیں رکھنا مقصود ہے، خواہ وہ مرد وہاں اقامت کی نیت کرے یا نہیں تو عورت کا یہ شہر یا بستی اس مرد کا بھی وطن اصلی ہو جائے گا "محیط برہانی" میں ہے:

"ولو کان له أهل ببلدة فاستحدث ببلدة أهلاً فكل واحد منهما وطن أصلي له. وروي أنه لعثمان رضي الله عنه أهل بمكة وأهل بمدينة وكان يتم الصلاة بهما جميعًا" (المحيط البرهاني ۲/۲۰۲)۔

في الدر المختار: "الوطن الأصلي هو موطن ولادته أوتأهله أو توطنه. وفي رد المحتار: (قوله أو تأهله) تزوجه. قال في شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به، فقيل: لا يصير مقيمًا. وقيل: يصير مقيمًا وهو الأوجه. ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا" (ردالمحتار مع الدر ۲/۱۳۱)۔

وطن اصلی دو ہو سکتے ہیں، جیسے کسی شخص نے اپنے وطن اصلی ہونے کو باقی رکھتے ہوئے کاروبار اور ملازمت کی جگہ میں بھی بطور وطن مستقل دائمی رہنے کا اس طرح ارادہ کیا کہ حسب موسم یا تعطیلات کبھی یہاں رہے گا اور کبھی پہلے وطن میں، تو اس شخص کے لئے یہ دونوں مقامات وطن اصلی ہیں، "فتاوی رحیمیہ" میں حضرت لاجپوریؒ تحریر فرماتے ہیں: اگر راندیر کو وطن اصلی قائم رکھتے ہوئے حیدر آباد یا بمبئی کو ہمیشہ رہنے کی نیت سے وطن اصلی بنالیا ہو تو دونوں مقام راندیر اور بمبئی یا راندیر اور حیدر آباد وطن اصلی ہوں گے، وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں (فتاوی رحیمیہ ۵/۹)۔

حضرت مفتی محمود صاحب گنگوہیؒ فرماتے ہیں: اس جگہ پہلے وطن اصلی کی وطنیت ختم ہوگئی چونکہ دوسری جگہ مستقل رہائش اختیار کر لی ہے، اب وہاں کلیۃً منتقل ہونے کا قصد نہیں ہے تو دوسری جگہ وطن اصلی بن گئی، لیکن اگر پہلی جگہ بھی بلحاظ موسم اور رہنے کا قصد ہے تو دونوں جگہ وطن اصلی ہو جائے گی، جیسا کہ "بحر الرائق" میں ہے (محمودیہ ۷/۴۹۳)۔

## خلاصہ جوابات

حاصل یہ ہے کہ وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں اور اگر کوئی شخص وطن اصلی کے وطن ہونے کو قائم رکھتے ہوئے ملازمت یا کاروبار کے شہر میں بھی بطور وطن رہنے کی اس طرح نیت و ارادہ کر لیتا ہے کہ حسب موسم یا تعطیلات کبھی یہاں توطن رہے گا اور کبھی وہاں تو یہ دونوں مقامات اس کے لئے وطن اصلی ہیں، خواہ دوسرے وطن میں اپنا ذاتی مکان ہے یا کرایہ کا یا ادارہ و کمپنی کے مکان میں رہتا ہے، خواہ بال بچوں کے ساتھ رہتا ہے یا تنہا رہتا ہے، اصل مدار دوسرے شہر کے وطن اصلی ہونے میں نیت اور وطن بنانے پر ہے، نہ کہ ذاتی مکان ہونے یا بال بچوں کے ساتھ رہنے پر ہے۔

اور اگر ملازمت و کاروبار کے شہر و بستی کے توطن (وطن بنانے اور اس میں بطور وطن ہمیشہ رہنے) کی نیت نہیں کی ہے اور وہ اس میں، خواہ اہل دعیال کے ساتھ رہتا ہو یا تنہا، ذاتی مکان میں رہتا ہو یا کرایہ کے، پندرہ دن کے قیام کی نیت کی ہو، یا بہت زیادہ لمبی مدت (مثلاً ریٹائر منٹ تک کی) تو یہ ملازمت کا شہر یا بستی اس کا وطن اقامت ہے، محض بیوی بچوں کے ساتھ رہنے کی وجہ سے، جبکہ بیوی اسی شہر کی نہ ہو وطن اصلی نہیں ہوگا۔

حضرت مفتی محمود تحریر فرماتے ہیں:

[1] جامعہ نذیریہ کاکوسی شمالی گجرات۔

ملازمت کی وجہ سے نظام آباد وطن اصلی نہیں بنے گا، جبکہ مذکورہ بالا طریقہ پر اس کو مستقل وطن نہیں بنالیا جائے گا، محض والدین کے وہاں موجود ہونے کی بنا پر وہاں اتمام کا حکم نہ ہوگا، جب تک کہ کم از کم پندرہ روز وہاں قیام کی نیت نہ ہو (فتاوی محمودیہ بترتیب جدید ۷/ ۴۹۱-۴۹۲ طبع ڈابھیل) مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ''فتاوی عثمانی'' سے سوال و جواب نقل کیا جائے۔

سوال:...... زید ایک عالم دین ہے، اس کے دو دینی مدارس ہیں، ایک دیہات میں جہاں بیس سال سے قیام پذیر ہے، اس کے اہل و عیال بھی وہیں ہیں اور اس کے نجی مکانات بھی ہیں، دوسرا مدرسہ تین سال سے شہر میں قائم کر رکھا ہے، زید کا شہر میں بھی اپنا نجی مکان ہے اور اس کے عیال کے بعض افراد مثلاً بیٹے بہو وغیرہ بھی یہاں پر ہیں، خود حسب ضرورت دونوں جگہ قیام کرتا ہے، یاد رہے کہ یہ دونوں جگہ زید کی ولادت گاہیں نہیں ہیں، کیا یہ دونوں جگہیں وطن اصلی شمار ہوں گی؟

مکانات و زمین پر وطن اصلی کا مدار ہے، یا زوجہ کی رہائش کی جگہ کو ترجیح حاصل ہے؟ فقہاء کی بعض عبارات تنقیح طلب ہیں، مثلاً علامہ شامیؒ ''تأهله'' کی تشریح کرتے ہیں:

''فإن ماتت زوجته فی أحدهما وبقی له فیها دور وعقار، قیل: لا یبقی وطنًا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار''

مگر آگے لکھتے ہیں: ''وقیل تبقی''

پھر آگے لکھتے ہیں: ''قال فی النهر: ولو نقل أهله ومتاعه وله دور فی البلاد لا تبقی وطنا له''۔

جس سے یوں مترشح ہوتا ہے کہ اعتبار اہل و عیال کو ہے لیکن پھر لکھتے ہیں: ''وقیل تبقی كذا فی المحیط''۔

جس سے معلوم ہوتا ہے کہ دور و عقار بھی وطنیت اصلیہ میں داخل ہے، بہر حال مسئلہ منقح نہیں ہو رہا ہے، سوال کے ہر پہلو پر غور کرنے کے بعد جو جواب ہو مدلل ہو اور باحوالہ ارشاد فرمائیں۔ (بحذف واختصار)

جواب:...... آپ نے ''ردالمحتار'' سے دور اور عقار کے مسئلہ میں جو عبارت نقل کی ہے اس کے مطابق اس کے بارے میں دو قول ہیں اور یہی دو قول ''عالمگیریہ'' اور ''بحر'' میں بھی نقل کئے ہیں، کوئی ترجیح یا تطبیق نہیں دی، البتہ ''امداد الفتاوی'' میں حضرت تھانویؒ نے اس مسئلہ پر جو گفتگو فرمائی ہے اس سے حقیقت مسئلہ واضح ہوتی ہے، ان کی عبارت یہ ہے: ''صورت مذکورہ میں دونوں قول ہیں اور یہی دونوں قول ''فتح القدیر'' اور ''بحر الرائق'' میں بھی نقل کئے ہیں اور ''بحر'' میں دونوں قول کی دلیلیں بھی نقل کی ہیں اور ''فتح القدیر'' میں دونوں کی تطبیق کی طرف بھی اشارہ کیا ہے اور میرے نزدیک تطبیق ہی مختار ہے، چنانچہ اس صورت میں امام محمدؒ کا قول ہے:

''هذا حالی وأنا أری القصر إن نوی ترك وطنه'' نقل کر کے لکھا ہے:

''إلا أن أبا یوسف كان یتم بها، لكنه یحمل علی أنه لم ینو ترك وطنه'' (فتح القدیر ۲/۱۸)۔

خلاصہ تطبیق کا یہ ہوا کہ اگر اس دوسرے شہر میں بھی بطور وطن رہنے کا ارادہ نہیں ہے جس طرح پہلے رہتا تھا تب تو وطن نہ رہا، وہاں جا کر قصر کرے گا جب مسافت طے کر کے آئے، اور اگر اب بھی اسی طرح رہنے کا ارادہ ہے تو وہ بھی وطن ہے، پس اس شخص کے دو وطن بن جاویں گے (امداد الفتاوی ۱/ ۳۹۳)۔

اور اس مجموعہ سے احقر کی سمجھ میں جو بات آتی ہے وہ یہ ہے کہ اس مسئلہ میں اصل مدار مبتلیٰ بہ کی نیت کا ہے، زوجہ کا ہونا، دور و عقار کا ہونا اس نیت کی علامات ہیں، اصل مدار مسئلہ نہیں، لہٰذا صورت مسئولہ میں اگر آپ نے دیہات کے توطن کو چھوڑے بغیر شہر میں بھی بطور وطن رہنے کا اس طرح ارادہ کیا ہے کہ کبھی یہاں توطن رہے گا اور کبھی وہاں تو یہ دونوں مقامات آپ کے وطن اصلی ہیں، اور ''بحر'' کی ایک عبارت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے:

''هذا جواب واقعة ابتلینا بها، وكثیر من المسلمین المتوطنین فی البلاد بهم دور وعقار فی القری البعیدة منها یصیفون بها بأهلهم ومتاعهم فلابد من حفظها أنهما وطنان له لا یبطل أحدهما بالآخر'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

ہاں اگر نیت شہر کے گھر کو وطن بنانے کی نہیں ہے، بلکہ مقصود یہ ہے کہ کام کی غرض سے وہاں جانا ہوگا اور کام ختم ہوتے ہی اپنی اصلی جگہ واپس آجایا کریں گے تو پھر دیہات وطن اصلی اور شہر وطن اقامت ہوگا۔

''هذا ما ظهر لى والعلم عند الله العليم الخبير'' (فتاوی عثمانی ۱/۵۴۵۵۴۷ لحضرة الشيخ محمد تقي العثماني مدظله)۔

البتہ ہمارے حضرات اکابر کے درمیان میں اختلافی مسئلہ یہ ہے کہ کوئی شخص ملازمت وکاروبار کی جگہ میں دائمی طور سے بطور وطن رہنے کی نیت وارادہ نہ کرے اور وہاں اہل وعیال کے ساتھ رہے یا تنہا، تو اس کا یہ وطن اقامت ہے۔

اور اب یہ وطن اقامت اس شخص کے مطلق سفر شرعی سے باطل ہوجائے گا یا بقصد ارتحال اور بالکلیہ منتقل ہونے کے ارادہ سے سفر شرعی کرے تو ہی باطل ہوگا؟

تو اس بارے میں بعض (حضرت مولانا ظفر عثمانیؒ وحضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہیدؒ اور حضرت مولانا شہید احمد لدھیانویؒ وغیرہ) حضرات علماء کی رائے یہ ہے کہ وطن اقامت، بقصد ارتحال اور بالکلیہ منتقل ہونے کی نیت سے سفر شرعی کرے گا تو اس سفر سے وطن اقامت باطل ہوجائے گا، پھر اس شہر میں وہ آئے گا تو پندرہ دن کے قیام کی نیت کرے گا تو اتمام کرے گا، ورنہ قصر کرے گا، اور اگر وطن اقامت سے بقصد ارتحال سفر شرعی نہیں کررہا ہے، بلکہ اس کے اہل وعیال وہاں ہیں یا ذاتی یا کرایہ کا مکان ہے تو اس کا یہ وطن اقامت سفر شرعی سے باطل نہ ہوگا، بلکہ اس میں واپس آتے ہی بغیر نیت کے مقیم ہوجائے گا، اس لئے کہ پہلے والا وطن اقامت باطل نہیں ہوا اور دلیل میں ''مجمع الانہر و بحر الرائق'' میں محیط (یہ عبارت محیط برہانی مطبوعہ مجلس علمی میں نہیں ہے، لہٰذا یہ عبارت محیط رضوی سرخسی کی ہوگی مفتی محمد صاحب) سے منقول عبارت:

''كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل، وإن أقام بموضع آخر''

اور فتاوی سراجیہ کا جزئیہ: ''إذا دخل المسافر بلدة له فيها أهل صار مقيما نوى الإقامة أم لا''۔

(لیکن ''سراجیہ'' کے جزئیہ میں تو دوسری بات کا بھی احتمال ہوسکتا ہے:

''إذا دخل المسافر ببلدة له فيها أهل (أي أهل تأهل بها فيها) صار مقيمًا نوى الإقامة أم لا''؛

(آپ کے مسائل اور ان کا حل ۲ / ۳۸۲، امداد الاحکام ۱ / ۶۰۴، اور تفصیل کے لئے دیکھئے: احسن الفتاوی / ۹۸-۱۱۰)۔

دوسرے حضرات اکابر ہندوپاک کی رائے یہ ہے کہ وطن اقامت مطلق سفر شرعی سے باطل ہوجائے گا، یعنی خواہ وطن اقامت میں اہل وعیال یا ذاتی یا کرایہ کا مکان یا سامان ہو، یہ حضرات متون فقہ وشروح وعام فتاوی کی عبارات کے اطلاق سے استدلال کرتے ہیں کہ فقہاء کرام ''وطن الإقامة يبطل بالسفر'' کے بیان کے وقت دوسری قیودات کے ساتھ اس قید کہ وہ سفر شرعی بقصد ارتحال ہو یا جبکہ اس وطن اقامت میں اہل یا مکان یا سامان نہ ہو کے ساتھ مقید نہیں کرتے ہیں۔

حضرت مفتی محمود صاحب گنگوہی تحریر فرماتے ہیں:

سفر شرعی سے وطن اقامت باطل ہوجاتا ہے، اس کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وطن اقامت سے ہجرت کرے اور کبھی وہاں آنے کا ارادہ نہ ہو جس جگہ سے گیا ہے، اور وہاں سامان موجود ہے، پھر جب وہاں آئے گا اور پندرہ روز کے قیام کا ارادہ کرے گا تو وطن اقامت بنے گا (فتاوی محمودیہ ۷ / ۴۹۵ طبع ڈابھیل)۔

# کسی اور جگہ پر مستقل قیام اور قصر واتمام

مولانا محمد شعیب اللہ خان مفتاحی[1]

## وطن کی قسمیں اور تعریفات

اس سوال کے حل سے قبل ہمیں وطن کی اقسام پر روشنی ڈالنی چاہئے، فقہاء نے وطن کی تین قسمیں بیان کی ہیں: ایک وطن اصلی، بعض حضرات نے اس کا نام "وطن قرار" رکھا ہے، دوسرا "وطن اقامت" اس کو بعض نے "وطن مستعار" کا نام دیا ہے اور تیسرا "وطن سکنی"۔

## وطن اصلی

وطن اصلی اس مقام کا نام ہے جہاں انسان کی پیدائش ہوئی ہو، یا وہ جگہ جس کو اس نے اپنے لئے بطور وطن اختیار کر کے اس میں اپنے اہل وعیال کو رکھا ہو اور اس سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا کوئی ارادہ نہ ہو، علامہ کاسانی اور علامہ ابن نجیم مصری نے لکھا ہے:

"وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها" (البحر الرائق ۲/۱۴۷)۔

وطن اصلی انسان کا اپنا شہر ہے یا کوئی دوسرا شہر جس کو اس نے اپنے لئے وطن بنالیا ہو اور اپنے اہل وعیال کو اس میں رکھا ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا کوئی قصد نہ ہو (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰، البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

اور علامہ سرخسی نے فرمایا: "وهو أنه إذا نشأ ببلدة أو تأهل بها أو توطن بها" (مبسوط ۱/۲۵۲)۔

(وطن اصلی یہ ہے کہ جب آدمی کسی شہر میں پیدا ہو یا کسی شہر میں اہل وعیال بنالے تو اس نے اس کو وطن بنالیا)۔

اور "فتاوی تاتارخانیہ" میں وطن اصلی کی تعریف میں لکھا ہے:

"وهو مولد الرجل والبلد الذي تأهل به" (تاتارخانیہ ۱/۵۱۲)۔

(وطن اصلی آدمی کا پیدائشی مقام ہے یا وہ شہر جس میں اس نے شادی کرلی ہو)۔

اور علامہ حصکفی وعلامہ شامی کی عبارتوں سے مزید ایک بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ اگر آدمی کسی جگہ وطن بنانے کی نیت سے رہ جائے تو وہ بھی وطن اصلی ہے۔

"هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه"۔

وطن اصلی وہ آدمی کا مقام ولادت یا مقام نکاح یا مقام توطن ہے اور شامی "تأھل" کی شرح میں کہتے ہیں:

"قوله (تأهله) أي تزوجه قال في شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به. فقيل: لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا وهو الأوجه"۔

("تأھل" یعنی وہاں شادی کرلے شرح منیہ میں فرمایا کہ اگر مسافر نے کسی شہر میں شادی کرلی اور وہاں ٹھہرنے کی نیت نہیں کی تو کہا گیا ہے کہ وہ مقیم نہ ہوگا اور دوسرا قول یہ کہا گیا ہے کہ وہ مقیم ہوگا اور یہی قول مناسب ہے)۔

---

[1] مہتمم جامعہ اسلامیہ مسیح العلوم بنگلور۔

اور توطن کی تشریح میں کہتے ہیں:

''قوله أو توطن أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له إلا إذا عزم على القرار فيه، وترك الوطن الذي كان له قبله'' (درمختار مع الشامی ۲/۶۱۴)۔

(توطن، یعنی وہاں رہنے کا اور وہاں سے منتقل نہ ہونے کا عزم کرلیا ہو، پس اگر اس کے والدین اس کے مقام پیدائش کے علاوہ کسی جگہ رہتے ہوں اور وہ خود بالغ ہو اور وہاں شادی بھی نہ کی ہو تو یہ اس کا وطن نہ ہوگا، مگر یہ کہ وہ وہاں رہ جانے کا عزم کرلے اور اس سے پہلے والے وطن کو ترک کردے)۔

الغرض فقہاء کی ان عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی تین مقامات میں سے ایک ہے، یا تو وہ مقام جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو، یا وہ مقام جس میں آدمی نے شادی کرکے بیوی بچوں کو رکھا ہو، یا وہ مقام جہاں اس نے مستقل رہنے کی نیت سے رہائش اختیار کرلی ہو۔

## وطن اقامت

وطن اقامت وہ جگہ ہے جہاں پندرہ دن یا اس سے زائد رہنے کی نیت سے کوئی مسافر رہ گیا ہو، جبکہ وہ جگہ اس طرح رہنے کی صلاحیت بھی رکھتی ہو، علامہ ابن نجیم نے لکھا ہے:

''وأما وطن الإقامة فهو الوطن الذي يقصد المسافر الإقامة فيه. وهو صالح لها نصف شهر'' (البحر الرائق ۲/۲۲۹)

(رہا وطن اقامت تو وہ وطن ہے جہاں مسافر نے آدھا مہینہ ٹھہرنے کا قصد کیا ہو، جبکہ وہ اس کی صلاحیت رکھتی ہو)۔

علامہ کاسانی کہتے ہیں:

''ووطن الإقامة وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث في موضع صالح للإقامة خمسة عشر يوما أو أكثر'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

(وطن اقامت وہ ٹھہرنے کے قابل جگہ ہے جہاں انسان پندرہ دن یا اس سے زائد رہنے کا قصد کرے)۔

علامہ سرخسی نے کہا:

''ووطن المستعار وهو أن ينوي المسافر المقام في موضع خمسة عشر يومًا وهو بعيد عن وطنه الأصلي'' (المبسوط ۱/۲۵۲)۔

(وطن مستعار، یعنی وطن اقامت وہ ہے کہ مسافر پندرہ دن ایک جگہ میں ٹھہرنے کی نیت کرلے، جبکہ وہ جگہ اس کے وطن اصلی سے دور ہو)۔

معلوم ہوا کہ جس جگہ کوئی سفر کرنے والا پندرہ دن یا اس سے زائد ٹھہرنے کی نیت سے رہ جائے اس کو وطن اقامت کہتے ہیں، جبکہ وہ جگہ رہنے کے قابل بھی ہو، جیسے شہر یا گاؤں اور جنگل یا سمندر وغیرہ نہ ہو جہاں رہائش نہیں ہوتی۔

## وطن سکنی

وطن سکنی یہ ہے کہ اپنے شہر کے علاوہ کسی اور جگہ پندرہ دن سے کم نیت سے رہ جائے (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰، مبسوط ۱/۲۵۲، البحر الرائق ۲/۲۴۱، تاتارخانیہ ۱/۵۱۲)۔

اس تفصیل کے بعد اصل مسئلہ پر غور کیا جائے کہ جس جگہ آدمی نے ملازمت یا تجارت وغیرہ کی غرض سے مستقل سکونت اختیار کرلی ہے اور وہاں اپنے اہل وعیال کو بھی لا رکھا ہے اور وہاں گھر وزمین بھی بنالی ہے اور وہیں رہ جانے کی نیت بھی ہے، تو فقہاء کی تصریحات کے مطابق اس کو اس کا وطن اصلی مانا جائے گا، لیکن اس میں یہ شرط ہے کہ وہاں سے واپس اپنے وطن یا کسی اور جگہ چلے جانے کا قصد نہ ہو، اگر ایسا قصد وارادہ ہوگا تو وہ مقام وطن اصلی نہ ہوگا، علامہ کاسانی اور علامہ ابن نجیم مصری کی یہ عبارت جو ہم نے اوپر نقل کی ہے، اس بارے میں صاف ہے:

''وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰، البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(وطن اصلی انسان کا اپنا شہر ہے یا کوئی دوسرا شہر جس کو اس نے اپنے لئے وطن بنا لیا ہو اور اپنے اہل وعیال کو اس میں رکھا ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا کوئی قصد نہ ہو)۔

اسی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک آدمی کے دو یا زائد وطن اصلی ہو سکتے ہیں، مثلاً ایک وہ جگہ جہاں پیدائش ہوئی، دوسری وہ جگہ جہاں اس نے شادی کر کے اپنے اہل وعیال کو رکھے ہوئے ہے، اور تیسری وہ جگہ جہاں اس نے دوسری شادی کی اور وہاں بھی اپنے اہل وعیال کو رکھے ہوئے ہے، ابن نجیم ایک وطن اصلی کے دوسرے وطن اصلی سے باطل ہو جانے کی بحث میں فرماتے ہیں:

''وقيدنا بكونه انتقل عن الأول؛ لأنه لو لم ينتقل بهم، ولكنه استحدث أهلا في بلدة أخرى، فإن الأول لم يبطل ويتم فيهما'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

ہم نے پہلے وطن سے منتقل ہو جانے کی قید اس لئے لگائی کہ اگر اپنے اہل وعیال کے ساتھ وہاں سے منتقل نہ ہو، لیکن ایک دوسرے شہر میں دوسری بیوی بنالی تو پہلا وطن باطل نہ ہوگا اور وہ ان دونوں وطنوں میں پوری نماز پڑھے گا۔

اس سلسلہ میں علامہ کاسانی کی عبارت بالکل واضح ہے، وہ فرماتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة، حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

(پھر وطن اصلی ایک بھی ہو سکتا ہے اور ایک سے زائد بھی اس طرح کہ اس کے اہل وعیال اور گھر دو شہروں یا زائد شہروں میں ہوں اور اس کے اہل کی نیت وہاں سے جانے کی نہ ہو، اگرچہ وہ خود سال بھر ایک بیوی کے پاس سے دوسری بیوی کے پاس منتقل ہوتا رہتا ہو، حتی کہ اگر وہ ایک شہر سے جہاں اس کے اہل وعیال ہوں مسافر بن کر نکلے اور دوسرے شہروں میں سے کسی شہر میں داخل ہو جس میں اس کے اہل وعیال رہتے ہوں، تو وہ بغیر اقامت کی نیت ہی کے مقیم ہو جائے گا)۔

۲- وہ جگہ جہاں آدمی اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہ جائے اور وہیں رہ جانے کی نیت ہو تو وہ جگہ اس کا وطن اصلی ہوگی، اگرچہ کہ اس نے وہاں کوئی اپنا ذاتی مکان نہ بنایا ہو اور کرایہ کے یا کمپنی وغیرہ کی جانب سے دئے ہوئے مکان میں رہتا ہو، کیونکہ وطن اصلی ہونے کے لئے وہاں ذاتی مکان کا ہونا لازمی نہیں، بلکہ مستقل قیام کے قصد سے وہاں رہ جانا ہے، ''البحر الرائق'' میں ہے:

''ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة ولم يكن له فيها عقار صارت وطنًا له'' (البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

(کیا دیکھتے نہیں کہ اگر کسی نے شہر میں اپنے اہل وعیال کو رکھا اور وہاں اس کی کوئی زمین نہ ہو تو وہ اس کا وطن ہو جائے گا)۔

۳- اس صورت میں بھی یہ دیکھنا چاہئے کہ اس آدمی کی رہائش اس جگہ کس نیت سے ہے؟

اگر مستقل سکونت کی نیت ہے تو وہ جگہ اس کا وطن اصلی ہوگی، ورنہ نہیں، ظاہر حال اس صورت میں یہی ہے کہ یہ شخص ملازمت یا تجارت کی وجہ سے یہاں قیام پذیر ہے اور مستقل سکونت مقصود نہیں، لہٰذا یہ اس کا وطن اصلی نہ ہوگا، بلکہ اگر پندرہ دن کی نیت سے یہاں ٹھہرے تو وطن اقامت ہوگا اور اگر اس سے کم کی نیت ہو تو وطن سکنی ہوگا۔

# کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟

مفتی نذیر احمد قاسمی[1]

اگر کسی انسان کو اس وطن اقامت میں ایسے احوال واسباب جمع ہوجائیں جو وطن اصلی میں ہوتے ہیں تو یہ وطن اقامت وطن اصلی کی حیثیت اختیار کرے گا یا نہیں اس سلسلے میں فقہائے امت نے جو تصریحات بیان فرمائی ہیں ان سے یہ امر اچھی طرح واضح ہوتا ہے کہ وطن اقامت کب وطن اصلی کی حیثیت اختیار کرلیتا ہے۔

علامہ ابن نجیم فرماتے ہیں:

کثیر من المسلمین المتوطنین فی البلاد و لھم دور وعقار فی القری البعیدۃ منھا یصیفون بھا ، فلا بد من حفظھا

(بہت سے مسلمان شہروں میں رہتے ہیں حالانکہ ان کے مکانات اور اراضی دور دراز کے دیہاتوں میں ہیں، جہاں اپنے اہل وعیال اور ضروریات کے ساتھ گرمیاں گذارتے ہیں، لہذا ان دیہاتی مال واسباب کی حفاظت بھی ضروری ہے)، بلاشبہ یہ دونوں شہر وگاؤں وطن اصلی ہیں، کوئی ایک بھی دوسرے وطن اصلی کی بنا پر باطل نہ ہوگا، قاضی خان نے مختصر انداز میں لکھا ہے:

''وإن تأھل بھما کان کل موضع وطنا أصلیا'' (قاضی خان علی ھامش الھندیہ؛ باب الصلاۃ المسافر)۔

(اگر کسی شخص نے دونوں جگہ (ایک ہی قسم کی) رہائش اختیار کرلی تو دونوں مقام اس کے حق میں وطن اصلی قرار پائیں گے)۔

علامہ علاء الدین حصکفی نے لکھا:

''الوطن الأصلی ھو موطن ولادتہ أو تأھلہ أو توطنہ، یبطل بمثلہ إذا لم یبق لہ بالأول أھل، فلو بقی لم یبطل بل یتم بھما'' (درمختار مع الرد ۲/۶۱۴)۔

(وطن اصلی وہ جگہ ہوتی ہے جہاں انسان کی پیدائش ہوئی ہو یا اس نے اہل وعیال کو وہاں رہائش کرائی ہو، یا جس جگہ کو اپنا مستقل وطن بنایا ہو، یہ وطن اصلی اس جیسے دوسرے وطن سے اس وقت باطل ہوگا جب پہلے وطن میں اس کے اہل وعیال بھی نہ رہیں، لیکن پہلے وطن میں اہل وعیال باقی ہیں تو وہ باطل نہ ہوگا......)۔

''فتاوی ہندیہ'' میں ہے:

''ویبطل الوطن الأصلی بالوطن الأصلی إذا انتقل عن الأول بأھلہ، وأما إذا لم ینتقل بأھلہ ولکنہ استحدث أھلہ ببلدۃ أخری فلا یبطل وطنہ الأول ویتم فیھما'' (عالمگیری ۱/۱۴۲)۔

(وطن اصلی، وطن اصلی سے ہی باطل ہوجاتا ہے، مگر اس صورت میں جب وہ اپنے اہل وعیال کیساتھ دوسری جگہ منتقل ہوجائے، لیکن اگر وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ دوسری جگہ منتقل نہ ہوا ہو صرف دوسرے شہر میں رہائش کا سارا انتظام مہیا کیا ہو تو وطن اول باطل نہ ہوگا، اس لئے اسے حکم ہوگا کہ وہ دونوں جگہ پوری نماز پڑھے۔

[1] دار العلوم رحیمیہ بانڈی پور کشمیر۔

حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ نے ''کفایت المفتی'' میں ایک سوال کے جواب میں لکھا کہ وطن اصلی اگر اس طرح چھوڑ اجائے کہ اس کے تمام تعلقات منقطع کردیئے جائیں نہ کچھ زمین و مکانات ہوں اور نہ کوئی اہل وعیال میں سے وہاں ہو تو وہ وطن باقی نہیں رہتا اور پھر وہاں نماز میں پندرہ دن سے کم مدت میں قصر کرنا چاہئے، ورنہ وہ وطن باقی رہتا ہے:

''ويبطل الوطن الأصلي بالوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله، ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرىٰ فلا يبطل وطنه الأول ويتم منها'' (كفاية المفتي ۲۲۸/۳ بحواله بنديه)۔

حضرت مولانا عبدالرحیم لاجپوری نے ''فتاوی رحیمیہ'' میں لکھا کہ اگر پہلے وطن کو ترک نہیں کیا اور کاروبار وغیرہ کے سلسلے میں کسی دوسری جگہ اس طرح ٹھہر گیا کہ اب وہیں زندگی گزارنے کا ارادہ تو اس صورت میں وطن قدیم ہی وطن اصلی رہا، اور دوسرا مقام بھی وطن اصلی کے حکم میں ہوگیا، جہاں زندگی گزارنے کا ارادہ ہے (فتاوی رحیمیہ ۵۳/۳) اوپر درج شدہ ان تصریحات کی روشنی میں ذیل کے احکام منقح ہوتے ہیں:

اول:...... یہ کہ وطن اصلی کے ساتھ اگر کسی بھی نوع کا تعلق باقی رہا، مثلاً اہل وعیال وہاں ہوں، یا مکان واراضی ہوں اور کبھی کبھار وہاں آنا جانا رہتا ہو تو اس وطن اصلی کی وطنیت قائم رہے گی لہٰذا اگر وہاں پندرہ یوم سے کم مدت کے لئے بھی جانا ہو تو نمازوں میں قصر نہیں، بلکہ اتمام کرنا ہوگا۔

دوم:...... وطن اقامت جہاں تعلیم یا معاش سلسلہ میں اس طرح قیام کیا کہ گھر اور رہائش کی تمام سہولیات مہیا کرلی گئیں، اہل وعیال بھی ساتھ رہتے ہیں اور وہاں ہی اب زندگی گذارنے کی نیت کرلی گئی تو یہ بھی وطن اصلی کے حکم میں ہوگا اس صورت حال میں سوال یہ ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟ تو جواب یہ ہے کہ اس میں نیت کی بنا پر تعدد ہوسکتا ہے چونکہ وطن اقامت اپنے علائم، احوال اور اسباب وسائل اور سہولیات کی وجہ سے وطن اصلی کے مثل ہوگیا، اس لئے اس کو وطن اصلی کا حکم دیا جائے گا اور اس لئے یہاں بھی اتمام کا حکم دیا جائے گا، جیسا کہ فقہاء کی تصریحات میں جگہ جگہ یہ حکم مصرح ہے: ''ویتم فیہما''

سوم:...... وطن اقامت وہ مقام ہے جہاں ہمیشہ رہنے کا کوئی ارادہ نہ ہو مقصد پورا ہوجاتے ہی اس جگہ سے رہائش ترک کرنے کا عزم ہے، اب اگر وہاں کرایہ پر رہتا ہو، یا اپنا مکان مہیا ہوگیا، مگر نیت یہی ہے تو یہ وطن اقامت وطن اقامت ہی رہا ہے گا۔

چہارم:...... وطن اصلی اور وطن اقامت میں اصل چیز تو نیت اور مستقبل میں مستقل رہائش کے سلسلے میں ارادہ اور عزم ہے، چنانچہ اگر وطن اصلی سے بالکلیہ ترک تعلق کی نیت پائی گئی اور وہاں تمام اسباب ختم کردیئے گئے تو اب وہ وطن اصلی نہ رہے گا، لیکن اگر ابھی اس وطن اصلی سے بالکلیہ انقطاع کی نیت نہیں کی ہے تو وہ وطن اصلی کی حیثیت سے باقی رہے گا۔

اسی طرح وطن اقامت میں جب مستقل رہنے اور ہمیشہ رہائش اختیار کرنے کی نیت پائی گئی تو یہی وطن اقامت وطن اصلی بن جائے گا، وہ کرایہ یا ادارہ یا کمپنی کسی بھی طرف سے حاصل ہوا اور خود ان کی اپنی نیت وہاں ہمیشہ قیام کی ہوچکی ہے، اور ظاہر ہے کہ وہ آئندہ اس کے لئے ہر ممکن کوشش بھی کریں گے تو چونکہ ان کی نیت وہاں آئندہ مستقل رہائش کی ہوچکی ہے، اس لئے اس نیت کی بناء پر وہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور ہر صورت میں اتمام کا حکم ہوگا۔

اور اگر کرایہ کے مکان یا ادارہ یا کمپنی کی طرف سے مہیا کردہ رہائش کے باوجود ان کی اپنی نیت یہ ہے کہ آئندہ وہ وہاں ہمیشہ کی رہائش اختیار نہیں کریں گے اور اپنے اصل وطن میں لوٹ جائیں گے تو جب تک وہ شرعی یا تدریسی ضرورت کی بنا پر یہاں رہ رہے ہیں اور رہیں گے تو اس صورت میں یہ مقام ان کے لئے وطن اقامت ہی رہے گا، لہٰذا اس صورت میں کسی سفر سے واپسی کے بعد اگر پندرہ یوم سے کم کی نیت ہوگی تو ان ایام میں وہ قصر کریں گے، گویا اس باب میں اصل فیصلہ کن چیز وہ نیت اور ارادہ ہے جو وہ خود کرے گا۔

مذکورہ تفصیلات کے بعد اب ترتیب وار سوالوں کے جوابات مندرجہ ذیل ہیں:

۱- ایسی جائے قیام جہاں کسی شخص نے مکان بنالیا ہے، یا مکان بنانے کا عزم کئے ہوئے ہے اور اس کے لئے ذہناً وعملاً سرگرم ہے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی، اور یہاں ہر حال میں اسے اتمام ہی کرنا ہوگا۔

وطن اصلی میں تعدد ہونے سے کوئی تضاد نہیں ہے۔

۲- جن لوگوں نے اپنے جائے قیام میں مکان نہیں بنایا ہے، وہ کرایہ یا ادارہ یا کمپنی کے فراہم کردہ مکان میں رہتے ہیں اور خود ان کی نیت ہمیشہ وہاں رہنے کی ہوگئی ہے تو چونکہ ان کی نیت وہاں مستقل رہائش کی ہو چکی ہے، اس لئے اس کی بنا پر وہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی، اور ہر صورت میں اتمام کا حکم ہوگا، اور اگر رہائش کی کوئی بھی شکل ہو نیت مستقل قیام کی نہیں ہے تو اس صورت میں یہ مقام ان کے لئے وطن اقامت ہوگا، تمام سفر و حضر کے احکام اس حساب سے لاگو ہوں گے۔

گویا اس باب میں اصل فیصلہ کن چیز نیت اور ارادہ ہے جو وہ خود کرے گا۔

۳- اگر جائے قیام میں کوئی شخص تنہا رہ رہا ہو ذاتی مکان، ہونا وطن اصلی کے لئے ضروری ہے اور نہ وطن اقامت کے لئے، اس لئے ایسے شخص کا یہ وطن اقامت ہی ہوگا۔

اس لئے کہ نیت بھی دائمی رہائش کی نہیں اور اہل وعیال مکان واسباب جو کسی جگہ مستقل رہائش کی ظاہری اور لازمی علامات ہیں وہ بھی نہیں ہیں تو یقیناً یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت کی ہے، نہ کہ وطن اصلی کی، لہٰذا جب یہاں پندرہ یوم کی نیت کر کے قیام پذیر ہوں گے تو اتمام کریں گے اور اگر پندرہ یوم سے کم کی نیت ہو تو قصر کریں گے۔

## حرف آخر

قصر شریعت کا ایک ایسا حکم ہے جس میں صاحب ایمان کو مشقت سے بچانا اور یسر عطا کرنا ہے، لہٰذا ہر وہ جگہ جہاں وطن اصلی جیسی آسائشیں ہوں، اہل وعیال ساتھ ہوں، مکان وغیرہ بھی ہو تو اس جگہ اس رخصت کی حاجت نہیں اور جب قصد و ارادہ بھی پایا جائے تو ظاہر ہے، اب وطن اصلی کی جہت راجح ہوگئی، اس لئے اتمام کیا جانا ہی اس کے مناسب حال ہے، کیونکہ جن احوال و ظروف اور جن مشقتوں اور کلفتوں کی بنا پر قصر کا حکم دیا گیا تھا وہ مفقود ہیں، دوسری اہم بات یہ ہے کہ قصر اگرچہ عزیمت ہے اس کے باوجود بھی لازم ہے، اس میں شک نہیں کہ دلائل کے اعتبار سے قصر کا حکم لازم ہونا ہی راجح ہے، کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فتح مکہ کے موقع پر مسلسل قصر کرنا اس کی واضح دلیل ہے کہ قصر کا حکم لازم ہے۔

لیکن جب قصر و اتمام کے حکم میں اشتباہ پیدا ہو جائے اور کسی وطن کے اصل اور اقامتی ہونے میں دونوں احتمال پیدا ہو جائے تو ایسی صورت میں اس میں اتمام کا حکم دیا جائے گا۔

# وطن اصلی، وطن اقامت اور وطن سکنی میں قصر و اتمام

مولانا جعفر رحمانی

کھانے پینے کی طرح رہائش انسان کی بنیادی ضرورت ہے، فرمانِ خداوندی ہے:

"واللہ جعل لکم من بیوتکم سکنا" (سورہ النحل: ۸۰)۔ (اللہ نے تمہارے گھر تمہارے رہنے کی جگہ بنائی)۔

اسی لئے انسان اپنی اور اپنے اہل وعیال کی رہائش کے لئے جس جگہ مکان بناتا اور اس میں رہائش اختیار کرتا ہے اس کو فقہاء کرام اس کا وطن اصلی قرار دیتے ہیں۔

جس طرح وطن اصلی اور مستقل قیام گاہ انسان کی ضرورت ہے، اسی طرح سفر اور نقل وحرکت بھی اس کی ضرورت ہے، اس لئے شریعت نے سفر وحضر کے احکام الگ الگ رکھے ہیں، فقہاء عظام نے قرآن کریم اور احادیث نبویہ کو سامنے رکھتے ہوئے وطن کی تین قسمیں بیان فرمائی ہے:

۱- وطن اصلی، ۲- وطن اقامت، ۳- وطن سکنی۔

## وطن اصلی

وہ جگہ ہے جہاں انسان کی پیدائش ہو یا وہ شہر ہے جس میں اس نے شادی کی ہو۔

## وطن اقامت

وہ جگہ ہے جہاں مسافر نے پندرہ دن یا اس سے زائد ٹھہرنے کی نیت کی ہو۔

## وطن سکنی

وہ جگہ ہے جہاں مسافر نے پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت کی ہو (تبیین الحقائق ۱/ ۵۱۷، فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۴۲، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

اس دور عولمیت میں کسب معاش کے ذرائع کی وسعت کی وجہ سے قیام وسفر کی بعض نئی صورتوں نے جنم لیا ہے جو نماز پورے پڑھنے یا قصر کرنے پر اثر انداز ہوتی ہیں۔

مثلاً: بعض لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی ہوتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور ان کا زیادہ تر حصہ اسی جائے قیام پر گزرتا ہے، عید بقرعید اور طویل تعطیلات میں ہی وہ اپنے وطن اصلی جاتے ہیں، اگر اس طرح کے لوگ جائے ملازمت میں اپنا ذاتی مکان بنالیں، اپنے اہل وعیال کے ساتھ وہاں رہائش پذیر ہوں اور اس جگہ مستقلاً رہنے کا عزم مصمم کرلیں تو یہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی ہے۔

"والوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أوبلدة أخرى اتخذها دارًا أوتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها" (البحر الرائق ۲/ ۲۳۹، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

(جن لوگوں نے جائے ملازمت میں ذاتی مکان نہ بنایا ہو، کرایہ کے مکان یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں اور مستقلاً رہنے کا عزم بھی ہو، نیز ان کی حالت و پوزیشن کچھ ایسی ہو کہ اس عزم وارادہ کے منافی ومخالف نہ ہو تو یہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی کی ہوگی اور انہیں

وہاں نمازیں پوری پڑھنی ہوگی۔

جیسا کہ علامہ شامیؒ ''درمختار'' کی وطن اصلی کی تعریف: ''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''قوله أو (توطنه) أی عزم علی القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

اور: ''والحاصل أن شروط الإتمام ستة: النية والمدة واستقلال الرأی وترك السير واتحاد الموضع وصلاحية'' (درمختار)

''درمختار'' میں حلیہ کے حوالہ سے مزید ایک شرط کا اضافہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''قوله ستة زاد فی الحلية شرطا آخر وهو أن لا تكون حالته منافية لعزيمته. قال: كما صرحوا به فی مسائل؛ أی كمسئلة من دخل بلدة لحاجة ومسئلة العسكر. فافهم'' (ردالمحتار ۲/۶۰۹)۔

اگر کوئی آدمی جائے ملازمت میں تنہا رہ رہا ہو یا ل بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو اور اس جگہ مستقلا رہنے کا عزم مصمم ہو اور اس کی حالت اس عزم کے منافی ومخالف نہ ہو تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوگی اور وہ نمازیں پوری پڑھے گا۔

جیسا کہ وطن اصلی کی اس تعریف سے مفہوم ہوتا ہے:

''هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار)۔

''قال فی الشرح: أو توطنه أی عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴، خیر الفتاوی ۲/۶۷۵)۔

''قوله ستة زاد فی الحلية شرطا آخر وهو أن لا تكون حالته منافية لعزيمته'' (درمختار ۲/۶۰۹)۔

لیکن اگر شخص مذکور اس جگہ مستقلا رہنے کا عزم نہ رکھتا ہو یا رکھتا ہو، لیکن اس کی حالت اس عزم کے منافی ومخالف ہو تو اس کے لئے یہ جگہ وطن اقامت ہوگی اگر پندرہ دن یا اس سے زائد رہنے کی نیت ہو تو نمازیں پوری پڑھے گا، ورنہ قصر کرے گا (رد المحتار ۲/ ۶۱۴، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰، تبیین الحقائق ۱/ ۵۱۷، البحر الرائق ۲/ ۲۳۹)۔

## کیا وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں؟

۴- کوئی بھی مقام انسان کا وطن اصلی دو چیزوں کی بنیاد پر ہوتا ہے:

۱- اہل وعیال، ۲- گھر دبار وجائداد۔

اگر کسی انسان کے لئے یہ دونوں چیزیں ایک سے زائد مقام پر ہوں تو وہ مقامات اس کے لئے وطن اصلی ہوں گے اور اس طرح تعدد وطن اصلی ممکن ہے، جیسا کہ علامہ کاسانیؒ فرماتے ہیں:

وطن اصلی کا ایک یا اس سے زائد ہونا جائز ہے، بایں طور کہ کسی کے اہل وعیال اور گھر وبار دو یا اس سے زائد شہروں میں ہوں اور اس کے اہل وعیال کا وہاں سے نکلنے کا ارادہ نہ ہو اور شخص مذکور سال بھر ادھر سے ادھر منتقل ہوتا رہتا ہو اگر وہ بہ نیت سفر ایک شہر سے جس میں اس کے اہل وعیال موجود ہیں دوسرے شہر کی طرف جہاں اس کے اہل وعیال موجود ہیں، نکلے تو محض شہر میں داخل ہونے سے مقیم ہوگا بلا نیت اقامت۔

''ثم الوطن يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له دار فی بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها. وإن هو ينتقل من أهل إلى أهل فی السنة، حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل فی أی بلدة من البلاد التی فيها أهله فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰، البحر الرائق ۲/۲۳۹، مجمع الأنهر ۱/۱۶۴)۔

فتاوی حقانیہ ۳۵۱،۳۵،۳۵۰/۳۔) ''أو تأهله أى تزوجه قال فى شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به فقيل: لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا وهو الأوجه، ولوكان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا'' (شامی ۶۱۴/۲)۔

''ولو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقى له دور وعقار فى الأول، قيل: بقى الأول وطنًا له، وإليه أشار محمد رحمه الله تعالىٰ كذا فى الزاهدى (الفتاوى الهنديه ۱۴۲/۱)۔

# وطن اصلی اور جائے قیام میں قصر و اتمام کا شرعی حکم

مولانا ابوبکر قاسمی [1]

## وطن اصلی

جہاں انسان پیدا ہو کر قیام پذیر رہتا ہے، جہاں اس کو ہر قسم کی سہولت مہیا ہوتی ہے، یا جہاں انسان شادی کرتا ہے، کیونکہ انسان کی سسرال کو بھی حضرات فقہاء نے وطن اصلی کی تعریف میں شامل رکھا ہے۔

## وطن اقامت

دوسرا وطن ''وطن اقامت'' ہے جہاں انسان کم از کم پندرہ دن یا اس سے زیادہ قیام پذیر رہنے کا ارادہ رکھتا ہے، یہاں بھی انسان کو رہتے رہتے آہستہ آہستہ ضرورت کی تمام اشیاء فراہم ہو جاتی ہیں ان دونوں قسم کے وطنوں میں اپنے بعض احوال و خصائص کے اعتبار سے اگر چہ کچھ فرق ہوتا ہے، تاہم مذکورہ دونوں قسم کے وطنوں میں شریعت نے نماز کے اتمام کا حکم دیا ہے۔

## وطن سکنی

وطن کی ایک تیسری قسم ''وطن سکنیٰ'' ہے جہاں وطن اقامت کی مدت پندرہ دن سے کم کا قیام ہوتا ہے، وطن سکنیٰ کا حکم شریعت نے نماز کے باب میں سفر جیسا رکھا ہے، یعنی سفر اور وطن سکنیٰ میں شریعت نے انسان کو نماز کے قصر کا حکم دیا ہے اور فقہاء احناف کے نزدیک موضع قصر میں نماز کا قصر کرنا ہی عزیمت ہے اور وطن کے اقسام و احکام سے متعلق جو کچھ اجمالاً عرض کیا گیا وہ سب حضرات فقہاء کے مابین معروف و مشہور ہیں، اس لئے ان سے متعلق حوالجات کو قصداً ترک کر دیا گیا ہے۔

دور حاضر میں کسب معاش کے ذرائع کی وجہ سے رہائش کی صورت میں بھی وسعت پیدا ہوئی اور کچھ تبدیلی ہوئی ہے اس طرح بعض نئی صورت حال بھی سامنے آئی ہے، اس تناظر میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا انسان کا وطن اصلی بیک وقت متعدد ہو سکتا ہے یا نہیں؟

اسی طرح بعض لوگ ملازمت کی خاطر اپنے اصلی وطن سے تعلق کو باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور ان کی زندگی کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گذرتا ہے، عید، بقرعید، شادی یا طویل تعطیلات میں اپنے اصلی وطن کی طرف مراجعت کرتے ہیں، پھر وہ جلدی اپنے اصلی وطن میں مختصر قیام کر کے اپنے وطن اقامت لوٹ آتے ہیں اور دوسرے وطن اقامت میں بعض حضرات کو بتدریج زندگی کی ضروریات کے سارے اسباب مہیا ہو جاتے ہیں، بلکہ بعض اوقات بعض حضرات کو وطن اصلی کے مقابلہ میں وطن اقامت میں رہائشی سہولتیں زیادہ مہیا ہو جاتی ہیں، بعض حضرات موضع ملازمت میں مستقل مکان بنا لیتے ہیں، بعض حضرات کرایہ کے مکان پر اکتفا کرتے ہیں، کچھ اہل و عیال کو چھوڑ کر موضع ملازمت میں تنہا مقیم رہتے ہیں اور کچھ لوگ اہل و عیال کے ساتھ یہاں قیام پذیر ہوتے ہیں اور بعض حضرات ملازمت میں نہ رہائش پذیر ہوتے ہیں اور نہ ہی مکان بناتے ہیں، بس کام ہی کے وقت ان کا آنا ہوتا ہے اور جوں ہی کام ختم ہوا فوراً گھر لوٹ جاتے ہیں، اس تناظر میں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر کسی شخص نے وطن اقامت میں مکان تو نہیں بنوایا ہے، بلکہ وہ کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا کرایہ ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکانات میں اکیلے رہتے ہیں یا اہل و عیال کے ساتھ رہتے ہیں اور ان کو وہاں رہائش کی تمام سہولتیں وطن اصلی کے مثل یا اس سے زیادہ مہیا ہوتی ہیں، کیا یہ جگہ وہاں رہائش پذیر ملازم کے حق میں وطن اصلی کی طرح شمار ہوگی؟

مذکورہ مسائل میں اہل افتاء کے اضافۂ علم کے لئے حضرت مفتی رشید احمد لدھیانوی علیہ الرحمۃ نے احسن الفتاویٰ جلد چہارم کے باب صلوٰۃ المسافر میں:

---

[1] مدرسہ اسلامی دربھنگہ بہار۔

"وطن الارتحال یبقی ببقاء الأثقال" کے نام سے چودہ صفحہ کا ایک رسالہ تالیف فرمایا ہے، تمام اہل افتاء کو حضرت مفتی صاحب کا مذکورہ رسالہ پڑھنا چاہئے، تاکہ وطن اصلی اور وطن اقامت کی بعض صورتوں میں نماز کے اتمام وقصر سے متعلقہ مسائل کی بصیرت افروز مدلل تفصیل معلوم ہو اور مختصر متون فقہ کی عبارتوں سے جو شبہ پیدا ہوتا ہے اس کا ازالہ ہو کتب فقہ وفتاوی کی بعض عبارتیں یہاں لکھی جارہی ہیں:

"الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (درمختار ۱/۵۴۲)۔

وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں انسان پیدا ہوا ہو، یا جہاں اس نے شادی کی ہو، یا جہاں مستقل رہائش پذیر ہو، علامہ عبدالرحمان جزیری نے "کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ" کے "باب المسافر" میں وطن اصلی کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے:

"وهو الذی ولد فيه أو له فيه زوج فی عصمته أو قصد أن یرتزق فيه، وإن لم یولد به ولم یکن له به زوج" (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۲/۴۸۰)۔

(وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں انسان پیدا ہوا ہے یا جس جگہ اس کی ماتحتی ونگرانی میں اس کی بیوی رہ رہی ہے یا وہ جگہ ہے جہاں حصول رزق اور کسب معاش کیلئے انسان رہ رہا ہو، اگرچہ وہاں اس کی پیدائش نہ ہوئی ہو اور نہ وہاں اس کی بیوی رہ رہی ہو)۔

علامہ ابن نجیم مصری نے "البحر الرائق باب المسافر" میں "محیط" کے حوالہ سے لکھا ہے: "وطن الإقامة یبقی ببقاء الثقل، وإن أقام بموضع آخر" (انسان جہاں سامان کے ساتھ مقیم رہتا ہے وہاں اگر سامان باقی رہے اور دوسری جگہ اقامت پذیر ہو جائے) تو پہلی جگہ کو سامان کو باقی رہنے کے سبب حسب سابق وطن اقامت ہی کہا جائے گا اور وہ جگہ علی حالہ وطن اقامت میں شمار ہوگی، بعینہ یہی جزیہ "مجمع الانہر" (۱/ ۱۶۴) میں بھی موجود ہے۔

"احسن الفتاوی (۴/ ۱۰۱) میں مرقوم ہے:

جو شخص کسی شہر میں باقاعدہ بیوی بچوں سمیت رہائش رکھتا ہے اور اس کا ذریعہ معاش بھی اسی شہر سے متعلق ہو تو اس کا یہ وطن تب باطل ہوگا جبکہ اس شہر سے رہائش ختم کر کے چلا جائے، محض عارضی اور وقتی اسفار سے اس کا یہ وطن اقامت باطل نہیں ہوگا اور متون کے جزئیہ کا یہی مطلب ہے کہ وطن اقامت سے جب سفر بصورت ارتحال ہوگا تو یہ اس کے لئے مبطل ہوگا...... إلی قوله...... بلکہ عبارات سے تو ایسے مقام کے وطن اصلی ہونے کا شبہ ہوتا ہے۔

مندرجہ بالا تصریحات فقہاء کو پڑھنے کے بعد یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ پہلے زمانہ میں آمدورفت کے موجودہ ذرائع مفقود تھے، نیز تیز رفتار سواریوں کی سہولت نہ تھی، اسی طرح روپے پیسے کی عام لوگوں کو فراوانی نہ تھی، اس لئے وطن اقامت سے سفر عموماً ارتحال کے ساتھ، یعنی پورے سامان کے ساتھ ہوتا تھا، اس لئے زمانہ قدیم میں مطلقاً سفر کو وطن اقامت کا مزیل مانا جاتا تھا، لیکن دور حاضر میں قوائے انسانی کی کمزوری اور سواری کی تیز رفتاری، بلکہ برق رفتاری کے سبب معاملہ اس کے برعکس ہوگیا ہے، اب عموماً وطن اقامت سے سفر ارتحال کے ساتھ نہیں ہوتا، بلکہ بقاء اثقال کے ساتھ ہوتا ہے، اسی طرح وطن اصلی میں انسان کا قیام بہت کم ہوتا ہے، اور عارضی ہوتا ہے، ورنہ انسان جہاں ملازمت کرتا ہے وہیں زندگی کا قیمتی حصہ گذارتا ہے، اور بہت سے لوگ ملازمت کی جگہ کو ہی مستقل سکونت کا درجہ دیتے ہیں، اس لئے دور حاضر میں وطن اصلی متعدد بھی ہوسکتا ہے، لہذا احوال کی تبدیلی کے سبب متون فقہ کی عبارتوں پر جمود اختیار کرنے اور ان کو نصوص کا درجہ دینے کے بجائے، کتب مطولات اور ارباب بصیرت علماء وفقہاء کی مندرجہ بالا تفصیلات کو ملحوظ رکھ کر فتوی دینا چاہئے۔

۲- وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں انسان کو ہر طرح کی ضروری سہولت ہوتی ہے، جس کے سبب وہ وہاں اپنی بیوی بچوں اور پورے ساز وسامان کے ساتھ مستقل قیام پذیر ہوتا ہے، خواہ وہاں پیدا ہوا ہو یا اس نے وہاں شادی کر لی ہو، چونکہ بیوی کے تمام رشتہ دار اپنے حقیقی رشتہ دار کی طرح ہوجاتے ہیں، اس لئے حضرات فقہاء نے سسرال کو بھی وطن اصلی میں شامل مانا ہے، جس کی دلیل حضرت عثمان غنیؓ کا عمل ہے، اسی طرح جو شخص کہیں ملازم ہے، اور وہ وہاں مستقل طور سے بیوی بچوں کے ساتھ ذاتی یا کرایہ کے مکان میں رہتا ہے اور مستقل رہائش کے لئے پسند کر لیا ہے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہی ہے۔

۳- اور جس جگہ انسان کا عارضی قیام ہو یا عارضی ملازمت ہو، لیکن وہ اس جگہ بیوی بچوں اور ضروری سامان کے ساتھ رہتا ہے اور پندرہ دن سے زیادہ کا ارادہ رکھتا ہے تو وہ وطن اقامت ہے۔

۴- وطن اصلی اور وطن اقامت میں انسان نماز پوری پڑھے گا۔

۵- جب کوئی انسان اپنے عارضی وطن اقامت سے پورے ساز وسامان، اسی طرح بیوی بچوں کے ساتھ منتقل ہوجائے اور سفر کا ارادہ کرتا ہے تو اس کا وطن اقامت اب باطل ہوجائے گا۔

۶- وطن سکنی وہ جگہ ہے جہاں انسان پندرہ دن سے کم رہے یا بغیر اقامت ہی کی نیت کے وہ زیادہ تر وہاں سے اس کا ارادہ بغیر رہنے کی تعیین کے جلد از جلد نکلنے کا ہو، تو ایسی جگہ ظہر عصر وعشاء کی نماز وہ شخص قصر کے ساتھ پڑھے۔

# وطن اصلی کو چھوڑ کر دوسری جگہ کو وطن بنانا

مفتی محمد ممتاز خان ندوی[1]

دوسری فقہ کی بہ نسبت فقہ حنفی میں قصر کا مسئلہ نہایت نازک اور حساس ہے، کیونکہ مسئلہ قصر کی رخصت کا نہیں ہے، بلکہ قصر کے وجوب کا ہے، زیر بحث مقالہ میں سفر سے متعلق فقہ اکیڈمی کی طرف سے دیئے گئے چند سوالوں کا تفصیلی اور مدلل جواب دینے کی کوشش کی گئی ہے:

## مستقل دوسری جگہ وطن بنانا

اگر ایک شخص اپنے وطن اصلی کو قائم رکھتے ہوئے کہیں دوسری جگہ ہمیشہ رہنے کی نیت سے مکان بنوا کر وطن اصلی بنالیا ہے تو یہ دونوں مقام اس کے حق میں وطن اصلی ہوں گے، اگر دوسری جگہ مکان محض عارضی رہنے کی نیت سے بنوایا ہے تو یہ اس کا وطن اصلی نہیں ہوگا، بلکہ وطن اقامت ہوگا، اس کی تائید حضرت عثمانؓ کے اس اثر سے بھی ہوتی ہے:

''أنه كان عثمان رضى الله عنه أهل بمكة وأهل بالمدينة وكان يتم الصلوة بهما جميعا'' (حاشیه فتح القدیر ۲/۱۷)۔

صاحب ''درمختار'' فرماتے ہیں:

''(الوطن الأصلى) هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (حاشیه فتاوی دار العلوم دیوبند ۴/۴۴۸)۔

(يبطل بمثله إذا لم يبق له بالأول أهل، فلو بقى لم يبطل، بل يتم فيهما'' (شامی ۱/۵۸۶)۔

''فتاوی ہندیہ'' میں ہے:

''وأما إذا لم ينتقل بأهله، ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

واضح رہے کہ دوسری جگہ وطن اصلی ہونے کے لئے ہمیشہ رہنے کی شرط ہے۔

''(أو توطنه) أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال. وإن لم يتأهل'' (شامی ۱/ ۵۸۶)۔

''بدائع'' کی عبارت بھی ملاحظہ ہو:

''وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (بدائع ۱/۲۸۰)۔

رہا مسئلہ یہ کہ پہلے وطن اصلی میں اہل وعیال موجود نہ ہوں، لیکن گھر بار کھیتی وغیرہ باقی ہو تو کیا اس صورت میں بھی اول وطن اصلی باقی رہے گا یا نہیں؟

اس سلسلہ میں فقہاء کرام کے دو قول ملتے ہیں ایک قول تو یہ ہے کہ وطن اصلی باقی رہے گا دوسرا قول یہ ہے کہ وطن اصلی باقی نہیں رہے گا امام محمد کا رجحان دوسرے قول کی طرف ہے، ''فتح القدیر'' میں ہے:

''ولو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقى له دور وعقار فى الأول قيل: بقى الأول وطنًا، وإليه أشار محمد رحمه الله فى

[1] مدرسہ ضیاء العلوم میدان پور تکیہ کلاں رائے بریلی۔

الکتاب حیث قال: باع داره ونقل عیاله، وقیل: لم یبق'' (فتح القدیر ۲/۱۸)۔

احقر کو اس طرح کوئی صریح عبارت نہیں مل سکی ہے کہ دونوں قول میں سے کس قول پر فقہاء کرام کا فتوی ہے، البتہ صاحب ''فتح القدیر'' نے دونوں قول میں تطبیق کی طرف اشارہ کیا ہے، تطبیق اس طرح ہے: اگر اول وطن اصلی میں رہنے کا ارادہ نہیں ہے جس طرح پہلے رہتا تھا تب تو وطن اصلی باقی نہیں رہا، وہاں جا کر قصر کرے گا جب مسافت سفر طے کر کے آئے، اور اگر اب بھی اسی طرح رہنے کا ارادہ ہے تو وہ بھی وطن ہے، بس اس شخص کے دو وطن ہوں گے۔

''فتح القدیر'' کی عبارت ہے:

''إن نوی ترك وطنه إلا أن أبا یوسف کان یتم بها لکنه یحمل علی أنه لم ینو ترك وطنه. قال الشیخ نجم الدین الزاهدی رحمه الله تعالی علیه: وهذا جواب وافقه'' (فتح القدیر ۲/۱۸)۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ نے اس تطبیق کو پسند فرمایا ہے (امداد الفتاوی ۱/ ۵۸۵)۔

## وطن اصلی میں تعدد کا مسئلہ

وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، جبکہ اول وطن اصلی سے انسان کے تعلقات ختم نہ ہوئے ہوں اور دوسری جگہ ہمیشہ رہنے کی نیت سے وطن بنا لیا ہو تو یہ دوسری جگہ بھی وطن اصلی کے حکم میں ہو جائے گی، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے درج ذیل اثر سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے:

''أنه کان لعثمان رضی الله عنه أهل بمکة وأهل بالمدینة، وکان یتم الصلوة بهما جمیعًا'' (حاشیه ۲/۱۷)۔

صاحب ''فتح القدیر'' کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے:

''ولو کان له أهل ببلدة فاستحدث فی بلدة أخری أهلا آخر کان کل واحد منهما وطنًا أصلیًا'' (فتح القدیر ۲/۱۷)

''بدائع'' کی عبارت تو اس سلسلہ میں بڑی واضح اور بالکل صاف ہے:

''الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

علامہ طحطاویؒ نے بھی لکھا ہے کہ دو سے زائد بھی وطن اصلی ہو سکتے ہیں (احسن الفتاوی ۴/ ۰)۔

## خلاصہ بحث

(۱)......خلاصہ بحث یہ ہے کہ اگر ایک شخص کا وطن اصلی سے تعلق ختم نہیں ہوا ہے اور اس نے دوسری جگہ مکان بنوا کر ہمیشہ رہنے کا قصد کر لیا ہے، تو یہ دوسری جگہ اس کے حق میں وطن اصلی ہوگی اور اگر دوسری جگہ رہنا محض عارضی ہے، تو دوسری جگہ اس کے لئے وطن اصلی نہیں ہوگی۔

(۲)......ایک شخص کے کئی وطن اصلی ہو سکتے ہیں، جیسا کہ ''بدائع'' وغیرہ کی عبارت سے ظاہر ہے۔

## کرایہ اور کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ مکان کی حیثیت

فقہ کی کتابوں میں تو یہی بات لکھی ہوئی ہے کہ یہ جگہ وطن اصلی کے حکم میں نہیں ہوگی، بلکہ وطن اقامت کے حکم میں ہی ہوگی اور وطن اقامت کے سلسلہ میں اکثر علماء کرام کا رجحان یہ ہے کہ شرعی سفر سے وطن اقامت باطل ہو جائے گا، مگر یہ کہ سفر کرنے والا پندرہ دن یا اس سے زائد ٹھہرنے کی نیت کرے تو اس کا وطن اقامت باطل نہیں ہوگا، وطن اقامت باقی رہے گا، اور فتاوی کی کتابوں میں بھی یہی بات لکھی ہوئی ہے۔

۱- حضرت مولانا مفتی عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ ایک استفتاء کے جواب میں لکھتے ہیں:

''مدرس صاحب مقام ملازمت سے پچاس ساٹھ میل کی مسافت کے ارادے سے نکلتے ہیں تو وہ شرعی مسافر بن گئے اور وطن اقامت باطل ہو گیا، اب واپس آنے کے بعد گاؤں میں پندرہ دن کا ارادہ نہ ہو اور اس اثناء میں دوسری جگہ جا کر ایک دو دن قیام کا ارادہ بھی ہو تو مقیم نہ ہوں گے، مسافر ہی مانے جائیں گے اور نماز میں قصر کرنا ہوگا (فتاوی رحیمیہ ۵/ ۵۴)۔

۲- حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمان صاحب عثمانی رحمہ اللہ ''فتاوی دار العلوم دیو بند'' میں ایک استفتاء کے جواب میں لکھتے ہیں (فتاوی رحیمیہ ۵/ ۵۴):

''جائے اقامت سے سفر کرنے کے بعد وہ وطن اقامت باطل ہوجاتا ہے، پھر اگر وہاں پندرہ دن قیام کی نیت نہیں کی تو قصر کرنا چاہئے (فتاوی دار العلوم دیو بند ۴/۴۴۸)۔

اس سلسلہ میں علماء کرام علامہ شامی کی عبارت پیش کرتے ہیں:

''يبطل (وطن الإقامة بمثله) وبالوطن (الأصلي) وبإنشاء (السفر)''۔

لیکن حضرت مولانا رشید احمد لدھیانوی کا رجحان یہ ہے کہ وطن اقامت شرعی سفر سے باطل نہیں ہوگا، احقر کا رجحان بھی یہی ہے کہ وطن اقامت شرعی سفر سے باطل نہیں ہوگا، کیونکہ دلائل سے اسی رجحان کو تائید اور قوت حاصل ہے، اس سلسلہ میں ''بحر بحوالہ محیط'' کی عبارت بڑی واضح اور دوٹوک ہے:

''كوطن الإقامة يبقى ببقاء الأثقال، وإن أقام بموضع آخر'' (بحر الرائق ۱۳۶/۱)۔

اور رہی شامی کی عبارت تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے مراد ایسا سفر ہے جس میں آدمی وطن اقامت سے اپنے گھر کا فرنیچر اور بیوی بچوں کے ساتھ کسی دوسری جگہ کا سفر کرے، کیونکہ آدمی کا قیام وطن اقامت میں ضرورت کے سبب سے تھا تو ضرورت پوری ہونے کے بعد آدمی اسی طرح سفر کرے گا اور خصوصاً اس زمانہ میں، جبکہ آمد ورفت کے ذریعے سہولت سے راستے طے نہیں ہوتے تھے اس وجہ سے شامی کی عبارت میں کسی قید کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔

اس کی تائید ''بدائع الصنائع'' کی درج ذیل عبارت سے بھی ہوتی ہے:

''وينتقض بالسفر أيضًا؛ لأن توطنه في هذا المقام ليس للقرار، ولكن لحاجة، فإذا سافر منه يستدل به على قضاء حاجته فصار معرضا عن التوطن به فصار ناقضا له دلالةً'' (بدائع الصنائع:۱/ ۱۸۰، ۲۸۱)۔

دوسرے اس امر سے بھی اس رجحان کی تائید ہوتی ہے کہ ایک شخص قسم کھائے کہ وہ اس شہر میں نہیں رہے گا تو محض اس کا شہر سے چلا جانا حانث ہونے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ بر یمین کے لئے شہر میں دوبارہ واپسی کا عزم نہ ہو، اگر شہر میں دوبارہ واپسی کا عزم رکھتا ہو تو اس کی سکونت کو باقی سمجھا جائے گا اور اس کی قسم ٹوٹ جائے گی، صاحب ''نہر'' نے یہ اضافہ بھی کیا ہے کہ بیوی بچوں سمیت شہر سے جائے گا تو قسم سے بچے گا، ورنہ نہیں، رملی وغیرہ نے اس کی تردید کی ہے اور کہا ہے کہ صرف دوبارہ شہر میں واپسی کا عزم نہ ہونا ضروری ہے۔

''بحر'' میں ہے:

''لا يساكن هذه الدار أو البيت أو المحلة، فخرج وبقي متاعه وأهله حنث؛ لأنه يعد ساكنا ببقاء أهله ومتاعه، فيها عرفًا'' (بحر الرائق ۴/۳۰۶)۔

سکونت اور اقامت دونوں کا مطلب تقریباً ایک ہی ہے، جیسا کہ جزیہ ذیل سے معلوم ہوتا ہے:

''وفي الواقعات لا يساكن فلانا، فنزل منزله فمكث فيه يومًا أو يومين لا يحنث، لأنه لا يكون ساكنا معه حتى يقيم معه في منزله عشر يومًا، وهذا المنزلة ما لو حلف لا يسكن الكوفة، فمرّ فيها مسافرًا فنوى الأربعة عشر يومًا لا يحنث، فإن نوى خمسة عشر يومًا يحنث'' (بحر الرائق ۴/۳۲۴)۔

تو جس طرح آدمی کے قسم کھا لینے سے کہ وہ اس شہر میں نہیں رہے گا اور اس شہر میں اس کا ساز وسامان اور بیوی بچے موجود ہوں اور دوبارہ اس شہر میں آنے کا عزم بھی ہے تو اس آدمی کی سکونت کو باقی سمجھا جائے گا اور وہ مسافر ہوجائے گا، اسی طرح زیر بحث مسئلہ میں بھی محض سفر سے جبکہ اس کے کئی بیوی بچے اور ساز وسامان موجود ہے اور دوبارہ آنے کا ارادہ بھی ہے تو اس کی اقامت کو باقی سمجھا جانا چاہئے۔

''اليقين لا يزول بالشك''

مذکورہ ضابطہ کا حاصل یہ ہے کہ ایک چیز یقین کے ذریعہ ثابت ہے تو اگر اس میں شک ہوجائے تو یقین پر عمل کیا جائے گا اور شک کو چھوڑ دیا جائے گا، ایک

مصری عالم شیخ مصطفی زرقاء فرماتے ہیں:

إذا ثبت أمر من الأمور أو حالة من الحالات ثبوتا يقينًا أو قطعيًا. ثم وقع الشك في وجود ما يزيله يبقى الأمر المتقين هو المعتبر يتحقق السبب المزيل'' (المدخل ۲/۶۳۶)۔

چار رکعت نماز یہ یقین کے ساتھ ثابت ہے، سفر کے ذریعہ وطن اقامت کے ابطال کے سلسلہ میں شک ہو گیا ہے، لہٰذا چار رکعت جو یقین کے ساتھ ثابت ہیں، اس پر عمل کیا جائے گا، اور وطن اقامت کے ابطال کے سلسلہ میں جو شک ہے، اس کو ترک کر دیا جائے گا، ''للتعيين بالعرف كالتعيين بالنص''۔

عرف میں بھی محض آدمی کے سفر کرنے سے، جبکہ اس کا ساز و سامان اور بیوی بچے وطن اقامت میں موجود ہوں یہ نہیں کہا جاتا ہے کہ اس کا وطن اقامت باطل ہو گیا ہے، بلکہ اس کی اقامت کو باقی سمجھا جاتا ہے، فقہاء امت نے اس ضابطہ کے تحت یہ صراحت کی ہے کہ جب کسی چیز کا عرف بن جائے جو عرف نص قطعی سے متصادم نہیں ہے تو عرف کا لحاظ کیا جائے گا، امام سرخسی فرماتے ہیں:

''إن التعامل بخلاف النص لا يعتبر. وإنما يعتبر فيما لا نص فيه''۔

تو جب یہ عرف ہے کہ محض سفر سے، جبکہ اس کا ساز و سامان اور بیوی بچے وطن اقامت میں موجود ہوں تو وطن اقامت کو باطل نہیں سمجھا جاتا ہے، تو یہاں بھی عرف کا لحاظ کیا جانا چاہئے۔

## خلاصہ بحث

۱- کوئی شخص وطن اقامت میں ہو کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتا ہے تو حضرت مولانا مفتی رشید احمد لدھیانویؒ اور احقر کے رجحان کے مطابق اسے اتمام ہی کرنا چاہئے، کیونکہ سفر سے وطن اقامت باطل نہیں ہوگا۔

۲- سفر سے وطن اقامت کے باطل نہ ہونے کی سب سے واضح دلیل ''محیط'' کی یہ عبارت ہے:

''كوطن الإقامة يبقى ببقاء الأثقال، وإن أقام بموضع آخر'' (بحر ۱/۱۳۶)۔

۳- شامی وغیرہ کی عبارت سے مراد سفر بصورت ارتحال ہے، یعنی جو سفر بیوی بچوں اور ساز و سامان کے ساتھ کہیں دوسری جگہ اقامت کرنے کا ہو۔

۴- ایک چیز یقین کے ساتھ ہے اس میں شک پیدا ہو جانے سے یقین زائل نہیں ہوگا چار رکعت یقین کے ساتھ ثابت ہیں اور دو رکعت میں شک ہے، لہٰذا یقین پر عمل کیا جائے گا اور شک کو چھوڑ دیا جائے گا۔

۵- عرف میں بھی وطن اقامت، جبکہ بیوی بچے اور اثاثہ وغیرہ موجود ہوں محض سفر کر لینے سے یہ نہیں کہا جاتا ہے کہ اس کی اقامت ختم ہو گئی ہے، بلکہ اس کی اقامت کو باقی سمجھا جاتا ہے۔

## تنہا قیام اور ذاتی مکان نہ ہونے کا مسئلہ

احقر کو اس سلسلہ میں کوئی صریح عبارت تو نہیں مل سکی ہے، لیکن احقر کا رجحان یہ ہے کہ اس مسئلہ میں بھی سفر سے، جبکہ چند دنوں کے بعد اس کو سفر کرنا ہے، وطن اقامت باطل نہیں ہونا چاہئے، مگر یہ کہ آدمی وطن اقامت کو بالکل چھوڑ دے اور ساز و سامان لے کر کہیں دوسری جگہ منتقل ہو جائے تو ایسی صورت میں وطن اقامت باطل ہو جائے گا۔

''بحر بحوالہ محیط'' میں ہے:

''كوطن الإقامة يبقى ببقاء الأثقال، وإن أقام بموضع آخر'' (بحر ۱/۱۳۶)۔

عرف میں بھی ایسے شخص کے محض سفر کرنے سے یہ تصور نہیں کیا جاتا ہے کہ اس کا وطن اقامت باطل ہو گیا ہے۔

# تعدد وطن اور قصر واتمام کا مسئلہ

مولانا عبدالرشید قاسمی [1]

## وطن کی اقسام

۱- وطن بمعنی ملک موجودہ زمانے میں ملکی تقسیم کے اعتبار سے جس خطہ کا وہ رہنے والا ہو، مثلاً زید کا وطن ہندوستان ہے، اس لئے زید ہندوستانی ہے، علامہ وھبہ وحبہ زحیلی فرماتے ہیں:

''الوطن: هو إقليم الدولة التي ينتمي إليها ويحمل جنسيتها بحسب التقسيم الإقليمي للدول المعاصرة'' (الفقه الإسلامی ۲/۱۳۱۶)۔

۲- وطن بمعنی محل میلاد، یعنی زید فلاں جگہ پیدا ہوا تھا اور اس اعتبار سے اسکا وہی وطن ہے، وطن کی ان دونوں قسموں سے قصر جیسے مسائل کو کوئی تعلق نہیں ہے۔

۳- وطن بمعنی وہ مقام جہاں وہ پیدا ہوا پلا بڑھا پرورش پائی اور مستقل جائے قیام کے لئے اسے اختیار کیا، فقہاء کی اصطلاح میں یہی وطن اصلی ہے، صاحب ''درمختار'' وطن اصلی کی تعریف فرماتے ہیں:

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (شامی مع الدر ۲/۵۱۴)۔

(یعنی وطن اصلی وہ ہے جہاں وہ پلا بڑھا یا وہاں شادی کر کے بس گیا، یا بحیثیت توطن کے اختیار کرلیا، ان تینوں شکلوں میں کوئی شکل بھی اگر پائی جائے گی تو وہ اس کا وطن اصلی بن جائے گا، علامہ وھبہ زحیلی فرماتے ہیں:

''هو البلاد الذی ولد ونشأ فيه أهله وعشيرته'' (الفقه الاسلامی وادلته ۲/۱۳۶۳)۔

(یعنی وطن اصلی وہ ہے جہاں وہ پلا بڑھا نشوونما پائی، بیوی بچے اور دیگر اہل خانہ وہاں موجود ہوں)۔

۴- وطن بمعنی وطن اقامت جہاں پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کی نیت سے ٹھہرے:

''وطن الإقامة الذی نوی الإقامة فيه نصف شهر فأكثر'' (الفقه الاسلامی فی ثوبه الجديد ۱/۳۱۳)۔

۵- وطن بمعنی وطن سکنی جہاں وہ پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت سے قیام کرے۔

''ووطن السكنى وهو الذی نوی فيه أقل من نصف شهر'' (درمختار مع الشامی ۲/ ۶۱۵)۔

۶- ''وطن بمعنی محل الإقامة الدائمة كمركز الوظيفة أو مقر الوظيفة''۔

یعنی ایسی جگہ جہاں وہ لمبے عرصے تک ٹھہرنے کی نیت سے قیام کرے، خواہ اس لئے کہ ملازمت ہے، یا کسب معاش کے لئے اس جگہ کا انتخاب کر کے رہنے لگے اور یہ رہنا عرف عام میں کچھ اس طرح ہوتا ہے کہ رہنے والا جو فقہی اصطلاح (وطن اصلی اور وطن اقامت) سے واقف نہیں ہوتا اپنے آپ کو وہیں کا رہنے والا سمجھتا ہے، پھر اگر بچوں کے ساتھ ہے تو بچوں کی تعلیم ان کی شادیاں وغیرہ بھی وہیں کرنے لگتا ہے، اور اگر کبھی اپنے وطن اصلی جانا ہوا تو بس چند روز کے لئے، فقہاء نے عموماً اس ''محل الإقامة الدائمة كمركز الوظيفة'' کو اپنا موضوع بحث نہیں بنایا۔

لہٰذا اب لائق بحث دو چیزیں ہوئیں: اول یہ کہ اس طرح کے وطن، یعنی بلد مقر الوظیفہ یا وطن ملازمت وغیرہ کا شمار وطن اقامت میں کیا جائے یا وطن اصلی

---

[1] مفتی مدرسہ جامع العلوم پٹکا پور کانپور۔

میں، دوم یہ کہ اگر وطن اقامت تسلیم کیا جائے، تو پھر ایسا وطن اقامت کن کن چیزوں سے باطل ہوجاتا ہے اور (نفس انشاء السفر مع بقاء الثقال) ایسے وطن اقامت کے لئے مبطل ہوگا یا نہیں؟

## وطن ملازمت کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی اور وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں؟

فقہاء کرام نے جہاں بھی وطن اقامت کا ذکر کیا ہے وہاں پندرہ دن یا اکثر کی قید لگائی ہے، لفظی اعتبار سے اکثر کی قید اگرچہ اقامت دائمہ پر صادق آتی ہے، لیکن اگر غور کیا جائے تو ایسا وطن جہاں اقامت دائمہ ہو، جیسے وطن ملازمت وغیرہ یہ وطن اقامت سے بالکل الگ چیز ہے، عرف عام میں وطن اقامت سے یہی سمجھا جاتا ہے کہ ایک شخص کسی مقصد سے چند دنوں کے لئے وہاں جائے اور قیام کرے، فقہا نے اسی کو پندرہ دن یا اکثر کی قید سے بیان فرمایا ہے، اب ایسا وطن جہاں رہنا برسہا برس کے لئے ہو جس طرح اصلی میں رہا جاتا ہے، یہ بالکل الگ چیز ہے، وطن اقامت کا اطلاق اس پر نہ ہونا چاہئے، اگرچہ لغوی اعتبار سے یہ وطن اقامت ہے، علامہ عبدالرحمن جزیری احناف کا مذہب بیان فرماتے ہیں:

''ثم إن الوطن عندهم أي عند الحنفية ينقسم إلى قسمين: وطن الأصلي وهو الذي ولد فيه الإنسان أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به، ولم يكن لم زوج'' (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ: ۱/۴۲۰)۔

''وطن الإقامة وهو المكان الصالح للإقامة فيه مدة خمسة عشر يومًا فأكثر إن نوى الإقامة (أيضًا)''۔

(احناف کے یہاں وطن کی دو قسمیں ہیں ایک وطن اصلی اور وہ یہ کہ جہاں وہ پیدا ہو، یا کسب معاش کے لئے وہاں قیام پذیر ہوجائے، اگرچہ وہاں پیدا نہ ہوا ہو، اور وہاں شادی نہ کی ہو۔

اور وطن اقامت ایسی جگہ جہاں پندرہ دن یا زیادہ ٹھہرا جاسکتا ہو، بشرطیکہ اقامت کی نیت بھی کی جائے)۔

اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ آج جس طرح سے وطن ملازمت وغیرہ میں رہنا ہوتا ہے وہ وطن اصلی کی طرح ہی ہوتا ہے، آگے فرماتے ہیں:

''فلو سافر من محل ارتزاقه إلى جهة ليست كذلك، وأقام بها خمسة عشر يومًا ثم عاد إلى المحل الذي خرج منه، فإنه يجب عليه الإتمام، وإن لم ينو الإقامة'' (کتاب الفقہ/ ۴۲۱)۔

(پھر اگر وہ ایسے مقام سے جسے وہ کسب رزق کے لئے موضع سکونت بنا چکا ہے، کسی ایسی جگہ کے لئے سفر کرے جو اس شان کی نہ ہو، یعنی وہاں قیام عارضی ہو اور وہاں پندرہ دن قیام بھی کرلے، پھر وہ وہاں سے اپنے وطن ارتزاق کی طرف لوٹے تو اس پر پوری نماز پڑھنا واجب ہے، اگرچہ وہ وہاں دوبارہ اقامت کی نیت نہ کرے)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ وطن ملازمت یا وطن ارتزاق سے اگر دوسری جگہ چلا جائے اور وہاں جانا اس غرض سے نہ ہو کہ پہلی جگہ کو ترک کرکے دوسری جگہ کو وطن ملازمت یا وطن ارتزاق بنالے تو اگرچہ یہ دوسری جگہ میں پندرہ دن قیام کرچکا ہے، تب بھی جب پہلی جگہ جائے گا تو اس پر وطن اصلی کے احکام لاگو ہوں گے اور اس پر اتمام صلوٰۃ لازم ہے، اگرچہ دوبارہ اقامت کی نیت نہ کرے، یعنی جس طرح وطن واپس آنے پر اسے نہ تو نیت کی ضرورت ہے اور نہ ہی پندرہ دن قیام کی ضرورت ہے، اسی طرح ملازمت یا وطن ارتزاق میں واپس آنے کے بعد اسے نیت وغیرہ کی کوئی ضرورت نہیں ہے، گویا صاحب ''کتاب الفقہ'' نے وطن ملازمت یا وطن ارتزاق کو بھی وطن اصلی مانا ہے، اس مقام پر وہبہ زحیلی نے احناف کا مذہب بیان کرتے ہوئے اچھی وضاحت فرمائی ہے اور مثالوں سے سمجھا کر اس مسئلہ کو بے غبار کردیا ہے، انھوں نے بھی وطن ملازمت کو وطن اصلی شمار کیا ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/ ۱۳۶۴-۶۵)۔

اسی طرح وہ وطن ملازمت یا وطن موظف میں قصر اس وقت کرے گا جب وہ اسے بالکلیہ ترک کرچکا ہو، اور دوسرا وطن بنا چکا ہو، اس لئے کہ وطن ملازمت ترک کرنے کے بعد اور دوسرا وطن بنالینے کے بعد یہ وطن اب وطن باقی نہیں رہا، کیونکہ وطن اصلی کو وطن اصلی باطل کردیتا ہے، نہ کہ سفر، اب اگر اس نے وطن ملازمت کو بالکلیہ ترک نہیں کیا تو واپسی پر اتمام صلوٰۃ کرے گا، نہ کہ قصر، علامہ زحیلی نے بھی وطن ملازمت کو وطن اصلی شمار کیا ہے، لہٰذا اگر اس نے دوسرا وطن اسی طرح کا بنالیا ہے تو یہ وطن باطل ہوجائے گا (دیکھئے: حوالہ سابق)۔

بہرحال مذکورہ دلائل سے جہاں یہ معلوم ہوا کہ وطن ملازمت بھی وطن اصلی ہے یہ بھی معلوم ہوا کہ وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں۔

## اہل وعیال اور ذاتی مکان ہونے کی شرط

جہاں تک تعلق اہل وعیال اور ذاتی مکان کا ہے، تو یہ چیزیں مکان اصلی کے لئے بطور علامت ہیں، نہ کہ بطور شرط، ورنہ لازم آئے گا کہ جس کے بیوی بچے نہ ہوں، یا ذاتی مکان نہ ہو، اس کا وطن اصلی سرے سے موجود ہی نہ ہو، اور وہ بے چارہ وطن اصلی سے محروم ہو اور یہ بدیہی البطلان ہے، کیونکہ ممکن ہے کہ ایک شخص نے شادی ہی نہ کی ہو، یا شادی کی، لیکن بیوی مر چکی، اب اس کے بیوی بچے اور دیگر رشتہ دار بھی فرض کیجئے نہیں ہیں، یا تھے، لیکن سب مر چکے تو کیا ایسے شخص کے لئے وطن اصلی نہ ہوگا؟

اسی طرح ذاتی مکان کا معاملہ ہے، کیونکہ آج کل وطن اصلی میں بھی کرایہ کے مکان پر رہتے ہیں، لہٰذا ذاتی مکان یا اہل وعیال وطن اصلی کے لئے شرط نہیں، بس اتنا کافی ہے کہ کوئی شخص، خواہ وہ تنہا ہی ہو مع اسباب زندگی کسی مقام پر مستقلاً اقامت دائمہ کی حیثیت سے رہے، اور یہ چیز وطن ملازمت پر صادق آتی ہے۔

اب مذکورہ بحث کا حاصل یہ نکلا کہ فقہاء کرام نے جس وطن کو وطن اقامت کہا ہے، وہ درحقیقت "وطن الإقامة الموقتة" ہے جس میں لوگ ملکی تجارتی وغیر تجارتی دورے کرتے ہیں اور پندرہ دن یا اس سے زیادہ قیام کرتے ہیں اور آج جو ملازمت ہے وہ "وطن الإقامة الدائمة ہے جو بعینہ وطن اصلی کی طرح ہے، گویا وطن اصلی کی تعریف یوں ہوئی:

"الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه أو هو مركز الوظيفة أو محل العمل"۔

اس لئے وطن ملازمت کو وطن اصلی کی طرح مان کر اس پر وطن اصلی جیسے احکام نافذ کرنا چاہئے، فقہاء قدیم کی رائے سے خروج نہیں ہے (کہ یہ اعتراض کیا جائے کہ یہ نئی اصطلاح کہاں سے آگئی) بلکہ صرف یہ الفاظ کا فرق ہے اور غالباً یہی مطلب علامہ وہبہ زحیلی نے احناف کی فقہی کتابوں سے سمجھا ہے، چنانچہ احناف کا مذہب بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"محل الإقامة الدائمة هو محل العمل الذي يسكن فيه، أو محل المعيشة، ويشتمل هذا القسم عند الحنفية الوطن الأصلي إذ هو وطن الولادة أو المتزوج أو التوطن" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/۱۳۶۳)۔

وطن کی ایک قسم محل اقامت دائمہ ہے، اور وہ محل العمل، یعنی وطن ملازمت ہے، جہاں وہ باضابطہ رہ رہا ہو، یا زندگی گذارنے کی جگہ، احناف کے نزدیک وطن اصلی اس قسم کو بھی شامل ہے، اس لئے کہ وطن اصلی بنانے والی چیزیں، یعنی ولادت، تزوج، توطن، یہاں پائی جاتی ہیں، وطن کی ایک قسم محل اقامت موقتہ ہے اور یہ وہ جگہ ہے جہاں تھوڑے عرصے کے لئے قیام ہو یا اہم کام کے لئے ٹھہرنا ہو، پھر یہ کبھی کم وقت کے لئے ہوتا ہے اور کبھی زیادہ وقت کے لئے اور احناف کے یہاں اس کا مقابل وطن اقامت ہوتا ہے، بشرطیکہ پندرہ دن یا اس سے زیادہ ٹھہرے۔

جس طرح وطن اصلی میں بسا اوقات آدمی ہوتا ہے، نہ اس کا ذاتی مکان ہوتا ہے اور نہ ہی بیوی بچے پھر بھی وہ اس کا وطن اصلی شمار ہوتا ہے، اسی طرح یہاں بھی وطن ملازمت میں بشرطیکہ کسی نہ کسی نوعیت سے خواہ کرایہ کا مکان ہو یا کمپنی کا دیا ہوا مکان اس نے اس مقام پر اقامت دائمہ کی نیت کی ہوئی ہو اور اس کے اسباب زندگی وہیں ہوں تو یہ اسباب زندگی کا وہاں ہونا اور بقاء سامان زیست یہ بھی اقامت کی ایک دلیل ہے، صاحب "بحر" فرماتے ہیں:

"لا يسكن هذه الدار أو البيت أو المحلة فخرج وبقي متاعه وأهله حنث، لأنه يعدّ ساكنًا ببقاء أهله ومتاعه فيها عرفًا (بحر ۴/۳۰۶ بحوالہ احسن الفتاوی ۴/۱۱۹)۔

صاحب "ہدایہ" فرماتے ہیں:

"ومن حلف لا يسكن هذه الدار فخرج بنفسه ومتاعه وأهله منها ولم يرد الرجوع إليها حنث، لأنه يعد ساكنًا ببقاء أهله ومتاعه فيها عرفا، فإن السوقي عامة نهاره في السوق، ويقول: أسكن سكة كذا" (ہدایہ ۲/۴۶۵)۔

(اگر کسی نے قسم کھائی کہ میں اس گھر میں نہیں رہوں گا پھر وہ خود نکل گیا اور اس کا اسباب اور بال بچے اس گھر میں ہیں اور وہ اس گھر میں آنے کا ارادہ نہیں رکھتا تو بھی وہ حانث ہوگیا، کیونکہ اس مکان میں اس کے بال بچے واسباب ہونے سے عرفاً وہ یہیں کا ساکن کہلائے گا، چنانچہ بازاری آدمی تمام دن بازار میں رہتا ہے، لیکن پوچھو تو وہ یہی کہتا ہے کہ میں فلاں کوچے میں رہتا ہوں)۔

یہ نہ کہا جائے کہ یہاں تو متاع کے ساتھ اہل کی بھی قید ہے، لہٰذا اگر اہل وعیال اور مال ومتاع دونوں چیزیں وطن اقامت میں ہیں، تب تو وہ یہاں سے جانے کے بعد بھی یہیں کا ساکن کہلائے گا لیکن اگر صرف مال ومتاع ہے، اہل وعیال نہ ہوں تو مسئلہ مختلف ہوگا، اس لئے کہ جس طرح اہل وعیال کی موجودگی اس کے ساکن ہونے پر دال ہے، اسی طرح متاع واسباب کی موجودگی بھی اس کے مقیم ہونے پر دلالت کرتی ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: ہدایہ ۲ / ۴۸۲-۴۶۵، احسن الفتاوی ۴ / ۱۱۰)۔

مذکورہ تفصیلات سے معلوم ہوا کہ نفس بقاء ثقل واسباب بھی اقامت کے لئے کافی ہے، اگر چہ اس کے ڈاہل وعیال وہاں موجود نہ ہوں۔

## خلاصہ بحث

جواب ۱- مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی اور وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں۔

جواب ۲- جب لوگوں نے مکان نہیں بنایا کرایہ کے مکان میں ہوں یا ادارہ وکمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہوں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں تو ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو وہ یہاں اتمام صلوٰۃ کریں گے، قصر ان کے لئے روانہ ہوگا۔

جواب ۳- اگر اس جائے قیام میں، یعنی وطن ملازمت وغیرہ میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور نہ ہی مکان ذاتی ہو تو بھی وہ یہاں اتمام صلوٰۃ کرے گا، بشرطیکہ بقاء ثقال ہو۔

# وطن اصلی میں تعدد اور مسائل و احکام

مولانا رحمت اللہ ندوی [1]

وطن اصلی متعدد ہوسکتا ہے، چنانچہ ہمارے بہت سے علماء اس بات کے قائل ہیں، مولانا مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ فرماتے ہیں: وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں، ''فتاوی دارالعلوم دیوبند'' میں تحریر ہے:

وطن اصلی کے معنی یہ لکھتے ہیں کہ وطن قرار ہو، یعنی وہاں رہنا مقصود ہو، پس موضع تاہل، یعنی تزوج وطن اصلی ہوتا ہے کہ وہاں رہنا مقصود ہو اور اس کی بیوی وہاں رہتی ہو، یہ مطلب نہیں کہ اگر کسی جگہ سے نکاح کر کے عورت کو لے آیا تو پھر بھی وہ موضع نکاح وطن ہو جاوے، حاصل یہ ہے کہ جس جگہ اس کی زوجہ رہتی ہے اور اس کو وہاں رہنا مقصود ہے تو وہ بھی وطن اصلی ہے، اگر دو زوجہ دو شہروں میں رہتی ہے تو وہ دونوں وطن اصلی ہیں:

''ولو كان ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا''۔

اس عبارت سے واضح ہے کہ زوجہ کا وہاں رہنا اور ہونا معتبر ہے، محض نکاح کر کے کہیں سے لے آنا یہ سبب وطن بننے کا نہیں ہے (فتاوی دارالعلوم دیوبند ۴/ ۴۸۳)۔

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب تحریر فرماتے ہیں:

اگر کسی شخص کی بیوی دو شہروں میں ہو تو ان میں سے جس شہر میں بھی داخل ہوگا مقیم ہو جائے گا، علامہ حصکفیؒ کا رجحان بھی اسی طرف ہے، چنانچہ انہوں نے مطلقاً تاہل کو وطن اصلی ہونے کے لئے کافی مانا ہے۔

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه''۔

وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں ولادت وشادی ہوئی ہو یا وطن بنایا ہو، شامی کا رجحان بھی اسی طرف معلوم ہوتا ہے، جیسا کہ حلبیؒ کی صراحت مذکور ہوئی، حضرت عثمان غنیؓ کے عمل سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے (جدید فقہی مسائل ۱/ ۱۴۴)۔

مولانا مفتی محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کی رائے یہ ہے کہ وطن اقامت میں اگر کوئی شخص تنہا رہتا ہو اور وہاں اس کا ساز و سامان موجود ہو، خواہ مکان کرایہ کا ہی کیوں نہ ہو، اگر آدمی وہاں سے سفر کرے اور نیت دوبارہ وہاں آ کر رہنے کی ہو تو وہاں سے سفر کرنے کے بعد دوبارہ چند لمحہ کے لئے آنے سے بھی مقیم بن جائے گا، اور جب پورے سامان کے ساتھ منتقل ہو جائے اور ترک اقامت کی نیت کر لے پھر آ جائے تو مسافر رہے گا، جب تک کہ پندرہ یوم کی نیت ٹھہرنے کی نہ ہو۔

(ملاحظہ ہو: آپ کے مسائل اور ان کا حل ۲/ ۳۸۱)۔

فقیہ نفس حضرت قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ تحریر فرماتے ہیں:

اصل یہ ہے کہ وطن اصلی، یعنی آبائی وطن یا جہاں کسی شخص نے اہل وعیال بنالئے ہوں یا وہ مقام جہاں کسی شخص نے مستقل توطن اختیار کر لیا ہو وطن برقرار رہتا ہے اور کہیں بھی آنے جانے سے اس کی وطنیت باطل نہیں ہوتی تھوڑی ہی دیر کے لئے سہی اگر وہاں آئے گا تو اسے پوری نماز پڑھنی ہوگی، وطن اصلی کی یہ نوعیت اس وقت تک قائم رہے گی، جب تک وہ اس وطن اصلی سے پوری طرح ترک تعلق کر کے دوسری جگہ اپنا وطن نہ بنا لے (فتاوی قاضی/ ۷۱- ۷۲)۔

---

[1] مدرسہ فلاح المسلمین امین نگر تیندوہ رائے بریلی یوپی۔

بحث ختم کرتے ہوئے آگے مزید تحریر فرماتے ہیں:

آخر میں صاحب ''کفایہ'' نے نجم الدین الزاہدی کا یہ فیصلہ نقل کیا ہے، وہ فرماتے ہیں:

بہت سے مسلمان جو شہروں میں توطن اختیار کئے ہوئے ہیں ان کے مکانات اور ان کی اراضی ان شہروں سے دور دیہاتوں میں واقع ہیں جہاں وہ گرمی کا موسم اپنے اہل وعیال اور اپنے سامان کے ساتھ گذارتے ہیں، پس ان مکانات کی حفاظت بھی ضروری ہے، بے شک یہ دونوں ہی مقامات ایسے اشخاص کے لئے وطن ہیں اور ان میں سے ایک دوسرے کی وجہ سے باطل نہیں ہوگا (ایضاً/۷۵)۔

مولانا مفتی رشید احمد صاحب مؤلف ''احسن الفتاوی'' تحریر فرماتے ہیں:

جو شخص کسی شہر میں باقاعدہ بیوی بچوں سمیت رہائش رکھتا ہے اور اس کا ذریعہ معاش بھی اسی شہر سے متعلق ہو تو اس کا یہ توطن تب باطل ہوگا، جبکہ اس شہر سے رہائش ختم کر کے چلا جائے، محض عارضی اور وقتی اسفار سے اس کا یہ وطن اقامت باطل نہیں ہوگا۔

''هو الذی ولد فيه أوله فيه زوج فی عصمته أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج''

(باب المسافر کتاب الفقه علی المذاهب الاربعه، احسن الفتاوی ۱۰۱/۴)۔

## خلاصہ بحث

۱- مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی اور وطن اصلی میں تعدد بھی ہوسکتا ہے۔

جن لوگوں نے اپنا ذاتی مکان نہیں بنایا، بلکہ کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہوں، خواہ وہ اہل وعیال کے ساتھ ہی رہتے ہوں ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار نہیں جائے گی۔

اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن مدت اقامت پندرہ یوم سے کم یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں قصر کرنا چاہئے، کیونکہ ملازمت میں کسی کو یہ یقین نہیں کہ کب سبکدوش کر دیا جائے، یا ٹرانسفر کسی دوسری جگہ ہو جائے۔

۳- اگر اسی جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے قصر کا حکم ہوگا۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت کی تفصیلات اور احکام

مولانا حذیفہ قاسمی[1]

وطن اصلی کی تعریف

وطن اصلی تین طرح کی جگہیں بنتی ہیں:

۱- وہ جگہ جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو، بشرطیکہ اس سے کلیۃً ترک سکونت نہ کی ہو۔

۲- وہ جگہ جہاں آدمی نے اپنے اہل وعیال بنالئے ہوں جہاں شادی کی ہو اور بیوی کو وہیں رکھا ہو۔

۳- وہ جگہ جہاں آدمی نے قیام کر کے زندگی گزارنے کا ارادہ کیا ہے اور وہاں سے منتقل ہونے کا قصد نہیں ہے۔

چنانچہ علامہ حصکفیؒ کا بیان ہے:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه، وفی رد المحتار: قوله: (توطنه) أی عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (درالمختار مع ردمحتار ۲/۶۱۴)۔

علامہ سرخسی تحریر فرماتے ہیں:

''وطن قرار، ويسمى الوطن الأصلی، وهو أنه إذا نشأ ببلدة أو تأهل بها أو توطن بها''

(مبسوط ۱/۲۵۱، مراقی الفلاح/۲۲۲، مجمع الانہر ۱/۱۶۴، الفقه الاسلامی وادلته ۲/۲۴۱)۔

پس وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو اور اس کو بالکلیہ ترک نہ کیا ہو یا جہاں آدمی نے شادی کی ہو اور بیوی کو وہیں رکھا ہو یا جہاں قیام کر کے زندگی گزارنے کا ارادہ ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا قصد نہ ہو۔

نیز وطن اصلی کی تعریف سے یہ واضح ہوتا ہے کہ صرف مملوک مکان ہونے سے کوئی جگہ آدمی کے لئے وطن نہیں بن جاتی، جب تک کہ وہ جگہ تولد، تاہل، یا توطن کی نہ ہو۔

چنانچہ ''مجمع الانہر'' میں ہے:

''لو كان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات أهله بالبصرة وبقي له دور وعقار بالبصرة، قيل: البصرة لا تبقى وطنًا، لأنه إنما كانت وطنا له بالأهل لا بالعقار، وقيل: تبقى وطنا له'' (۱/۱۶۴، وكذا فی الكبيری، والبحر ۲/۲۳۹)۔

مذکورہ عبارت کے قول اول کے مطابق دور وعقار باقی رہنے کے باوجود وطنیت باقی نہیں رہتی، پس جب دور وعقار کی موجودگی بقاء وطنیت میں مؤثر نہیں ہے تو اتخاذ وطن میں کیونکر مؤثر ہوگی۔

''فتاوی محمودیہ'' میں ہے: محض کوٹھی یا اسباب معیشت کا موجود ہونا وطنیت کے لئے کافی نہیں (فتاوی محمودیہ قدیم ۳/۷۰)۔

''خیر الفتاوی'' میں ہے: وطن اصلی کے بطلان کے لئے صرف یہی کافی ہے کہ وہاں سے بالکلیہ ترک سکونت کر کے مستقل طور پر رہائش دوسری جگہ پر کر لی جائے پہلے وطن میں اپنے مکان یا جائداد کا باقی رہنا وطن اصلی کے بطلان کے لئے مانع نہیں (۲/۶۸۳)۔

---

[1] دار العلوم لوناواڑہ گجرات۔

"فتاوی رحیمیہ" میں ہے: صرف زمین باقی رہنے سے وطن باقی نہیں رہے گا (۴/۴۶)۔

"احسن الفتاوی" میں ہے: لسبیلہ میں بھی مسافر رہے گا زمین کی وجہ سے مقیم نہ ہوگا (۴/۷۵)۔

نیز لکھا ہے: کراچی کو وطن اصلی بنا لینے سے سابق وطن باطل ہو گیا، صرف زمین باقی رہ جانے سے وہ وطن نہیں رہے گا (۴/۷۶)۔

مذکورہ بالا عبارت اور فتاوی سے معلوم ہوا کہ تولد، تاہل، یا توطن کے بغیر صرف زمین یا مکان ہونے سے کوئی جگہ آدمی کا وطن اصلی نہیں بنتی۔

اسی طرح کسی جگہ کے وطن اصلی بننے کے لئے اہل وعیال کے ساتھ وہاں قیام کرنا ضروری نہیں ہے، بلا اہل وعیال کے تنہا کسی جگہ دائمی قیام کرنے سے بھی وہ جگہ وطن اصلی بن سکتی ہے۔

چنانچہ "کبیری شرح منیہ" میں ہے:

"فی المبسوط: هو الذی نشأ فيه أو توطن فيه أو تأهل فيه. فقوله (توطن فيه) يتناول ما عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل، فعلى هذا لو عزم من له أبوان فی بلد علی القرار فيه وترك الوطن الذی كان قبله يكون وطنًا له" (۱۲/۵۰۶)۔

اسی طرح کسی جگہ پر طویل قیام کرنے سے بھی وہ جگہ وطن اصلی نہیں بنتی جب تک توطن، یعنی وہاں ہمیشہ رہنے کا ارادہ اور وہاں سے منتقل نہ ہونے کا قصد نہ ہو۔

"مبسوط" میں ایک جزئیہ لکھا ہے: "ولو إن خراسانيا أوطن الكوفة سنة، فعليه أن يصلی أربعا، لأنه نوی الإقامة فی موضعها وهذا وطن مستعار" (۲/۱۰۶)۔

اس جزئیہ میں صراحت ہے کہ سال بھر کوفہ میں قیام کے باوجود بھی وہ وطن اقامت رہا، پس معلوم ہوا کہ طویل قیام سے کوئی جگہ وطن اصلی نہیں بنتی، جب تک قصد توطن دائمی نہ ہو۔

جائے ملازمت بھی وطن اصلی نہیں بنتی جب تک کہ وہاں زندگی گزارنے کا ارادہ اور وہاں سے عدم انتقال کا قصد نہ ہو۔

"فتاوی دار العلوم" میں ہے:

الف- شہر میں اگر وہ بوجہ ملازمت رہتا ہے تو وطن اقامت ہے، اگر وہاں پندرہ یا زیادہ کے قیام کی نیت ہو تو نماز پوری پڑھے، ورنہ قصر کرے (۴/۷۹)۔

ایک مقام پر لکھا ہے:

مسئلہ یہ ہے کہ وطن اقامت، یعنی جس جگہ بوجہ ملازمت وغیرہ کے مقیم ہے جس وقت وہاں سے سفر تین منزل کا کیا جاوے تو وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے (۴/۴۵۴)۔

مفتی یوسف صاحب لدھیانوی کا بیان ہے:

ملازمت کی جگہ اگر پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت کر لیں تو آپ وہاں مقیم ہوں گے، ورنہ مسافر (آپ کے مسائل اور ان کا حل ۲/۳۸۲)۔

اور اس مجموعہ سے احقر کی سمجھ میں جو بات آتی ہے وہ یہ ہے کہ اس مسئلہ میں اصل مدار مبتلی بہ کی نیت کا ہے اور زوجہ کا ہونا اور دور وعقار کا ہونا اس نیت کی علامات ہیں، اصل مدار مسئلہ نہیں، لہذا صورت مسئولہ میں اگر آپ نے دیہات کے توطن کو چھوڑے بغیر شہر میں بھی بطور وطن رہنے کا اس طرح ارادہ کیا ہے کہ کبھی یہاں توطن رہے گا اور کبھی وہاں تو یہ دونوں مقامات آپ کے لئے وطن اصلی ہیں اور بحر کی ایک عبارت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے:

"هذا جواب واقعة ابتلينا به، وكثير من المسلمين الموطنين فی البلاد ولهم دور وعقار فی القری البعيدة منها يصيفون بها بأهلهم ومتاعهم، فلابد من حفظها أنهما وطنان له، ولا يبطل أحدهما بالآخر" (بحر)۔

## وطن اقامت

### وطن اقامت کی تعریف کیا ہے؟

وطن اقامت وہ جگہ ہے جہاں آدمی نے پندرہ یا اس سے زیادہ دن ٹھہرنے کی نیت کی ہو اور وہ جگہ قابل اقامت ہو بشرطیکہ وہ جگہ نہ اس کی جائے پیدائش ہو نہ مقام تاہل ہو، یعنی وہاں شادی کر کے بیوی کو نہ رکھا ہو اور نہ وہ مقام توطن ہو، یعنی وہاں زندگی گزارنے کا ارادہ نہ ہو۔

چنانچہ ''مبسوط'' میں ہے:

''ووطن مستعار وهو أن ينوى المسافر المقام في موضع خمسة عشر يوما'' (۲/۲۵۱، وكذا في النهر الفائق ۱/۳۴۹)۔

''محیط برہانی'' میں ہے: ''ووطن سفر ويسمى وطنا حادثا وهو البلد الذى ينوى المسافر فيه خمسة عشر يومًا أو أكثر'' (۲/۴۰۱، وكذا في التاتارخانيه ۱/۵۱۲)۔

شامی میں ہے: ''وهو ما خرج إليه بنية إقامته نصف شهر'' (۲/۶۱۴)۔

''البحر الرائق'' میں ہے: ''وأما وطن الإقامة فهو الوطن يقصد المسافر فيه الإقامة وهو صالح لها نصف شهر'' (۲/۲۳۹)۔

پس وہ جگہ جہاں آدمی نے پندرہ یا اس سے زائد دن اقامت کی نیت کی ہے وہ جگہ اس کا وطن اقامت ہی ہوگی، چاہے وہاں پر قیام ملازمت یا اسباب معیشت وغیرہ کی وجہ سے اہل وعیال کے ساتھ ہو اور طویل ہو، بشرطیکہ وہ اس کی جائے پیدائش نہ ہو اور نہ وہاں شادی کر کے بیوی کو رکھا ہو اور نہ ہی وہاں ہمیشہ رہنے کا ارادہ ہو فافہم۔

### وطن اقامت کب باطل ہوتا ہے؟

وطن اقامت تین وجہوں سے باطل ہو جاتا ہے:

وطن اصلی سے وطن اقامت سے اور انشاء سفر سے جیسا کہ فقہی متون وشروح اور حواشی وفتاوی میں مصرح ہے۔

''ہدایہ'' میں ہے: ''وطن الإقامة يبطل بمثله وبالسفر وبالأصلى'' (ہدایہ مع الفتح ۲/۴۴)۔

''فتح القدیر'' میں ہے: ''وطن الإقامة ينتقض بالأصلى ووطن الإقامة والسفر'' (۲/۴۳)۔

''فتاوی ہندیہ'' میں ہے:

''وطن الإقامة يبطل بوطن الإقامة وبإنشاء السفر وبالوطن الأصلى'' (۱/۱۴۳، البحر الرائق ۲/۲۳۹)۔

مذکورہ عبارات سے واضح ہو رہا ہے کہ وطن اقامت وطن اصلی سے دوسرے وطن اقامت سے اور انشاء سفر سے باطل ہو جاتا ہے، متون وشروح اور حواشی وفتاوی کی مسطورہ عبارات میں وطن اقامت کے مبطلات کے لئے کوئی قید وشرط ذکر نہیں کی ہے کہ وطن اقامت سے روانگی اہل وثقل کے ساتھ ہو تب وہ باطل ہوگا، ورنہ اگر ترک اہل وثقل کے ساتھ ہو تو باطل نہ ہوگا، بلکہ مطلق ذکر کیا ہے کہ وطن اقامت وطن اصلی سے وطن اقامت سے اور انشاء سفر سے باطل ہو جاتا ہے جس کا واضح مطلب یہ ہے کہ وطن اقامت کے لئے وطن اصلی وطن اقامت اور سفر بہر صورت مبطل ہے، چاہے وطن اقامت میں اہل وثقل متروک ہوں یا نہ ہوں یہی عام علماء اور فقہاء کی رائے ہے، جیسا کہ ان کی تصنیفات سے واضح ہے، ہمارے اکابر کے فتاوی سے یہی واضح ہو رہا ہے، (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۶/۷۷، ۳ فتاوی رحیمیہ ۳/۵۰، امداد الاحکام ۲/۳۱۴، کفایۃ المفتی ۲/۷، ۳۳ وغیرہ)۔

لیکن بعض علماء کی تحقیق یہ ہے کہ وطن اقامت سے روانگی اگر بصورت ارتحال ہے، یعنی اہل وثقل کے ساتھ ہے تب تو وطن اقامت باطل ہو جائے گا اور اگر اہل وثقل وطن اقامت ہی میں ہیں تو پھر سفر وغیرہ سے ایسا وطن اقامت باطل نہ ہوگا، لہذا ایسے وطن میں دوبارہ آنے کے بعد نیت اقامت کی ضروری نہیں ہے، بلا نیت کے بھی وہ شخص مقیم ہوگا اور پندرہ روز سے کم ٹھہرنے کی نیت کی صورت میں بھی اتمام کرے گا، قصر نہ کرے گا،

کیونکہ وطن اقامت باطل نہیں ہوا ہے، باقی ہے۔

## اپنا رجحان واطمینان

لیکن راقم الحروف کا اطمینان ورجحان پہلی رائے ہی کی طرف ہے کہ وطن اقامت وطن اصلی سے وطن اقامت سے اور انشاء سفر سے، بہرصورت باطل ہوجاتا ہے، خواہ وہاں سے انتقال ارتحال کی صورت میں ہو یا بقاء اہل وثقل کی صورت میں ہو، بہر دو صورت مبطل ہے، جس کے وجوہ حسب ذیل ہیں:

الف- عام متون وشروح اور حواشی وفتاوی میں مطلقاً سفر وغیرہ کو وطن اقامت کے لئے مبطل قرار دیا ہے، "مع الاہل والثقل" کی کوئی قید وشرط ذکر نہیں کی، جیسا کہ مذکورہ بالا عبارات فقہیہ سے واضح ہے۔

ب- انتقال بالاہل والمتاع بشرط توطن آخر، وطن اصلی کے لئے مبطل ہے اور وطن اقامت وطن اصلی سے ادون ہے، پس اس کے لئے ایسے درجہ کا مبطل ضروری نہ ہوگا۔

ج- فقہاء نے جہاں وطن اصلی سے وطن اصلی کے باطل ہونے کو ذکر کیا ہے وہاں اہتمام کے ساتھ یہ بات ذکر کی ہے کہ پہلا وطن اصلی دورے سے اس وقت باطل ہوگا، جبکہ پہلے سے انتقال بالاہل ہو، انتقال بنفسہ دون اُھلہ سے پہلا باطل نہ ہوگا، پس اگر اقامت کے لئے بھی یہ بات شرط ہوتی تو وطن اقامت کے بطلان کے موقع پر ضرور اس شرط کو چھیڑا جاتا، لیکن معلوم ہے کہ اس کو کسی نے بھی نہیں چھیڑا ہے، معرض بیان میں سکوت اور خاموشی اس بات کی علامت اور دلالت ہے کہ وطن اصلی کے لئے اگرچہ شرط ہے، مگر وطن اقامت کے لئے ایسی کوئی شرط نہیں۔

د- خود "بحر اور مجمع الانہر" میں جہاں کے جزئیہ سے رائے ثانی کے قائلین نے استدلال کیا ہے وہاں بھی وطن اقامت کے بطلان کو ذکر کرتے ہوئے ایسی کوئی شرط بیان نہیں کی جو یہ بات سمجھانے کے لئے کافی ہے کہ ایسی کوئی شرط نہیں ہے۔

چنانچہ "بحر" میں ہے: "وهو ينتقض بواحد من ثلاثة: بالأصلي، لأنه فوقه، وبمثله، وبالسفر، لأنه ضده" (۲/۲۳۹)۔

اور "مجمع الانہر" میں ہے: "ويبطل وطن الإقامة بمثله حتى لو نوى الإقامة في بلد ثم راح منه وأقام في بلد آخر وأتى البلد الأول قصر ما لم ينو الإقامة ثانيا، والسفر حتى نوى الإقامة في بلد، ثم سافر ثم أتى ذلك البلد قصر ما لم ينوها، والأصلي حتى لو نوى الإقامة في بلد دخل وطنه الأصلي، ثم أتى ذلك البلد قصر ما لم ينوها" (۱/۱۶۴)۔

ھ- وطن اقامت کی وطنیت قائم ہونے میں اہل وثقل کا کوئی دخل نہیں وہ تو بلا اہل وثقل کے بھی محض نیت اقامت سے قائم ہوجاتا ہے، پس جب کے قیام میں اہل وثقل کا کوئی دخل نہیں تو اس کے بطلان میں بھی اس کا کوئی دخل واثر نہیں ہونا چاہئے، جبکہ وطن اصلی کی وطنیت قائم ہونے میں اہل وثقل کا کچھ دخل واثر ضرور ہے، یہی وجہ ہے کہ موضع تاھل کو وطن اصلی مانا گیا، بشرطیکہ اہل کو وہیں رکھا ہو، نیز وطن اصلی سے اہل کو منتقل کردیا، مگر دور وعقار وہاں باقی ہیں تو وہ وطن باقی رہے گا یا نہیں؟

اس بارے میں فقہاء کا اختلاف ہوا اور یہ مسئلہ زیر بحث رہا جس سے معلوم ہوا کہ دور وعقار کو بھی کچھ نہ کچھ دخل واثر ضرور ہے، اس لئے وطن اصلی کے بطلان کے لئے اہل وثقل کو منتقل کرنا شرط ہو، مگر وطن اقامت کے لئے یہ بات نہیں ہے، اس لئے اس کے بطلان کے لئے اہل وثقل کے ساتھ کی کوئی شرط نہ ہوگی۔

و- فقہاء نے مسئلہ لکھا ہے کہ وطن اصلی میں بیوی کا انتقال ہوگیا یا وہاں سے اہل وعیال کو منتقل کرکے دوسری جگہ کو وطن اصلی بنالیا اور پہلے وطن میں دور وعقار موجود ہیں تو پہلا وطن اصلی باقی رہے گا یا نہیں؟

اس میں دو قول ہیں:

ایک یہ ہے کہ یہ دور وعقار کی وجہ سے وہ وطن باقی رہے گا، مگر دوسرا قول یہ ہے کہ دور عقار موجود ہونے کے باوجود بھی وہ وطن باقی نہ رہے گا، پس اس دوسرے قول کے مطابق دور وعقار جو اشیاء غیر منقولہ ہیں اس کی موجودگی وطن اصلی کے بطلان کے لئے مانع نہیں تو متاع واثقال جو اشیاء منقولہ ہیں اس کی موجودگی وطن اقامت کے بطلان کے لئے کیوں کر مانع ہوسکتی ہے؟

لطف کی بات یہ ہے کہ خود رائے ثانی کے قائلین کا خیال بھی مذکورہ مسئلہ میں دوسرے قول کے مطابق ہے کہ دور وعقار کی موجودگی وطنیت اصلیہ کے بطلان

کے لئے مانع نہیں، جیسا کہ "خیر الفتاویٰ" میں ہے:

"پہلے وطن میں اپنے مکان یا جائداد کا باقی رہنا وطن اصلی کے بطلان کے لئے مانع نہیں" (۲/ ۶۸۳، احسن الفتاویٰ ۴/۷۶)۔

ز- سفر سے وطن اقامت باطل ہوجاتا ہے اس بات کو ذکر کرتے ہوئے عام طور پر فقہاء لکھتے ہیں:

"إن إنشاء السفر يبطل" (كذا في الدر المختار ورد المحتار وغيرهما)۔

## خلاصہ بحث

- وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو، بشرطیکہ اس کو مکمل طور پر چھوڑا نہ ہو یا جہاں آدمی کی شادی ہوئی ہو اور بیوی کو وہیں رکھا ہو یا جہاں ہمیشہ رہنے کا ارادہ ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا قصد نہ ہو۔
- عبارات فقہیہ میں موضع تاہل سے مراد وہ جگہ ہے جہاں آدمی نے شادی کی ہو اور بیوی کو وہیں رکھا ہو، محض شادی کرنے سے وہ جگہ وطن اصلی نہیں بنتی، البتہ خود مرد کا وہاں ہمیشہ کے لئے قیام ضروری نہیں۔
- وطن اصلی بننے کے لئے آدمی کا ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں۔
- کسی جگہ ذاتی مکان ہونے سے وہ جگہ وطن اصلی نہیں بنتی جب تک کہ وہاں علی سبیل الدوام قیام کا ارادہ نہ ہو۔
- ملازمت ومعیشت وغیرہ کی وجہ سے کسی جگہ پر اہل وعیال کے ساتھ طویل قیام کرنے سے بھی وہ جگہ وطن اصلی نہیں بنتی، جب تک کہ وہاں زندگی گزارنے کا قصد اور وہاں سے عدم ارتحال کا ارادہ نہ ہو۔
- وطن اصلی بننے کے لئے اہل وعیال کے ساتھ قیام ضروری نہیں ہے، بلا اہل وعیال کے بھی کسی جگہ دائمی قیام کرنے سے بھی وہ جگہ وطن اصلی بن سکتی ہے، (تفصیل کے لئے دیکھئے: کفایہ مع فتح القدیر ۲/ ۱۸، البحر ۲/ ۲۳۹، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰، تاتارخانیہ ۱/ ۵۱۲، المحیط البرہانی ۲/ ۴۰۲، مراقی الفلاح/ ۲۳۳)۔

سوال ۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ وکمپنی کی طرف دیئے گئے مکان میں ہوں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں، کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی؟

سوال ۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟

جواب:- بال بچے ساتھ نہ ہونے اور مکان ذاتی نہ ہونے کے باوجود بھی دائمی قیام اور بطور وطن رہنے کے قصد وارادہ سے ایسی جائے قیام وطن اصلی ہوسکتی ہے، جیسا کہ پہلے گذرا، مگر بال بچے ساتھ نہ ہونے، بلکہ اپنے وطن میں ہونے کی وجہ سے ظاہر وغالب یہ ہے کہ ایسے شخص کا ارادہ دائمی قیام کا نہ ہوگا، لہذا ایسی جگہ مذکورہ شخص کے لئے وطن اصلی نہ ہوگی، بلکہ پندرہ دن یا زیادہ اقامت کی نیت سے وطن اقامت ہوگی، جو سفر شرعی کی وجہ سے باطل ہوجائے گا، چاہے وہاں سامان موجود ہو، یہی صحیح ہے، لہذا سفر شرعی کے بعد پندرہ سے کم دن قیام کرکے دوبارہ کا ارادہ سفر شرعی سے باطل نہ ہوگا، اس لئے وہاں سے سفر کے بعد پندرہ سے کم دن قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ ہو تب بھی وہ وطن اقامت باقی رہے گا اور اتمام کرے گا۔

# جائے پیدائش اور مقام ملازمت میں قصر واتمام کا حکم

مولانا شاہد علی قاسمی[1]

## محور سوم

### جواب، سوال ۱-

الف- وطن اصلی سے مراد ہر وہ جگہ ہے جہاں کسی کی پیدائش اور نشوونما ہوئی، یا وہاں اس نے شادی کی اور بیوی وہیں مقیم ہے، یا اس نے اس جگہ مستقل رہائش کا ارادہ کرلیا اور اس کی نیت وہاں سے کوچ کرنے کی نہ ہو، علامہ حصکفی کے الفاظ اس طرح ہیں:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر لمختار مع الرد ۱/۵۳۲)۔

علامہ شامی نے ''تأهله'' کی وضاحت کرتے ہوئے تحریر کیا ہے کہ موطن تاہل میں بیوی کا قیام ہو جب ہی شوہر وہاں مقیم ہوگا، چنانچہ فرماتے ہیں:

''لو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا. فإن ماتت زوجته فى أحدهما وبقى له دور وعقار، قيل: لا يبقى وطنا له، إذ المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس فيها دار'' (ردالمحتار علی هامش الدر ۱/۵۳۲)۔

اور علامہ حصکفی کے قول ''أو توطنه'' کی وضاحت کرتے ہوئے علامہ شامی نے لکھا ہے کہ وطن بنانے کے لئے ضروری ہے کہ وہاں مستقل قیام کا ارادہ ہو اور وہاں سے آئندہ کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو، چنانچہ فرماتے ہیں:

''قوله أو توطنه أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال'' (حوالہ سابق)۔

نیز اگر کوئی بالغ شخص اپنے ماں باپ کے پاس مقیم ہو، لیکن وہ اس کی پیدائش کی جگہ نہیں ہے اور نہ وہاں اس نے شادی کی ہے اور وہاں مستقل قیام کا ارادہ بھی نہیں ہے تو وہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی گو کہ وہ اپنے ماں باپ کے پاس ہے، علامہ شامیؒ فرماتے ہیں:

''فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له، إلا إذا عزم على القرار فيه، وترك الوطن الذى كان له قبله'' (ردالمحتار ۱/۵۳۲)۔

ان سب جزئیات کی روشنی میں راقم الحروف کی رائے ہے کہ موضع ملازمت وغیرہ میں مکان بنا کر رہنے والے کی نیت فیصلہ کن ہوگی اگر اس کی نیت ہو کہ ہم پوری زندگی یہاں رہیں گے، البتہ کبھی یہاں قیام کریں گے اور کبھی پرانے وطن میں تو دونوں جگہ اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی۔

اور اگر نیت ہو کہ جب تک ملازمت ہے یہاں رہیں گے یا ریٹائر ہونے کے بعد بھی کچھ عرصہ رہیں گے، لیکن پوری زندگی نہیں رہیں گے تو پھر ملازمت کی یہ جگہ وطن اصلی قرار نہیں پائے گی، اس کی واضح دلیل تو نہیں، البتہ ایک نظیر ضرور ہے کہ اگر کوئی شخص پوری دنیا گھوم جائے اور اس کی نیت مسافت شرعی کے بطور سفر کی نہ ہو یا رہی ہو، جیسے بھاگے ہوئے غلام کو تلاش کرنے کے لئے نکلا اور دل میں یہ ہے کہ جوں ہی غلام ملے گا واپس ہو جاؤں گا، اس لئے اس نے مسافت شرعی کا قصد نہیں کیا، چنانچہ اس طرح اس نے پوری دنیا کا چکر لگایا پھر بھی وہ نمازوں میں اتمام ہی کرے گا۔

''لابد للمسافر من قصد مسافته مقدرة ثلثة أيام يترخص برخصة المسافرين وإلا لا يترخص أبدًا، ولو طاف

[1] المعہد العالی الاسلامی حیدرآباد۔

الدنیا جمیعها، بأن کان طالب أبق أو نحو ذلك'' (فتاوی ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

جس طرح اس مثال میں نیت کو بنیادی حیثیت حاصل ہے، اسی طرح صورت مسئلہ میں بھی نیت اور عزم کو بنیادی حیثیت حاصل ہوگی، یعنی اس جگہ سے مستقلاً کوچ کرنے کی نیت نہ ہو، بلکہ قرار کی نیت ہو تو وہ جگہ وطن اصلی ہوگی، ورنہ نہیں۔

ایک شخص کا دو وطن اصلی ہو سکتا ہے؟

اس مسئلہ میں فقہاء احناف متفق ہیں کہ ایک شخص کا ایک سے زائد وطن ہو سکتا ہے، جیسا کہ اوپر بھی ''ردالمحتار'' کے حوالہ سے جزئیہ گذرا کہ اگر کسی نے دو شادی الگ الگ جگہ میں کی اور دونوں بیوی اپنی اپنی جگہ مقیم ہے تو یہ شخص دونوں جگہ نماز میں اتمام کرے گا (ردالمحتار ۱/ ۵۳۲)۔

نیز علامہ شرنبلالی فرماتے ہیں:

''قوله: فإن اتخذ وطنا أصليًا آخر أی لم یبق له بالأول أهل، إذ لو بقی کان کل منهما وطنًا أصليًا له''

(حاشیہ شرنبلالی علی الدرر ۱/ ۱۳۵)۔

(ملاخسرو کا قول کہ ''اگر وہ دوسرا وطن اصلی بنالے، یعنی پہلی جگہ بیوی موجود نہ ہو، اگر پہلی جگہ بیوی موجود ہو تو دونوں جگہ کی حیثیت اس کے لئے وطن اصلی کی ہوگی)۔

## جواب، سوال ۲۔

وطن اصلی ہونے اور نہ ہونے کا مدار ذاتی مکان بنانے پر نہیں ہے، بلکہ اگر کوئی کرایہ کے مکان ہی میں رہے اور اس کی نیت مستقلاً اس شہر میں رہنے کی ہو، یعنی وہاں سے بالکلیہ کوچ کا ارادہ نہ ہو تو وہ شہر اس کے لئے وطن اصلی ہے، جیسا علامہ شامی کا قول گذر چکا ہے کہ اگر وہ مستقل قیام اور وہاں سے عدم کوچ کا ارادہ کرلے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہے: ''عزم علی القرار فیه وعدم الارتحال وإن لم یتأهل'' (ردالمحتار ۱/۵۳۲)۔

اس لئے صورت مسئولہ میں اس کی نیت فیصلہ کن ہوگی، اگر تا مدت ملازمت قیام کا ارادہ ہو تو وہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی، جیسا کہ اس کی تفصیل اوپر گذر چکی ہے، بلکہ وطن اقامت ہوگی اور وطن اقامت کے بارے میں اصول یہ ہے کہ انشاء سفر سے وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے:

''وطن الإقامة یبطل بوطن الإقامة وبإنشاء السفر وبالوطن الأصلی'' (فتاوی ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

وطن اقامت وطن اقامت، انشاء سفر اور وطن اصلی سے باطل ہو جاتا ہے۔

اس لئے ایسے لوگ اگر مسافت شرعی کا سفر کر کے آئے ہوں اور پندرہ دن قیام سے پہلے دوبارہ سفر کا عزم رکھتے ہوں تو وہ نمازوں میں قصر کریں گے۔

## جواب، سوال ۳۔

اگر جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو گو سال کا اکثر حصہ اسی جگہ گذرتا ہو پھر بھی یہ وطن اصلی کے حکم میں نہیں ہوگا، کہ سوال نمبر (۱) کے جواب میں تفصیل گذر چکی ہے کہ اگر جائے قیام میں اس نیت سے رہے کہ وہاں قرار کے ساتھ رہے گا اور تا مدت مستقلاً کوچ نہیں کرے گا، تب ہی وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی سمجھی جائے گی اور ایسا کچھ ارادہ نہ ہو تو وہ وطن اقامت کے حکم میں ہے۔

# کیا وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں؟

مولانا عبداللہ خالد [1]

وطن اصلی فقہاء کے نزدیک تین وجوہ سے بنا کرتا ہے: ایک تو وہ جگہ جہاں آدمی کی ولادت ہوتی ہو اور وہاں اس کی جائداد وغیرہ بھی موجود ہو اور مکمل طور پر اس کو چھوڑا نہ ہو، دوسرا جس شہر میں اس نے شادی کی ہے، تیسرا جس کو مستقل جائے قیام اور وطن بنا لیا ہو مشہور فقیہ علامہ حصکفی فرماتے ہیں:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته، أو تأهله أو توطنه'' (در المختار ۱/۱۰۸)۔

''الوطن الأصلی هو الذی ولد فیه أو تزوج أو لم یتزوج ولم یولد فیه، ولکن قصده التعیش فیه. لا الارتحال عنه'' (حاشیه الطحطاوی/۲۲۲)۔

اسی طرح علامہ ابن نجیم مصری فرماتے ہیں:

''والوطن الأصلی هو موطن الإنسان فی بلدته أو بلدة أخری إلا اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش لها'' (البحر الرائق ۲/۲۲۹)۔

اسی طرح ''مجمع الانہر'' کے حاشیہ پر ہے:

''هو موطن ولادته أوتأهله أو توطنه'' (مجمع الانهر ۱/۱۶۴)۔

وطن اصلی دو یا دو سے زائد بھی ہو سکتے ہیں، چنانچہ علامہ کاسانی فرماتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك'' (بدائع الصنائع ۱/۲۱۰۶)۔

اسی طرح علامہ ابن نجیم مصری فرماتے ہیں:

''وکثیر من المسلمین المتو طنین فی البلاد ولهم دو روعقار فی القری البعیدة منها یصیفون بها بأهلهم ومتاعهم، فلا بد من حفظها أنهما وطنان له لا یبطل أحدهما بالآخر'' (البحر الرائق ۲/۲۲۹)۔

لیکن اگر آدمی کے اسباب معیشت یا ملازمت دوسری جگہ ہوں اور اس جگہ زندگی کے اکثر ایام گزارتا ہے تو کیا وہ اس کا وطن اصلی ہوگا؟

فقہاء کی وضاحت سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی یا وطن اقامت کا دارومدار آدمی کے عزم وارادہ پر موقوف ہے، یعنی اس جگہ اس نے مستقل جائے قیام بنانے کا ارادہ کیا ہے تو وہ اس کا وطن اصلی ہوگا، چاہے اس میں مکان بنایا ہو یا نہ بنایا ہو، علامہ شامی ''توطنه'' کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''أی عزم القرار فیه وعدم الارتحال، وإن لم یتأهل'' (رد المحتار ۱/۵۲۲)۔

اسی طرح علامہ طحطاوی نے وطن اصلی کی جو تعریف کی ہے اس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے، وہ فرماتے ہیں:

''أو لم یتزوج ولم یولد فیه ولکن قصد التعیش فیه لا الارتحال عنه'' (حاشیه الطحطاوی/ ۲۲۲)۔

---

[1] دار العلوم لونا واڑہ گجرات۔

اسی طرح مفتی عبدالرحیم لاجپوریؒ صاحب ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں: اگر راندیر کو وطن اصلی قائم رکھتے ہوئے حیدرآباد یا بمبئی کو ہمیشہ رہنے کی نیت سے وطن اصلی بنالیا تو مقام راندیر اور بمبئی یا راندیر اور حیدرآباد وطن اصلی ہوں گے، وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں، اگر ہمیشہ رہنے کی غرض سے حیدرآباد یا بمبئی کو وطن اصلی نہیں بنایا اور راندیر سے تعلقات ختم نہیں کیا ہے تو راندیر وطن اصلی ہے اور حیدرآباد اور بمبئی وطن اقامت (فتاوی رحیمیہ ۵/۸)۔

اسی طرح مفتی محمود الحسن صاحب فرماتے ہیں:

اگر مستقل قیام کی نیت ہے تو وطن اصلی ہوگا محض کوٹھی یا اسباب معیشت کا موجود ہونا وطنیت کے لئے کافی نہیں (فتاوی محمودیہ ۷/۴۹۴)۔

لیکن اگر وہاں مستقل رہنے کی نیت نہیں ہے، بلکہ جب تک ملازمت وغیرہ رہے تب تک رہے گا تو اس صورت میں وطن اقامت ہوگا۔

لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس نے اگر دوسری جگہ، یعنی جس جگہ اس کی ولادت ہوئی ہے اس جگہ کو چھوڑ کر وطن بنالیا ہے تو پہلی جگہ کا حکم کیا ہوگا؟

اگر پہلی جگہ جہاں ولادت ہوئی تھی اس کی زمین جائیداد وغیرہ موجود ہے اور وہاں اس نے تعلقات باقی رکھے ہیں تو وہ بھی اس کا وطن اصلی ہوگا اور دونوں جگہ اتمام کرے گا۔

''فتاوی ہندیہ'' میں ہے:

''ولو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقي له دور وعقار في الأول، قيل: يبقى الأول وطنًا له، وإليه أشار محمد''

(الفتاوى الهنديه ۱/۱۴۲)۔

اسی طرح ''تاتارخانیہ'' میں ہے:

''ولونقل الرجل أهله وعياله ببلدة وتوطن ثمة وله في مصره الأول دور وعقار قال بعض المشايخ: يبقى المصر الأول وطنًا له. حتى لو دخل فيه يصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (لفتاوى التاتارخانيه ۱/۵۱۲)۔

اس تفصیل کے مطابق پہلی صورت کا جواب یہ ہوگا:

اگر اس نے اس کو مستقل جائے قیام بنانے کا ارادہ کیا ہے تو وطن اصلی ہوگا، چاہے مکان بنایا ہو یا نہ بنایا ہو اور وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں، دوسری صورت کا جواب یہ ہوگا:

اگر مستقل رہنے کا ارادہ ہے تو وطن اصلی ہوگا اگر مستقل رہنے کا ارادہ نہیں ہے، یعنی جب تک ملازمت رہے گی تب تک رہے گا تو اس صورت میں وطن اقامت ہوگا۔

اب ایسے وطن اقامت میں کسی سفر کے بعد چند دن قیام کر کے دوبارہ سفر کرنے کا ارادہ ہو تو اس صورت میں وہ اتمام کرے گا یا قصر؟

اس مسئلہ میں برصغیر کے علماء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے صاحب ''احسن الفتاوی'' مفتی رشید احمد صاحب وغیرہ کے نزدیک وہ اتمام کریگا اور مفتی محمود الحسن صاحب اور مفتی عبدالرحیم صاحب کی رائے میں وہ قصر کرے گا، مفتی رشید احمد صاحب فرماتے ہیں:

وطن اقامت سے محض سفر کرنا ہی مبطل نہیں، بلکہ سفر بصورت ارتحال مبطل ہے، یعنی یہ بطلان اس وقت ہوگا، جبکہ وطن اقامت سے بنیت سفر جاتے وقت اپنا سامان وغیرہ بھی ہمراہ لے جائے جس سے یہ سمجھا جائے کہ یہ شخص مذکورہ کا ارادہ فی الحال یہاں واپس آنے کا نہیں (احسن الفتاوی ۴/۹۸)۔

لیکن مفتی محمود الحسن صاحب فرماتے ہیں:

سفر شرعی سے وطن اقامت باطل ہوجاتا ہے، اس کے لئے ضروری نہیں کہ وطن اقامت سے ہجرت کرے اور پھر کبھی آنے کا ارادہ نہ ہو جس جگہ سے گیا ہے اور سامان وہاں موجود ہے، پھر جب وہاں آئے گا اور پندرہ روز کے قیام کا ارادہ کرتا ہے تو وطن اقامت ہوگا، اس سے کم کی نیت ہے تو وطن اقامت نہیں ہوگا، بلکہ وہ بحکم سفر ہی ہوگا (فتاوی محمودیہ ۷/۴۹۵)۔

اسی طرح مفتی عبدالرحیم صاحب ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں:

مدرس صاحب مقام ملازمت سے پچاس ساٹھ میل مسافت کے ارادہ سے نکلے تو وہ شرعی مسافر بن گئے اور وطن اقامت باطل ہو گیا، اب واپس آنے کے بعد گاؤں میں پندرہ روز کے قیام کا ارادہ نہ ہو تو مقیم نہ ہوگا مسافر ہی مانا جائے گا اور نماز کو قصر کرنا ہوگا (فتاوی رحیمیہ ۳/ ۵۴)۔

فقہاء کی عبارات بھی ان دونوں مفتی صاحبان کے فتاوی سے زیادہ قریب تر معلوم ہوتی ہے، چنانچہ "درمختار" میں ہے:

"ویبطل وطن الإقامة بمثله وبالوطن الأصلی وبإنشاء السفر" (درمختار ۱/۵۲۴)۔

اسی طرح "فتح القدیر" میں ہے:

"وطن الإقامة ینتقض بالأصلی ووطن الإقامة والسفر" (فتح القدیر ۲/۴۳۱)۔

اس لئے صحیح یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ قصر ہی کرے گا:

تیسری صورت کا جواب یہ ہوگا:

اگر وہ تنہا رہتا ہے اور اس کے اہل وعیال دوسری جگہ رہتے ہیں تو اس کے لئے وطن اصلی نہیں ہوگا، اس لئے کہ فقہاء نے کسی جگہ مستقل جائے قیام بنانے کے لئے اہل کے ساتھ ہونے کی شرط لگائی ہے "فتاوی ولوالجیہ" میں ہے:

"الوطن الأصلی هو الذی یستقر فیه المرأ وأهله" (الفتاوی الولوالجیة ۱/۱۳۵)۔

اسی طرح "تاتارخانیہ" میں ہے:

"ولو نقل الرجل أهله وعیاله ببلدة وتوطن ثمة" (الفتاوی التاتارخانیة ۱/۵۱۲)۔

# وطن اصلی کی حیثیت اور اس کے احکام

مولانا تنظیم عالم قاسمی [1]

فقہی کتابوں میں وطن کی تین قسمیں کی گئی ہیں: وطن اصلی، وطن اقامت، وطن سکنیٰ۔

## وطن سکنیٰ

وطن سکنیٰ وہ جگہ ہے جہاں آدمی سفر کے دوران حنفیہ کے نزدیک پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت کرے، اس مدت میں وہ مسافر ہی رہے گا اور مسافر کے احکام جاری رہیں گے، چنانچہ روایت میں آتا ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مقام تبوک میں دس روز قیام فرمایا، اس دوران آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز قصر کرتے رہے۔

''لما روی أن النبی ﷺ أقام بتبوك عشرین لیلة قصر الصلوٰة'' (ابوداؤد ۲/ ۲۷)۔

وطن اقامت اس جگہ کو کہا جاتا ہے جس میں انسان کا قیام احناف کے مطابق پندرہ دن یا اس سے زیادہ کا ہو اس مدت کے سلسلے میں فقہاء کی رائیں مختلف ہیں:

''هو المكان الذى يقصد الإنسان أن يقيم به مدة مقاطعة لحكم المسفر فأكثر على نية أن يسافر بعد ذلك مع اختلاف بين المذاهب فى مقدار هذه المدة'' (الموسوعة الفقهیہ ۲۷/ ۲۶۷)۔

''وطن الإقامة يسمى أيضًا الوطن المستعار والحادث وهو ما خرج إليه بنية إقامة نصف شهر سواء كان بينه وبين الأصلى مسيرة السفر أو لا'' (شامی زکریا ۲/ ۶۱۴)۔

وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں مستقل قیام کرتا ہے، خواہ وہاں اس کی پیدائش ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو، موروثی مکان کو کوئی شخص اپنا مستقر بنائے، جیسا کہ عام معمول یہی ہے، تو اسے وطن اصلی کہا جائے گا، اگر کوئی اپنے باپ دادا کے وطن کو چھوڑ کر سسرال کو وطن بنالے اور وہیں قیام کرنے کا عزم کرلے تو اب سسرال وطن اصلی کہلائے گا، ان دونوں جگہوں کے علاوہ کسی تیسری جگہ کو وطن بنالے، اسے وطن اصلی کا درجہ حاصل ہوجائے گا، غرض کہ وطن اصلی وہ جگہ ہے جہاں آدمی کا مستقل قیام ہے، خواہ وہاں اس کی پیدائش ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو، خواہ وہ کہیں بھی ہو'' درمختار'' کی عبارت سے بھی یہی بات معلوم ہوتی ہے:

''الوطن الأصلى هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار ۲/ ۶۱۴)۔

أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل، فلو كان له أبوان ببلد غير مولده، وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له، إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذى كان له قبله'' (شامی ۲/ ۶۱۴ طبع زکریا بکڈپو)

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے موقع پر جب مکہ داخل ہوئے تو آپ نے چار رکعت والی نماز کو دو رکعت ادا کیا، نمازیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا قصر کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ آپ نے اپنے آپ کو مکہ میں مسافر سمجھا ایک روایت میں اس کی صراحت بھی ہے۔

''أتموا يا أهل مكة صلاتكم فإنا قوم سفر'' (صحیح بخاری ومسلم)۔

---

[1] دار العلوم سبیل السلام حیدرآباد۔

چودہویں صدی ہجری کے بڑے محقق حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ''امداد الاحکام'' میں اس موضوع پر بہت نفیس اور محققانہ گفتگو کی ہے، وہ مختلف کتابوں کا حوالہ دیتے ہوئے لکھتے ہیں: کسی شہر میں محض نکاح کر لینے سے وہ وطن اصلی نہیں ہو جاتا، بلکہ اہل کا وہاں رکھنا اور وہاں سے منتقل نہ کرنا شرط ہے، چنانچہ عبارت ''بحر'' میں ہے:

''وتوطن بها مع أهله وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (امداد الاحکام ۲/۳۱۰ طبع زکریا دیوبند)۔

''ومما تقدم يتبين أن الوطن الأصلي يتحقق عند أغلب الفقهاء بالإقامة الدائمة على نية التأبيد سواء أكان في مكان ولادته أم في مكان آخر'' (الموسوعة الفقهيه ۲۷/۲۹۷ کویت)۔

تابید اور اقامت دائمہ کی قید سے واضح طور پر یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ وطن اصلی بننے کے لئے ہمیشہ وہاں ٹھہرنے کا ارادہ ہو، لہٰذا اگر کوئی شخص کسب معاش یا ملازمت کی غرض سے کوئی شہر گیا اور وہیں کی شہریت اختیار کر لی، یعنی اپنے اہل وعیال کے ساتھ وہاں مستقل زندگی بسر کرنے لگا، چاہے اپنا ذاتی مکان ہو یا ادارہ کی طرف سے دیا ہوا مکان، یا کرایہ کی رہائش ہو، اصل دار و مدار نیت تابید پر ہے، اگر مستقل قیام گاہ بنانے کا ارادہ ہے تو وہ وطن اصلی کے حکم میں ہوگا وہاں آتے ہی قصر کا حکم ختم ہو جائے گا، جیسے آج کل صورت حال پیدا ہوگئی ہے کہ ملازمت اور روزی کی تلاش میں لوگ دوسرے شہر میں مستقل قیام کر لیتے ہیں، کبھی اہل وعیال بھی رکھتے ہیں اور کبھی نہیں بھی رکھتے، رفتہ رفتہ سامان زندگی بھی جمع کرتے جاتے ہیں ان کی اگر مستقل وہاں قیام کی نیت ہو تو وہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی بن جائے گی، چاہے بعد میں کسی مجبوری کی وجہ سے وہ جگہ چھوڑنا پڑے۔

وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان ہونے کی کسی نے قید نہیں لگائی ہے، چنانچہ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں:

جس شہر میں کسی شخص کے اہل وعیال کا مستقل قیام ہو، خواہ کرایہ کے مکان میں یا ذاتی مکان میں وہاں جب مسافر ہو کر پہنچے گا تو قصر باقی نہ رہے گا، بلکہ اتمام ضروری ہوگا، جیسا کہ بعض ملازمان سرکاری اپنے اہل وعیال کو جائے ملازمت میں مستقل طور پر رکھتے ہیں، پھر وہاں سے مختلف مقامات کا دورہ کرتے ہیں، یہ لوگ جب اپنے اہل وعیال کی قیام گاہ پر پہنچیں گے تو مقیم ہو جاویں گے۔ ''يدل عليه جزئية السراجية والمجتبىٰ'' (امداد الاحکام ۲/۳۱۰)۔

مولانا تھانویؒ کی مذکورہ عبارت سے تین باتیں معلوم ہوئیں:

۱- وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان کی شرط نہیں۔

۲- وطن اصلی میں پورے سال رہنا شرط نہیں۔

۳- سرکاری ملازم کی طرح وہاں مستقل قیام کی نیت۔

اگر اس کا یہ خیال ہو کہ جب تک میں سرکاری ملازم رہوں گا یہاں رہیں گے بعد میں کوچ کر جائیں گے، اس سے میرے خیال میں وطن اصلی نہیں بنا، چونکہ یہاں تابید اور اقامت دائمہ کی شرط نہیں پائی گئی، سرکاری ملازم زمانہ دراز تک ایک جگہ رہ کر ملازمت کرتا ہے اور پھر وہیں زمین وغیرہ خرید کر عموماً شہریت اختیار کر لیتا ہے، اس لئے شاید حضرت تھانویؒ بعد میں رہنے کی قید لگائی کہ وہ: ''المعروف كالمشروط'' کے درجہ میں ہے، اگر ایسا نہ ہو یا سرکاری ملازم ایک جگہ نہ رہتا ہو، بلکہ اہل وعیال کے ساتھ مختلف شہروں میں گھومتا رہتا ہے تو وہ وطن اصلی نہیں کہا جائے گا۔

حضرت تھانویؒ کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی کے لئے اہل وعیال کے ساتھ مستقل قیام کرنا شرط ہے، میرا خیال ہے کہ اہل وعیال کی قید اتفاقی یا عمومی ہے، چونکہ عام طور پر وہی لوگ مستقل رہ پاتے ہیں یا رہنے کا ارادہ ہوتا ہے جن کے ساتھ اہل وعیال ہوں، اہل وعیال نہ ہوں تو مستقل رہنے کا عزم نہیں ہوتا، استقلال کی گویا یہ علامت ہے شرط نہیں ہے، اگر کوئی تنہا کسی شہر میں مستقل قیام کا ارادہ کرتا ہے تو وہ بھی اس کے لئے وطن اصلی کہلائے گا، جیسا کہ شامی کی عبارت سے یہی معلوم ہوتا ہے۔

''فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذي كان له قبله'' (شامی زکریا ۲/ ۶۱۴)۔

خلاصہ یہ کہ اگر دوسرے شہر میں ہمیشہ تا حیات رہنے کا قصد ہو، خواہ مکان ذاتی ہو یا کرایہ کا وہ مقام وطن اصلی ہوگا، وہاں سفر سے لوٹتے ہی قصر ختم ہو جائے گا

اتمام واجب ہوگا، اور اگر اپنی ملازمت یا تجارت کے بقدر رہنے کا ارادہ ہو تو وہ وطن اصلی نہیں ہوگا، وطن اقامت ہی رہے گا، سفر سے ذہ باطل ہو جائے گا مقیم بننے کے لئے دوبارہ پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت لازمی ہوگی۔

## متعدد وطن اصلی ہوسکتا ہے؟

تقریباً تمام ائمہ کا اس پر اتفاق ہے کہ ایک آدمی کا متعدد وطن اصلی ہوسکتا ہے، اگر چار بیویاں مختلف چار شہروں میں ہوں تو چاروں اس کے لئے وطن اصلی ہوگا، اس لئے کہ چاروں جگہوں سے اس کا تعلق نیت تابید کیسے ساتھ موجود ہے۔

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا'' (شامی زکریا ۲/ ۶۱۴)۔

''والوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر وذلك مثل أن يكون له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان ينتقل من أهل إلى أهل في السنة حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل بلدة أخرى فيها أهله، فإنه يصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (الموسوعة الفقهيه ۲۷/ ۲۶۷)۔

یہاں بیوی کو نہ نکالنے کی شرط لگائی گئی ہے، اگر کبھی اس شہر سے نکالنے اور ٹھکانا بدلنے کا ارادہ ہو تو وہ وطن اصلی کے حکم میں نہیں ہوگا، بہر حال مذکورہ دونوں عبارتوں سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی متعدد ہوسکتا ہے، ڈاکٹر وھبہ زحیلی نے بھی مثال دے کر متعدد وطن اصلی کو واضح کیا ہے اخیر میں لکھتے ہیں:

''لأنه في هذه الحالة يكون له موطنا، وكل منها وطن أصلي له'' (الفقه الاسلامی وادلته ۲/ ۳۴۲)۔

مفتی عبدالرحیم لاجپوریؒ نے بھی وطن اصلی میں تعدد کا فتویٰ دیا ہے (دیکھئے: فتاویٰ رحیمیہ ۵/ ۹)۔

## خلاصۂ بحث

۱- وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسب معاش ملازمت یا کسی اور سبب سے دوسرے شہر میں نیت تابید اور ہمیشہ رہنے کے غرض سے اقامت اختیار کرلیں تو وہ وطن اصلی ہو جائے گا اور سابق وطن اصلی سے تعلق باقی رکھا جائے تو وہ بھی وطن باقی رہے گا، وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

۲- وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان کی شرط نہیں، کرایہ کا مکان ہو یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ کوارٹر ہو اگر ہمیشہ رہنے کی وہاں نیت ہو، بایں طور کہ اگر یہاں سے بعد میں نکال بھی دیا جائے تو بھی دوسری جگہ اسی گاؤں اور شہر میں اقامت اختیار کریں گے تو وہ اس کے حق میں وطن اصلی قرار پائے گا اور اس شہر میں آتے ہی وہ مقیم ہو جائے گا، پندرہ دن کی نیت کی شرط نہیں ہوگی اور اگر اس شہر میں تاحیات رہنے کا قصد نہ ہو، بلکہ ملازمت یا تجارت کے بقدر ایام رہنے کی نیت ہو تو وہ وطن اقامت رہے گا، مقیم بننے کے لئے پندرہ ایام کی نیت ضروری ہوگی۔

اہل وعیال کا ہونا وطن اصلی بننے کے لئے شرط نہیں، علامت ضرور ہے، تنہا بھی اگر کسی کو تاحیات رہنے کا قصد اور عزم ہو تو بھی وطن اصلی بن جائے گا، کرایہ کا مکان ہو یا ذاتی، تاہم اہل وعیال کے بغیر عموماً تابید مشکل ہے۔

# وطن اصلی میں تعدد کی شکلیں

مولانا نعیم اختر قاسمی [1]

عموماً انسان جس جگہ پیدا ہوتا ہے وہیں مستقل طور پر رہتا بستا اور زندگی گزارتا ہے عرف عام میں وہ جگہ اس کا وطن اصلی کہلاتی ہے، مگر بعض حالات کی بناء پر کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ وہ اپنا اصلی وطن چھوڑ کر بیوی بچوں کے ساتھ دوسری جگہ مستقل طور پر چلا جاتا ہے اور اس کا تعلق اپنے قدیم وطن سے آہستہ آہستہ ختم ہو جاتا ہے اور جدید وطن کے لوگ رفتہ رفتہ اسے اپنا ہی ہم وطن سمجھنے لگتے ہیں اور وہ آدمی اب اسی نئے وطن کی طرف منسوب بھی ہونے لگتا ہے اور پھر ایک عرصہ کے بعد لوگوں کے ذہن سے یہ بات نکل جاتی ہے کہ اس کا پہلا وطن کیا تھا اور وہ کہاں سے ترک وطن کر کے آیا ہے؟

چونکہ کچھ شرعی مسائل کا تعلق انسان کے وطن اصلی سے ہے، اس لئے یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر کوئی آدمی اپنا وطن اصلی تبدیل کر کے دوسری جگہ مستقل طور پر جائے تو دوسری جگہ کو وطن اصلی کب سے مانا جائے گا:

اس سلسلہ میں فقہاء نے انسان کے ارادہ کو بنیاد مانا ہے، یعنی اگر کوئی آدمی کسی دوسری جگہ مستقل طور پر رہنے کا ارادہ کر لے یا بیوی بچوں سمیت دوسری جگہ اس طرح جا بسے کہ پہلے وطن پھر کبھی واپس جا کر زندگی گزارنے کا ارادہ نہ ہو تو وہ دوسری جگہ اس کا وطن اصلی قرار پائے گی اور پہلا وطن اصلی باطل ہو جائے گا۔

علامہ شامیؒ فرماتے ہیں:

''إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذى كان له قبله شرح المنية'' (ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔

(مگر جبکہ وطن ثانی میں رہنے سہنے کا پختہ ارادہ کر لے اور وطن اول کو چھوڑ دے تو دوسرا وطن اس کا وطن اصلی بن جائے گا)۔

فقہاء نے وطن اصلی کی تعریف عموماً ان الفاظ میں کی ہے:

''الوطن الأصلى هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درعلی الرد ۱/۵۸۶)۔

اس عبارت کی تشریح یہ ہے کہ وطن اصلی بننے کی تین صورتیں ہیں:

پہلی صورت: یہ ہے کہ انسان جس بستی گاؤں یا شہر میں پیدا ہوا ہو اور وہیں رہتا سہتا ہو وہ اس کا وطن اصلی ہے، انسان کا وطن اصلی زیادہ تر اسی قسم کا ہوتا ہے۔

دوسری صورت: یہ ہے کہ جائے پیدائش تو کہیں اور ہو، مگر شادی کسی دوسری جگہ ہوئی ہو اور بیوی بچوں کے ساتھ مستقل طور پر سسرال میں رہنے لگا ہو، علامہ حصکفیؒ کی عبارت (أو تأهله) سے یہ شبہہ پیدا ہوسکتا ہے کہ کسی جگہ صرف شادی کر لینے سے وہ سسرالی جگہ مرد کا وطن اصلی بن جاتی ہے، خواہ بیوی کو وہیں رکھ چھوڑے یا اپنے ساتھ کہیں اور لے جائے، مگر علامہ ابن ہمامؒ اور بعض دوسرے فقہاء نے اس قید کا اضافہ کیا ہے:

''أو موضع تأهل به و من قصده التعيش به لا الارتحال'' (فتح القدیر ۲/۲۱)۔

(وطن اصلی کی دوسری صورت یہ ہے کہ کسی جگہ آدمی شادی کر لے اور پھر وہیں مستقل طور پر رہنے کا ارادہ بھی کر لے)۔

خود علامہ شامیؒ ایک جگہ فرماتے ہیں:

''كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له'' (ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔

---

[1] مدرسہ عربیہ امداد العلوم کوپا گنج ضلع مئو یوپی۔

(اگر کسی جگہ شادی کرلے اور مستقل طور پر سکونت اختیار کرلے تو وہ اس کا وطن اصلی بن جاتا ہے)۔

اس قید کا اضافہ قرین قیاس ہے، کیونکہ جب آدمی کے کسی جگہ محض پیدا ہونے سے وہ جگہ اس کا وطن اصلی نہیں مانی جاتی جب تک کہ وہاں مستقل طور پر رہتا ہو تو کسی جگہ فقط شادی کرنے سے وہ اس کا اصلی وطن کیونکر بن سکتی ہے؟

علامہ قاضی خان کی عبارت ہے: ''إن كان ذلك وطنا أصليا بأن كان مولده فيه أو لم يكن مولده ولكنه تأهل به وجعله دارًا'' (خانیہ علی الھندیہ ۱/۷۸)۔

مفتی عبدالرحیم صاحب لاجپوریؒ ایک جگہ لکھتے ہیں: اس عبارت میں كان مولده کے بعد ''وسكن فيه'' کی قید ہے اور ''تأهل به'' کے ساتھ ''وجعله دارا'' کا اضافہ ہے اس کو ملحوظ رکھنا ہوگا (فتاوی رحیمیہ ۵/۱۰)۔

البتہ اگر کسی جگہ شادی کرکے بیوی کو میکے ہی رکھے اور خود وطن اصلی کی حیثیت سے کہیں اور رہے تو اس صورت میں نماز میں اتمام کی حد تک دونوں جگہیں اس کا وطن اصلی قرار پائیں گی، نیز اگر ایک سے زیادہ شادی کی اور بیویوں کو اپنے اپنے میکے ہی میں چھوڑ دیا یا ایک سے زائد بیویوں کو الگ الگ بسایا تو جہاں جہاں اس کی بیویاں رہتی ہوں گی وہ ساری جگہیں نماز میں اتمام کی حد تک اس کا وطن اصلی قرار پائیں گی، یعنی جب بھی وہ شخص اپنی سسرال جائے گا یا جس شہر میں اس کی بیوی رہتی ہو داخل ہوگا تو اقامت کی نیت کرے یا نہ کرے مقیم سمجھا جائے گا اور نماز میں اتمام کرے گا۔

علامہ شامی فرماتے ہیں:

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيهما دخلها صار مقيمًا'' (درمختار ۱/۵۸۶)۔

(اگر اس کی بیویاں دو شہروں میں رہتی ہوں تو جس شہر میں بھی داخل ہوگا مقیم ہو جائے گا)۔

نیز دوسری جگہ تحریر فرماتے ہیں:

''تزوج المسافر ببلد صار مقيمًا على الأوجه (در) أي بنفس التزوج، وإن لم يتخذه وطنًا أو لم ينو الإقامة خمسة عشر يوما'' (حوالہ سابق ۱/۵۸۸)۔

(مسافر نے کسی شہر میں شادی کی تو محض شادی کرنے سے ہی وہ مقیم ہو جائے گا، اگرچہ اسے وطن نہ بنائے یا پندرہ دن اقامت کی نیت نہ کرے)۔

تیسری صورت: جس کو ''درمختار'' کی عبارت میں أو توطنه'' کے ذریعہ بیان کیا گیا ہے وہ یہ ہے انسان اپنی پیدائش کو چھوڑ کر کسی دوسری جگہ کو اپنا وطن بنالے، یعنی وہیں مستقل طور پر رہنے سہنے کا ارادہ کرلے اور وطن اول میں واپسی کا ارادہ نہ ہو، بیوی بچوں کو ساتھ یا انھیں کہیں اور رکھے وہ دوسری جگہ کا وطن اصلی بن جاتی ہے۔

شامی میں ہے: ''قوله (أو توطنه) أي عزم القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (حوالہ سابق ۱/۵۸۶)۔

(اس دوسرے وطن میں مستقل رہنے کا ارادہ کرلے اگرچہ وہاں بیوی کو نہ رکھے)۔

مذکورہ صورت میں اگر وطن اول میں اس کی جائداد اور زمین موجود ہو تو بعض علماء کے نزدیک پہلا وطن بھی وطن اصلی کی حیثیت سے برقرار رہے گا۔

جبکہ دوسرے علماء کے نزدیک اس صورت میں وطن اول کی اصالت باطل ہو جائے گی۔

چنانچہ علامہ شامی تحریر فرماتے ہیں:

''فإن ماتت زوجته إحداهما وبقي له فيها دور وعقار، قيل: لا يبقى وطنًا، وقيل: يبقى'' (حوالہ سابق)۔

اگر ایک وطن میں اس کی بیوی کا انتقال ہو جائے اور اس جگہ شوہر کی جائداد موجود ہو تو ایک قول کے مطابق وہ اس کا وطن باقی نہیں رہے گا، جبکہ دوسرے قول میں باقی رہے گا۔

وطن اول میں جائداد موجود رہنے کے باوجود اس کا وطن اصلی باقی نہ رہنا ہی زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے۔

خود علامہ شامی کا انداز تحریر اسی جانب اشارہ کرتا ہے فرماتے ہیں:

''فلا يبقى وطنًا إذا المعتبر الأهل دون الدار كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس فيها دار، وقيل: يبقى'' (حوالہ سابق)۔

(کہا گیا ہے کہ پہلا وطن اصلی باقی نہ رہے گا، کیونکہ اعتبار اہل وعیال کا ہے نہ کہ گھر اور زمین کا، جیسا کہ اگر کسی شہر میں شادی کر کے مستقل سکونت اختیار کر لے اگرچہ وہاں اس کی ملکیت کا کوئی گھر نہ ہو پھر بھی وطن اول باطل ہو جاتا ہے اور کہا گیا ہے کہ وطن اول باقی رہے گا)۔

مذکورہ عبارت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اصلی قرار دیئے جانے کے لئے کسی جگہ مکان کا ذاتی ملکیت میں ہونا ضروری نہیں ہے، بلکہ مستقل رہائش کا ارادہ یا بیوی کو بسانا ضروری ہے، خواہ مکان عاریت کا ہو یا کرایہ کا۔

موجودہ زمانہ میں بہت سارے لوگ تجارت یا ملازمت وغیرہ کی غرض سے کسی شہر میں عرصہ دراز تک مقیم رہتے ہیں، خواہ تنہا یا بیوی بچوں کے ساتھ مستقل رہائش کا ارادہ نہیں ہوتا ایسی صورت میں وہ جگہ وطن اصلی نہیں بنے گی، کیونکہ وطن اصلی میں، جیسا کہ بیان کیا گیا دوام اور استقلال کے طور پر رہنا اور زندگی گزارنا شرط ہے، تجارت یا ملازمت وغیرہ کی نیت سے کسی جگہ لمبے عرصے تک رہنا وطن اصلی قرار دیئے جانے کے لئے کافی نہیں ہے۔

علامہ جزیزیؒ نے احناف کا مسلک بیان کرتے ہوئے وطن اصلی کی تعریف اس طرح کی ہے:

''هو الذى ولد فيه أوله فيه زوج في عصتمه أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به ولم يكن له به زوج''

(كتاب الفقه على المذاهب الاربعه ۱/۴۸۰)۔

لیکن ''أو يرتزق فيه'' کی عبارت کسی اور کتاب میں نہ ملی، ممکن ہے کہ اس کے اندر بھی استقلال نیت کی قید ملحوظ ہو تو اس صورت میں اس کا مطلب یہ ہوگا کہ حصول رزق کے پیش نظر کسی جگہ کو مستقل طور پر زندگی گزارنے کے لئے منتخب کر لے۔

لہذا صرف تجارت یا ملازمت کی غرض سے ایک متعین عرصہ تک رہنے کی صورت اس میں شامل نہ ہوگی۔

## سوالوں کے جواب

مذکورہ باتوں اور فقہاء کی عبارتوں کی روشنی میں سوالنامہ کے جواب سلسلہ وار اس طرح ہوں گے:

۱- وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے، مگر کسی جگہ صرف مکان خرید لینے یا بنا لینے سے وہ جگہ وطن اصلی قرار نہیں پائے گی جب تک کہ وہاں مستقل طور پر زندگی گزارنے کی نیت نہ کرے، یا بیوی بچوں کو نہ بسائے۔

۲- وطن اصلی بننے کے لئے کسی جگہ اپنی ذاتی ملکیت کا مکان ہونا ضروری نہیں ہے، اگر کرایہ کا مکان ہو یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیا گیا مکان ہو تو بھی وطن اصلی بن سکتا ہے اور اس پر وطن اصلی کے احکام نافذ ہوں گے بشرطیکہ وہاں پوری زندگی گزارنے کا ارادہ ہو یا وہاں بیوی بچوں کو بسایا ہو۔

۳- اصل مدار نیت پر ہے اگر کوئی تنہا آدمی پوری زندگی گزارنے کے ارادہ سے کہیں رہتا ہو تو وہ جگہ وطن اصلی بن گئی، خواہ مکان ذاتی ملکیت کا ہو یا کرایہ کا ہو اور اگر ارادہ ایسا نہیں ہے تو پھر وہ جگہ وطن اصلی نہیں، بلکہ وطن اقامت ہے۔

# جائے ملازمت میں مستقل رہائش اور قصر و اتمام

مولانا محمد مصطفیٰ قاسمی ؒ

۱- جائے ملازمت پر اگر مکان بنالیا جائے تو وہ بھی وطن اصلی ہی شمار ہوگی، اگر کسی شخص نے اپنی ملازمت کی جگہ اہل وعیال ساز وسامان کے ساتھ مستقل قیام اس طور پر کرلیا ہو کہ آئندہ ملازمت رہے یا نہ رہے وہاں سے جانا نہیں ہے، تو ایسی جگہ بھی وطن اصلی کے درجہ میں ہو جاتی ہے، لہٰذا جب بھی مسافرت کے بعد وہاں پہنچے گا تو گو کہ پندرہ دن قیام کا ارادہ نہ ہو پھر بھی قصر نہیں کرے گا بلکہ اتمام کرے گا، کیونکہ ان کا یہ وطن اصلی ہے۔

علامہ حسن ابن عمار بن علی شرنبلامی علیہ الرحمہ ۹۹۴ھ تا ۱۰۶۹ھ یوں رقم طراز ہیں:

''والوطن الأصلي هو الذى ولد فيه أو تزوج أو لم يتزوج وقصد التعيش الارتحال عنه، ووطن الإقامة موضع نوى الإقامة فيه نصف شهر فما فوقه'' (نور الایضاح/ ۱۰۴، کتب خانہ امدادیہ دیوبند، فتح القدیر ۲/ ۴۳، دار المعرفہ بیروت لبنان)۔

(اور وطن اصلی وہ ہے جہاں پیدا ہوا ہو یا جہاں شادی کی ہو یا شادی نہ کی ہو اور وہاں زندگی بسر کرنے کا قصد کرلیا ہو اور وہاں سے چلے جانے کا ارادہ نہ ہو اور وطن اقامت وہ جگہ ہے جہاں آدھا مہینہ یا اس سے زیادہ مدت قیام کرنے کا ارادہ ہو)۔

علامہ زین الدین بن ابراہیم بن نجیم حنفی مصری علیہ الراحمہ المتوفی ۹۷۰ھ اس کی وضاحت یوں فرماتے ہیں:

''والوطن الأصلي هو وطن الإنسان فى بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (البحر الرائق ۲/ ۱۴۷، بدائع الصنائع ۱/ ۱۰۳- مکتبہ رشیدیہ کوئٹہ مع اول ۱۴۱۰ھ - ۱۹۹۰ء واللفظ للبحر الرائق)۔

(اور وطن اصلی انسان کا وہ وطن ہے جس شہر میں وہ پیدا ہوا ہو یا کسی دوسرے شہر میں مکان بنا کر اپنے اہل وعیال کے ساتھ مقیم ہو جائے اور وہاں سے کہیں دوسری جگہ جانے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہیں پوری زندگی بسر کرنے کا عزم بالجزم کر چکا ہو)۔

اور اگر جائے ملازمت پر اہل وعیال کے ساتھ مستقل گو رہتا ہو، مگر یہ ارادہ بھی ہو کہ اگر ملازمت ختم ہوگئی یا تبادلہ ہو جائے تو یہاں سے چلا جاؤں گا، جیسا کہ مدارس اسلامیہ کے مدرسین اور سرکاری ملازمین کے ارادے ہوتے ہیں تو اس ارادے کے ساتھ وہ جگہ وطن اصلی کے قائم مقام نہ ہوگی۔

(امداد الفتاوی ۱/ ۳۹۲-۳۹۳- مکتبہ دار العلوم کراچی، فتاوی عثمانی ۱/ ۵۴۸-۵۴۹)۔

## وطن اصلی متعدد ہوتے ہیں

اگر کوئی شخص وطن اصلی کے علاوہ کسی دوسرے مقام پر بود و باش کے لئے مکان بنائے اور سکونت اختیار کرلے لیکن پہلے وطن سے بے تعلق نہ ہو، بلکہ اس کو وطن سمجھتا ہو اور اہل وعیال بھی رہتے ہوں، جیسا کہ لوگ دیہاتوں سے نکل کر شہروں میں وطن بنالیتے ہیں تو دونوں مقام اس کے لئے وطن اصلی ہی کے حکم میں ہوں گے۔ (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ۵/ ۸)۔

قاضی خان المتوفی ۲۹۵ یوں تحریر فرماتے ہیں:

''وإن تأهل بهما كان كل واحد من الموضعين وطنًا أصليًا'' (فتاوی قاضی خان ۱/ ۱۶۶- مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ دوم ۱۴۰۳ھ ۱۱۸۳ھ)۔

---

ؒ دربھنگہ، بہار۔

(اور اگر کوئی شخص دو گاؤں میں شادی کر لی ہو تو دونوں گاؤں میں سے ہر ایک اس کا وطن اصلی بن جائے گا)۔

## وطن اصلی کب ختم ہوتا ہے

پہلے وطن اصلی قدیم کے ختم ہونے کے لئے دو چیزوں کا پایا جانا ضروری ہے۔

اول:...... اپنے وطن اصلی قدیم سے بے تعلق ہو کر مع ساز و سامان اور اہل وعیال کے چلا جائے۔

دوم:...... اس کے بعد کسی دوسرے مقام کو اپنا وطن اصلی جدید بنا کر اس میں سکونت و توطن اختیار کر لے، لہٰذا کسی نے اگر دوسرے مقام کو وطن بنایا، مگر پہلے وطن سے بے تعلق نہیں ہوا، بلکہ اپنا وطن سمجھتا ہے یا بالکل چھوڑ دیا، مگر کسی مقام پر وطن کی حیثیت سے مقیم نہیں ہوا تو وہ دونوں صورتوں میں اس کا وطن اصلی قدیم ختم نہیں ہوگا اور وطن اصلی قدیم کے جو احکام ہیں اس پر جاری ہوں گے۔

"فتاویٰ ہندیہ" میں اس کی وضاحت یوں منقول ہے:

"ويبطل الوطن الأصلي بالوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلاً ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما"

(فتاوی ہندیہ ۱/ ۱۴۲- مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ جلد دوم ۱۴۰۳ھ ۱۹۸۳ھ، درمختار ۱/ ۵۸۶- مکتبہ ماجدیہ کوئٹہ جلد اول ۱۳۹۹ھ واللفظ للفتاوی الہندیہ)۔

## جہاں صرف زمین یا مکان ہو تو وہ وطن اصلی شمار نہ ہوگی

عصر حاضر میں عام طور پر لوگ شہروں میں بطور ملکیت زمین خریدتے ہیں، مکان بنا کر کرایہ پر لگا دیتے ہیں، تا کہ آمدنی آتی رہے، یا خاصی ملکیت شہر میں محفوظ رہے تو ایسی جائیداد کے ہونے سے وہ جگہ وطن اصلی شمار نہ ہوگی، کیونکہ کسی بھی نئی جگہ کو وطن ہونے کے لئے اس کو وطن بنا کر بود و باش اختیار کرنا ضروری ہے، صرف مکان وجائیداد بنانا کافی نہیں ہے، لہٰذا اس طرح کے شہر آنے کے بعد احکام سفر اس پر باقی رہیں گے، نماز قصر پڑھنی ہوگی، البتہ اگر ہمیشہ رہنے کا ارادہ کر لیا یا پندرہ روز یا اس سے زیادہ قیام کرنے کا قصد کر لیا ہو تو مقیم ہو جائے گا، اب قصر کرنا جائز نہیں ہوگا۔

علامہ امام کمال الدین محمد بن عبدالواحد المعروف بابن الہمام الحنفی ۷۹۰ھ ۸۶۱ھ کسی بھی دوسرے مقام کے وطن اصلی ہونے کے لئے یوں فرماتے ہیں کہ وہاں مکان بنا کر اہل وعیال کے ساتھ سکونت و توطن اختیار کر لے (فتح القدیر ۲/ ۴۳- دار الفکر بیروت لبنان طبع دوم)۔

## ۲- جائے ملازمت میں اگر ذاتی مکان نہ ہو

جائے اقامت و ملازمت میں جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہیں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں اور عزم بالجزم کر چکے ہوں کہ یہاں مستقل قیام کریں گے، چاہے ملازمت رہے یا نہ رہے، اب یہاں سے نہیں جائیں گے یہیں دفن ہوں گے تو بیشک بلا تذبذب و تردد کے ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار ہوگی۔

## ۳- جہاں کاروبار ہو وہ جگہ بھی وطن اصلی شمار ہوگی

اپنے وطن سے دور دراز شہر میں کاروبار ہو اور اہل وعیال ساز و سامان کے ساتھ دائمی قیام کا ارادہ ہو تو وہ وطن اصلی کے درجہ میں ہو جاتی ہے، لہٰذا مسافت شرعی طے کر کے لوٹا تو اگر پندرہ روز میں پھر سفر کرنا ہو پھر بھی یہاں جب تک رہے گا مقیم رہے گا، نماز مکمل پڑھنی ہوگی، اور روزہ رکھنا ہوگا، غرض کہ اقامت کے سارے احکام اس پر جاری ہوں گے، اور اگر صرف کاروبار ہو اہل وعیال نہ ہوں، مگر اس کا ارادہ ہمیشہ رہنے کا ہے جب بھی ایسی جگہ اس کے حق میں وطن اصلی ہو جائے گی، اور اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تن تنہا رہا ہو، بال بچے ساتھ نہ ہوں اور ذاتی مکان بھی نہ ہو صرف کاروبار ہی کی نیت سے اس شہر میں ہمیشہ رہنے کا عزم بالجزم کر چکا ہو تو اس صورت میں بھی اس کا جائے قیام وطن اصلی بن جائے گی "کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ" (۱/ ۴۸۰ بحوالہ احکام مسافر/ ۵۸-۵۹)

"وطن أصلي وهوالذي ولد فيه الإنسان أو له فيه زوج في عصمته، أو قصد أن يرتزق فيه، وإن لم يولد به، ولم يكن له به زوج"۔

# وطن اصلی اور قصر واتمام کے احکام

مفتی محمد عارف باللہ القاسمی[1]

فقہاء نے وطن کو تین قسموں میں منقسم کیا ہے:

۱- وطن اصلی

۲- وطن اقامت (وہ جگہ جہاں پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کی نیت ہو)

۳- وطن سکنی (وہ جگہ جہاں پندرہ دنوں سے کم قیام کی نیت ہو)

اول الذکر وطن اصلی وہ وطن ہے، جہاں انسان اپنے اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتا ہو اور وہاں سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا فی الحال اس کا کوئی ارادہ نہ ہو، بلکہ اس کی نیت یہ ہو کہ وہ ہمیشہ یہیں رہے گا، چاہے اس کی پیدائش وہیں ہوئی ہو یا کسی اور مقام پر ہوئی ہو، لیکن مقام پیدائش سے منتقل ہو کر اس جگہ گھر بنا کر یا بغیر کرایہ کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ دائمی قیام کی نیت سے رہ رہا ہو، صاحب "بدائع الصنائع" علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

"وطن أصلي وهو وطن الإنسان فى بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارا وتوطن بها مع أهله وليس من قصده الارتحال" (بدائع الصنائع)۔

(وطن اصلی انسان کا وہ وطن ہے جو اس کے شہر میں یا دوسری جگہ میں ہو جسے اس نے اپنا وطن بنالیا ہے اور وہاں وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہے اور اس کا ارادہ وہاں سے منتقل ہونے کا نہیں ہے، بلکہ وہیں زندگی گزارنے کا اس کا ارادہ ہے)۔

وطن اصلی کی اس تعریف سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ جس طرح انسان کا آبائی مقام وطن اصلی ہے، اسی طرح وہ جگہ بھی وطن اصلی ہی ہے جہاں وہ آبائی مقام سے منتقل ہو کر چلا گیا اور اس جگہ اس نے مستقل اور دائمی سکونت اختیار کرلی، اب اس صورت میں آبائی مقام وطن رہے گا یا نہیں؟ تو وہ اس کی نیت اور ارادہ پر موقوف ہے، اگر اس نے دوسری جگہ کو دائمی اور اصلی وطن بنالیا اور پہلے والے وطن اصلی سے اس طور پر بالکل بے تعلق ہو گیا کہ یہاں سے اپنے اہل وعیال کو منتقل کرلیا اور زمین وجائیداد کو ختم کر کے اس جگہ سے بے تعلق ہو گیا تو اس صورت میں یہ وطن اب اس کا وطن اصلی نہ رہے گا، علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

"والوطن الأصلي ينتقض بمثله لاغير وهو أن يتوطن الإنسان فى بلدة أخرى وينقل الأهل إليها من بلدته، فيخرج الأول من أن يكون وطنًا أصليًا حتى لو دخل فيه مسافرا لا تصير صلاته أربعًا" (بدائع)۔

(وطن اصلی اپنے مثل سے ختم ہو جاتا ہے، نہ کہ اس کے علاوہ کسی اور وطن اقامت یا وطن سکنی سے اور وہ یہ ہے کہ انسان کسی دوسرے شہر کو وطن بنالے اور اپنے اہل وعیال کو وہیں منتقل کرلے تو پہلا وطن وطن اصلی ہونے سے خارج ہو جائے گا، حتی کہ اگر وہ اس پہلے والے وطن میں مسافر بن کر داخل ہوگا تو اس کی نماز چار رکعت والی نہیں ہوگی)۔

اسی طرح "الموسوعۃ الفقہیہ" میں مزید صراحت کے ساتھ مذکور ہے:

"الوطن الأصلي ينتقض بمثله لاغير وهو أن يتوطن الإنسان فى بلدة أخرى وينتقل الأهل من بلدته مضربا عن الوطن الأول ورافضًا سكناه، فإن الوطن الأول يخرج بذلك عن أن يكون وطنًا أصليًا له" (الموسوعة

[1] استاذ حدیث وفقہ جامعہ عائشہ نسواں، دلداب جنگ کالونی مادنا پیٹ حیدر آباد۔ اے۔ پی۔

الفقہیہ / ۲۶۷/۲۷)۔

(وطن اصلی اپنے مثل سے ختم ہو جاتا ہے، نہ کہ اس کے علاوہ کسی اور سے اور وہ یہ ہے کہ کوئی انسان کسی دوسرے شہر کو وطن بنالے اور پہلے والے وطن کو چھوڑتے ہوئے اس شہر سے اپنے اہل وعیال کو وہیں منتقل کر لے اور اپنی رہائش کو ختم کر دے تو اس صورت میں پہلا وطن وطن اصلی ہونے سے خارج ہو جائے گا)۔

اور اگر دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ مستقل قیام کرنے کے باوجود پہلے والے وطن سے بھی تعلق باقی ہو اور پہلے والے وطن میں بھی اس کے اہل وعیال رہتے ہوں اور وہ وہاں ہو تو اس صورت میں دوسری جگہ کو وطن اصلی بنانے کے باوجود پہلا وطن وطن اصلی کی حیثیت سے برقرار رہے گا اور جس جگہ کو اس نے وطن اصلی بنالیا ہے وہ بھی اس کا وطن اصلی رہے گا اور یہ بھی گویا اس کے وطن اصلی میں تعدد ہوگا اور دونوں جگہیں اس کے لئے وطن اصلی رہیں گی۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك، بأن کان له أهل وذار فی بلدتین أو أکثر ولم یکن من نیة أهله الخروج منها، وإن کان هو ینتقل من أهل إلی أهل فی السنة، حتی لو خرج مسافرا من بلدة فیها أهله ودخل فی أی بلدة من البلاد التی فیها أهله، فیصیر مقیمًا من غیر نیة الإقامة'' (بدائع)۔

(وطن اصلی کا ایک اور ایک سے زیادہ ہونا ممکن ہے، اس طور پر کے دو یا دو سے زائد شہروں میں اس کے اہل وعیال ہوں اور گھر ہوں اگر چہ کہ وہ ایک اہل کے پاس سے دوسرے کے پاس میں ایک مرتبہ جاتا ہو حتی کہ وہ اس شہر سے جہاں اس کے اہل ہیں کسی ایسے شہر کو گیا جہاں اس کے اہل ہیں تو وہ نیت اقامت کے بغیر مقیم ہو جائے گا)۔

اس عبارت سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ وقت واحد میں دو یا اس سے زائد وطن ہو سکتے ہیں اور اس میں تعدد ہو سکتا ہے اور اس پر ان وطنوں میں وطن اصلی کے احکام جاری ہوں گے۔

۱- وطن اصلی کی اس تفصیل کی روشنی میں اگر کوئی شخص مقام ملازمت ومعیشت میں مکان بنالے اور یہیں مستقل قیام کی نیت سے اہل وعیال کے ساتھ رہنے لگے، البتہ اپنے پہلے والے وطن سے بھی اس کا تعلق برقرار ہے اور وہاں بھی اس کے اہل وعیال ہیں اور زمین وجائیداد ہے تو اس صورت میں مقام ملازمت ومعیشت بھی اس کے لئے وطن اصلی ہوگا اور مقام اول بھی وطن اصلی رہے گا اور وہ ان دونوں ہی جگہوں پر نماز پوری پڑھے گا۔

۲- اسی طرح جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا اور کرایہ کے مکان میں یا کمپنی کی جانب سے دیئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہ رہے ہوں ان کے حق میں بھی یہ مقام بھی وطن اصلی میں شمار ہوگا، کیونکہ کسی جگہ میں دائمی قیام کی نیت سے رہنے سے وہ جگہ وطن اصلی میں تبدیل ہو جاتی ہے، اسی لئے علامہ وہبہ زحیلی نے مقام ملازمت ومعیشت کو بھی احناف کے نقطہ نظر کے مطابق وطن اصلی قرار دیا ہے، وہ لکھتے ہیں:

''دائمی قیام کی جگہ مقام ملازمت یا مقام معیشت ہے، مقام پیدائش وہ شہر ہے جس میں وہ پیدا ہوا اور اس میں اس کے اہل وخاندان رہتے ہوں، احناف کے نزدیک یہ دونوں وطن اصلی کو شامل ہیں، کیونکہ وطن اصلی مقام ولادت، مقام تزوج اور وہ جگہ ہے جسے اس نے وطن بنالیا ہے'' (فقہ الاسلامی وادلتہ ۲ / ۴۹۴)۔

اس تصریح کی روشنی میں مقام ملازمت وتجارت بھی وطن اصلی ہی ہے، گویا جب تک وہ وہاں ملازمت یا تجارت کر رہا ہے وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں رہے گی، وطن اصلی اقامت کے حکم میں نہیں رہے گی، اس لئے کہ مقام ملازمت میں انسان کا قیام کسی مخصوص اور محدود متعین وقت کے لئے نہیں ہوتا ہے، جبکہ وطن اقامت کی حیثیت یہ ہے کہ وہاں انسان کا قیام پندرہ دن سے زائد مخصوص ومحدود وقت کے لئے ہوتا ہے، جیسا کہ علامہ وہبہ زحیلی کی اس تصریح سے مفہوم ہوتا ہے:

''محل الاقامة المؤقتة: هو المکان الذی یقیم فیه لفترة زمنیة مؤقتة قد تطول وقد تقصر ویقابله عند الحنفیة وطن الإقامة إذا کانت نصف شهر أو أکثر ووطن السکن إذا قام دون نصف شهر'' (الفقه الاسلامی وادلته ۲/۴۹۵)۔

(مؤقت قیام کی جگہ وہ جگہ ہے جہاں انسان ایک محدود ومؤقت زمانہ کے لئے قیام کرتا ہے جو کبھی طویل ہوتا ہے اور کبھی مختصر احناف کے نزدیک اسی کے بالمقابل وطن اقامت ہے، جبکہ قیام پندرہ دن یا اس سے زائد ہو اور جبکہ پندرہ دن سے کم قیام ہو)۔

ظاہر ہے کہ مقام ملازمت وتجارت میں انسان کا قیام اس طرح کا عارضی اور محدود نہیں ہوتا، بلکہ مستقل قیام ہوتا ہے، اس لئے مقام ملازمت ومعیشت کو مقام اقامت شمار نہیں کیا جاسکتا اور مقام اقامت کے احکام اس پر جاری نہیں کئے جاسکتے۔

۳- اسی طرح مقام ملازمت میں تنہا شخص جو کرایہ کے مکان میں یا کمپنی کے مکان میں مقیم ہے اس کے لئے بھی یہ جگہ وطن اصلی ہوگی، کیونکہ مکان کا ہونا یا اہل وعیال کا ساتھ ہونا کسی جگہ کے وطن اصلی ہونے کے لئے لازم نہیں ہے، بلکہ کوئی جگہ دائمی قرار کی نیت سے ہی وہ جگہ وطن اصلی کے حکم میں ہوجاتی ہے، چاہے وہاں مکان اور اہل وعیال ہوں یا نہ ہوں "الموسوعۃ الفقہیہ" میں مذکور ہے:

"الوطن الأصلي قال الحنفية: هو موطن ولادة الإنسان أو تأهله أو توطنه معنى توطنه أى عزمه على القرار فيه وعدم الارتحال عنه، وإن لم يتأهل فيه" (الموسوعۃ الفقہیہ ۵۷/۴۴، شامی ۲/۲۲)۔

(وطن اصلی احناف نے کہا کہ وہ انسان کی پیدائش کی جگہ جہاں انسان اہل وعیال کے ساتھ رہ رہا ہو یا وہ جگہ جسے اس نے وطن بنالیا ہے اس کو وطن بنانے کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس جگہ قیام کا اور وہاں سے منتقل نہ ہونے کا پختہ ارادہ کئے ہوا ہو اگرچہ کہ وہاں اہل وعیال کے ساتھ نہ رہتا ہو)۔

اس لئے مقام ملازمت ومعیشت میں غیر محدود وقت کے لئے مستقل قیام کی نیت سے مقیم شخص کے لئے یہ جگہ وطن اصلی ہوگی، چاہے وہ وہاں ذاتی مکان کا مالک ہو یا نہ ہو اور اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو یا تنہا مقیم ہو اور اگر ایسے لوگ یہاں سے کسی جگہ کا سفر کریں اور سفر سے واپسی کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کی نیت رکھتے ہوں تو وہ اتمام کریں گے، علامہ وہبہ زحیلی لکھتے ہیں:

"فإذا دخل المسافر بلده أى محل إقامته الدائمة أتم الصلوة، وإن لم ينو الإقامة فيه، كأن دخله لقضاء حاجة" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/۴۹۵)۔

(جب مسافر اپنے دائمی قیام کی جگہ میں داخل ہوگیا تو نماز پوری پڑھے گا، اگرچہ وہاں قیام کی نیت نہ ہو، جیسے کہ کسی ضرورت کو پوری کرنے کے لئے وہاں آیا ہو)۔

ہاں اگر کوئی شخص کسی جگہ ملازمت اختیار کرے، لیکن اس کی نیت یہ ہو کہ بس چند دنوں یا چند مہینوں کی ملازمت کرکے وہ اس شہر کو چھوڑ دے گا اور دوسرے شہر کو منتقل ہوجائے گا یا اپنے وطن کو واپس ہوجائے گا تو اس صورت میں یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوگی، کیونکہ اس کی نیت یہاں محدود ایام کے لئے ہے اور اس کا یہاں قیام مستقل اور دائمی نہیں ہے، بلکہ عارضی ہے، یہ ایسے ہی ہے، جیسے کوئی شخص کسی ضرورت سے کہیں جائے اور وہاں پندرہ دن یا اس سے زائد محدود مدت کے لئے قیام کرے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوتی ہے۔

اور جب تک وہ یہاں مقیم رہے گا نماز پوری پڑھے گا، جب تک کہ یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہے، البتہ جن چیزوں سے وطن اقامت باطل ہوتا ہے ان کے پیش آنے کے بعد وہ اس جگہ پر قصر کرے گا، فقہاء کی تصریح کے مطابق وطن اقامت تین چیزوں سے باطل ہوتا ہے۔

۱- وطن اصلی کو منتقل ہوجانا یا اسی جگہ کو وطن اصلی میں تبدیل کردینا، یعنی اگر یہاں سے اپنے وطن اقامت کو واپس چلا گیا، پھر پندرہ دن یا اس سے کم وقت کے لئے دوبارہ یہاں آیا تو وہ یہاں قصر کرے گا اور اگر اسی جگہ کو وطن اقامت سے وطن اصلی میں تبدیل کردیا اور اپنے عارضی محدود قیام کی نیت کو تبدیل کرکے یہ نیت کرلیا کہ اب وہ یہیں دائمی اور مستقل قیام کرے گا تو اس پر وطن اصلی کے احکام جاری ہوں گے۔

کسی دوسری جگہ جاکر اس جگہ کو وطن اقامت بنالینا، یعنی یہاں سے کسی دوسرے مقام پر منتقل ہوکر اس جگہ پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کرنا اس سے اس کا یہ وطن باطل ہوجائے گا اور اگر وہ یہاں پندرہ دنوں سے کم وقت کے لئے آئے گا تو قصر کرے گا۔

۳- وطن اقامت سے کسی ایسی جگہ کا سفر کرنا جو جگہ مسافت سفر پر واقع ہو

علامہ سرخسی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

"والوطن المستعار ينقضه الوطن الأصلي ووطن مستعار مثله والسفر" (مبسوط سرخسی ۲/۲۳۷)۔

(وطن مستعار وطن اقامت اس کو وطن اصلی وطن مستعار اور سفر باطل کردیتا ہے)۔

یہاں یہ بات قابل غور ہے کہ وطن اقامت کو ایسی جگہ کا سفر باطل کرتا ہے جو وطن اقامت سے مسافت سفر پر واقع ہو، کیونکہ یہی سفر حقیقتاً شرعی اصطلاح میں سفر ہے، اس سے کم مسافت پر جانا چونکہ شرعی سفر نہیں ہے، اس لئے اس سے وطن اقامت باطل نہیں ہوگا (ردالمحتار ۶/ ۲۴)۔

سفر کرنا وطن اقامت کو باطل کر دیتا ہے، جبکہ وہ سفر اسی جگہ سے ہو اور اگر سفر کا آغاز کسی اور جگہ سے کیا، پس اگر اس سفر میں وطن اقامت سے گزرنا ہو یا گزر ہو، مگر تین دن کی مسافت کے بعد ہو تو بھی ایسا ہی ہے، یعنی اس جگہ کا وطن اقامت ہونا باطل ہو جائے گا اور اگر تین دن کی مسافت سے پہلے وطن اقامت سے گزر ہو تو یہ باطل نہ ہوگا، بلکہ سفر باطل ہو جائے گا، اس لئے کہ وطن اقامت کا باقی رہنا سفر کے درست ہونے سے مانع ہے (ردالمحتار ۶/ ۲۴)۔

اس تصریح کے مطابق وطن اقامت میں مقیم شخص اگر مسافت سفر پر واقع کسی جگہ کا سفر کرے اور پھر وہاں سے واپس آنے کے بعد پھر یہاں قیام کرے، لیکن پندرہ دنوں سے کم مدت ہی میں اسے کوئی دوسرا سفر درپیش ہو تو اب وہ اس جگہ قصر کرے گا، کیونکہ اس سفر کی وجہ سے اس جگہ کا وطن اقامت ہونا باطل ہو چکا ہے اور پندرہ دن سے کم مدت میں اسے دوسرا سفر درپیش ہے، اس لئے واپسی میں یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت کے بجائے وطن سکنی ہے، جہاں قصر کرنا لازم ہے۔

اور اگر مسافت سفر سے کم مسافت پر واقع کسی جگہ کا اس نے سفر کیا اور پھر یہاں واپس آ گیا تو اس کا وطن اقامت حکم سابق پر برقرار ہے، اس لئے وہ یہاں مقیم رہے گا اور نماز پوری پڑھے گا۔

## خلاصہ

خلاصہ یہ کہ مقام ملازمت و تجارت میں مقیم شخص چاہے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے مقام ملازمت و تجارت میں گھر بنا لے اور اہل و عیال کے ساتھ رہنے لگے یا کمپنی کی جانب سے دیئے گئے مکان یا کرایہ کے مکان میں اہل و عیال کے ساتھ مقیم ہو یا اہل و عیال کے بغیر تنہا ہو اور مقام ملازمت میں اس کے پاس ذاتی مکان نہ ہو، اس کے لئے مقام ملازمت قیام کی وجہ سے وطن اصلی ہوگا اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، اور ایسا شخص یہاں سے کسی جگہ کا سفر کرے اور سفر کے بعد چند دنوں کے لئے واپس آئے اور پندرہ دنوں سے کم مدت میں اسے دوسرا سفر درپیش ہو تو چونکہ یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہے، اس لئے وہ یہاں قصر نہ کرے گا، بلکہ اتمام کرے گا۔

ہاں وہ شخص جو کسی شہر میں ملازمت تو اختیار کرے یا وہاں تجارت کرے، لیکن اس کی نیت یہ ہو کہ چند دنوں کی ملازمت یا تجارت کے بعد وہ اس شہر سے منتقل ہو جائے گا تو اس کے لئے یہ مقام وطن اقامت ہے، وہ جب تک وہاں مقیم ہے اتمام کرے گا اور اگر وہاں سے مسافت سفر پر واقع کسی جگہ کا سفر کرنے کے بعد پندرہ دنوں سے کم وقت کے لئے دوبارہ وہاں آئے تو وہ اس جگہ قصر کرے گا اور اگر اس کا یہ سفر مسافت سفر سے کم مسافت کا ہو اور وہاں سے واپس آنے کے بعد پندرہ دنوں کے اندر دوبارہ سفر کرنے کا ارادہ ہو تو اس صورت میں اتمام کرے گا، کیونکہ اس کا وطن اقامت باقی ہے، اس سفر سے باطل نہیں ہوا ہے۔

# کسی جگہ کو مستقل قیام کی نیت سے وطن بنانے کا حکم

مولانا شوکت ثنا قاسمی[1]

وطن اصلی انسان کا وہ وطن ہے جہاں وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتا ہو اور وہاں سے فی الحال دوسری جگہ منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو، خواہ اس کی پیدائش وہاں ہو یا کسی اور جگہ ہوئی ہو، لیکن وہ شخص جائے ولادت کے علاوہ والی جگہ کو مستقل قیام کی نیت سے وطن بنالیا ہو۔

علامہ کاسانیؒ رقم طراز ہیں:

''وطن اصلی انسان کا وہ وطن ہے جو اس کے شہر میں ہو یا دوسری جگہ میں ہو جس کو اس نے اپنا وطن بنالیا ہے اور وہاں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو اور وہاں سے منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ وہیں زندگی گزارنے کا ارادہ ہو'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

''حاشیۃ الطحطاوی علی المراقی'' میں ہے:

''الوطن الأصلی هو الذی ولد فيه الإنسان أو تزوج فيه أولم يولد فيه ولكن قصد التعيش لاالارتحال عنه''

(حاشية الطحطاوی علی المراقی/ ۴۲۹)

(وطن اصلی وہ جگہ ہے جس میں انسان کی پیدائش ہوئی ہو یا شادی کیا ہو یا وہ جگہ ہے جہاں شادی یا ولادت تو نہ ہوئی ہو، لیکن وہاں مستقل رہنے کا عزم مصمم ہو کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو)۔

فقہاء کی ان عبارتوں سے یہ بات ظاہر ہے کہ انسان کی جائے پیدائش جس طرح وطن اصلی ہے اسی طرح وہ جگہ بھی وطن اصلی کے حکم میں ہے جہاں وہ جائے پیدائش سے منتقل ہو کر مستقل اور دائمی سکونت اختیار کرلیا ہو اور آبائی مقام اس وقت تک وطن اصلی سے خارج نہیں ہوگا، جب تک کہ وہاں سے بالکل بے تعلق ہو کر اہل وعیال اور اپنے ساز وسامان کو منتقل نہ کرلے۔

صاحب ''مراقی الفلاح'' لکھتے ہیں:

''ويبطل الوطن الأصلی بمثله فقط'' (حاشيه الطحطاوی علی المراقی/ ۴۶۸، بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

کسی شخص کا اپنے آبائی مقام کے علاوہ دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ دائمی اور مستقل قیام کے باوجود آبائی مقام سے تعلق باقی ہو تو وہ وطن اصلی کی حیثیت سے باقی رہے گا، کیونکہ فقہاء کی تصریحات کے مطابق انسان کا وطن اصلی متعدد ہوسکتا ہے۔

علامہ کاسانی تحریر کرتے ہیں:

''الوطن الأصلی يجوز أن يكون واحدا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار فی بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل فی السنة حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل فی أی بلدة من البلاد التی فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

---

[1] جامعہ عائشہ داراب جنگ حیدرآباد۔

(وطن اصلی کا ایک اور ایک سے زیادہ ہونا جائز ہے اس طور پر کی دو یا دو سے زائد شہروں میں اس کے اہل وعیال اور مکانات ہوں اور اگر چہ کہ وہ ایک اہل کے پاس سے دوسرے اہل کے پاس سال میں ایک مرتبہ جاتا ہو، یہاں تک کہ اس شہر سے جہاں کہ اس کے اہل وعیال ہیں کسی ایسے شہر کو گیا جہاں کہ اس کے اہل وعیال ہیں تو وہ نیت اقامت کے بغیر مقیم ہو جائے گا)۔

علامہ حلبی نے کبیری اس مسئلہ پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخل صار مقيمًا'' (الکبیری/۵۴۴)۔

(اور اگر کسی کے اہل وعیال دو شہروں میں مقیم ہوں تو یہ دونوں میں سے جس شہر میں داخل ہوگا مقیم شمار کیا جائے گا)۔

## خلاصۂ بحث

فقہاء کرام کی تصریحات سے بالکل واضح ہے کہ انسان کا وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے، اس لئے اگر کوئی شخص اپنے آبائی مقام یا وطن اول سے تعلق باقی رکھتے ہوئے مقام ملازمت اور معیشت میں دائمی اور مستقل قیام کی نیت سے سکونت اختیار کر لے تو یہ جگہ بھی اس کے لئے وطن اصلی شمار ہوگی اور ان دونوں جگہوں پر نماز پوری پڑھنا ضروری ہوگا۔

## وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان ضروری نہیں

کسی مقام کے وطن اصلی ہونے کے لئے ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں ہے، کرایہ کے مکان میں مقیم ہونے کے باوجود بھی وہ جگہ کسی شخص کے لئے اصلی ہو سکتی ہے، اس لئے وہ حضرات جنہوں نے اپنے وطن اصلی سے تعلق رکھتے ہوئے جائے ملازمت یا تجارت کو بھی وطن اصلی بنالیا ہے، اس طور پر کہ اس جگہ دائمی سکونت و قیام کی نیت ہو تو وہ ان کے لئے وطن اصلی ہوگا، چاہے وہ ذاتی مکان میں رہتے ہوں یا کرایہ یا کسی ادارہ و کمپنی کی جانب سے فراہم کردہ مکان میں، تنہا رہتے ہوں یا اہل عیال کے ساتھ، کیونکہ مقام ملازمت و معیشت بھی جہاں انسان دائمی قیام وقرار کی نیت سے مقیم ہو احناف کے نزدیک وطن اصلی شمار ہوگا۔

(حاشیہ ابن عابدین ۲/۵۳۶)۔

مقام ملازمت و تجارت کا وطن اصلی ہونا بالکل واضح ہے، اس لئے اس جگہ کا حکم وطن اصلی کا ہوگا، اور ایسے کسی سفر کے بعد اگر ایسے اس مقام میں داخل ہوں تو مقیم شمار ہوں گے اور نماز پوری پڑھنا لازم ہوگا۔

# مستقل جائے قیام کی حیثیت

مولانا ریاض احمد رحمانی[1]

کسی جگہ مکان بنا کر مستقل قیام کی دوصورتیں ہیں:

الف۔ اہل وعیال کے ساتھ وہیں آباد ہو چکا ہو اور وہیں زندگی گزارنے فیصلہ بھی کر چکا ہو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوگی۔

''ہو موطن ولادته أوتأهله أو توطنه، وقال الشامي: (قوله أوتوطنه) أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال وإن لم يتأهل'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

''والوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ وطن کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ آدمی کسی جگہ اہل وعیال کے ساتھ مستقل سکونت اختیار کرلے اور اسے چھوڑ کر کہیں اور بسنے کا ارادہ ترک کردے۔

ب۔ لیکن اگر صرف مکان بنالیا ہو اور وہیں اکثر رہتا ہو، مگر اہل وعیال ساتھ نہ رکھتا ہو تو وہ جگہ وطن اصلی نہ ہوگی، کیونکہ اس نے توطن کا ارادہ نہیں کیا۔

شامی فرماتے ہیں:

''ولو نقل أهله ومتاعه وله دور في البلاد لا تبقى وطنًا له، وقيل: تبقى'' (كذا في المحيط الدر المختار ۲/۶۱۴)۔

مشہور مصنف علامہ وہبہ الزحیلی فرماتے ہیں:

''فإن لم يبق له أهل في الريف، وإن بقي فيه عقار (أرض ودار) قصر الصلاة، لأن محل الميلاد وإن كان وطنًا أصليا له، إلا أنه بطل بمثله وهو مقرّ عمله'' (الفقه الإسلامي وادلته ۲/۳۴۲)۔

حضرت مولانا محمد ظفر عثمانی صاحب بھی وطن اصلی کے لئے اہل وعیال کے ساتھ مستقل سکونت کو شرط قرار دیتے ہیں (امداد الاحکام)۔

پس جب سابقہ وطن بغیر اہل وعیال اور مستقل سکونت کے محض مکان یا جائداد کی وجہ سے وطن اصلی باقی نہیں رہ سکتا، تو جدید مقام بدرجہ اولی محض مکان بنا کر رہنے سے وطن اصلی نہیں بن سکتا، جب تک اہل وعیال کے ساتھ مستقل سکونت اختیار نہ کرلے۔

## وطن اصلی میں تعدد کی دوصورتیں ہیں

الف۔ آبائی وطن کے ساتھ پورا تعلق باقی ہو وہاں والدین اور دوسرے رشتہ دار رہتے ہوں خود بھی بال بچوں کے ساتھ آکر کبھی کبھار رہتا ہو، گویا وہاں رہنے کا ارادہ ترک نہ کیا ہو، لیکن ساتھ ہی کسی دوسرے شہر میں آباد ہو چکا ہو، بال بچوں سمیت وہیں بس چکا ہو تو اس صورت میں دونوں مقامات وطن اصلی ہوں گے۔ (امداد الاحکام ۲/ ۳۰۷)۔

---

[1] خانقاہ رحمانی، مونگیر۔

ب- اگر کوئی آدمی مختلف مقامات پر شادی کر کے وہیں اہل وعیال کو رکھتا ہو تو ان میں کا ہر مقام اس کا وطن اصلی ہے۔

''الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة'' (بدائع، طحطاوی/۲۴۹)۔

۲- صورت مذکورہ میں یہ جگہ اس وقت وطن اصلی ہوگی جب وہیں مستقل سکونت اختیار کر چکا ہو اور زندگی گزارنے کا فیصلہ کر لیا ہو، آئندہ وہاں سے مستقل روانگی کا کوئی ارادہ نہ ہو، مکان ذاتی ہونا ضروری نہیں (امداد الاحکام ۲/ ۳۱۰)۔

وطن اصلی کی تعریف کے لئے ماقبل میں جو (رد المحتار اور البحر الرائق) کی عبارتیں گزری ہیں ان سے یہی حکم سمجھ میں آتا ہے۔

سوال: ۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور نہ مکان ذاتی ہو تو کیا حکم ہے؟

جواب: ۳- مذکورہ صورت میں وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہے، پندرہ دن یا اس سے زیادہ قیام کی نیت ہو تو اتمام کرے، ورنہ قصر کرے، کیونکہ وطن اصلی کے متحقق ہونے کی تین ہی صورتیں ہیں جو اوپر بیان کی گئیں:

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه (وقد تقدم)''۔

توطن کے لئے مستقل سکونت ضروری ہے: ''أو توطنه أي عزم على القرار فيه الخ (وقد تقدم)''۔

اور مستقل سکونت کے لئے اہل وعیال کا ساتھ ہونا ضروری ہے، جیسا کہ فقہاء کی عبارت کا حوالہ اوپر گزرا۔

مذکورہ صورت میں چونکہ اہل وعیال کے ساتھ نہیں رہتا، اس لئے وہ جگہ وطن اصلی نہ ہوگی، بلکہ وطن اقامت ہوگی، کیونکہ وطن اقامت کی تعریف اس پر صادق آرہی ہے:

''قال في الفتح: ووطن الإقامة وهو ما ينوي الإقامة فيه خمسة عشر يوما، فصاعدا على نية أن يسافر بعد ذلك'' (فتح القدير ۲/۴۲)۔

ظاہر ہے کہ جو آدمی بال بچوں کے ساتھ نہ رہتا ہو اس کا قیام کسی جگہ دائمی نہ ہوگا، بلکہ سفر کے ارادہ کے ساتھ ہوگا، اس لئے مذکورہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوگی۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت سے وابستہ مسائل

مولانا عقیل الرحمن قاسمی [1]

اس موضوع پر اپنی رائے پیش کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس کے تحت چونکہ تمام سوالات کی بنیاد وطن اصلی پر ہے، اس لئے مختلف فقہاء کے کلام کی روشنی میں اولاً اس کی تعریف نقل کر دی جائے۔

۱- صاحب ''البحر الرائق'' علامہ ابن نجیم مصری فرماتے ہیں:

''والوطن الأصلی هو وطن الإنسان أو فی بلدة أخری اتخذها دارًا أو توطن بها مع أهله وولده ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش بها'' (۲/۱۳۶)۔

(وطن اصلی انسان کا وہ آبائی وطن ہے جہاں وہ اقامت گزیں ہو، یا وہ جگہ جہاں اس نے مع اہل وعیال اس ارادہ کے ساتھ بود و باش اختیار کر لیا ہو کہ اب میرا یہ وطن ہے اور یہاں سے جانا نہیں ہے۔

۲- علامہ عبد الرحمان جزری نے اس کی تعبیر ان الفاظ میں کی ہے:

''وطن أصلی وهو الذی ولد فیه الإنسان أو له فیه زوج فی عصمته أو قصد أن یرتزق فیه، وإن لم یولد به ولم یکن له زوج'' (کتاب الفقه ۱/ ۴۸۰)۔

گویا کہ دور دراز شہر میں کاروبار کے ارادے سے رہنے والوں کے لئے وہ شہر بھی وطن اصلی ہے، اگرچہ اہل وعیال وہاں نہ ہوں۔

۳- ''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر المختار مع الرد ۲/۶۱۴)۔

''المسافر إذا جاوز عمران مصره (إلی قوله) إن کان ذلك وطنًا أصلیًا، بأن کان مولده وسکن فیه أو لم یکن مولده، ولکنه تأهل به وجعله دارًا ... الخ'' (خانیہ علی هامش العالمگیریہ ۲/۱۶۵)۔

مذکورہ تعریفات سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ وطن اصلی تین وجہ سے بنا کرتا ہے:

۱- وہ جگہ جہاں آدمی کی ولادت ہوئی ہو اور وہاں اس کی جائیداد وغیرہ بھی موجود ہو مکمل طور پر اس کو نہ چھوڑا ہو۔

۲- جس شہر میں اس نے شادی کی ہو اور بیوی مستقل طور پر وہاں رہتی ہو۔

۳- جس کو اس نے مستقل جائے قیام اور وطن بنا لیا ہو۔

## بندہ کی رائے

اس مختصر تحریر کے بعد وطن اصلی سے متعلق پہلے سوال کی شق اول کہ ''دور دراز شہر میں اگر کوئی مکان بنا لے تو اس کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں؟''

---

[1] جامعہ اسلامیہ جلالیہ ہوجائی، نوگاؤں، آسام۔

اس سلسلہ میں بندہ کی رائے یہ ہے کہ صرف مکان بنالینا وطن اصلی ہونے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ مذکورہ وجوہات ثلثہ میں سے کسی ایک کا پایا جانا ضروری ہے۔

## کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟

وطن اصلی بننے کی مذکورہ وجوہات ثلثہ میں سے تیسری وجہ سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ اگر انسان مختلف شہروں کو جائے قیام بنالے تو وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، ویسے اس مسئلہ میں فقہاء کی دونوں قسم کی رائیں پائی جاتی ہیں، چنانچہ صاحب ''بحر'' فرماتے ہیں:

''ولوكان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات أهله بالبصرة وبقي له دور وعقار بالبصرة. قيل: البصرة لا تبقى وطنا له، وقيل: تبقى وطنا له، لأنها إنما كانت وطنا له بالأهل والدار فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

۲- صاحب تاتارخانیه(۲/۱۹) رقم طراز ہیں: ''لو نقل الرجل أهله وعياله ببلدة وتوطن ثمة وله فى المصر الأول دور وعقار، قال بعض المشائخ: يبقى المصر الأول وطنًا له''۔

۳- ''وبقي له دور وعقار فى الأول قيل: بقي الأول وطنا له، وإليه أشار محمد فى الكتاب'' (عالمگیری ۱/ ۹۱)۔

۴- ''ولو تزوج المسافر فى بلد ولم ينو الإقامة فيه، قيل: يصير مقيمًا وقيل: لا'' (فتح القدیر ۲/۱۶)۔

درحقیقت وطن اصلی میں تعدد اور عدم تعدد کے اختلاف کی بنیاد فقہاء کی یہ مشہور عبارت ہے جو بہت سے متون میں موجود ہے:

''الوطن الأصلي يبطل بمثله''۔

گویا وطن اصلی میں تعدد ہو ہی نہیں سکتا ہے۔

لیکن فتاوی کی متداول کتابوں سے محسوس ہوتا ہے کہ متون میں بوجہ اختصار ایک اصل قید رہ گئی ہے جس سے مشہور ہوگیا کہ وطن اصلی ختم ہوجاتا ہے، حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

چنانچہ علامہ ابن ہمام فرماتے ہیں:

''(فانتقل عنه واستوطن غيره) قيدنا لأمرين: فإنه إذا لم ينتقل عنه بل استوطن آخر بأن اتخذ أهلا له فى الآخر، فإنه يتم فى الأول كما يتم فى الثاني'' (فتح القدیر ۲/ ۱۵)۔

یعنی پہلے وطن کی وطنیت ختم ہونے کے لئے دو باتیں ضروری ہیں:

۱- پہلے وطن سے بالکل بے تعلق ہوکر اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہوجائے۔

۲- دوسری جگہ مستقل رہائش وسکونت اختیار کرلے، لہٰذا اگر کسی نے وطن اصلی کے علاوہ دوسری جگہ مکان بنالیا اور سکونت اختیار کرلی، لیکن پہلے وطن سے بے تعلق نہیں ہوا، بلکہ اس کو بھی وطن سمجھتا ہے، جیسا کہ عادۃً دیہاتوں سے نکل کر شہروں میں وطن بنالیتے ہیں تو دونوں مقام وطن اصلی شمار ہوں گے۔

قاضی خان فرماتے ہیں:

''وإن تأهل بهما كان كل من المواضع وطنًا أصليا له'' (۱/۱۶۶)۔

اسی مسئلہ کو صاحب ''کبیری'' نے حدیث عثمانؓ کے حوالہ سے تفصیلاً یوں نقل کیا ہے:

''لو تزوج المسافر ببلد ولم ینو الإقامة، قیل: لا یصیر مقیمًا، وقیل: یصیر مقیمًا وهو الأوجه، لما مر من حدیث عثمان رضی الله عنه أنه صلی بمنی أربع رکعات فأنکر الناس علیه، فقال: أیها الناس! إنی تأهلت بمکة منذ قدمت وإنی سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: من تأهل فی بلد فلیصل صلاة مقیم، ولو کان أهل له ببلدتین فأیتهما دخلها صار مقیمًا'' (کبیری شرح منیه/۵۹۲)۔

اسی طرح ماضی قریب کے فقہاء کی بھی یہی رائے ہے۔

چنانچہ حضرت مفتی محمود حسن تحریر فرماتے ہیں:

وہاں چونکہ دوسری جگہ مستقل رہائش اختیار کرلی ہے، اب وہاں سے کلیۃً منتقل ہونے کا قصد نہیں ہے تو دوسری جگہ وطن اصلی بن گیا، لیکن اگر پہلی جگہ بھی بلحاظ موسم آئے اور رہنے کا قصد ہے تو دونوں جگہ وطن اصلی ہو جائے گا (فتاوی محمودیہ ۱۴/ ۲۲۲، نیز فتاوی رحیمیہ (۳/ ۵۴) بحوالہ عالمگیری (۳/ ۶۳)، نیز حضرات اکابر کی آراء کے لئے دیکھئے: امداد الفتاوی ۱/ ۵۸۵، کفایۃ المفتی ۳/ ۳۵۰، امداد الاحکام ۲/ ۳۱۰)۔

ان تفصیلات کی روشنی میں بندہ ذاتی طور پر یہ رائے رکھتا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

۲- وطن اصلی کے تعدد اور عدم تعدد کے حوالے سے جو کچھ اوپر لکھا گیا ہے اس میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی کے لئے اپنا ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں ہے، بلکہ وہاں مستقل بود و باش اختیار کرنے اور وہاں سے منتقل نہ ہونے کی قید کافی ہے۔

چنانچہ علامہ عبد الرحمن فرماتے ہیں:

''أو قصد أن یرتزق فیه وإن لم یولد به ولم یکن له به زوج'' (کتاب الفقه علی المذاهب الاربعه ۱/ ۴۸۰)۔

اسی طرح تقریبا تمام فقہا کا کم از کم اس بات پر تو اتفاق ہے کہ اگر بیوی مستقل طور پر میکے میں رہتی ہو تو شوہر کے لئے وطن کے حکم میں ہوگا، حالانکہ وہ اپنا ذاتی مکان نہیں ہے، اس بات کو دوسرے انداز میں صاحب ''الفتاوی السراجیہ'' (۱/ ۶۲) یوں نقل فرماتے ہیں: ''إذا دخل المسافر بلدة أهل صار مقیمانوی الإقامة أو لا''، شاید ان ہی جیسے دلائل کے پیش نظر حضرت مولانا ظفر احمد عثمانیؒ نے دوٹوک لفظوں میں فرمایا ہے:

جس شہر میں کسی شخص کے اہل وعیال کا مستقل قیام ہو، خواہ کرایہ کے مکان میں ہو یا ذاتی مکان میں وہاں جب مسافر ہوکر پہنچے گا تو قصر باقی نہیں رہے گا، بلکہ اتمام ضروری ہوگا، جیسا کہ بعض سرکاری ملازمین اپنے اہل وعیال کو جائے ملازمت میں مستقل طور پر رکھتے ہیں، پھر وہاں سے مختلف مقامات کا دورہ کرتے ہیں، یہ لوگ جب اپنے اہل وعیال کے قیام گاہ پر پہنچیں گے مقیم ہوجائیں گے (امداد الاحکام ۲/ ۳۱۰)۔

لہذا اس جزیہ کی روشنی میں بندہ کی بھی یہی رائے ہے، یعنی وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں ہے، بلکہ مستقل طور پر انسان جس کو اپنا وطن بنالے وہ اس وطن اصلی ہوگا۔

۳- جائے قیام میں اگر آدمی تنہا رہتا ہو اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو کیا حکم ہے؟

کتاب الفقہ (۱/ ۴۸۰) کی مذکورہ عبارت: ''أو قصد أن یرتزق فیه وإن لم یولد به ولم یکن له به زوج'' کی روشنی میں بندہ کا خیال ہے کہ مستقل قیام کی نیت ہو تو وہ جائے قیام اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگا، اگرچہ وہ تنہا رہتا ہو۔

# وطن اقامت میں قصر و اتمام کا حکم

مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی [1]

۱- جہاں انسان پیدا ہو یا جہاں شادی کرے، یا جس جگہ کو انسان اپنا وطن بنالے وہ اس کے لئے وطن اصلی ہے۔

"الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (باب صلاۃ المسافر الدر المختار علی رد المحتار ۲/ ۶۱۴)۔

ہمارے خیال سے وطن اصلی کے علاوہ دوسری جگہ کو وطن بنانے کے سلسلے میں نیت اور مکان دونوں کی رعایت ضروری ہے، اب اگر کوئی شخص وطن اصلی کے علاوہ دوسرے ملک یا شہر یا دیہات میں اپنا ذاتی گھر بنالے اور اس کا وطن اصلی سے تعلق بھی برقرار ہو اور بطور وطن اصلی اسے چھوڑنے کا ارادہ بھی نہ ہو اور اپنے اس نئے مستقر کو وطن اصلی بنانے کی نیت بھی نہ ہو تو یہ دوسری جگہ اس کا وطن اصلی نہیں بنے گا، اس لئے کہ اعمال کا دارو مدار نیت پر ہے۔

لقوله ﷺ: "إنما الأعمال بالنيات۔۔۔الخ"، اسی طرح اگر کوئی شخص یہ نیت تو کرلے کہ مجھے اس شہر میں رہنا ہے، مگر اس کے پاس نہ اپنا گھر ہو اور نہ اس کے پاس اس شہر یا دیہات کا راشن کارڈ اور شناختی کارڈ وغیرہ ہو یا اگر دوسرے ملک میں ہے تو نہ وہاں کی شہریت حاصل ہو تو لامحالہ مجبور ہوکر کسی نہ کسی دن اسے اپنے آبائی وطن، یعنی وطن اصلی لوٹنا پڑتا ہے۔

آج کل قانونی طریقے سے کسی جگہ کی شہریت حاصل کرنا آسان نہیں ہوتا، یہ ہر ایک کے بس میں نہیں ہوتا اور جو چیز ممکن نہ ہو تو اس کی نیت محض نیت ہے۔

۱- جواب طلب مسئلے میں ہماری رائے یہ ہے کہ اگر کوئی آدمی اپنے وطن اصلی کے علاوہ کسی دوسری جگہ میں مستقل گھر بنالے اور اس کے اہل وعیال اس کے ساتھ رہتے ہوں اور اس نئی جگہ کو وطن اصلی بنانے کی اس کی نیت بھی ہو تو یہ دوسری جگہ اس کا وطن اصلی بن جائے گی، اب اگر وہ پہلے وطن اصلی سے بھی تعلق باقی رکھتا ہے اور پہلے وطن اصلی کو بھی بطور وطن اصلی باقی رکھنا چاہتا ہے تو پہلا وطن اصلی بھی اس کے لئے وطن اصلی بنا رہے گا، اس لئے کہ تعدد فی الوطن الاصلی ممکن ہے اور اس سے منع کرنے والی کوئی حدیث یا کوئی قرآنی آیت نہیں ہے، حضور اکرم ﷺ کے مکہ میں قصر کرنے کے عمل سے یہ تو ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے مکہ کو وطن اصلی نہیں سمجھا اور وہاں قصر کیا، مگر اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا ہے کہ پہلے وطن اصلی کو بطور وطن اصلی برقرار رکھنا جائز نہیں اور نہ ہی یہ ثابت ہوتا ہے کہ تعدد فی الوطن الاصلی ممکن نہیں، فقہ کی کتابوں میں بھی تعدد فی الوطن الاصلی کا ثبوت ملتا ہے۔

"الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه" (رد المحتار علی الدر المختار ۶۱۴/ ۲)۔

وطن اصلی کی یہ تعریف خود اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ تعدد فی الوطن الاصلی ممکن ہے، اس لئے کہ انسان کا ایک وطن وہ ہے جہاں وہ پیدا ہوا یا جو اس کا آبائی وطن ہے اور ایک وطن وہ ہے جہاں اس نے شادی کی ہے یا جہاں اس کی بیوی رہتی ہے، اب اگر انسان اپنے شہر یا گاؤں اور اپنے علاقے میں شادی نہ کرے، بلکہ اپنے وطن سے ۴۸ میل دور شادی کرے یا اس کی بیوی ۴۸ میل دور رہتی ہو تو اس تعریف کی رو سے اس کی سسرال

[1] کیرالا۔

یا اس کی بیوی کے رہنے کی جگہ بھی اس کا وطن اصلی بن جائے گی اور وہ دونوں جگہ مقیم ہوگا، اسی کتاب کے اسی صفحہ پر ایک اور عبارت ہے جس سے وطن میں تعدد کا مسئلہ بے غبار ہوجاتا ہے:

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا'' (رد المحتار ۲/۶۱۴)۔

۲- وہ آدمی جس کو کمپنی یا ادارے نے اہل وعیال کے ساتھ رہنے کے لئے کوئی مکان یا فلیٹ دیا ہو، اس صورت میں اگر ملازمت مستقل ہو اور ریٹائرڈ ہونے یا ایک خاص مدت کے بعد وہ مکان یا فلیٹ اپنا ہوجانے کا یقین ہو اور اس کا ارادہ بھی ہو کہ وہ اس جگہ کو اپنا وطن بنائے گا تو اس کا یہ نیا مستقر بھی وطن اصلی بن جائے گا۔

۳- جو آدمی کرائے کے مکان یا کمپنی اور ادارے کی طرف سے مہیا کئے گئے مکان میں اکیلے رہتا ہے اور اس کے اہل اس کے ساتھ نہیں ہیں تو اس کے لئے وطن اصلی کے علاوہ یہ دوسرا مستقر وطن اصلی نہیں بنے گا، اس لئے کہ اس مستقر میں نہ اس کا اہل ہے اور نہ ہی اس کا اپنا گھر ہے اور نہ ہی ایسے آدمی کی یہ نیت ہوسکتی ہے کہ وہ ہمیشہ اسی دوسرے مستقر میں رہے گا۔

## مزید وضاحت

جو آدمی اپنے کام کی جگہ کرایے کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو اور وطن اصلی میں اس کا اپنا مکان ہو اور اس نئے مستقر کو وطن اصلی بنانے کا اس کا ارادہ بھی نہ ہو تو اس آدمی کے لئے یہ نیا مستقر وطن اصلی نہیں بنے گا، اس لئے کہ نہ اس مستقر میں اس کا اپنا گھر ہے اور نہ ہی وہ اسے وطن بنانا چاہتا ہے اور تجربے سے بھی یہ بات ثابت ہے کہ جس آدمی کے پاس کام کی جگہ پر اپنا گھر نہیں ہوتا اور وطن اصلی میں اس کا اپنا گھر اور جائداد وغیرہ ہوتا وہ لامحالہ ایک نہ ایک دن اپنے وطن اصلی واپس چلا جاتا ہے۔

مگر وہ آدمی جو کام کرنے کی جگہ کرایے کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہے اور وطن اصلی میں بھی اس کا کوئی گھر نہ ہو تو وہ آدمی اھل الاَجنبیۃ کی طرح ہے، جہاں وہ قیام وغیرہ کرے وہی اس کا وطن اصلی ہے۔

تجربے سے یہ بات بھی ثابت ہے کہ ایسا آدمی جس کے وطن اصلی میں اس کا اپنا گھر نہیں ہوتا وہ کام کی جگہ کو ہی اپنا مستقل مستقر بنالیتا ہے اور رزق جہاں اسے لے جاتی ہے وہاں اس کے اہل وعیال بھی اس کے ساتھ جاتے ہیں، گویا اس کا کوئی وطن نہیں ہوتا اور چونکہ اقامت اصل ہے۔

''لأن الإقامة للرجل أهل والسفر عارض'' (كتاب الصلاة/باب المسافر، البحر الرائق المجلد الثاني)۔

اس لئے ایسا آدمی جہاں جہاں قیام کرے گا وہی اس کا وطن اصلی سمجھا جائے گا۔

تمت

# جائے ولادت اور مستقل سکونت کی جگہ کے احکام

محمد شاہد قاسمی [1]

انسان کی عموماً دو حالتیں ہوتی ہیں:

ایک حضر کی اور دوسرے سفر کی، کبھی تو پوری دنیا کی سیر کرنا اس کا محبوب مشغلہ ہوتا ہے اور کبھی اپنے اہل وعیال کے ساتھ اپنے مستقر پر ٹھہرے رہنا اس کی اولیں ترجیح ہوتی ہے، پھر اپنے مستقر پر ٹھہرے رہنا مختلف النوع ہوتا ہے، فقہاء نے انسان کی ہر حالت سے بحث کی ہے اور شریعت مطہرہ کا جو حکم جس حالت سے متعلق ہے اس کو واشگاف کیا ہے۔

## وطن کی تقسیم

انسان جس جگہ قیام کرتا ہے اس جگہ کو اس کا وطن کہتے ہیں، محققین فقہاء نے وطن کی دو قسمیں بیان کی ہیں:

ایک وطن اصلی اور دوسری وطن اقامت، بعض فقہاء نے ایک تیسری قسم بھی بیان کی ہے، یعنی وطن سکنی اور وہ ایسی جگہ ہے جہاں احناف کے نقطہ نظر کے اعتبار سے انسان پندرہ یوم سے کم ٹھہرنے کی نیت سے قیام کرے، مگر محققین نے اس کا وطن میں شمار کرنے کے بجائے سفر میں شمار کرنا زیادہ مناسب خیال کیا ہے، کیونکہ اس قیام میں انسان پر مسافر کے احکام لاگو ہوتے ہیں، نہ کہ مقیم کے۔

"ووطن السكنى وهو المكان الذى ينوى أن يقيم فيه أقل من خمسة عشر يوما تبعًا للمحققين، قالوا: لأنه لا فائدة فيه، لأنه يبقى فيه مسافرا على حاله، فصار وجوده كعدمه" (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

## وطن اصلی کی تعریف

"هو موضع ولادته أو تأهله أو توطنه" (الدر على هامش ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ تین طرح کی جگہیں انسان کے لئے وطن اصلی ہوسکتی ہیں:

۱- وہ جگہ جہاں انسان کی پیدائش ہوئی ہو۔

۲- وہ جگہ جہاں انسان کی شادی ہوئی ہو۔

۳- وہ جگہ جو اس کی نہ جائے ولادت ہو اور نہ سسرال ہو، بلکہ اس نے وہاں سکونت اختیار کرلیا ہو۔

علامہ ابن عابدین رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ کسی جگہ سکونت اختیار کر لینے سے مراد یہ ہے کہ اس جگہ قیام کا پختہ عزم ہو، وہاں سے کوچ کرنے کا قصد نہ ہو:

"قوله (أو توطنه) أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل، فلو كان له أبوان فى بلد غير مولده وهو بالغ ولم يتأهل به، فليس ذلك وطنًا له إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذى قبله"

(شرح المنيہ ردالمحتار ۱/۵۸۶)۔

---

[1] جامعہ فیضان القرآن، احمد آباد۔

خلاصہ یہ کہ وطن اصلی انسان کے لئے وہ جگہ ہے جہاں وہ پیدا ہوا یا جہاں اس نے شادی کی ہو یا جہاں رہنے کے پختہ عزم کے ساتھ اس نے سکونت اختیار کر لی ہو۔

## وطن اقامت کی تعریف

احناف کے نظریئے کے اعتبار سے وہ ایسی جگہ ہے جہاں انسان نے پندرہ یوم یا اس سے زیادہ دن ٹھہرنے کی نیت کے ساتھ قیام کیا ہو، وہاں مستقل رہنے کا ارادہ نہ ہو، بلکہ جتنے دن رہنے کی نیت ہو اس کے بعد رختِ سفر باندھ لینے کا قصد ہو۔

قال ابن نجیم المصری:

''وأما وطن الإقامة فهو الوطن الذی یقصد المسافر الإقامة فیه وهو صالح لها نصف شهر'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

اس تمہید کے بعد سوالوں کے جوابات سپرد قلم کئے جاتے ہیں:

الف- اگر جائے ولادت اور سسرال کے علاوہ کسی دوسری جگہ پر مستقل سکونت کی نیت سے کسی شخص نے قیام کیا اور مکان بھی اپنا ذاتی خرید لیا تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گی، خواہ پہلے وطن سے تعلق باقی رکھے یا نہ رکھے ''درمختار'' اور ''ردالمحتار'' کی عبارت ''أو توطنه'' (۵۸۶/۱) اس کی دلیل ہے۔

ب- وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، چنانچہ اگر کسی شخص نے چار شہروں میں چار نکاح کئے اور ہر بیوی کو اپنے شہر ہی میں رکھا تو چاروں شہر اس کے لئے وطن اصلی ہو جائیں گے (امداد الاحکام ۶۹۶/۱)۔

ملک العلماء کاسانی تحریر فرماتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك، بأن کان له أهل ودار فی بلدتین أو أکثر ولم یکن من نیة أهله الخروج منها'' (بدائع الصنائع ۱۰۴/۱)۔

۲- اگر جائے ولادت اور سسرال کے علاوہ مقام پر مستقل سکونت کی نیت سے قیام کیا، مگر مکان اپنا ذاتی نہیں لیا، بلکہ ادارہ یا کمپنی کی طرف سے عاریۃً دیا گیا یا وہ مکان کرایہ کا ہے اور اہل وعیال کو وہیں رکھتا ہے تو یہ جگہ بھی اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گی، وطن ہونے کے لئے مکان کا ذاتی ہونا شرط نہیں ہے، لہٰذا کسی سفر کے بعد اس جگہ پہنچتے ہی وہ شخص مقیم ہو جائے گا، ہر چند کہ چند یوم قیام کے بعد سفر ہی کا ارادہ کیوں نہ ہو۔

مفتی نظام الدین اعظمی سابق صدر مفتی دار العلوم دیوبند تحریر فرماتے ہیں:

وطن اصلی بنانے میں جس مقام کو وطن اصلی قرار دے لیا ہے وہاں اپنا ذاتی مکان وغیرہ ہونا ضروری نہیں، بلکہ کرایہ کا مکان لے کر وطن اصلی بنا لیا جائے تو یہ بھی دوست ہے (فتاوی نظامیہ ۶۸/۱ ساجدہ بک ڈپو دیوبند، ہٰکذا فی امداد الفتاوی ۶۹۶/۱)۔

۳- یہ بات تو متفق علیہ ہے کہ دوسری جگہ کے وطن اصلی ہونے میں مکان کا ذاتی ہونا شرط نہیں ہے، لیکن کیا اہل وعیال کے ساتھ تعیش بھی ضروری نہیں ہے؟

اس میں اکابر کا اختلاف نظر آتا ہے (فتاوی نظامیہ ۶۸/۱) کی جو عبارت اوپر ذکر کی گئی ہے اس سے یہ مستفادہ ہوتا ہے کہ اہل وعیال کو وہاں رکھنا ضروری نہیں ہے، لہٰذا اگر وہ اس جگہ تنہا بھی رہ رہا ہو مستقل قیام وعدم ارتحال کی نیت سے تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گی۔

''درمختار'' میں ''أو توطنه'' فرمایا ہے:

اس کا اطلاق بھی اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ تعیش مع الاہل ضروری نہیں ہے، علامہ شامی رحمہ اللہ نے اس کی تفسیر میں عدم اہل کی تصریح فرمادی ہے، چنانچہ رقمطراز ہیں:

''أی عزم علی القرار فیه وعدم الارتحال، وإن لم یتأهل'' (ردالمحتار ۵۸۶/۱)۔

لیکن علامہ ابن نجیم کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل وعیال کا ہونا ضروری ہے، چنانچہ وہ تحریر فرماتے ہیں:

''والوطن الأصلی ہو وطن الإنسان فی بلدتہ أو بلدۃ أخری اتخذہا دارًا أو توطن بہا مع أہلہ وولدہ، ولیس من قصدہ الارتحال عنہا، بل التعیش بہا'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

علامہ کاسانی لکھتے ہیں:

''بأن کان لہ أہل ودار فی بلدتین أو أکثر'' (بدائع الصنائع ۱/۱۰۴)۔

یعنی وطن اصلی کے متعدد ہونے کی شکل یہ ہے کہ دو یا زیادہ شہروں میں اہل اور دار ہوں جس کا مطلب یہ ہوا کہ کوئی شہر وطن اسی وقت ہوگا، جبکہ اس میں اہل اور دار دونوں ہوں، یہ عبارت بھی دوسرے نظریہ کی تائید کرتی ہے، علامہ ظفر احمد تھانویؒ کی بھی یہی رائے ہے کہ تعیش مع اہل وطن اصلی ہونے کے لئے ضروری ہے، چنانچہ وہ تحریر کرتے ہیں:

وطن اصلی وہ ہے جس میں تعیش مع الاہل ہو اور وہاں سے ارتحال ونقل اہل کا قصد نہ ہو (۱/ ۶۹۵، امداد الاحکام)۔

احقر کی رائے میں دوسرا نظریہ راجح ہے، کیونکہ عرف سے اس کی تائید ہوتی ہے، اس لئے کہ اگر کوئی شخص کسی دوسرے شہر میں مقیم رہتا ہے تو عرف میں اس شہر کا باشندہ اسی وقت خیال کیا جاتا ہے، جبکہ وہ اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو اور اگر تنہا رہا ہو تو لوگ اس رہنے کو عارضی سکونت ہی سمجھتے ہیں، لہٰذا کسی جگہ میں تنہا رہنے والے کے لئے وہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی۔

# وطن اصلی، وطن اقامت اور قصر واتمام

مولانا عامر ظفر ایوبی مفتاحی [1]

## وطن اصلی

وهو مولد الإنسان أو موضع تأهل به ومن قصده التعيش به لا الارتحال'' (فتح القدير ۲/۱۶)۔

(وطن اصلی انسان کی جائے ولادت کو کہتے ہیں یا اس جگہ کو کہتے ہیں جہاں شادی کرلی ہو اور وہاں پر زندگی گزارنے کا ارادہ کرلیا ہو وہاں سے ارتحال کا ارادہ نہ رکھتا ہو)۔

''درمختار'' میں ہے:

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار ۲/۶۱۴)۔

(وطن اصلی ولادت کی جگہ کو کہتے ہیں یا جس جگہ شادی کرلی ہو یا جس جگہ کو ہمیشہ کے لئے وطن بنالیا ہو)۔

''بدائع الصنائع'' میں مذکور ہے:

''وطن أصلي وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا أو توطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

(وطن اصلی وہ انسان کے اپنے شہر کا وطن ہے یا دوسرا شہر جسے اپنا دار بنالیا ہے اور اپنے بیوی بچوں کے ساتھ وہیں پر رہائش اختیار کرلی ہو اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ رکھتا ہو، بلکہ وہاں پر زندگی گزارنے کا ارادہ رکھتا ہو۔

مذکورہ بالا فقہی عبارتوں کو دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ وطن اصلی کی تین قسمیں ہیں:

الف- انسان کی جائے پیدائش جہاں پر اس کی پرورش ہو۔

ب- اپنے آبائی گھر کو چھوڑ کر دوسری جگہ کو اپنا وطن بنالے، یعنی دوسری جگہ عمر بھر رہنے کا ارادہ کرلے اور وہاں پر سکونت بھی اختیار کرچکا ہو۔

ج- ایسی جگہ جہاں شادی کرلی ہو اور وہاں پر بیوی رہتی ہو (تفصیل کے لئے دیکھئے: درمختار مع الرد ۲/ ۶۱۴، بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

مذکورہ بالا تفصیلات کی روشنی میں جب کوئی شخص ملازمت یا کسی اور غرض سے وطن اصلی کے ساتھ تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی دوسری جگہ اقامت اختیار کرلیتا ہے اور نیت مستقل وہاں رہنے کی ہے تو ایسی صورت میں وہ جگہ وطن اصلی ہوگی اور اگر مستقل رہنے کا ارادہ نہیں ہے تو وہ جگہ وطن اقامت ہوگی، جیسا کہ وطن اقامت کی تعریف سے معلوم ہوتا ہے۔

وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، یعنی ایک شخص کے لئے دو مقام وطن کی حیثیت سے ہوسکتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أك

---

[1] کاوی پورہ مئو ناتھ بھنجن۔

ولم یکن من نیة أهله الخروج منها، وإن کان هو ینتقل من أهل إلى أهل في السنة'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰)۔

(پھر وطن اصلی جائز ہے کہ ایک ہو یا اس سے زائد ہو بایں طور کہ اس کے لئے گھر دو یا دو سے زیادہ شہروں میں بیوی اور اس کے اہل کی نیت اس شہر سے نکلنے کی نہ ہو گرچہ وہ ایک اہل سے دوسرے اہل کی جانب سال میں منتقل ہوتا ہو)۔

اس سے معلوم ہوا کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، لہٰذا اگر کوئی شخص جائے ملازمت کو وطن اصلی بنالے اور اپنے آبائی گھر سے بھی تعلق تعلق رکھے اس طور پر کہ طویل تعطیلات اپنے آبائی گھر پر گزارے یا گھر پر اس کی بیوی موجود ہو تو دونوں جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوں گی۔

اس مسئلہ پر ''عالمگیری'' کی عبارت سے مزید روشنی پڑتی ہے:

''ولو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقي له دور وعقار في الأول وطنًا له، وإليه أشار محمد رحمه الله تعالى في الکتاب کما في الزاهدي'' (ہندیہ ۱/ ۱۴۲، دار الکتاب)۔

(اور اگر اپنے اہل اور سامان کے ساتھ دوسرے شہر منتقل ہوگیا اور پہلے وطن میں زمین اور مکان باقی ہوں تو پہلا اس کا وطن باقی رہے گا اور اسی کی طرف امام محمدؒ نے کتاب میں اشارہ کیا ہے، جیسا کہ زاہدی میں ہی ہے)۔

جن لوگوں نے جائے ملازمت میں مکان نہیں بنایا، کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہیں اور وہاں سے ارتحال کا ارادہ نہیں ہے، تو وہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی ہوگی، اس لئے کہ وطن اصلی کی تعریف میں جہاں ''أو موضع توطن به'' ہے اس میں مکان ہونے کی شرط نہیں ہے، بلکہ ارادہ توطن کے ساتھ بیوی بچے یا مال ومتاع کا ہونا ضروری ہے۔

نیز موجودہ دور میں ذاتی مکان کو اس لئے شرط نہیں قرار دیا جاسکتا کہ اس کی استطاعت ہر شخص کو نہیں ہوتی اور بسا اوقات مدت ملازمت طویل ہونے کی وجہ سے لوگ ذاتی مکان خرید لیتے ہیں۔

اور ان کا مقصد وہاں تاحیات رہائش اختیار کرنا نہیں ہوتا، بلکہ مدت ملازمت میں جتنے روپیہ وہ کرایہ میں خرچ کردیتے ہیں اس سے کم قیمت پر انہیں ذاتی مکان مل جاتا ہے اور پھر مدت ملازمت مکمل ہونے پر وہ مکان فروخت کرکے اپنے آبائی گھر لوٹ آتے ہیں، لہٰذا ایسی صورت میں اگر ارتحال کا ارادہ ہوگا تو وہ جگہ وطن اقامت ہوگی اور اگر مدت ملازمت کے بعد وہاں سے ارتحال کا ارادہ نہیں ہے تو وہ جگہ وطن اصلی کی ہوگی (دیکھئے: البحر الرائق ۲/ ۲۳۹)۔

مذکورہ صورت میں وطن اول میں دار کا اعتبار اس لئے کیا گیا ہے کہ صورت مسئلہ میں دار تاحیات رہائش کے مقصد سے بنایا گیا ہے، لیکن مطلق دار کا بنانا سکونت علی الدوام کی دلیل نہیں ہوسکتی۔

جائے ملازمت اس کے لئے عدم ارادۂ ارتحال کی بنا پر وطن اصلی ہو یا ارادہ ارتحال کی بناء پر وطن اقامت ہو اگر کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کا ارادہ رکھتا ہے اور پھر پندرہ دن سے پہلے سفر پر روانہ ہونا ہے تو نماز پوری پڑھے گا، اس کے لئے قصر کرنا جائز نہیں، وطن اصلی میں تو کوئی شبہ نہیں، کیونکہ وطن اصلی محض سفر سے باطل نہیں ہوتا، لہٰذا وطن اصلی پہنچتے ہی وہ بلانیت کے مقیم ہوجائے گا۔

''فالمسافر إذا دخل مصره صار مقیمًا سواء دخلها للإقامة أو للاجتیاز أو بقضاء حاجة'' (بدائع ۱/۲۷۹)۔

(مسافر جب اپنے شہر میں داخل ہوجائے گا تو مقیم ہوجائے گا، چاہے اس میں اقامت کے لئے یا اختیار کے لئے یا کسی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے داخل ہو)۔

صاحب ''احسن الفتاوی'' نے ''بدائع'' کی تعلیل کو دلیل بنا کر سفر مع ترک انتقال سے وطن اقامت کے بطلان کو رد کیا ہے۔

''بدائع'' میں ہے:

''وینتقض بالسفر أیضًا؛ لأن توطنه في هذا المقام لیس للقرار ولکن لحاجة، فإذا سافر منه یستدل به علی

قضاء حاجته فصار معرضًا عن التوطن به فصار ناقضا له'' (بدائع ۱/۲۸۱)۔

''بحر'' میں بھی صراحت ہے کہ وطن بقاء تقل کی بناء پر سفر سے باطل نہیں ہوتا (۲/۲۳۹)۔

۳- اگر اس جائے قیام میں آدمی تنہا رہا ہو اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت کی ہوگی، کیونکہ اس صورت میں اس کے ارادہ توطن پر کوئی دلیل نہیں اور اگر وہ غیر شادی شدہ ہو اور اس کی مدت ملازمت تا حیات باقی رہنے کا قوی امکان ہو تو ایسی صورت میں اگر اس کا ارادہ اس جگہ کو وطن اصلی بنانے کا ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گی، اگرچہ وہ کمپنی کے مکان میں رہتا ہو، کیونکہ دوسری جگہ کو وطن اصلی بنانے میں تاہل شرط نہیں ہے، بلکہ مستقل سکونت کا ارادہ ضروری ہے، گرچہ کرائے کے مکان میں ہی ہو۔

''شامی'' میں ہے:

''أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (۲/۶۱۴)۔

# وطن کے اقسام اور اس سے وابستہ احکام و مسائل

مولانا محمد فاروق[1]

عام مشائخ کی رائے کے مطابق وطن کی تین قسمیں ہیں: وطن اصلی، وطن اقامت، وطن سکنیٰ۔

## وطن اصلی

وطن اصلی اس جگہ کا نام ہے جہاں انسان کی پیدائش ہوئی ہو یا جہاں اس نے شادی کرلی ہو اور بیوی کے ساتھ وہیں رہنے کا ارادہ ہو یا جس کسی جگہ پر بھی عدم ارتحال کے عزم کے ساتھ مستقل طور سے رہنے لگا ہو خواہ وہاں شادی کی ہو یا نہ کی ہو، وطن اصلی کہلاتی ہے اور اس وطن اصلی کو وطن اہلی وطن فطرۃ اور وطن قرار بھی کہتے ہیں۔

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه ویسمی بأهلی ووطن الفطرة والقرار'' (درمختار علی الشامی ۲/۵۳۵)۔

مذکورہ وطن اصلی کی تعریف سے معلوم ہوا کہ اس میں تین قسم کے وطن داخل ہیں: وطن ولادت، وطن تاہل، وطن توطن۔

### ۱-موطن ولادہ

یعنی جائے آفرینش، لیکن یہ مطلق تو کدسے وطن اصلی نہیں ہوتا، بلکہ اس کے وطن اصلی ہونے کے لئے اقامت علی سبیل الدوام کا قصد بھی ضروری ہے، جیسا کہ ''خانیہ'' میں سکونت کی قید مصرح ہے فرماتے ہیں:

''إن كان وطنًا أصليًا، بأن كان مولده وسكن فيه'' (خانیہ علی العالمگیریہ ۱/۱۶۵)۔

### ۲-وطن تاھل

یعنی اگر کوئی شخص کسی شہر میں کسی عورت سے نکاح کرلے اور بیوی کے ساتھ رہنے کا عزم کرلے تو وہ شہر بھی اس کے لئے وطن اصلی ہو جائے گا اور نیت اقامت کئے بغیر وہاں بھی اتمام کرے گا اور قصر کرنا بالکل جائز نہیں ہوگا، البتہ ہمارے فقہاء احناف کا ایک دوسرا قول یہ بھی ہے کہ بغیر نیت اقامت اتمام جائز نہیں ہوگا، لیکن یہ خلاف اوجہ ہے، جیسا کہ ''غنیۃ المستملی'' میں ہے:

''ولو تزوج المسافر ببلد ولم ینو الإقامة به فقیل: لا یصیر مقیمًا وقیل: یصیر مقیمًا وهو الأوجه'' (کبیری/۵۰۱)۔

مذکورہ قیود سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نفس نکاح کرنا وطن اصلی ہونے کیلئے کافی نہیں، بلکہ بیوی کے ساتھ وہاں رہنا بھی مقصود ہو، چنانچہ اگر کوئی آدمی کسی جگہ سے نکاح کر کے عورت کو لے آیا تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں نہیں ہوگی، جیسا کہ ''فتاوی قاضی خان'' میں نکاح کے بعد رہنے کی شرط پر بڑی وضاحت کے ساتھ موجود ہے:

''وطنًا أصليًا، بأن كان مولده وسكن فيه أو لم یكن مولده، ولكنه تأهل به، وجعله دارًا'' (خانیہ علی الهندیہ ۱/۱۶)۔

---

[1] ؎

اسی طرح ''غنیۃ المستملی'' میں بھی اس کی تصریح موجود ہے۔

''أو موضع تأهل به، ومن قصده التعيش به لا الارتحال عنه'' (۱/۵۰)۔

## ۳- وطنِ توطن

یعنی مذکورہ دونوں وطن کے علاوہ کوئی ایسی جگہ جہاں انسان مستقل رہنے اور اس کے بعد بلا ضرورت عدم ارتحال کا عزم رکھتا ہو، تو یہ جگہ بھی وطن اصلی کے حکم میں ہو جاتی ہے۔

جیسا کہ علامہ شامیؒ ''توطنہ'' کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (۲/۵۳۶، غنية المستملى/۵۰۱)۔

چنانچہ حضرت علامہ شامیؒ اس پر ایک جزئیہ کی تفریع کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

اگر کسی کے والدین اس کی جائے ولادت کے علاوہ کسی دوسری جگہ پر سکونت پذیر ہوں اور وہ خود بالغ ہو چکا ہو، لیکن اس مقام پر اب تک شادی نہ کی ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی اس وقت تک نہیں کہلائے گی جب تک کہ وہاں بالکل سکونت کا عزم نہ کرلے اور موضع سابق کو چھوڑ نہ دے۔

''فلو كان له أبوان ببلد غير مولده وهو بالغ ولم تأهل به، فليس ذلك وطنا له إلا إذا عزم على القرار فيه وترك الوطن الذى كان له قبله (۲/۵۳۶)۔

مذکورہ تفصیلات سے معلوم ہوا کہ جس طرح آبائی وطن، یعنی جائے آفرینش وطن اصلی ہے، اسی طرح تاہل اور وطن توطن بھی وطن اصلی کے حکم میں ہیں۔

## کیا وطن اصلی بھی متعدد ہو سکتا ہے؟

اس کا جواب اثبات میں دیا جائے گا کہ جی ہاں وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے، لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ وطن مولدہ وطن تاہل یا وطن توطن میں سے جس کو زمانہ ماضی میں اپنا وطن بنا چکا تھا اس کی وطنیت برقرار بھی ہو۔

چنانچہ اگر کوئی اپنا وطن سابق کو بالکل چھوڑ دیا اور وہاں سے ارتحال کر چکا اور دوسری جگہ کو اپنا وطن بنا لیا تو سابق وطن باطل ہو جائے گا، لیکن اگر دوسری جگہ پر مستقل رہنے کے ساتھ ساتھ وطن سابق سے بھی اپنا تعلق باقی رکھا ہے اور سال میں دو سال میں یا خاص خاص موسموں میں وہاں جا کر بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہے تو وہ وطن بھی علی حالہ باقی رہے گا اور دوسری جگہ کا وطن بھی وطن اصلی کہلائے گا اور اس طرح سے اس کے لئے متعدد وطن ہو جائیں گے، جیسا کہ صاحب ''کفایہ'' علامہ جلال الدین الخوارزمی، نجیم الدین الزاہدی سے نقل کرتے ہیں۔

''كثير من المسلمين المتوطنين فى البلاد وهم دور وعقار فى القرى البعيدة منها فيصيفون بها بأهلهم ومتاعهم ولا بد من حفظها أنهما وطنان له لا يبطل أحدهما بالآخر'' (الكفايه مع فتح القدير ۲/۱۸)۔

اسی طرح اگر وطن سابق میں اہل وعیال موجود ہوں اور مزید دوسری جگہ پر بیوی کے ساتھ رہتا ہو تو یہ دونوں جگہیں وطن اصلی کے حکم میں ہوں گے اور مدت سفر سے واپسی کے بعد دونوں جگہوں پر اتمام صلوۃ ضروری ہوگا، جیسا کہ ''فتاوی ہندیہ'' میں بڑی وضاحت کے ساتھ عبارت آئی ہے جس سے جہاں تعدد وطن کا ثبوت ہوتا ہے وہیں وطن اصلی کے بطلان کی شرط بھی واضح ہو جاتی ہے:

''ويبطل الوطن الأصلى بالوطن الأصلى إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (الفتاوى الهنديه ۱/۱۴۲)۔

خلاصہ یہ کہ وطن اصلی کے بطلان کے لئے دو شرطوں کا پایا جانا ضروری ہے: وطن سابق سے پورے طور پر اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہو جانا، کسی دوسری جگہ کو مستقل وطن بنالینا، خواہ پہلی جگہ مقدار مسافت پر ہو یا نہ ہو (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتح القدیر ۲/۱۵، شامی ۲/۵۳۶)۔

### بقاء دور واراضی بقاء وطن اصلی کے لئے کافی ہے؟

البتہ اگر کوئی آدمی اپنے اہل وعیال اور ساز وسامان کے ساتھ اپنے وطن اصلی سے منتقل ہوکر کسی دوسری جگہ کو اپنا وطن اصلی بنا چکا ہو، نیز سابق وطن اصلی میں رہنے کا ارادہ بھی نہ ہو، لیکن وہاں اس کے رہائشی مکانات اور زمین وجائداد باقی ہوں تو وہ جگہ وطن اصلی کے حکم میں باقی رہے گی یا نہیں؟

تو اس سلسلے میں ہمارے فقہاء کی دو رائے پائی جاتی ہیں: پہلی رائے یہ ہے کہ جب وہاں اہل وعیال باقی نہیں رہے تو محض مکان اور زمین وجائداد سے وطن اصلی باقی نہیں رہے گا، بلکہ وطن باطل ہوجائے گا، اس لئے کہ اصل اعتبار اہل وعیال کا ہے، نہ کہ دار وجائداد کا۔

جب کہ دوسری رائے یہ ہے کہ اس صورت میں بھی وطن اصلی باقی رہے گا، اس لئے کہ اس کا وطن اہل وعیال اور دار دونوں کی وجہ سے تھا تو صرف کسی ایک کے زوال سے اس کا وطن باطل نہیں ہوگا، جیسا کہ علامہ شامی ان دونوں رائے کو ان الفاظ سے نقل کرتے ہیں:

’’ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا، فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيها دور وعقار قيل: لا يبقى وطنًا له، إذ المعتبر الأهل دون الدار، كما لو تأهل ببلد واستقرت سكنًا له وليس له فيها دار، وقيل: تبقى‘‘ (شامي مكتبة دار الكتاب ۲/۵۳۶)۔

اور ابن نجیم لکھتے ہیں:

’’وقيل: تبقى وطنا له، لأنها إنما كانت وطنا له بالأهل والدار جميعا فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن‘‘ (البحر الرائق ۲/۱۴۷)۔

لیکن حضرت شامی علیہ الرحمۃ نے کسی رائے کو ترجیح نہیں دی، البتہ ’’فتاوی ہندیہ‘‘ میں ہے کہ اس دوسری رائے کی طرف حضرت امام محمدؒ نے ’’الکتاب‘‘ میں اشارہ فرمایا ہے جس سے اس رائے کو ترجیح معلوم ہوتی ہے۔

’’لو انتقل بأهله ومتاعه إلى بلد وبقي له دور وعقار في الأول، قيل: بقي الأول وطنًا له. أشار محمد في الكتاب‘‘ (فتاوى ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

## وطن اقامت اور ملازم وتاجر کی اقامت کا حکم

### وطن اقامت

وطن اصلی کی مذکورہ تینوں قسموں کے علاوہ ایسی جگہ کو کہتے ہیں جہاں ۱۵ دنوں یا اس سے زائد دنوں کے قیام کا ارادہ ہو، خواہ وطن اصلی اور وطن اقامت کے مابین مختار قول کے مطابق مسافت سفر ہو یا نہ ہو، جیسا کہ علامہ حلبی نقل کرتے ہیں:

’’ووطن الإقامة ما ينوي فيه الإقامة خمسة عشر يوما فصاعدًا ولم يكن له مولد ولا له به أهل‘‘ (غنية المستملي ۵۰۲)۔

اور شامی میں ہے:

’’وهو ماخرج إليه بنية إقامة نصف شهر سواء كان بينه وبين الأصلي مسيرة السفر أو لا. وهذا رواية ابن سماعة عن محمد وعنه أن المسافة شرط، والأول هو المختار عند الأكثرين اھ‘‘ (۲/۵۳۶)۔

### وطن اقامت کب باطل ہوجاتا ہے؟

اس پر فقہاء کا اتفاق ہے کہ وطن اقامت جہاں وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے وہیں اپنے ہم مثل وطن اقامت سے بھی باطل ہوجاتا ہے، خواہ جدید وطن اقامت اور قدیم وطن اقامت کے درمیان مسافت سفر ہو یا نہ ہو، اسی طرح وطن اقامت سے کسی دوسری جگہ کی طرف سفر کرنے سے بھی وطن اقامت باطل ہوجاتا

ہے، جیسا کہ علامہ علاء الدین الحصکفی فرماتے ہیں:

''ویبطل وطن الإقامۃ وبالوطن الأصلی وبإنشاء السفر'' (الدر المختار مع الشامی ۲/۵۲۹)۔

## ملازموں اور مدرسوں کے وطن اقامت کا حکم

ایسے ملازم ومدرسین جو اپنی جائے آفرینش اور وطن اصلی کو چھوڑ کر جائے ملازمت پر کرایہ یا ادارہ کے مکانوں میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں، پھر وہاں سے مختلف اطراف وجوانب سفر کے لئے جاتے رہتے ہیں تو کیا اپنے اس مکان پر آتے ہی نماز کا اتمام کریں گے یا از سر نو ۱۵/ دنوں کی نیت اقامت کے بعد اتمام کریں گے تو اس سلسلے میں مسئلہ کی دو صورتیں ہیں:

۱- اگر ایسے لوگ وہاں مستقل رہنے کی نیت کر چکے ہوں کہ خواہ ملازمت ختم ہو جائے یا باقی رہے وہیں رہنا ہے بغیر کسی ضرورت اضطراریہ کے اس جگہ کو نہیں چھوڑنا ہے تو اس صورت میں یہ جائے ملازمت اس کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور سفر سے واپس ہونے پر بلا نیت اقامت اتمام صلوۃ کرے گا، جیسا کہ تفصیل وطن توطن میں گذر چکی ہے۔

۲- اور اگر وہاں مستقل رہنے کی نیت نہیں ہے، بلکہ یہ نیت ہے کہ جب تک ملازمت ہے باقی رہیں گے پھر دوسری جائے ملازمت کی طرف منتقل ہو جائیں گے یا اپنے آبائی وطن لوٹ جائیں گے تو ایسے وطن کو وطن اصلی نہیں کہیں گے، اور اس پر سفر وحضر کے معاملہ میں وہی احکام لاگو ہوں گے جو عارضی قیام کے ہیں۔

## خلاصۃ الجواب

۱- جائے ملازمت پر اگر مکان بنا لیا جائے اور وہاں رہنے کا ارادہ بھی ہو تو وہ بھی وطن اصلی ہو جائے گا، اب اگر اپنے اصلی وطن میں بھی وقتاً فوقتاً رہنے کا ارادہ ہے تو اس کے لئے دو وطن اصلی ہو جائیں گے۔

۲- جو لوگ اپنے ذاتی مکان میں نہیں رہتے، بلکہ کرایہ یا ادارہ کے مکان میں رہتے ہیں اور ملازمت ختم ہو جانے کے بعد وہیں رہ جانے کا ارادہ ہے تو وہ جگہ بھی ان کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور سفر وغیرہ سے آتے ہی اتمام صلوۃ کریں گے، البتہ جو ملازمت ختم ہو جانے کے بعد اپنے وطن اصلی کی طرف عود کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں اور جائے ملازمت پر اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں تو ان کی وہ جگہ وطن اقامت کے حکم میں ہوگی، لیکن صرف انشاء سفر سے وہ باطل نہیں ہوگی، بلکہ علی حالہ باقی رہے گی، سفر سے آتے ہی اتمام صلوۃ کا حکم ہوگا، جیسا کہ تفصیل گذر چکی ہے۔

۳- اگر کوئی آدمی جائے ملازمت پر تنہا رہتا ہو اور مکان ذاتی بھی نہ ہو تو دیکھا جائے گا ایسے ساز وسامان کے ساتھ رہتا ہے جس سے گھر بسایا جاتا ہے یا نہیں، اگر اول ہے اور وہ سفر واپس ہونے کے ارادہ سے کر رہا ہے تو اقامت باطل نہیں ہوگی اور اگر ثانی ہے یا سفر واپسی کے ارادہ سے نہیں ہے تو اقامت باطل ہو جائے گی، اقامت کی جدید نیت کے بغیر اتمام صلوۃ کی اجازت نہیں ہوگی۔

# وطن اصلی میں تعدد کے شرائط واحکام

مولانا محمد قمر عالم قاسمی [1]

کتب فقہیہ معتبرہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، شرعاً وطن اصلی صرف وہی جگہ نہیں ہے جہاں انسان پیدا ہوا ہو، بلکہ وطن اصلی ہر اس جگہ کو کہا جاسکتا ہے جہاں انسان اپنے اہل وعیال اور سامان زندگی کے ساتھ مستقل قیام پذیر ہو، اگر چہ مشہور بات وہی ہے کہ وطن اصلی وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے، لیکن فقہاء کرام نے اس میں ایک شرط یہ بھی لگائی ہے کہ دوسری جگہ آباد ہوجانے کے بعد پہلے وطن اصلی سے اہل وعیال، ساز وسامان بھی منتقل کرلیا ہو اور اس سے بالکلیہ تعلق ختم کرلیا ہو، جیسا کہ ''درمختار'' میں ہے:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه يبطل بمثله إذا لم يبق له بالأول أهل فلو بقی لم يبطل، بل يتم فيهما'' (درمختار ۲/ ۶۱۴)۔

(وطن اصلی انسان کی جائے پیدائش ہے یا وہاں اس کے اہل وعیال رہتے ہوں یا اس نے اس جگہ کو وطن بنالیا ہو وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے، بشرطیکہ پہلے وطن میں اہل وعیال نہ ہوں، اگر پہلے وطن میں اہل وعیال رہتے ہوں تو پہلے کا وطن ہونا باطل نہیں ہوگا، بلکہ وہ دونوں جگہ اتمام کرے گا)۔

اور ''فتاوی عالمگیری'' میں ہے:

''ويبطل الوطن الأصلی بالوطن الأصلی إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (عالمگیری ۱/۱۴۲)۔

مذکورہ دونوں عبارتوں کا خلاصہ یہ ہے کہ وطن اصلی کی وطنیت اس وقت تک باقی رہے گی جب تک دوسرے شہر کو وطن بنالینے کے بعد پہلے وطن میں اہل وعیال رکھنا بھی نہ چھوڑ دے، اگر ایسا نہ ہو، بلکہ وہ پہلے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے ملازمت یا تجارت وغیرہ کی غرض سے دوسری جگہ اقامت اختیار کرلے اور سال کا اکثر حصہ وہیں گذارتا ہے، یہیں مکان، وغیرہ بھی لیا ہے، لیکن عید وبقرعید یا دوسری تعطیلات کے موقع پر وہ اپنے وطن اصلی کی طرف جاتا ہے تو ایسی صورت میں جب بھی مسافر ہوکر وہاں جائے گا یا جائے ملازمت میں جہاں وہ اہل وعیال کے ساتھ مستقلاً رہتا ہے جب بھی پندرہ دن سے کم کے لئے آئے گا تو اس کے لئے نماز کا اتمام لازم ہوگا، قصر اس کے لئے جائز نہیں ہوگا، اگر چہ اس نے پندرہ دن کے قیام کا ارادہ نہ کیا ہو۔

جیسا کہ ''البحر الرائق'' میں ہے:

''الوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته أوفی بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها''

اور آگے لکھتے ہیں:

''قيدنا بكونه انتقل عن الأول بأهله، لأنه لو لم ينتقل لكنه استحدث أهلًا فی بلدة أخرى، فإن الأول لم يبطل ويتم فيهما'' (البحر الرائق ۲۲۹/۴ دار الکتاب دیوبند)۔

خلاصہ یہ ہے کہ انسان کی جائے ملازمت یا تجارت جہاں وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو وہ وطن اصلی کے درجہ میں ہے، وہاں نماز کا اتمام لازم ہے

---

[1] جھارکھنڈ۔

قصر جائز نہیں۔

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا، بلکہ کرایہ کے مکان میں کمپنی یا ادارہ کی طرف سے دیئے گئے مکان میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ مستقل رہتے ہوں ان کے حق میں بھی یہ جگہ وطن اصلی کے درجہ میں ہے۔

جیسا کہ "البحر الرائق" میں ہے:

''ألا ترى أنّه لو تأهل ببلدة لم يكن له فيها عقار صارت وطنًا له، لأنّها إنما كانت وطنًا بالأهل لا بالعقار'' (البحر الرائق ۲۳۹/۴ دار الكتاب ديوبند)۔

لہٰذا ایسے لوگ کسی سفر کے بعد پندرہ دن سے کم قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہو، جیسا کہ بعض سرکاری ملازمین مدرسوں کے اساتذہ اور تاجر حضرات اپنے اہل وعیال کو جائے ملازمت یا تجارت میں مستقل طور پر رکھتے ہیں، پھر وہاں سے وقتاً فوقتاً مختلف اغراض کے لئے مختلف مقامات کا دورہ کرتے ہیں تو یہ لوگ جب اپنے اہل وعیال کی قیام گاہ پر پہنچیں گے تو مقیم ہو جائیں گے، اس لئے وہ اتمام کریں گے، نہ کہ قصر۔

۳- اگر جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو اور مکان بھی ذاتی نہیں تو اس شکل میں وہ جائے قیام اس شخص کے لئے وطن اقامت ہے جب بھی پندرہ دن سے کم کے ارادے سے یہاں پہنچے گا اور دوبارہ سفر کا ارادہ رکھے گا تو اسے وہاں قصر کرنا ہوگا اتمام جائز نہیں ہے۔

جیسا کہ "در مختار" میں ہے:

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تاهله أو توطنه'' (در مع الرد ۶۱۴/۲)

یعنی وطن اصلی بننے کے لئے تین شرطوں میں سے کسی ایک کا ہونا ضروری ہے۔

۱- وہ جگہ اس کی جائے پیدائش ہو اور وہ وہاں سے کسی دوسری جگہ بالکلیہ قطع تعلق کر کے منتقل نہ ہوا ہو۔

۲- یا وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ کہیں مستقلاً رہتا ہو۔

۳- یا اس جگہ کو وطن اصلی بنا لیا ہو وہاں تین شرطوں میں سے کوئی شرط موجود نہیں ہے، لہٰذا ایسا شخص جو اپنی جائے ملازمت یا تجارت میں تنہا رہا ہو اور بال بچے ساتھ نہ ہوں وہ مسافر ہی رہے گا مقیم نہ ہوگا، الا یہ ہے وہاں اس کی نیت پندرہ دن یا اس سے زائد ٹھہرنے کی ہو۔

# وطن اصلی کی تحقیق اور قصر و اتمام کا حکم

مولانا آبشار فیضی قاسمی[1]

انسان کی جائے رہائش کی درجہ بندی کی ہے اور عام مشائخ نے وطن کی تین قسمیں کی ہے:

۱- وطن اصلی: جو آدمی کی اصل قیام گاہ ہوتی ہے، اس کو وطن قرار، وطن فطرت اور وطن اصلی بھی کہتے ہیں۔

۲- وطن اقامت: جس میں انسان کا قیام پندرہ دن یا اس سے زیادہ ہو اس کو وطن مستعار اور وطن حادث بھی کہتے ہیں۔

۳- وطن سکنی: اور یہ وہ جگہ ہے جہاں مسافر پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کی نیت کرے، اس کو وطن سفر بھی کہتے ہیں۔

علامہ سرخسی لکھتے ہیں: ''فالحاصل إن الأوطان ثلاثة، وطن قرار ويسمى الوطن الأصلي، وطن المستعار، وطن السكنى'' (المبسوط ۱/۲۵۲)۔

لیکن محققین مشائخ وطن کی دو ہی قسمیں کرتے ہیں: ۱- وطن اصلی، ۲- وطن اقامت،

اور وطن سکنی کا اعتبار نہیں کرتے ہیں اور اس کی وجہ یہ ہے کہ وطن سکنی میں اقامت کا حکم ثابت ہوتا ہے، کیونکہ یہ سفر ہی کے حکم میں ہے۔

بندہ ناچیز کے نزدیک مذکورہ بالا مسائل کا حل تین باتوں پر موقوف ہے۔

الف- سب سے پہلی بات وطن اصلی اور وطن اقامت کی تعیین اس طرح سے کی جائے کہ یہ بات واضح ہو جائے کہ مذکورہ رہائش کی حیثیت کیا ہے؟ وطن اصلی کی یا وطن اقامت کی؟

ب- وطن اصلی متعدد ہو سکتا ہے یا نہیں؟

ج- وطن اقامت محض سفر کرنے سے باطل ہو جاتا ہے یا سفر بصورت ارتحال وطن اقامت کو باطل کرتا ہے؟

اب ہم تینوں چیزوں میں سے ہر ایک سے الگ الگ بالتفصیل بحث کریں گے اور آخر میں مذکورہ سوالات پر منطبق کریں گے۔

## وطن اصلی کی تحقیق

اس سلسلہ میں فقہاء کی عبارتیں مختلف انداز والفاظ سے منقول ہیں:

۱- ''الوطن الأصلي وهو أنه إذا نشأ ببلدة أو تأهل بها أو توطن بها'' (المبسوط للسرخسی ۱/۲۵۲)۔

۲- ''(الوطن الأصلي) موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (سکب الانہر مع مجمع الانہر ۱/۲۴۳)۔

۳- ''وطن أصلي: وهو مولده الإنسان أو موضع تأهل به ومع قصده التعيش به لا الارتحال'' (فتح القدیر ۲/۲۱، وحلبی کبیر/۵۴۴، بدائع ۱/۲۸۰، الدر مع الرد ۲/۶۱۴، الہندیہ ۱/۱۴۲، البنایہ ۲/۷۷۳، الخانیہ ۱/۱۶۵)۔

فقہاء کرام کی ان تعریفات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی تین صورتوں میں تحقق ہوتا ہے:

---

[1] متعلم المعہد العالی للتدریب فی القضاء والافتاء پٹنہ۔

۱- انسان کی جائے پیدائش جہاں وہ رہتا بھی ہو۔

۲- آدمی اپنے آبائی وطن کو چھوڑ کر جس جگہ کو اپنے اور اپنے اہل وعیال کی مستقل رہائش کے لئے متعین کرلے اور اس جگہ کو چھوڑ کر دوسری جگہ منتقل ہونے کا ارادہ نہ ہو۔

۳- جہاں اس نے شادی کرلی اور اس کے اہل وعیال وہاں رہتے ہوں تو وہ جگہ بھی اس کا وطن اصلی ہے۔

لیکن سسرال میں انسان کی حیثیت مسافر کی ہوتی ہے یا مقیم کی (جبکہ سفر شرعی کی مسافت موجود ہو) وہاں اسے اتمام کرنی چاہئے یا قصر؟

فقہاء نے اس پر بحث کی ہے، یہ بات تو واضح ہے کہ اگر سسرال میں مستقل طور پر بیوی کو رکھتا ہو تو وہ اس کا وطن اصلی ہے، جیسا کہ ابھی اوپر بیان ہوا، ہاں بیوی کے انتقال کے بعد وہ وطن باقی نہیں رہے گا۔

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا، فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيهما دور وعقار قيل: لا يبقى وطنًا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار'' (شامی ۲/۶۱۴، حلبی کبیر/۵۴۴)، ''كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس له فيها دار، وقيل: تبقى'' (حلبی کبیر/۵۴۴)۔

البتہ اگر خود بھی سسرال میں بس گیا ہو تو اب بیوی کے انتقال کے بعد بھی وہ اس کا وطن رہے گا، لیکن اگر سسرال میں نہ خود آباد ہو نہ بیوی کو مستقل طور پر رکھتا ہو گا ہے گاہے آمد ورفت کا سلسلہ ہو تو اس صورت میں قصر کرے گا یا اتمام اس میں خود فقہاء احناف کے یہاں اختلاف پایا جاتا ہے۔

بعض حضرات نے ایسی صورت میں اس کو مسافر مانا ہے اور جب تک پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت نہ کرے قصر کرنے کو کہا ہے قاضی خان نے بھی اس طرف اشارہ کیا ہے:

''أو لم يكن له مولده لكنه تأهل به وجعله دارًا يصير مقيمًا بمجرد العزم إلى الوطن'' (الخانية ۱/۱۶۵)۔

لیکن بعض لوگوں کی رائے یہ ہے کہ وہ مقیم ہوجائے گا، چنانچہ علامہ حلبی لکھتے ہیں:

''ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به، فقيل: لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا'' (حلبی کبیر/۵۴۴، شامی ۲/۶۱۴)۔

(مسافر کسی شہر میں نکاح کرے اور اقامت کی نیت نہ کرے تو بعض لوگوں نے کہا ہے کہ مقیم نہ ہوا اور بعض لوگوں نے کہا کہ مقیم ہوجائے گا)۔

علامہ حصکفی اور علامہ شامی کا رجحان بھی اسی طرف ہے، چنانچہ انہوں نے مطلقاً تأہل کو وطن اصلی ہونے کے لئے کافی مانا ہے ''قوله (أو تأهله) أي تزوجه'' (شامی ۲/۶۱۴)، علامہ حلبی نے اسی قول کو اوجہ کہا ہے حدیث عثمانؓ کی وجہ سے۔

''وهو الأوجه لما مر من حديث عثمان رضي الله عنه'' (حلبی کبیر/۵۴۴)۔

بندہ ناچیز کی رائے میں اگر حدیث عثمانؓ صحیح سند سے ثابت ہوجائے تو دوسرا قول (محض تزوج کی وجہ سے مقیم ہونا) اوفق بالحدیث ہے اور پہلا قول اقرب الی القیاس ہے، لیکن حدیث عثمان کے سلسلہ میں علامہ بیہقی نے لکھا ہے کہ یہ حدیث منقطع ہے اور عکرمہ بن ابراہیم ضعیف ہیں (معرفۃ السنن والآثار ۲/۴۲۹)۔

لہٰذا قول اول راجح ہے چند وجوہ سے:

۱- وطن اصلی کی جو ہم نے مختلف تعریف پیش کی ہے ان پر غور کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جہاں مستقل طور سے رہنے کا ارادہ ہو یا جس جگہ مستقل طور سے اپنے اہل وعیال کو رکھنے کا ارادہ ہو وہ وطن اصلی ہے، خواہ وہ آدمی کا اپنا آبائی شہر ہو جہاں اس کی ولادت اور پرورش ہوئی ہو یا وہ جگہ جہاں اس نے شادی کی ہے یا ان دونوں کے علاوہ کوئی دوسری جگہ ہو، خواہ ان مقامات میں اس نے اپنا ذاتی مکان بنالیا ہو یا کرایہ کے مکان میں رہتا ہو یا کمپنی کے دیئے ہوئے مکان میں رہتا ہو اگر وہاں مستقل رہنے کا ارادہ ہے تو وہ وطن اصلی ہوجائے گا۔ تو اصل چیز اقامت علی سبیل الدوام کا قصد ہے، یہی وجہ ہے مطلقاً تولد کی وجہ سے وطن اصلی نہیں بنتا ہے، بلکہ وہاں سکونت اختیار کرنا ضروری ہے تو پھر مطلقاً تزوج سے وطن اصلی کیسے بن سکتا ہے؟

۲- اختلاف مرد کے بارے میں ہے کہ اگر مسافر شادی کرلے تو محض تزوج کی وجہ سے مقیم ہوگا یا نہیں، لیکن اگر مسافر (عورت سفر میں) شادی کرلے

توبالاتفاق نفس تزوج سے مقیمہ بن جائے گی۔

علامہ طحطاوی لکھتے ہیں: ''ومحل الخلاف في الرجل أو المسافرة فإنها تزوجت مقيمة بنفس التزوج اتفاقًا'' (حاشية الطحطاوي على الدر المختار ۱/۳۲۷)۔

اس کی وجہ یہی ہے کہ عورتیں عموماً سسرال ہی میں سکونت اختیار کرتی ہیں اس وجہ سے نفس تزوج سے ہی مقیمہ بن جائیں گی، برخلاف مردوں کے کیونکہ عام طور سے مرد سسرال میں سکونت اختیار نہیں کرتے اور نہ اپنے اہل وعیال کو وہاں رکھتے، اصلی بننے کے لئے اصل چیز سکونت علی سبیل الدوام ہے، چاہے خود اس کا ارادہ ہو یا اپنے اہل وعیال کو رکھنے کا۔ لہٰذا اس مسئلہ میں عورت پر مرد کو قیاس نہیں ہے بلکہ دونوں میں فرق ہے۔

۳- فقہاء نے وطن اصلی کے باطل ہوجانے کے سلسلہ میں لکھا ہے کہ اگر وطن اصلی سے دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ منتقل ہوجائے تو وہ وطن اصلی باقی نہیں رہے گا، علامہ حصکفی لکھتے ہیں:

''ويبطل الوطن الأصلي بمثله إذا لم يبق له بالأول أهل'' (الدرمع الرد ۲/۶۱۴)۔

تو معلوم ہوا کہ اگر کسی جگہ محض شادی کرلینا اس کے وطن اصلی ہوجانے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ اس کے اہل وعیال وہاں رہتے ہوں۔

## وطن اصلی کا متعدد ہونا

وطن اصلی کے متعلق فقہاء کرام نے لکھا ہے کہ وطن اصلی ایک سے زیادہ ہوسکتا ہے، علامہ کاسانی رقمطراز ہیں:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك'' (بدائع ۱/۲۸۱، الدر مع الرد ۲/۶۱۴، سکب الانهر مع مجمع الانهر ۱/۲۴۲، خانيه ۱/۱۶۶، التعليق الميسر على ملتقى الابحر ۱/۱۴۲، مراقي الفلاح/۱۶۵)۔

اس سے یہ بات ظاہر ہوجاتی ہے کہ ایک شخص کا وطن اصلی ایک سے زیادہ ہوسکتا ہے اس میں کوئی قباحت نہیں ہے۔

## خلاصہ جوابات

اب ہم مذکورہ سوالات کا جواب پیش کرتے ہیں:

اپنے وطن اصلی سے تعلق برقرار رکھتے ہوئے ملازمت یا کاروبار کی وجہ سے دوسری جگہ رہائش اختیار کرنے کی مندرجہ ذیل صورتیں نکلتی ہیں:

۱- وطن اصلی سے تعلق برقرار رکھتے ہوئے ملازمت یا کاروبار کی وجہ سے دوسری جگہ طویل عرصہ سے قیام پذیر ہے اور وہاں اس نے اپنا ذاتی مکان بھی بنالیا ہے اس صورت میں اگر وہاں مستقل رہنے یا اپنے اہل وعیال کو وہاں مستقل رکھنے کا ارادہ ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہے۔

۲- اور اگر وہاں مستقل رہائش کا ارادہ نہیں ہے، بلکہ ملازمت یا کاروبار کے ختم ہوجانے کے بعد اپنی پہلی جگہ منتقل ہوجانے کی نیت ہے تو وہ وطن اصلی نہیں ہوگا، اگرچہ وہاں مکان بنالیا ہو اور اہل وعیال بھی ساتھ رہتے ہوں۔

۳- جن لوگوں نے وہاں مکان نہیں بنایا ہے، بلکہ کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے ہوئے مکان میں مع اہل وعیال رہتے ہیں اگر ان کی بھی نیت مستقل طور پر وہاں رہنے یا اپنے اہل وعیال کو وہاں مستقل رکھنے کی ہے تو یہ مقام بھی وطن اصلی بن جائے گا۔

۴- اگر مستقل طور پر وہاں رہنے یا اپنے اہل وعیال کو وہاں مستقل رکھنے کا ارادہ نہیں ہے تو یہ جگہ ان کے لئے وطن اقامت ہوگی۔

۵- اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انھیں اتمام کرنا چاہئے، کیونکہ یہ ان کا وطن اقامت ہے اور وطن اقامت مطلقاً سفر سے باطل نہیں ہوتا ہے، بلکہ سفر بصورت ارتحال وطن اقامت کو باطل کرتا ہے، جیسا کہ ہم نے ذکر کیا ہے، لہٰذا سفر محض کے بعد بھی ان کا وطن اقامت باقی رہے گا، اگرچہ از سر نو پندرہ دن قیام کا ارادہ نہ ہو۔

۶- جو شخص ملازمت یا کاروبار کی جگہ میں تنہا رہتا ہے اور وہاں اس کا کوئی ذاتی مکان بھی نہیں ہے، بلکہ کرایہ یا کمپنی کے مکان میں رہتا ہے تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی اس وقت ہوگی جب وہ مستقل طور سے وہیں رہنے اور زندگی بسر کرنے کا ارادہ کرلے۔

# دوسرا باب / مختصر تحریریں

## وطن اصلی اور وطن اقامت کے احکام

مفتی حبیب اللہ قاسمی [1]

حضرات فقہاء نے وطن کی تین قسمیں بیان کی ہیں:

(۱)......وطن ولادت (۲)......وطن اقامت (۳)......وطن سکنی۔

(۱،۲) کی حیثیت توطن کی ہے، لیکن (۳) اصلاً وطن نہیں، اس کا شمار سفر ہی میں ہے۔

پھر وطن اصلی کی ۳ شکلیں ہیں:

(۱) جائے پیدائش (۲) جہاں شادی کرے اور اس کو وطن بنائے (۳) جہاں باضابطہ رہائش اختیار کرے۔

''الوطن الأصلی ھو موطن ولادته أو تأھله أو توطنه'' (درمختار ۲/۵۳۲/۱)۔

''قوله (أو توطنه) أی عزم علی القرار فیه وعدم الارتحال، وإن لم یتأھل''۔

اوطان اصلیہ میں سے کسی وطن کو ختم کر دینا اور دوسری جگہ کو وطن اصلی بنا لینا شرعاً ممنوع نہیں، پر وطن اول کے مزارع اور عقار وغیرہ وطنیت کے ختم میں مانع نہیں۔

''فی المحیط السرخسی: لوکان له أھل بالکوفة وأھل بالبصرة، فمات أھله بالبصرة وبقی له دور وعقار بالبصرة، قیل البصرة لا تبقی وطنًا له؛ لأنه إنما کانت وطنًا له بالأھل لا بالعقار'' (مجمع الانہر ۱۶۴/۱)۔

نیز کسی جگہ کو وطن اصلی بنانے کے لئے ذاتی مکان کا ہونا ضروری نہیں، کرایہ کا مکان بھی کافی ہے (نظام الفتاوی ۶/ ۱۵۰)۔

ان اصول کے تناظر میں جو جوابات مفہوم ہوتے ہیں وہ درج ذیل ہیں:

۱- وطن اصلی کو باقی رکھتے ہوئے جائے ملازمت یا کاروبار کو مستقل وطن کی حیثیت دیدینا، خواہ مستقل رہائش گاہ کی تعمیر کرائے یا نہ کرائے، ایسے شخص کے لئے وہ جگہ وطن اصلی ہو جائے گی اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے (فتاوی رحیمیہ ۵ /۹۰)۔

۲- جن لوگوں نے اپنا مکان تو نہیں بنایا، البتہ کرایہ یا کمپنی یا ادارہ کی طرف سے دیئے گئے مکان میں مستقل قیام کی حیثیت سے بیوی بچوں کے ساتھ رہتے ہوں تو ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند روز قیام کے بعد سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو وہ اتمام کریں۔

۳- اگر جائے قیام میں بغیر بال بچوں کے قیام ہو، خواہ قیام گاہ ذاتی ہو یا کرایہ کا تو اگر مستقل قیام کی نیت ہو تب تو مقیم ہوگا اور اگر توطن اختیار نہ کیا ہو تو مسافر ہوگا۔

---

[1] مہتمم دار العلوم مہذب پور، اعظم گڈھ یوپی۔

# جائے ملازمت میں مستقل قیام اور قصر واتمام

مفتی عزیز الرحمان فتحپوری [1]

عام طور سے وطن کی دو قسمیں بتائی جاتی ہیں وطن اصلی اور وطن اقامت، لیکن بعض فقہاء کرام نے وطن مسکن کا ذکر بھی کیا ہے۔

صاحب ''بدائع'' تحریر فرماتے ہیں: ''ثم الأوطان ثلثة: وطن أصلي وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، ووطن الإقامة وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث في موضع صالح للإقامة خمسة عشر يومًا أو أكثر، ووطن السكنى وهو أن يقصد الإنسان المقام في غير بلدته أقل من خمسة عشر يومًا'' (بدائع الصنائع ۱/۱۵۵)۔

لیکن صاحب ''بحر'' نے اس موقع پر جو گفتگو کی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ مصنف نے وطن کی صرف دو قسمیں (وطن اصلی اور وطن اقامت) ہی ذکر ہیں محققین کی اتباع میں وطن مسکن کا تذکرہ نہیں کیا کیونکہ اس میں کوئی فائدہ نہیں اس کے بعد مزید بحث بھی کی ہے، لیکن یہ موضوع سے خارج ہے، اس لئے اس کا تذکرہ بے فائدہ ہے۔

وطن اصلی کی جو تعریف صاحب ''بدائع'' نے تحریر کی مندرجہ بالا سطور میں سے حرف بحرف نقل کر دیا گیا ہے، صاحب ''بحر'' کے یہاں بھی وطن اصلی کی تعریف کی گئی ہے، البتہ ''ليس من قصده الارتحال عنها'' کے بعد ''بل التعيش بها'' کا اضافہ ہے۔

''درمختار'' نے وطن اصلی کی تعریف میں ولادت، تاہل اور توطن تین امور ذکر کئے ہیں: ''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه''، نیز تاہل کے ضمن میں علامہ ابن عابدین شرح منیہ کے حوالے سے تحریر کرتے ہیں کہ اگر کسی شہر میں نکاح کیا مگر وہاں رہنے کی نیت نہیں کی تو ایک قول یہ ہے کہ (تزوج کی بناء پر) وہاں اسے مقیم مانا جائے گا اور دوسرا قول یہ ہے کہ (محض تزوج سے) مقیم نہ ہوگا، مگر پہلے قول کو انہوں نے ''الاوجہ'' قرار دیا ہے، ایک صورت یہ ہے کہ کسی کے بال بچوں کا دو الگ الگ شہروں میں قیام ہو اس صورت میں علامہ شامی فرماتے ہیں کہ وہ دونوں میں سے جس شہر میں بھی داخل ہو مقیم مانا جائے گا'' ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا''۔ ایک سے زیادہ وطن اصلی ہونے کا تصور فقہاء کے نزدیک عام ہے کہیں صراحۃً کہیں ضمناً:

۱- بدائع نے صراحۃً واضح طور سے لکھا ہے کہ یہ جائز ہے کہ وطن اصلی ایک یا اس سے بھی زیادہ ہوں ''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك'' (بدائع ۱/۱۵۵)، لہٰذا پہلے سوال کا واضح جواب یہ ہے کہ کسی انسان کے دو، بلکہ اس سے بھی زیادہ وطن اصلی ہو سکتے ہیں، اور جائے قیام میں اس نیت سے مکان بنا لینے سے اب یہیں رہنا ہے وطن اصلی کے عہد میں بھی وطن اصلی بن جاتا ہے۔

۲- جنہوں نے مکان نہیں بنایا اگر ارادہ ہے کہ ملازمت کے اختتام کے بعد جا کر وطن ہی میں رہیں گے تو بھلے اس جائے قیام میں کتنی زیادہ مدت گذر چکی ہو یہ اس کے لئے وطن اقامت ہی رہے گا، وطن اصلی نہ بنے گا اور اگر کسی سفر سے واپس آکر پندرہ دن سے پہلے ہی دوسرے سفر کا ارادہ ہو تو اسے قصر کرنا پڑے گا، البتہ یہ ارادہ ہو کہ بعد میں مکان بنانا ہے، یا مکان نہ بنا سکے تو جس طرح ابھی کرایہ پر رہ رہے ہیں بعد میں بھی رہیں گے اور جب تک مستقل انتظام نہیں ہوتا ہے بچے بھی اسی طرح یہاں رہیں گے، لیکن اب دوسری جگہ منتقل نہ ہوں گے تو یہ نیت اس مقام کو مکان نہ بنا سکنے کے باوجود وطن اصلی بنا دے گی اور یہاں سفر سے واپس آتے ہی مقیم مانا جائے گا، بھلے دوسرے ہی دن سفر کا ارادہ ہو۔

۳- تیسری صورت میں واضح طور سے یہ وطن، وطن اقامت ہے، اس لئے کہ جب نہ بال بچے ہیں، نہ مکان ہے، نہ یہاں مستقل رہنے کا کوئی ارادہ ہے تو یہ وطن اقامت ہے، البتہ نیت یہیں رہ جانے کی پختہ ہو، مگر حالات کی وجہ سے ابھی مکان نہیں بنا سکا تو یہ دوسری صورت ہے۔

---

[1] ممبئی۔

# وطن اصلی کے بطلان کا مسئلہ

مولانا شیر علی[1]

۱- اگر کوئی شخص اپنے پہلے وطن اصلی کو باقی رکھتے ہوئے دوسری جگہ کو بھی اپنا وطن اصلی بنالے تو ایسا کرنا جائز ہے، اس لئے کہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے اور اگر اپنے پہلے وطن اصلی کو بالکل چھوڑ دیا ہے، اس سے کچھ بھی تعلق باقی نہ رکھا ہو تو وطن اصلی نہیں رہے گا۔

''وهذا الوطن يبطل بمثله لا غير، وهو أن يتوطن في بلدة أخرى وينقل الأهل إليها، فيخرج من أن يكون وطنًا أصليًا له، حتى لو دخل فيه مسافرًا لا تصير صلوته أربعًا'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶، فتاوی الهندیه ۱/۱۴۲)۔

۲- اگر اس جگہ اس کا کوئی دوسرا کاروبار نہیں ہے صرف کمپنی کی ملازمت پر رہ رہا ہو تو وطن اقامت ہے اور اگر اس جگہ کوئی دوسرے ذرائع بھی شروع کر لیا ہے اور وہاں رہ سکتا ہو وہاں سے جانے کا خوف نہ ہو اور ارادہ بھی یہیں رہنے کا ہو، یہاں سے جانے کی نیت نہ کی ہو اور اپنا مکان بھی بنالیا ہے، یا کرایہ پر لے رکھا ہو تو وطن اصلی بن جائے گا۔

''والوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (البحر الرائق ۲/۱۳۱ پاکستان)۔

۳- وہ جگہ ان کے لئے وطن اقامت ہے اگر وہاں سے سفر کر لیا گیا تو یہ وطن باطل ہو جائے گا اور دوبارہ قصر کرے گا:

''والوطن الأصلي وهو مولده الرجل أو البلد الذي تأهل به، ويبطل الوطن الأصلي بالوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلًا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (الهندیه ۱/۱۴۲)۔

---

[1] دار العلوم فلاح دارین گجرات۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت کے شرعی احکام

مفتی انور علی الاعظمی[1]

۱- وطن اصلی ایسا وطن ہے جہاں آدمی کی پیدائش ہوئی ہو یا اس جگہ شادی کی ہو اور بال بچوں کے ساتھ رہتا ہو یا مستقل زندگی گزارنے کے لئے کسی مقام کو اپنا بنالیا ہو۔

''درمختار'' میں مذکور ہے:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أوتوطنه، قال الشامي: أو تأهله أی تزوجه، قال في شرح المنية: ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به فقيل: لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا، هو الأوجه'' (شامی ۱/۷۴۲)۔

''بدائع الصنائع'' میں وطن اصلی کی تعریف مندرجہ ذیل طریقہ سے کی گئی ہے:

''ثم الأوطان ثلثة: وطن أصلي وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

مذکورہ بالا عبارتوں سے وطن اصلی کے سلسلہ میں بنیادی طور پر یہ معلوم ہوا کہ وطن اصلی یا تو آدمی کا جائے پیدائش ہے جہاں آدمی رہتا چلا آیا ہے یا وہ شہر ہے جہاں بال بچوں کے ساتھ مکان بنا کر مستقل طور پر رہتا ہو یوں زندگی گزارنے کا اس نے تہیہ کرلیا ہو وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو، لہٰذا کسی دوسرے شہر میں تجارت یا ملازمت کی غرض سے قیام پذیر ہونا، چاہے وہ طویل مدت ہی تک کیوں نہ ہو وطن اصلی ہونے کے لئے کافی نہیں، اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ آدمی وہاں مستقل رہنے کا پروگرام بنائے، منتقل ہونے کا ارادہ ترک کردے، لہٰذا اگر کوئی تاجر یا ملازم کہیں پر مکان بنا کر اپنے بال بچوں کے ساتھ رہنے لگے اور اس شہر کو آئندہ چھوڑنے کا کوئی ارادہ نہ ہو، بلکہ مستقل طور پر اس شہر کو اپنا مستقر بنالیا ہو تو اس صورت میں وہ مقام اس کے لئے وطن اصلی ہوجائے گا۔

## وطن اصلی متعدد ہوسکتا ہے

فقہاء کی عبارتوں میں یہ صراحت مذکور ہے کہ ایک شخص کا وطن اصلی متعدد ہوسکتا ہے، ''بدائع الصنائع'' میں مذکور ہے:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة، حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أی بلدة من البلاد التي فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۲/۲۸۰)۔

وطن اصلی متعدد ہونے کی صورت میں ایسا شخص جب ان میں سے کسی میں داخل ہوگا تو بلا نیت اقامت مقیم ہوجائے گا اور نماز کا اتمام کرے گا۔

۲- جو لوگ کسب معاش یا ملازمت کی غرض سے کہیں رہتے ہیں، لیکن اپنا مکان نہیں بنایا ہے کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ و کمپنی کی طرف

[1] مفتی دار العلوم مئو۔

سے دے گئے مکان میں مقیم ہیں اور اہل وعیال بھی ساتھ ہیں ان کے حق میں یہ جگہ محض ان چیزوں سے وطن اصلی نہیں بنے گی، کیونکہ وطن اصلی کے لئے ضروری ہے کہ اس جگہ کو اپنی مستقل قیام گاہ بنانے کا ارادہ کرلیا جائے، وہیں زندگی گزارنے کی نیت ہو اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ بالکل نہ ہو، مندرجہ بالا صورت میں ملازمین یا تجار اپنی وقتی ضرورت کے پیش نظر جائے ملازمت یا مرکز تجارت میں مقیم رہتے ہیں، اور ضرورت پوری ہوجانے کے بعد وہاں سے منتقل ہوجاتے ہیں، سرکاری ملازمت میں برابر تبادلہ ہوتا رہتا ہے ایام ملازمت میں کسی مقام پر قیام کرنے سے لازم نہیں آتا کہ ایک ملازم نے اس شہر کو ہمیشہ کے لئے اپنا مسکن بنالیا ہو، بہت سارے ملازمین درمیان ملازمت ہی اس جگہ کو ترک کردیتے ہیں اور بعض ریٹائرمنٹ کے بعد، لہٰذا کسی شہر میں تجارت اور ملازمت کی غرض سے بال بچوں کے ساتھ رہنا وطن اصلی ہونے کے لئے کافی نہیں ہے، بلکہ مستقل مسکن بنانا اور دائمی استقرار کے ارادہ سے رہنا وطن اصلی ہونے کے لئے ضروری ہے، اس کے بغیر وہ وطن اقامت ہے، اگر پندرہ دن کی نیت کریں گے تو مقیم ہوں گے۔

اور نماز میں اتمام کریں گے اور اگر اس سے کم ٹھہرنے کی نیت ہو تو قصر کریں گے، ہر سفر سے واپسی کے بعد اپنی نیت کی تجدید کرنی ہوگی۔

۳- اس صورت میں، جبکہ آدمی اس جگہ تنہا رہا ہو بال بچے بھی ساتھ نہ ہوں، مکان بھی ذاتی نہ ہو تو مسئلہ بالکل واضح ہے کہ وہ جگہ اس کا وطن اقامت ہے، جب سفر سے واپسی پر پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت کرے گا تو مقیم ہوگا اور نماز کا اتمام کرے گا، ورنہ مسافر ہوگا اور قصر کرتا رہے گا۔

# جائے اقامت میں قصر و اتمام کے احکام

مولانا صدر الحسن رحمانی[1]

۱- مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں اور کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں تو کیا ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں قصر کرنا چاہئے یا نہیں؟

۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو، بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟

اس پر تقریباً تمام فقہا کا اتفاق ہے کہ وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں، ایک شخص کے متعدد اہل وعیال مختلف شہروں میں رہتے ہیں اور وہیں زندگی گزارنے کا خیال ہے، تو یہ تمام شہر اس شخص کے لئے وطن اصلی سمجھے جائیں گے اور یہ شخص جب ان شہروں میں سے کسی بھی شہر میں داخل ہوگا تو بلا نیت کے اس شہر میں داخل ہوتے ہی مقیم ہوجائے گا۔

ایک شخص اپنے وطن اصلی کو باطل کر کے دوسری جگہ منتقل ہوتا ہے اور اس جگہ کو اپنا وطن اصلی بنالیتا ہے تو پہلا وطن اصلی باطل ہوجائے گا اور دوسرا وطن وطن اصلی قرار پائے گا، لیکن وطن اصلی اول کو بھی باقی رکھے اور دوسرا وطن اصلی بھی برقرار رہے اور اس شخص کے اسباب وسامان تعیش وضروریات دونوں جگہ ہوں اور وہ کچھ دنوں کے لئے ہی صحیح دونوں جگہ آمد ورفت رکھتا ہے تو دونوں وطن اصلی ہی سمجھے جائیں گے۔

## ذاتی مکان کی شرط

اسی حکم میں وہ ملازمین اور کاروباری بھی ہیں جو اپنی مستقل رہائش جائے ملازمت اور کاروباری جگہ پر رکھتے ہیں اور ان کا سال کا زیادہ تر حصہ وہیں گذرتا ہے اور انہوں نے اپنے وطن اصلی کو بھی نہیں باطل کیا ہے، تو جائے ملازمت اور کاروباری جگہ پر رہائش اختیار کرنا وطن اصلی کا حکم رکھتا ہے، اور وطن اصلی کے لئے اہل وعیال کی قید اتفاقی ہے احترازی نہیں ہے، اس لئے تنہا بھی رہائش ہو تو مذکورہ حکم میں وہ بھی داخل ہے، اور وطن اصلی کے لئے ذاتی مکان کا ہونا بھی شرط نہیں ہے، اور جب ذاتی مکان کی شرط نہیں ہے، تو خواہ اپنے مکان میں ہو یا کرایہ کے مکلان میں ہو اگر جائے پیدائش کی سی رہائشی سہولت اور بود وباش ہے تو وہ سب وطن اصلی میں داخل ہوگا۔

البتہ وہ ملازمین جن کا تبادلہ اور ٹرانسفر ہونا یقینی اور طے ہے، اسی طرح وہ کاروباری حضرات جو بسلسلہ کاروبار ایک جگہ پر مستقل رہائش نہیں رکھتے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتے رہتے ہیں، یا کمپنی کے وہ ملازمین جن کا تبادلہ ہوتا رہتا ہے اور وہ اپنی رہائش بھی منتقل کرتے رہتے ہیں، تو ان کا قیام ورہائش کم از کم پندرہ دن کا ہوگا تو ان کی رہائشی جگہ وطن اقامت کے حکم میں ہے۔

ہاں اگر اپنی رہائش کو ایک ہی جگہ رکھا، خواہ اہل وعیال کے ساتھ یا تنہا اور وقتی طور پر یا تبادلہ کی بنا پر جائے ملازمت یا جائے کاروبار صرف

[1] جامع العلوم مظفر پور۔

آمد و رفت ہے، مگر مستقل رہائش ایک ہی جگہ ہے تو یہ مستقل رہائش وطن اصلی کے حکم میں ہے اور اس کا مدار بھی نیت پر ہے، بقیہ قیام کی جگہ جو غیر مستقل اور عارضی ہے تو وہ وطن اقامت ہوگا اگر وہاں پندرہ دنوں تک قیام کی نیت ہوگی۔

لہذا مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی اور وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

۲- جو لوگ کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ و کمپنی کی طرف سے دئے گئے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہوں تو ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار ہوگی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا چاہئے۔

۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو، بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان ذاتی نہ ہو، تو اس کے لئے بھی یہی حکم ہے کہ وہ جگہ وطن اصلی کے حکم میں ہوگی اور اتمام کرے گا۔

# قصر واتمام کے احکام اور وطن اقامت

مولانا سلطان احمد اصلاحی [1]

سوال نامہ میں مذکور تفصیل کے مطابق قائم کردہ سوالات کے جوابات بترتیب حاضر خدمت ہیں:

وطن اقامت میں اگر مکان بنالیا جائے تو اس کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی، اسی طرح وطن میں تعدد ہوسکتا ہے، مثال کے طور پر اگر کسی شخص کے دو بیویاں ہوں جن میں ایک علی گڑھ اور ایک دہلی میں قیام کرتی ہو، دونوں جگہ اس کے مکانات ہوں، وقفہ وقفہ سے اس کا دونوں جگہ قیام رہتا ہو تو یہ دونوں ہی وطن اقامت اس کے لئے وطن اصلی کے درجہ میں ہوں گے اور اس جزئیہ کی بنیاد پر کہ:

''وإذا دخل المسافر مصره أتم الصلوٰة وإن لم ينو الإقامة۔

(اور مسافر جب اپنے شہر میں داخل ہوجائے تو وہ نماز پوری پڑھے گا اگرچہ وہ اس میں قیام کی نیت نہ کرے)۔

وہ ان شہروں میں پہنچتے ہی نماز پوری پڑھے گا، اگرچہ اس کا یہاں رہنا پندرہ دن سے کم چند روز ہی کے لئے کیوں نہ ہو۔

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا اور کرایہ کے مکان میں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں ایسے لوگوں کا وطن اقامت بھی وطن اصلی شمار ہوگا، اور چند دن قیام کی صورت میں بھی یہ یہاں بجائے قصر کے اتمام کریں گے، یعنی کہ کسی سفر کے بعد یہاں ان کا چند دن ٹھہر کر نئے سفر کا ارادہ ہو تو درمیان کی اس مدت میں وہ قصر نماز پڑھنے کے بجائے پوری نماز پڑھیں گے۔

۳- اسی طرح وطن اقامت میں کرایہ کے مکان میں تنہا رہنے والا بھی قصر کے بجائے اتمام کرے گا اور اس کا یہ وطن اقامت بھی اس کے لئے وطن اصلی کے حکم ہوگا۔

البتہ اس سوال نامہ میں پہلے پیراگراف کے آخر میں یہ جو کہا گیا ہے کہ وطن اصلی اور وطن اقامت دونوں میں یکساں طور پر قصر کے بجائے اتمام کرے گا تو یہ بات اس تعمیم کے ساتھ درست نہیں ہے، صحیح بات یہ ہے کہ وطن اصلی، یعنی کہ آدمی کی جو جائے پیدائش ہو یا ہندوستان کے لحاظ سے جہاں اس کی پشتینی زمین وجائداد ہو، اگر وہاں پہنچ کر بھی وہ اپنے کو اجنبی اور مسافر جیسا محسوس کرنے لگے تو اس کے اتمام کے بجائے قصر کی گنجائش ہونی چاہئے، یعنی کہ اس کا اپنے لوگوں سے ملنے ملانے کے لئے تو وطن جانا ہوتا ہو، لیکن اس کو اپنا اصل گھر وہ وطن اقامت لگتا ہو جہاں اس نے مکان بنوالیا ہے اور جہاں زیادہ تر اپنے بال بچوں کے ساتھ رہتا ہو تو اگر اس کے قدیمی اور پشتینی وطن میں کچھ زمین جائداد باقی بھی ہو تو اس کے لئے اتمام کے بجائے قصر کی گنجائش رہنی چاہئے، اس سلسلے میں قدوری کا متن بہت صاف ہے:

''ومن كان له وطنًا فانتقل منه واستوطن غيره ثم سافر فدخل وطنه الأول لم يتم الصلوٰة''

(مختصر القدوری حوالہ سابق)۔

---

[1] دودھ پور، علی گڑھ۔

(اور جس کا کوئی وطن ہو پھر وہ وہاں سے نقل مکانی کرلے اور دوسرا وطن بنالے پھر وہ سفر کرے اور اپنے پہلے وطن میں داخل ہو تو وہ نماز پوری نہیں پڑھے گا)۔

اس کے حق میں اگر چہ دلیل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اس عمل سے دی گئی ہے کہ ہجرت کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بجائے اتمام کے قصر کیا، اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھی مہاجرین صحابہؓ کے اس معاملہ میں عمل کو اگر ان کے ساتھ خاص مانا جائے ہجرت ان کے لئے فرض تھی اور وہ دوبارہ مکہ کو وطن نہیں بنا سکتے تھے، اس دلیل سے ہٹ کر بھی اوپر کے جز کی اہمیت برقرار رہتی ہے، بسا اوقات آدمی کا وطن اصلی زمین جائداد کے باوجود اس کے لئے اجنبی سا لگتا ہے، اندریں صورت ہر حال میں وہاں قصر کے بجائے اتمام کی رائے نظر ثانی کی طالب ہے۔

''قدوری'' میں اسی مقام پر وطن کی تین قسمیں: وطن اصلی، وطن اقامت اور وطن سکنیٰ بتائی گئی ہیں، وطن اصلی کے بجائے وطن اہلی کی اصطلاح بہت اچھی ہے، صحیح معنی میں آدمی کا وطن وہی ہے جہاں کہ وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو اور بوجوہ اس کے لئے اس کی اہمیت اس کی جائے پیدائش اور رشتہ وطن سے بدرجہا بڑھ جاتی ہے۔

وطن اہلی تو وہ ہوا جہاں آدمی اپنے بال بچوں کے ساتھ مستقل رہتا ہو، وطن اقامت وہ جہاں اس کا قیام پندرہ دن یا اس سے زائد ہو اور وطن سکنیٰ وہ جہاں اس کا قیام پندرہ سے کم کے لئے ہو۔

آج کے حالات میں وطن اصلی کے بجائے وطن اہلی کو ابھارنے اور اس کو اصلی اہمیت دینے کی ضرورت ہے، صحیح معنی میں وطن اصلی کی اہمیت اسی صورت میں ہے، جبکہ وہ وطن اہلی ہو، جہاں اس کے اہل وعیال اس کی آل اولاد میں سے کوئی رہتا ہے، آج کے حالات میں عام طور پر وطن اصلی میں قیام پندرہ دن سے زائد مشکل ہوتا ہے، سو اس کو وطن اصلی کے بجائے وطن اقامت کہنا بہتر ہے، ہاں جن کا اپنے اصلی وطن میں باضابطہ رہائشی بندوبست (Establishment) ہو اور وہ وہاں گھر کے سکون کے ساتھ طویل قیام کر سکتے ہوں ان کا معاملہ ایک ہے اور ان کے لئے بجائے قصر کے اتمام کا حکم ہونا چاہئے۔

# سفر وحضر میں قصر واتمام کا حکم

مولانا ابوسفیان مفتاحی[1]

## ۱-سوال

اس دور میں کسب معاش کے ذرائع کی وسعت کی وجہ سے ایک نئی صورت حال یہ پیدا ہوئی ہے کہ بہت سے لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور ان کا سال کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گذرتا ہے، عید، بقرعید یا طویل تعطیلات میں وہ اپنے وطن اصلی کی طرف جاتے ہیں، پھر لوٹ آتے ہیں، زندگی کے اسباب بھی اسی دوسری جائے قیام میں بتدریج مہیا ہو جاتی ہیں، بلکہ بعض اوقات وطن اصلی سے زیادہ رہائشی سہولتیں یہاں میسر ہوتی ہیں، بعض لوگ یہیں مکان بنا لیتے ہیں، بعض حضرات کرایہ کے مکان پر اکتفاء کرتے ہیں، اہل وعیال کو چھوڑ کر تنہا مقیم ہوتے ہیں اور کچھ اہل وعیال کے ساتھ یہاں قیام پذیر ہوتے ہیں تو اس صورت مسئولہ میں اگر وہاں مکان بنا لیا جائے تو قیام کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی، کیونکہ وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، چنانچہ فتاوی رحیمیہ (۵ /۸-۹) میں اس مسئلہ کو یوں مثال سے سمجھا رہے ہیں، اگر راندیر وطن اصل قائم رکھتے ہوئے حیدرآباد یا ممبئی کو ہمیشہ رہنے کی نیت سے وطن اصلی بنالیا ہو تو دونوں مقام راندیر اور ممبئی یا راندیر اور حیدرآباد) وطن اصلی ہوں گے، وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں اور اگر ہمیشہ رہنے کی غرض سے حیدرآباد یا ممبئی کو وطن اصلی نہیں بنایا ہے اور راندیر سے تعلقات ختم نہیں کئے ہیں تو راندیر وطن اصلی ہے اور حیدرآباد اور ممبئی وطن اقامت۔

## ۲-سوال

جو لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن سے تعلق باقی رکھتے ہوئے ملازمت کی جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں، لیکن مکان نہیں بناتے کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں، ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہیں اور مع اہل وعیال رہتے ہیں یا تنہا رہتے ہیں تو اس صورت میں ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار نہ کی جائے، کیونکہ وطن اصلی اس کو کہتے ہیں جس کو انسان سکونت اختیار کرنے کی نیت سے اور وہاں سے کوچ نہ کرنے کے ارادہ سے وطن بنانا ہے، جیسا کہ شامی میں ہے:

"أو توطنه إن عزم على القرار فيه عدم الارتحال وإن لم يتأهل" (شامی ۱/۵۸۶)۔

پس اگر وہ اس نیت سے ہو تو اصل کی طرح وہ جگہ شمار ہوگی، ورنہ نہیں تو اگر وہ نیت مذکورہ رکھتا ہے تو کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتا ہے تو اس کو اتمام کرنا چاہئے کہ وہ مقیم ہے، اور اگر یہ نیت نہیں رکھتا تو کسی سفر کے چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتا ہو تو قصر کرنا چاہئے کہ وہ مسافر ہے، الغرض فیصلہ نیت پر موقوف ہے۔

## ۳-سوال

اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہے ... یہاں بچے ساتھ رہتے ہوں اور مکان بھی ذاتی ہو تو اس کے لئے بھی وہی حکم ہے جو سوال دو کے جواب میں ذکر ہوا کہ نیت کا اعتبار ہوگا، اگر رہنے اور مستقل توطن کرنے کی نیت ہو تو مقیم ہوگا، اتمام کرے گا اور اگر یہ نیت نہیں ہے تو مسافر ہوگا قصر کرے گا۔

[1] مفتاح العلوم مئو۔

# جائے ملازمت وتجارت میں مستقل قیام

مولانا عبداللطیف پالن پوری[1]

## کسی اور مقام پر مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام کا حکم

۱- جس شخص نے وطن اصلی کے ساتھ تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور مقام پر ذاتی مکان بنا کر اہل وعیال کے ساتھ مستقل سکونت اختیار کرلیا تو یہ جائے قیام وطن اصلی کی حیثیت اختیار کرلے گی، اس طرح وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں۔

''والوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها، وهذا الوطن يبطل بمثله لا غير، وهو أن يتوطن في بلدة أخرى وينقل الأهل إليها، فيخرج الأول من أن يكون وطنا أصليا حتى لو دخله مسافرًا لا يتم'' (البحر الرائق ۲/۱۴۷)۔

''وفي المجتبى نقل القولين فيما إذا نقل أهله ومتاعه وبقي له دور وعقار، ثم قال: وهذا جواب واقعة ابتلينا بها'' (البحر الرائق ۲/ ۱۴۷)۔

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان أهل ودار في بلدتين أو أكثر، ولم يكن من نية أهله الخروج منها، وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة حتى أنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد والتي فيها أهله، فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱/ ۱۰۴)۔

۲- جن لوگوں نے جائے قیام میں ذاتی مکان نہیں بنایا ہے، بلکہ کرایہ کے مکان میں یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے ہوئے مکان میں رہتے ہیں، لیکن انہوں نے اس جگہ اہل وعیال کے ساتھ مستقل قیام کا ارادہ کرلیا ہے، تو ان کے حق میں بھی یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی اور ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے اگر دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا چاہئے:

''وفي المحيط: ولو كان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات وبقي له دور وعقار بالبصرة قيل: البصرة لا تبقى وطنًا له؛ لأنها إنما كانت وطنًا بالأهل لا بالعقار، ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة لم يكن له عقار صارت وطنًا له، وقيل: تبقى وطنا له؛ لأنها كانت وطنًا له بالأهل والدار جميعًا، فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل وإن أقام بموضع آخر (البحر الرائق ۲/ ۱۴۷)۔

۳- اگر کوئی شخص جائے قیام میں تنہا رہتا ہو، نہ ذاتی مکان ہو نہ بال بچے ساتھ ہوں، لیکن اس نے مستقل طور پر اس جگہ روزی کمانے کا ارادہ کررکھا ہے اور وقتی وعارضی اسفار کے وقت وہ اپنا سامان اپنے مقبوض مکان میں چھوڑ کر جاتا ہے، کسی کے پاس ودیعت رکھ کر نہیں جاتا تو اس کا یہ وطن اقامت وقتی اور عارضی اسفار سے باطل نہیں ہوگا (مستفاد از احسن الفتاوی ۴/ ۱۱۱-۱۱۲)۔

---

[1] مفتی جامعہ نذیریہ کاکوسی پٹن، شمالی گجرات۔

# جائے قیام میں مکان اور مستقل اقامت

مولانا محفوظ الرحمٰن[1]

۱- وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لینے کے بعد مکان بنا لینے سے یہ جگہ وطن اصلی ہو جائے گی اور اس شخص کے لئے وطن اصلی دو ہوگا۔ "درمختار" میں ہے:

"الوطن الأصلي وهو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه يبطل بمثله، إذا لم يبق له بالأول أهل فلو بقي يبطل، بل يتم فيهما" (۱/۱۰۸)۔

اور "البحر الرائق" میں "محیط" سے نقل کیا ہے:

"ولو كان له أهل بالكوفة وأهل بالبصرة فمات أهله بالبصرة وبقي له دور وعقار بالبصرة، قيل: البصرة لا تبقى وطنًا له، لأنها إنما كانت وطنًا بالأهل لا بالعقار، ألا ترى أنه لو تأهل ببلدة لم يكن له فيها عقار صار وطنا له، وقيل: تبقى له، لأنها كانت وطنًا له بالأهل والدار جميعا، فبزوال أحدهما لا يرتفع الوطن كوطن الإقامة يبقى ببقاء الثقل وإن أقام بموضع آخر" (۲/۱۴۷)۔

وفيه أيضًا: وكثير من المسلمين المتوطنين في البلاد ولهم دور وعقار في القرى البعيدة منها يصيفون بها بأهلهم ومتاعهم فلا بد من حفظها أنهما وطنان له لا يبطل أحدهما بالآخر"۔

جو لوگ وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی دوسرے مقام پر مع اہل وعیال کرایہ کے مکان میں یا کمپنی وادارہ کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہ رہے ہوں تو یہ مقام ان کے حق میں وطن اقامت ہوگا۔

۲- سفر سے واپسی کے بعد چند دن قیام کر کے پھر سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں قصر کرنا ہوگا۔

"البحر الرائق" میں ہے:

"يبطل الوطن الأصلي بمثله لا السفر ووطن الإقامة بمثله والسفر والأصلي" (۲/۱۴۷)۔

۳- تنہا شخص کے لئے جس کا ذاتی مکان نہ ہو یہ جگہ وطن اقامت ہے۔

---

[1] جامعہ مفتاح العلوم مئو۔

# وطن اصلی کا مصداق اور احکام قصر و اتمام

مولانا جمال الدین قاسمی[1]

حسب تصریح فقہاء وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، شرعاً وطن اصلی صرف اس جگہ کو نہیں کہتے جہاں انسان پیدا ہوا ہو، بلکہ ہر اس جگہ کو وطن اصلی کا درجہ حاصل ہے، جہاں انسان اپنے سامان تعیش اور اہل وعیال کے ساتھ مستقل قیام پذیر ہو، مثلاً جہاں آدمی کی جائے ملازمت ہو اور وہ وہاں اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو، یا اہل وعیال کے بغیر ملازمت کی وجہ سے اسے وہاں مستقل قیام کا ارادہ ہو، خواہ وہاں اپنا مکان بنایا ہو یا نہ بنایا ہو، بہر صورت وہ بھی وطن اصلی کے درجہ میں ہوگا، اسی طرح کسی کی چار بیویاں ہوں، اور ان میں سے ہر ایک کو مستقل طور پر الگ الگ شہروں میں رکھتا ہو، تو یہ چاروں شہر اس شخص کے حق میں وطن اصلی ہی شمار ہوگا، جائے ملازمت جہاں وہ سامان تعیش کے ساتھ رہتا ہو، یا سامان تعیش کے ساتھ اہل وعیال کو بھی رکھتا ہو، تو یہ بھی اس کے حق میں اس وقت تک وطن اصلی کے حکم میں ہوگا جب تک کہ وہ اپنے سامان تعیش یا اہل وعیال وسامان تعیش کے ساتھ اس جگہ کو ترک کر دیا ہو، یہی حکم اس وقت ہوگا، جبکہ نہ رہنے کے ارادے سے وہ اس شہر سے چلا گیا ہو، اور اپنا سامان تعیش اپنے ساتھ لے گیا ہو، یا پھر کسی اور جگہ اپنا سامان تعیش بطور امانت رکھ دیا ہو تو یہ صورت بھی مبطل وطن اصلی کہلائے گی، جیسا کہ کتب فقہیہ کے نصوص سے یہ سب باتیں ظاہر ہیں۔

اب ذیل میں سوالات کے جوابات اس طرح ہیں:

۱- وطن اصلی ہی کی حیثیت ہوگی، اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے۔

۲- یہ جگہ بھی وطن اصلی ہوگی اور کسی سفر سے واپسی کے بعد اگر چند دنوں قیام کر کے پھر سفر کا ارادہ ہو تو ان چند دنوں کے قیام کے دوران وہ پوری نماز پڑھے گا، قصر نہیں کرے گا۔

۳- اس کا حکم بھی وطن اصلی جیسا ہوگا، کیونکہ یہاں سے جو وہ سفر کرتا ہے تو عموماً اپنے ساتھ سامان تعیش نہیں لے جاتا ہے، یہیں چھوڑ کر جاتا ہے، اس لئے اس کا حکم بھی وطن اصلی جیسا ہوگا۔

[1] صدر مفتی دار العلوم حیدر آباد۔

# جائے ملازمت میں مع اہل وعیال قیام اور قصر واتمام

مولانا رشید احمد [1]

## وطن اصلی میں تعدد

۱- وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، مثلاً بہت سے مسلمان دوسرے شہروں میں مستقل طور پر اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور اپنے آبائی وطن میں ان کے مکان وجائداد موجود ہوتے ہیں اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ کچھ ایام گزارنے کے لئے آتے رہتے ہیں اور پھر واپس چلے جاتے ہیں اور اول کی وطنیت ختم کرنے کا قصد نہیں ہوتا ہے، اس طرح دونوں جگہیں ان کے حق میں وطن اصلی کی حیثیت رکھتی ہیں۔

''وکثیر من المسلمین المتوطنین فی البلاد ولهم دور وعقار فی القری البعیدة منها یصیفون بها بأهلهم ومتاعهم، فلا بد من حفظها، أنهما وطنان له، لا یبطل أحدهما بالآخر'' (بحر)۔

۲- جولوگ کرایہ کے مکان میں یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہتے ہوں اور اہل وعیال ساتھ ہوں اور ارادہ مستقل قیام کا ہے تو یہ جگہ ان کے حق میں وطن اصلی کی حیثیت سے ہوگی، البتہ کچھ لوگ ایسا بھی کرتے ہیں کہ بال بچوں کو کچھ دن کے لئے بغرض تفریح لے جاتے ہیں اور پھر مستقل طور پر اپنے آبائی وطن میں ہی رکھتے ہیں اور خود وہاں پر تنہا رہتے ہیں، چھٹی کے ایام اپنے وطن میں گزار کر پھر واپس چلے جاتے ہیں، لیکن مستقل قیام کی نیت ہے تو وہ وطن اصلی ہے، خواہ ذاتی مکان اور اہل وعیال ساتھ نہ ہوں۔

---

[1] مدرسہ اسلامیہ پورہ معروف۔

# وطن میں تعدد اور قصر واتمام کے احکام

مولانا عزیر اختر قاسمی [1]

کسی شخص کی جائے پیدائش اور اصل مکان ایک مقام پر ہے، مگر وہ کسی وجہ سے دوسری جگہ اقامت کئے ہوا ہے، اپنا مکان بھی بنالیا ہے اور گذر بسر کے لئے جتنے اسباب کی ضرورت ہوسکتی ہے وہ سب بھی مہیا کرلیا ہے تو وہ مقام اس شخص کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگا اور وہ تمام تفصیلات جو وطن اصلی سے متعلق ہیں وہ سب یہاں نافذ ہوں گی۔

دلیل :۱- اس لئے کہ وطن اصلی ہر وہ مقام ہے جہاں آدمی پیدا ہوا ہے یا جہاں اس نے شادی کی ہے اور بیوی کو وہیں رکھ رہا ہے، یا جہاں اس نے اقامت اختیار کرلی ہے اور وہ مقام مذکورہ بالا دونوں مقاموں کا غیر ہے۔

چنانچہ علامہ عبدالرحمن نے ''الفقہ علی المذاہب الاربعۃ'' میں یہی تحریر فرمایا ہے، عبارت اس طرح ہے:

''وهو الذى ولد الإنسان، أو له فيه زوج فى عصمته أو قصد أن يرتزق فيه. وإن لم يولد به، ولم لكن له به زوج'' (كتاب الفقه على المذاهب الاربعه ۱/۴۸۰)۔

''درمختار'' میں بھی یہی لکھا ہے:

''الوطن الأصلى هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار على هامش ردالمحتار ۲/۶۱۳)۔

اور اس لئے بھی کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ اقامت پذیر ہوگئے اور یہیں زندگی گذارنے کا ارادہ فرمالیا تو اللہ تعالی نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے اس کو وطن اصلی قرار دیدیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب بھی کسی سفر سے واپس تشریف لائے تو یہاں نمازوں میں اتمام فرمایا، یعنی فرض رباعیہ کو چار ادا کیا ہے، خواہ آپ کا ارادہ پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کا رہا ہو یا نہ رہا ہو۔

علامہ شامی نے ''توطنہ'' کی مزید وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ وہ وطن اصلی کہلائے گا جہاں آدمی نے مستقل اقامت کا ارادہ کرلیا ہے اور وہاں سے جانے کا ارادہ نہیں ہے، عبارت اس طرح ہے:

''أو (توطنه) أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

لہٰذا کسی شخص کا اپنی جائے پیدائش کے علاوہ دوسرے مقام پر مکان بنالینا اسباب زندگی کا مہیا کرلینا اور زندگی کے ایام وہیں گذارنا یہ سب دلیل ہے اس بات کی کہ اس نے یہاں قیام کرنے اور یہاں سے رخصت ہوکر دوسرے مقام پر نہ جانے کا پختہ ارادہ کرلیا ہے، لہٰذا یہ مقام اس شخص کے لئے وطن اصلی کے حکم میں ہوگا۔

---

[1] جامعہ اسلامیہ بالاساتھ سیتامڑھی۔

## وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں

ابھی اوپر ذکر کیا گیا ہے کہ وطن اصلی ہر وہ جگہ ہے جہاں آدمی پیدا ہوا ہے، یا وہاں اس نے شادی کر رکھی ہے یا وہاں اس نے اپنی رہائش گاہ بنالی اور مستقل وہیں زندگی گذارنے کا ارادہ بھی ہے، اس تعریف میں علامہ شامی نے تین باتوں کو بذریعہ ''أو'' حرف عطف ذکر فرمایا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ وطن اصلی کم از کم تین تو ہو ہی سکتا ہے، ایک وہ مقام جہاں پیدا ہوا اور نا ہنوز وہاں سے ہجرت نہیں کیا ہے، دوسرا وہ مقام جہاں اس نے شادی کی اور وہیں اس کی بیوی بھی رہتی ہو، تیسرا وہ مقام جہاں نہ اس کی جائے پیدائش ہے اور نہ وہاں وہ شادی کر کے بیوی کو رکھتا ہے، بلکہ وہاں اس نے اپنا مکان بنالیا اور اسباب زندگی مہیا کر لی ہے کہ اب یہاں سے دوسری جگہ نہیں جائے گا۔

اور اس کی ایک قوی دلیل یہ بھی ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا قیام ہجرت کے بعد سے مدینہ منورہ میں تھا اور تا مدت عمر رہا، مگر انہوں نے اپنے آخری دور خلافت میں مکہ میں بھی ایک شادی کر لی تھی اور جب یہاں تشریف لائے تو گرچہ پندرہ دن یا زائد قیام کا ارادہ نہ ہوتو تا ہم نمازوں میں وہ اتمام فرمایا کرتے تھے، یعنی فرض رباعیہ کو چار ہی پڑھتے تھے، چنانچہ عبد الرحمن راوی واقعہ نقل فرماتے ہیں حضرت عثمان ابن عفانؓ نے منی میں فرض رباعیہ کو چار ادا کیا تو لوگوں نے ان پر نکیر کیا تو انہوں نے فرمایا:

''إني تأهلت بمكة منذ قدمت''۔

یعنی جب سے میں مکہ آیا اس وقت سے میں نے مکہ میں اپنا گھر بنالیا ہے اور مولانا تقی عثمانی مدظلہ العالی نے ''درس ترمذی'' میں یہ تاویل ذکر فرمائی ہے۔ (درس ترمذی ۲/ ۳۳۰)۔

اور حضرت تھانویؒ نے ''امداد الفتاوی'' میں تحریر فرمایا ہے: ایک شخص کے لئے دو وطن اصلی ہو سکتا ہے (۱/ ۵۸۵)۔

اور ''رد المحتار'' میں بھی ایک قول جو لکھا ہے اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ ایک شخص کے لئے متعدد وطن اصلی ہو سکتا ہے (۲/ ۶۱۴)۔

اور ''الموسوعۃ'' میں بھی لکھا ہے کہ ایک شخص کے لئے متعدد وطن اصلی ہو سکتا ہے (۲۷/ ۲۶۷)۔

# جائے قیام میں سفر وحضر کے احکام

مولانا ارشد فاروقی[1]

وطن اصلی و وطن اقامت کی تعیین میں فقہی روایات پر نگاہ ڈالنے سے پتہ چلتا ہے کہ زیادہ تر مدار عرف ہے اور عرف ہی کو دخل سفر کے زیادہ احکام میں ہے۔

''أو علی سفر فعدة من أيام أخر'' (بقرہ: ۱۸۲)۔

نصوص سے سفر و اقامت اور حضر کے ثبوت کا استدلال کیا جاتا ہے وطن کی دو قسمیں معروف ہیں:

۱- وطن اصلی ۲- وطن اقامت۔

۱- وطن اصلی کئی ہو سکتے ہیں۔ شامی میں ''شرح منیہ'' سے نقل کیا گیا ہے:

''ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخل صار مقيمًا'' (فتاوی دار العلوم ۴/ ۴۴۹)۔

(اگر دو شہروں میں اہل خانہ ہوں تو جس شہر میں جائے گا مقیم رہے گا)۔

اگر ایک شخص وطن اصلی کو باقی رکھتے ہوئے دوسرے شہر میں وطن اصلی کی طرح بود و باش اختیار کرتا ہے اور اس کی نیت و عمل میں یکسانیت بھی ہے تو ایک وطن سے زائد وطن ہو سکتے ہیں، ملکی قوانین میں بھی ایک شخص کو دوہری شہریت حاصل کرنے کا اختیار ہے، اس طرح وطن اصلی کا ایک ہی ملک میں ہونا ضروری نہیں، بلکہ کئی ملکوں میں ہو سکتا ہے، جب قرآن نے کڑے شرائط کے ساتھ چار شادی کی اجازت دی ہے تو چار مختلف مقامات میں متاہلانہ زندگی گذارنے کی صورت میں چار وطن اصلی ہو سکتے ہیں، یہ قید اتفاقی ہے، فقہاء نے صراحت کی ہے اگر کسی شہر میں شادی کر لے اور وہیں کا ہو کر گھر داماد بن کر رہ جائے تو یہ وطن اصلی ہے۔

۲- جو لوگ وطن اصلی سے مسافت سفر کے بقدر دور ملازمت کے سلسلے میں قیام کرتے ہیں ادارہ یا کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ مکان یا کرایہ کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں ان کی حیثیت و رہائش وطن اقامت ہی کی تعریف میں داخل ہے، اگر ملازمت سرکاری یا بڑی کمپنی کی ہے تو تبادلہ کا خطرہ منڈلاتا رہتا ہے، پرائیوٹ ملازمت ہے تو ملازمت چھوٹنے کا اندیشہ برقرار رہتا ہے، اگر کسی متوسط و ادنی مدرسے کی ملازمت ہے تو مہتمم کے عتاب کی تلوار ہمہ وقت لٹکتی رہتی ہے۔

اس لئے ان حالات میں وطن اصلی کا حکم ان قیام گاہوں پر جاری نہیں ہو سکتا۔

۳- ایسی قیام گاہوں میں تنہا قیام رہے یا اہل وعیال کے ساتھ دونوں کا حکم ایک ہی ہے، البتہ ایک صورت بہ حیثیت افراد کے ایسی ضرور ہے جسے وطن اصلی کا حکم ملنا چاہئے وہ ہے چلتے ہوئے معیاری مدرسے کے صاحب اثر و رسوخ مہتمم و ناظم کی، جب ایسی قیام گاہ میسر ہو اور ان کی نیت بھی ہو تو وطن اصلی کے احکام جاری ہوں گے۔

واضح رہے کہ ایسے ملازمین جو وطن اصلی سے بقدر مسافت دوری پر ملازمت کرتے ہیں اور اسباب رہائش ساز و سامان انہیں مہیا ہے ان کی اس حالت کی تعیین میں علماء دیوبند مفتی نظام الدین مفتی محمود الحسن مفتی عبدالرحیم لاجپوری نے وطن اقامت کا قول اختیار کیا ہے، لیکن مولانا رشید احمد صاحب ''احسن الفتاوی'' نے بڑے شد و مد سے ایسے ملازمین کے لئے وطن اصلی کے احکام جاری کرنے کو منتخب کیا ہے، راجح قول علماء دیوبند کا ہے، وجوہ ترجیح سوال نمبر ۲ کے جواب میں مذکور ہے۔

---

[1] دہلی۔

# وطن اصلی کی صورتیں اور قصر و اتمام کا مسئلہ

مولانا سید اسرار الحق سبیلی [1]

## ۱-وطن اصلی میں تعدد

مذکورہ جائے قیام میں اگر ذاتی مکان بنا کر اہل وعیال کے ساتھ رہا جائے تو وہ وطن اصلی شمار ہوگا اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، ملک العلماء علامہ کاسانی کا بیان ہے:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدا أو أكثر بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها. وإن كان هو ينتقل من أهل إلى أهل في السنة. حتى إنه لو خرج مسافرًا من بلدة فيها أهله ودخل في أي بلدة من البلاد التي فيها أهله. فيصير مقيمًا من غير نية الإقامة'' (بدائع الصنائع ۱۰۳/۱ ۱۰۴)۔

(وطن اصلی ممکن ہے کہ ایک یا اس سے زائد ہو اس طرح کہ کسی کا خاندان اور مکان دو یا دو سے زیادہ شہروں میں ہو اور اس کے گھر والوں کا اس سے نکلنے کا ارادہ نہ ہو، اگر چہ کہ وہ خود سال میں ایک خاندان سے دوسرے خاندان رہ رہا ہے، مسافر بن کر نکلا اور کسی بھی ایسے شہر میں داخل ہوا جہاں اس کا خاندان آباد ہے تو وہ اقامت کی نیت کے بغیر ہی مقیم ہو جائے گا)۔

## ۲-کرایہ یا کمپنی کے مکان میں رہائش

مذکورہ مقام میں جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہو کرایہ یا ادارہ و کمپنی کے مکان میں اہل وعیال کے ساتھ مستقل طور پر رہ رہے ہوں، تو یہ جگہ وطن اصلی کی طرح ہی شمار ہوگی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا چاہئے، کیونکہ فقہاء نے اقامت کے مسئلہ میں اہل وعیال کا اعتبار کیا ہے، نہ کہ مکان کا۔ علامہ ابن عابدین شامی نے ''شرح منیہ'' سے نقل کیا ہے:

''إذا المعتبر الأهل دون الدار. كما لو تأهل ببلدة واستقرت سكنا له وليس له فيها دار وقيل: تبقى'' (ردالمحتار ۶۱۴/۲)۔

کیونکہ اعتبار بیوی کا ہے نہ کہ مکان کا، جیسا کہ کوئی کسی شہر میں شادی کر کے وہاں رہائش اختیار کر لے اور وہاں اس کا مکان نہ ہو اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ وطن باقی رہے گا۔

## ۳-جائے ملازمت میں تنہا قیام کا حکم

اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہے بال بچے ساتھ نہ ہوں اور ذاتی مکان بھی نہ ہو تو پندرہ دن یا اس سے زیادہ رہنے کی صورت میں وہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت شمار ہوگی۔

علامہ شامی کا بیان ہے:

---

[1] رفیق المعہد العالی الاسلامی حیدرآباد۔

''قال في النهر: ولو نقل أهله ومتاعه وله دور في البلاد لا تبقى وطنًا له وقيل: تبقى'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)۔

(نہر میں ہے: اگر اپنے اہل واعیال اور سامان کو منتقل کر دیا اور اس کے اس شہر میں مکانات ہیں تو وہ اس کا وطن باقی نہیں رہے گا اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ باقی رہے گا)۔

''ردالمحتار'' اور دوسری کتب فقہ کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی آبائی وطن کے علاوہ وہ جگہ ہے جہاں انسان اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو، خواہ وہاں ذاتی مکان ہو یا نہ ہو اور تنہا قیام کرنے کی جگہ کو وطن اصلی قرار نہیں دیا جاسکتا ہے۔

## خلاصہ جوابات

۱- ملازمت یا کاروبار کے مقام میں ذاتی مکان بنا کر اہل وعیال کے ساتھ رہائش اختیار کی جائے تو یہ جگہ وطن اصلی شمار ہوگی اور ایک سے زائد وطن اصلی ہوسکتا ہے۔

۲- جو لوگ مقام ملازمت میں کرایہ یا ادارہ کی جانب سے فراہم کردہ مکان میں اہل وعیال کے ساتھ مستقلاً قیام کرتے ہوں تو وہ جگہ ان کے لئے وطن اصلی ہی کے حکم میں ہوگی۔

۳- جو لوگ مقام ملازمت میں تنہا ہی قیام کرتے ہوں، اور دوسری جگہ ان کا خاندان رہتا ہو تو وہ جگہ ان کے لئے وطن اقامت کی طرح ہوگی۔

# کسی جگہ مستقل قیام کی صورت میں قصر و اتمام کا حکم

مولانا ابوالبقاء ندوی [1]

۲- دونوں سوالوں کا جواب مشترک ہے کہ مذکورہ جائے قیام کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی اور صورت مذکورہ فی السوال میں اتمام کرنا ہوگا۔

وطن اصلی کی تعیین وتشریح کے سلسلے میں فقہائے کرام کے جو اقوال منقول ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی جگہ کے وطن اصلی ہونے کے لئے اتنا کافی ہے کہ وہاں اپنے اہل وعیال کے ساتھ قیام پذیر ہو، وہ جگہ اس کی ذاتی ملکیت میں ہو یا نہ ہو۔

چنانچہ علامہ شامی فرماتے ہیں:

''لو کان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا، فإن ماتت زوجته في إحداهما وبقي له فيها دور وعقار قيل: لا يبقى وطنًا له، إذا المعتبر الأهل دون الدار'' (ردالمحتار ۲/۶۱۴)

وقال أيضا: ''لو نقل أهله ومتاعه وله دور في البلد لا تبقى وطنا له، وقيل: تبقى'' (۲/۶۱۴)

قال في الدر المختار: ''الوطن الأصلي يبطل بمثله إذا لم يبق له بالأول أهل، فلو بقي لم يبطل بل يتم فيهما'' (۲/۶۱۴)۔

وقال في البدائع: ''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك'' (بدائع ۱/۴۹۸)۔

وفي الفتاوى الهنديه أيضًا:

''ويبطل الوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله، ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرى، فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما'' (فتاوى ہندیہ ۱/۱۴۲)۔

فتاوی قاضی خان میں ہے:

''وإن تأهل بهما كان كل من الموضع وطنًا أصليًا له'' (فتاوى قاضي خان ۱/۱۶۶، نیز دیکھئے: فتح القدیر ۲/۴۶)۔

مذکورہ بالا عبارات فقہیہ سے مجموعی طور پر یہ ثابت ہوتا ہے کہ اصل اعتبار اہل وعیال کا ہے اور اس لحاظ سے وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے۔

۳- سابقہ تفصیلات سے یہ بات واضح ہو چکی ہے کہ دوسرے مقام میں آدمی جب تک اہل وعیال کے ساتھ قیام پذیر نہ ہوا سے وطن اصلی کی حیثیت حاصل نہ ہوگی، لہٰذا اس صورت میں ظاہر ہے کہ وہ مسافر قرار پائے گا، کیونکہ وطن اقامت سفر کی وجہ سے باطل ہو جاتا ہے۔

چنانچہ ''البحر الرائق'' میں ہے:

''وهذا الوطن أي الوطن الأصلي يبطل بمثله لا غير وهو أن يتوطن في بلدة أخرى وينتقل الأهل إليها'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

---

[1] جامعۃ الفلاح، اعظم گڈھ، یوپی۔

# وطن اصلی میں تعدد کا مسئلہ

مفتی سید باقر ارشد قاسمی[1]

۱- وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے، اس تعدد کی تین وجوہ ہیں: پہلی مقام ولادت جہاں اس کی کچھ نہ کچھ جائداد وغیرہ موجود ہو، دوسری سسرالی مقام اور تیسری وہ جگہ جس کو اس نے جائے اقامت بنالی ہو جیسا کہ علامہ حصکفیؒ نے لکھا ہے کہ:

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر المختار ۲/۶۱۴)

''الوطن الأصلی هو الذی ولد فیه أو تزوج أو لم یتزوج وقصد التعیش فیه لا الارتحال عنه. ووطن الإقامة موضع نوی الإقامة فیه نصف شهر فما فوقه'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲/۳۴۱)۔

اس لحاظ سے اگر کوئی جائے قیام میں مکان بھی بنالے اور مستقل رہائش اختیار کرلے تو وہ بھی اس کے لئے وطن اصلی کے مقام میں ہے، لہٰذا یہ یہاں پر اتمام کرے گا۔

۲- یہ جگہ ان کے حق میں وطن اصلی کی طرح شمار ہوگی اور یہ یہاں اتمام کریں گے، قصر نہیں۔

۳- مستقل بود وباش کی وجہ سے ایسے شخص کے لئے یہ جگہ وطن اصلی ہوگی۔

# وطن اصلی اور وطن اقامت کے احکام

مولانا محمد افتخار احمد[1]

۱- مذکورہ جائے قیام کی حیثیت اگر وہاں مکان بنالیا جائے تو وطن اصلی کی ہوگی یا نہیں اور کیا وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے؟

فقہاء کی تصریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ وطن کی تین قسمیں ہیں۔

۱- وطن اصلی، ۲-وطن اقامت، ۳-وطن سکنیٰ۔

وطن اصلی کی وضاحت ''نورالایضاح'' نے یوں کی ہے:

''الوطن الأصلی هو الذی ولد فیه أو تزوج أو لم یتزوج وقصد التعیش لا الارتحال عنه''۔

(وطن اصلی وہ ہے جہاں پیدا ہوا ہو یا جہاں شادی کی ہو یا جہاں زندگی بسر کرنے کا قصد کرلیا ہو اور وہاں سے چلے جانے کا ارادہ نہ ہو)۔

وطن اقامت: ''وطن الإقامة ہو موضع نوی الإقامة فیه نصف شهر فما فوقه''۔

(وطن اقامت وہ جگہ ہے جہاں آدھا مہینہ یا اس سے زیادہ مدت قیام کرنے کا ارادہ ہو) (حوالہ سابق/۱۰۹)۔

۳- وطن سکنیٰ: وہ ہے جس میں مسافر پندرہ روز سے کم ٹھہرنے کی نیت کرے (زیلعی/ ۲۱۴)۔

## وطن اصلی دوسرے وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے

کتب فقہ کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک وطن اصلی دوسرے وطن اصلی سے باطل ہوجاتا ہے، یعنی اگر کوئی شخص کسی مقام میں پوری عمر سکونت کے ارادہ سے مقیم تھا اس کے بعد اس نے اس قیام کو چھوڑ کر دوسرے مقام میں اسی نیت سے سکونت اختیار کرلی تو اب یہ دوسرا مقام وطن اصلی ہوجائے گا اور پہلا مقام وطن اصلی نہ رہے گا، یہاں تک کہ اگر ان دونوں مقاموں میں سفر کی مسافت ہو اور اس دوسرے مقام سے سفر کرکے پہلے مقام میں جائے گا تو مقیم نہ ہوگا (کتاب الفقہ ۱/ ۴۷۷)۔

وطن اصلی وطن اقامت سے باطل نہیں ہوتا، یعنی اگر کوئی شخص کسی مقام میں پندرہ روز کی سکونت اختیار کرلے اور اس کے بعد اپنے وطن اصلی میں جائے تو وہاں پہنچتے ہی مقیم ہوجائے گا (علم الفقہ ۲/ ۳۲)۔

## وطن اصلی سفر سے باطل نہیں ہوتا

وطن اصلی بدلنے کی صورت یہ ہے کہ اس جگہ کو چھوڑ کر کسی دوسرے شہر یا بستی میں مع اہل وعیال کے منتقل ہوجائے اور وہیں عمر گزارنے کی نیت کرلے تو اب یہ وطن اصلی بن گیا (بدائع)۔

---

[1] جامعہ مفتاح العلوم مئو۔

اور جب تک پہلے وطن کو چھوڑنے اور دوسری جگہ کو وطن بنانے کی نیت نہ کرلے تو پہلا وطن ہی وطن اصلی رہے گا۔

اور اگر کوئی اپنے وطن اصلی کو باقی رکھتے ہوئے کسی دوسری جگہ مکان بنالیتا ہے اور مع اہل وعیال وہاں ہمیشہ رہنے کی نیت بھی کرلیتا ہے تو دونوں مقام وطن اصلی ہوں گے۔

صاحب ''البحر الرائق'' رقم طراز ہیں:

''وطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته، أو بلدة أخری اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده، ولیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش فیها، وهذا الوطن یبطل بمثله لا غیر وهو أن یتوطن فی بلدة أخری وینتقل الأهل إلیها، فیخرج الأول أن یکون وطنًا أصلیًا، حتی لو دخله مسافرًا لا یتم، قیدنا بکونه انتقل عن الأول بأهله، لأنه لو لم ینتقل بهم، ولکنه استحدث أهلًا فی بلدة أخری: فإن الأول لم یبطل ویتم فیها'' (البحر الرائق ۲/۱۳۶)۔

مندرجہ بالا تصریحات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے اور شرعاً وطن اصلی صرف اس جگہ کو نہیں کہتے ہیں جہاں پیدا ہوا ہو، بلکہ ہر اس جگہ کو وطن اصلی کا درجہ حاصل ہے جہاں انسان اپنے اثاثہ وسامان تعیش اور اہل وعیال کے ساتھ مستقل قیام پذیر ہو، مثلاً آدمی کی جائے ملازمت یا جائے تجارت جہاں وہ اپنے اہل وعیال وسامان کے ساتھ رہتا ہو وہ بھی وطن اصلی کے درجہ میں ہوتا ہے۔

۲- چونکہ وطن اصلی قرار کو کہتے ہیں، یعنی وہاں رہنا مقصود ہو، اس لئے اگر کوئی شخص جائے ملازمت پہ کرایہ کے مکان میں ہو یا کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ہو اور ساتھ میں اہل وعیال ہوں، نیز وہاں مستقل قیام کا ارادہ ہو تو یہ جگہ وطن اصلی ہی شمار ہوگی اور جو احکام وطن اصلی میں رہنے والے جاری ہوتے ہیں وہی احکام اس پر بھی جاری ہوں گے۔

۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہ رہا ہو بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو کرایہ، یا کمپنی کی طرف سے دیا گیا ہو تو اگر ملازم کا ارادہ وہاں مستقل رہنا ہو تو بھی اس جگہ کو وطن اصلی ہی مانا جائے، کیونکہ اس پر بھی وطن اصلی کا مقصود قرار صادق آتا ہے اور اگر ارادہ مستقل رہنے کا نہ ہو تو وہ جگہ اس کے لئے وطن اصلی قرار نہیں دی جائے گی۔

# وطن اصلی اور جائے قیام میں قصر واتمام کا حکم

مفتی فیاض قاسمی ؎

## وطن اصلی کی تعریف

''الوطن الأصلی هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (درمختار ۱/۵۳۲)۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی کی جائے پیدائش یا کسی کا کسی جگہ صرف شادی کرلینا یا کسی جگہ کو مستقل اقامت کے لئے اختیار کرلینا وطن اصلی کہلائے گا، لیکن ان تینوں الفاظ کی تشریح میں کچھ تفصیل ہے:

اکثر کتب فقہ نے موطن ولادت کو مطلق رکھا ہے، لیکن ''فتاوی قاضی خان'' نے جائے پیدائش کے ساتھ سکونت کی بھی قید لگائی ہے:

''إن كان ذلك وطنا أصليا بأن كان مولده وسكن فيه أو لم يكن مولده ولكنه تأهل به، وجعله دارًا يصير مقيمًا بمجرد العزم إلى الوطن'' (عالمگیری ۱/۱۶۵)۔

نیز ''الفقہ الاسلامی'' میں بھی محل میلاد کی تعریف:

''هو البلد الذی ولد ونشأ فيه، وفيه أهله وعشيرته'' (الفقه الاسلامی وادلته ۲/۱۳۶۳) میں اہل وخاندان اور پرورش و پرداخت کی قید ہے۔

صاحب ''مراقی الفلاح ودرمختار'' وغیرہ نے تو محض تزوج کو وطن اصلی کا سبب قرار دیا ہے، لیکن ''کبیری'' وغیرہ نے سکونت کی بھی قید لگائی ہے، البتہ شامی نے ''درمختار'' کے قول ''تأهله'' کے تحت ''شرح منیہ'' کی عبارت ذکر کی ہے:

''ولو تزوج المسافر ببلد ولم ينو الإقامة به. فقيل لا يصير مقيمًا وقيل: يصير مقيمًا وهو الأوجه''۔

علامہ ابن نجیمؒ نے یہ حدیث بھی پیش کی ہے:

''قال النبی صلى الله عليه وسلم من تأهل ببلدة فهو منها'' (البحر ۱/۱۳۶)۔

معلوم یہ ہوا کہ جہاں صرف شادی کیا ہے اور وہاں سکونت اختیار نہیں کیا ہے تب بھی وہ مقیم کہلائے گا۔

''قوله أوتوطنه''

اس کی تشریح میں شامی نے ''شرح منیہ'' کے حوالہ سے لکھا ہے کہ اگر کسی جگہ کو مستقل سکونت کی جگہ بنالے اور وہاں سے کوچ کرنے کا ارادہ نہ ہو تو وہ اس کا وطن اصلی قرار پائے گا، گرچہ وہاں اس کے اہل وعیال نہ ہوں:

''أى عزم على القرار فيه وعدم الارتحال وإن لم يتأهل'' (شامی ۱/۵۲۳)۔

خلاصہ یہ کہ انسان کی پیدائش یا اس کی جائے تزوج یا اس کا تنہا کسی جگہ مستقل قیام کرلینا یا مع اہل وعیال کے کہیں مستقل رہائش اختیار کرلینا یہ سب شکلیں

---

؎ جامعہ اسلامیہ دار العلوم مہذب پور اعظم گڈھ یوپی۔

وطن اصلی کی کہلائیں گی۔

نیز کسی جگہ توطن کے لئے اپنا ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں، کرایہ وغیرہ کے مکان میں بھی اگر مستقل اقامت اختیار کرلی جائے تب بھی وہ وطن اصلی قرار پائے گا (نظام الفتاوی ۶/ ۱۵۰)۔

مذکورہ دلائل وشواہد اور عبارات فقہاء کی روشنی میں جواب کا حاصل یہ ہے:

۱- کسب معاش وملازمت کے لئے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اس طور پر اقامت اختیار کرلینا کہ وہاں مستقل قیام کی غرض سے مکان بنالے تو یہ وطن اصلی کی حیثیت رکھے گا اور وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

''ثم الوطن الأصلی یجوز أن یکون واحدًا أو أکثر من ذلك بأن کان له أهل ودار فی بلدتین أو أکثر ولم یکن من نیة أهله الخروج منها'' (بدائع ۱/۱۰۳)۔

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں ہیں یا ادارہ وکمپنی کی طرف سے دیے گئے مکان میں ہوں اور مستقل قیام کی حیثیت سے بیوی بچوں کے ساتھ رہتے ہوں تو ان کے حق میں یہ جگہ وطن اصلی کی طرح شمار کی جائے گی اور ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو انہیں اتمام کرنا چاہئے۔

۳- اگر اس جائے قیام میں وہ تنہا رہ رہا ہو، بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان ذاتی نہ ہو تو ایسے شخص کے لئے حکم یہ ہے کہ اگر اس نے مستقل اقامت اختیار کرلی ہو، گرچہ مکان کرایہ ہی کا ہو تو یہ مقیم سمجھا جائے گا اور اگر مستقل اقامت نہ ہو تو پھر یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت کہلائے گی، پندرہ یوم سے کم قیام کی نیت میں وہ قصر اور پندرہ یوم یا اس سے زیادہ کی نیت پر وہ اتمام کرے گا۔

''قوله: ومن کان له وطن فانتقل عنه أی بالکلیة حتی لو انتقل بنفسه وأخذ وطنا فی بلدة أخری یصیر کل واحد منهما وطنًا أصلیًا'' (البنایه ۳/۳۴)۔

# کیا وطن اقامت احکام میں وطن اصلی کے حکم میں ہے

مولانا غیاث الاسلام ندوی[1]

۱- بہت سے لوگ ملازمت وغیرہ کے لئے اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ اقامت اختیار کر لیتے ہیں اور ان کا سال کا زیادہ تر حصہ اسی مقام پر گذرتا ہے، بقرعید یا طویل تعطیلات میں وہ اپنے وطن اصلی کی طرف جاتے ہیں، پھر لوٹ آتے ہیں، زندگی کے اسباب بھی اسی دوسری جائے قیام میں بتدریج مہیا ہو جاتی ہیں، بلکہ بعض اوقات وطن اصلی سے زیادہ رہائشی سہولتیں یہاں میسر ہوتی ہیں، اس صورت میں جو لوگ یہیں مکان بنا لیتے ہیں اور اہل وعیال کے ساتھ یہاں قیام پذیر ہوتے ہیں اس کے لئے مذکورہ جائے قیام کی حیثیت وطن اصلی کی ہوگی۔ "البحر الرائق" میں اس کی یہ وضاحت ہے:

"الوطن الأصلي هو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها، وهذا الوطن يبطل بمثله لا غير، هو أن يتوطن في بلدة أخرى وينقل الأهل إليها فيخرج الأول من أن يكون وطنا أصليًا حتى لو دخله مسافرًا لا يتم، قيدنا بكونه انتقل عن الأول بأهله لأنه لولم ينتقل بهم، ولكنه استحدث أهلا بلدة أخرى فإن الأول لم يبطل ويتم فيها الخ" (البحر الرائق باب المسافر ۲/ ۱۳۶)۔

"ولو كان له أهل ببلدتين فأيتهما دخلها صار مقيمًا" (غنية المستملي/ ۵۰۵)۔

ان عبارتوں سے واضح ہوتا ہے کہ اگر کسی شخص نے دو شادیاں الگ الگ شہروں میں کی ہیں اور اس کی ولادت والا وطن ان دونوں شہروں کے علاوہ ہے، نیز ان تینوں شہروں کے علاوہ کسی چوتھے شہر میں اپنا مکان بنا کر اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہنے لگا ہے تو بیک وقت ان چاروں شہروں کی حیثیت اس کے حق میں وطن اصلی کی ہوگی اور جب کبھی وہ سفر کرتا ہوا ان شہروں میں پہنچے گا اس کو نماز میں اتمام کرنا ہوگا۔

۲- جن لوگوں نے مکان نہیں بنایا ہے، کرایہ کے مکان میں رہتے ہیں یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں ان کی رہائش ہے جس کی وجہ سے انہیں اپنے وطن سے باہر رہنے کا احساس زندگی کے تمام لوازمات کی فراہمی کے باوجود بہر حال رہے گا کچھ قطعی یقین نہیں ہے کہ کب کرایہ کا مکان خالی کرنا پڑے، یا اچانک کسی حادثہ کی وجہ سے ادارہ اور کمپنی کی ملازمت سے برخواستگی ہو جائے جس کے سبب ملے ہوئے مکان سے بھی محرومی ہو اور چاروناچار اپنے وطن لوٹنا پڑ جائے، اس تفصیل کی رو سے اس جگہ کا ان کے حق میں وطن اصلی نہ ہونا سمجھ میں آتا ہے، لیکن چونکہ ان کے اہل وعیال یہیں موجود ہیں جن کی وجہ سے یہ جگہ ان کے حق میں وطن اصلی سے مشابہ ہوگئی، لہٰذا انہیں اتمام کرنا چاہئے۔

علامہ شامیؒ نے امام ابو یوسف کے قول کی ترجیح میں نقل کیا ہے کہ جس موقعہ پر قصر واتمام میں اشتباہ پیدا ہو وہاں اتمام کو ترجیح ہوتی ہے، کیونکہ احتیاط اسی میں ہے۔

"لأنه اجتمع في هذه الصلاة ما يوجب الأربع وما يمنع، فرجحنا ما يوجب الأربع احتياطا" (ردّ المحتار باب صلاة المسافر تحت قوله قاصد ۱/ ۵۲۳)۔

۳- اگر اس جائے قیام میں کوئی آدمی تنہا رہا ہو اور اس کے بال بچے ساتھ نہ ہوں اور مکان بھی ذاتی نہ ہو تو اگر کسی سفر کے بعد وہ پندرہ دن سے کم قیام کرے پھر سفر کا ارادہ رکھتا ہے تو قصر کرے گا۔

---

[1] دہلی۔

# وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے

مفتی محمد اکبر[1]

## وطن اصلی میں تعدد

اگر آدمی اپنے وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور جگہ مکان بنا کر مستقل اقامت اختیار کرلے تو دوسری جائے اقامت بھی وطن اصلی کے حکم میں ہوگی، جب بھی وہاں پہنچے گا مقیم ہوگا۔

لیکن اگر پہلا وطن اصلی کو مکمل طور سے چھوڑ دے اور دوسری جگہ ہی مکان بنا کر رہنے لگے تو اس شخص کے حق میں پہلا وطن اصلی باطل ہوجائے گا اور وہ شخص جب وہاں پہنچے گا اور پندرہ دن سے کم کی اقامت اختیار کرے گا تو مسافر رہے گا، "درمختار" میں ہے:

"الوطن الأصلی ہو موطن ولادته أو تأهله أوتوطنه يبطل بمثله، إذا لم يبق له بالأول أهل فلو بقي لم يبطل بل يتم فيهما" (درمختار علی الشامی ۲/۶۱۴)۔

"ہدایہ" میں ہے:

"من كان له وطن فانتقل منه واستوطن غيره، ثم سافر فدخل وطنه الأول قصر؛ لأنه لم يبق وطنًا له" (ہدایہ ۱/۱۶۷، کذا فی مراقی الفلاح/۲۳۳)۔

۲- اگر آدمی اپنے وطن اصلی کے علاوہ دوسری جگہ اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہے، مکان اپنا نہیں ہے کرایہ کا مکان ہے، یا کمپنی کی طرف سے دیا ہوا مستعار مکان ہے، تو یہ دوسری جگہ اس کے حق میں وطن اصلی شمار نہ ہوگی، بلکہ وطن اقامت ہوگی، اور یہ شخص وہاں اتمام صلوٰۃ کرے گا اور کسی سفر کے بعد یہاں پندرہ دن سے کم قیام کرکے دوبارہ سفر کا ارادہ ہو تو قصر لازم ہوگا، شامی میں ہے:

"ويبطل وطن الإقامة يسمى أيضًا الوطن المستعار وهو خرج إليه ببنية إقامة نصف شهر سواء كان بينه وبين الأصلي مسيرة السفر أولا" (شامی ۲/۶۱۴)۔

۳- اگر کوئی شخص اپنے وطن اصلی کے علاوہ دوسری جگہ تنہا رہتا ہے اہل وعیال ساتھ میں نہیں ہیں اور نہ ہی اپنا ذاتی مکان ہے تو یہ جگہ اس کے حق میں وطن اقامت شمار ہوگی، اگر پندرہ دن یا اس سے زیادہ قیام کی نیت سے وہاں رہے گا تو اس پر اتمام صلوٰۃ لازم ہوگا، ایسا شخص اگر کسی سفر کے دوران اس جگہ پندرہ دن یا اس سے کم کی اقامت اختیار کرے گا تو مسافر ہی رہے گا اور اس پر قصر صلوٰۃ لازم ہوگا، علامہ عبدالحی فرنگی محلی لکھتے ہیں:

"ووطن الإقامة ما ينوى فيه الإقامة خمسة عشر يوما فصاعدًا ولم يكن مولده ولا له أهل به" (عمدۃ الرعایہ علی شرح الوقایہ ۱/ ۱۹۷، شامی ۲/۶۱۴)۔

---

[1] مظفر پور۔

# سفر، حضر، وطن اصلی اور وطن اقامت سے متعلق احکام

مولانا ابو عاصم اعظمی

شریعت جو ہمہ گیر ہے اور انسان کی زندگی سے متعلق تمام امور پر حاوی ہے اس میں مقیم ومسافر کے احوال سے بھی بحث کی گئی ہے، آدمی مقیم ہے تو نماز میں اتمام کرے گا اور اگر مسافر ہے تو چار رکعت والی فرض نمازیں قصر پڑھے گا، لیکن آدمی کو کہاں مقیم مانا جائے گا اور اس کی اقامت کی نوعیت کیا ہے؟ اس میں کچھ تفصیلات ہیں۔

ایک آدمی کا اپنا ایک وطن اصلی ہے جہاں وہ پیدا ہوا اور اس نے اس جگہ کو اپنی مستقل رہائش کے لئے وطن بنالیا، لیکن کسب معاش یا ملازمت اور نوکری کے طور پر وہ کسی دوسرے شہر میں رہتا ہے، اگر اس جگہ بھی اس نے اپنا ذاتی مکان بنالیا اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ وہیں رہنے لگا، مگر پہلے وطن سے تعلق باقی رکھے ہوئے ہے، طویل چھٹیوں یا عید بقرعید اور دیگر مناسبات سے وہاں جاتا رہتا ہے تو یہ دونوں جگہیں اس کے لئے وطن اصلی کہلائیں گی، کیونکہ وطن اصلی میں تعدد ہوسکتا ہے۔

''بدائع الصنائع'' میں مذکور ہے:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

لہٰذا وہ شخص دونوں جگہوں پر پہنچتے ہی مقیم ہوگا اور اتمام کرے گا اور اگر اس نے دوسری جگہ تو بنالیا، مگر اہل وعیال کو ساتھ نہیں رکھتا ہے اور اس کا وہاں مستقل رہنے کا ارادہ بھی نہیں ہے، بلکہ کچھ دیگر مصلحتوں کی وجہ سے اس نے مکان بنالیا ہے تو یہ جگہ اس کا وطن اصلی قرار نہیں پائے گی، اس لئے کہ وطن اصلی کے لئے اسے وطن بنانے کی نیت اور اس میں زندگی گزارنے کا ارادہ ضروری ہے، جیسا کہ ابھی ''بدائع'' (۱/۲۸۰) کی عبارت گذری۔

## وطن اصلی

''وهو وطن الإنسان في بلدته أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها'' (بدائع الصنائع ۱/۲۸۰)۔

اور ''شامی'' میں ہے:

''الوطن الأصلي هو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال وإن لم يتأهل'' (شامی ۲/۶۱۴)۔

اور جو لوگ اپنی اس جائے ملازمت میں اپنا ذاتی مکان نہیں بناتے ہیں، بلکہ کرایہ یا ادارہ وکمپنی کے فراہم کردہ مکان میں رہتے ہیں اور اہل وعیال کے ساتھ رہتے ہیں تو اس صورت میں اگر ان کا یہاں مستقل رہنے کا ارادہ نہیں ہے، بلکہ یہ سوچ رکھا ہے کہ ملازمت ختم ہوگئی یا کام پورا ہوگیا تو اپنے وطن لوٹ جائیں گے، ظاہر ہے ایسے لوگوں کے لئے یہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی، اس لئے کہ وطن اصلی کے لئے اسے وطن بنانے کا عزم وارادہ اور وہیں زندگی گزارنے کی نیت ضروری ہے جہاں سے اسے نکلنے کا ارادہ نہیں ہے، جب کہ شامی کی عبارت میں ''عزم علی القرار فیہ وعدم الارتحال'' اور ''بدائع'' کی عبارت میں ''ولم يكن من نية أهله الخروج منها'' کی قید مصرح ہے۔

اس وجہ سے اگر وہ شخص وہاں کسی مصلحت کے تحت مکان نہ بنائے، مگر اس کا اور اس کے اہل وعیال کا وہیں مستقل رہنے کا ارادہ ہو تو یہ دوسری جگہ اس کے لئے وطن اصلی ہوگی اور یہاں پہنچتے ہی وہ مقیم ہوگا اور اتمام کرے گا۔

اور پہلی صورت میں جبکہ مستقل رہنے کا ارادہ نہیں ہے تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوگی، اگر یہاں سے کہیں کا سفر کیا اور واپس آکر پندرہ دن سے کم ٹھہرنے کا ارادہ کیا تو مسافر ہوگا اور قصر کرے گا۔

''ووطن الإقامة وهو أن يقصد الإنسان أن يمكث في موضع صالح للإقامة خمسة عشر يومًا أو أكثر'' (بدائع ۱/۲۸۰)۔

۳- اور اگر انسان اپنی جائے ملازمت میں جو اس کے وطن اصلی کے علاوہ ہے تنہا رہتا ہے اس کے اہل وعیال اس کے ساتھ نہیں ہیں اور مکان بھی ذاتی نہیں ہے، تو یہ جگہ اس کے لئے وطن اقامت ہوگی، وطن اصلی نہیں ہوگی، اس لئے کہ وطن اصلی کے لئے جن چیزوں کی ضرورت ہے، مثلاً جائے ولادت ہو، یا کسی شہر میں اس کے اہل وعیال ہوں، یا اس جگہ کو وطن اصلی بنانے کا عزم وارادہ ہو، یہ چیزیں اس کے حق میں نہیں پائی جاتیں، لہٰذا یہ جب بھی یہاں پندرہ دن سے کم اقامت کی نیت سے داخل ہوگا قصر کرے گا۔

# وطن اقامت میں قصر و اتمام کا حکم

مفتی ظہیر احمد[1]

١- اگر کسی جگہ مکان بنالیا جائے اور اس جگہ مستقل رہنے کی نیت بھی ہے تو ایسی صورت میں وہ بھی وطن ہوجائے گا، اگر سابقہ وطن اصلی کو ترک کرنے کا ارادہ نہ ہو، کیونکہ ایک سے زائد وطن اصلی ہو سکتے ہیں (دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ٥ / ٩، فتاوی محمودیہ ١٤ / ٢٢٣، البحر الرائق ٢ / ١٣٦، آپ کے مسائل اور ان کا حل ٢ / ٣٨١، مسائل سفر / ١١٣-١١٩- مولانا رفعت صاحب، احسن الفتاوی ٤ / ٩٨- ١١٠، امداد الاحکام / ٦٠٤-٦٠٨)۔

٢- اگر کسی نے مستقل اس جگہ رہنے کا ارادہ کرلیا ہے تو چاہے وہ کرایہ کے مکان میں ہی اپنے اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہو وطن اصلی ہوگا اور اتمام کرے گا، البتہ اگر وہ مستقل قیام کا ارادہ نہ رکھتا ہو تو پھر وہ وطن اقامت ہوگا، پندرہ دن سے کم کی نیت پر قصر کرے گا (سابقہ حوالہ جات، الدر المختار ٢ / ٦١٤، امداد الاحکام، ١٦٩ / ٦٩٩-٧٠١، ٧٨٠، فتاوی رحیمیہ ٧ / ٥)۔

اور ''شامی'' میں ہے:

''أو توطنه أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل إلا إذا عزم على القرار فيه'' (٣/٦١٤)۔

٣- اس صورت میں وہ اس کا وطن اقامت ہوگا، بشرطیکہ اس نے اس جگہ رہنے کا پختہ ارادہ نہ کرلیا ہو۔

جیسا کہ شامی کے حوالہ سے ''أو توطنه أي عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (٣/٦١٤)۔
یعنی اصل مدار اس کے عزم کا ہے۔

[1] کانپور۔

# وطن اور قصر و اتمام

مولانا عطاء اللہ قاسمی [1]

۱- جب کوئی شخص اپنے وطن اصلی (آبائی وطن) سے تعلق باقی رکھتے ہوئے دوسرے شہر میں بسلسلہ ملازمت وکسب معاش قیام پذیر ہو گیا وہیں اپنا ذاتی مکان بنالیا، بال بچوں کو بھی بلالیا اور وہیں زندگی گذارنے کا ارادہ کرلیا تو یہ جائے اقامت بھی اس کا وطن اصلی قرار پائے گا، وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے۔

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر ولم يكن من نية أهله الخروج منها'' (بدائع الصنائع ۱/ ۱۰۳ ۱۰۴)۔

(وطن اصلی ایک سے زیادہ ہو سکتا ہے، بایں طور کہ ایک سے زیادہ شہروں میں اس کا گھر ہو جہاں اس کے بچے وغیرہ رہتے ہوں اور وہیں رہ جانے کا ارادہ رکھتے ہوں اسے چھوڑنے کا ارادہ نہ ہو)۔

۲- کسی جائے اقامت کو وطن اصلی کا درجہ دینے کے لئے فقہاء نے دو شرطیں لکھی ہیں: ایک یہ کہ اس جگہ بال بچے ساتھ ہوں، دوسرے یہ کہ وہیں زندگی گزارنے کا ارادہ ہو ذاتی مکان ہونا ضروری نہیں، لہٰذا کرایہ کا مکان ہو یا ادارہ اور کمپنی کی طرف سے ملا ہوا فلیٹ ہو، بہر صورت یہ جائے اقامت وطن اصلی شمار کی جائے گی، اگر ایسے لوگ کسی سفر کے بعد چند دن یہاں قیام کر کے دوبارہ سفر کا ارادہ رکھتے ہوں تو اس چند روزہ قیام میں انہیں اتمام کرنا ہوگا۔

''وطن أصلي هو وطن الإنسان في بلدة أو بلدة أخرى اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها، بل التعيش بها'' (بدائع الصنائع ۱/۱۰۳)۔

(وطن اصلی وہ ہے جسے انسان نے جائے پناہ بنالی ہو اور اپنے اہل وعیال ساتھ رکھتا ہو اور وہیں زندگی گذارنے کا ارادہ ہو)۔

''ولو نقل أهله ومتاعه وله دور في البلد لا تبقى وطنا له'' (شامی ۱/ ۵۸۶)۔

(جس جگہ آدمی کے اہل وعیال نہ ہوں صرف مکان ہوں تو وہ جگہ وطن اصلی نہیں ہوگی)۔

۳- جس جگہ آدمی بسلسلہ ملازمت تنہا رہتا ہو اور نہ ہی ذاتی مکان ہو وہ جگہ اسکے لئے وطن اقامت ہے، ایسی جگہ پندرہ دن یا اس سے زائد قیام کی نیت کرے گا تو اتمام کرے گا، کیونکہ وطن اقامت کا حکم یہ ہے کہ محض اس میں داخل ہونے سے مسافر مقیم نہیں ہوتا جب تک کہ پندرہ روز ٹھہرنے کی دوبارہ نیت نہ کرے۔

---

[1] کوپا گنج، مئو۔

# وطن اقامت میں مع اہل وعیال قیام اور قصر واتمام

مفتی محمد مقصود قاسمی [1]

۱- یہ مسئلہ انسان کی نیت سے متعلق ہے اگر اس شخص نے اپنا وطن اسی جگہ کو بنا رکھا ہے جہاں وہ پیدا ہوا اور جائداد مکان وغیرہ سب وہیں ہے صرف روزی کمانے کے واسطے دوسری جگہ رہتا ہے اور اس کا ارادہ یہی ہے کہ کسب معاش کے بعد اسے اپنے وطن آنا ہے، خواہ وہ اکیلا رہتا ہو یا بیوی بچوں کے ساتھ ہو اور اپنے مکان میں رہتا ہو یا کرایہ پر یا کسی ادارے و کمپنی کی طرف سے دئے گئے مکان میں رہتا ہو ان تمام صورتوں میں پہلا وطن اصلی ہے اور دوسرا وطن اقامت ہے، اپنا مکان ہونے یا بیوی بچوں کے ساتھ رہنے سے وطن اصلی کی حیثیت اس کی نہیں ہوگی، ایسا شخص کوئی سفر کرنے کے بعد اگر چند دن اس جگہ پر ٹھہرے اور پھر سفر کا ارادہ رکھتا ہو تو اسے قصر کرنا چاہئے، ہاں اگر اس شخص نے اس جگہ کو ہی اپنا وطن اصلی بنالیا ہے اور اس کا ارادہ یہ ہے کہ مجھے یہیں مرنا ہے، یہیں رہنا ہے اور اپنے وطن اصلی رہنے کے ارادے سے نہیں جانا ہے، تو پھر پہلا وطن اصلی باطل ہو جائے گا اور یہ دوسرا وطن، وطن اصلی شمار ہوگا، خواہ وہ اکیلا رہے، جبکہ غیر شادی شدہ ہو یا بیوی بچوں کے ساتھ رہے اپنے ذاتی مکان میں رہے یا کرایہ و کمپنی کی طرف سے دیئے گئے مکان میں رہے، بہر صورت یہی وطن اس کا وطن اصلی ہوگا اور وطن اصلی میں تعدد ہو سکتا ہے، جس کی صورت یہ ہے کہ ایک شخص کے اہل وعیال ایک مصر میں ہیں اور دوسرے مصر میں اس نے دوسرا نکاح کرلیا اور دونوں شہروں میں اس کے بیوی بچے ہیں تو یہ دونوں شہر اس کے وطن اصلی کہلائیں گے، اس کا مطلب یہ نہیں کہ شہر میں نکاح کرنے سے وہ شہر اس کا وطن اصلی ہو جائے گا، بلکہ اسے رہنا بھی وہاں مقصود ہو تو وہ وطن اصلی ہوگا یا اس کے اہل وعیال وہاں مستقل طور سے رہیں، عالمگیری (۱/۱۴۳) میں ہے:

"وطن أصلي و هو مولد الرجل أو البلد الذی تأهل به ويبطل الوطن الأصلي بالوطن الأصلي إذا انتقل عن الأول بأهله، وأما إذا لم ينتقل بأهله ولكنه استحدث أهلا ببلدة أخرى فلا يبطل وطنه الأول ويتم فيهما"

(شامی ۲/۷۴۲، نیز دیکھئے: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۱/۴۰۸، فتح القدیر ۲/۱۶)۔

---

[1] جامع العلوم فرقانیہ رامپور۔

# سفر کی صورت میں وطن اقامت میں قصر واتمام

مولانا عبدالقادر عبداللہ[1]

وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے اس کے علاوہ کسی اور مقام پر مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام۔

سوال:۱- اگر اس جگہ مستقل رہائشی سہولیات مہیا کرلی ہیں تو کیا اس کو وطن اصلی کا درجہ حاصل ہوسکتا ہے، اور کیا وطن اصلی متعدد ہوسکتے ہیں؟

جواب:۱- اگر کوئی شخص جس جگہ قیام پذیر ہے، اس جگہ سے موسم گرما وسرما میں بلاضرورت سفر نہیں کرتا تو وہ اس کا وطن اصلی ہے، جیسا کہ "فتح المعین" میں ہے:

"متوطن بمحل لا يسافر من محل إقامتها صيفًا ولا شتاء إلا لحاجة كتجارة وزيارة" (فتح المعين ۱۳۴)۔

"المستوطن هنا من لا يظعن أي يسافر عن محل إقامته شتاء ولا صيفًا إلا لحاجة" (تحفة المحتاج ۲/۴۳۵)۔

وطن اصلی میں یقیناً تعدد ہوسکتا ہے، جیسا کہ فقہاء کی تصریحات سے پتہ چلتا ہے، چنانچہ "تحفۃ المحتاج" میں ہے:

"ومن له مسكنان ... وإنما المتصور اعتبار ما أقامته به أكثر، فإن استوت بهما فما فيه أهله ومحاجير ولده فإن كان له بكل أهل ومال اعتبر مابه أحدهما دائمًا أو أكثر أو بواحد أهل وبأخرى مال اعتبر مافيه الأهل، فإن استويا في كل ذلك انعقدت أي الجمعة به في كل منهما في ما يظهر"

(تحفۃ المحتاج: ۲/ ۴۳۶، ۵۳۶، نیز دیکھئے: موہبہ ۲/۱۵۷، النہایہ للرملی ۲/۲۵۱، التحفہ ۲/۲۷۲)۔

سوال:۲، ۳- جس نے اپنا مکان نہیں بنایا، کرایہ یا کمپنی کی طرف سے فراہم کردہ مکان میں اہل وعیال کے ساتھ جائے ملازمت وتجارت میں رہتا ہے تو کیا اس جگہ کو اس کے حق میں وطن اصلی تصور کیا جائے گا اور وہ آدمی وہاں سے کسی دوسری جگہ سفر کرکے جاتا ہے اور پھر لوٹ کر آتا ہے اور پندرہ دن سے کم مدت میں دوسری جگہ چلا جاتا ہے، تو کیا اس دوران وہ اتمام کرے گا یا قصر کرے گا؟ اس جگہ پر وہ بغیر اہل وعیال کے تنہا رہتا ہے، اور مکان بھی ذاتی نہیں ہے، لیکن وہاں مستقل قیام ہے تو کیا نماز میں قصر کرے گا؟

جواب: اگر ایسا شخص ملازمت کے اختتام پر وہاں سے اپنے پرانے وطن لوٹ جانے کا ارادہ کرچکا ہے، یا اس نے کوئی ارادہ ہی نہیں کیا ہے تو ایسے شخص کی سکونت وقیام کو وطن اصلی کا حکم حاصل نہیں ہوگا، خواہ اس کے ساتھ اہل وعیال رہتے ہوں یا نہ رہتے ہوں، اور ایسے اشخاص کے لئے سفر کی صورت میں قصر کی اجازت ہوگی۔

"لا تنعقد (أي الجمعة) بمسافر ومقيم على عزم عوده لوطنه ولو بعد مدة طويلة" (تحفة المحتاج ۲/۴۳۵)۔

---

[1] کیرالہ۔

# توطن وتأہل کے شرعی احکام

مولانا اشتیاق احمد قاسمی[1]

## وطن اصلی

وطن اصلی کا تعارف کراتے ہوئے علامہ علاؤ الدین حصکفی نے لکھا ہے: ہو موطن ولادته أو تأهله أو توطنه'' (الدر المختار ۱/ ۵۸۶ رشیدیہ)

اس کا مطلب یہ ہے کہ وطن اصلی کے اسباب مختلف ہوتے ہیں، مثلاً جس جگہ آدمی کی ولادت ہوتی ہے اور وہ وہاں رہنے لگتا ہے ہو تو وہ اس کا وطن کہلاتا ہے، اسی طرح جس جگہ آدمی نکاح کر کے رہتا ہے وہ بھی اس کا وطن اصلی ہوتا ہے، اسی طرح وہ مقام بھی جہاں آدمی نے اطمینان سے رہنے کا عزم کرلیا ہو فی الفور اسے چھوڑنے کا ارادہ نہ ہو خواہ اس جگہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ نہ رہتا ہو، یہ جگہ بھی اس آدمی کے لئے وطن کہلاتا ہے۔

''عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل'' (ردالمحتار ۱/ ۵۸۶ رشیدیہ)۔

اور وطن اصلی میں تعدد بھی ہے، بایں طور کہ ایک آدمی چند نکاح کر کے چند مقامات پر بیوی اور بچوں کو رکھتا ہو، ہر جگہ اسباب تعیش مکمل ہوں، اس جگہ کو چھوڑنے کا فی الفور ارادہ نہ ہو تو ایک آدمی کے متعدد وطن اصلی ہو سکتے ہیں:

''ثم الوطن الأصلي يجوز أن يكون واحدًا أو أكثر من ذلك، بأن كان له أهل ودار في بلدتين أو أكثر، ولم يكن من نية أهله الخروج منها'' (بدائع الصنائع ۱/ ۲۸۰ بیروت)۔

اس تمہید کے بعد جوابات پیش خدمت ہیں:

۱- ایسی جگہ جہاں آدمی ملازمت وغیرہ کے لئے مستقل اقامت اختیار کرتا ہے، سال کا اکثر حصہ وہیں گذارتا ہے، صرف تعطیلات میں چند دنوں کے لئے کوچ کرتا ہے، جہاں زندگی گذارنے کے اسباب مہیا کر کے رکھتا ہے، دوسری مستقل ملازمت ملنے سے پہلے اسے چھوڑنے کا ارادہ نہیں رکھتا اور ملازمت میں کسی مدت کی تعیین کا معاہدہ نہیں ہوتا ہے، اگر اس جگہ باضابطہ اپنا ذاتی مکان بنالے تو وہ وطن اصلی کے حکم میں ہو جائے گا اور پہلے بتا دیا گیا ہے کہ وطن اصلی میں تعدد ممکن ہے، اس لئے پہلے وطن کو اگر بالکلیہ ترک نہیں کیا ہے تو یہ بھی اس کا دوسرا وطن اصلی کہلائے گا (البحر الرائق ۲/ ۲۳۹ - دیوبند)۔

۳- وطن اصلی ہونے کے لئے اہل وعیال کا ساتھ ہونا ضروری نہیں ہے، جیسا کہ علامہ شامی کی عبارت: ''عزم على القرار فيه وعدم الارتحال، وإن لم يتأهل ... الخ'' سے ظاہر ہے، اس لئے چاہے اہل وعیال ساتھ نہ ہوں اور نہ اپنا ذاتی مکان ہو پھر بھی مذکورہ جگہ وطن اصلی ہوگا۔

محض اہل کے ہونے سے بھی، جبکہ مستقل قیام کا ارادہ نہ ہو کوئی جگہ وطن نہیں ہوتا، جیسا کہ خانیہ کی عبارت ''ولكنه تأهل به'' کے ساتھ ''وجعله دارًا'' کی قید لگی ہوئی ہے، ''خانیہ'' کی عبارت اس طرح ہے: ''والسفر إذا جاوز عمران مصره (إلى قوله) إن كان ذلك وطنا أصليا، بأن كان مولده وسكن فيه، أو لم يكن مولده، ولكنه تأهل به وجعله دارًا'' (۱/ ۷۸)۔

اس سے یہ کچھ سمجھ میں آیا کہ اگر کوئی شخص سسرال بیوی کے ساتھ جائے تو اگر اس نے سسرال کو وطن نہ بنایا ہو تو وہ آدمی قصر کرے گا، چہ جائے کہ بیوی ساتھ میں ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ۵/ ۱۰)۔

جواب کا حاصل یہ ہے کہ اگر کسی جگہ میں آدمی بغیر اہل وعیال کے مستقل رہنے لگے اور اس کو وطن بنالے تو وہ وطن اصلی کے حکم میں ہوگا۔

---

[1] دار العلوم حیدر آباد۔

# وطن اور احکام

مولانا ذکاء اللہ شبلی [1]

وطن اصلی تو شرعاً ایک ہی ہے، البتہ وہ مقامات جہاں کسی نے مستقل رہائش اختیار کر لی وہ مثل وطن اصلی ہے، اگر چہ وہ معہ اہل وعیال رہتا ہو، یا ذاتی مکان بنوالیا ہو، یا یہ کہ کرایہ سے رہتا ہو۔

ان تینوں صورتوں میں اگر وہ مستقل رہائش پذیر ہو تو وہ اس جگہ آتے ہی مقیم کے حکم میں ہوگا اور نماز میں اتمام کرے گا۔

[1] اندور۔

# ہر وطن موجب اتمام ہے

مولانا عبدالتواب اناوی

''والوطن الأصلی هو وطن الإنسان فی بلدته، أو بلدة أخری اتخذها دارًا وتوطن بها مع أهله وولده وليس من قصده الارتحال عنها بل التعيش بها، وهذا الوطن يبطل بمثله لا غير، وهو أن يتوطن فی بلدة أخری وينقل الأهل إليها فيخرج الأول من أن يكون وطنًا أصليًا حتی لو دخله مسافرًا لا يتم، قيد بكونه انتقل عن الأول بأهله؛ لأنه لو لم ينتقل بهم ولكنه استحدث أهلًا فی بلدة أخری، فإن الأول لم يبطل ويتم فيهما'' (البحر الرائق)۔

مذکورہ عبارت سے مستفاد ہوا کہ وطن اصلی متعدد ہو سکتے ہیں، اور آدمی اپنے ہر وطن اصلی میں اتمام کرے گا، البتہ ''اتخذها دارا'' سے پتہ چلتا ہے کہ مکان ذاتی ہونا چاہئے، کرایہ کا مکان، نیز کمپنی کے مکان اور سرکاری مکان وطن اصلی بننے کی صلاحیت نہیں رکھتے، کیونکہ دار مقید ہے ''تعيش فيها لا الارتحال'' سے، اور کرائے کے مکانوں میں یہ صورت نہیں ہو سکتی، وہ وطن اقامت ہوگا وطن اصلی نہیں ہو سکتا، تنہا رہنے والے کا بھی یہی حکم ہے۔

## مناقشہ:

# وطن اصلی اور جائے ملازمت

مفتی جمیل احمد صاحب نذیری

مولانا خورشید احمد صاحب اعظمی نے جو عرض مسئلہ پیش کیا اس میں وطن اصلی کے سلسلے میں میری رائے نقل کرنے کے بعد ''احسن الفتاوی'' کے حوالے کے بارے میں انہوں نے فرمایا، میں نے یہ لکھا تھا کہ اگر کسی شہر میں کسی کا کوئی مکان ہو یا کوئی زمین ہو تو محض مکان یا زمین ہونے سے وہ وطن اصلی نہیں ہو جائے گا جب تک کہ وہ بیوی بچوں کے ساتھ وہاں نہ رہنے لگے یا اسے وطن بنانے کی نیت نہ کرلے، اس سلسلہ میں میں نے ''درمختار، رد المحتار'' وغیرہ کی عبارت کا حوالہ دیا ہے اور خاص بات یہ ہے کہ اردو فتاوی سے میں نے صرف ''احسن الفتاویٰ'' کا حوالہ نہیں دیا، بلکہ میں نے ''فتاویٰ دار العلوم دیوبند'' (۴/ ۲۹۴) اور ''فتاویٰ رحیمیہ'' (۵/ ۸) کا بھی حوالہ دیا، جس میں صراحتاً بتایا گیا ہے کہ محض مکان یا زمین ہونے سے کوئی جگہ وطن اصلی نہیں ہوتی، بہت سے لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ ایک شہر میں رہتے ہیں دوسرے میں کاروبار کے لئے کوئی مکان لے لیتے ہیں، کوئی دکان لے لیتے ہیں اور جب کاروبار کرنے کے لئے جاتے ہیں تو کچھ وقت تک رہتے ہیں اور پھر چلے آتے ہیں، تو کیا محض مکان بنا لینے سے، جبکہ اس نے اس جگہ کو وطن اصلی بنانے کی نیت بھی نہیں کی اور بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہے، یا بیوی بچوں کے ساتھ رہتا بھی نہیں تو کیا محض مکان بنا لینے سے یا زمین ہونے سے وطن اصلی ہو جائے گا؟ فقہی عبارتیں اس کا انکار کرتی ہیں اور اس کے لئے میں نے ''فتاویٰ دار العلوم دیوبند'' (۴/ ۲۹۴) اور ''فتاویٰ رحیمیہ'' (۵/ ۸) کا بھی حوالہ دیا ہے۔

''احسن الفتاویٰ'' کے حوالے کی جہاں تک بات ہے تو مولانا نے اس سلسلے میں یہ تو بتایا کہ یہ لکھا ہے، لیکن اصل عبارت نہیں پیش کی، تو میں ''احسن الفتاویٰ'' کی اصل عبارت دیکھنا چاہتا ہوں، دوسری بات یہ ہے کہ اگر کوئی آدمی کمپنی یا کسی ادارے کا ملازم ہے اور اس ملازمت کی وجہ سے اس کو کمپنی کی طرف سے کوئی جگہ ملی ہوئی ہے، تو کمپنی کی طرف سے ملی ہوئی جگہ اور بیوی بچوں کے ساتھ رہنا اور رہنے کی نیت اس جگہ کو اس کے حق میں وطن اصلی بنا دے گی؟ تو میرا یہ کہنا ہے کہ چونکہ وہ کمپنی کا ملازم ہے اور کمپنی نے اس کو مکان دیا ہے اور جب ملازمت ختم ہو جائے گی تو ظاہر ہے وہ مکان واپس کمپنی لے لی گی، اور کسی جگہ کو وطن اصلی قرار پانے کے لئے عزم علی القرار وعدم الارتحال ضروری ہے، جو اس کے اندر پیدا نہیں ہو پائے گی، کیونکہ وہ کمپنی کا ملازم ہے، کمپنی کی جب ملازمت ختم ہوگی اس کو چھوڑ کے جانا پڑے گا، ہاں البتہ اگر کوئی سائیڈ بزنس کر رہا ہے، الگ سے کوئی کاروبار بھی کر رہا ہے تو اس کی نیت کا اعتبار کیا جا سکتا ہے۔ مولانا نے یہ عبارت: ''عزم علی القرار وعدم الارتحال'' میری دلیل میں پیش نہیں کی، وہ عبارت بھی پیش کر دینی چاہئے تھی اس کے بعد اس کے بارے میں تبصرہ کرنا چاہئے تھا۔

دوسرا مسئلہ وطن اصلی سے تعلق باقی رکھتے ہوئے کسی اور مقام پر مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام کا ہے، ایک تو بنیادی بات یہ ہے کہ سفر کی وجہ سے جو سہولتیں فقہاء دیتے ہیں ہم سب لوگ پڑھتے اور پڑھاتے ہیں، قواعد فقہ کی کتابوں میں ''المشقة تجلب التيسير'' کے قاعدہ کے تحت آتا ہے کہ شریعت کا بنیادی مقصد، مشقت کی وجہ سے سہولت پہنچانا ہے، ایسی جگہ جہاں آدمی کا تقریباً مستقل قیام ہو اور ساری سہولتیں وہاں اس کو

حاصل ہوں، جیسا کہ آج کل جائے ملازمت میں ہوتا ہے تو جو شریعت کا منشا تھا مشقت کی وجہ سے سہولت اس کا تقاضہ تو یہی ہے کہ یہاں اس کو سفر کی سہولت حاصل نہ ہو اور اس پر اتمام ہی راجح ہو۔

دوسرا پہلو یہ بھی ہے کہ یہ بات ظاہر ہے کہ اتمام اصل ہے، اس لئے جہاں اتمام میں اور قصر میں شبہ ہو تو وہاں احتیاط کا تقاضہ اتمام ہی ہے اور تیسری بات یہ ہے کہ اگر دوسرے فقہاء کے مسالک کو سامنے رکھا جائے تو آپ جانتے ہیں کہ جمہور کے نزدیک چار ہی دن کی اقامت سے وطن اقامت بن جاتا ہے اور اتمام واجب ہو جاتا ہے، تو اگر اس پہلو کو بھی ملحوظ رکھا جائے تو اس میں اتمام والے پہلو کو ترجیح معلوم ہوتی ہے کہ جہاں آدمی کو تمام سہولتیں حاصل ہوں، بلکہ بہت سی ایسی سہولتیں آدمی کو جو اپنے وطن میں حاصل نہیں ہوتی ہیں وہ ایسی جگہوں میں حاصل ہوتی ہیں، اس لئے اس میں بھی احتیاط کا تقاضہ ہے کہ اتمام ہی واجب ہو، اور جب کہ اس سلسلہ میں علامہ کاسانی کی عبارت اور ہمارے بعض علماء کا نقطہ نظر بھی موجود ہے، ہم قدیم فقہاء کے یہاں اس کی بعینہ صورت تلاش نہیں کر سکتے، صنعتی انقلاب اور ملازمت ومعیشت کے مواقع شہر میں پیدا ہونے کی وجہ سے ہم لوگ جن مسائل سے دو چار ہیں، ظاہر ہے ہمارے متقدمین کے زمانہ میں یہ بات نہیں تھی۔

## مولانا نعمت اللہ اعظمی صاحب

جو کمیٹی بنی ہے اس کی فہرست بھی دیکھی اور جو آراء تلخیص کی شکل میں سامنے آئی ہیں ان کو بھی تھوڑا پڑھا، اس سلسلہ میں بھی صاحب ''بدائع الصنائع'' نے ابتداء کے اندر بیان کیا ہے اور اس میں تعدد ہے، مثلاً اہل وعیال وہاں پر ہوں، اور اس کا وہاں سے جانے کا ارادہ نہ ہو، وہ عبارت بھی آپ لوگ سامنے رکھیں، یہاں پر یہ بات آ گئی ہوتی اور اسے بھی ذکر کیا گیا ہوتا تو سب کے سامنے بات آ جاتی، مگر اب تو تجویز مرتب کرنا ہے، اس لئے تجویز مرتب کرنے والے اس عبارت کو سامنے رکھیں۔

## مفتی زاہد علی قاسمی

یہاں پر ایک اہم بات یہ ہے کہ ادارہ یا کمپنیوں کی طرف سے مہیا مکانات کے بارے میں جو رائے قائم کی گئی ہے وہ یکساں نوعیت کی نہیں ہے، جو ادارے پرائیویٹ ہوتے ہیں ان کی نوعیت نیچے کے ملازمین کے لئے دوسری ہوتی ہے اور اوپر کے ملازمین کے لئے دوسری ہوتی ہے اور جو سرکاری ملازمت کے لئے مہیا کی جاتی ہیں یا ان کو کسی اور جگہ سے الاٹ منٹ ہوتا ہے اور وہ سرکار کی ہی بنیاد پر ہوتا ہے یا ان کو کسی قانون کی بنیاد پر ہوتا ہے، وہ بالکل مختلف ہوتا ہے، وہ اتنی مضبوط بنیادوں پر ہوتا ہے کہ اگر کسی کے ساتھ ناانصافی ہو جائے تو اس کو کورٹ آف لاء، یعنی ہندوستان کے دستور کی روشنی میں وہ قانون سے الٹوا لیتا ہے اور جو ایڈمنسٹریٹیو وغیرہ ہوتا ہے وہ اس کو بدلوا لیتا ہے، اس کے علاوہ ایک اور اہم بات میں عرض کروں گا کہ بعض جگہوں پر اتنا معمولی کرایہ لیا جاتا ہے کہ اگر وہ اس طرح کی کسی رہائش کو حاصل کرنا چاہے تو اس سے دس گنا قیمت پر بھی حاصل نہیں کر سکتا، اور وہ مکان اس کو اس بنیاد پر نہیں ملتا ہے کہ اس کو ادارہ دے رہا ہے، بلکہ اس کی سینیریٹی لسٹ ہوتی ہے یا اس کا حق ہوتا ہے اس بنیاد پر ملتا ہے، کرایہ کے مکان کو اس سے زیادہ اہمیت دینا نہایت غلط ہے۔ میرے نقطۂ نظر سے کرایہ کے مکان میں رہنے والے کی حیثیت سب سے کمزور آدمی کی ہوتی ہے۔

ایک بات مختصراً اور بھی یہ عرض کروں گا کہ اس میں ایک اہم پہلو اور بھی ہے کہ ہمارے ملک میں ایک ہی ملک کی شہریت ہے، یعنی ایک ملک کی سرحد سے دوسری سرحد تک اگر جائے تو بھی آدمی کہیں بھی رہائش اختیار کر سکتا ہے، حالانکہ اس میں یہ مشکلات پیش آ رہی ہیں، جیسے ممبئی، بنگلور اور کرناٹک اور تمل ناڈو وغیرہ کے لوگوں کی طرف سے لڑائی ہو رہی ہے کہ دوسری جگہ سے آنے والے لوگوں کے لئے اجازت نہیں ہوگی، یہ الگ بات ہے، مگر میں ایک دوسری بات کی طرف توجہ دلا رہا ہوں وہ یہ کہ بعض جگہوں کی شہریت صوبائی بنیادوں پر ہوتی ہے، جیسے روس، امریکہ اور کناڈا میں زیادہ تر مکان خریدنا ممکن نہیں ہوتا، یہاں تک کہ باضابطہ وہاں کی شہریت حاصل نہ کر لے، یہاں پر ہمارے ملک میں یہ صورت حال کشمیر کے لئے ہے، باقی علاقوں کے لوگوں کو یہاں مکان لینے کی اجازت نہیں ہے، اسی طرح قبائلی علاقوں کے اندر بھی کوئی اس طرح کی زمین، کوئی اس طرح کا پلاٹ اور کوئی مکان نہیں خرید سکتا ہے، اسی طرح یہ بھی ہے کہ جن ملکوں میں شہریت حاصل ہو جاتی ہے وہاں وہ باقاعدہ اپنی صوبائی حیثیتوں کو مسلسل بدلتے رہتے ہیں کہ جن کے بعض لوگ چار سال، پانچ سال اور دس سال میں مکمل طور پر شہریت اور علاقوں کو تبدیل کر لیتے ہیں، جبکہ بڑے بڑے

شہروں میں یہ ہوتا ہے کہ اپنی ملازمتوں سے قریب ترین مکانات خرید کر وہ ایک مکان سے دوسرے مکان میں منتقل ہو جاتے ہیں، یہ تمام چیزیں فقہاء کی بیان کی ہوئی چیزیں ہیں، طویل اقامت کے علاوہ تاہل کا اختیار کیا ہوا ہونا، یا اس کے علاوہ پیدائش کا ہونا، میں یہ سمجھتا ہوں کہ یہ بڑی بنیادیں ہیں، اور اس طرح کے طویل قیام میں اس طرح کی چیزوں کو پیش نظر رکھا جانا چاہیے۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی صاحب

یہاں کسی نے رائے قائم نہیں کی ہے، جو لوگ غور وخوض اور محنت کے بعد جس رائے پر پہونچے ہیں اس کا انہوں نے اظہار کیا ہے اور ہر ایک کے اظہار کی جو نوعیت ہوتی ہے وہ رجوع والی ہوتی ہے، یہاں تو رائے قائم نہ کیجیے، رائے ان سارے مذاکرات کے بعد اگلے مرحلہ میں قائم ہوگی، رائے کی نسبت سے یہ کہنا مناسب ہوگا کہ یہ مناسب نہیں ہے، یہ نہایت غلط ہے۔

## قاضی عبد الجلیل صاحب، امارت شرعیہ

مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ وطن اصلی، وطن اقامت، اتمام اور قصر کے سلسلہ میں فقہاء نے اپنے زمانے میں جو عبارتیں لکھی ہیں اس وقت کے ماحول کے اعتبار سے جبکہ عام طور سے ہوتا یہ تھا کہ آدمی وطن اصلی کو چھوڑ کر دوسری جگہ کو وطن اصلی بنا لیتا تھا تو پھر اپنے وطن اصلی میں جانے کا ارادہ نہیں ہوتا تھا، وہاں سے اپنے بال بچوں اور ساز وسامان کو منتقل کر لیتا تھا، اسی وجہ سے فقہاء نے جو لکھا ہے وہ مطلق لکھا ہے کہ وطن اصلی سے وطن اصلی باطل ہو جاتا ہے اور اس میں یہ قید نہیں لگائی ہے کہ پہلے وہاں سے اپنے اہل وعیال کو منتقل کر کے ساز وسامان وغیرہ کو لے کر وہاں سے چلا جائے اور وہاں لوٹ کر آنے کا ارادہ نہ ہو اور یہ سب کتابوں میں موجود ہے۔

اسی طرح لکھا ہے کہ وطن اقامت سے وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے، اس میں بھی یہ قید نہیں لگائی گئی ہے کہ وطن اقامت سے اپنے ساز وسامان کو منتقل کر لے، لیکن جہاں اس کی شرح کی گئی ہے تو فقہاء نے لکھا ہے کہ وطن اصلی کے باطل ہونے کے لئے بھی یہ شرط ہے کہ اپنے پہلے وطن سے اپنے اہل وعیال کو منتقل کر لے اور پھر وہاں جانے کا ارادہ نہ ہو، ورنہ اگر وہاں بھی زندگی گذارنے کا ارادہ ہو اور بال بچے وہاں بھی ہوں اور دوسری جگہ بھی زندگی گذارنے کا ارادہ کر لے تو وطن اصلی میں تعدد ہو جائے گا۔

دوسرے وطن کو باطل کرنے میں سفر کے مقابلہ میں وطن زیادہ قوی ہے، اس لئے فقہاء نے لکھا ہے کہ وطن اصلی سے تو وطن اصلی باطل ہوگا، لیکن سفر سے وطن اصلی باطل نہیں ہوگا، اس لیے اگر کوئی شخص وطن اصلی سے بال بچوں کے ساتھ نکل جائے اور وہاں رہنے کا ارادہ نہ ہو اور وہ مستقل سفر میں رہے، لیکن کسی دوسری جگہ کو وطن نہ بنائے تو پھر بھی اس کا پہلا وطن باطل نہیں ہوگا، اگر وہ سفر سے لوٹ کر آئے گا تو مقیم ہونے کے لئے اس کو نیت کی ضرورت نہیں ہوگی، اگر چند گھنٹے کے لئے بھی آئے گا تو وہ مقیم ہوگا، معلوم ہوا کہ سفر وطن اصلی کو باطل نہیں کرتا ہے، لیکن دوسرا وطن اصلی، وطن اصلی کو باطل کر دیتا ہے، اس سے پتہ چلا کہ وطن کو باطل کرنے میں وطن زیادہ قوی ہے، سفر کے مقابلہ میں، جبکہ وطن اقامت، وطن اقامت سے باطل ہو جاتا ہے، وہاں بھی یہ شرط لگائی گئی ہے کہ وطن اقامت سے اپنے سامان کو منتقل کر لے، ورنہ جس طرح وطن اصلی میں تعدد ہوتا ہے، اسی طرح سے وطن اقامت میں بھی تعدد ہوگا، اس کی تشریح فقہاء نے کی ہے، اس لئے سفر کے بارے میں مطلقاً یہ کہہ دینا کہ سفر مطلقاً وطن اقامت کو باطل کر دے گا، یہ قابل غور ہے، یہاں بھی اس شرط کا لحاظ ہونا چاہئے کہ سفر سے مطلقاً وطن اقامت باطل نہیں ہوگا، بلکہ اس وقت باطل ہوگا، جبکہ اپنے سامان کو وہاں سے منتقل کر لے، پھر وہاں جانے کا ارادہ نہ ہو، علامہ کاسانی نے سفر سے وطن کے باطل ہونے کی جو وجہ لکھی ہے اس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ دوبارہ وہاں آنے کا اس کا ارادہ نہیں ہے، اس لئے سفر اگر بنیت ارتحال نہ ہو، سامان اور بال بچوں کو چھوڑ کر وہاں سے جا رہا ہے تو پھر اس سفر سے وطن اقامت کو باطل نہیں ہونا چاہئے۔

## مفتی عزیز الرحمان صاحب، ممبئی

وطن اصلی کے تعلق سے جو تعریفیں نقل کی گئیں، ان میں بنیادی چیز ہے (لیس من قصده الارتحال عنها، بل التعیش بها"... الخ)

صاحب ''بدائع'' کی عبارت ہے کہ وہاں سے اب کسی دوسری جگہ جانے کی نیت نہ ہو اور مستقل یہ ارادہ ہو کہ یہیں رہنا ہے، اور باقی جو بحثیں ہیں، تب وطن اصلی ہوگا ایک بات۔

دوسری بات یہ ہے کہ فقہاء نے تولد کا بھی اعتبار کیا ہے، تأہل کا بھی اعتبار کیا ہے، اور دو شہروں میں الگ الگ بیویاں رہتی ہیں تو دونوں شہر اس کے لئے وطن اصلی ہے، جس میں بھی داخل ہو جائے مقیم ہوگا مسافر نہیں ہوگا یہ بھی تفصیل ہے، اور یہ بحث بھی ہے کہ اگر کسی ایک کا انتقال ہو جائے اور مکان باقی رہا ہو تو وہ وطن اصلی ختم ہوا یا نہیں، تو بنیادی نقطہ ساری بحثوں سے گذرنے کے بعد یہی معلوم ہوتا ہے کہ جہاں آدمی یہ طے کر لے کہ اب مجھے یہیں رہنا ہے، اپنے بچوں کو یہیں رکھنا ہے، اسی طرح ایک شہر میں کچھ لوگ رہتے ہیں، اور ان کا ایک قبیلہ ہے، ان کی زمین اور مکانات دوسری جگہوں پر بھی ہوتی ہیں، گرمیاں وہاں جا کے گذارتے ہیں تو وہ بھی ان کا وطن اصلی ہے تو تعدد اوطان کی نفی نہیں کی جاسکتی، اس طرح فقہاء کی تفصیلات میں جو شرطیں اور قیودات ہیں ان سب کو ہمیں ملحوظ رکھنا چاہئے۔

پھر مسئلہ یہ ہے کہ اس آدمی کا دونوں جگہوں سے کس حد تک تعلق ہے، اس لئے کہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ باپ کا تعلق تھا، بیٹے کا تعلق ختم ہو گیا، باپ اس کو وطن سمجھتا تھا، لیکن اس کی اگلی نسل اس کو وہ اہمیت نہیں دیتی، اس کی اگلی نسل یہ کہتی ہے کہ ہمارے اجداد فلاں جگہ سے آئے تھے، لیکن ہم تو نہیں گئے تو ان کے لئے وطن اصلی ہوگا، بعد والوں کے لئے وطن اصلی نہیں ہوگا، بھلے ہی ان کی زمین و مکان ابھی باقی ہوں، اقامت کی بحث تو اتنی اہم نہیں ہے، بقاء تعلق کا اعتبار کیا گیا ہے اور اس میں غور کرنا چاہئے۔

## مولانا عتیق احمد بستوی

ایک مسئلہ جو ہم لوگوں کا زیر بحث تھا وہ اقامت والا تھا، وطن اصلی اور اس کے کئی مستقل قیام کی صورت میں قصر واتمام کا مسئلہ، اس پر بھی گفتگو ہوئی، شاید اس پر گفتگو کچھ کم ہوئی، حالانکہ یہ مسئلہ بھی اپنی جگہ اہمیت کا حامل ہے، حنفیہ کے لئے خاص طور سے، جن حضرات ائمہ کے یہاں قصر رخصت ہے، ان کے یہاں اتنا مسئلہ نہیں، لیکن ایک بات میں واضح کردوں کہ ابھی اس سفر سے پہلے بھی کتابیں دیکھ رہا تھا، ہمارے یہاں یہ مشہور کہ دوسرے ائمہ کے یہاں قصر رخصت ہے اتمام عزیمت ہے اور یہ کہتے ہیں کہ ان کے یہاں قصر کے مقابلہ اتمام کو افضلیت حاصل ہے، لیکن جب میں نے مطالعہ کیا تو یہ صراحتیں مجھے ملیں کہ مالکیہ نے تو صاف صاف باتیں لکھی ہیں اور ان کے فقہاء نے کہ سفر کی حالت میں قصر سنت موکدہ ہے، تو قصر کو سنت مؤکدہ قرار دیا، گویا اتمام کر سکتا ہے، لیکن بہتر یہ ہے کہ وہ قصر کرے اور فقہ شافعی کی تشریح میں ایک بہت اچھا نقطہ نظر آیا کہ اگر اتنی مسافت کو ایک آدمی جا رہا ہو جتنا جانے پر حنفیہ کے یہاں آدمی مسافر ہو جاتا ہے تو شافعیہ کے یہاں بھی اولی یہی نظر آیا ہے کہ اس صورت میں قصر کیا جائے، یہ عجیب وغریب بات ہے، ہمارے ائمہ کے یہاں دوسرے مسالک کا جو احترام ہے اس کی یہ غیر معمولی مثال ہے۔

تو اس سلسلے میں جو مباحث ہمارے سامنے آئے ہیں اس میں میں کوئی اضافہ نہیں کرنا چاہتا ہوں، لیکن اتنی بات میں ضرور عرض کروں گا کہ جہاں جس مقام پر آدمی کا مستقل قیام ہوتا ہے، خاص طور سے بال بچے بھی ساتھ ہوں اور قیام کا ارادہ ہے تو وہاں جب آدمی پہنچتا ہے تو اپنے آپ کو مقیم ہی سمجھتا ہے اور ایک تو وطن کا ذہن ہوا کرتا ہے، اس لئے اس مسئلہ میں خود میری جو اپنی ترجیح اور اپنی رائے ظاہر کرتا ہوں کہ بہر حال جہاں پر مستقل اقامت کی نیت ہے اور بچوں کے ساتھ مقیم ہے تو اس کو وطن اصلی آپ کہیں یا نہ کہیں وطن اصلی کے مشابہ تو آپ کہہ ہی سکتے ہیں، اور اس پر وطن اصلی کے احکام جاری ہونے چاہئیں کہ اگر کوئی آدمی دو روز کے لئے، چار روز کے لئے اور چند گھنٹے کے لئے ہی صحیح وہاں آجائے تو مقیم مانا جائے اور اس پر مقیم کے احکام جاری ہوں، یہ میری اپنی رائے ہے، آپ حضرات کی دوسری رائے ہو سکتی ہے، بہر حال خوشی کی بات ہے کہ اس موضوع پر بہت اچھا مباحثہ ہوا، اب انشاء اللہ آپ کے سامنے کمیٹی کا اعلان ہوگا۔

کمیٹی کو اس کا لحاظ ضرور کرنا ہے کہ جو مباحث یہاں پر ہوئے ہیں ان مباحث کو سامنے رکھتے ہوئے اور جو مقالات اس موضوع پر اکیڈمی کو موصول ہوئے ہیں، جو مجامع فقہیہ دوسری جگہوں پر بھی ہیں، اگر انہوں نے بھی اس مسئلے میں کچھ فیصلے کئے ہیں، تو ان کو بھی سامنے رکھ کر ہم ایسی تجویز

مرتب کریں جو متفقہ طور سے پاس ہو سکے، اور ہمارے یہاں کا جو معمول رہا ہے، الحمد اللہ کہ کوئی رائے تھوپی نہیں جاتی اور کسی رائے کے تھوپنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ہے اور پوری آزادی کے ساتھ ہمارے علماء اور اصحاب افتاء اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں، حتیٰ کہ ان تجاویز کے مرتب ہونے اور موصول ہونے کے بعد الفاظ وتعبیرات کی درستگی کے لئے حضرات ذمہ داران کی کمیٹی ہے، ان کی آخری نشست ہوتی ہے، اس میں بھی گفتگو ہوتی ہے، تبدیلیاں بھی ہوتی ہیں، اس لئے کہ یہ دیانت کے خلاف بات ہے کہ اتفاق رائے نہ ہو اور اتفاق رائے ہم ظاہر کریں، اتفاق رائے حاصل کرنے کی کوشش کی جائے اور اس کی پوری جدوجہد ہو اور یہ دیانت داری کی بات ہے کہ اگر کوئی موقف تھا، لیکن ان مباحث کے بعد دلائل سن کر کے ہماری رائے میں تبدیلی آگئی ہے، تو ہم رجوع کرلیں اور یہ رجوع کرنا ہمارے سلف کا طریقہ رہا ہے اور یہ ان کے لئے وجہ افتخار رہا ہے، اس میں کوئی عار کی بات نہیں ہے انشاء اللہ ان تمام چیزوں کا خیال کرتے ہوئے جو کمیٹی ہے وہ کام انجام دے گی تو انشاء اللہ اتفاق رائے بھی ہو جائے گا۔

## مفتی حذیفہ

پہلی صورت میں تو ذاتی مکان بنالینا دائمی قیام پر دلالت ہے، یہ سمجھ میں آتا ہے، لیکن یہاں تو ذاتی مکان ہے نہیں، کرایہ کا ہے یا ادارے کا ہے، تو یہاں کونسی دلالت ہے؟ جس طرح ذاتی مکان بنالینا ضروری نہیں، اسی طرح اہل وعیال کے ساتھ رہنا بھی تو ضروری نہیں؟

## مولانا خالد سیف اللہ صاحب

یہ ضروری نہیں ہے، لیکن وہاں مکان بنالینا بھی بطور قرینہ کے ہے، یہاں اہل وعیال کے ساتھ رہنا بھی بطور قرینہ کے ہے۔

## مفتی عزیز الرحمن صاحب

تو پھر ریٹائرمنٹ کے بعد کیا کرے گا؟ اس کا اضافہ کیا جائے کہ ریٹائرمنٹ کے بعد بھی وہیں رہنے کا ارادہ ہو۔

## مولانا عبید اللہ اسعدی صاحب

ایک شکل تو یہ ہوتی ہے کہ ملازمت میں کچھ دن رہے پھر دوسری جگہ چلے گئے، تیسری جگہ چلے گئے، کاروبار یا ملازمت میں ایسی نوعیتیں ہوتی ہیں، ایک نوعیت ملازمت یا کاروبار کی یہ ہے کہ ظاہراً اس کا مستقل رہنا ہے، منتقل نہیں ہونا ہے، اس میں آدمی عموماً اہل وعیال کے ساتھ رہتا ہے، اس کی بات ہو رہی ہے، اور وطن اصلی کے حکم کی بات ہو رہی ہے۔

## مفتی احمد نادر القاسمی

پہلی تجویز کے بارے میں میرا سوال یہ تھا کہ اس میں ذاتی مکان بنالینے کو مستقل قیام کی دلالت کے طور پر بیان کیا گیا ہے، جبکہ شریعت میں کسی جگہ ٹھہرنے یا نہ ٹھہرنے کے بارے میں احکام کا ترتب تو نیت پر ہوتا ہے، ذاتی مکان بنانا یا نہیں بنانا یہ کوئی مسئلہ نہیں ہوتا، اور اگر دیکھا جائے تو کسی بھی شخص کے پاس مکان نہیں ہوتا، اس لئے آپ دیکھیں گے کہ شریعت نے مکان کی قید کہیں بھی نہیں لگائی، صرف ''إنما الأعمال بالنیات'' کہا، اس لئے احکام کا ترتب تو صرف اس کی نیت پر ہونا چاہئے کہ اگر اس کی مستقل وہاں رہنے کی نیت اور دائمی قیام کا ارادہ ہے تو اس جگہ کو اس کا وطن اصلی قرار دیا جائے، اس لئے یہاں پر اگر مکان بنانے کی قید نہ ہوتی تو زیادہ اچھا ہوتا۔

## مولانا خالد سیف اللہ صاحب

ایک شکل تو یہ ہے کہ صراحتاً یہ کہہ دے کہ میں ہمیشہ یہیں رہوں گا، جیسے نماز کی نیت کرتے ہیں، اسی طرح دائمی قیام کی نیت کرلیں، دوسری شکل یہ ہے کہ یہ عقود تو ہے نہیں کہ اس میں تکلم ضروری ہو، اظہار ضروری ہو، لیکن آپ نے کوئی ایسا عمل کیا جو عادۃً آپ کے مستقل قیام پر دلالت کرتا ہو، تو اس کو یہاں کہا جا رہا ہے، بس اتنی سی بات ہے، تو ذاتی مکان بھی بنالینا دائمی قیام کی نیت پر دلالت کرتا ہے، کسی صاحب نے مکان بنالیا، لیکن نیت یہ ہے کہ ہم کو یہاں نہیں رہنا ہے، ایک دو سال کے بعد یہاں سے چلا ہی جانا ہے تو اس پر یہ حکم جاری نہیں ہوگا، اس لئے کہ اس کی دائمی قیام کی نیت نہیں ہے۔

مفتی احمد نادر القاسمی

تو اس کو اس طرح کہنے میں کیا حرج ہے کہ اس نے ذاتی مکان تو نہیں بنایا، لیکن اس جگہ پر مستقل قیام کا ارادہ ہے تو اس شخص کے لئے وہ وطن اصلی ہو جائے گا۔

مولانا خالد سیف اللہ صاحب

دیکھئے! اگر کسی نے وہاں رہنے کا ارادہ کر لیا تو فقہاء نے اس کو توطن سے تعبیر کیا ہے، تو اس کے وطن اصلی ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے، فقہاء نے جو صورتیں وطن اصلی ہونے کی لکھی ہیں اس میں ایک توطن بھی ہے، لیکن مسئلہ یہ ہے کہ اس صورت میں شبہ ہوتا ہے کہ ایک شخص نے ذاتی مکان بنا لیا ہے تو کیا یہ ذاتی مکان بنا لینا بھی اس کے لئے توطن سمجھا جائے گا؟ یہ مسئلہ ہے، آج کل مختلف شہروں میں لوگ مکان بناتے ہیں تو اس پس منظر میں اس کو رکھا گیا ہے، میں سمجھتا ہوں کہ آپ کا منشاء اس سے پورا ہو جاتا ہے جو آپ فرمانا چاہتے ہیں۔

مفتی انور علی صاحب

تجویز نمبر ۲ / میں وطن بنانے کی نیت یا اس طرح کا کوئی لفظ بڑھا دیا جائے تو زیادہ واضح ہو جائے گا۔

مفتی حذیفہ

اگر یہ لکھا جائے تو بہتر ہے کہ اگر مستقل قیام کی نیت ہو تو وطن اصلی ہوگا اور اگر مستقل قیام کی نیت نہ ہو تو وطن اصلی نہیں ہوگا تو اس سے مسئلہ اور صاف ہو جائے گا۔

مفتی احمد نادر القاسمی

ایک چھوٹی سی بات یہ عرض کرنی تھی کہ اس تجویز میں "بعض حضرات کے عنوان" سے کہ بعض کی یہ رائے ہے، بعض کی یہ رائے ہے، یہ جو شقیں بیان ہوئی ہیں، ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ صرف آراء کا اظہار ہے، یہ کوئی تجویز نہیں ہے۔

مولانا خالد سیف اللہ صاحب

ایسا نہیں ہے، آپ جتنی بھی تجاویز دیکھیں مجامع فقہیہ کی دیکھیں، رابطہ کی دیکھیں، ادارہ مباحث فقہیہ کی دیکھیں اور خود ہمارے یہاں کی بعض تجویزیں دیکھیں، جہاں اختلاف رائے ہوا ہے وہاں دونوں تجویزیں پیش کی گئی ہیں، کیونکہ ہر رائے کا احترام ہم پر ضروری ہے، اس لئے یہ تعبیر یہاں درست ہے۔

تمت